# ایرج نامہ

## دفتر چہارم

# داستان امیر حمزہ صاحبقران

یہ تو سب حضرات کو معلوم ہے کہ داستان امیر حمزہ صاحبقران ایک بحر ذخار ہے جسکی تہ تک شناور فکر کا پہونچنا نہایت دشوار ہے جن حضرات نے ان داستانوں کو سنا یا ملاحظہ فرمایا ہے وہ بخوبی واقف ہین کہ ان داستانون کو برسون سنو اور پھر تمام نہون۔ آفرینش اسکی اصول فارسی کے مصنف علامہ شیخ ابو الفیض فیضی کو جنھون نے واسطے تفریح طبع جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کے کسقدر وسیع البیانی اور بلند خیالی کے ساتھ ان داستانون کو تصنیف فرمایا اور اسکی تدوین مین کسقدر جز رسی کی۔ اس داستان عزیز الوجود در بہ دل عزیز کے آٹھ دفتر ہیں اور ہر دفتر کی کئی جلدین جنکی تفصیل ذیل

| تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد | تعداد دفتر | نام داستان | تعداد جلد |
|---|---|---|---|---|---|
| اول | نوشیروان نامہ | ۲ جلد | پنجم | طلسم ہوش ربا | ۷ جلد |
| دوم | کوچک باختر | ۱ " | ششم | صندلی نامہ | ۱ " |
| سوم | بالا باختر | ۱ " | ہفتم | تورج نامہ | ۲ " |
| چہارم | ایرج نامہ | ۲ " | ہشتم | لال نامہ | ۲ " |

الحمد للہ کہ یہ سب جلدین باستثنا جلد دوم [illegible] طبع ہو گئین انکے علاوہ کامل ہنر منشی احمد حسین صاحب قمر نے بقیہ طلسم ہوشربا دو جلدونمین تصنیف کیا۔ انمین وہ داستانین ہین جو ہوشربا کی ساتون جلدونمین لکھنے سے رہگئی تھین۔ پھر طلسم نور افشان تین جلدونمین تصنیف کیا۔ یہ سب جلدین طبع ہوکر دستیاب ہوتی ہین۔ اب طلسم ہفت پیکر تین جلدون مین تصنیف کیا جسکی جلد اول و دوم چھپ گئی اور جلد سوم زیر طبع قریب الاختتام ہے۔ یہ سب جلدین قابل دید ہین اور انکا طرز تحریر بہارت رنگین مثل ہوشربا ہے۔ بالفعل ایرج نامہ جلد اول جسکو صاحب طبع سلیم عقیل و فہیم بلبل ہزار داستان چمن فصاحت گل گلستان بلاغت ماہر خوش بیان کامل شیرین زبان شیخ تصدق حسین صاحب شان گو نے از جانب مطبع اودہ اخبار

بڑی خوش اسلوبی سے بزبان اردو نہایت فصیح و بلیغ ترجمہ فرمایا

بار دوم

مطبع منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین چھپا

[illegible]

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ای قلم تحریر کر حمد خدا
ذرہ و خورشید کرتے ہیں بیان
ہووے اُسکے اگر ہو کامیاب
بادِ صرصر ہو نسیم مشکبار
نیستان کے بیشہ میں پیدا ہو گا گھر

جسنے یہ سارا جہان پیدا کیا
صنع صناع زمین و آسمان
ایک اک ذرہ ہو رشک آفتاب
جلوہ گر فصل خزان میں ہو بہار
آب آتش کو ہو پہچانے شرر
ماہی و خاک ہو جب قول نبی

تاج بخشا قیصر و فغفور کو
ہر کسی سے کیا بیان ہو ذات
گر اُسے دنظر ہوا انقلاب
ہو جن جوبس سمندر کو مین
ہو سکیں اسرار قدرت کیا بیان
پھر کرے دعوی عرفان کیا کوئی

بادشاہی کی عطا نمرود کو
اسکی ذات پاک ہے عین صفات
مہر ہو ذرہ تو ذرہ آفتاب
لعل دریا میں ہو گوہر کو مین
عالم کثرت میں ہے وحدت عیان

## نعت جناب رسول مختار حبیب کردگار شافع روز جزا احمد مجتبی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اجمعین الی یوم الدین

کرون کیا میں نعت محمد رقم
لکھوں کیا مجھے ہے یہ مہر گمان
وہ ضو کے لیے درمیان جہان
انہیں سے ہے دونوں جہان کا فروغ
یہی لطف حق سے سرافراز ہیں

نہیں مجھکو سامان مدحت ہم
ستا ہی کیسے ہو رجحان
مجھے آب کوثر میسر کہاں
ہیں باعث خلق کون و مکان
یہی سب نبیوں میں ممتاز ہیں

زبان ہو مرے پاس بہر رقم
ثنا کس طرح مجھ سے ہو دم شلق
ذکر ہے حق نے انکو پیدا کیا
انہیں کا سہارا ہے روز جزا
غرض کیا ہو مدح رسول اکرم

کوئی شاخ طوبی کا ہو گر قلم
میسر نہیں صرف ہو کا ورق
انہوں نے سموات و شمس و قمر
لقب ہے انہیں کا حبیب خدا
سراسر ہے عاجز زبان قلم

## منقبت امام عالی مقام امیر شور کبر دستگیر ہر نادر پیر مظہر العجائب والغرائب اسد اللہ الغالب علی ابن ابی طالب علیہ السلام

جب ہو رب پاک مدحت علی
بادشاہ وہ ہو وزیر شاہ میں

گر رتبہ کیا کوئی مدحت علی
سر اللہ دم میں اور ہے ماہ میں

مصطفی ہیں بادشاہ انبیا
شان میں آیا ہے انکی لافتی

مرتضی ہیں سر گروہ اولیا
ہے علی یہ بازو سے نبی دست خدا

| | | | |
|---|---|---|---|
| رکھے دوش پاک احمد پر قدم<br>پر فضائل حیدر کرار کے | طاق کعبہ سے گرائے بت صنم<br>غیر ممکن ہے کہ وہ بھی گن سکے | گر فرشتہ ہو کہ وہ لیل و نہار<br>ہو تعجب عالمین اُنکا یہ تراب | ضرب کے کل قطرون کا گر نا ہو شمار<br>آسکے دریا ہی نہیں اُنکا حساب |
| | جب معرف ہون خدا و مصطفےٰ | کیا کرے تعریف اُنکی دوسرا | |

## سبب تالیف کتاب

ناظرین والا تمکین کی طبائع عالی اور اذہان صافی پر روشن و مبرہن ہو کہ داستان امیر حمزہ صاحبقران معنفہ فیضی جلال الدین محمد اکبر بادشاہ دہلی کے وقت سے فارسی زبان مین مرتب و مدون تھی آجتک کسی صاحب نے اُسکے تمام دفترون کے ترجمہ کیطرف توجہ نہین فرمائی اسیوجہ سے جن حضرات کو فارسی زبان کا مذاق تھا وہ تو اُن دفترون کی سیر سے حظ وافر اُٹھاتے تھے اور جو حضرات اس زبان سے بے بہرہ تھے وہ اُنکی سیر سے ناکام رہتے تھے مگر چونکہ جناب معلی القاب عالی ہمت والا حرمت صاحب دولت و اقبال خداوند جاہ و جلال قدردان اہل کمال نیر اعظم سپہر حشمت فرہیج جولت زبدہ تاجران زیب و قار خلاصہ امراے روزگار ستودہ شیم امیر باکرم مخزن علم و شعور جناب منشی نولکشور صاحب سی۔ آئی۔ ای۔ دام اقبالہ و ضاعف اجلالہ کی ذات فیض آیات منبع اشاعت علوم گوناگون اور مخزن ترویج فنون بوقلمون ہے آپ نے ہر علم کی بڑی بڑی کتابون کو اردو زبان مین ترجمہ کراکے شائع فرمایا علی ہذا القیاس ان تمام دفترون کے ترجمہ کیطرف بھی خاطر عاطر مبذول ہوئی چنانچہ بلبل فصاحت پناہ بلاغت دستگاہ منشی میر محمد حسین جاہ اور ہنر گستر سخن فہم و سخنور مرزا احمد حسین صاحب قمر سے ہو شربا کے پنجم کا جو سات جلدون مین ہے ترجمہ کراکے شائع کیا اور باقی ماندہ دفترون کا ترجمہ اس خاکسار ذرہ بیمقدار ہیچمدان ہیچ زبان ذلہ ربا سے داستان گویان تصدق حسین داستان گو ابن شیخ محمد حسین صاحب سے بوساطت صورت پذیر مرقع محبت نقاش نگار خانۂ مودت صاحب خلق و مروت عزۃ من الخمین جناب شیخ حامد حسین صاحب متعلق فرمایا چنانچہ بتوفیق ایزد منان ہمکو چک باختر ہالا باختر کا ترجمہ جلیۂ طبع سے آراستہ و پیراستہ ہو کر عنقریب مدنظر ناظرین ہو نیوالا ہے اب ترتیب و تدوین ترجمۂ ایرج نامہ پر کمر ہمت باندھی ہے اگر حیات بے ثبات اس احقر العباد کی باقی ہے اور مالک مطبع عالی کی توجہ ہوگی تو باقی ماندہ دفترون کا بھی ترجمہ کرونگا آٹھ دفترین اور تفصیل اسکی مندرج فہرست ہیچ کتاب ہذا ہے ناظرین با تمکین کی خدمت مین پیشکش کیا جائیگا گو کہ اس ناچیز بے علم و ہنر مین کسطرح یہ لیاقت نہ تھی کہ ایسے امر عظیم کا ارادہ کرتا مگر قدر افزائی جناب منشی صاحب مالک مطبع اور نظر ہمت ناظران عالی ہمت نے کرہمت کو کس دیا اور ہر وقت درگاہ خلاق کائنات حلال مہمات مجیب الدعوات مین مستدعی ہون کہ بمصداق السعی منی والاتمام من اللہ بخیر و خوبی اسکا اختتام ہو اب ناظرین اولوالالباب کی خدمت فیض موہبت مین دست بستہ ملتمس ہون کہ اس مادہ گوئی ہر زہ گوئی کا کچھ خیال دل مین نہ لائین اور جہان کہین کوئی غلطی ملاحظہ فرمائین اس سے درگذر اختیار کرکے عیب پوشی کو کام فرمائین

## آغاز داستان شیرین بیان ایرج نامہ

### ساقی نامہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اے ساقی لالہ فام و مہوش<br>بندا محمد کو کرکے جیسے مجھ ہون<br>مشتاق ہوئی جو طبع عالی | مجھ رند کو کیون کیا فراموش<br>منہ شاہد مدعا کا جو موہن<br>ساقی نے شراب دی نرالی | اب دل کی لگی بجھا دے ساقی<br>کیفیت بزم کو بڑھاؤن<br>اب دیکھیے میری خوش بیانی | مرتا ہون دوا پلا دے ساقی<br>ایک رند کی داستان سناؤن<br>عشاق حسینون کی کہانی |

سالکندگان منازل تحریر و مراحل پیمایے منازل تقریر وادی بیان کو پاے قلم سے یون طے اور ذکر کرتے ہین کہ لقاے
بے لقا نامقبول درگاہ خدا قازیان درندہ اور صاحبقران جنگ نگار کے ہاتھ سے شہر عنقطلی آباد سے شکست کھا کر بھاگا ہوا
مانند صید خائف کے چلا جاتا تھا کہ بختیارک روسیاہ شیطان راندۂ درگاہ نے کہا کہ یا خداوند آپ اپنی خاطر جمع
رکھیے خدا پرستون کا یہ معمول نہین ہے کہ پیچھا کرین بیچارہ بھاگتے بھاگتے ایک دامن کوہ مین آکر ٹھہرا عجب عالم اسکی
فوج کا تھا کسی کا منہ کٹا ہوا کسی کا سر پھٹا ہوا مال و اسباب لٹا ہوا فقط ایک نقد جان بچا ہوا ہر ایک مضطر و حیران
سراسیمہ و پریشان تھا جب لقا دامن کوہ مین پہونچا بختیارک نے نقارچی سے کہا کہ تو نقارہ بجا کہ لوگ
نقارے کی آواز سنکر جو جو پیچھے رہ گئے ہین چلے آئین غرض نقارچی نے نقارے پر چوب لگائی بھاگی ہوئی فوج
پھر آئی ککلال خون آشام زنگار خون آشام ضیغم خون آشام سہراب اژدر گیر ہرمز شہریار فرامرز
بن نوشیروان وغیرہ اور سب سردار لاکھون پیدل اور سوار آکر مجتمع ہوے لیکن لقا اس عالم پریشانی مین تھا
سر کوہ پر آیا اپنا رنج خیال مین لایا کہ ای لقا ایک وقت وہ تھا کہ فلک سائل مین قلعون مین عیش و عشرت بسر کرتا تھا اور
ہر سوین دن گنبد گیتی نما سے سر بدر کرتا تھا اور اٹھارہ ہزار ملک باختر کی خلقت جمع ہوتی تھی تجھے سجدہ کرتی تھی یا اب
وقت پھر کر خوف سے خدا پرستون کے شہر بشہر بھاگتا پھرتا ہے یہ خیال کرکے چنین مار مار کر رونے لگا کہ ناگاہ بختیارک لقا
کو ڈھونڈتا ہوا جو وہان آیا اسکو روتے دیکھکر اسکا بھی جی بھر آیا مگر ضبط کیا کہنے لگا اے احمق ناحق روتا ہے ابھی جو کوئی تجھے
روتے دیکھیگا کہیگا یہ کیسا خدا ہے کہ خود اپنی مصیبت پر روتا ہے فوج برگشتہ ہو جائیگی تجھے باندھ کر خدا پرستون کے پاس
لیجائیگی یہان سے شہر آذر کوہ نزدیک ہے وہان چل کر مین نے کتاب سامری مین دیکھا ہے کہ در آذر کوہ مین بہت خرم
و مسرور ہوگا صاحبقران وہان آئینگے تو مع لشکر و فرزندان حمزہ مارے جائینگے غرض بہت سی تسلی لقا کو دی اور
تیسرے دن وہان سے کوچ کیا اور بعد چند روز کے قریب شہر آذر کوہ کے پہونچا بارگاہ استادہ ہوئی لقا شہر مین
داخل ہوا لیکن شہر آذر کوہ مین چار بھائی بادشاہ ہین القاب اور انساب جہانگیر اور شہبار رنگ
و کشار رنگ کوہ تخت و دریا نشین ان چارون کو ہرکارون نے جا کر خبر دی کہ پیر مرشد خداوند سجدہ ہزار ملک
باختر نمرود شاہ دار شہر عنقطلی آباد سے شکست کھا کر قریب شہر آذر کوہ کے آیا ہے یہ چارون خبر سنتے ہی شہر سے
اپنے ساتھ لیکر خدمت لقا مین آئے سجدہ کیا لقا نے کہا کہ تم ہمارے بندۂ خاص الخاص ہو اور زمین پر رحمت بہشت پر
ہو اور ہمی خلعت دیا القاب و انساب نے عرض کی کہ یا خداوند شہر مین چلیے اپنے قدم سے آباد کیجیے لقا بولا کہ
مین نے اسی ہزار برس آگے سے تقدیر کی تھی کہ مین شہر آذر کوہ مین جاونگا لیکر لقا مع لشکر روانہ ہوا فوج کو شہر کے باہر چھوڑا اور
خود مع بختیارک اور ضیغم خون آشام و دیگر سرداران وغیرہ داخل شہر ہوا چارون بادشاہ زر نثار کرتے ہوے لقا کو شہر
کی سیر کرواتے ہوے ایوان بادشاہی مین لائے اور تخت جواہر نگار پر بٹھایا اور دعوت و ضیافت بڑی دھوم سے کی سب
عیش و عشرت مین مشغول ہوے بعد سے روز القاب و انساب نے لقا سے کہا کہ یا خداوند اب کچھ بیان کیجیے کہ حال
کی خدائی کیونکر چھوٹی اور ملک عنقطلی آباد مین سات لاکھ جادوگر تیرے کیونکر برباد ہوے لقا نے یہ سنکر بہت رویا اور کہا کہ
القاب و انساب یہ بندۂ خدائی ہین کیا کہون مین نے عالم خواب مین پیدا کیا ہے اور تقدیر کرتا ہون لگی بھول گیا ہون اب ہم جو
تقدیر کرتا ہون الٹ جاتی ہے پھر اپنا حال مین کیا بیان کرون مگر یہ شخص جو بیٹھا ہے اس سے پوچھو انکھون کے حال سے آگاہ ہے
یہ خوب جانتا ہے بختیارک کو بلا کر اٹھایا اور جھککر القاب و انساب کو سلام کیا انھون نے دیکھا کہ ایک شخص زرد
منہ ازرق چشم کوتہ گردن تنگ پیشانی آنکھیں دھنسی ہوئی جامہ پہنے جیسے جند چھالی پر بند عجب [illegible] القاب و [illegible]

مسکرا اٹھا اور پوچھا کہ آپکا اسم مبارک کیا ہے بختیارک نے کہا ان مجھ گروں حرامزادہ کو کیا نام سے کام جو کچھ پوچھنا ہو سو پوچھیے القاب و انساب
نے کہا کہ نام بتانے میں کیا کوئی قباحت ہے جبکہ ہم سے واقف نہ ہو گا آپ سے بات کیونکر کرینگے بختیارک نے کہا کہ میرے
نام میں ایک آدھ لفظ ایسا ہے کہ احمقوں کے لشکر میں ہنسی آتی ہے انھوں نے کہا کہ آپ شوق سے اپنا نام بیان کریں کوئی نہیں ہنسیگا بختیارک
نے کہا کہ مجھے بختیارک بن بختک بن بلاختر بن اخفش بن ملعونکش بن سنگ سفید کہتے ہیں یہ سنکر چاروں بادشاہ بے اختیار ہنسے
اور کہا کہ یہ سنگ سفید بھی تیرے بزرگوں میں ہے بختیارک نے کہا کہ ہمارے بزرگوں میں تھے یہاں کوئی وادوجی بھی ہے یہ نام غضب کیے
ملک تھا القاب و انساب نے کہا کہ لعنت ہے تمھارے بزرگوں پر کہ سوا سنگ سفید کے اور کوئی نام دنیا میں نہ ملتا تھا جو رکھتے خیر
ملک جی اب حال خداپرستوں کا بیان کیجیے بختیارک نے کہا کہ ہم خداپرستوں سے خوب واقف ہیں پاس بالکل ہیں خداوندی کی خدائی میں لانے پر
خداپرست ہمارے ہی پیچھے آئے تھے جب حمزہ تو وہ ایک دو پہلوان کہتے تھا ایران کے ظاہر عادی و عطا ہر عادی جنھوں نے پہلوانی
جہان سے خود منشور پر اطاعت کی مہر لگائی تھی اور ساتھ ساتھ اسکے قد و قامت رکھتے تھے جب مدائن میں پہنچے نوشیروان کے آگے وہی
خط منشور پیش کیا حمزہ کا سن سات برس کا تھا آتے ہی کہ وہ خط تو نوشیروان کے پاس رکھ کر بیٹھ گیا اور نو برس کے سن میں علقمہ خیبری کو
نہایت جری تھا اور نو سو رخ کا قصد کرتا تھا نوشیروان کو ملک مدائن سے قید کر لیگیا تھا اور نو برس کا بچہ بارہ تھا ایک ضرب لگاکر جہنم
حمزہ نے دو ٹکڑے کیا اور تاج و تخت لیکر پھر نوشیروان کو دیا بارہ برس کے سن میں ہندوستان کو جبکہ نوشیروان خراج لینے گیا وہاں
لندھور بن سعدان سے شخص کو جس کا گرز خوردی دردی مشہور ہے زیر کیا پٹا رفیق بنایا اٹھارہ برس کے سن میں پردہ قاف میں جاکر
سرکشان قاف مثل دیو سپید راہا راسد دیو القران فیل باز دو اور دیو سعدان و رعد شاطر اور دیو جنگال اور دیو بکشدرون ہزار دست
اور دیو کیوس آہنی تن اور دیو سر جنگ آہن شاخ کو مار کر زلزلہ قاف ثانی سلیمان لقب پایا نوشیروان کو بھگا کر تمام ایران
میں اپنا عمل کیا اور اولاد حمزہ بھی بڑی بہادر ہے ایک بدیع الزمان کہ جنے پانچ ملک کو ایک بار خزانہ جاکر شکست دی اور قبضہ کر لیا
بیٹا حمزہ کا شاہزادہ ملک قاسم لعل خستان جو فرزند و سپاہ خداوند کی خدمت میں آیا تو خدا لعل چلیہ قصد لگا گیتی افروز پر عاشق
ہوا رات کو شبخون مارتا تھا اور دیکھو باغ سیستان میں عیش کرتا تھا انجام کار ملکہ گیتی افروز کو لاکر باغ بہشت سے لیا اور کسی سے
جگہ نہ ہو سکا القاب بولا اے نالائق اس بات کو کیسے کہتا ہے جو پوچھا تھا جو دیکھنے لگا بختیارک تھر تھر کانپنے لگا یا خداوند آپ کیوں پوچھتے ہیں یہ
تمام عالم پر ظاہر ہے میرے چھپانے سے چھپ سکتا ہے بولا اے القاب و انساب نے کہا یہ ذکر دو سنا ہو گا پھر کہہ دوں سنکر اگر وہ نتیجے
اور کہنے لگے کہ کیا بے تمیز ہے خداوند کا لحاظ نہیں کرتا ہے بختیارک نے کہا کہ آخر حمزہ ہے اگر ملک سبائیل ہی چھین لیا خداوند شکست کھا
بھاگے ملک ہلاک ہوا پھر آخر شطلی آباد کو تباہ کر کے اب خداوند تمھارے ملک میں آئے ہیں اور خداوند کے پیچھے وہی خداپرست دشمن
آتے ہیں وہاں کے کر رہے ہیں کہ جن پر کوئی غالب نہیں آتا القاب و انساب نے کہا کہ ملک جی حمزہ کیا حقیقت رکھتا ہے اگر خداوند چاہیں
تو اسکو غالب کر سکتا اور نجومیوں نے خبر دی ہے کہ لشکر حمزہ پر آذرکوہ میں قران صعب ہے ہم جو نہ برچھے اسکا کام نظر آنے سے مصروف ہے حق ہے
القاب نے کہا کہ یا خداوند یہاں لشکر حمزہ شکست کھا جائیگا اور خداپرست بہت ہلاک ہونگے القاب یہ سنکر نہایت خوش ہو کر مشغول عیش و عشرت میں ہوا

## اب تتمہ داستان لشکر ظفر اثر حمزہ صاحبقران کی بیان کی جاتی ہے

راوی حمزہ صاحبقران امیر عالیشان بعد فتح کرنے شہر شطلی آباد کے صحبت جشن میں بیٹھے تھے کہ ہرکاروں نے آکر عرض کیا
کہ میں ایک کولب عبودیت سے بوسہ دیا اور حمزہ کو دعا و ثنائے پادشاہی بجا لائے قطعہ

تا صبح و مہر و مہ سائر باشی
تا تلخ حیات بر سر خضر بود
تا سرزند آفتاب سرور باشی
در خانۂ اقبال سکندر باشی

شہر پاس کی جو ہمارا ہو تھا بھاگ کر جو اور آذرکوہ میں پہنچا اور وہاں کے بادشاہوں سے امن پناہ میں لیا اور نجومیوں نے خبر دی ہے
کہ میدان آذرکوہ میں لشکر حمزہ پر قران صعب ہے یہاں آکر بہت رنج اٹھائیگا امیر نے یہ سنکر فرمایا کہ انھوں نے بہت جھوٹ کہا

صحرائے سوچ اثر دکی بو لگا سکے اسمین بھی جان تباجائے ہر طرف قدرت پروردگار کا جلوہ نظر آیا خشر برگ درختان سبز در نظر ہوشیار
ہر ورقی دفتریست معرفت کردگار ۔ صاحبقران نے جو ایسا صحرائے پر فضا دیکھا از بسکہ دلدادے سیر کے تھے ہر وادی مالک اژدر
بربب کبہ مین سے گلگشت باغ گلستان ارم ہی کی مگر ایسی سرزمین دیکھی نہ صحرا اور مالک سے عرض کیا کہ بجا ہے واقعی نہایت یہ
دشت پر فضا ہے صاحبقران نے فرمایا کہ سب ہیں مگر خواجہ عمرو نہیں ہیں مقبل نے عرض کیا کہ خواجہ کسی طرف گئے ہیں امیر تو فرما رہے
کر نے چلے ہیں دیکھا ایک فرحت تازہ ہر روز بے اندازہ میں ہو عالم مستی کا عجب چھایا ہے شور وہ درختان پر شور ابن سبزہ زارین صحرا بوسے
درختوں کا مدہوش ہوا کی مستی ہر زر نگین ادا ۔ کہ یکا یک دو کوہ بطرف سے آواز عمرو کی بانسری بجانے کی آئی صاحبقران اسکی سنتے
اسی طرف کو روانہ ہوئے تھوڑی دور آئے تھے کہ عمرو کو دیکھا کہ گلدستہ گلہائے عجیب کا ہاتھ میں لیے ہوئے چلا آتا ہے صاحبقران پکارے کیون
خواجہ کہان تھے عمرو پکارا کہ حضرت شمیم ایسی سیر کبھی نہیں دیکھی تھی عجب یہ دشت سبز و خرم ہے کہ خود بخود میرا جی چاہا جو بانسری بجانے لگا اور
خیال میں گذرا کہ چلکر حضور کو یہان لاؤن ۔ آخر کوہ کے نزدیک سیر دکھانے لیکر خواجہ کے ساتھ روانہ ہوئے جب آخر کوہ کے اندر گئے دیکھا کہ
عجب دہ پر فضا ہے بلکہ بہشت زمین گلہائے عجیب اثمار غریب پلا در گل کا جوش بلبلوں کا خروش مرغان نوا سنج کے چہچہے لگے ہر یک شجر کے
چار سو چمن ہائے رنگین بھر پور ہوئے اشجار سر سبز و شاداب میوہ ہائے نایاب سے لدے کہین انگور کے خوشے جیسے ثریا کے چمکتے کہین
درختہائے انار کی قطار ہیں ایک ایک دانہ لعل صد بار کسی طرف بادام فلک چشم خواب آلودہ محبوبان دلآرام کہین درختوں میں سیب لٹکے
سیب حوادث سے بے کھٹکے کہین ہیں بیان نا شنیدنی جیسے صدان جنت کی چھاتیان شاخین بار اثمار سے جھکی ہوئی زمین کو چوم رہی
ہین غرض ایسی جا سے دلکش تھی کہ امیر چل نہ تھکے شعر اگر فردوس بر روئے زمین است ہمین است و ہمین است و ہمین است ۔ حمزہ کی
صاحبقران یہ سیر و تماشا دیکھتے ہوئے چلے آتے ہیں ہر قدم پہ تعریف صنعت کردگار کرتے ہیں کہ ایک تالاب پر پہنچے دیکھا کہ یلی نہایت
صاف شفاف نمایان بھرا ہوا ہے کہ آب صاف سے سامنے کے آب شفاف میں غرق ہے سبزہ گرد تالاب کے لگا ہوا ہے گویا فرش مخمل کا فرش
سبز بچھا ہوا ہے ہوائے سرد و خوش آیند چل رہی ہے لب گرداب اس تالاب کی یاقوت احمر کی ہے صاحبقران وہین بیٹھ گئے اور
سردار گرد و اطراف میں جمع ہوئے ملازم سامنے آکر موجود ہوئے ترتیب ہونے لگا دورہ جام شراب کا گردش میں آیا صاحبقران
نے عمرو سے فرمایا کہ خواجہ تم جاؤ اور بادشاہ اسلام کو بھی لاؤ یہ مقام دیکھنے کے قابل ہے یہ فضا بھی یادگار ہے عمرو تو اسی وقت بادشاہ
کے لینے کو اسکے واسطے روانہ ہوئے یہان صاحبقران صحبت عیش میں بیٹھے تھے کہ ایک طرف سے ابر تیرہ و تار نمایان ہوا بجلی چمکنے لگی ہوائے
تیز و تند چلنے لگی دم بھر میں وہ ابر محیط عالم ہوا اور چھوٹی چھوٹی بوندیاں پڑنے لگیں تھوڑی دیر میں پانی زور و شور سے برسنے لگا اولے
پڑنے لگے بسبب سردی کے سب کی یہ حالت ہوئی کہ دانت سے دانت بجنے لگا ہونٹھ نیلے ہو گئے جب یہ حالت ہم ہو گئی ہر چند چقماق پتھر
سے آگ نکالتے تھے لکڑیان جلاتے تھے گرما گرم نہ ہوتا تھا ۔ الغرض منصور بن سعدان نے صاحبقران سے کہا کہ مجھکو معلوم ہوتا ہے
کہ یہ باد و باران برف سحر کی ہے جسوقت حضور طلسم ہزار اسپ کی طرف جمشید رجان سوز کے چھڑانے کے لیے تشریف لیگئے تھے اور
لشکر وہان ٹھہرا تھا ان دنوں میں دو جادوگر زبان لشکر خطائی آباد سے گلثوم جادو اور گلشن جادو نام آقائی صدیق استانی
تھیں اسی طرح انھون نے برف برسائی تھی تو لشکر اسلام تباہ ہوا تھا اب بھی یکجگی یکا یک یہ سحر کا معلوم ہوتا ہے حضور اسم اعظم پڑھیں
مالک اژدر بھی بولے کہ شہریار جو آپ نے فرمایا ہے سچ ہے مجکو بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے جادو کا باطل سحر ہے جیسے امیر نے چاہا کہ اسم اعظم
پڑھیں یہ سنتا یا بالکل فراموش ہو گیا تھا رنگ زرد ہو گیا یقین ہو گیا کہ ادھر دلدادے ہمت نے کچھ جادوگرون نے اسم اعظم بند کیا ہے
اسکے برباری کی ہے پھر معلوم ہوا الغرض بار اسی مقام پہ بیٹھا تھا جو شبت اندر دی ہوا تین تین انگلیان برف کی گرنے لگیں گر دو
فضل الٰہی شامل حال برکت سے وہ ماؤن کی دعا وہ کے اور برف گر رہی تھی مگر کسی سردار کے بدن پر نہ پڑتی تھی لیکن شدت سردی سے
کانپے جاتے تھے مگر باہر نکلنے کا راستہ وہان سے نہ پاتے تھے کسواسطے کہ ڈھیر ہر چہار طرف ہونے اور بدن کا آفتاب انگور

## حالت گریہ وزاری و دعا و بیقراری میں چھوڑ دیجیے

## اب احوال عمرو بن امیہ ضمری سنیے

کہ عمرو خدمت شہنشاہ گیتی پناہ میں آیا اور مادہ خمار سے بادشاہی بجا لایا کیفیت درہ کوہ بیان کی اور عرض کیا کہ صاحبقران نے مجھے
خدمت والا میں بھیجا ہے اور التماس کیا ہے کہ حضور بھی یہاں گھڑی دو گھڑی کیواسطے تشریف لائیں تو بہتر ہے کہ قابل دیکھنے کے ہے یہ سنکر
شہنشاہ عجب ہوے نے پوچھا کہ خواجہ امیر اسوقت کہاں ہیں عمرو نے عرض کیا کہ اسی تختہ گلزار رنگ پر بہار میں فرماتے ہیں یہ سنکر حضرت لقمان حکیم نے کہا کہ تعجب
ہے اور تیری دانائی و عقلمندی سے بعید ہے کہ تو اس طرح کا کلمہ کہے دہانی خضا جا گزین ہو جلد جاؤ اور حمزہ صاحبقران کو وہاں سے لاؤ
کہنا کہ آپ نے بالکل خواجہ زادوں کے کہنے کو فراموش کیا ابھی شہر عظلی آباد کو فتح کیا ہے اور جادوگر وہاں کے فراری ہوئے ہیں
وہ کیا آپ کی فکر سے غافل ہونگے ایک ایک دشمن جان ہے یہ سنتے ہی عمرو نے کہا کہ اے شہریار آپ بجا فرماتے ہیں یہ کہکر جانب کوہ
روانہ ہوا کہ صاحبقران کو وہاں سے لے آئے جب قریب درہ کوہ کے پہونچا کیا دیکھا کہ برف کے سوا اور کچھ معلوم نہیں
ہوتا گھبرا کر ہر چہار طرف دوڑنے لگا کہیں راستہ پائے تو اندر جائے شبہ ہو جاتا تھا سواے انبار برف کے اور کچھ نظر نہ آتا تھا آخر کو
یقین ہوا کہ حمزہ مع سرداروں کے برف میں دب گئے یہ خیال کرکے پچھاڑیں کھانے لگا خاک اڑانے لگا سر پیٹتا تھا اور یہ کہتا
تھا کہ ای آقا آپ نے مجھے چھوڑ دیا اس سفر آخرت میں ساتھ نہ لیا عمرو کسکے سہارے جیے گا اور کسکو آقا کہیگا عمرو کو یہ امید نہ تھی کہ آپ
عدم کا سفر کرینگے اور غلام کو چھوڑ جائینگے اب یہ تو فرمائیے کہ میں جا کر بادشاہ کو کیا منہ دکھاؤں اور اپنے دل کو کسطرح سمجھاؤں غرض
عمرو روتا پیٹتا لشکر میں داخل ہوا شہنشاہ سعد بن قباد سے ساری کیفیت رو رو کر بیان کی سنتے ہی شہنشاہ کی عجیب حالت ہو گئی
تمام لشکر میں کہرام پڑ گیا رفتہ رفتہ خبر حرم سرا میں پہونچی وہاں بھی تہلکہ پڑ گیا ہرکاروں نے یہ خبر لقا کو بھی پہونچائی وہ یہ سنتے ہی پکارا
الٰہی بندگان من ببینید قدرت مرا کہ میں نے کیونکر حمزہ کو مع اسکے لڑکوں اور سرداروں کے اپنے خشم و غضب کی بجلی سے جلا دیا اب ان
بے ہمارے یہاں طبل شادیانی لشکر لقا میں اور طبل خوشحالی بجنے لگا بختیارک نے لقا سے کہا کہ یا خداوند یہی وقت ہے فی الحال آتش کشتن
و اخگر گذاشتن و افعی کشتن و بچہ اش نگاہداشتن کار خردمندان نیست اب مناسب ہے کہ طبل جنگ بجواکر ان مسلمانوں کا خاتمہ کیجیے
لقا بولا کہ ستر ہزار برس پہلے میں نے یہی تقدیر کی تھی آج شب کو طبل جنگ بجے پھر بختیارک نے عرض کیا کہ یا خداوند ایک اور بات
میرے خیال میں آئی ہے جبتک آپ یہاں کے سرداروں اور پہلوانوں سے لڑائی رو کیے ہیں بہت جلد طماس ستون قدرت کو مع
تمام لشکر بلاؤں لقا اس بات پر اچھل پڑا اور پکارا کہ الٰہی بندگان من ببینید قدرت مرا جو بچہ شیطان درگاہ ہے کہتا ہے یہی تقدیر میں نے
کی بختیارک تو اسیوقت مع تحفہ تحائف کے جانب طماس روانہ ہوا یہاں شام کو بحکم لقا طبل جنگ بجا یہ خبر ہرکاروں نے
سلطان ذیشان کو پہونچائی ادھر غم حمزہ صاحبقران اور سرداران لشکر کا بے انتہا تھا یہ طبل جنگ کی خبر اور بھی کاہش جان ہوئی مشیت ایزدی
میں کیا چارہ ہے فرمایا کہ الحکم للہ جو مرضی ہمارے لشکر میں بھی طبل جنگ بجے جو کچھ ہماری تقدیر میں لکھا ہے وہ پیش آئیگا غرض لشکر اسلام میں
بھی طبل جنگ بجا صبح کا بیات
دو دریاے لشکر بجوش آمدند

| | |
|---|---|
| دو لشکر بیاراست آراستہ | شدند از ہر طرف صبح برخاستہ |
| تفنگ برگند رگاہ کین بگند | نقیبان خروشی و رہا بجنبند |
| گرد ابر از دو سو در خروش آمدند | بزرک بر ورک سو لبہ و رکاب |

دونوں لشکروں کی آمد سے گرد و غبار کا یہ عالم تھا کہ زلزلہ ہو گیا جب غبار موقوف ہوا
اور پھر زندی دو صف کی میدان میں کھلی صورتیں نظر آنے لگیں ایک نے دوسرے کو تیز تیز نظر سے دیکھنا شروع کیا میمنہ میسرہ
قلب و جناح ساقہ و کمینگاہ دونوں طرف سے آراستہ ہوا صف آرائی کرکے کھل گئے چیلہ کاروں نے پست و بلند زمین کو ہموار کیا
فراشوں نے درختوں کو کاٹ کر پھینک دیا سقوں نے آبپاشی کی جب میدان تیار ہو چکا نقیبوں نے فلک نسب ذی کرکرن ہما
بہادر ہو کر نکلے اور اپنے باپ دادا کا نام اس میدان جنگاہ میں روشن کریں اور نام رستم و اسفندیار کا اس صفحہ دنیا سے

بلا کر یہ چکہ مختصر سبب تھا کہ نیزہ دو جانبی ہو رہے تھے میں علوم سرگین پہونچا اور قاسم کو پیغام امیر کا دکھلا کر بڑی نشانی دکھایا قاسم نے نقابدار سے کہا
میں نہ جانا ہوں فرمانا امیر کا دشمن بدرسکی خلاف حکم کیونکر کروں غرض بہار سے لوٹ تھا دست لڑائی ہونگی نقابدار نے کہا کہ جا پانچ روز تیری کل بل
ملکی جان بچی بہشت جان قاسم نے کہا اگر پیغام امیر نہ آتا تو تجھکو معلوم ہو جاتا دیکھنا کل تیری کیسی خدمت کرتا ہوں نقابدار نے کہا کل بھی
دور نہیں غرض شب بازگشت بجا دونوں پھر کر اپنے خیموں میں گئے دوسرے دن جو صاحبقران نے تمام سردار استقبال کر کے واسطے امیر بارگاہ
میں بیٹھے عجب ماجرہ عمرو سے کہا کہ اے برادر تم تو دیکھے ہو نقابدار کو کیسا ہے عرض کیا اے شہریار جس وقت نقابدار نے مجھے پانچ روز لشکر
جاوین نے نہیں چھپا میں نصیحت سمجھا کہ اگر دور تھی اور میں پھر آیا امیر نے عمرو سے کہا خواجہ کسی طرح نقابدار کی جا کر خبر لاؤ کہ یکون ہے بدیع الزمان
سب سے زیادہ مشتاق تھا اور تمام سرداران دست راست و دست چپ جانتے تھے کہ حال نقابدار کا معلوم ہو عمرو نے کہا کہ اے حمزہ تو جانتا
ہے کہ میں باہر جوں سے ڈرتا ہوں ایک تو دیا سے کشتی کو لشکر ملک الموت جانتا ہوں کہ جہاں غریب مرے ہونگی ڈوبا دوسرے جلاد دل دشمن
سے کہ جہاں دو دانے ماش کے چوری کرکے مارے ہاتھ پاؤں باندھ کر رکھ گئے غرض سے نقابدار سے کہ جہاں اپنے چشم جا پہنچ بجائے خیال لیا
پھر اسکو صورت کسی کی نہیں ہر بنی حمزہ میں نہ جاؤنگا اور کسی کو بھیج دوسرے میں بیچارہ مفلس قرضدار مجھسے کیا ہوسکتا امیر نے کہا کہ دو
دو ہزار روپیہ انعام میں دینگے اور دو ہزار بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ ہم دینگے پھر بدیع الزمان اور قاسم و لندھور مالک
دونوں نے دینا قبول کیا عمرو نے کہا کہ نقد منگوا کر مجھکو دیدو کیونکہ مثل ہے کہ نو نقد نہ تیرہ ادھار دیکھو جیتا اور مرا دیکھو ہوا غرض سب نے روپیہ
منگوا منگوا کر رکھ دیئے عمرو نے نقد زنبیل کیے اور لباس عیاری کے بدن پر آراستہ کر کے روانہ ہوا جس وقت لشکر نقابدار کے قریب پہونچا
صورت فقیر کی بنا لی رومال ہاتھ میں لیکر داخل لشکر نقابدار ہوا لشکر بہت آراستہ دیکھا اور روانہ بارگاہ دیکھا کہ لوگ کچھ عیادہ
کیے ہوئے بیٹھے ہیں عمرو نے دیکھا کہ سیارہ اور لعبہ اور سمک اور ابو الفتح ہیں کہ نقابدار آیا عمرو نے دیکھا ایک جوان دشنام
از بسکہ نقاب پڑی ہے مگر عجب نور چہرے سے ہے عمرو بارگاہ کے اندر آیا دیکھا نقابدار کہ اسکے چہرے پر بھی نقاب پڑی ہے ایک جاسوس
آیا اس نے عرض کیا کہ چند عیار لشکر اسلام کے واسطے تجسس حال حضور کے آئے تھے وہ گرفتار ہوئے انکے حق میں کیا حکم ہے
پھر کان میں کہا کہ ایک مرشد فقیر بھی گھسے ہیں نقابدار نے کہا کہ اے برادر تمکو اختیار ہے جیسا مناسب وقت ہو انکے حق میں
کر اس نے کہا بہت بہتر اور عیاروں کو بلایا کہ دست راستی اور دست چپ میں بدیع الزمان کے طرفدار علمی و اور قاسم کے
طرفدار علمی و دونوں طرف کے عیار الگ الگ ہوئے جو عیار قاسم کیطرف تھے انکا لباس چھین لو سوا سے [illegible] کچھ نہ
رکھا اور چھوڑ کر کہا کہ جاؤ یہ جو ہم نے تو جان سے مارڈالتے جاؤ گے اور طرفداران بدیع الزمان کو خلعت دیکر کہا کہ ان واسطے
صورت مبدل کر کے آئے تھے جاؤ پھر ایسی حرکت نہ کرنا بدیع الزمان کی خاطر سے تمہیں چھوڑ دیا وہ سب بھی کہ جہاں کی لوٹ لشکر اسلام
کیطرف روانہ ہوئے لیکن یہاں اسباب جو عیاروں کا رکھا ہوا تھا اسمیں سے ایک خنجر مرصع نکالا نقابدار نے اٹھا کر عمرو کو دیا اور
کہا کہ شاہ صاحب یہ خنجر لو اور فروخت کر کے خرچ اپنا کر لو اور پھر ہمارے پاس آنا عمرو نے دو نذر وہ خنجر نقابدار کے ہاتھ سے لیا
اور دعا میں دینے لگا کہ پیچھے سے عیار نقابدار لپٹ گیا اور کہا کہ باہنر ای دو دو بار یک گردن نقابدار نے کہا کہ او کمبخت فقیر کو کیسی
کو لی پکڑتا ہے اس نے عرض کیا کہ یہ وہی گستاخ ہے اسکا بھی قتل کرنا چاہیے عمرو نے کہا کہ اے نقابدار میں عمرو نہیں ہوں نقابدار نے
کہا کہ اسکو شکنجے میں بھیجو اگر عمرو ہے تو قبول دیگا جب شکنجا آیا اور عمرو نے دیکھا کہ شکنجے میں مرجاؤنگا عیار نقابدار سے کہا کہ یہاں آؤ مجھے
ہوں اے عیار شکنجہ تو نے مجھے خوب پہچانا میں عمرو ہوں نقابدار نے کہا کہ خواجہ کیوں آئے تھے عمرو نے کہا اے نقابدار حمزہ نے مجھے
بسبب خالقت بیحد مجھکو بھیجا تھا کہ نام نقابدار کا دریافت کر اور مجھکو بہت سا روپیہ دینے کو کہا تھا نقابدار نے کہا کہ خواجہ تم روپیہ بھی
لیکر کہا عمرو نے اپنی صورت اصلی بنا لی نقابدار نے کرسی بیٹھنے کو دی اور کشتیاں موجب اشرفی و جواہر کی پیش کیں اور کہا کہ
اے خواجہ اگر مجھے نام اپنا ظاہر کرنا ہوتا تو میں نقاب کا ہے کو منہ پر ڈالتا اور تم میرا افشاے راز کرنے کو آئے تھے خیر اب تو میں

بلچوں کا سموں نے زمین پست و بلند کو ہموار کیا سقوں نے آب پاشی کی میدان تیار ہو چکا نقیب نے للکار کر پکارا کہ کمان ہے رستم
کمان ہے سہراب کمان ہے سام کمان ہے بیژن کمان ہے برزو کمان ہے اسفندیار کو خدا نے وہ زور دیا ہے جو اپنے نام کو بلند
کرے اور نام رستم و سام کا مٹا دے اتنے میں لشکر نقابدار سے علم جلوہ گری پر آئے اور نقابدار مرصع پوش
نقابدار چلپینہ پوش سے اجازت لیکر گھوڑا جولان کرتا ہوا باگ اڑاتا ہوا میدان کو چلا مرکب نے عجب کیفیت دکھائی
عیار نے تعریف میں اسکے کہا ابیات وہ چہرہ کہ بپہ برق یا بادی ہے ﴿ طرز ولی انہ دیر پر زاد سے ﴾ خوش خرامی تا آب ندک
تیز گامی زیرق چابک تر ﴿ سبحان اللہ کیا بات ہے اور نقابدار گھوڑا اچھا کر میدان میں آیا اور نیزے کے ہاتھ نکالنا شروع
کیے کبھی ایک رکاب پر قائم ہو کر برچھا ہلاتا تھا کبھی بر بچے تیسمت مرکب کی پیٹ کے تلے سے نکل آتا اور گھوڑے پر بیٹھ جاتا
تھا گھوڑا اسی طرح رو میں چلا جاتا تھا بعد اسکے پچھاڑ اور نگوٹی ستان و بنان میں ذاکر نیزہ بازی شروع کی اور کوئی کمی
گرسنہ وہی بعد اسکے تیر و کمان ہاتھ میں لیکر تیر آسمان کی طرف پھینکا وہ تیر گرنے نہ پایا تھا کہ دوسرا تیر مارا اسکا پیکان اسکے
سوفار میں دھنسا اور سوے آسمان لیکر جا وہ دونوں ابھی نہ گرنے تھے کہ تیسرا تیر اور مارا اسکا پیکان انکے سوفار میں
پیوستہ ہو کر وہ دونوں کو لیکر بلند ہوا اسی طرح نو تیر کا نیزہ بنا کر اتارا … چمن کی ہر طرف سے بلند ہوا بعد اسکے
درخت آہنی میدان میں قائم کیا جسکی ہر شاخ میں حقہ طلائی نمایاں اور ہر حقے میں خوشہ ہاے مروارید آویزاں تھے
نقابدار نے جس خوشے پر تیر مارا اسے اڑا دیا عیار نے کہا اے شہریار اس خوشے کا ایک موتی اڑا جائے اور موتیوں کو خبر نہ
نقابدار نے جو تیر مارا ایک موتی اڑ گیا اور موتیوں کو خبر تک نہ ہوئی پھر ایک میل آہنی نصب کیا اور دوڑ کر گرز مارا کہ زمین میں
عجب تماشا تھا کہ زمین کا جگر ٹوٹ جاتا ایک گرد کا تتق اٹھا کہ نقابدار اور میل پوشیدہ ہو گئے جب گرد بیٹھی دیکھا جس جا
میل تھا ایک کنواں سا نکل آیا نقابدار کا گرز الٹا ہاتھ اس قوت کو دیکھ کر دشمن کے ہاتھوں میں رعشہ پڑ گیا بے اختیار ہر
شخص واہ واہ کرنے لگا غرض کہ خوب ہنر دکھایا نقابدار نے کہ پسینے پسینے ہو گیا اب اپنے نام کو آراستہ کرنے لگا بعد تھوڑی
دیر کے نیب دی کہا حمزہ صاحبقران میرے مقابلے کو تشریف لائے صاحبقران نے عمرو کو اشارہ کیا خواجہ عیار …
کر و عمرو نے کلاہ عیاری آسمان کی طرف اچھالی سب کو معلوم ہوا کہ امیر مقابلے کو جائیں گے تمام لشکر کے علم جلوہ گری پر آئے
نقارے بجنے لگے امیر اشقر کو لیکر سامنے تخت بادشاہی کے آئے اور سلام کیا ہاتھ باندھ کر اجازت چاہی بادشاہ نے تخت پر
بلا کر بٹھایا امیر کے گلے میں ہاتھ ڈال کر رونے لگے فرمایا کہ بڑی شان ہے میری نقابدار آپکے واسطے … شتاب سے … واسطے کچھ
ہوئی دیر میں کیا کرے گا امیر نے کہا کہ خدا کو یاد کیجیے کچھ اندیشہ نہیں پروردگار میرا حامی و مددگار ہے بادشاہ نے جام دیا امیر
نے بے اندیشہ وہ جام پی لیا اشقر پر سوار ہو کر میدان کو روانہ ہوئے سبحان اللہ کیا مرکب تھا کہ غیرت جنہار رخش قمر طلعت
و شیرین رفتار … جب صاحبقران نامدار نقابدار کے قریب پہنچے نقابدار نے گرز وہ
سپر کا ہاتھ میں لیکر سر جھکا دیا … امیر کا پیچھے ہٹ گیا اور سات قدم گھوڑا نقابدار
کا پیچھا ہٹا گھوڑوں کو رانوں میں مسلکر مقابل یکدیگر ہوئے نقابدار نے سلام کیا امیر نے جواب سلام دیا …
… دعا میں مصروف رہتا ہوں مگر امیر کا یہ حال ہے کہ محبت نقابدار میں جی جاتا ہے کہ نقابدار کو کلیجے میں رکھ لیجیے … بعد
از گفتگو عمرو سے ہاتھوں میں تھامے نیزہ بازی ہونے لگی … رد و بدل ہوتی تھی ایک مقام پر صاحبقران نے …
بند صاحبقرانی سے نیزہ نقابدار کا نکال لیا نقابدار نے برہم ہو کر گرز نکالا امیر نے دیکھا امیر نے ضرب لگائی نقابدار پر ضعف
تو بہت گوارا ہے ہو گی نقابدار نے کہا اے شہریار میری یہ قدرت نہیں ہے کہ تلوار حضور پر کھینچوں لیکن زور آزمائی ہو امیر نے
فرمایا کہ جس طرح تمہارا جی چاہے میں موجود ہوں غرض گھوڑوں سے نیچے اترے ہتھیار کمروں سے کھولے دور کر دیے

آستینیں چڑھائیں دست و گریبان ہوئے ایک ایک ہاتھ پکڑا ایک ایک گردنوں پر رکھا امیر کو یہ معلوم ہوا کہ تمام زمانے کے
پہاڑ کسی نے گردن پر رکھ دیئے اور نقابدار کو یہ معلوم ہوا کہ آسمان پھٹ پڑا سروں کو ملا کر ایک ٹکر دی کہ پوست تک ماتھوں کے
ادھڑ گئے کیا عجب کرتا بڑا ہی مقابل سر ہوتا تو وہ بھی سرمہ ہو جاتا ہتھیان ساتھ زبردستی کے چلنے لگیں سامنے کے دانتوں
او پیچ ہونے لگے اسی طرح چار پہر میں کشتی رہی شام ہوئی آفتاب بانگ نہ دلر زمان و برسمان شہنشاہ مغرب میں پنہان
ہوا اور شاہ زنگبار با فوج ثوابت و سیار سپہر نیلگوں پر نمایاں ہوا عالم میں تاریکی چھائی اشعار چو شکلین جعد شب را شانہ کرد
چراغ روز را پروانہ کرد + بزیر تختہ تر زآب آبنوس + دہان شد نگونین سندروس + نقابدار نے صاحبقران سے
کہا اب تشریف لیجائیے دن واسطے جنگ و جدل کے ہے اور رات واسطے عیش و آرام کے کل ہم اور آپ پھر لڑینگے امیر نے
فرمایا اے نقابدار مجھے ستیز ہے تا گر زندہ رکھنے ہیں میں حریف کو بغیر زیر کیے میدان سے نہیں جاتا نقابدار نے کہا کہ
دو سبب ایسے ہیں کہ جو میں لڑائی سے کنارہ کرتا ہوں ایک تو پیرانہ سالی حضور کی دوسرے شب کی تاریکی امیر نے جواب
دیا کہ رات کو دن کرنے کچھ دیر نہیں لگتی اور میں ضعیف نہیں ہوں بہت قوی ہوں نقابدار نے کہا بہت اچھا میں بھی حاضر
ہوں اور اپنے عیار سے کہا کہ روشنی جا کر لاؤ لشکر نقابدار سے روشنی آئی ہمیشہ نے طلائی و نقرئی گڑ گئے تمام میدان روشن
ہو گیا امیر نے عمرو کو حکم دیا کہ خواجہ روشنی کرو عمرو نے چار سو جھاڑ طلائی زنبیل سے نکالے کہ جن میں جا کر روشن کیے
کہ کوسوں تک صحرا کا کنارہ منور ہو گیا جب روشنی ہو چکی پھر دونوں سرگرم کشتی ہوئے لوگوں نے دیکھا کہ لڑائی ایک کشتی ان
پہر کو ہیں بندھے جیسے بیلی ہوتی ہیں کمریں کھول کھول کر زمین پوش کیا کہ اپنے اپنے عیاروں اور سالاروں کے پاس
بیٹھے ادھر بادشاہ اسلام کے واسطے سائبان بڑا تھا اس میں بادشاہ نے جلوس فرمایا سردار گرد و اطراف میں جمع ہوئے
ادھر لشکر نقابدار میں بھی لوگ بیٹھے خوانچے والے آکر بیٹھے پانی پلانے لگے خوانچے والوں سے لوگوں نے مٹھائی پکوان
لیکر کھانا شروع کیے تمام میدان میں میلہ لگا ہوا تھا کثرت کا کھنک ہوتا تھا چرخ فلک پر پیرانہ سالی کیسبب ماہتاب اٹھ کر
تماشا کشتی کا دیکھ رہا تھا اس سے مجھے یہ معلوم ہوتا تھا کہ فرشتوں نے آسمان میں روزن کر کے اپنی آنکھیں لگا دی ہیں اور
کشتی کے تماشائی ہیں فراش ماہتاب نے فرش چاندنی کا مقرر کر دیا ہے سب سیر دیکھ رہے ہیں اسوقت ہر جا کی صدا آتی تھی
کشتی ہوتی رہی ساری رات کشتی رہی دم صبح عابد شب زندہ دار نے تسبیح انجم کو سجادۂ سپہر پر رکھ کر سجدۂ حق بجا لایا اور ترک
آفتاب نے خود زرنگار سر پر رکھے سپر در بر پشت پر لگائی زرہ طلائی زیب جسم کر کے خنجر شعاعی ہاتھ میں لیا اور توسن
فلک پر سوار ہو کر میدان جنگاہ جہان میں نمودار ہوا اشعار بروز دگر کین جہان پر غرور + بیافت از سر چشمۂ خورشید نور +
کشید آفتاب از نیام سپہر + بہندی شب یا تیغ افگندہ سر + صبح کو وہی عالم کشتی تھا کہ نہ ایک سے ایک مغلوب تھا اور
نہ ایک پہ ایک غالب تھا اسی طرح سات شبانروز کشتی رہی آٹھویں روز نقابدار ریل کے ہونے لگے نقابدار نے سر اپنا
سینۂ امیر میں لگا کر دونا یا امیر نے قدم سے قدم جما کے پیچھے ہٹنا شروع کیا نقابدار سات قدم تک ریل کیگیا
عمرو پکارا کہ حمزہ کہاں پیچھے ہٹا جاتا ہے میں یہ کہتا تھا کہ ضعیف ہو جوان سے نہ لڑو امیر کہتا نہ مانا اب کیا پہلوان عادی کو
لا کر شیر کی کمر سے باندھ دو امیر نے کہا کہ خواجہ کیا بکتے ہو ذرا ٹھہرو کا ہے کا خیال کا جو کہتا تھا کہ نقابدار نے جھکا دیا تھا
گھٹنا امیر کا زمین سے جا لگا امیر نے لنگر ڈالا کہ پشت زمین میں غرق ہو گئی نقابدار پھر جا لگا کیسا ایسا زور کیا کہ
اگر پہاڑ ہوتا تو وہ بھی اکھڑ جاتا مگر اس کوہ وقار کے لنگر نے ذرا جنبش نہ کی نقابدار کا منہ لال ہو گیا قریب تھا کہ چہرے
کانوں کے شق ہو جائیں دسوں انگلیوں سے خون ٹپکنے لگا اسوقت ہاتھ اٹھا لیا اور کہا کہ حضرت زور بھر میں تھا میں تھک گیا
اب جو آپ سے ہوسکے تصور نہ کیجیے امیر اٹھ کر بیٹھے اور دونوں بازو نقابدار کے پکڑ کر ریل کر کے دور سے

تو قدم جمکر بیٹھنے وہاں عیار نقابدار چلایا کہ ای نقابدار کمان سیا ہوا چلا جاتا ہی قہر دار ہو نقابدار سے پھر کہا صاحبقران زبردست
ہی میں کیا کروں ذرا نگاہ بہکا اور خیال کا چوکنا تھا کہ امیر نے جھٹکا دیا کہ نقابدار کے دونوں زانو آدھے زمین میں دھنسے
گھٹنے تک اسکے خوب زمین میں گڑ گیا کہ تا زانو زمین میں غرق ہوگیا امیر نے ہر چند زور کیا لنگر نقابدار کا نہ اکھڑا اسوقت فرمایا کہ ای نقابدار
ہم تم خوب برابر کوئی غالب و مغلوب نہ ہوا لڑائیاں تین طرح کی ہیں ایک تو جنگ تنگی کہ آپس میں گھونسا چلتا ہی جو عاجز ہوجائے
بدرگاہ ہی دوسری جنگ فارسی جو ہم تم کر چکے ہیں تیسری جنگ عربی وہ باقی ہی آپس میں یہ صورت ہوتی ہی کہ چار زانو ہو کر
زور کرتے ہیں نقابدار نے کہا کہ ای حمزہ صاحبقران چار زانو بیٹھنے میں لنگر درست نہیں رہ سکتا بھلا چار زانو پہلے کون
بیٹھیگا امیر نے کہا کہ پہلے میں بیٹھتا ہوں تم زور کرو جب تم تھک جاؤ تو میں تم پر زور کرونگا نقابدار نے کہا کہ اچھا بیٹھیے
امیر چار زانو ہو کر بیٹھے ہر چند عمرو نے منع کیا کہ حمزہ پہلے تو جفت نہ کر نقابدار کو پہلے بیٹھنے دے وہ جوان ہی امیر نے
نہ مانا اور نقابدار سے کہا آؤ زور کرو نقابدار نے کمر میں ہاتھ ڈالا زور کیا کہ لنگر امیر کا زمین سے اکھڑا اور کچھ ہلا یہ
تھا کہ امیر تڑپے کمر بند امیر کا ٹوٹ گیا لنگر ہاتھ سے چھوٹ گیا امیر پھر چار زانو ہو گئے نقابدار نے کہا یا حمزہ صاحبقران
اب جانے دیجیے میں آپ برابر رہا امیر نے کہا ای نقابدار وہ صاحبقران کیونکر ہیں جو وہ دل میں ورثہ پہنچے
وہ بادشاہ و اقلیم بخشندہ جہاں ایک میان میں دو تلوار رہتی ہیں اب میرے تیرے مقابلے میں فیصلہ ہو جائے تو خوب ہی
نقابدار نے جواب دیا میرے دو زور ابھی باقی ہیں آپکو اٹھالونگا اور مار ڈالونگا تھا مگر کمر بند ٹوٹ گیا امیر نے کہا ای نقابدار
وہ وقت گیا گذر اب پھر لنگر نہ اٹھیگا نقابدار نے زنجیر کمر امیر کی کسکر باندھی اور ہاتھ کمر میں ڈالکر خوب زور کیا مگر صاحبقران
کو جنبش کرنے کی رگ بندہ اٹھی امیر نے کہا کہ ای نقابدار دیکھا تو نے یہ بولا کہ ابھی تو ایک زور میرا اور باقی ہی میں اٹھالونگا یہ کہکر
خوب دو گھڑی تک اپنا دم راست کیا اور پھر امیر کے کمر بند میں ہاتھ ڈالکر زور کیا کہ منھ سرخ ہوگیا مگر امیر کے لنگر نے جنبش
نہ کھائی بس تھک کر ہاتھ اٹھالیا اور کہا اب آپ زور کیجیے یہ کہکر چار زانو ہو بیٹھا امیر نے شکر خدا بجا لائے اور فرمایا کہ ای
نقابدار تو پھر تین زور کیے مگر میں ایک زور بدرگاہ خدا چھوڑتا ہوں اور ایک زور تمام خلائق کے واسطے کہ آخر روز حساب
بخشو دو خواب میں ایک زور نقابدار پر کرتا ہوں ہر چند عمرو نے کہا کہ حمزہ تیری عقل زائل ہوگئی ہی کیوں تین زور کا ایک
زور کرتا ہی امیر نے جواب دیا کہ خواجہ تم دیوانے ہو جو پہلے زور میں کچھ نہوا تو دوسرے زور میں کیا ہوگا اور میں نعرہ کرونگا تم
سبکو آگاہ کرو عمرو نے پکارا صاحبو حمزہ نعرہ کیا چاہتا ہی اپنے اپنے کانوں میں انگلیاں رکھ لو اور گھوڑوں کے کانوں میں
روئی دو نہیں تو پردے کانوں کے شق ہو جائینگے بس امیر نے زنجیر کمر میں نقابدار کے ہاتھ ڈالکر نعرہ کیا کہ چھتیس کوس
تک آواز پہنچی گئی شعر کہے نعرہ زد میر مرحل مصاف کہ شیر غرید در کوہ قاف نعرہ کرکے زور کیا کہ لنگر نقابدار کا اکھڑ گیا چرخ
تا بزانو اور دو قدم سرکے ہیں تا کمر نیچے میں تا سینہ لاکر بازو کا ایک دیگر سے بلند کیا غل ہوا کہ وہ نقابدار کو اٹھا لیا نقابدار
نے نقابدار سے کہا کہ گید ی دیکھا تو نے میں چوکنا تھا وہی ہوا اور اب حال بھی اس نقابدار کا کھلا جاتا ہی اتنے میں امیر سنبھالا
نقابدار کو چرخ دیکر مارین کہ نقابدار سبز پوش گھوڑا دوڑا کر آیا اور کہا کہ یا امیر زمین پر نہ ماریے گا یہ آپ کا بیٹا ہی
بدیع الزمان کا بھائی ہی نور الدہر اسکا نام ہی کوہ ہر ملک سے ملک سنجان میں پیدا ہوا ہی صاحبقران نے ہاتھ سے رکھ دیا
نقاب منھ پر سے دور کی ایک آفتاب چمکا صاحبقران نے اسے سینے سے لگایا اور سبز پوش سے پوچھا کہ تم کون ہو اُنھے بھی
نقاب اٹھائی دیکھا کہ اسد بن کرب غازی ہی نقابدار سبز پوش خجل بن گیا ہی اور خون آشام تھا اسنے بھی نقاب اٹھا کر
بدیع الزمان کو آواز دی کہ مبارک ہو یہ تمھارا بیٹا نور الدہر ہی بدیع الزمان دوڑ کر اپنی چھاتی سے لگایا پھر قاسم سے لاکر ملایا
کہ یہی تھا سے فرزند کیا تھا قاسم نے اسے گلے سے لگایا مگر دل میں کہا کہ کھٹکے پیٹ ہی کہ جھگڑے میں ہو جائے آج تیرا فرزند ہوتا تو ہی

شاہزادے نے نعرہ کیا کہ اے نامرد کہاں جاتا ہے سامنے آ مشت کیا اور اصل رسید میں مجھے ڈھونڈھتا تھا یہ کہکر تلوار ماری
شاہزادے نے بقوت سپہگری خود چھین لی کمربند میں ہاتھ ڈالکر اسے گھوڑے پر سے اٹھا لیا اور کہا کہ دین اسلام قبول کر
نہیں تو تجھے قتل کرتا ہوں خوب تیری کچھ خبر لیگی سام درزد نے یہ بہادری اور صورت و شکل جو دیکھی عاشق ہوگیا غرض کہ
کہ میں نے لعنت کی لقا پر شاہزادے نے خوش ہو بارشاد کیا وہ کلمہ پڑھکر دل سے صدق مسلمان ہوا اور اپنے ساتھ والوں سے کہا جو
ایسا آقا کہیں بھی نصیب ہوتا ہے میں رسالہ ہو صورت ایسی طاقت اصلاح کی میں نے تو غلامی اسکی اختیار کی سب اسکے ساتھ
والے مسلمان ہوئے نور الدہر نے سوداگروں کو بلوایا مال و اسباب انکا جو لٹا تھا دلوا دیا احوال پوچھا کہ تم کون ہو سوداگر
نے کہا آپ اپنا حال بیان کیجیے کہ آپ ہمارے مرشد زادے معلوم ہوتے ہیں نور الدہر نے تمام حال اپنا بیان کیا وہ سوداگر
قدموں پر گرا کہا کہ ای شہریار نام میرا خواجہ بہلول ہے میں ہر دو قاف میں امیر کے ساتھ تھا شاہزادے نے اٹھکے گلے
سے لگایا اور رخصت کیا اسنے دعوت کی تمام قلعے کو اسلام آباد کیا دوسرے دن احوال لقا کا پوچھا سام درزد نے کہا کہ آج
وہ شہر مشتری حصار میں ہے اور مشتری حصار یہاں سے سات کوس ہے اب لشکر خدا پرستوں کا آیا ہے مقابلہ ہونے پر ہر کل
لڑائی ہوگی نور الدہر یہ سنکر چپ ہو رہا اور بہر بات رہے سے لقا بدکار بگڑ روانہ ہوا یہاں کا حال سنیے کہ شاہزادہ قادر سیادار
ملک قاسم لعل خشان خونریز خاوری جب شہر مشتری حصار پر پہونچا خیمہ برپا کیا ادھر سہیل خان مشتری حصاری
نے جو یہ خبر سنی کہ لشکر خدا پرستوں کا آیا ہے اپنے خیمہ اپنا بھی باہر نکلوایا مع فوج خود بھی باہر آیا لقا کو تخت خداوندی پر بٹھایا صحبت
رقص برپا ہوئی محفل عیش آراستہ ہوئی دور جام گردش میں آیا جب دماغ کافروں کا بادۂ ناب سے گرم ہوا حکم کیا سہیل نے کہ
طبل جنگ بجے یہ خدا پرست کہاں جاینگے سبکو قتل کرونگا بختیارک نے کہا ای سہیل خان یہ خدا پرست بلائے بے درمان آفت
جان ہیں سہیل خان نے جواب دیا کل صبح کو معلوم ہو جائیگا ادھر قاسم نے بھی طبل جنگ بجوایا چار پہر رات دونوں لشکروں
میں تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے صفیں آراستہ ہوئیں ہر اولوں نے درختوں کو کاٹکر پھینکدیا جلیداروں
نے پست و بلند زمین کو برابر کیا سقوں نے آبپاشی کی چپوں نے نقابت کی اکوان فیل دندان لشکر کفار میں گھوڑے کو پھیر کر
تخت لقا کے سامنے آیا اترکر سجدہ کیا اجازت میدان چاہی لقا نے کہا جا تیرے دم شمشیر میں سب خدا پرستوں کی موت کی
تقدیر کی ہے اکوان بارد گر گھوڑے پر سوار ہو کر میدان میں آیا اور پکارا کہ ای خدا پرستو زبردستو جسکی شامت کی ہو وہ میرے
مقابلے کو آئے قاسم نے ہوا بانگ کہا تمام لشکر میں علم جلوہ گری پر آئے قاسم برابر اکوان کے آیا اکوان ہشیار ہوا
قاسم کا مرکب کوئی تین قدم پیچھے ہٹا اکوان کا گھوڑا سات قدم پسپا ہوا گرتے گرتے سنبھلا گھوڑے کے پیچھے پر جا بیٹھا اکوان
میں سنبھل کر ایک ماری گھوڑے کو سامنے کیا اور کہا کہ او خدا پرست بہتر ہے کہ لقا کو سجدہ کر نہیں تو میرے ہاتھ سے مارا جائیگا اور
تمام تیرا کیا ہوا قاسم نے کہا کہ میں داماد لقا ہوں میرا نام قاسم ہے لقا بھی ہمارے ہاتھ سے بھاگ کر آیا ہے تو بھی مجھکو سے
کو سجدہ کر ورنہ ہو لاکھ لعنت ہے اسیر اور تجھ اکوان جھنجھلا کر پکارا او خدا پرست زبان دراز لاجواب ہو رکھتا ہو
قاسم نے کہا کہ یہ اپنا معمول نہیں کہ حریف پر پیش دستی کریں جب تیرے حربے سے فارغ ہوونگا تب میں بھی ایک آدھ وار
کرلونگا اسوقت اکوان نے خبردار خبردار کہکے نیزہ مارا قاسم نے جنبش میں نیزہ اسکا اڑا دیا اکوان نے تلوار
کھینچی قاسم نے تلوار اسکی روک کے جو ایک ہاتھ مارا مع گھوڑے چار ٹکڑے ہوئے غرض دو پہر دن تک سات
پہلوانوں کو قتل کیا لقا نے غضبناک ہو کر فوج کو اشارہ کیا کہ دوڑو تمام فوج قاسم پر دوڑی قاسم نے تلوار
پکڑکے لڑنا شروع کیا ادھر سے لشکر اسلام بھی چلا جنگ مغلوبہ ہونے لگی کہ صحرا کی طرف سے گرد اٹھی ایک نقابدار
سفید پوش چالیس نقابداروں سے پہونچا اور لشکر لقا پر گرز مارتا ہوا چلا تمام لشکر کو تہ و بالا کر کے تخت لقا پر پہنچا

بھیجی تو دیکھا کہ دو کافر کمان ہو... پھر سے یاقوت سے لقا پکارا کہ او بندہ بے ادب تجکو تیغ قدرت سے قتل کرونگا اور تو مر
نقابدار پر ماری نقابدار نے وہ بچا کے تلوار لگنے کے یاقوت سے چھین لی اور کمربند میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا اور جدھر سے آیا
تھا اسی طرف کو سوار ہوا لشکر کفار نے چاہا کہ نقابدار کا تعاقب کرے کوئی گرد کو نہ پہونچا بارے دونوں لشکر طبل بازگشت
بجا کے پھرے قاسم تعریف نقابدار کی کرتا ہوا اپنے خیمے کو پھر کر داخل ہوا ادھر کفار حیران و پریشان کہ یہ نقابدار کہاں سے
آیا کہ خداوند کو پکڑ لے گیا حضرت [illegible] کوشش کر رہے کہ ساحروں کو خبر کے واسطے طلب کیا کہ ڈھونڈھیں نقابدار کو مگر کچھ پتا نہ تھا اور
گمان کیا ہرکارے خبر کے واسطے روانہ ہوئے لیکن یہ لوگ کہتے ہیں کہ نقابدار لقا جیسے شخص کو جسکا ایک سو چالیس گز کا قد
تھا صاحب کو بس یکمشت ہاتھ پر لیے چلا گیا اور قلعہ سام و زرد میں لا کر زمین پر بٹھا شکنجے باندھیں کہ ... کر خود ... شناک
رزم آستری کی مجلس بزم جنگ صحبت میں بٹھا کھانا کھایا شراب پی ناچ دیکھا سویرا ہمان لشکر کفار اور لشکر قاسم میں طبل جنگ
بجا صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے جب صفوف قتال و جدال آراستہ ہوچکیں بادہ نقیب نقابت کرکے چلے گئے سہیل خان
ستمگری حصاری میدان میں نکلا ابھی کوئی اسکے مقابلے کو نہ نکلا تھا کہ نقابدار نمودار ہوا اور پکارا کہ وہی نقابدار ہے جب
سہیل خان کے برابر پہونچا اسنے کہا میں تو تیری تلاش میں تھا خوب ہوا جو تو میرے مقابلے کو آیا کہ مجکو حال معلوم ہو جائیگا
اور خداوند کو تجھے لیگا نقابدار نے کہا کہ ایسے مجبور کو خداوند جانتا ہے عجب ہے تیری عقل سے کہ جسکو طرفدار لعین میں ... گرفتار
کرکے لیگیا اور وہ خبر نہ تیرا بھاگنا پھرتا ہے سہیل خان نے کہا بس اب زبان تیغ سے گفتگو کریں گے یہ کہکر حملہ کیا نقابدار نے نیزہ
چھین لیا سہیل خان نے تلوار ماری نقابدار نے تلوار بھی چھین لی کمر میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا اور پھر اکیلا روانہ ہوا لوگ دوڑے
کہ پیچھے جائیں کوئی نہ پہونچ سکا نقابدار سہیل خان کو لیے ہوئے چلا گیا دونوں لشکر طبل بازگشت بجا کر اپنے اپنے خیموں میں
گئے نقابدار کے معاملے میں حیران تھے کہ کون ہے اور کہاں سے آتا ہے قاسم کہتا ہے کہ کبھی ایسا بہادر نہیں دیکھا پھر رات
رہے دونوں لشکروں میں طبل جنگ بجا صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے بعد صفوف آرائی کے لشکر کفار سے یاقوت شاہ
زرین رخش نے نکلکر مبارز طلب کیا لشکر اسلام سے کوئی ابھی منتخب کر رہا تھا کہ نقابدار سفید پوش پیدا ہوا اور حملہ
یاقوت شاہ زرین رخش کا کیا یاقوت شاہ نے بہت سے حملے نقابدار پر کیے اسنے سب روکے اور یاقوت شاہ کو گھوڑے
سے اٹھا کر پھر اکیلا روانہ ہوا آفت بن ملکہ بہ کذاب دورکا بس یہ دونوں عیار پیچھے پیچھے نقابدار کے پوشیدہ چلے اور
نقابدار کا پیچھا نہ چھوڑا یہانتک کہ نقابدار قلعہ سام و زرد تک پہونچا لوگوں نے دروازہ قلعے کا کھولا نقابدار داخل قلعہ ہوا پھر دروازہ
بند ہو گیا رات کو یہ دونوں عیار ... کی راہ سے داخل قلعہ ہوئے اور ... دروانتظار گاہ نقابدار پر پہنچے دیکھا کہ صحبت آراستہ ہے
نقابدار نے لقا کو طلب کیا جب لقا سامنے نقابدار کے آیا سلام کیا اور کہا کہ جو تجکو خداوند برحق سمجھا پھر سلام پہنچے ... نقابدار
نے کہا او نالائق اب بھی خدائی سے باز نہیں آتا پس اس کرسی کے نیچے کرسی پر بٹھایا اور کہا کہ اے لقا دین اسلام قبول کر اور
خدائی سے بادشاہی کم نہیں کیوں طوق لعنت اپنے گلے میں ڈالتا ہے لقا نے کہا او نقابدار میرے غضب خداوندی سے ... میں
ڈرتا ہوں ابھی جو چاہوں تو تجکو ... کردوں نقابدار نے کہا بس زیادہ بکبک نہ کر قید سے تو خود تو چھوٹ جا بعد اسکے دعوی
خدائی کا کر اور کہا کہ اس دربار کو گرم کیا تمام رات ... پھر لقا کو زندان خانہ میں بھیجے دربار برخاست ہوا ادھر دونوں عیار
... بیٹھیں صلاح کی آفت نے کہا میں تو خداوند کو چھڑاؤنگا اسنے کہا میں نقابدار کو مارونگا یہ کہکر دونوں اپنے کام پر چلے
... آفت کا پہنچے کہ ... زندان تک ... تھا محافظان زندان بیٹھے تھے ہوا کا رخ دیکھ کر
بیہوشی اڑانا شروع کی سب سونگھ کر بیہوش ہو گئے اسنے سبھوں کو مارا اور قفل کھولکر اندر گیا دیکھا کہ لقا یاقوت شاہ
سے کہہ رہا ہے کہ اے فرزند کوئی خداوند اپنے حق میں ایسی تقدیریں نہ کریگا جیسی ... ہیں اور ... مجکو ...

غصہ پر تصدق ہو اگر غلام کیا ہو گیا وہ بدذات یہاں سے پیچھے چلا آتا تھا نہیں معلوم کہاں بختیارک نے کہا کہ کاؤس مارا
گیا از صدمہ قزباپوش گرشکہ بر کرد گیا یہ خبر لشکر کفار پر کرد اور بہت آزردہ ہوئے اور ادھر اسد بن کرب غازی نے جب
دیکھا کہ وہ غائب ہو گیا حیران ہوا کہ کہاں جاؤں اور کدھر ڈھونڈھوں یہ خیال کر کے ناچار پھر گیا اور داخل خیمہ ہوا سب
احوال نقابدار سے بیان کیا غرض ادھر لشکر کفار میں طبل جنگ بجا اسطرف لشکر قاسم میں طبل جنگی بجا شب بھر دونوں لشکر
تیاری میں مصروف رہے جبکہ ستارہ صبح کا چمکا اور روشنی صبح کی ہوئی جو آفتاب گلرنگ اندر بیخ خرچنگ سر بر آورد دونوں طرف
برابر لوطرب نخوتین دمنور گرد وانید صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے ابھی کوئی میدان میں نہ نکلا تھا کہ ایک طرف سے گرد اٹھی
سات سو علم نشان سات لاکھ سوار نہر ایک کے پھر ہرے پر تعریف نعماے بے بقا ماندہ درگاہ اوکز مرد شاہ باختری مرحوم کی
جب گرد شق ہوئی سب نے دیکھا کہ لاہوت شاہ بہزاد معقول لقا بے بقا کا لشکر عظیم سے آکر پہونچا اور چالیس پہلوان نامی
شہزور اسکے ساتھ تھے جبکہ یہ لشکر میدان میں آ کے پہونچا بسبب آمد لشکر عظیم کے دن تمام ہو گیا تھا اسوجہ سے دونوں لشکر میدان
سے پھر گئے تمام کافران بدطینت ہمیں خصلت خرسہ سہ بادیہ ضلالت بارگاہ میں آکے بیٹھے مجلس ناچ رنگ کی گرم ہوئی
لاہوت شاہ بھی آ کے بیٹھا اور بختیارک سے احوال پرساں ہوا بختیارک نے تمام حال لقا کے گرفتار ہونے کا بیان کیا
لاہوت شاہ نے کہا کہ خداوند میرے ہاتھ سے کہاں جاتے ہیں ایک ایک کو میں پکڑ قتل کرونگا اور سزا میں انکے اعمال کی انکو
کنارے میں بلکو لگا کر طبل جنگ بجا باہر کاروں نے خبر قاسم کو دی اسنے بھی حکم طبل جنگ بجنے کا دیا رات بھر دونوں لشکروں میں
تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے جبکہ صف آرائی ہو چکی اور نقیب نقابت کر کے چلے گئے لشکر لاہوت شاہ سے
غر جال مردم در لاہوت شاہ سے اجازت میدان لیکر میدان میں آیا اور مبارز طلب کی قاسم میدان میں آیا بعد رد
کنگر سے دین وہ جب غر جال نے نیزہ سیدھا کیا قاسم پر مارا قاسم نے دیں پانچ چھ لحظہ میں نیزہ اسکا جوالی کیا غر جال
نے ذلیل ہو کر تلوار ماری قاسم نے بہ فنون سپہ گری تلوار اسکی چھین لی آخر فن کشتی سے پھر دو پہر میں اسکو زیر کیا چھاتی پر
چڑھ کے اس ملعون سے کہا دین اسلام کے قبول کرنے میں کیا کہتا ہے اسنے نہ مانا آخر قاسم نے اسکو قتل کیا پس سنکے پھر کر
بیٹھ گیا لاہوت شاہ نہایت متردد و پریشان طبل بازگشت بجوا کر پھر گیا اور اپنی بارگاہ میں آکر بیٹھا تھا کہ ہرکاروں نے زمین
ادب کو لب عبودیت سے بوسہ دیکر عرض کیا کہ شہرہ قطعہ دو سرت شہر ناہزار بزند + شکست طبل ناسگان بزند +
گرز آتش ہزار رنگارنگ + بر و کوس کلان بزند + بختیارک نے کہ پیش ادکو سمجھ کیا خوشخبری لائے عرض کیا کہ
عنقویل دیو بدور طماس کے مسلمان ہونے کی خبر سنکر نہایت منفعل اور غضبناک ہو کر بیٹے کو تنبیہ کر کے اور بعد از سوں
کنار سے لاہوت شاہ نے حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں طبل شادیانی بجے اور سپہ سردار دو کلان استقبال کر کے
عنقویل دیو پرور کو لائیں تمام سردار گئے اور استقبال عنقویل کا کر کے لائے عنقویل نے آکر قدموں کو خداوندوں
کے چوما دل بہ جذبہ صحبت منٹی کی برپا ہوئی بختیارک سے عنقویل نے پوچھا کہ خداوند کہاں ہیں اسنے کہا کہ ایک نقابدار
یہاں سے سات کوس پر ہے وہ خداوند اور یاقوت شاہ اور سہیل خان کو پکڑ لیگیا ہے پھر بختیارک نے حال نور الدہر کے
ہاتھ سے طماس کے مسلمان ہونے کا بیان کیا اسنے پوچھا کہ نور الدہر کہاں ہے اسنے کہا کہ لشکر حمزہ میں اور قاسم بھی
اسی سے نہیں ہو جیسا اس سے نور الدہر سے سمجھ لینا عنقویل بولا ایسا ہی ہو کہ تم طبل جنگ بجواد کل دیکھو کہ خدا ایسے
کو کس طرح قتل کرتا ہوں دونوں لشکروں میں طبل جنگ بجے رات بھر تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں صف آرا
ہوئے معون خال وجہال پیراستہ ہوئیں نقیب نقابت کر کے چلے گئے لشکر کفار میں طبل سکوک پیکر جلوہ گری پر اسکے
عنقویل سامنے لاہوت شاہ کے آیا اجازت میدان چاہی لاہوت شاہ نے کہا جاؤ سپہ کو زمرد شاہ باختری کے

خدمت امیر میں آیا حال بیان کیا ہنوز بیان نہیں کر چکا ہے کہ ملکہ جادو بحال پریشان آئی خدمت امیر میں آداب بجالائی اور
عرض کی کہ یا امیر دادی اس شخص کی بیٹے مالک بن زرد ہشت جادو کی مان کہ نام اسکا لعل جادو ہے جس وقت آپ نے
قتلی آباد کو فتح کیا تھا وہ ظلمات میں تھی اب وہ آئی اور مالک کے مارے جانے کی خبر پائی ہے تمام سرداروں کو میرے قتل کیا
اور مجھے کہا کہ تو میرے بیٹے کی قاتل ہے میں تجھے سمجھونگی میں تو بھاگ کر یہان آئی اور اسنے قلعہ مینا بنایا ہے اسمین سب اپنے
ہمراہ لوگوں کو لا کر آپ کے فرزندوں کی صورتیں بنا کر انکو قتل کیا ہے اور سر انکے قلعہ کے کنگروں پر چڑھائے ہیں آپکے فرزند سب
زندہ ہیں مگر قید ہیں اور لعل جادو دور دشمن تن ہے امیر نے یہ سنا کر نور الدہر وغیرہ زندہ ہیں بہت خوش ہوئے ملکہ جادو
نے کہا کہ شہریار حضور اسم اعظم پڑھا کرتے ذکر ہیں کہ لعل جادو آپ کی اور عمرو کی نظر میں ہے عمرو و نگیر عیاری [...] غائب
ہوگیا امیر نے بارگاہ سلیمانی واسطے حفاظت [...] کے ہمراہی آپ بارگاہ شاہی میں مع سرداران لشکر کے جلوہ فرما ہوئے
اور ملکہ جادو سے باتیں کر رہے ہیں کہ لعل جادو اڑتی ہوئی مثل بلاے آسمانی و آفت ناگہانی آئی اور چلائی کہ او حمزہ
تو ساحران قتلی آباد کو مار کر فراغت سے بیٹھا ہے سمجھا تھا کہ اسکا کوئی وارث نہیں رہا جو دعوی خون کا کریگا اب دیکھ تو
تجھے کیا سلوک کرتی ہوں پہلے اس گیسو بریدہ ننگ خاندان ملکہ جادو کو قتل کر لوں بعد اسکے تجھے سمجھونگی یہ کہکر ملکہ جادو
کی طرف بڑھی ملکہ جادو نے بھی سپر ایک تیغ اور لعل جادو غضب ہڑی اور ہاتھ سے تیغ کو پکڑ کر اشارہ کیا ملکہ جادو بیہوش
ہو کر دم سے زمین پر گری لعل جادو کمر میں پکڑ اسکو [...] بلند ہوئی کہ [...] عمرو دوڑنے لگا اور جلدی سے
کمر اوڑھ کر پیچھے پیچھے چلا جب قریب قلعہ پہنچا دیکھا کہ کنگرہ قلعہ پر سر ملکہ جادو کا بھی چڑھا ہے یہ کیفیت دیکھ کر روتا ہوا امیر اور
خدمت امیر میں بحال تباہ پہنچا امیر نے جو عمرو کا حال ابتر دیکھا فرمایا کہ خواجہ ملکہ جادو کیا ہوا [...] زندوں میں [...]
عمرو ہے اور تم تو کہتے ہو سب زندہ ہیں مگر قید میں اسی طرح ملکہ جادو بھی زندہ ہوگی تم کیوں اسقدر حال اپنا غیر کرتے ہو جو [...]
ہو وہ کارکنی دیکھو کیا ہوتا ہے ادھر آپ یہ کہہ رہے تھے قلعہ کوہ مینا کے آگے غبار ہوا ہے [...] سیر قلعہ مینا کو
[...] مقبل ساتھ تھا شعلہ آتش نکلنے برسنے لگا اور مقبل کو لپیٹ کر لیگیا اللہ صور نے فضا میں اگر ہاتھی کو پڑ جاکر ایک
گرز اس قلعہ مینا پر مارا بس گرتے ہی ایک شعلہ آتش نکلا اللہ صور کو اسکی بہت جلا دیا امیر کو اس سے پریشان ہیں کہ عمرو جس
آنے لگے سبب [...] کے کہا ابھی دکھایا پلنگ پر بیٹھے ہوئے تھے یہ خیال بندھا ہوا تھا کہ لعل جادو ملاعنہ زبان و آفت
جہان سے ہم دیکھے کیا ہوتا ہے ناگاہ لعل جادو نیچے میں آئی اور کھڑی ہو کر اسم سحر پڑھنے لگی امیر نے اسم اعظم پڑھنا شروع
کیا ادھر لعل جادو نے اسم کو تمام کیا ادھر امیر نے اسم اعظم ختم کر دیا لعل جادو امیر کے پلنگ پاس آئی ہاتھ بڑھا کر چاہا
کہ امیر کو اٹھا لوں امیر نے ہاتھ اسکا پکڑ کے جھٹکا دیا کہ منہ کے بل گری امیر نے [...] ایک طمانچہ مارا کہ اگر [...] تو دم
[...] سر اڑ جاتے مگر دو انگلیاں پڑی تھیں کہ جیسے زمین ہو تو ٹوٹ جاتا [...] صاحبقران نے نعرہ کیا کہ لیا اس
مکارہ کو بہرام گرد بن خاقان چین [...] کے امیر کے سامنے آیا دیکھا کہ ایک ساحر [...] نام زشت اندام
لوٹ رہی ہے بہرام نے چاہا کہ اسکو گرفتار کرے لعل جادو اسم سحر کا پڑھ کر شکل [...] بہرام کو پکڑ لیگئی امیر دوڑے کہ
بہرام کو چھڑا لیں مگر وہ کب ہاتھ آئی ہے کف افسوس ملکر رہ گئے ادھر لقا اپنی بارگاہ میں بیٹھا تھا بختیارک وغیرہ تمام سردار
گرد و اطراف میں بیٹھے تھے کہ ہرکارے نے [...] قلعہ کا [...] شکست [...] ساحران [...]
گئے آتش [...] بختیارک نے کہا [...] خبر لائے وسواس خناس
خوش آمدید آمد [...] نے نور الدہر و بدیع الزمان اور قاسم و علمشاہ وغیرہ کے سر کٹنا
اور لعل جادو کا ظاہر ہونا اور قلعہ مینا بنانا اور سرداران لشکر اسلام سے سر کاٹ کنگروں پر چڑھانا اور لشکر اسلام کا ساتھ

اس قلعہ مینا کے آہ لنہ صورہ کا گزر ہدر گر چلا تا سب بیان کیا بس یہ خبر سنتے ہی لقا پکارا ای بندگان من بہ بیند قدرت مرا وہ
شخص دہ مگیر ہو گر سخت ملکبر ہی دیکھا تحفہ بنایا ہیں سے اپنی بندی خاص الخاص کو کہ سب خداپرستوں کا کام تمام کرے اور تقدیر
کی ہیں سے زبان سے کچ ہو جب حکر کے لشکر اسلام کی ہو کرکے برابر لشکر امیر کے آکر اترا لقا نے بختیارک سے کہا کہ اے شیطان
درگاہ وہ تقدیر کی ہیں سے کہ تم ہماری طرف سے تحفہ لیکر لعل جادو کے پاس جاؤ اور اُسے لیکر ہمارے پاس آؤ وہ اُٹھا اور
خلعت پہنکر کشتیاں تحفوں کی اپنے ساتھ لیکر روانہ ہوا جب برابر قلعہ مینا کے پہونچا دست ادب باندھکر کھڑا ہوا لوگوں
نے جاکر لعل جادو سے بیان کیا کہ ایک شخص کشتیاں لیے ہوئے دروازہ پر کھڑا ہوا اور کہتا ہے کہ وہ شخص مارا الہام خداوند
لقا کا ہے لعل جادو کے پاس آیا ہوں یہ خبر ہی لعل جادو قلعہ سے باہر آئی دیکھا کہ ایک شخص زرد رو ضعیف ہو کوتاہ گردن
تنگ پیشانی شیطنت کی نشانی دست بستہ کھڑا ہے اور کشتیاں اسباب کی رکھی ہیں جانا کہ کسی کا فرستادہ ہے پوچھا کہ کون
ہے اور کیا لایا ہے بختیارک نے کہا کہ وہ شخص فرستادہ زمردشاہ خداوند لقا کا شیطان درگاہ ہوں خداوند نے کہ کشتہ شدن
حمزہ کو قتل کیا ہے تم تھا رابلہ ہوا ہے خداوند کو آرزو ہے تمھارے دیکھنے کی اسواسطے آیا ہوں اور یہ کشتیاں تحفے کی خداوند
کی طرف سے لایا ہوں آپکو منت سب ہے کہ خداوند کی خدمت میں چلیے آپ اور وہ ملکر خداپرستوں کا کام تمام کریں لعل جادو
نے کہا اچھا تم قلعہ میں آؤ بختیارک کو اندر قلعے کے لیگئی بہت بھی طرح سے اسکی دعوت کی بختیارک ضیافت میں بسر
کی صبح کو لعل جادو بختیارک کے ساتھ خدمت لقا میں آئی لقا نے سنا کہ لعل جادو آتی ہے سرداروں کو استقبال کیواسطے
بھیجا وہ لعل جادو کو ساتھ لیکر آئے لعل جادو نے پایہ تخت کو بوسہ دیا لقا نے اسکو گلے سے لگایا خلعت دیکر حکم کیا کہ طبل
شادمانی بجے اور لعل جادو سے بیان کیا کہ میں خداپرستوں کے ہاتھ سے بہت تنگ آیا ہوں انکو دام مستی و خواب
میں میں نے پیدا کیا ہے اور تقدیر کر انکے حق میں بھیج کیا ہوں اب یہ مجھ پر غالب آتے ہیں مجھسے کچھ نہیں ہو سکتا ہے لعل جادو
نے کہا کہ یا خداوند آپ خاطر جمع رکھیے میں سب کا کام تمام کردونگی لیکن مجھے خداپرستوں کی لڑائی دیکھنے کا کمال اشتیاق ہے
لقا نے حکم کیا کہ طبل جنگ بجے لعل جادو رخصت ہوکر اپنے قلعے میں چلی گئی ہرکاروں نے یہ خبر صاحبقران کو دی کہ لشکر
لقا میں طبل جنگ بجا ہے امیر نے بھی طبل جنگ بجایا رات بھر تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے لعل جادو
قلعے کے برج پر آکر زیر سایبان زرنگی بیٹھی اور شراب خواری میں مصروف ہوئی یہاں جب طرفین سے صفیں آراستہ ہو چکیں
اور نقیب و چرکی لگے لشکر کفر میں طبل سے خوک پیکر جلوہ گری برآئے خرچال مردم در گینڈے کو اڑا کر لقا کے سامنے
آیا اجازت میدان مانگی لقا نے کہا جا تجکو بہ قدرت کے سپرد کیا خرچال حیرت آئی گینڈے کی طرح بپھرا گینڈے کو اڑا کر
میدان میں آیا مبارز طلب کی لشکر اسلام سے قرادین صفشکن اسلام کرب پرغضب نظر کردہ شاہ ولایت امیر شرق و غرب
مرکب کو اڑا کر سامنے تخت شاہی کے آئے گھوڑے سے اترکر مجرا کیا اجازت خواہ ہوئے بادشاہ نے کہا خدا تمھارا
نگہبان ہے جام کلہ عزیمت عنایت ہو اس جام کو پیکر یاد کر مرکب پر سوار ہو کر مقابل خرچال کے آئے تکاور زن ہوئے
کوئی تین قدم پیچھے مرکب کرب کا ہٹا اور سات قدم مرکب خرچال کا پسپا ہوا خرچال گینڈے کے شیچے پر جا پڑا گرتے گرتے
سنبھلا اصل کرزالزون میں جھانک مارکر گینڈے کو آگے بڑھایا مقابل کیا پوچھا کہ تو کیستی وچہ نام داری کرب نے جواب دیا
کہ نام میرا ملک الموت قابض ارواح کفار ہے خرچال برہم ہوا نیزہ کرب پر مارا کرب نے نیزہ اسکے ہاتھ سے چھین لیا
اُسنے تلوار ماری کرب نے اسکی تلوار سنگ زیر ابر ماری مع مرکب اسکے چار ٹکڑے ہوئے بعد اسکے کرب نے نعرہ کیا
کہ ای کافران بیدین جسکو تم میں سے تمنا مرگ کی ہو میرے سامنے آئے ازرجال مردم درمقابلہ کو آیا ہاتھ سے کرب کے مارا
گیا اسی طرح ساٹھ جس کافروں کو کرب نے واصل جہنم کیا اور سات زخمی ہوئے طبل بازگشت بجا دونوں لشکر پھر کر اپنے اپنے

غرض وہاں سے لقا اپنی بارگاہ میں بیٹھا تھا کہ لعل جادو لقا کے پاس پہنچی بختیارک نے کہا اے ملکہ لعل جادو تونے
لڑائی خداپرستوں کی دیکھی لعل جادو نے کہا کہ واقعی یہ خداپرست بلاے بیدرمان آفت جہان ہیں اُنسے کوئی عہدہ برآ
نہوگا مگر میں ان سب کو غارت کرونگی ایک کو زندہ نہ چھوڑونگی بختیارک نے کہا اے لعل جادو تم عیاران لشکر اسلام سے
واقف ہو کہ کیسے ہیں مرشد نے کیسے کیسے جادوگرون کو مارا ہے لعل جادو نے ہونٹ دبا کر کہا میں اُس ساربان زادے سے
واقف ہوں کہ اغلب بہت سے ساحران عظیم آباد کو مارا ہے میں اُسکی فکر میں ہوں جس وقت وہ ہاتھ لگا میں بے تامل کباب کر
ڈالونگی کہ آج دیکھو تو میں ان خداپرستوں کے ساتھ کیا کرتی ہوں اور قلعۂ مینا کو کسی ہرکارے نے خبر آکر امیر کو دی کہ
لعل جادو دعوی کرکے گئی ہے صاحبقران نے فرمایا کہ رضینا بالقضا و تسلیما بقدرہ جو مرضی الٰہی اور فرمایا کہ تمام لشکر میں جا بجا
پکار دے کہ رات بھر کوئی نہ سوئے ہر ایک صحیفۂ ابراہیم کی تلاوت شب بھر کرے یہی ہوا تمام لشکر میں سب صحف
پڑھنے میں مصروف ہوئے صبح کو غلغلہ ہوا کہ سر پسران بزرجمہر کے کٹ گئے پھر خبر پہونچی کہ جمشید بن قباد کا سر کٹ گیا پھر
گردبان خراسانی کا سر کٹا ہے اور نقش میں گیا ہوا اور ورقا سے زنجیر خوار اشکار میں تھے انکے بھی سر کسی نے کاٹ
ڈالے امیر کو یہ خبر سنکر نہایت وحشت ہوئی اور رو رو دعا مانگنے لگے کہ اے پروردگار اس ساحرہ کا زور کے شر سے تو ہی محفوظ
رکھنے والا ہے اس بلا کو تو ہی سے دور کر نیوالا ہے صاحبقران تو مصروف دعا تھے لیکن عمر قران کا حال سنئے کہ وہ
قلعۂ مینا کے پاس آیا اور نقب کھودنا شروع کی کھودتے کھودتے دیوار تلک پہونچا تھا کہ خبر دیوار قلعہ پر جا لوگ خبر
سے ایک شعلۂ آتش نکلا قران بہت ڈرا قران بھاگا نقب سے باہر نکلا تو کیا سنا شعلۂ آتش پیچھے پیچھے تھا لشکر
والوں نے جو دیکھا کہ قران کے کمین میں آگ لگی ہے ہل چل مچا وہ آگ نہ بجھی قران دروازۂ بارگاہ پر پہونچا وہاں
حوض تھا اس حوض میں کود پڑا غوطہ لگایا شعلۂ آتش پانی سے اوپر بھڑکنے لگا یہ خبر امیر کو پہونچی کہ قران کو آگ
میں چھوڑ کر امیر بارگاہ سے باہر آئے اُس شعلہ کو دیکھا اسم اعظم پڑھ کر دم کیا کہ شعلۂ آتش ایک جانور بنکر اڑ گیا قران
اس حوض سے باہر نکلا مگر آبلے بدن میں پڑ گئے تھے صبح کو لعل جادو لقا کے پاس آئی کہا کہ یا خداوند شاید آپ نے کہ رات
کو کیا ہوا خداپرستوں کے لشکر میں لقا نے کہا اے لعل جادو مجھ کو سب سے پہلے خبر ہو گئی تھی کہ بہت سے لوگوں کے سر کٹ گئے
ہیں اور اے لعل جادو میں تو ستر ہزار برس آگے ہی تقدیر کر چکا تھا تو میری بندی خاص الخاص ہے اور اب تیرا ہی بھروسا
ہے لعل جادو نے کہا کہ خداوند آپ خاطر جمع رکھیں ایک خداپرست کو بھی زندہ نہ چھوڑونگی لقا خوش ہو کر مصروف عیش و
عشرت ہوا قضاے کار عمرو بصورت مبدل دروازۂ بارگاہ پر کھڑا ہوا تھا تمام لشکر لعل جادو کی ہنسی اڑا رہا تھا
دیکھا کہ دروازۂ بارگاہ سے ایک شخص نمودار ہوا عجب شکل تھی کہ سر شانوں پر اور گردن نہ تھی جب قریب آیا عمرو نے
پہچانا کہ ادولوس حبشی ہے حیران ہوا کہ یہاں کیوں آیا ہے لیکن کافر اسکو دیکھ کر نہایت متحیر و متعجب اور خائف و پریشان
ہوئے کہ ادولوس لعل جادو کے پاس آیا اور ایک نامہ اسکے ہاتھ میں دیا لعل جادو نے نامہ پڑھا بہت خوش
ہوئی کہا کہ یا خداوند یا خبر عجیب خبر خوش آئی ہے لقا نے کہا کہ کہو تو سہی کیا تقدیر ہے لعل جادو نے کہا اے لقا بادشاہ
طلسم گوہر بار منگل خان جادو آپکی مدد کو آیا ہے اب ان خداپرستوں کا استیصال بخوبی ہوجائیگا ہم اور منگل خان
ملکر خداپرستوں کو مار لینگے اور یا خداوند منگل خان بحد زبردست ساحر ہے اور سب ساحر اسکی عزت کرتے ہیں لقا نے
کہا اے لعل جادو میں تو ستر ہزار برس آگے ہی تقدیر کر چکا ہوں کہ منگل خان آکر خداپرستوں کو قتل کریگا لعل جادو
نے ادولوس سے کہا کہ تم جلد جاکر منگل خان کو لاؤ ادولوس سلام کرکے بارگاہ لقا سے باہر نکلکر چلا عمرو پیچھے پیچھے روانہ ہوا
جب لشکر لقا سے نکل آئے عمرو نے کہا کہ اے ادولوس حبشی ٹھہرو تو سہی مجھ کو کچھ کہنا ہے ایک بات سن لو ادولوس نے جواب

کو دیا عمرو نے کہا اے ادلوس آج کیا ہو کہ تم بات تک نہیں کرتے اور یہ بھی سچ ہو کہ مصیبت میں کوئی کسی کا شریک نہیں ہوتا ہو یا تو
وہ تمہاری دوستیاں یا یہ کج ادائیاں ادلوس نے کہا تو کون ہو نام تو اپنا بتا میں تجھے پہچانتا نہیں ناحق بک بک کر میرا مغز
کھا گیا عمرو نے کہا سبحان اللہ آپ اسوقت مجھے پہچانتے بھی نہیں کل کا ذکر ہو کہ گلشن جادو اور گلستان جادو کے مکان
میں مجھے پکڑ لائے کیا آپ نے تم بھی گرفتار ہوئے تھے پھر ان نے مارا گلشن جادو کو مارا میں عمرو بن امیہ ضمری ہوں
ادلوس نے کہا کہ عمرو تو ہی ہو خوب میرے ہاتھ لگا ہے لیکن عمرو کے پشت کی مشکیں باندھیں اور قہقہہ مارکر ہنسا کہ میں تیری
تلاش میں تھا بغیر محنت و مشقت تو میرے ہاتھ لگ گیا یہ کہکر باندھکر لیچلا عمرو روتا چلا جاتا تھا اور دل میں کہتا تھا کہ لعنت
ہو انکے قول و فعل پر کہ ادلوس ایک صحرا میں پہونچا وہاں ایک لشکر اترا ہوا تھا وسط میں لشکر کے ایک خیمہ مخمل سبز کارچوبی
کام کا استادہ تھا اور قبہ بارگاہ قبہ فلک سے ہمسری کرتا تھا ادلوس اس خیمے کے اندر عمرو کو لیگیا عمرو نے دیکھا کہ ایک جادوگر
ماریش سفید تاج شہریاری بر سر و چار قبہ شاہنشاہی در بر چتر بادشاہی سر پر پھر رہا ہو تخت پر بیٹھا تھا اور جادوگر گرد و
اطراف میں حلقہ کیے تاج ہوئے بیٹھے تھے کہ ادلوس نے سلام کیا اور کہا کہ اے پیر بزرگوار لعل جادو نے آپکو بلایا ہو جیسے اور یہ عیار بھی
ہاتھ لگ گیا میں پکڑ لایا ہوں مکلل خان نے کہا اے فرزند مبارک ہو کیوں عمرو کا سر کاٹ کر کیوں نہ لائے عمرو نے جو یہ کلمہ اسکی زبان
سے سنا اپنے دل میں کہا لعنت ہو ان جادوگروں پر اور انکے اطوار پر مگر ادلوس نے کہا کہ اے پیر بزرگوار اب کہیں اسکا سر کاٹ
لوں مکلل خان نے کہا کہ اب اسکو ساتھ لعل جادو کے قتل کرینگے اب اسکو پنجرے میں بند کرو عمرو کو بطوق و زنجیر میں گرفتار
کیا پھر پنجرے میں بند کرکے طرف لشکر لقا کے روانہ ہوا جب قریب پہونچا تو لقا اور لعل جادو استقبال کے واسطے نکلے راہ
میں ملاقات ہوئی مکلل خان نے لقا کے قدموں کو بوسہ دیا اس کافر نے بہت شفقت سے اپنی بارگاہ میں لیجا کر دعوت کی
مکلل خان نے لعل جادو سے کہا کہ کیا اقبال تمہارا ہو میں عمرو کو پکڑ لایا ہوں لعل نے کہا کہ لاؤ تو پنجرا عمرو کا ادلوس نے پنجرا لاکر
رکھدیا بختیارک نے جو دیکھا تو بہت خوش ہوا اور اشارے سے کہا اے بادشاہ مکلل خان نے کہا کہ ملک جی تمام عمرو میرا ہو ہر جگہ
میں سر مارکر نہیں پکڑ لیتا ہوں اسکے لوگوں سے نہیں ڈرتا ہوں حمزہ کو گرفتار کر لوں تو اسے قتل کروں بختیارک نے کہا اے
مکلل خان یہ ذات بابرکات جھوٹ جانئے مکلل خان نے کہا کہ ملک جی کیا مجال جو یہ جھوٹ ہے لعل جادو مکلل خان کو لیکر
قلعہ مینا میں آئی لیکن ہرکارے خبر لیکر امیر کے پاس آئے اور حال عمرو کے پکڑے جانے کا اور مکلل خان کے آنے کا بیان
کیا امیر بہت رنجیدہ ہوئے کہا کہ رضینا بالقضا تقدیر پر جو مرضی الہی ہو ہم بھی تو آمادہ مرگ ہیں اسے قضا بیٹھے میں دیکھیے پردہ غیب سے
کیا جلوہ ہو بیان لعل جادو نے مکلل خان کی دعوت بہت دھوم سے کی شب کو لعل جادو نے بہت سے سرداران جادو کو
کو امیر کیا لشکر اسلام میں ایک تلاطم ہو سوائے امیر اور بادشاہ اسلام اور جنہیں سلطنت اور کرب غازی کے کوئی باقی
نہیں ہو سب کے سر کٹ چکے میں لقا بہت خوش ہو بختیارک بغلیں بجا رہا ہو کہ اب یہ خدا پرست سارے تھے اب نہیں بچیں لقا سے
لعل جادو نے کہا کہ تم طبل جنگ بجوا دو کل ان سب خدا پرستوں کا خاتمہ ہو لقا نے طبل جنگ بجوایا ہرکاروں نے امیر کو خبر دی
کہ طبل جنگ لشکر لقا میں بجا ہو امیر نے کہا کہ ہمارے لشکر میں بھی نقارہ جنگ بجے جو منظور الہی ہو لیکن امیر نے کرب غازی
سے کہا کہ تم ہمارے موسی کو ساتھ لیکر یہاں سے چلے جاؤ کہ میں قتل ہو جاتا ہوں موسی ابھی بچہ ہو غرض کرب نے عرض کیا کہ مجھے منظور
کہ میں اس زمانے سے جان بچا کر چلا جاؤں لوگ مجھے کیا کہیں گے آپ مجکو نامرد سمجھیں میں نہ جاؤنگا امیر نے بادشاہ اسلام سے
کہا کہ آپ اس امر پر کمر ہمت باندھیں بادشاہ اسلام نے جواب دیا کہ آپ نے مجھے بادشاہ مقرر کیا اور مرتبہ جہانبانی دیا اب جو میں
اسوقت آپکو تنہا چھوڑکر چلا جاؤں تو تمام زمانے کا مورد طعن ہوں کہ اپنی جان بچا کر اس زمانے سے چلے گئے کیا حال تھا
مجکو یہ ننگ گوارا نہیں جو سب کا حال وہ میرا حال امیر ادھر سے بھی مایوس ہوئے سلطان شاہ فارسی نے عرض کیا کہ

ای شہریار حضور نادرس و پریشان ہوں کہ یہ وہ کا ساحر ایکدم میں پھونکا کر دیتا ہو وہ بھی رحم کریگا رات کو لعل جادو جنم میں
ہوئی سب اسکی شہرت سنکر خود بخود جینگے امیر نے کہا کہ میں اسکی ذات پر تکیہ کیے بیٹھا ہوں ماضی برضا ہوں غرض سب گریہ وزاری
کرتے تھے اور دعا مانگتے تھے اور کہ سب سنا رہی اپنے مولا علی ابن ابی طالب غالب کل غالب کو پکارتا تھا کہ آ تا
مقام باری اور مدد کا ہو گر اس طرف کا حال سنیے کہ منگل خان نے لعل جادو سے کہا کہ آج تمہاری دعوت ہمارے
یہاں ہو لعل جادو نے کہی اے منگل خان ان خدا پرستوں کو مارلیں پھر دعوت کرنا منگل خان نے کہا کہ یہ تو ہونا ہی ہو گا
ان مفسدوں کو مار کر خوب فراغت سے دعوتیں کھا بیٹھے مگر بے کچھ شراب و کباب تحفہ منگوائے ہیں اور کھانے دو ایک طرح کے
تیار کروائے ہیں چاہیے ہو کہ ہم تم سب ایکجگہ کھائیں لعل جادو نے جواب دیا کہ کیا مضائقہ ہو منگل خان سے کہا کہ لعل جادو
ان خدا پرستوں کے ہاتھ سے تو دل پر داغ در داغ ہیں جگر خون ہو رہا ہو اول تو ہر دو دربار یکدگر ان کرا کے شہر کے
شہر جادوگروں کے غارت کر دیے تھا اقبال تھا کہ عمرو میرے ہاتھ لگ گیا نہیں تو یہ آفت کا پرکالا ہو کیسے کیسے ساحروں
کو اسنے مار ڈالا ہو ہائے کیا عشق آباد کو غارت کیا ہو اور اب لعل جادو ہو تا حمزہ کا جیسا سر پر چلے تھے کاٹا ہو اسنے تمام
طلسم کو ہر بار لوٹا تباہ کر دیا بلکہ ساحران زبردست قتل ہوئے سب عزیز و اقارب میرے ڈر سے اسکی اطاعت قبول کی
جب دیکھی یہی اور یہ سارا بال زادہ مگر اپنا دوست جانتا تھا ہم تو وقت کے منتظر تھے اب خداوند سامری جمشید نے اسکو لایا
ہم آپ کے شریک ہوئے اور کیوں اور اب سب ان نادانوں سے دن بھی یاد تھا اب دیکھو ذبح کسطرح مارتا ہوں عمرو نے
کہا اے منگل خان خوب کہتے ہو پر یہ تو نے نکالا خیر پر دور دگار کا در دانہ ہے اگر ہم گیا تو مجھ کو نکالا باتیں ہو رہی تھیں کہ کھانا
اور شراب و کباب منگل خان کے گھر سے آیا کھانا کھایا جاتا ہو اور شراب پی رہے ہیں ناچ دیکھ رہے ہیں عمرو ساحر وں کی
سے فرمائش کی ہو کہ خواجہ مجھے کچھ کام نہیں ہو تم کو ارادہ ہے عمرو پیچھے میں بند ناچار مجبور کا رہا ہو اور رو رہا ہو کہ دفعتاً آثار بیہوشی
کے ظاہر ہوئے کہ کوئی نظر نہ پڑتے تھا اور کوئی اسنے کہا کسی سے کہا کہ تمہاری گود میں کھانے پینے میں اور تم کو خبر نہیں اسنے
جواب دیا کہ ابھی تم کیسے دوست ہو کہ بیٹھے تماشہ دیکھتے ہو اسنے آنکھ کو ت دی کہ اسے کر سلگا اور کہا کہ میاں سنتے تو
مجھ کو ماہی ڈالا اور صراحی دو بھی گرا دی اور وہاں بیہوش ہو گئے کہیں کوئی کسی سے مخاطب ہو کر بولا کہ میاں تمہاری موچھ پر
کیا بیٹھا ہو اور تم کو اطلاع نہیں ہو اسنے کہا کہ کیا اس نامعقول نے مذاق کیا ہو اور مجھے اتنا بھی نہیں ہو سکتا ہو کہ اسکا دو
بس اسنے مونچھ کو پکڑ کر ایک جھٹکا دیا کہ کچھ بال مونچھ کے اکھڑ آئے اسکو انہوں ایک طمانچہ مارا کہ ارے او بے تمیز میری
مونچھیں اکھاڑ لیں اسنے کہا کہ سمجھ نہیں ہو کہ کیا اکڑ گیا اسکی پونچھ میرے ہاتھ میں رہ گئی وہ بولا ایسی لوچ باتیں ذکر غرض
وہ دونوں زور قضا کے گھر سے بیجا ان کا عکس ایک شخص کے سر پر پڑا وہ جو انکے برابر بیٹھے تھے وہ بھی کر سامنے اسکی
کاٹنے آیا ہو کہا کہ ابھی چپکے بیٹھے رہنا ہے اور مارے گئے بلکہ خدمتگار سے ارجحانی تھے کا جو تا لیا اور بقوت تمام اسکے سر
پر دیا چوٹ انکے جو ڈر سا گئی بس انھوں نے بھی جوتی اٹھائی اور کہا کہ اسے سر مخمل کش کاری کرتا ہو کہ بیہوشی
نے انکو زمین پر دے مارا ادھر لعل جادو پکاری کہ اے عمرو وہ کیا خوب کا ہو جانتا ہو کہ سامنے تیر سے کٹتا ہوں
یہ کہکر کھڑی ہوئی آنچی کی رہے لگی ہو کر گری اور ساحرین جو تھیں جو انکے اسنے ادکھڑ آئی وہ گویا یہاں ساقی عمرو عیار
تھا کہ کیا ہوا سکتے سکو بیہوش کیا کہ اوس سے اور عمرو کو پنجرے سے باہر نکالا اور مقدموں کو عمرو کے چل اور منگل خان
دونکو عمرو سے لپٹ گیا کہا کہ خواجہ بے ادبی تو میں نے آپکے ساتھ کی لیکن مصلحت یہی تھی کہ لعل جادو کو میرا اعتبار ہو
اور اپنا دوست جانے تھیں تو یہ لعل جادو طلسم زمانہ ہو میرے فریب میں آئی اور سب ساحروں کو مع حمزہ قتل کرتی
اب یہ بیہوش پڑی ہے جسطرح چاہیے قتل کیجیے آپکو اختیار ہے بس عمرو اور ادلوس جنی نے فکر سر لعل جادو کا مع اسکے

انکو منظور نہیں ہے نقابدار لقا کے ساتھ ہوا لقا پھر کشتری حصار میں آیا اور نقابدار کی دعوت کی دوسرے دن نقابدار نے
لقا سے کہا کہ تم نوشتہ لکھ کر دو کہ بعد اختتام جنگ خدا پرستوں سے جو میں کہوں اسے قبول کرو اور اگر قبول نہ کرو گے تو تمکو باندھ کر
خدا پرستوں کو دیدونگا لقا نے نا چار اور بلا تامل قبول کیا غرض اسی مضمون کا ایک نوشتہ لکھوا کر نقابدار نے اپنے پاس
رکھا اور لقا سے کہا کہ اب طبل جنگ بجوائیے کہ میں کل صبح کو خدا پرستوں سے لڑونگا لقا نے حکم دیا کہ طبل جنگ بجاؤ لیکن بختیارک
حیران ہو کر یہ فقرہ کہا اہل اسلام سے لڑیگا کچھ سحر کر لیگا کیا ہوگا لیکن ادھر ہرکارے لشکر اسلام کے خبر لیکر خدمت امیر میں
آئے اور ماجرا آنے کے حال نقابدار قلندر و فیل سوار قہقہہ کے آنے کا اور نوشتہ لقا سے لکھوانے کا اور طبل جنگ بجوانے کا
بیان کیا امیر نے فرمایا کہ کچھ اندیشہ نہیں کہدو کہ ہماری طرف سے بھی طبل جنگ بجے جابجا رات جانبین میں تیاری رہی صبح کو دونوں
لشکر میدان میں آئے لشکر لقا سے نقابدار شنگرفی پوش ہاتھی پر سوار ہو کر میدان کارزار میں آیا مبارز طلب کیا ادھر
معدی کرب سامنے تخت بادشاہی کے آیا چاہا کہ گھوڑے پر سے اتر کر اجازت خواہ ہو بادشاہ نے فرمایا آپ مرکب پر سوار رہیے جانے
کا قصد نہ کیجیے پھر سوار ہونا مشکل ہو جائیگا اور یہ بھی خدا حافظ و نگہبان ہے جام عنایت ہوا پہلوان عادی جام پیکر سلام کر کے
میدان کو چلا تخت شدادی گھوڑے پر بار اسے معلوم ہوا میدان دن کو چلے گھوڑے کا یہ عالم ہے کہ پیٹ تو جھک کر زمین بوس
ہو گیا ہے اگلا پاؤں اٹھا کر رکھتا ہے اور پچھلا پاؤں گھسیٹ کر رکھتا ہے اور خود حضرت کی اسقدر بڑی ہوئی ہے کہ مرکب کی
آنکھوں کو ڈھانپ لیا ہے اور پیچھے چوتڑوں سے باہر گذرے ہوئے ہیں غرض با این ہیئت آپ آکے مقابل نقابدار کے
ہوئے نقابدار نے دیکھا کہ ایک دیو مہیب سے مقابلے کو آیا ہے پچپن اینچ کا قد ہے چالیس گز کا دور ہے تند کا سنگ جاں سر پر
بندھی ہوئی جیسے ہو تیس ٹکے جھوٹے ہوئے نقابدار متحیر ہوا نام پوچھا کہا عمرو بل عادیان پور شداد بان عمر معدی کی
لشکر میں بہتر شریک بھائی حمزہ صاحبقران کا اور وزیر بارگاہ دیلمانی کا ہوں نقابدار نے کہا اگر لقا کی اطاعت کرے تو میں
سفارشی ہوں پہلوان عادی نے جواب دیا کہ ہم کبھی اس بجو لے کی اطاعت نہ کریں گے نقابدار بولا خیر لاؤ حملہ کرو بڑھ
ہو پہلوان عادی نے کہا ہم مسلمان ہیں ہمارا اصول حریف پر پیش دستی کرنے کا نہیں ہے تو اپنا وار کر نقابدار نے کہا کہ میرے
پاس کوئی حربہ دیکھتے ہو نہیں بہتر ہے کہ پہلوان عادی نے پوچھا کہ پھر کیونکر لڑیگا نقابدار نے جواب دیا کہ میں
کسی طرح لڑونگا کہ تجکو باندھ لیا جاونگا پہلوان عادی نے پوچھا کہ تم میں کیا چاہتا ہے یہ سنکر نقابدار نے بند نقاب کا
منہ پر سے دور کیا اور پکارا کہ ع بریں منگر بمن بنگر شاید که نشناسی مرا پہلوان عادی کی جو نگاہ اسکے چہرے پر پڑی
ہنسنا شروع کیا بعد تھوڑی دیر کے قہقہے مارنے لگا بعد ایک ساعت کے آنکھوں سے آنسو بہنے لگے اور منہ کھلا رہ گیا اب
یہ عالم ہے کہ اشارے سے ہنس رہا ہے اور گھوڑے کی پیٹھ پر لوٹا جاتا ہے یہانتک کہ ہنستے ہنستے بیہوش ہو گیا اور گرا نقابدار
نے پہلوان عادی کو باندھ کر عیاروں کے حوالے کیا کہ لیجاؤ عیار لیگئے نقابدار نے پھر مبارز طلب کیا دن بھر میں
چار دن بھائی عادی کے گرفتار ہوئے شام کو طبل بازگشت بجا دونوں لشکر پھر گئے لقا نقابدار پر سے درنثار کرتا ہوا
بارگاہ میں لایا صحبت جشن برپا ہوئی بختیارک نے لقا سے کہا کہ ان خدا پرستوں کو قتل کیجیے لقا نے نقابدار سے
خدا پرستوں کو طلب کیا کہ انکو میرے حوالے کرو قتل کروں نقابدار نے جواب دیا کہ ابھی مجھے قتل کرنا کسی کا منظور
نہیں جب سبکو میں گرفتار کر لونگا تو تمکو دونگا پھر تم اپنے عہد نامے پر قائم رہنا پھر تمکو اختیار ہے چاہنا انہیں قتل کرنا
چاہے مت کرنا لقا سنکر چپ ہو رہا نقابدار نے حکم دیا کہ طبل جنگ بجے ہرکاروں نے یہ خبر امیر کو دی یہاں بھی طبل جنگ
بجا صبح کو دونوں لشکر میدان میں صف آرا ہوئے اس روز مرزبان خراسانی اور منظر کو نقابدار پکڑ لیگیا شام کو
طبل بازگشت بجا دونوں لشکر پھر گئے لقا بصد شادان و فرحان نقابدار کو لیکر داخل بارگاہ ہوا امیر نہایت اداس

اور پریشان ہو کر اپنی بارگاہ میں آئے چپ اور اداس ہو کر بیٹھے بادشاہ اسلام نے فرمایا کوئی ایسا ہو جو نقابدار کو پکڑ لائے
یا یہ حال دریافت کر آئے کہ کیا اسکے رو سے نقاب میں ہے جو لوگ دیکھتے ہی ہنسی کے مارے بیتاب ہو جاتے ہیں اور پھر کچھ
ہنسی نہیں تھمتی خدا جانے یہ نامعقول کا ز ساحر ہے یا غیر ساحر ہے جو شخص اس امر کا تفحص کرے بہت کچھ انعام میں اسے ملے
عمرو و چالاک عیار بادام بھی نہ ملا مگر سمک یلطاقی خشت زرین پر سے کود بادشاہ سے عرض کی کہ شہریار میں کام پر تو جاتا
ہوں ابھی راہ دشوار میں کوئی نہیں قدم مارتا غلام جا کر اسے گرفتار کر لاتا ہے یہ کہکر روانہ ہوا اور آہستہ لشکر لقا میں پہنچا
نقابدار کے خیمے میں بصورت مبدل آیا خادموں اور خواصوں کو بیہوش کر کے بند نقاب کا رو سے نقابدار کے دور کیا
کہ بیہوشی کھاتے منہ پر جو نظر پڑی ہنسنے لگا یہاں تک کہ نقابدار بیدار ہوا سمک کو پکڑ لیا صبح کو لقا کے سامنے لایا لقا نے
باشارہ بختیارک کہا کہ اسے مار ڈالو نقابدار بولا کہ ہرگز نہ ہوگا جو میں کسی کو قتل کردوں اور جاسوس تم بھی جو سکو تو ابھی
ہم سب کی مشکیں باندھکر حمزہ کے حوالے کر دونگا خبردار باید کہ اس امر میں تکرار نہ کرنا اس کلام سے نقابدار کے لقا اور
بختیارک دم بخود ہو رہے ڈر کے مارے ایسا نہ ہو کہ نقابدار مجھے پھر جائے خیر کو لیا جائیگا نقابدار نے پھر طبل جنگ بجوایا میدان
میں آیا مبارز طلب لیا اس روز بہرام گردن خاقان چین بادشاہ سے اجازت لیکر میدان کو چلا امیر نے اسم اعظم
پڑھکر دم کر دیا کہ اگر کچھ ہو تو کچھ نہ ہو نابیر شیرگیر ہونگا اور کہا کہ ای بہرام ہنسنا نہیں بہرام نے عرض کیا اے شہریار میں ہنسنے میں
بہادروں کو ہنسنے سے کیا غرض دیکھیے اسکو باندھ لاتا ہوں اور رخصت ہوکر سامنے نقابدار کے آیا بعد گفتگو کے نقابدار
نے بند نقاب کا منہ پر سے ہٹایا بہرام ہنستے ہنستے بیہوش ہو گیا نقابدار نے باندھ لیا ہاشم تیغ زن گیا وہ بھی گرفتار ہوا
عمرو بن رستم بھی اسیر بلا ہوا شام تک تیس بہادروں کو نقابدار باندھ کر لیگیا دونوں لشکر پھر گئے امیر نہایت پریشان خاطر
بارگاہ میں آکر بیٹھے فرمایا کہ کوئی ایسا نہیں کہ نقابدار کو گرفتار کرے عمر گلباد عراقی عمر برق فرنگی عمر بحجو حلبی عمر ترک
خطائی ابوالفتح اصفہانی امیہ ساربان سات عیار روانہ ہوئے کہ ہم نقابدار کو گرفتار کیے لاتے ہیں جب قریب
لشکر کفار کے پہنچے صورتیں بدلیں داخل لشکر ہوئے نقابدار کے خیمے کے پاس آئے پاسبانوں کو بیہوش کر کے اندر گئے
دیکھا نقابدار سوتا ہے آپس میں صلاح کی کہ سبھی آنکھیں بند کر کے اسکے پاس چلو بات ٹھہرا کے سبھوں نے آنکھیں بند کر کے نقابدار
کیطرف چلے کہ نقابدار کی آنکھ کھل گئی دیکھا کہ سات اندھے چلے آتے ہیں پکار کہا ارے تم کون ہو کہاں چلے آتے ہو کیا کچھ سوجھتا
نہیں یہ خبردار ہو گئے دہشت زدہ میں عمرو عیاروں نے مارے خوف کے آنکھیں کھولدیں نقابدار نقاب منہ پر سے اٹھائے ہوئے
تھا ساتوں عیار ہنستے ہنستے بیخود ہو گئے نقابدار نے ساتوں کو باندھ لیا امیر ان کی گرفتاری کی خبر سنکر بہت پریشان ہوئے
نقابدار نے صبح کو جیسا اندازہ کی طاس کو تیس سرداروں سمیت پکڑ لیگیا امیر نے کہا کہ یا الٰہی اس نقابدار کو جو کوئی
مارے میں بہت خوش ہونگا قاسم و علمشاہ دونوں اٹھ کھڑے ہوئے کہ شہریار ہم اسے قتل کرینگے خواجہ عمرو ہمارے
ساتھ چلیں عمرو نے کہا کہ میں تمہارے ہمراہ ہوں جلد قاسم و علمشاہ روانہ ہوئے وضع اپنی بدلے ہوئے کو روانہ بارگاہ
لقا پر آئے ایک گوشے میں کھڑے ہوئے جب دربار لقا کا برخاست ہوا نقابدار نکلا اپنے خیمے کو جاتا تھا قاسم نے
نعرہ کیا کہ او گنہگار تو ہزار کہاں جاتا ہے اور تلوار کھینچکر آنکھیں بند کر کے نقابدار پر حملہ آور ہوا اگرچہ آنکھیں صاف اسکی
ہوں پر سے اچٹ گئیں مگر قریب سے پکار کہ یا رب مجھے ان ظالموں نے مارا قاسم و علمشاہ نے آنکھیں کھولیں کہ دیکھیں
کہاں نقابدار کے تلوار لگی نقابدار نے نقاب کو منہ پر سے دور کیا عمرو تو کودکر نکل گیا یہ دونوں ہنستے ہنستے بیہوش ہوگئے
نقابدار نے گرفتار کر لیا جہاں سب سردار اسیر تھے وہاں قاسم و علمشاہ کو بھی قید کیا بختیارک نے کہا کہ ابخدا اس
نے از سر دغابازی پر کمر باندھی ہے نقابدار نے تنفر ہو کر بولا کہ یہ بھی ہمارا گرفتار کر لینا کچھ ہنسی نہیں ہے یہاں دغابازی پیش نہ جائیگی

لیکن عمرو عیار وہاں سے بھاگا بارگاہ سلیمانی میں آیا تمام حال بیان کیا صاحبقران بہت رنجیدہ ہوئے خواجہ بزرجمہر نے جوتشیون
کو بلایا فرمایا کہ آپ دریافت کیجیے کہ میں نقابدار سے سامنا کروں امیر فتح پاؤنگا یا ماندہ اور دون سے گرفتار ہو جاؤنگا کوئی
بھی اسپر غالب آئیگا یا خاتمہ تمام لشکر کا یونہیں ہو جائیگا خواجہ زادون نے زمین کو لیا اصطرلاب کو زمین سے مقابل کیا
اور پیکر زائچہ کھینچا ع برج حمل برج ثور برج جوزا و سرطان و اسد سنبلہ میزان عقرب قوس جدی
دلو حوت قمر عطارد زہرہ شمس مریخ مشتری زحل ساتوں ستارے بارہوں برج سولہوں خانہ رمل میں نگاہ کرکے ساڑھے
کو طرح و ملاحظہ کر کے دست بستہ عرض کیا کہ یا حمزہ صاحبقران نقابدار سے قصد مقابلہ فرمائیے گا آپ سے مغلوب
ہوگا نقابدار کسی سے مغلوب ہوگا لیکن ہمکو علم نجوم سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ بعد ہفتے عشرے کے یہ بلا خود بخود دفع ہو جائیگی
آپ نقابدار پر غالب ہونگے امیر نے فرمایا معلوم ہوا کہ یہان سب کا خاتمہ ہے مگر آپ ہماری تسکین کو کہتے ہیں خواجہ بزرجمہر
نے قسم کھائی کہ ہم جھوٹ نہیں بولتے ہیں خیر حضور کو معلوم ہو جائیگا غرض یہ چاروں منجم ہو کر رخصت ہوئے شہر کا
نے آکر خبر دی کہ لشکر لقا میں طبل جنگ بجا ہے امیر نے فرمایا کہ ہمارے یہان بھی طبل جنگ بجے شب بھر ہر ایک سامان
جنگ میں مصروف رہا صبح کو دونوں لشکر میدان میں صف آرا ہوئے نقابدار نے میدان میں نکلکر مبارز طلب کیا
رستم زمان لندھور بن سعدان مقابلے کو چلا امیر نے لندھور کو گلے سے لگایا کہ بھائی تم بھی چلے اور یہ فرمانے
لگے لندھور نے عرض کیا کہ شہریار میں نقابدار کی طرف نہ دیکھونگا آنکھیں بند کر کے ایک ہی گرز مارونگا کہ یونہیں
ہو جائیگا امیر نے کہا کہ بھائی خدا تمہارا ارادہ پورا کرے جا خدا حافظ و ناصر لندھور آداب بجا لا کے ہاتھی پر سوار ہو
اور وہیں سے گرز ہاتھ میں اٹھا کر چلا نقابدار نے بند نقاب منہ سے اٹھایا اور چاکہ گرز ادھر رہا ہی کہ لندھور نے
قریب نقابدار پہونچکر آنکھ کھولی کہ دیکھے نقابدار کدھر ہے جو آنکھ کھولے کے نقابدار کے منہ پر نگاہ پڑی بس اسکی
بھی وہی صورت ہوگئی جو اور سرداروں کا حال ہوا تھا نقابدار نے باندھ لیا تیغ بابیس سردار اسدن اس روز گرفتار
ہوئے شام کو دونوں لشکر پھر گئے امیر نہایت پریشان بارگاہ میں آئے اداس بیٹھے عمرو کے خیال میں گذرا کہ چلکر
بختیارک سے حال نقابدار کا پوچھنا چاہیے کہ جو لوگ اسکو دیکھتے ہیں بیخود ہو جاتے ہیں اسکا کیا سبب ہے شاید
اسکو معلوم ہوگا یہ سوچکر روانہ طرف لشکر کفار کے ہوا بختیارک بارگاہ میں بیٹھا تھا کہ اسکی رگ شقیقہ جنبش میں آئی
حیران ہوا کہ یہ کیون پھڑکی اور کیا مرشد میرے پاس تشریف لاتے ہیں عمرو کا نام جو لیکر ہاتھ رگ پر رکھا رگ تھم گئی پھڑک کے
موقوف ہو گیا حیران ہوا کہ مجھے کیا کام ہے ساتھ ہی ذہن میں آیا کہ حال نقابدار کا پوچھنے تشریف لاتے ہیں اور مجھکو کچھ
معلوم نہیں کہ نقابدار کون ہے اور کہاں سے آیا ہے آج جان نہیں بچتی یہ جو خیال آیا گھبرا گیا اپنے دل میں کہا کہ یہاں مجھے بند
ہونگے گا اپنے خیمے میں چلا پھر یہ سوچا کہ جہاں سے بچ کر کوئی جانے ہمکو دیکھکر جلا کیا چاہیے ایکمرتبہ بیٹھے بیٹھے پیٹ
پکڑ کے لوٹ گیا کہ ہائے درد ہوتا ہے جان گئی لقا نے کہا دوسرے جلد حکیمون کو لاوے اسکا علاج کریں بختیارک بولا کہ میں علاج
اپنے خیمے میں جا کر کرونگا یہ کہکر اٹھا باہر نکلا سواری طلب کی تیار موجود ہوا بختیارک سوار ہوا لوگوں سے کہا کہ خبردار
کوئی میرے پاس نہ آنے پائے دیکھنا خبردار تو پکڑ لینا سمجھوں نے عرض کی کہ آپ ذرا اشارہ کر دیجیے گا ہم آگے سے
پکڑ لینگے کہا کہ ان معنوں جب ملک الموت میرے سر پر آجائیگا تو پھر مجھے آواز بھی نہ نکلیگی اور سب تم لالچی ہو تمہیں میں بیدرد
کر دونگا جلد دکان پر پہونچا ہوا چلا تھا کہ میں عمرو بیٹھا تھا بختیارک کو جاتے ہوئے دیکھا بجلدی تمام چیلی کی شکل بنکر
دستی پوشش کر کے زبردستی ساتھ ہوا اور [illegible] مسند تک قریب تھا کہ فارغ مجلس جانے بختیارک نے کہا کہ
ارے تو کیا اندھا ہی عمرو نے پاؤں اٹھا کے دکھایا بختیارک نے پہچانا کہ یہ تو مرشد ہیں ابھی بیچے جان نکل گئی اور ہاتھ

باندھکر عرض کیا کہ حضور پیدل ہیں اور میں سوار ہوں یہ کمال بے ادبی ہے عمرو نے کہا کہ یہ ذاتی نوکر چپکے چلے چلو شامت
آئی ہے تو ویسا کرو بختیارک چپکا ہو رہا مگر خوف سے تاب بیجان ہے اسکے ساتھ والوں نے اشارے سے کہا کہ ملک جی
اگر کچھ کھٹکا ہو تو ہمیں فرمائیے ابھی سویرا ہے بختیارک بہرہ بیٹا تو کھٹکا کیسا انھوں نے جواب دیا کہ ملک جی جو آپ
کہیے گا کہ عمرو آیا تھا مجھے لوٹ لیگیا تم سب غلام ہو بختیارک نے یہ باتیں سنکر کہا اسے عمرو کے تو آنے کی آرزو ہی
مجھے وہ کبھی جوتی مارنے کو بھی نہیں آتے غرض یہ باتیں کرتا ہوا اپنے خیمے کے پاس آیا سب کو باہر چھوڑا عمرو کو اندر
خیمے کے لیگیا دروازہ بند کر دیا لوگوں نے کہا ملک جی یہ مشعلچی بھی اندر جائیگا بختیارک نے کہا کہ یہ میرے باپ کے وقت
کا ہے میرا محرم راز ہے یہ کہکر اندر آیا اکیلا پاکر قدموں پر گر پڑا اور پوچھا کہ آج کیونکر آئے عمرو نے کہا کہ ملک جی دیکھتے ہو لشکر میں
کیا پریشانی ہے ہم بہت مقروض ہو گئے ہیں کپڑے پھٹ گئے ہیں بختیارک نے عرض کیا کہ دو ہزار روپیہ اور دو جوڑے
غلام نے حضور ہی کے لیے رکھے تھے اور صندوق سے وہ دونوں توڑے اور جوڑے نکال کے عمرو کو دیے عمرو نے ہنس کے
کہا کہ تجھی سے زیادہ کون ہمارا دوست ہے تمہاری ذات سے تو اس سے بھی زیادہ امید ہے یہی لا دیکھے وہ روپیہ اور جوڑے لیلیا
غرض اصطلاح کی باتوں سے فرش اور پلنگ سب لیا ایک طرف بڑا سا صندوق رکھا تھا پوچھا کہ ملک جی اسمیں کیا ہے بختیارک
نے کہا کہ پیر و مرشد اسمیں چاندی سونے کے ظروف ہیں مگر کس کام کے جو کمالات حضور میں ہیں وہ اسمیں کہاں یہ کہکر صندوق
کھولا برتنوں کو نکالکر دکھانے لگا عمرو نے کہا ملک جی یہ تمہارے کام کے نہیں ہیں مجھے دو یہ کہکر مع صندوق زنبیل
میں ڈال لیا پھر اسنے کہا کہ ملک جی تمھیں معلوم ہے کہ میں کس کام کے واسطے آیا ہوں بختیارک نے کہا کہ ارشاد
فرمائیے میں فقط حضور کا خیمہ نویس ہوں عمرو بولا سنو ملک جی مثل مشہور ہے کہ مرتا کیا نہ کرتا جب ہم رہینگے دسکو مدد کرینگے
بختیارک نے جواب دیا درست ہے مگر حضور کو کون مدد سکتا ہے فرمائیے تو کیا امر ہے غلام بجا لاے کہا سنو ملک جی سچ سچ بتانا
تو خیر نہیں تو آج تمھیں مار ہی ڈالونگا بختیارک نے کہا ارشاد تو کیجیے عمرو نے کہا کہ ملک جی یہ بتاؤ کہ نقابدار قلندر کون
ہے کہاں سے آیا ہے لوگوں کے ہنسنے کا سبب کیا ہے جہاں اسکا ذکر ہو کہا ہنسنے لگے یہ سنتے ہی بختیارک قدموں پر گر پڑا کہ پیر و
مرشد غلام کو اصل حال اسکا نہیں معلوم چاہے حضور غلام کو قتل کریں چاہے بخشیں حضور مالک ہیں عمرو کو دریافت ہوا
کہ یہ نہیں بتاتا کہا خیر کہا جائیگا اور کچھ خرچے نکالکر دیے کہ یہ بتاؤ کہ یہ شریف ہے آنے میں مجھے بھی دسکے واسطے رکھے تھے
اسے کہا تو بختیارک نے کہا کہ اگر حضور کو غلام کا مار ڈالنا منظور ہے تو مانع کون ہے مار ڈالیے عمرو نے خنجر پر ہاتھ ڈالکر کہا
کہ کیوں ملک جی ہم تمہارے دشمن ہیں مجھے اسمیں زہر ملایا ہے جو تم نہیں کہاتے بختیارک کانپنے لگا جلدی سے عرض کیا کہ
ہر چہ بادا باد جو کچھ ہو سو ہو یہ کہکے سونگھتے ہی چھینک آئی بیہوش ہو گیا عمرو نے بختیارک کو صندوق میں ڈالدیا آپ بختیارک
کی صورت بنکر دروازے پر آیا اور آواز دی کہ ارے سواری لاؤ لوگ اسکے گھر لیگئے میں کھانا پکانے کی فکر میں ہیں کو قتل ہوا تھا بھی
سوار ہو ... سب جلدی جلدی کپڑے پہن کر دوڑے بختیارک کی سواری ... آیا ... پوچھا ملک جی
کیوں درد شکم کیسا ہے جواب دیا کہ اب بہت اچھا ہوں ایک دوا لکھی ہوئی تھی اسکے کھاتے ہی بارے قبض ہوا اچھا ہو گیا سب
بولے کہ ملک جی تمہارے بغیر صحبت میں سناٹا تھا کسی کا جی نہیں لگتا تھا مثل نمک خوان صحبت ہو بختیارک نے کہا مہربانی تمہاری
ہے میں تو کسی قابل نہیں ہوں اور کیوں بھائی نقابدار خندان یا ہو تم ہو اور بادشاہ اسلام رکھتے ہیں انکا بھی خاطر ہے نقابدار
خندان نے کہا کہ ایسا ہی ہو گا طبل جنگ بجا ہو گا بختیارک نے کہا آج کی شب بہت خوشی کی ہے رقص برپا کرو میں
ناچونگا اور سب کو آپ شراب پلاؤنگا ... بختیارک نے تمام شراب میں بیہوشی ملائی
تمام محفل کو شراب پلاکر بیہوش کیا ... عمرو نے پہلے سب کا فرعون کو برہنہ کیا ...

نزدیک پہونچا عاشق ہوا ایک عیار نے بھی دکھائی دی کہ تاج عراقی سر پر ہے تمتمے ہیں جوڑی خنجر کی کمر میں لگی ہوئی اٹھا کہ جس کا سرخ
پہنے ہوئے گلنار باندھے بندھی ہوئی قطورہ زرنگین کمر میں تنگ کیلے زانو پر ہاتھ بلے بانوؤں میں جستی دوچار کی رکھے ہوئے
وشرارت چہرے سے پیدا قریب نقابدار آئی اور ایک نامہ دیا نقابدار نے نامہ پڑھا بعد ان سے پھر کر لقا سے سامنے
آیا کہا کہ میرے مالک نے مجھے بلایا ہے میں اب یہاں ایک دم ٹھہر نہیں سکتا گر جلد آتو نگاہ تم پر ستون کو اسی طرح قید رہنے دینا
میں اگر ہم لوٹ آئے لشکر روانہ ہوا عیار دونوں لشکروں کی جاسوسی کو پیچھے پیچھے جاتے ہیں وہ کوہ میں پہونچے دیکھا کہ
بلندی پر لشکر عظیم اترا ہوا ہے تیس سو علم نشان میں لاکھ سوار کا معلوم ہوتا ہے ایک طرف کو ساٹھ ہزار سرخ پوش کہ اس کی صف
علاوہ ہے ایک طرف ساٹھ ہزار سیاہ پوش افسر انکا نقابدار سیاہ پوش گریبان ہے ایک جانب ساٹھ ہزار زرد پوش کہ
ان سب کا نقابدار زرد پوش مقرر ہے ایک جانب ساٹھ ہزار زرہ پوش ہیں سردار انکا فریمان فیل سوار ہے
انکے منہ پر نقاب نہیں ہے ایک سمت ساٹھ ہزار سبز پوش ہیں کہ نقابدار قطورہ پوش انکا مالک ہے غرض یہ چاروں نقابدار
آگے تخت کے قائم ہیں نقابدار خندان کو بلایا اور کہا تو جو مجھ سے پیشتر سیر کو آیا تھا کیا بنا یا نقابدار خندان نے جواب دیا کہ
میں لقا سے خداوند باختر کے سامنے ہو کر غدار پرستوں سے لڑا اور تمام غدار پرستوں کو گرفتار کیا ایک حمزہ اور بادشاہ لشکر باقی تھا کہ
انکو کچھ لیتا اور لقا سے عہد نامہ لکھایا تھا کہ جیسے میں کہونگا جلد قبول کرتا ہوگا اب بہت قدر پرست لشکر لقا میں قید ہیں
نقابدار قطورہ پوش یہ سنتے ہی برہم ہوا کہا کہ تونے بہت برا کیا ایسا خود مختار ہو گیا کہ آپ سے آپ لوگوں سے لڑنے
لگا ہمارے مالک نے کب یہ حکم دیا ہے کہ کسی سے لڑنے بھڑنے بس جلد جاکر تمام غدار پرستوں کو کھول لقا پرستوں سے
تمام غدار پرستوں سے سردار نقابدار خندان یہاں سے چلا لیکن عیاران لشکر اسلام و لشکر کفار جو خبر کو آئے تھے اس
عیار نے سب کو گرفتار کر لیا سامنے نقابدار قطورہ پوش کے لائی کہ یہ عیار غدار پرستوں کے ہیں اور یہ عیار لقا کے ہیں
نقابدار قطورہ پوش نے کہا کہ سچ بتاؤ تم میں سے عمرو کونسا ہے کہ میں اسکا بہت مشتاق ہوں اور بڑی تعریف سنی ہے عمرو
نے اپنے دل میں کہا کہ اگر اپنا نام ظاہر کرتے ہو تو خدا جانے کس طرح مجھ سے پیش آتے ہیں نقابدار قطورہ پوش نے پھر
کہا کہ خواجہ تم اپنے تئیں ظاہر کرو اور کسی طرح کا وسواس اپنے دل میں نہ لاؤ میں کمال تمہارا مشتاق ہوں بہت دور سے
مجھے تمہارا اشتیاق لایا ہے اسوقت خواجہ نے کہا کہ میں عمرو ہوں نقابدار قطورہ پوش نے عمرو کی مشکیں کھلوادیں اور اپنے
پاس لاکر بٹھایا باقی جو عیار لشکر اسلام کے تھے انسے کہا کہ تم جاؤ اور حمزہ صاحبقران سے بعد سلام کے عرض کرو کہ حضور میری
بارگاہ میں قدم رنجہ فرمائیں کہ میں بھی شرف ملازمت حاصل کروں اور عیاران لقا سے کہا کہ تم لقا کے پاس جاؤ اور سامنے
بلالاؤ سب عیار اپنے اپنے لشکر کو روانہ ہوئے لیکن نقابدار قطورہ پوش نے کشتیاں جواہر کی عمرو کو دیں اور کہا کہ میں
تمہارے علم موسیقی کا شائق ہوں اب کچھ سرائیدگی کرو عمرو نے جوڑی صفت بیچندی (ای) زنبیل سے نکال کر بجانا شروع کی
خوب بجائی الغرض کہ قطورہ پوش عاشق ہو گیا اور عمرو کو اپنا بھائی بنایا اور گلے سے لیکر بند نقاب کا اٹھا کر اپنی صورت
دکھلائی عمرو کو ایک نازنین نظر آئی بصورت حیران ہو گیا مگر قطورہ پوش نے منع کیا کہ خواجہ خبردار کسی سے میرا حال
نہ کہنا انہوں نے قسم کھائی الغرض کہ عمرو کو تو یہاں چھوڑیے اب حال نقابدار خندان کا سنیے کہ بارگاہ لقا میں گیا
سب کیفیت لقا نے پوچھی نقابدار نے کہا کہ قیدی تمام غدار پرستوں کی لینے آیا ہوں میرے مالک نے مجھے طلب کیا ہے لقا
چاہتا ہے کہ تکرار کرے بختیارک نے منع کیا کہ کچھ تکرار نہیں ہے جو ابھی قیدی حاضر ہیں لیجائیے ہمکو انسے کیا سروکار ہے آپ
کے قیدی ہیں آپ کو اختیار ہے خندان تمام سرداران لشکر اسلام کو قطورہ پوش کی خدمت میں لایا قطورہ پوش
نے سب کو قید سے رہا کیا اپنے پاس بٹھایا لیکن عیاران لقا جو آئے تمام احوال نقابداروں کا بیان کیا اور کہا

سہیل خان نے جواب دیا کہ اب میں تیرے دام تزویر میں نہیں پھنسنے کا لقا نے بختیارک سے پوچھا کہ حال اچھا تقدیر کی تو اُس نے
کہا تم پر بحر و بر غرض لقا بامات کو اپنے لڑکوں سمیت یہاں سے شہر مرصع نگار کو بھاگا جب وہاں پہونچا شہنشاہ مرصع پوش
شہریار مرصع پوش شہسوار مرصع پوش جو وہاں کے حاکم تھے انھوں نے دروازہ شہر کا بند کر لیا اور لقا سے کہلا بھیجا
کہ تیرا کام ہمارے یہاں نہیں ہے تو یہاں سے چلا جا نہیں تو ہمارے ہاتھ سے ایذا ہوگی لقا یہ سنتے ہی خوف زدہ ہو کر بھاگا اور
راستہ قلعہ اختم کا لیا بختیارک نے لقا سے کہا کہ میں نے کتاب ہندی میں دیکھا ہے کہ شہر اختم میں حمزہ پر قران عجب
ایسا ہی کر جو وہ ملک روحانی حمزہ کے ہیں وہ دشمن جانی ہو جائینگے لقا خوش و خرم شہر اختم کو چلا جاتا ہے جب قریب اختم
کے ہو پہونچا ہرکاروں نے جا کر جمشید اختمی اور خورشید اختمی کو خبر دی کہ لقا خداے باخبر آتا ہے یہ خبر سنتے ہی وہ بھی استقبال
شہر سے نکلے اور لقا کو اعزاز و اکرام سے شہر میں لیگئے نہایت توقیر و عزت کی جشن عظیم و شان سے دعوت کی دوسرے دن
نجومی پنڈت رمال جمع ہوئے اور سبھوں نے اپنے علم سے دریافت کر کے عرض کیا کہ سرزمین اختم میں حمزہ بہت ایذا اٹھائیگا
تمام لشکر تباہ ہو جائیگا یہ سنکر لقا نے نجومیوں کو خلعت دیا عیش و عشرت میں مصروف ہوا لیکن یہاں صبح کو سہیل خان
مشتری حصاری نے سنا کہ شب کو لقا بھاگ گیا نہایت رنج ہوا غرض حمزہ صاحبقران کو خط اس مضمون کا لکھا کہ
شہریار میں چاہتا تھا کہ لقا کو باندھ کر خدمت عالی میں لے آؤں وہ کافر خاسر شب کو بھاگ گیا اب یہ غلام شرمندگی سے
خدمت والا میں حاضر نہیں ہو سکا نہایت آرزوے قدمبوسی ہے جسوقت عرضی خدمت امیر میں پہونچی اور مضمون سے آگاہی
ہوئی بہت خوش ہوئے کہلا بھیجا کہ ای سہیل خان ہم خود تمہارے مشتاق ہیں جلد آؤ اور وہ کافر کہاں جائیگا تم اسکا خیال
نہ کرو سہیل خان یہ پیغام سنکر مع تحفے شہر مشتری حصار کے لیکر روانہ ہوا امیر نے جو آمد سہیل خان کی سنی سرداروں کو استقبال
کے واسطے روانہ کیا وہ پیشوائی کر کے بارگاہ شہنشاہی میں لائے سہیل خان نے مجرا کیا پایۂ تخت کو بوسہ دیا اور بادب امیر
عالیمقام کو نذر دی قدموں پر سر رکھا امیر نے گلے سے لگایا کلمہ ارشاد فرمایا سہیل خان کلمہ پڑھ کر از صدق مسلمان ہوا اور
ایک شیشہ [illegible] نذر گذرانا امیر آپ بحکومت خوش ہوئے [illegible] سہیل خان نے پھر نذر دی بعد اسکے سہیل خان
نے اپنے شہر کو آئینہ بند کروایا اور امیر کو مع سرداران بلند مقام اور بادشاہ اسلام کے مشتری حصار میں بلوا لیگیا اور
حکم دیا بتخانے توڑے جائیں مسجدوں کی بنا پڑ جائے اسوقت بتخانے ڈھائے گئے مسجدیں بننے لگیں سکہ بادشاہ اسلام کے
نام پر جاری ہوا بانگ صلوۃ بلند ہوئی شہنشاہ اور حمزہ مشتری حصار میں رہے سہیل خان نے شہر مرصع حصار اور
زہرہ حصار نقرہ حصار والوں کو نامہ لکھا کہ تم سب آکر خدمت صاحبقران میں حاضر ہو میں تمہاری بحالی ملازمت
کرادونگا تینوں بادشاہوں نے اسکا جواب لکھا کہ ای سہیل خان اگر ہمکو اشتیاق قدمبوسی صاحبقران کا نہوتا تو ہم لقا
سے کیوں بگڑ جاتے ہم نہایت مشتاق زیارت صاحبقران ہیں جسوقت وہ شہریار یہاں رونق افزا ہوگا ہم سب شرف
ملازمت سے مشرف ہونگے جواب نامے کا پڑھکر سہیل خان بہت خوش ہوا اور وہی نامہ خدمت صاحبقران میں گذرانا
اور عرض کیا کہ بغیر حضور کی اطلاع کے غلام نے انکو نامہ لکھا تھا انھوں نے یہ جواب بھیجا ہے امیر یہ حکایت سنکر خوش
ہوئے سہیل خان کی بہت تعریف کی کہ بہت بہتر ہوا انشاء اللہ [illegible] کوچ کر کے مرصع حصار کو چلے جب قریب پہونچے
شہنشاہ مرصع پوش شہریار مرصع پوش اور شہسوار مرصع پوش یہ تینوں بھائی سہیل خان کے پاس گئے وہ انکو
خدمت امیر میں لایا شرف قدمبوسی سے مشرف کرایا امیر نے کلمہ تلقین کیا یہ تینوں کلمہ پڑھکر مسلمان ہوئے اور عرض کیا کہ
ہماری آرزو ہے ہم بھائیوں کو میسر ہو تناول فرمائیے اور شہر کو قدم مبارک سے منور کیجئے امیر نے قبول کیا اور ساتھ قلعہ کو چلے
انھوں نے پہلے ہی سے شہر کو سجا رکھا تھا اور دروازۂ شہر سے تا ایوان بادشاہی پانداز ڈلوایا تھا اہتمام کرتے ہوئے لائے

قریب تخت گاہ و بادشاہی کے پہونچا سکندر رسول شوری دکھا کے جست کرکے بارہ ہزار عیاروں میں جا پڑا کچھ پتے نہ لگا جیسی اُن
عیاروں کی پوشاک تھی ویسا ہی اسکا لباس ہو گیا کوئی نہ پہچان سکا کہ سکندر ان میں کون ہے جب غائب ہوا سب کو معلوم ہوا
کہ یہ سکندر ہے ہوا غلغلہ تحسین و آفرین بلند ہوا لیکن چالاک دستیارہ و امیر نے کہا ایسی جنگ زرگری بہت دیکھی ہے سب
اپنی جگہ کسی سے مقابلہ ہو تو حال معلوم ہو جائے سکندر یہ سنکر سامنے آیا وہ کہا کہ جسکا جی چاہے مجھ سے مقابلہ کرے یہی
گوئی میدان ہے بلکہ تم تینوں ایک طرف میں اکیلا ایک طرف معلوم ہو جائیگا کہ سازش ایسی ہوتی ہے اور قسم دی کہ تم سب اگر
مجھے تنہا کرو سمک چالاک دستیارہ و امیر سکندر پر گرے عمرو و مسطر بانہ و چالاک تماشا کر رہے تھے کہ سکندر کی عزت رہ گئی
چالاک ہوئی لیکن سکندر نے ایک ایک نشان چاروں پر دیا اور جست کر کے آسمان پر گیا چالاک بھی ساتھ ہی پہونچا سکندر نے وہان
پھر بازی شروع کی دو ساعت تک نیچے نہ اترا جب گرنے لگتا تھا پھر جست کرکے پاؤن رکھتا تھا اور اتنے سوار سنہ مین پھر آسمان
پر اڑ جاتا تھا ایک ساعت کے بعد سامنے بادشاہ اسلام کے اترا بادشاہ نے اسکے خلعت دیا اور اپنا عیار کیا غرض اس
دھوم سے سرو قامت اور ملکہ جادو داخل لشکر ہوئین اور امیر سامنے شہر اختر کے اکڑا ادھر لقا بارگاہ مین بیٹھا تھا
کہ ہرکارے آکے اداب بجا لائے اور گزارش کی کہ قطعہ ای خداوند جہان نورانی و کیسا تھا [illegible]
دشمنان زرح تعالی خداوند ہر [illegible] بختیارک نے [illegible] بادشاہ کہا خوشخبری لائے انھون نے
عرض کی کہ حمزہ مع لشکر آ پہنچا اور سکندر خلیل [illegible] عمرو کا جو سرو قامت پیدا ہوا ہے وہ بھی بہت دھوم سے آکر داخل
لشکر ہوا بختیارک نے کہا یہ لو گرد دوسرا عمرو آیا لیکن لقا نے جو نام حمزہ صاحبقران کا سنا جام شراب ہاتھ مین تھا اور نجمہ انجام
سے بیہوش ہوا کر جو رہ گیا تمام بدن مین رعشہ پڑا جمشید اختمی بخورشید اختمی نے جو یہ حال دیکھا کہا کہ یا خداوند اس وقت
عجب کیفیت آگئی ہے اسقدر آپ خدا پرستون سے ڈرتے ہیں اور خوف کرتے ہیں لقا نے کہا اے جمشید و خورشید اگر زمانہ بھی
ایک طرف ہو تو مجھکو اندیشہ نہیں مگر جان اس عرب کا نام سنکر کانپ جاتا ہوں اور ڈرتا ہوں جمشید و خورشید نے
تسلی دی اور کہا کہ آپ خاطر جمع رکھیے دیکھیے یہاں حمزہ کیسا تباہ ہوتا ہے غرض دوسرے دن آمد لشکر اسلام شروع ہوئی یہ
سب تماشا دیکھنے بیٹھے کہ گرد و غبار کا تتق آشکار ہوا اول لشکر [illegible] صورت دیو پیکر [illegible] عادی اپنے چالیسون بھائیون
سمیت بارگاہ سلیمانی لیے ہوئے آیا بعد اسکے کرتیت سپر گردان چالیس ہزار کی جمعیت سے پہونچا پھر نعمان بن مظفر اور
مظفر شاہ بھی لاکھ سوار سے آئے اور پھر گرد اٹھی عامر شاہ رود باری سیف ذوالیدین بدخشان عنبر قلم عیار در فرح دو
لاکھ سوار سے دکھلائی دیے پھر گرد اٹھی فریدون شاہ زنجیر ودی ہلالی طالع اٹھی سلطان بخت مغربی قار نقار مغربی
نو لاکھ سوار کے مجمع سے وارد ہوئے بختیارک ایک ایک کا حال جمشید و خورشید سے کہہ رہا ہے کہ لاکھ کشتی بن حمزہ نے زیر
کیا تھا اور ہشام بن علقمہ خیبری کو مارکر تاج و تخت نوشیروان کا لاکر نوشیروان کو دیا تھا بعد اسکے اور گرد اٹھی اسد
مارگیر اسد اژدہا پیکر اسد شیر پنجہ گیر مردان و لاور تین لاکھ سوار کی جمعیت سے پہونچے بختیارک نے امیر کا [illegible]
عاشق ہوا اور کل میں جا [illegible] قارن دیوبند کے ہاتھ سے زخم کھایا اور جبشہ [illegible] بن کرجان [illegible] سالم اژدہا [illegible]
مدد کو آئی [illegible] کے ہاتھ سے [illegible] اژدہا پیکر خواجہ بزرجمہر کا بنا کر [illegible] جان بچایا اور کہا کہ معلوم ہوا کہ اسد [illegible]
پیچھے اسکے بہرام گرد بن خاقان چین آیا پھر گرد اٹھی جب وہ قریب آکر روشن ہوئی اسمین دو سو علم نشان نو لاکھ سوار کا [illegible]
بعد [illegible] نایب [illegible] نقیبان آگے کی پیدلون کے دل کے دل [illegible] نفیری کی آواز بلند خاص بردارون کے غول
کے غول بعد مرکب تازی ترکی لیبی عراقی عربی ہندی [illegible] مع زین زرین [illegible] جو ریان ہاتھون میں لیے ہوئے [illegible]
[illegible] بعد اسکے [illegible] ہاتھی [illegible] ہندی [illegible] گیندین [illegible] کے [illegible]

چلا جب دروازے پر پہونچا پاسبانوں نے دوسرا بختیارک دیکھا حیران ہوئے ایک نے دوڑ کر انس سے کہا کہ ایک
بختیارک اور آئے ہیں عمرو جو بختیارک کی صورت بنا بیٹھا تھا انس بن الوس سے خطاب کیا کہ دیکھیے عمرو ایسا عیار
ہے کہ میری صورت بنا ہوا آتا ہے شاید کہتا ہے کہ میں یہاں نہیں ہوں اب میں نیچے تخت کے چھپا رہتا ہوں جب وہ آکر بیٹھے
اسے پکڑ لینا اسوقت وہ گرفتار ہو جاویگا میں باہر آؤنگا پھر دیکھیے گا کیسی مکاری بیان کرتا ہے مگر کیا ہو سکیگا آپ اسکی کسی
بات پر عمل نہ کیجیے گا آخر اقرار کریگا انس نے کہا کہ اچھا تو چھپ رہ عمرو تو تخت کے نیچے گیا بختیارک اندر بارگاہ کے آیا پہلے تو تمام
صحبت کو دیکھا پھر سلام کیا انس بن الوس نے کہا کہ آؤ ملک جی کہاں گئے تھے کہا کہ کیا بتاؤں عمرو مجھے لوٹ لیگیا میں واسطے
رفع حاجت کے گیا تھا یہ دیکھا تھا کہ یہ بلا کی ہوئی ہے مجھکو ڈرایا اور عطر بیہوشی کے دیتے ہیں کہا کہ بیہوش ہو گیا عمرو سب
اسباب لیکر چلا گیا بختیارک قریب انس کے بیٹھا تھا کہ انس نے ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ بد معاش رند باریک گردن کیا میں
تجھے نہیں پہچانتا تھا خوب تو نے مکر کیا بختیارک چاہتا ہے کہ کچھ کہے اتنے میں عمرو نے پیچھے سے نکل ایک دھول ماری
اور کہا او رند باریک گردن تو جانتا تھا کہ یہاں بختیارک نہیں ہے میری صورت بنکر آیا بختیارک نے کہا میں تیری
صورت ہوں یا تو میری صورت ہے عمرو نے کہا کہ تو میری صورت بنکر آیا ہے اور مکاری کرتا ہے انس خوب پہچانتا ہے اے
انس ہم دونوں میں سے ایک بیشک عمرو ہے تو دونوں کو قتل کر عمرو مارا جائیگا اور اسکی خرابی کا مزہ دیکھے بختیارک
نے کہا مجھے قبول ہے غرض بختیارک ہر چند کہا کیا کہ میں بختیارک ہوں کسی نے نہ سنا اور اسکی مشکیں باندھیں انس نے
کہا اسے قتل کرو چار جلاد کو بلانے چلا تھا کہ عمرو نے بختیارک سے کہا کیا خونبہا دیتا ہے میں تجھے بچا لوں بختیارک
نے دو ہزار روپیہ کا اقرار کیا عمرو نے کہا اے انس اسے صبح کو قتل کرنا انس نے قبول کیا صحبت عیش آراستہ ہوئی بختیارک
گلی نے انس سے خطاب کیا آج بڑی خوشی مجھے حاصل ہے کہ یہ سارا بان زادہ گرفتار ہو گیا چاہتا ہوں کہ میں ناچوں اور شراب
مجھے پلا دیں انس بن الوس بہت خوش ہوا کہا بہتر ہے عمرو نے تمام شراب میں بیہوشی ملا دی اور ساقی بنکر تمام صحبت کو شراب
پلائی سب کو بیہوش کیا انس کی ڈاڑھی مونچھیں مونڈیں اور بجائے کے اسکی عورت حسنہ کی صورت بنا کر پریشان کیا اسباب
جو مال و زر وغیرہ جو تھے انکا صفایا کیا بختیاں ناکوں میں کہیں جو تھا ان بانسوں میں وہیں ایک رقعہ لکھکر ایک کی مونچھ میں
باندھ کر راہی ہوا صبح کو انس بن الوس جو ہوش میں آیا دیکھا کہ ایک عورت خوبصورت پاس لیٹی ہوئی ہے اپنے دل میں
کہا کہ کیا یہ مجھکو نامرد سمجھی ہے اپنے تئیں اور ارادہ کیا اسکے ساتھ نے ایک طمانچہ دیا اور کہا کہ او نادان تو کون ہے اسنے کہا کہ صاحب
ابھی بات باقی ہے اور وہ شخص نامرد نہیں ہے جب ذرا غور سے صاحب کی انسی جیسی کی ملخ بختیارک نے کہا کہ اے انس دیکھا
تو نے کیا خرابی ہوئی تو مجھے عمرو کہتا تھا عمرو تجھے یوں ذلیل کرکے چلا گیا انس بن الوس سمجھا کہ یہ بختیارک ہے اور وہ عمرو
تھا بختیارک کو قید سے رہا کیا اور بہت سی دلداری کی ادھر جو دیکھا اسباب میں جو تھی چل رہی تھی نکلوا باہر نکالا کہ جلدی سب کو
ہم غرض اسوقت تو سب اپنے اپنے گھر گئے شام کو پھر دربار آراستہ ہوا بختیارک نے عمرو کو دیکھا کہ ایک چوبدار کی صورت
بنا کھڑا ہے ایک جب اٹھا کر اسیر لکی کہا اے انس وہ جو چوبدار سیاہ فام چوبداروں کی صف میں کھڑا ہے زرد لباس پہنے وہ
عمرو ہے جسطرح ہوا اسکو پکڑ لو یہ سنکر سب اسکے ہاتھ میں دیکر دوڑے کہا اچھا جب ہوا تب یہ دیکھا اور جو تھا سپید لکی تھا
وہ بے چارہ گنہگار تھا عمرو کو دیکھا ایک کاغذ اٹھا کر دیکھے تھے اور کاغذ لپیٹا سر اٹھا کر عمرو کی طرف خطاب کیا کہ اے چوبدار
سپید قد خوبصورت دام کے پاس گیا اور کہا فلاں جوہر کا صندوقچہ لاؤ کہ بہت عمدہ وہ صندوقچہ ہے میں نذر دونگا عمرو
طماع تو ہی ہوتا گیا صندوقچہ ہاتھ سے لے اور ہاتھ بڑھایا کہ لاؤ انس نے ہاتھ پکڑ کر جھٹکا دیا اور کہا کہ او باریک گردن
یہ دن یاد ہے کہ کل مجھکو ذلیل کر کے چلا گیا آج دیکھ تجھے اس طرح سے اڑاؤں کہ مرغان ہوا و ماہیان دریا تجھ سے حالی ہوں

پس امیر نے باعزت کرنے کے بٹھا دیا اور کہا کہ بادشاہ اور فقیر ہیں یکسان اور دن جمعی خاطر کی کاسے کا ایک خیمہ لگا اُس کے پاس موجود ہو
لگا عمرو کو باندھ کا اُس سے خواب کیا کہ لیجا جو چاہے سو کرو اُس عمرو کو لیے ہوئے بارگاہ امیر سے باہر آیا گھوڑے پر سوار ہو کر
بارگاہ ولقا میں پہونچا بختیارک سے کہا کہ عمرو کو میں لایا بختیارک نے کہا کہ آپ اسے انبار ہیزم میں پھونک دیجئے امیر فوج
انبار ہیزم جمع ہوا اور عمرو کو اُس پر بٹھا کے چاروں طرف سے آگ لگا دی عمرو انبار ہیزم پر بیٹھا ہوا تھا جب دیکھا کہ آگ جلنے لگی
بس چلا کر پکارا کہ ای پروردگار عالم تو نے مجھے کوہ سراندیپ پر وعدہ کیا تھا کہ جنگل میں بغیر حکم کے موت نہ ہوگی
ملک الموت میرے پاس نہ آئینگے اب یہ کیا ہے کہ ایسا سنگ موت کا سامنا ہے جلد میری مدد کر اے خدا تو نے آگ کو حضرت خلیل پر گلزار کیا
ہو میں بھی اُسی خاندان کا خدمتگار ہوں میری بھی مدد کر شعر امیر خلیل تا سین کی ہے یونس کو نجات حوت سے دی ہے اور
پکارا کہ یا علی ابن ابیطالب اسد اللہ الغالب مجھے اس آگ سے نجات دو کہ بیت

| | | |
|---|---|---|
| ہو سنئے کہ گردوں پہ روشنی دکھائی ہے | خلیل کو آگ بیچ بہشت دکھا دیو | یوسف کو کنوئیں تے تمہیں بادشاہ کیو |
| نوح کا طوفان سے تمہیں بیڑا پار کیو | یونس کو جیں پیٹ میں راہ تیں بتائی ہے | حضرت سلیمان شاہ کو سو خدائی دی |
| کہی تو شاہ مردان میری بار آئی ہے | | ابنے اور بنگنے نستار ہیں اتار ہار کیو |

اور اب یہ حال ہے کہ آگ دمبدم بلند ہوتی ہے اور عمرو بے اختیار رو کر دعا مانگ
رہا ہے قریب ہے کہ آگ عمرو کو جلا دے کہ ایک نیزہ پیدا ہوا عمرو کو اٹھا لیگیا جب ذرا ہوش آیا دیکھا تندک دیو کھڑا ہوا ہے
عمرو نے کہا ای تندک کیوں مجھ کو تو نے مجھے بچایا ہے وہ بولا کہ خواجہ کیا بیان کروں میں بہار پری کی بیٹی پر عاشق ہوا اور وہ بھی
عاشق ہوئی الغرض ہم دونوں باغوں میں صحبت رہتے تھے کہ بہار پری اس حال سے آگاہ ہوئی آسمان پری سے جا کر یہ کہا
کہ تندک میری بیٹی کو رسوا کرتا ہے آسمان پری نے صلاح دی کہ اُسکو کسی پریزاد کے ساتھ بیاہ دے غرض اُسکی شادی ایک
پریزاد کے ساتھ کر دی ہے میں نے اُس پریزاد کو مار ڈالا پریزادوں نے میری لاش آسمان پری کے پاس لیگئیں وہ بہت غضبناک
ہوئی چاہا کہ مجکو قتل کرے میں بھاگ کر آپکی خدمت میں آیا آپکو انبار ہیزم پر پایا گرد کند کا ہجوم تھا اور آگ لگی ہوئی تھی میں نے
اٹھا لایا آپ میری تدبیر کیجئے نہیں تو میں مر جاؤنگا عمرو نے کہا ای تندک تو خاطر جمع رکھ میں تجھے اُس پریزاد کو دلادونگا مگر جلد
سپر کر کہ جلد تو مجھ انبار سے نجات دی ہے اور تمام ہوں سکندر رہنما گذر کا آس کھا جو سے مارا جاتا اور وہ اُسکی ناک کاٹ
کر امیر کا باندھ کر اُسکو دیدیا اور انبار ہیزم پر لشکر میں گیا سب بیان کیا اور کہا کہ مجھے حمزہ سے ملاقات ہو جائے تو تیرا معشوق تجھے
دلادوں مگر مجھے غافل ہوا تندک نے اپنا بال دیا کہ اسکو باندھ رہئے جب آپ اس بال کو آگ پر رکھیگا دیکھے گا میں آ کر
موجود ہو جاؤنگا یہ کہکر چلا گیا عمرو پہاڑ پر سے اُترا اور بصورت بدلے لشکر امیر کو روانہ ہوا اگر بیان امیر کو خبر پہونچی کہ عمرو کو انبار ہیزم
میں جلانے کو لیجا رہے ہیں سنکر غضبناک ہو کر فرمایا کہ خبر دار کوئی اُس کمبخت کا ذکر میرے سامنے نہ کرے اور جو کوئی اُسکا نام میرے
سامنے لیگا میں اُسکو اپنے لشکر سے نکال دونگا وہ حبشی مر جانا ہو کہ جسکے باعث سے اس طرح کی ذلت مجکو میسر ہوئی کہ ایک
کا فرزادہ جو کہ میرے سامنے شعر کھلا کے بیٹھے مجھے فرمایا کہ ابھی تمام لشکر میں منادی کرادو کہ عمرو کا نام ہمارے
لشکر میں کوئی نہ لے اور جو کوئی نام عمرو کا زبان پر لائیگا اُسکی گدی سے زبان کھینچی جائیگی تمام لشکر میں یہی واقعہ مشہور ہوا کہ
کمال جو کوئی عمرو کا نام لے گا عیار جمع ہو کر روتے ہوئے دربار گاہ پر آئے امیر نے پوچھا کیا ہے لوگوں نے عرض کیا کہ تمام عیار
عمرو کیواسطے رو رہے ہیں کہ بہار فرمایا گیا ہے کہ جس سے عمر تین ہو سکتا ہم سو نہیں امیر نے کہا کوئی عیار میرے لشکر میں
نہ رہے سب کو نکال دو اور اگر نہ جاویں تو اسباب اُنکا لوٹ لو اور سب کو نکال دو غرض تمام عیاروں کو لشکر سے نکال دیا عمرو یہ
دیکھکر بہت رنجیدہ ہوا مگر صبر کیا رات کو جب دربار برخاست ہوا بادشاہ اسلام تنہا بیٹھے اور دو ایک مصاحب رہ گئے
بادشاہ نے کہا عمرو کیا شخص تھا کہ ہر مقام پر سینہ اپنا سپر کرتا تھا ہر ایک کو بلا سے بچاتا تھا افسوس کہ ایسا خانہ زاد ہو گیا یہ کہکر رونے لگا

اور خوب رو ئے عمرو گیم عیاری اوڑھے کھڑا تھا بس گیم دور کر کے سامنے بادشاہ کے آیا اور کہا کہ ای شہریار غلام زندہ ہے اور
شتدک مجھے انبار ہیزم پر لے گیا تھا میں بچا اور کہا ای شہریار دیکھا حضور نے کہ حمزہ نے عیاروں کو جلا مارا تم بھی ذکر نے دیا اور
نکلوا دیا ایک کافر کی ناک کاٹنے پر ہماری تمام خشتین خاک میں ملا دین میرا ایسا بیٹا اسکے ہاتھ سے مارا گیا اُسکے عوض میں ناک
کاٹی تو کیا گناہ ہوا جو یہ کہ مجھے اسکو دیا اسی پیر و دل کوئی بھی کسی کے ساتھ کرتا ہے جو اس عرب نے میرے ساتھ کی خیر جو کچھ
ہوا سو ہوا آپ مجھے قدموں پر گروا دیجیے تقصیر میری معاف کرا دیجیے بادشاہ نے فرمایا کہ فرا بن جبل و جان موجود ہوں
اگر اندنون نور الدہر کا بڑا جادو بیمار ہے تو نور الدہر کے پاس جاؤ اس سے سعی اُٹھاؤ میں بھی شریک ہوں عمرو یہ لا اچھا اور
وہاں سے روانہ ہوا نور الدہر بیٹھا ہوا تھا اس و اسد سے کہہ رہا ہے کیوں صاحبو دیکھا کہ کیا گردش فلکی ہے عمرو سا ایسا شخص یوں
انبار ہیزم پر جلا دیا گیا اور ہم سب تماشا دیکھا کیے عمرو نے کیسے احسان نہیں کیا لیکن اسکا کیا بدلہ ہوا نہیں ہے کل کا ذکر ہے کہ
معل جادو نے غارت کر دیا تھا کسطرح ماری گئی اور لقا بار خندان کے ہاتھ سے کیا خوب بچایا تھا نہیں دلکو انہیں بچایا اس
نے کہا کہ خشلی آباد میں سات لاکھ ساحر تھے کیسا ہم کو مارا اہل اسلام کو بچایا افسوس کیسا شخص اُٹھ گیا ای شہریار میں
ہوا اس بن الوزہ کے گریہ کر رہا تھا اسد نے کہا بھائی صاحب جو مجھے رنج ہے وہ کسے کہوں گا اور میرے تو دادا تھے باسے ایسا
شخص یوں مارا گیا شیر جنگ عیار نور الدہر کا کھڑا ہوا تھا اُس نے کہا کہ شہریار میرا دل گواہی دیتا ہے کہ عمرو زندہ ہیں بھائی
نے کہا کہ خدا ایسا کرے مگر کوئی مر کر بھی جیتا ہے لیکن نور الدہر اور اسد رونے لگے کہ ہچکی بندھ گئی عمرو موجود تھا گیم عیاری دور
کر کے سامنے آیا کہ صاحبو میں زندہ ہوں تم کیوں روتے ہو اسد دوڑ کر لپٹا نور الدہر بھی دوڑ پڑا ایک ایک عمرو سے لپٹا جاتا تھا
ہر کہہ رہا تھا کہ مجھکو شتدک انبار ہیزم پر لے اُٹھا لیگیا میں اسطرح بچا غرض نور الدہر نے اٹھا لیا اور کہا کہ اب کوئی خواہش نہیں کیا
منظور ہے عمرو نے کہا کہ جیتا ہے دستان حمزہ کی دیکھیں کہ ما بکمیر انہوں نے عیاروں کو نکلوا دیا نور الدہر نے کہا کہ میاں یہ
سب بیان اور جو کچھ آپ انکی طبیعت سے واقف ہیں ہم نہیں واقف عمرو نے کہا سچ ہے ذکر نور الدہر میں کیا اس عرب طولاچشم
کی ہم دستان بیان کروں مہر نگار ایسی معشوقہ دوم بھر میں لشکر سے نکالدیا تھی خطا یہ کہ عمرو بن حمزہ جب شریک لشکر ہوا تو
مہر نگار نے کہا کہ آپ سے مجھے وعدہ کیا تھا کہ جنگ سے فارغ ہو کر لونگا تمام زمانے کی عورتیں مجھپر حرام ہیں یہ بیٹا کہاں سے
پیدا ہوا اسی بات پر مہر نگار کو نکالدیا پھر بعد چند روز کے عمرو بن حمزہ کابل و زابل پر گیا وہاں رو میں دو بیٹیاں کو گرفتار
کیا اور لڑکے بھیجا کہ میں نے ایک رضیعوں کو پکڑا ہے بس اسقدر لکھے پر بیزار ہو گیا کہ میں کسی صورت نہ دیکھونگا علشاہ کے دو اسطے کے رب دو
کے مقدمے میں فرامرز بن قارن عدی نے جن کو کہ مارے اٹھارہ برس تک علشاہ لشکر میں نہ آیا ہے تو ہمیشہ کا ہمیر دشمنی
کر میں کیا کروں کہ مجھے محبت نہیں چھوڑتی ای نور الدہر جسطرح ہو سکے تم حمزہ سے صلح کرا دو نور الدہر نے عرض کیا میں بجز جو
موجود ہوں مگر بادشاہ اسلام شریک ہوں تو اچھا ہے عمرو بولا کہ میں اسقدر شہ سے تمہارے پاس آیا ہوں نور الدہر
نے کہا خیر ہے کل خدا چاہتا ہے تو صفائی ہو جاتی ہے آپ ایک کام کریں کہ دو گھڑی رات رہے سے تخت بادشاہی کے تلے
بیٹھ رہیے ہم ذکر آپ کا چھیڑیں گے جب آپ دیکھیے گا کہ موقع صفائی کا آیا آپ تخت کے نیچے سے نکل کے قدموں پر صاحبقران کے
گر پڑیے گا صفائی ہو جائیگی عمرو بولا بہت خوب ایسا ہی ہو گا یہ کہکر چلا گیا اور تخت بادشاہی کے تلے سو رہا صبح کو بادشاہ
آکر تخت پر بیٹھے امیر حمزہ کے دنگل پر بیٹھے سردار تمام جمع ہوئے ناچ ہونے لگا ہر طرف شراب گردش میں آیا ایک کسبی کی
آواز بہت اچھی تھی یہ غزل گانے لگی غزل

کب تک ملک کون سے دن نیچے مژگان میں نہین
عہد بین عہد یہ پیمان کسی پیمان میں نہین

دست وحشت سے بچے تاب رگ جان میں نہین
جس نے وہ پھول پہنے ہیں جو گلستان میں نہین
بے غنائی سے سوا اور کوئی کیفیت

ہاتھ اس نے ہمیں کی جو گریبان میں نہین
خبر سے فراق میں اقرار جو کہ ہان میں نہین
میری تو ہر ہمین ایک بیان میں نہین

بیہوش ہو کر گرا عمرو نے معقبل کو لا کر معقبل کے خیمے میں ڈالا اور چہرہ پوش اوڑھا جاما اور آب رنگ سے روغن عیاری کا ملکر
اپنی صورت معقبل کی سی بنائی اور پاس امیر کے آیا سلام کر کے کھڑا ہوا امیر نے فرمایا ای معقبل کباب لاؤ عمرو باہر گیا ایک
مرغ ذبح کیا اور سامنے امیر کے لا کر کباب بھونے نمک مرچ چھڑک کر لیموں نچوڑ کے پلیٹ میں رکھا امیر کے آگے رکھے امیر نے
ارشاد کیا کہ ای معقبل پاس ساربان شاد سے کیا گواہی ہے مگر بندی ہوئی نمک کی تیغ کر دی ہے معقبل عمل نے عرض کیا کہ حضور کباب
نوش جان فرمائیں نمک آ گیا اسکو خراب کریگا امیر نے کہا اچھا میں کھاتا ہوں تم نشان بتاؤ کہ میں کباب کھاؤں عمرو یہ
لفظ سنتے ہی گھبرایا کہ نشان کیسا اسوقت یہ عرب بڑا ہوشیار ہے میرے ساتھ عیاری کر رہا ہے چاہئے دلمیں سوچ کر کہا کہ میں نشان
گھر میں بھول آیا ہوں حاضر کرتا ہوں آپ کباب تناول فرمائیے امیر نے کباب عمرو کے سر کو دے مارے اور کہا کہ بچہ تو گھر میں [illegible]
آیا ہے عمرو بولا نشانی امیر نے نعرہ کیا کہ او دزد مکار میں تیرے فریب سے خوب واقف ہوں یہ کہکر دوڑے کہ عمرو کو پکڑیں
عمرو جست کر کے نکل گیا امیر معقبل کے خیمے میں گئے معقبل کو دیکھا بیہوش پڑا ہے لخلخہ سونگھا کر ہوش میں لائے اور بہت سی تاکید کی
اب کسی کے فریب میں نہ آنا اور سب احوال عمرو کا بیان کیا کہ بجائے کباب کھلا کر بیہوش کیا تھا میں ایسا ہوشیار ہوں معقبل بولا کہ خیر
میں نے کسی کے ہاتھ سے کوئی چیز کھائی بھی نہیں مگر عمرو نے خنجر کا زخم کیا تھا اسی کی وصل سے بیہوش ہو گیا تھا اب بہت ہوشیار
رہو معقبل نے عرض کیا میں کب غافل ہوتا ہوں مگر اسکی مکاری کے سامنے میری ہوشیاری پیش نہیں جاتی امیر نے کہا سچ کہتے
ہو وہ بڑا قابل ہے خدا اسکے ہاتھ سے بچائے اور نشانیاں بھی اسکو خوب [illegible] کہ وقت پر بیان کرے گی لیکن عمرو جو چھپنے کو
تمام حال سر سنگ کی وغیرہ سے بیان کیا کہ حمزہ بڑا سیانا ہے مجھسے عیاری کرتا ہے اگر یہ حال مجھے معلوم ہوتا تو ہرگز نہ جاتا لیکن
مجھے یوں گزرا تھا آج تو عیاری بھی کہا تھا اس [illegible] کو پہنچاتا مگر [illegible] کہاں ہے اپنے ہنر میں استاد ہوں وہ میرا شاگرد ہے
سر سنگ بولا کہ آپ درد ایک [illegible] میں پڑ رہیے [illegible] عمرو [illegible] جب [illegible] ہوا [illegible] باہر [illegible]
اور پھر امیر کے پکڑنے کی فکر میں روانہ ہوا مگر حیران تھا کہ نشانی کیا چیز ہے رات کو خیمے میں آزاد غلام [illegible] آزاد معقبل کی طرف
سے آ کر [illegible] آزاد نے عمرو کو سلام کیا کہا کہ آئیے خواجہ عمرو نے کہا او آزاد [illegible] اس عرب [illegible] آزاد
نے کہا خواجہ آپ تو اسکے مزاج سے خوب واقف ہیں کہ [illegible] اپنی [illegible] میں شکست [illegible]
مگر خواجہ وہ تو بے مروت ہیں لیکن آپکو بھی ایسی حرکت نہ کرنی تھی کہ انسے دشمنی کرتے چند روز صبر کرتے آپ سب صفائی ہو جاتی
اثنائے گفتگو میں خواجہ نے کہا کہ تھوڑا سا پانی مجھے دے آزاد نے جلدی سے کٹورا دھو کر پانی بہت اچھا صاف ان
کے پینے کا عمرو کو دیا عمرو نے تھوڑا سا پانی اسمیں سے پیا اور پانی میں بیہوشی ڈالکر کہا کہ پانی کیا مزہ ہو گیا ہے [illegible]
پیالہ [illegible] بہر گیا کسی چیز میں [illegible] آزاد نے عرض کیا کہ وہی میں [illegible] یہ پانی [illegible]
تو سہی عمرو نے کٹورا اسکے ہاتھ میں دیا اسنے تھوڑا سا پیا اور کہا کہ واقعی یہ پانی تو [illegible] ہے عمرو نے کہا کہ اور بھائی خدا حافظ ہم
جاتے ہیں آزاد نے کہا کہ بیٹھیے تو عمرو نے کہا کہ جی نہیں لگتا یہ کہکر چلا آزاد بھی اٹھا دو چار قدم خواجہ کو پہنچا آیا
ساتھ ہی [illegible] بیہوش ہو کر گرا عمرو نے اسکے کپڑے پہن کر [illegible] کی صفائی [illegible] آپ اسکی صورت بنا [illegible]
[illegible] معقبل آیا [illegible] بیہوش کیا [illegible] آپ معقبل کی صورت بنکر سامنے امیر کے
سلام کر کے کھڑا ہوا امیر نے کہا معقبل [illegible] عمرو [illegible] جلدی سے جام [illegible] حاضر ہوا اور جام بھر کر کے
امیر کے ہاتھ میں دیا امیر نے کہا کہ ای معقبل نشانی عمرو حیران ہوا کہ یہ نشانی کیسی بلا آفت ہے [illegible] امیر نے کہا
کہ باش او دزد مکار کہاں جاتا ہے میرے ہاتھ سے عمرو نے جام امیر کے منہ پر مارا اور بھاگا امیر نے نعرہ کیا کہ لینا اسی مکار
جانے نہ پائے ادھر سے لوگ دوڑے عمرو نے دیکھا کہ اب تو پکڑا جاتا ہوں ایک ہی شمع امیر کے سامنے جلتی تھی اسے گل کر دیا

نہیں کر سکتے چلو اُنکی خدمت میں حاضر ہو جیسے دونوں لشکر عمرو کے پاس آئے دونوں افسروں نے جا کر زمین کو ادب چوما عمرو نے انکو خلعت سے
سرفراز کیا اور کہا مجھے تمہارے دین و مذہب سے مجھے سروکار نہیں ہے میں تمہارا آقا ہوں تم میرے نوکر ہو ان دونوں نے قبول کیا عمرو نے
خزانہ انکو دیا کہ وہ یہ سب کو تقسیم کریں بعد اسکے حکم دیا کہ صبح کو بارگاہ سلیمانی استادہ ہو اور تخت بادشاہی تین پایہ بلند ہو یہ حکم دیکر گیا
کہا بادشاہ صبح کو جو پیدا ہوا بارگاہ سلیمانی میں آکر بیٹھا سرخ پوشاک پہنے ہوئے تھا عمرو ان کو جیسے سامنے مقبل اور مشتری شاہ
کو صاحبقران کے دنگل پر بٹھایا اور تمام عیاروں کو خان کا خطاب دیا اسپہان کو دنگل پر بدیع الزمان کے بٹھایا سیار خان
کو قاسم کے دنگل پر بٹھایا غرض ہر عیار کو انکے آقا کے دنگل پر بٹھایا اس عرصہ میں نظر کردہ علی عمران صاحب بند و گران مہتر قران حبشی
سامنے عمرو کے آیا سلام کیا اور کہا کہ کیسے امیر کا اور آپکا مقدمہ ہے کیسا اگر زا عمرو نے کہا کہ میں اسے پکڑ لایا قران چپ ہو رہا عمرو نے حکم دیا
کہ تمام اہل اسلام کو میرے سامنے لاؤ اور لقا و بختیارک وغیرہ کو بھی طلب کیا اور حکم کیا کل اسباب سیاست لاکر موجود کرو یہ جب حکم
کہ دو ہزار سولیاں اور تیغیاں نشستگاہ سے تا دروازہ بارگاہ سلیمانی استادہ ہو گئیں جیسے دو ہزار گیا پیشگی جلاد ان ہی کاتیغ زن
ایستادہ ہزاروں ہاتھ کے ہوئے اس عرصہ میں ایکطرف سے سرداران لشکر اسلام آئے جنسوں کے ہاتھوں میں ہتھکڑیاں پاؤں میں بیڑیاں
امیر اور بادشاہ اسلام آگے آگے اور تمام سردار پیچھے سامنے عمرو کے لائے گئے صاحبقران کی چہری پر بل پڑا ہوا تھا شکرہ پر دل رنجیدہ
تھے کہ اہل فلک معلوم ہوا تو سنا ہو دریا کی موج سے ایکجانب سے لقا و بختیارک آگے آگے باقی سرداران کفار پیچھے مع
بختیارک کے سامنے عمرو کے آئے تھے ہی سلام کیا بختیارک دونوں کانوں پر ہاتھ رکھکر بولا راشدان والا لا اعتدا عمرو
نے کہا او منافق دورنگی مجھے میں خوب جانتا ہوں قطعہ ہر کہ چون کاغذ قلم باشد بدو زبان و دو رو یہ گاہ سخن ہم بگو کاغذ
سیاہ کن سر لیش ، چون قلم گردنش بہ تیغ بزن ، میں تجھے خوب پہچانتا ہوں بختیارک نے کہا وہ شخص تو غلام ہے بلکہ غلام
کا غلام غلام کا اقلام ہے جس طرح آپ ہی کہتا ہوں عمرو نے کہا چپ رہ ملعون تیرے ہاتھ سے کلیجہ میرا جلا ہوا ہے اور جو ظلم کیا تو
نے دنگل پر رہ جانے مجھے سمجھتا ہوں اور لقا سے کہا او نابکار میں نے تیرے ساتھ کیا بدی کی تھی کہ تیرا شریک ہوا تھا شیخ کے
ساربان کے پلہ پڑ گیا اور میری قدر منزلت نہ جانی اور جادو کی تیری کیا حالت کرتا ہوں اور حکم دیا کہ بان رسے مارو اس حرامزادہ کو اور بختیارک
کو بھی حکم کیا کہ خوب چوبکاری کرو ایسا بختیارک کو پٹوایا کہ قریب تھا ہو گیا بعد اسکے لاہوت شاہ سے کہا کہ مجھے ہی جمعیت
سے لگیا تھا اسی طرح کوئی کسی کے دھیان میں پڑتا ہے مگر خوب اسکو بھی پٹوایا امیر یہ حالت دیکھتے تھے اور رنگت امیر کی زرد
تھی خدا کو یاد کر رہے تھے عمرو کافروں سے فراغت حاصل کر کے امیر کی طرف مخاطب ہوا کہا کہ او عرب سوسمار خوار دیکھ تو نے
مجھے کس رنج کو پہنچایا اور لقا ایک کافر کی ناک کاٹنے پر مجھ سے بگڑ گیا میری وہ جانفشانیاں کہ اٹھارہ برس تک پردہ قاف
میں رہا اور میں تیری جورو اور سرداروں کو لیکر شہر بشہر پھرا کیا اور گردسوار کے بادشاہ سے لڑا کیا اور پھر کسی سردار کی
نکسیر تک نہ پھوٹنے دی جب تجھکو ہندوستان میں زہرہ باغبان ملی جیسے کہ راستہ چین میں ہی لیکے حکیم اقلیمون کو لایا
اور تجکو اچھا کیا پھر تجکو ہفت ملک میں شہر مصر کے اندر چاہ یوسفی میں قید کیا تھا میں مردہ بنا تیری چاہ میں ہو کے نکالا
بختیارک نے جتنا جو الو ہا میری چھاتی پر رکھوایا میں ان اقلیموں میں جتنی جو مشکلیں تھیں میں نے اتنی بڑی اذیت اٹھائی
اور تجھے زندان سے رہا کیا جادو گروں سے تجکو اور تیرے رفیقوں کو کیسا بچایا میرا بیٹا آس بن الوس ہاتھ سے مارا گیا
میں نے جا کر اسکی ناک کاٹی تو اس مقدمہ میں مجھ سے بگڑ گیا اب میں تجھے بھی اسی رنج کو پہنچاؤنگا کہ ہی مجادری تجھے مل رہیگی
نہیں تو اگر میرے پاؤں تخت کو بوسہ دے اور اطاعت میری قبول کر تقصیریں معاف کردونگا کہ آج زمانہ میرا ہے اور میں
شہنشاہ ہوں امیر نے کہا او دزد مکار کیا بکتا ہے اگر تیرے باعث سے میری صاحبقرانی ہو تو میں نے صاحبقرانی سے
ہاتھ اٹھایا پس عمرو عیار غضب میں آکر اٹھ کھڑا ہوا اور کہا کہ او دُنبالش پھر کہا او عرب تو نے ایک کوڑا میرے ادھر مارا تھا کہ انسانیت

چتر سر پر پھر رہا ہے دیکھکر حیران ہوا جھک کے سلام بجا لائے بحکم نذر گذرانی پایۂ تخت کو بوسہ دیا عرض کیا کہ میں جبیل غلام
حمزۂ صاحبقران کا تھا اسی طرح سے آپکا بھی تابعدار ہوں عمرو نے لراسپ کو خلعت دیا اور کرسی جواہر نگار پر جگہ دی بہت
دعوت ساتھ مدارات کیے اور کہا اے لراسپ میں حمزہ کی جو ذبان مجھسے کیا بیان کروں میں نے حمزہ کو خاک سے پاک کیا جو
صاحبقرانی ہوئی پہنچایا ہر مقام پر اسکی اور اسکے لشکر کی مدد کی ہر جگہ جان بچائی تمام کیفیت گذشتہ لراسپ کے سامنے بیان
کی لراسپ نے جواب دیا کہ حمزۂ صاحبقران نے برا کیا جو آپ سے بگاڑی غرضکہ لراسپ نے عمرو کی بہت کچھ خوشامد
چاپلوسی کی عمرو لراسپ سے بہت راضی ہوا اور دنگل لراسپ کا جو بارگاہ سلیمانی میں بچھا رہتا تھا وہ بچھنے کیواسطے عطا
کیا لراسپ نے عرض کیا کہ اے شاہ عمرو اگر ارشاد عالی ہو تو غلام بھی اپنا خیمہ قریب بارگاہ آسمان پایگاہ استادہ کرے عمرو
نے فرمایا کیا مضائقہ ہے اور اے لراسپ جہاں تمہاری جگہ ہے دل میں ہو جہاں تمہارا جی چاہے وہاں اپنا خیمہ استادہ
کرو یہ سب باتیں بسبب طمع زر کے تھیں منہ سے نکلتی تھیں نظم طمع را سہ حرف است ہر سہ تہی ❊ ازان طامعان را نباشد بہی ❊ ہر وزیر
طمع فیروز بخت ❊ ... ❊ غرض لراسپ نے قریب خیمۂ عمرو خیمہ اپنا برپا کیا جسوقت عمرو نے دربار برخاست
کیا اور سب لوگ اٹھ اٹھ کر اپنے اپنے خیموں کی طرف گئے لراسپ اپنے خیمے میں آیا چالاک بن عمرو کا شکل بنا ہوا اسکے خیمے میں موجود
تھا اسکو اپنے قریب بلایا اور کہا اے چالاک جو کچھ کہ تو نے کہا تھا وہی میں نے کیا اور خیمہ اپنا قریب خیمۂ عمرو کے برپا کیا اب کوئی تدبیر ایسی
کرو کہ جس سے حمزۂ صاحبقران قید سے نجات پائیں چالاک نے کہا کہ اے لراسپ تم کچھ فکر مت کرو میں خود اسی تدبیر میں ہوں اور میرے
تو دل کو لگی ہوئی ہے یہ کہکر چالاک نے لراسپ سے کہا کہ تم دروازہ خیمہ بند کرو اور خبردار کسی کو اندر خیمے کے نہ آنے دینا میں یہاں سے
نقب کھود کر امیر کو جہاں قید ہیں لراسپ نے دروازہ خیمے کا بند کر لیا اور حکم دیا کہ خبردار کوئی ہمارے پاس نہ آنے پائے اور یہاں
چالاک نے بیچ خیمے میں بیٹھ کے نقب کنی شروع کی اسقدر گہری نقب کھودتا ہوا چلا کہ ایک آدمی برابر تمام کھڑا ہو سکے اسی نقب
کے اندر سے نکل جانے غرضکہ کھودتے کھودتے دوسرا سرا نقب کا اس جگہ پر پہنچایا کہ جہاں امیر قید ہیں اور یہاں امیر بالائے قبر نگاہ
پرواز جو طائر ہیں کہ کیوں اے فلک کج رفتار اے گردون غدار وقت گرد و سفلہ پرور و نا اہل پرست او تیز دست ادبانی نواز او
ابلہ ارسا ناساز یہ کیا بگڑ وی تو نے ہمارے ساتھ کی کیا تو ہم اس مرتبے اور درجے پر تھے کہ تمام عالم ہمارا تابع فرمان
اور مطیع ہر ملک گردنکشو رستان تھا یا آج ہم اس ساربان زادے کی قید میں ہیں اسی گفتگو میں تھے کہ ذرک ذرک کی آواز امیر کے
نیچے سے کھودنے میں آئی صاحبقران نے پاؤں ہٹایا اور کہا کہ زمین بھی آج ہمیں نہیں بچنے دیتی خدا جانے سانپ ہے کیا بلا ہے بچھو ہے دیکھ بھال
یہ کہتے ہی تھے کہ طبقۂ زمین کا اڑا اور سرا نقب کا نمودار ہوا ایک شخص خاک آلودہ سمیں دکھائی دیا امیر نے پہچانا کہ چالاک
بن عمرو ہے پوچھا کہ اے چالاک تو کیونکر زندہ ہوا اور یہاں کیونکر آیا عرض کیا کہ مقام گفتگو کا نہیں ہے جلد تشریف لیچلیے امیر اٹھ
کھڑے ہوئے اور تمام سردار ہمراہ ہوئے چالاک نقب کی راہ سے امیر کو مع سرداران گرامی کے لراسپ کے خیمے میں لایا لراسپ
اٹھ کھڑا ہوا امیر کو سلام کیا قدموں کو بوسہ دیا اور کہا کہ لائیے ہتھکڑیوں کو کہ قید میں ہیں امیر کے اور سب سرداروں کے دو کیں
اسوقت صاحبقران نے فرمایا کہ تکلیف کی حاجت نہیں ہے قید کا توڑنا وقت پر موقوف ہے یہ کہکر جھٹکا دیکر بیڑی طوق جو کچھ کہ تمام جسم
کے تھے توڑ کر پھینک دیے اسی طرح جو جو سردار زبردست تھے انھوں نے اپنی بیڑیاں توڑ کر پھینکدیں اور جو سردار کمزور تھے انکی
کی قید ہیں سرداران زبردست نے توڑ ڈالیں غرض سب کے سب قید سے چھوٹے لراسپ نے کھانا پانی شراب کباب جلاد قسم
کے اسباب صاحبقران کے سامنے لاکر موجود کیے امیر نے کھانا کھایا اور شراب پیکر سو رہے صبح کو جو بیدار ہوئے نماز سے
فراغت کی اور لراسپ سے کہا کہ میں جا کر اس ساربان زادے کو پکڑتا ہوں لراسپ نے کہا کہ میں بھی ہمراہ ہوں امیر مع
سرداروں کے عمرو کو پکڑنے کے لیے روانہ ہوئے یہاں عمرو بارگاہ سلیمانی میں تخت بادشاہی پر بیٹھا ہوا تھا اور تمام

قدرت کو عمرو اپنا بسکہ مغرور ہو گیا تھا کسطرح اسے حمزہ کے ہاتھوں بہانے بچوا دیا اور میں اپنی قدرت کا اسے کسطرح معجزہ دکھاؤں
چلا آیا وہ جو احمق اسکے سامنے سے آنکھوں سے آنسو ڈھلکتا تھا غرض لقا اپنے لشکر میں داخل ہوا اور روانگی کی کرکے شہر اختم کو چلا جب
قریب شہر اختم کے پہونچا شاہان اختم خورشید اختمی جمشید اختمی استقبال کرکے لقا کو اندر قلعہ کے لیگئے اور دعوت ضیافت
میں مصروف ہوئے اس جانب حمزہ صاحبقران ایکروز شہر مشتری حصار میں رہے بعد اسکے مرصع حصار زمرد حصار
نقرہ حصار میں ایک ایک روز رہے شہنشاہ مرصع پوش شہریار مرصع پوش شہسوار مرصع پوش کو خلعت دیکر امیر کوچ
کرکے شہر اختم پر گئے اور جس مقام پر خیمہ پہلے تھا اسی جگہ بارگاہ دلیمانی استادہ کی اور اسی با اقبال نے نزول اجلال فرمایا

## اب داستان مذرت بیان لقا بدار تنظورہ پوش سے آنے میں اور شریک عمرو ہو کر امیر سے لڑنے میں بیان ہوتی ہے

اول حال عمرو کا سنیے کہ اسکو جو بچہ اٹھا کر لیگیا تھا عمرو دیر تک تو اپنے ہوش میں رہا بعد اسکے بیہوش ہو گیا مطلق اسے خبر نہ تھی کہ میں
کہاں جاتا ہوں اور کون مجھکو لیے جاتا ہے جب اسکی آنکھ کھلی اور ہوش آیا آپکو ایک پہاڑ پر پایا اور دیو تندک کو دیکھا کہ ہاتھ
باندھے کھڑا ہے عمرو نے پوچھا کہ اے تندک تو کہاں تھا اسنے عرض کیا کہ میرا کون کہاں ہے کون کون سو کو پہنچانے والا
کا سا سینا بھیرا مجھ پر بجا ہے ❋ شعر مرا دردیست اندر دل اگر گویم زبان سوزد ❋ وگر دم در کشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد
غرض یہ اشعار دردناک پڑھ کے گریہ کیا اور کہا یا استاد کیا بیان کروں عجب آفت میں مبتلا ہوں دام الفت میں پھنس گیا ہوں مثل
عشاق ہے صدمہ فراق ہے مجھ غم پیدا کرتے لتا ہے مجھکو ملال نہ تھا شعر ابر کی طرح اشکباری ہے ❋ صورت برق بیقراری
ہے ❋ جدائی میں دختر بہار پری کی یہ حالت میری ہے عمرو نے کہا کہ اے تندک زیادہ باتیں نہ بنا کہ میں خود گرفتار مصیبت ہوں

نظم
میں دکھوں ہزار انکو آرام | نا شاد ہے میں دل خود کام | لشکر عشق کی ہے یلغار | دشمن جان غم جدائی ہے

اور تو نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ حمزہ سے عداوت مجھے کیسی عداوت ہے اگر تو جب اکر تو وہ مثل یار پاتا چند سال سے اور
حمزہ سے صفائی ہو جائے تو پھر میں تیری معشوقہ کو تجھے ملادوں تا تندک نے ایک آہ کا نعرہ کیا اور کہا شعر دل بیتاب
کو دو گھڑی نہ بیتابی صبا ❋ صبر کرتے ہیں سے اور تحمل کسکو ❋ یا استاد اب ذرا پردہ قاف میں تشریف لیچلیے آپ کے
سبب سے میری معشوقہ مجھے ملجائیگی عمرو نے سنکر جواب دیا کہ او احمق ہماری کیا حالت ہوگی حمزہ کی جدائی میں دا بجداب
دیکھا کیا وہ اور ہم مثل عاشق و معشوق کے رہتے ہیں اسکو میرا رنج گوارا تھا نہ مجھکو اسکی آزردگی منظور تھی میں ہمیشہ اسپر مرتا تھا وہ
اپنی جان مجھ پر نثار کرتا تھا اور اب دیکھ کر کیا اسکو مجھسے دشمنی ہے کیسی مجھ پر سختی ہے تو ذرا تامل کر کہ مجھسے اور اس سے مطلب
ہو جائے اور بار ہوں تو مجھے غافل نہ رہنا تندک نے کہا میں تو ہر وقت آپکے ساتھ موجود ہوں الغرض کار بعد گفتگوے
بسیار عمرو نے تندک کو رخصت کیا اور آپ حیران و پریشان سرگشتہ و سرگردان پہاڑ سے اترکر جانب بیشہ شمشاد روانہ
ہوا اور وہاں تمام عیار عمرو کے واسطے مغموم و فکرمند بیٹھے تھے اور آپس میں کہ رہے تھے کہ خدا جانے خواجہ کو کون اٹھا
لیگیا اسلام تمام ہے بعض کہتے تھے کہ یہ کسی دوست کا کام ہے یہی باتیں تھیں کہ عمرو آپہونچا عیاروں نے جو عمرو کو حیران و
پریشان دیکھا تسلی و تسکین کرنا شروع کی اور کہا کہ خواجہ بہتر یہی ہے کہ ان بلاؤں کو جانے دیجیے آپ تجارت کیجیے اسمین
بفراغت تمام آپکی اوقات بسر ہوگی بعد بیان سے شہر آس بن الوس کا نزدیک ہے نہایت آباد ہے کمال رعایا وہاں کی
خرم و شاد ہے اور آبادی بھی اسمیں بہت ہے عمرو نے کہا کہ تم سب جانتے ہو کہ اس ملعون کے باعث حمزہ سے اور
مجھسے عداوت ہے اور اب میں اسکے شہر میں جاکر تجارت کروں میری تجارت میں کب لگیگا میں اس عرب کو میں سے
بیٹھنے نہ دونگا اگر چاہے کہ مجھکو اپنے لشکر سے نکال سکے آپ عیش کرے ہرگز نہ ہوگا جس طرح سے میں بیزار ہوں اسکو بھی

شل غلامان حلقہ بگوش ہو کے حاضر ہو اگر میرے کہے پر عمل نہ کیا تو اپنی سزا کو پہنچیگا اور عذاب الیم میں گرفتار ہوگا منشی جادو رقم
عنبر قلم اس مضمون کا نامہ لکھکر اسوقت دیا عمرو نے زریان فیل سوار کو دیا کہ تم اسکو لیکر حمزہ کے پاس جاؤ زریان بموجب حکم
عمرو کے نامہ لیکر روانہ ہوا بعد اسکے ایک نامہ اس مضمون کا لقا کو نقابدار شجرفی پوش کے ہاتھ بھیجا کہ لقا بہتر یہ ہے کہ جو نامہ
پہنچے کے خاشیۂ قلم کو دوش ہوش پر رکھکر دربار میں حاضر ہو نہیں تو میرے ہاتھ سے مارا جائیگا یہ نامہ نقابدار شجرفی پوش کو دیکر
روانہ کیا لیکن پیشتر کاسون نے اگر امیر کو خبر دی کہ ایلچی عمرو کا زریان فیل سوار آتا ہے فرمایا کہ خبردار اسکو کوئی ایذا نہ دے
زریان داخل لشکر اسلام ہوا اور تمام لشکر کی کیفیت دیکھتا بازارون کی سیر کرتا دروازۂ بارگاہ سلیمانی پر آیا پہلوان عادی
کو دروازۂ بارگاہ پر بیٹھے پایا بعد رسم سلام کے کہا جاکر عرض کرو کہ بندہ شاہ عمرو کا حاضر ہے پہلوان عادی نے کہا کہ کچھ عرض کرنے کی ضرورت
نہیں ہے بے تکلف اندر جائیے آپکے واسطے پہلے ہی حکم پہنچ چکا ہے زریان داخل بارگاہ عرش اقتدار ہوا جو آگاہ درست جو الباعث
امیر کی دیکھکر وجد کرنے لگا اور اپنے دل میں کہنے لگا سبحان اللہ کیا کیا پہلوان ہیں کیسے کیسے بہادر بے نظیر بیٹھے ہیں کہ جنکا ثانی جہان میں
نہیں امیر نے جو زریان کو دیکھا کرسی جواہر نگار منگوا کر بچھوا دی زریان کرسی پر بیٹھا امیر کشور گیر نے فرمایا کہ جام شراب ارغوانی
کو دو ساقیان سیمین ساق نے جام جواہر نگار … کیا جبکہ دو تین جام شراب کے اسنے پیے اور دماغ اسکا بادۂ ناب سے گرم ہوا
اسوقت یہ کہا کہ اے شہنشاہ عالم تمام سردار امیر باتوقیر نے پوچھا تو کسکا نامہ لایا ہے اور کسنے تجھے بھیجا ہے کہا کہ میں شاہ اندران کا بھیجا
ہوا آیا ہوں شاہ عمرو کا نامہ لایا ہوں امیر نے نامہ طلب کیا اسنے نامے کو سر سے لگا کے دونوں ہاتھوں پر رکھکر دیا اور یہ کہا کہ
اس بارے کاغذ پر حضرت فرمائیے کا اسکے ساتھ … امیر نے خود دار سیف ذوالیدین کو عنایت کیا کہ تم اسے پڑھو سیف
ذوالیدین نے آواز بلند پڑھا جسوقت امیر مضمون نامہ سے مطلع ہوئے غیظ و غضب طاری ہوا فرمایا کہ جواب میں جنگ مرا لکھی
پشت پر لکھدو سیف ذوالیدین نے لکھکر زریان کو دیا زریان نامہ لیکر اٹھ کھڑا ہوا اور امیر سے کہا کہ آپ … میں حاضر
جنون بیجے ورنہ پچھتائیے گا امیر نے کہا خدا سے … عمرو میرا کیا کر سکتا ہے وہ سامان … نہیں معلوم کیا کہتا ہے حیف اگر تجھ
عالم بلند جاہ سے … زریان نے کہا آپکو اختیار ہے یہ کہکر روانہ ہوا اگر اب حال نقابدار شجرفی پوش
کا بیان کیا جاتا ہے کہ وہ نامہ عمرو کا لیکر جسوقت بارگاہ لقا کے قریب پہنچا نمرود شاہ کو خبر ہوئی کہ نقابدار شجرفی پوش فرستادۂ عمرو
آتا ہے نمرود شاہ نے بختیارک کیطرف دیکھکر کہا کہ ای شیطان درگاہ میں نے سنا کہ ایلچی عمرو کا نامہ لیکر آتا ہے اب اسکے بارے میں
کیا تدبیر کروں بختیارک نے کہا بجز تدبیر اطاعت اور کوئی تدبیر مناسب نہیں ہے کیونکہ وہ بندہ آپکا منہ زور ہے اگر اس سے
مخالفت کیجیے گا تو وہ آپکو ایذا پہونچائیگا دوسرے یہ کہ نقابدار شجرفی پوش بیٹے نقابدار خندان کا حال معلوم ہے کہ اگر ابھی
وہ بند نقاب کا دور کرے تو سب بیٹھے بیٹھے بیہوش ہو جائیں اور وہ سب کی مشکیں باندھکر لیجائیگا اس سے عزت ہی سے چلنا
بہتر ہے لقا نے بختیارک سے کہا کہ میں یہی ہزار برس آگے ہی تدبیر کر چکا تھا لیکن نقابدار خندان سے کہکر تم جلد میں کل
شاہ عمرو کی خدمت میں حاضر ہونگا نقابدار چلا گیا اور جاکر شاہ عمرو سے جو کچھ لقا نے کہا تھا سب عرض کیا عمرو چپ ہو رہے
دوسرے دن لقا سرداروں سمیت دربار عمرو میں حاضر ہوا عمرو نے بہت عزت و آبرو کی بعد اسکے زریان نے طبل جنگ بجوایا
ہرکاروں نے جاکر صاحبقران کی خدمت میں عرض کیا کہ نقابداروں کے لشکر میں طبل جنگ بجا ہے اور کل ارادہ ہے کہ میدان میں
قتال ہوگا … امیر نے سنکر ایک آہ سرد کھینچی اور فرمایا جو مرضی الٰہی خبر کہدو کہ … سبحانی … صاحب جان … جنگ
بجے رات بھر دونوں لشکروں میں تیاری رہی جسوقت کہ صبح جدال و قتال طالع ہوئی … نے … شد
بڑے لشکر نقابدار قطوہ پوش کے ساتھ … جلوہ گری ہوا نقابدار خندان اپنے ہاتھی کو بڑھا کر سامنے تخت
شاہ عمرو کے آیا ہاتھی سے اترکر سلام کیا ہاتھ باندھکر اجازت میدان چاہی شاہ عمرو نے کہا کہ ای نقابدار خندان جلد

زبانی امیر نے نہ مانا اور بادشاہ اسلام سے رخصت لیکر زریان فیل سوار سے مقابل ہوئے زریان نے جو اُسنے دیکھا
حمزہ صاحبقران سے نکالو ریان چہار ضرب دونون کے بر ہمت ٹوٹے سپرون سے چھٹا۔ یان آگ کی گرد پڑی ہر گوپ
کو ماتون میں سلکہ ایک نے دوسرے کا مقابلہ کیا زریان نے پوچھا کہ یا حمزہ صاحبقران آپ سے اور عمرو سے کیا باعث
بگاڑ کا ہوا یا تو باہم وہ محبت تھی کہ ایک جان دو قالب تھے یا اب کہ آپ اُنکے تشنۂ خون ہیں اور وہ آپ کے دشمن جان
ہیں امیر نے جواب دیا کہ ای زریان تھے اس جھگڑے کو عمرو کی زبان سے کیونکر سنا ہو زریان نے کہا یون سنا گیا ہو کہ آس
بن الوس نے سکندر عیار کا تمیز فرزند شاہ عمرو کو کہ شاہ عمرو نہایت اُسے پیار کرتے تھے مار ڈالا شاہ عمرو کو کمال
صدمہ و ملال ہوا اور اُسی صدمے میں بیمار ہی شاہ عمرو نے کہ آس بن الوس کو قتل کرین لیکن آپ کے خوف سے فقط اُسکی
ناک کان جان سے ہلاک کیا اُسکو آپ نے جرم تصور کیا اور شاہ عمرو کی مشکیں باندھ کر آس بن الوس کے حوالے کر دیا مگر
اُس پر بھی شاہ عمرو کو کچھ خیال نہ آیا اور اپنی تقصیر معاف کرانے کو آپ کی خدمت میں آئے اور آپ نے پھر بھی خطا معاف نہ کی بلکہ بہجا
عذر و قصور آپ سے کانپا نے اُنپر اسے ہو اپنا ایسا عاشق ہو اُسکو کوئی الیون بیزار کر دیتا ہو جسنے آپکو خاک سے پاک کیا ہو تو صاحب
ہو بچا یا عمرو ہی ایسا شخص تھا کہ سب بلاؤن کو آپ پر سے اور آپکے لشکر پر سے دفع کرتا رہا اور ہر جگہ تیغ حوادث کی سپر رہا
بلاؤن سے آپکو محفوظ رکھا امیر نے کہا کہ ای زریان ہم کیا لکھتے ہو ملازم و خادم اسواسطے ہوتے ہین اُسنے اگر یہ کام کیا
تو لاکھون روپیے بخش دیتے اور ہم سے اس سے تو عہد و پیمان تھا کہ کسی پہلوان کو سوتے میں ذلیل نہ کرنا اُسنے آس
بن الوس کی ناک کاٹ ڈالی اور وہ سرحد بار ہمارے سامنے تھا اور چوڑیون کی کشتی لیکر آیا کہا کہ آپ جسکو پہلوان زبردست
دیکھتے ہین اُسکو عیار کے ہاتھ سے ذلیل کراتے ہین اگر جرأت و مردی سے کچھ کام نہین ہو یہ جوڑا چوڑیون کا اور تم موجود
ہو اسے پہنکر محل میں بیٹھیے ای زریان ہم نہ لائق ایسی حرکت کرنا نہین ہے مگر وہ کلام سنتا زریان نے کہا کہ یا صاحبقران
خیر جو کچھ ہوا سو ہوا اب جانے دیجیے آپ صفائی کر لیجیے امیر نے جواب دیا کہ یہ بھی نہوگا اپنی جان دونگا مگر اس بات
سے صفائی نہ کرونگا زریان بولا کہ ہمارا تو وہ بادشاہ ہو اور آپ اُسے پر یار ہی کہتے ہین بس معلوم ہوا کہ آپ بے مروتی
این مگر شاہ عمرو کو کسی کی پروا نہین ہر شخص آپکے ملازم اُنکے موجود ہین وہ سب عہد ہیں اپنا امیر نے کہا کہ ہمارا دستور حریف
پر پوشیدہ سی کرنا نہین زریان نے خبردار خبردار کہکے اپنے ہاتھی کو پیچھے ہٹا کر برچھا صاحبقران پر مارا امیر نے نیزے کو
نیزے پر روکا غرض نیزہ بازی ہونے لگی چار گھڑی نیزہ بازی رہی سنانین ہتھیار نین ناکارہ ہو گئین چھڑ پر چھڑ لگی پرندے مانند
خلال فرشتان ہر بیچے پرے اُڑنے لگے زریان نے کہا کہ نیزہ بازی مین تو آپ مجھ سے برابر ہے لیکن یہ گرز ما مجھ ملک الموت
کا ہر لیجیے یہ کہکر خواصی میں سے گرز گران سنگ اٹھا کر امیر پر مارا امیر نے قربوس زین سے گرز سام بن زریان اُٹھا کر
چہرے کی پناہ کیا اور بہا ہے اسے پروردگار عالم چیرہ دوم اندکی بازک تر ست پناہ دست ندارم پناہ تو دارم زریان کے
گرز دوستی مارا کہ نہ پر گرز پڑا دھماکے کی آواز گنبد گردون میں پہنچی ہوئی اور دونون گرز دو پیل پڑنے لگے شرارے آتش کے
نکل گئے جگہ زمین پہول سے شق ہو گیا مرکب تا تنگ زمین میں غرق ہو گیا امیر کی آنکھیں بند ہو گئیں ہر بن مو سے پسینا جاری ہوا
تیق گرد میں پوشیدہ ہو گئے زریان فیل سوار پیلا ارزم و سبت کرم چالاک بن عمرو دوڑا اور ایک گرد و ہرج مارا اُسکو گرد
لشکر و کیا تو امیر بیہوش کر نے سے مین آواز دی کہ یا امیر یا تو بیہوش مین آ بیٹھے اُسکو امیر کی گمل کر کی امیر نے پوچھا کیا ہو چالاک
نے کہا کہ ای شہریار ہر بعد یاد کی کرتا ہر اور حضور کا کیا عالم ہر امیر نے فرمایا کہ بچا یا ہر ورنہ گرز سام نے مگر بلاکی ضرب تھی اس کافر
نامرد نے پکارا مرکب کو اشارہ کیا ایسا ہی گھوڑا تھا کہ زمین کا طبقہ لیکر نکلا حمزہ صاحبقران تیق گرد سے باہر آئے حریف
نے دیکھا کہ حمزہ صاحبقران زندہ و سلامت ہین جی میں اپنے کہنے لگا کہ ای زریان حمزہ بچ گیا اور اُدھر حمزہ صاحبقران نے

آوازہ دی کہ باش اوگا فرخ سر شعر و شوکت زری ہر جا میں نوبت ہے ÷ ہمہ شادی انفعل فراموش کن ÷ دیگر وعدہ مجنون گوش
نوبت ماست بہر کرا پنج روز نوبت اوست ÷ ہوشیار ہوشیار لشکر در جنگ گزاف ما تیار بہ کرد و از زریان فیل سوار پر
ملا کہ شکی یہی حالت ہوئی جو کیفیت امیر کی ہوئی تھی اور اسکے ہاتھی کی ٹوٹ گئی ادھر امیر نے بھی آوازہ دی کہ صاحبو دوڑو اور
زریان کی خبر لو عمرو بن امیہ ضمری نے کہا ارے جلد جاؤ عیار دوڑے اور پکارے کہ ای پہلوان زمان وای گرشاسپ دوران
کیا کیفیت ہے صاف یہی نہ ہاتھی پچھاڑ گرا ہے پانی نکال کے چھینٹا دیا گردینی دیکھا کہ زریان فیل سوار بیہوش پڑا ہے دونوں
کلنے اسکے آنسو بھرے ہیں آنکھیں بند ہیں بہروں ہو سے بسینا جاری غشی طاری ہے گرد و فرد و اس کے ستون گرز میں اصل خلل
دل نہیں آوازہ دی عیاروں نے کہ ای پہلوان قدرت ہوش میں آ زریان کی آنکھ کھل گئی حیران ہوکر ہر چہار جانب دیکھنے لگا
عیاروں نے پوچھا کہ کیا کیفیت ہے زریان نے جواب دیا کہ یا خداوند فرعون شاہ نے بلکہ ہاتھی کو اٹھے ہوئے سلام تمام
ہو چکا تھا ہاتھی پر سے کود پڑا اور سرود کر اشقر دیوزاد کو مارڈالے امیر نے جو زریان کو بار اوٹھا سے دیکھا گرز سے
ہم سے کو نہ مارا زریان نے امیر کو پیدل دیکھ کر سپر اور تلوار اٹھا کر پھینک دی اور حمزہ صاحبقران پیدل تھا امیر بھی تھے
ہوکر جھپٹے دونوں باہم بغل گیر معروف کشتی ہوئے امیر اسم اعظم پڑھ پڑھ کر دم کرتے جاتے ہیں چار پہر دن کشتی رہی امیر کا جامہ
گو بند بند میں درد پڑ گیا اور زریان کو کچھ معلوم ہوتا تھا شام کو زریان نے کہا کہ اب آپ پھر جائیے صبح کو ہم اور آپ پھر تشریف
لاکر یہ معمول امیر کا نہ تھا کہ میدان سے بے تصفیہ پھریں لیکن زریان نے جو کہا کہ اب شام ہوئی پھر جائیے امیر غنیمت سمجھے
کہ آبرو دہری رہ گئی غرض امیر اشقر پر سوار ہوئے پھر کر بارگاہ میں آئے اسطرف زریان پھرا عمرو امیر نثار کرتا ہوا کمال
مسرور و خوشنود ہوکر بارگاہ میں آیا صحبت عیش برپا ہوئی لنقا بہار قلندوره پوش نے عمرو سے کہا کہ خواجہ صاحب جی چاہتا ہے
تم سرا ینہ کی کرو اور بانسری بجاؤ ہم نہیں عمرو نے کہا کہ بدل و جان میں حاضر ہوں سازندوں سے خطاب کیا کہ تم سانگت
میں ملاؤ اور خود جوڑی زلف ہفت بیونہری نکالکر سانوں ضلیان اسکی ملاکر بجانا شروع کیا تمام صحبت مسرور و خوشنودی
دم جا کی صدا بلند تھی یا یہ آواز تھی دھرا دھر گری جنوق ہوں گولی جاکے نان ÷ کان ہو ہو دے بسے کہ آنکھیں سے ان
عجیب سمان بندھا تھا عجب رنگ ہوا تھا یہاں تو یہ رنگ ہے مگر دل حمزہ صاحبقران کا بیچ کر ز د اس دریہ پنہان
بارگاہ میں بیٹھے ہوئے بادشاہ اسلام سے کہ رہے ہیں کہ کل جو زریان سے سامنا ہو تو یقین ہے کہ مجھپر غالب ہو گا ہمیشہ
پروردگار نے آبرو کی گر اب بات بچتی نہیں معلوم ہوتی بادشاہ اسلام فرماتے ہیں کہ آپ گھبرائیے نہیں پریشان نہوجیے رب العا
عالم مدد کرنیوالا کارساز ہے سبب ایسا نکالیگا کہ یہ بلا آپ پر سے دفع ہوگی یہی باتیں تھیں کہ پہلوان مادی سامنے آیا اور صاحبقران
سے دست بستہ عرض کی کہ ایک بنا میں غلام کا نام امروز نوبت طلایہ شناست لشکر میں امیر کے معمول ہے کہ جتنے سردار ہیں مع
امیر اور بادشاہ اسلام کے سب کا ایک ایک دن علاوہ قرار اور وقت کے نام کی تھی ہوئی پہلوان مادی کے پاس ہی
جس روز جسکی باری ہوتی ہے پہلوان مادی اسے آگاہ کر دیتا ہے چنانچہ اس روز نوبت امیر کی تھی امیر نے فرمایا کہ مجھے قبول
ہے بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ ہم بھی آپ کے ساتھ چلینگے صاحبقران بولے کیا مضائقہ ہے مگر حضور کو تکلیف ہوگی بادشاہ
اسلام نے نہ مانا غرض بوقت شب حمزہ صاحبقران مع بادشاہ اسلام کے علاوہ پھرنے لشکر کے گرد پھرتے ہوئے
برابر ایک بلندی کے پہونچے اور بلندی سے حمزہ صاحبقران چڑھ گئے اور بادشاہ اسلام سے عرض کیا کہ ای شہریار آئیے ہم
اور آپ یہاں بیٹھیں کہ کچھ شب ماہ ہے چاندنی کی بہار ہے سامنے سبزہ زار ہے اور ادھر لشکر ہے یہاں بیٹھے رہیں تمام کیفیت نظر
آئیگی بلطف رات بسر ہو جائیگی بادشاہ اسلام نے اس امر کو بہت پسند کیا حمزہ صاحبقران مع بادشاہ اسلام کے اس
ٹیلے پر جاکے بیٹھے اور شراب تھوڑی منگوا کر میکشی میں مشغول ہوئے شراب پیتے جاتے ہیں اور چاروں طرف دیکھتے جاتے ہیں

کہ ایک طرف سے آواز نقاروں کی بلند ہوئی امیر اسی جانب کو دیکھنے لگے دیکھا کہ چالاک بن عمرو چلا آتا ہے آواز دی کہ اے چالاک
کہاں چلا چالاک نے آواز امیر کی پہچانی سر اٹھا کر دیکھا کہ ایک بلندی پر صاحبقران مع بادشاہ اسلام کے جلوہ فرما ہیں
اوپر آیا قریب حمزہ صاحبقران کے پہونچکر دست ادب بستہ عرض کیا کہ اے شہریار بادہ خوار میں جاتا ہوں عمرو بن امیہ ضمری
کے لشکر میں ارادہ ہے کہ وہاں پہونچکر کچھ دست بردی کروں امیر اور بادشاہ اسلام نے کہا کہ ہم بھی تیرے ساتھ چلتے ہیں
اسنے کہا کیا مضائقہ ہے غرض حمزہ صاحبقران اور بادشاہ اسلام اور چالاک بن عمرو جانب لشکر شاہ عمرو روانہ
ہوئے آتے آتے دیکھا انھوں نے کہ ایک سیاہ پوش چلا آتا ہے جسوقت سیاہ پوش قریب امیر کے پہونچا امیر نے
بنگاہ اول پہچانا کہ یہ شاہزادہ اسد بن کرب غازی ہے ادھر اسد نے پہچانا کہ امیر ہیں عرض کیا اسنے کہ اے جد بزرگوار
آپ کہاں تشریف لیے جاتے ہیں امیر نے جواب دیا کہ میں برائے سیر جاتا ہوں اسد نے کہا کہ میں بھی اسی قصد سے نکلا
تھا خوب ہوا کہ حضور سے ملاقات ہوگئی اب میں بھی حضور کے ہمراہ ہوں حمزہ صاحبقران نے کہا کہ آؤ غرض صاحبقران
مع بادشاہ اسلام و اسد و چالاک کے سیر کرتے ہوئے لشکر میں عمرو کے داخل ہوئے بصورت صندل چلے آتے ہیں
آتے آتے دروازہ بارگاہ شاہ عمرو پر پہونچے صاحبقران نے دیکھا کہ عمرو بن امیہ ضمری تخت سلطنت پر بیٹھا ہے تاج
شہریاری سر پر رکھا ہے لوگ گرد و اطراف میں دست ادب بستہ کھڑے ہیں چاروں نقابدار کرسیوں پر بیٹھے ہیں حمزہ
صاحبقران نے جیسے ہی صورت عمرو بن امیہ ضمری کی دیکھی ایک غیظ و غضب طاری ہوا آتش غضب کا شعلہ سینے
میں مشتعل ہوئی شمشیر پر ہاتھ ڈالا اور چاہا کہ حسام کو نیام انتقام سے کھینچکر عمرو پر جا پڑیں بادشاہ اسلام قریب تھے انھوں
نے نگاہ غضب آلود حمزہ صاحبقران کو دیکھا تو کہا کہ یا امیر کیا ارادہ ہے کھینچنے پر کیوں ہاتھ ڈالا ہے امیر نے جواب
دیا کہ حضور قصد ہے اس سارباں زادے کے ٹکڑے ٹکڑے اور پرزے پرزے کردوں بادشاہ اسلام مانع ہوئے
کہ یا امیر یہ امر اچھا نہیں ہے اس ارادے سے آپ باز آئیے موجب بدنامی کا ہے تمام جہان میں مشہور ہو جائیگا کہ حمزہ
نے عمرو کو بہ غداری قتل کیا دوسرے یہ کہ نقابدار خنداں اور گریاں دونوں موجود ہیں جسوقت وہ نقاب اپنے اپنے
منھ پر سے دور کرینگے آپ روتے روتے اور ہنستے ہنستے بیہوش ہو جائینگے عمرو کی کیا اصل حقیقت ہے کہ حضور سے مقابلہ کرے
یہ احتشام اسکا چند روزہ ہے حمزہ صاحبقران کو نصیحت بادشاہ اسلام کی پسند آئی کہا کہ خیر یہ بہتر ہے جو کچھ آپ نے
فرمایا وہ میں نے قبول کیا اس سارباں زادے سے پھر سمجھ لونگا واقعی اسے قتل کرنا ابھی مناسب نہیں ہے بقول حضور کے
زمانہ یہی کہیگا کہ حمزہ نے دغا سے عمرو کو مارا یہ کہکر حمزہ صاحبقران مع بادشاہ اسلام کے آگے بڑھے تماشا دیکھنے
لگے اور بیان ترجمان فیل سوار نے داراب ایک سردار ہے اسکی جانب دیکھکر کہا کہ اے داراب اٹھ اور یہ
قرابہ شراب ناب کا سمک فرعونی کے واسطے لیجا اور اس سے کہنا کہ اے سمک خدا پرستوں کی نگہبانی سے غافل
نہ ہو جیو اور اپنے ہمراہیوں سمیت ہوشیار رہیو داراب یہ سنکر باہر بارگاہ سے آیا ادھر آواز دی کہ میاں کوئی مزدور
ہے چالاک نے جو سنا کہ مزدور کی خواہش ہے جلدی سے اپنے تئیں ایک شہدے کی شکل بنایا ٹوپی سر پر ہے چندوا اسکا
غائب گوٹ فقط لگی ہے عجب قطع بنی ہے دونوں جوتے گلے میں ایک پھٹی چادر بغل میں ہے پکارا کہ خداوند حاضر ہوں
کیا مزدوری دیجیے گا اسنے کہا جو تو مانگے گا وہ دینگے یہ بولا کہ خداوند میں تو گنڈے سے کم نہ لونگا اسنے کہا کہ اچھا تو اٹھا
تو سہی گنڈا ہی دینگے اسنے کہا کہ واہ بے چلے دو پیسے کہ خداوند آپ کی بدولت کھوب جھکا پھیلیں گے غرض داراب
نے چار پیسے خوشنما سے دلوا دیئے یہ دعائیں دینے لگا اور کہا خداوند اب جتنا بوجھ آپ چاہیں اٹھوا لیں
اسنے خطاب کیا کہ قرابہ شراب کا اٹھا لے چالاک نے قرابے کو سر پر رکھا اور روانہ ہوا راستے میں تمام شراب

تو بیہوشی آمیز کیا ہم یہ جانتے کہ جہاں زندانخانہ تھا وہاں پہنچا داراب نے سمک فرعونی کو شراب دی اور کہا اے میان
دروان زندان قبل سوار ہونے یہ شراب تم کو بھی پر کرات رات بھر پیو اور تمام شب نگہبانی میں مصروف رہو یہ کہکر
داراب چلا گیا سمک فرعونی نے تھوڑی شراب تو اپنے لیے رکھ لی باقی تمام اپنے ساتھ والوں کو بانٹ دی سب نے
پینا شروع کی اور راتے اپنے کھیل میں مشغول ہوئے کوئی تو گیتی کھیل رہا تھا اور کوئی نوزری پھینکتا تھا کہیں غلی جھنک
رہی تھی ساعت پانچ کی صدا بلند تھی کسی طرف چپقلش قبقہ کی آواز بھی آئی تھی کسی جانب سوختہ ہو رہا تھا کوئی سرسوت
کھیلتا تھا اور کوئی ہوتاش گنجفہ بازی میں مصروف تھا کوئی شطرنج دشتر کا منبرش تھا کوئی اچھو سر لئے رنگ میں خود فریفتہ
تھا بیہوشی نے جو اثر کی تو چاہا جاب چیتی ہو سنے لگی لات کی دھول دھپا ہونے لگا اور بیہوشی سے طمانچہ مارا بیہوش
ہو ہو کر گرے چالاک دور کھڑا ہوا تماشا دیکھ رہا تھا جب اسنے دیکھا کہ کوئی ہوش میں نہیں ہے چالاک نے تمام دروازے زندان
کا دروازہ کھولا جتنے سردار کہ نقابداروں کے ہاتھ سے اسیر ہوئے تھے اُن سب کو قید سے رہا کیا سبھوں نے قید اپنا اپنے
بدن کی توڑ ڈالی چالاک ان سب کو ساتھ لیکر امیر کی خدمت میں آیا امیر انکو دیکھکر بہت خوش ہوئے چالاک کو گلے سے
لگایا کمال تحسین و آفرین کی اور جملہ سرداروں کو لیکر داخل لشکر ہوئے صبح کو دربار فرمایا سب سردار جا بجا آکر بیٹھے سمجھ تر
ہوا چاہو اب اس طرف کا حال سنیے کہ صبح کو زندانخانے والے لوگ بیدار ہوئے دروازہ زندانخانے کا کھلا ہوا پایا
اور کسی قیدی کو نہ دیکھا آکر خدمت شاہ عمرو میں عرض کیا کہ رات کو تمام قیدی چھوٹ گئے شاہ عمرو نے کہا کہ ای
نقابدار فطورہ بیہوش تھے مجھے کہا تھا کہ عیاری ذکر نہ میں سے تمہارے کہنے پر میں کیا شیوہ عیاری چھوڑ دیا اب دیکھو کہ
عیاران لشکر اسلام میرے ساتھ عیاریاں کرتے ہیں تم بھی اب مجھکو منع نہ کرنا میں بھی اپنے عیاری کرونگا نقابدار فطورہ چپ
نے کہا او شاہ عیاران سردار لشکر اسلام کے چھوٹ گئے تو کچھ پرواہ نہیں ہے اب گھبرائیے نہیں دو ایک دن میں وہ سب
گرفتار ہو جاوینگے رہی نقابدار انکو پکڑ لاوینگے یہاں تو یہ گفتگو رہی ادھر امیر بارگاہ میں بیٹھے ہوئے بادشاہ
اسلام سے عرض کر رہے ہیں کہ ای شہریار آج سردار چھوٹ آئے کل پھر گرفتار ہو جاوینگے بے چارہ کیا تدبیر ہوگی بادشاہ
اسلام نے ارشاد فرمایا کہ خواجہ بزرجمہر کے بیٹوں کو بلواکر اُنسے احکام نکلوا کر دیکھیے تو وہ کیا کہتے ہیں حکم دیا کہ جلد
خواجہ زادوں کو بعد دم بھر کے خواجہ بزرگ امید و دریادل و وہ لالکر و سیاوخش آکر موجود ہوئے چاروں بھائیوں
نے سلام کیا صاحبقران با اقبال مع سرداران فرخ فال کے تعظیم کو کھڑے ہوئے بادشاہ نے بھی حد امکان تعظیم کی زیر تخت
ہر چاروں بھائی بیٹھے عرض کیا کس واسطے حضور نے یاد فرمایا ہے ارشاد ہوا کہ علم نجوم سے دریافت کیجیے کہ ان نقابداروں پر
ہم فتحیاب ہونگے یا نہیں خواجہ بزرگ امید حضور ہے سنتے ہی تختہ زمین کو لیکر اسطرلاب کو مقابل آفتاب کرکے تختہ نقش
پر قرعہ لکڑ کو پھینکا ساتوں ستاروں بارہ برج شمس قمر زہرہ و مشتری عطارد مریخ زحل اور حمل ثور جوزا سرطان اسد سنبلہ
میزان عقرب قوس جدی دلو حوت اور سولہ خانے رمل کے نگاہ میں کرکے احکام کو طرح دیکے حکم نکالا اور ہاتھ باندھکر
عرض کیا کہ یہیں تو یہ ثابت ہوتا ہے کہ مع حمزہ صاحبقران کے کوئی ان نقابداروں پر غالب نہ ہوگا اندنوں کمال نحوست
پر کوکب بخت ہر ایک ہے نہ تو نہایت ہی سخت ہے بہتر یہ ہے کہ صاحبقران شکار کھیلنے کو تشریف لیجائیں بعد چند روز کے یہ آفت
دور ہوگی طبیعت شاد و مسرور ہوگی پروردگار رحم فرمائیگا فضل کریگا بادشاہ نے فرمایا کہ معقول اُنکا دو چار دن خواجہ زادوں
کو خلعت ہوئے چار توڑے اشرفیوں کے مرحمت ہوئے وہ بزرگ رخصت ہو گئے بادشاہ نے امیر سے کہا کہ آپ ایک ہفتہ
کی مہلت عمرو سے لیکر صید افگنی کو جائیے امیر نے عرض کیا کہ وہ بھی مہلت نہ دیگا بات میری ضائع ہو جائیگی سرداروں
نے عرض کی کہ حضور شکار کے واسطے سوار ہوں اگر ادھر طبل جنگ بجیگا ہم مقابلہ کرینگے جو کچھ ہوگا پھر بیٹھے امیر کو بیچ

پسند آئی فرامرز عاد مغربی سے کہا کہ جانوران صید گیر تیار ہیں اُنسے فرصت کی تیاری میں غرض صبح کو صاحبقران بیٹھے
قراول میر شکار نے یونہایتی اپنے سامنے لیکر شکار کو روانہ ہوئے ادھر شاہ عمرو نے حکم دیا کہ طبل جنگ بجے لشکر اسلام میں
بھی نقارہ رزمی نوازش میں آیا رات بھر تیاری رہی صبح کو میدانداری ہوئی زریان فیل سوار شاہ عمرو سے اجازت
لیکر میدان میں آیا مبارز طلب کیا شاہزادہ خاور سپاہ بادشاہ سے حکم لیکر مقابل ہوا بعد گفتگو کے نیزہ بازی گرز بازی بھی
برابر رہے مطلب حاصل نہوا تلوار کی نوبت آئی جب بھی کار برآری نہوئی دوپہر کی کشتی میں زریان نے زیر کیا اور پھر مبارز
طلب کیا بدیع الزمان نے مقابلہ کیا شام تک زریان نے بدیع الزمان کو بھی پکڑ لیا شام کو دونوں لشکر پھرے پھر طبل جنگ
بجا صبح کو پھر وہی سامنا ہوا اُس روز کی میدانداری میں لندھور اور نوشالد پیر کو گرفتار کرکے لیگیا تیسرے دن مالک اشدر
صاحب ہزار دو سر غلام نبی چالاکر حیدر مقابلے کو زریان فیل سوار کے نکلا دوپہر کی کشتی میں یہ مغلوب ہوا اسی طرح پھر چوتھے
روز کی میدانداری میں زریان تمام سرداروں کو گرفتار کر لیگیا سوا بادشاہ اسلام کے اور کوئی لشکر اسلام میں باقی نہیں
اسوقت عمرو نے زریان سے کہا اے زریان فیل سوار جنگ حمزہ نامدار سے پھر کیا نے تو سرداران زمرد شاہ کو گرفتار
کرا نے عرض کیا کہ بہت خوب آپ طبل جنگ بجوائیے کل میں ہون اور زمرد شاہ باختری ہے یا فقاسر ہے کہان ہی
اسی وقت شاہ عمرو نے طبل جنگ بجوایا جاسوسان لشکر اسلام نے بادشاہ اسلام کو خبر پہنچائی کہ لشکر عمرو میں طبل جنگ
بجا ہے اور کل ارادہ زریان کا یہ ہے کہ سرداران لقا سے مقابلہ کرے ادھر بہر کارے زمرد شاہ باختری کے سواس
قناس خوش آمد در آمد بر آمد کاسحت جو لشکر عمرو میں بامر جاسوسی موجود تھے انہوں نے آکر زمرد شاہ
باختری کو اطلاع دی کہ زریان فیل سوار کا یہ ارادہ ہے کہ سرداران خداوند سے مقابلہ کرے اور آتش عناد و
فساد کو دوبالا کرے زمرد شاہ نے کہا تجھے بھی فقد یہی کہ ہمارے لشکر میں بھی کوس حربی خروش میں آئے غرض تمام رات
تینون لشکروں میں ایک غلغلہ رہا صبح کو میدان کارزار میں آئے بعد صفوف آرائی میدان قتال و جدال و نقابت
نقباے بلند آوازہ کے زریان فیل سوار اپنے لشکر سے نکلا اور رزمگاہ مصاف میں جوہر نسب دی کہا او زہرہ
پرستو تم میں سے جسے تمنائے مرگ ہو میرے مقابلے کے واسطے آئے غرض گران ہر گرا بار سبر ہر تن ست جگیر جنبش
بدست من ست، سب نگران تھے کہ دیکھیں کون نکلتا ہے اتنے میں ضیغم خون آشام خالصے قدرت زمرد شاہ
سے اجازت لیکر مقابل زریان کے آیا زریان نے دو گھڑی کے عرصے میں اسکی مشکیں باندھ لیں پھر زنگار خون آشام
نکلا وہ بھی گرفتار ہوگیا کلکال خون آشام نکلا وہ بھی اسیر ہوا جب یہ تینون سردار گرفتار ہوگئے اسوقت لقا
نے حکم دیا کہ بجے طبل بازگشت کل ہم خود مقابلہ کرینگے لشکر میں زمرد شاہ کے طبل بازگشت بجا دونوں لشکر پھر گئے
عمرو بن امیہ ضمری تعریفیں زریان کی کرتا ہوا سرداران تینوں کو حکم دیا کہ لیجاکر قید کرو پھر طبل جنگ بجا لقا کے
لشکر میں بھی نقارۂ رزمی گرجا صبح کو دونوں لشکر عرصۂ کارزار میں آئے ادھر سے زریان فیل سوار نکلا اور
ادھر سے زمرد شاہ سے اور وہ کہا کہ مقابلے کو جائے بختیارک نے منع کیا کہ یا خداوند آپ نہ جائیے لقا بولا کہ او شیطان
تجھے کارخانہ خدائی میں کیا دخل ہے میں ابھی اس بندۂ گستاخ کو باندھ لاتا ہوں یہ کہا اور سکردن پر سوار ہو کر میدان
میں آیا بعد ارشاد و رزمی لقا نے زریان سے کہا کہ او بندۂ بے ادب تو مجھسے مقابلہ کرتا ہے جرأت ہو کر مجھے آکر سجدہ
کر کیونکہ فرعون شاہ میرا چھوٹا بھائی ہے زریان غضب میں آیا کہا او زیادہ گو کیا واہی بکتا ہے لقا نے برہم ہو کے کہا کہ
او زریان مجھے تو جھوٹا جانتا ہے نہیں ڈرتا میرے غضب خداوندی سے زریان بولا تو جھک مارتا ہے او
جو کچھ حربہ رکھتا ہو لگا لقا نے گرز بعد از زریان نے چند طعن میں نیزہ اسکا ہوا لیا لقا غیظ و غضب میں آیا گرز ہاتھی

ہزبیان نے فوراً سپر لی اور دوپہر کی کشتی مین لشکر لقا کا توڑا ایچ دیگر زمین پر رہا بھاگ پر جعفر مشکین باز مین لقا بکا گیا
گرد سیاہ قدرت پروردگار دکھلاتا نہیں آسمان تجھ پر گرا دون زمین مین غرق کر دون اب بھی باز آ مشکین نہ بادہ ہزبیان ہنسا گیا
اور لعنت اکر باندھ دیا طبل بازگشت بجا تمون لشکر اپنی اپنی آرامگاہ مین گئے شاہ عمرو آکر تخت پر بیٹھا کہا کہ زمرد شاہ کو
لقا کو طوق و زنجیر مین گرفتار کرکے لے آوے لقا سے کہا کہ سلام میرا اسپر ہو مجھے خداوند برحق جانے کسی نے جواب نہ دیا ہزبیان
پکارا کہ او گیدی کیا بکتا ہے اس کرو فر ور کو جھپٹ شاہ عمرو کے قدمون کو بوسہ دے لقا نے کہا کہ یہ گستاخ ہے عمرو نے کہا کہ
ہاں اس مرتد کو لوگون سے دو دو چار چار طمانچے لقا کے مارے ہزبیان نے ہنس کر کہا کہ ای لقا تو بڑا بیحیا ہے دیکھ و ابیات
کو چھوڑ شاہ عمرو کی اطاعت کر لقا بولا کہ قسم ہے اپنی خدائی کی سب کامون کی تقدیر مین نے شیطان درگاہ ملک بختیارک
پر مقرر کی ہے وہ پکارا جواب دیگا شاہ عمرو نے کہا او بختیارک کو لقا بدار فند رفیل سوار گیا بختیارک کو سلام بائے
آتے ہی شاہ عمرو کو سلام کیا پایۂ تخت کو بوسہ دیا اور عرض کیا کہ مین تو آپ کے غلام کا غلام ہون غلام بلکہ احترام ہون کیا کی
طلعت قدوسی کی حضور کر اس شوکت سے دیکھے خوش ہوتی ہے عمرو بولا بس باتین نہ بنا دیکھ تو لقا کیا کہتا ہے بختیارک لقا کی
جانب پھرا اور کہا کیا ہے کیون نہین شاہ عمرو کی اطاعت کرتا اور آنکھ سے اشارہ کیا کہ جلد قدمون کو بوسہ دے کہ اس جناب
سے جو پھرا ہے وہ خراب ہوا ہے کسی خداوند مین یہ کرامات نہین دیکھی جو شاہ عمرو مین ہے لقا بکا ہان مین نے تقدیر کی کہ
قدمون کو عمرو کے بوسہ دون یہ کہکر آیا اور پایۂ تخت کو بوسہ دیا شاہ عمرو نے حکم کیا کہ قید لقا کی دور کرو الغرض لقا نے
قید سے رہائی پائی اور تمام اپنی فوج و لشکر ہوا اور شریک عمرو ہوا بعد اسکے عمرو نے حکم دیا کہ سرداران لشکر اسلام کو
لاؤ سب آکر سامنے حاضر ہوئے شاہ عمرو نے کہا کہ تم سب میری اطاعت کے بارے مین کیا کہتے ہو سبھون نے عرض کیا کہ ہم
آپ کے دل و جان مطیع ہین مگر بے صاحبقران سے فیصلہ کر لیجیے تو بہتر ہو لیکن پہلوان عادی کرگئی دن کا بھوکا تھا پکارا
کہ بابا یہ امن غلام تو خادم شکم ہوا ہر کہ سیر کند نوکر او ہستم شاہ عمرو نے فرمایا کہ کھانا پہلوان عادی کے واسطے لاؤ فوراً خوب
کھلاؤ بموجب کہ پہلوان عادی کا شکم سیر ہوا قدمون کو عمرو کے بوسہ دیا تخت شہزادی لیکر دوڑا اور تخت پر بٹھا کر شاہ عمرو
کی اختیار کی باقی جتنے سردار تھے سب شنا خانے مین بھیجے گئے لیکن چالاک بن عمرو بصورت مبدل بیان موجود تھا تمام
حال جاکر بادشاہ اسلام سے بیان کیا فرمایا کہ خیر بیان تو لشکر اسلام کا خاتمہ ہو گیا اور امیر ابھی تک نہین پھرے ایک پنجہ
کا وعدہ کرکے گئے تھے وہ بھی گذر گئے ای چالاک تم جاؤ اور صاحبقران کو ڈھونڈھ کے لاؤ الغرض چالاک بن عمرو
صاحبقران کی تلاش مین روانہ ہوا

## اب چند کلمے امیر حمزہ صاحبقران کے بیان کیے جاتے ہین

شکار اندازان صحرائے معانی و صیادان صیدگاہ خوش بیانی وادیٔ تحریر مین شکار تحریر یون کھیلتے ہین کہ جب امیر
با توقیر بہر شکار چلے تمام جانوران صید گیر ہمراہ تھے باز جرہ ترمتی شکرہ قوش چرغ چپک باشا تیری وغیرہ و ابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| سیہ گوش چیتے وہ لائے شکار<br>کسی سمت جو سکین ہیں ہیان | ہرن دوڑ کر جیسے ہون کا گرمی شکار<br>پرندون کا جھرمٹ تھا ہمراہ شاہ | وہ کتون کی جس جوڑیان ہیں یہاں<br>لیے باز ہاتھون پہ تھے باردار | ال شیر دشت عجب تھی آب<br>کہ ہو جا دو روح جنکا شکار |

پیچھے ترا اول ہر شکار پر زنبا شی راہ مین شترون کے بار کھانے پچھے ہاتھی پر گجراتی باندھے گلون مین ہو ملے کے چیتے جانور ہاتھون
مین لیے ہوئے سامنے ساتھ چلے وقت صبح صادق کا تھا صحرا مین جو پہونچے پہلے صاحبقران نے نماز پڑھی وظیفے سے
فارغ ہوئے بعد اسکے حکم دیا کہ شکار ہو چلے ہر شکار سب حاضر تھے انھون نے جب حکم اپنے آقا کے سنا رسالے بجا دی
جھنڈی کو صحرا مین شروع کیا تیر تو سے شیر کا شکار ہونے لگا جب پرندون کا شکار بھی ہو چکا اسوقت حمزہ صاحبقران

حکم دیا کہ اب چرندوں کی تلاش کرو بموجب حکم خالی ہوا ما حد جا دسے تخمیں میں پرندوں سے سرداد ہوئے ایک ساعت ابھی نہ
گذری تھی کہ جوڑی ہرکاروں کی گرد میں آلودہ پسینے میں غرق حاضر ہوئے اور لب عبودیت سے زمین ادب کو بوسہ دیکر
عرض کیا کہ یہاں سے تھوڑی دور پر ایک چراگاہ ہے وہاں سب طرح کے جانور مانند چیتل اور نیل گاؤ کے چرنے میں مصروف
ہیں امیر عالیشان اُنکو انعام دیکر موافق اُنکے مع حشمت زمانے کے اُس جانب کو روانہ ہوئے تمام لشکر بھی اُس طرف کو چلا جس وقت
کہ قریب اُس چراگاہ کے پہونچے اندازے سے معلوم کیا کہ ان چرندوں نے اپنے کمین گاہ سے خبر کیا اور ارادہ کیا کہ چوکڑی بھر کر فرار
ہوجائیں اُسوقت امیر گیتی ستان نے تمام لشکر کو اپنے حکم دیا کہ یہ چرند جانے نہ پائیں بموجب فرمانے کے سواروں نے گھیر
لیا حمزہ صاحبقران نے بھی ایک ہرن کا تعاقب کیا وہ ہرن سامنے سے بھاگا جاتے جاتے ایک مقام پر جو نمودار ہوا
ہرن پانی کو دیکھکر بھاگا اُسی وقت امیر نے تیر کو کمان میں پیوستہ کرکے ہرن پر مارا آواز زہ کی بلند ہوئی مصرع زہ فلک گفت
احسن ملک گفت زہ * تیر ہرن کے شانے پار ہو کر دوسرے شانے کو توڑ کر پار نکل گیا ہرن گرا صاحبقران نے
اشقر دیوزاد سے اُتر کر جیسے وہ تڑپ رہا ہی تھا کہ تکبیر کہکر ذبح کیا چقماق پتھر سے آگ نکالی اور خشک گھاس جنگل سے جمع کر
جلادیں جب اُسمیں سے دھواں نکل گیا آگ باقی رہ گئی تھوڑے عرصے میں حمزہ صاحبقران نے ہرن کے گوشت کو صاف کیا
سیخ پر کباب لگا کر تیار کئے اور دو دو تین آگ پر بھون بھون کر کھانے لگے چونکہ بھوک کی شدت تھی دن بھی قریب دوپہر کے آگیا
تھا اور لشکر تمام پیچھے رہ گیا تھا کوئی ساتھ کب کے نہ تھا جس وقت کباب کھا کر خوب شکم سیر ہو چکے دریا سے جا کر پانی پیا دل میں
ارادہ کیا کہ یہاں تھوڑی دیر استراحت کیجیے اگر اس عرصے میں لشکر ڈھونڈھتا ہوا آگیا تو بہتر ورنہ پھر چلیے یہ اسی خیال
میں تھے کہ سامنے سے ایک ہرن اور نہایت خوبصورت پیروں میں گھنگرو سینگوں پر طلائی غلاف زبان چڑھی اُس پر کار بنا ہوا
تمام جسم پر نقش و نگار عجیب و غریب کہ کبھی چشم فلک نے ایسا ہرن نہ دیکھا ہوگا پیدا ہوا صاحبقران اُسکو دیکھکر عاشق ہو گئے
دلمیں کہا کہ اگر زندہ پکڑ لیجیے تو اسکی پرورش کیجیے یہ سوچکر اشقر دیوزاد پر سوار ہو کر تعاقب میں روانہ ہوئے اور ہرن بھی بھاگا
چلا جاتا ہے راستے میں ایک دریائے ریگ ظاہر ہوا ہرن اُسمیں غائب ہوگیا امیر حیران و سرگردان ہوئے اب جو دیکھا تو ایک
ہولناک بیابان دور تک ہے گلستان ہیں اشقر کا یہ عالم ہے کہ چپ نہیں سکتا ریگ میں غرق ہوا جاتا ہے خاک اُڑ رہی ہے کوئی آدمی
دکھائی نہیں دیتا حاصل کلام چار گھڑی دن باقی تھا کہ اُس بیابان ریگ سے نکلے ایک باغ نظر آیا امیر داخل باغ ہوئے
باغ نہایت شاداب و خرم پھول رنگ رنگ کے پھولے ہوئے درخت میوہ ہائے گوناگون سے بھرے ہوئے چار چمن آراستہ
و پیراستہ اشجار نو خاستہ طاؤسوں کا شور قمریوں کا غلغلہ بلبلوں کا چہچہہ طوطیوں کا طوطی بول رہا ہے قمریوں کی کوکو کی
صدا بلند ہے طاؤس خروش میں ایک طرف خوش نمایاں کر رہا ہے امیر بیٹھے تھے میوہ توڑ کر کھایا اس وقت صدائے طبلہ اور ستار کی
کی کان میں پہونچی امیر اُسی طرف چلے قریب ایک نشست پہونچے دیکھا کہ اسکے ہر در و دیوار پر جال لگا ہوا ہے مکان نہایت پاکیزہ
ہے ایک سمت ہجوم پریرویان با ملاحت بصد حسن و خوبی صحبت رقص و سرود گرم ہے اور درمیان میں ایک تخت مرصع کار پر ایک
نازنین جو روش بصد عشوہ جلوہ گر ہے صاحبقران نے جو وہ صورت دیکھی ہزار جان سے فریفتہ ہو گئے اور اُس
نازنین نے بھی جو امیر کا جمال بے مثال دیکھا بصد جان و دل مائل ہوئی اور بعزاز تمام و اکرام کیا استقبال کو اٹھی اور دوڑکر
ہاتھ امیر کا پکڑ لیا امیر از بسکہ وارفتہ ہو چکے تھے بے تکلف اسکے ساتھ جا کر مسند پر بیٹھے اُس مہ جبین کے اشارے سے کل اسباب
دعوت مہیا ہوا اطعمات پلاؤ چلیمے چنے گئے یہاں شراب کی پیچیں کباب کی اور کل سامان شاہانہ موجود ہوا اُس نازنین
نے جام شراب لبریز کرکے امیر کے ہاتھ میں دیا امیر نشۂ بادۂ الفت میں چور تھے بے اندیشہ انجام وہ جام پی لیا اور پیچھا
اسے ایک ساغر اُسکو تواضع کیا وہ نازنین پکاری شعر الا یا ایہا الساقی ادر کاسا و ناولہا * کہ عشق آساں نمود اول ولی

ایک فقط ہوا اور العیار نے پہونچ کر سلام کیا اور کان میں قنطورہ پوش کے چند کلمے کہے قنطورہ پوش نے آہ سرد کھینچی اور
عمرو سے کہا کہ خواجہ اب ہم ایک دم نہیں ٹھہر سکتے کل ملک فرحونیہ کو جا پہنچے یہ سنکر عمرو رونے لگا کہ اب معاملہ میرا ابتر ہوا
پھر خواجہ نے نہایت لجاجت سے کہا کہ اگر آپ دو چار روز ٹھہر جاتے تو حمزہ کا بھی استقبال ہو جاتا قنطورہ پوش نے
کہا فقط تمہاری خاطر سے دو ایک روز میں ٹھہر جاؤنگا اسنے میں خبر آئی کہ حمزہ داخل لشکر ہوئے یہ سنکر نقابدار قنطورہ پوش
نے کہا کہ میں عمرو کو تخت پر بٹھا کر اور دشمنوں کو انکے مار کر جاؤنگا غرض طبل جنگ بجا ادھر امیر کو معلوم ہوا ایمان کی
نقارہ گرگرایا شب گذری صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے لشکر نقابدار آراستہ زریان فیل سوار میدان میں آیا مبارز
طلب کیا چالاک نے میدان کو فرق کیا تمام لشکر میں علم جلوہ گری بپا کئے امیر اشقر کو مہمیز کر سامنے تخت بادشاہ اسلام
کے آئے اجازت میدان چاہی بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ آپ ارادہ نہ کیجیے مجکو جانے دیجیے میں مقابلہ زریان فیل سوار
سے کرون امیر نے عرض کیا ای شہریار خدا رحمت بادشاہی کو کم نہ کرے آپ چراغ لشکر اسلام ہیں یہ کیونکر ہو سکتا ہو کہ
میرے ہوتے آپ میدان میں جائیں مجکو رخصت دیجیے اور میرے حق میں دعا کیجیے کہ آبرو میری پروردگار عالم رکھے اور
اس کافر پر فتحیاب کرے کہ اتنے میں زریان نے پھر نعرہ کیا کہ ای حمزہ کیا دیر لگائی ہو امیر کو غیظ و غضب طاری ہوا اور
بادشاہ اسلام سے کہا کہ حضور نے دیر لگا کر بیگی سنوا سے اب میں جاتا ہوں خدا حافظ و ناصر ہو بادشاہ اسلام نے فرمایا
کہ سپرد بپروردگار کیا امیر اشقر پر سوار ہو کر میدان کو چلے جب برابر زریان فیل سوار کے پہونچے تو زریان کا حملہ
ہوا پہلے نیزہ بازی ہوئی برابر رہے گرز چلے اس میں بھی ایک دوسرے پر غالب نہ آیا شمشیر زنی موقوف رہی کشتی ہونے
لگی امیر لڑ رہے ہیں اور پروردگار عالم کو یاد کر رہے ہیں تیسرے دن کشتی کو پہر کہ ایکبار آسمان پر گڑگڑاہٹ پیدا ہوئی
بجلی چمکی ابر باران ہوا قنطورہ پوش نے عمرو سے کہا کہ خواجہ غضب ہوا خداوند فرعون شاہ نازل ہوا اسنے
میں وہ ابر پھٹا اور چالیس زنگی سیاہ فام سرخ پوش کلاہ جادو سروں پر رکھے ہوئے دکھائی دیئے چلے زریان سے آگے
پہنچے اور اسکی شکلیں بادہ میں تازیانے مارے غل و زنجیر میں گرفتار کیا پھر قنطورہ پوش اور دشمنوں نقابدارون
کو اسیر کر کے لیکر سب آسمان روانہ ہوئے اور لشکر سے پکار کر کہا کہ جلد جلد فرحونیہ کو جاؤ خبردار ایک دم یہان نہ
ٹھہرنا اور اگر کوئی شخص تمہارے شریک ہو کر آئیگا وہ مارا جائیگا یہ سنکر قنطورہ پوش نے آواز دی کہ ای خواجہ
عمرو خبردار ہمارے پیچھے نہ آنا اور لشکر میں ہمارے شریک نہونا یہ سنکر عمرو نے آہ سرد کھینچی اور وہان سے بھاگا
امیر کے سردار سب قید سے رہا ہوئے ادھر زمرد شاہ یہ حال دیکھکر پکارا کہ تقدیر کی میں نے کہ اب عمرو سے
منحرف ہو جاؤ یہ کہکر اپنے لشکر کی طرف چلا ادھر پہلوان عادی کٹ شد آدی پکڑ کر عمرو پر دوڑا عمرو پکارا کہ او
نمک حرام اسی روز قدمون پر میرے گرا تھا اور نوکر میرا ہوا تھا آج میرے قتل کے درپے ہو عادی نے کہا کہ
ہو آقا میرا حمزہ ہو اور ایک طرف سے تمام سردار قید میں جو تھے اپنی اپنی قید توڑ کر دوڑے بلکہ سارا لشکر امیر کا
دوڑ پڑا عمرو بھی خنجر ایک ہاتھ سے پکڑ کر لڑنے لگا اور دوسرے ہاتھ سے حقہ ہائے آتشبازی مارتا ہوا ایک سمت
بھاگا تمام سرداروں اور امیر نے عمرو کا تعاقب کیا عمرو گھبرا کر ایک پہاڑ پر چڑھ گیا اور وہاں جا کر چقماق سے آگ
نکال بال دیو شندک کا آگ پر رکھا بس اسی وقت ایک نجم پیدا ہوا اور عمرو کو اٹھا لیگیا امیر پکارے او مکار کہاں
جائیگا عمرو نے کہا کہ او عرب جہان جاؤنگا تیری طرف سے غافل نہ رہونگا آنکھوں سے بچھنے نہ دونگا امیر مجبور ہو ناچار
پھر کر داخل لشکر ہوئے جشن شاہانہ کیا کہ خدا نے یہ بلا دفع کی لقا جمشید باختری اور خورشید باختری کے پاس گیا اور کہا
بندگان میں دیدی قدرت مراد کیا فتنے کہ کیونکر اس دزد نے ایک گردن کو بچایا اور حمزہ کا بھی اب خاتمہ کر دیا

سب امیدوں نے کہا کہ یا خداوند جو تو چاہیگا سو کریگا تیرے غضب سے ڈرنا چاہیے جان لقا اور حمزہ صاحبقران کو اسی طور پر چھوڑ دیجیے

چند کلمے داستان عمرو کا شہر فرنگ کو شہ میں جانا اور ایرج نوجوان کو صاحبقران بناکر لانا شہر اختم پہ اور امیر بالو تیر سے لڑوانا بیان کیے جاتے ہیں مخمس

اپنی ہمت پہ نہ مغرور رہیں ہمت والے
بے حقیقت ہیں کہیں در حقیقت والے
کچھ مقدر تو نہیں حشمت و شوکت والے
کیا غرض لاکھ خدائی میں ہوں دولت والے
ان کا بندہ ہوں جو بندے ہیں محبت والے

تحت دہر سے فرصت کسی صورت نہ ملی
رخ رفتہ پہ مرے شوق کی نوبت پہنچی
خط جو لکھا ہوں ان نیر فلک کو ہیں کبھی
ہائے ساری حسرت دیدار مری یاس کو بھی
لکھتے ہیں ہاے وہ خوش قسمت کتابت والے

نہ بجوگے نہیں دریا کو گھڑی بھر فرصت
کرتی دم فکر طلب سے نہیں مل راحت
غیر گلشن کی ترقی سے بڑھی کم ہمت
جرس سے بھیل گئے پاؤں بقدر وسعت
تنگ ہی رہتے ہیں دنیا میں فراغت والے

جیتے جی سب تھے شریک گردش نہ زمانہ
ہمدم و مونس و دلسوز و یار و غمخوار
اپنی مردن پہ ہوا جس و تنہا ناچار
سینہ پہ شمع تھا در مرے بالیں مزار
سینہ جز حسرت پروانہ زیارت والے

شکل تصویر میں رکھتے نہیں کوئی خواہش
اور سر کشتہ ہیں ستے دہر میں کیسی خواہش
رہی مرنی کی وہی جو تری مرنی خواہش
ہم کو کبھی تھی نہ کرم کی خواہش
وہ تیرہ تو ہم ہی ہیں کہ صبر و قناعت والے

بلبل و گل ہیں رہے ہر گلشن رہ دونوں
خاک میں اپنا سا خاک اڑاتے ہیں پھرے آخر دونوں
سونے جاتی کسی طرح گھڑی بھر دونوں
رہتے جوں شیشہ ساعت وہ مکدر دونوں
کبھی تھے گئے دو دل جو کدورت والے

چشم بیمار تری دشمن آرام و شفا
لب جان بخش سے اعجاز مسیحا پیدا
کہا سے جاتے ہیں مری جان حزیں بہر خدا
تو جدا جائے تو ہر درد محبت کی دوا
ہم سے ہمدرد ہوں بیدرد محبت والے

اسقدر شعلہ فشاں ہر اثر سوز دگداز
ہر سر موسے ہے پیدا ہر شرر کا انداز
سمجھوں کیا خود تجھے ای گرم ادا آفت ناز
بھوڑ دیتے ہیں قلم چوں قلم آتش باز
میری شرح تپش دل کی کتابت والے

خضر کا نام و نشاں ہے نہ مسیحا کا پتا
سر بالیں نہیں اب ایک بھی جیتا مرتا
خوش رہتے کہو خدا ہی تو بھلتا ہی مرا
کبھی افسوس ہی آتا کبھی رونا آتا
دل بیمار رہتے ہیں روہی عیادت والے

سب لے تو سر بستر غم یہ بت بے رحم وفا
کیا کسی کرتے ہیں کس طرح بسر صبح و مسا
کبھی افسانہ عسرت کبھی قسم کا قصہ
ول سے پھر انجمن میں ہم تجھے ہو گھبر دل کیا
دونوں اک حال میں ہیں رنج و مصیبت والے

شکل تسلیم نہ دو بانہ دہن میں ا ذوق
لکتے مدد جو سکے گر بیچ دل میں باہ ذوق
سلیقہ سکھو ہر رنج دل میں ای ذوق
اندر گل کو نزاکت پہ چمن میں ہے ذوق
وہ اصد تجھے ہی چمن نازو نزاکت والے

ساکیان حکایت عجیب اور راویان روایت غریب یوں روایت کرتے ہیں کہ دیو تندک جو عمرو کو اٹھا کر لیگیا تو ایک سی کوہ میں لا کر اتارا اور عمرو کے سامنے اپنا سارا حال بیان کیا عمرو نے کہا ای تندک تو دیکھتا ہے کہ میں کس حال میں گرفتار ہوں صبر کر میں تجھے تیری معشوقہ کو لاسے دیتا ہوں دیو تندک تو چلا گیا اور عمرو اپنے حال پر گریہ و زاری کرنے لگا اور بیک غمگین و ملول بیٹھا رہا اور اسی فکر میں تھا کہ کیا کروں جو اس عجب رنج سے نجات پاؤں سوچتے سوچتے خیال میں گذرا کہ ای عمرو تو ذخ شہسوار قلندر کا سر لینے جو ملک فرنگ شہ کو گیا تھا اور ایک بڑھے کو دکان پر بیٹھے دیکھا تھا اسکے چہرے سے

اولاد ابراہیمی کی نشانیاں اور علامتیں عیاں تھیں اگر اُسکو توجہ کر صاحبقران بنا کر لاتے تو کلہ مرو اُس عرب کا
ہو رہیگا بس یہ تصور کر کے جانب شہر گوشیہ صبح کو چلا تھا سے پھر کو شہر میں پہونچا ڈھونڈھنا شروع کیا کہ وہ لڑکا کہاں
ہے تلاش کرتے کرتے چار سوق چوک میں دیکھا کہ وہ لڑکا پائندہ ماہ شب چہاردہ کے جلوہ آرا ہے اور جواہر کا ڈھیر
آگے اُسکے لگا ہے خرید و فروخت ہو رہی ہے دکان پر عجب تماشگی ہے نزدیک جاوہ اور پہچانا کہ یہ وہی جوان رعنا ہے جلدی
سے کنارے جا کر صورت اپنی سوداگر کی بنائی اور دوکان پر آکر کھڑا ہوا دیکھا کہ ایک لعل اُسکے آگے رکھا ہے عمرو
نے قریب آکر کہا کہ یہ لعل مجھے ذرا میں دیکھوں وہ طفل ماہ سیما کہ ایرج اُسکا نام ہے اُسے دیکھکر کہا کہ اے عزیز میں نے
اسے دس ہزار کو مول لیا ہے اور تو لعل ہی کہتا ہے عمرو نے کہا کہ صاحبزادے لعل تمنے نہیں دیکھا ہے ایرج نے
برہم ہوکر کہا کہ اے سوداگر اگر تیرے پاس لعل ہو تو دکھا عمرو ہنسا اور بکر میں ہاتھ ڈال کر ایک ڈبیا نکالکر کھولنے
لگا جب وہ ڈبیا کھلی اُسمیں سے ایک لعل درخشاں ایسا نکلا کہ چھوٹ پڑنے لگی جو جو دوکان پر بیٹھے ہوئے تھے
سب اُس لعل کو دیکھکر دریاے حیرت میں غرق ہوئے ایرج نے کہا کہ واقعی یہ کچھ اور ہی چیز ہے اور وہ
اسکے سامنے لعل ہی ہے پوچھا خواجہ صاحب اسکی قیمت کیا ہے عمرو نے کہا ساٹھ ہزار کا ہے ایرج نے کہا میں
ہزار تو میں دیتا ہوں اگر تو بیچے تو ابھی مول لیتا ہوں عمرو نے کہا کہ لیجیے لائیے روپیہ دیجیے ایرج روپیہ
دینے لگا تو عمرو نے کہا کہ اے طفل مہ جبین یہ لعل بنا ہوا ہے تمکو شناخت نہیں ہے یہ سنکر ایرج نے ہنسکر کہا کہ اے
عزیز میں ایسا ہوں کہ اصلی اور مصنوعی میں تمیز نہیں ہے عمرو نے کہا کہ تم سب کو یقین کلی ہے کہ یہ لعل اصلی ہے سب
نے کہا ہاں یہ اصلی ہے عمرو نے پانی ایک پیالے میں منگوا کر وہ لعل اُسمیں ڈال دیا اور اُسے بند کر دیا پھر
تھوڑی دیر کے بعد جو کھولا تو شربت تھا یہ تماشا دیکھکر سب کو ایک حیرت ہو گئی لیکن ایرج کو خواجہ سے عقیدت
ہوئی پوچھا کہ آپ کا نام کیا ہے عمرو نے کہا کہ خواجہ سعد شامی میرا نام ہے ایرج نے کہا کہ آپ کس مقام
پر تشریف رکھتے ہیں عمرو نے جواب دیا کہ سرا میں اُترا ہوں ایرج نے کہا کہ اسباب سرا سے اُٹھوا
لائیے میرے گھر میں قدم رنجہ فرمائیے اور فرخ بازار گان ایرج کا باپ وہ بھی کمال گرویدہ
ہوا اور منت کرنے لگا کہ حضور چلکر غریب خانہ کو رونق دیجیے یہ آپ کا خادم ہے اسکو کچھ تعلیم کیجیے عمرو نے کہا کہ بسر و چشم
میں چلنے کو موجود ہوں غرض کمال انکسار سے پیش آیا عمرو بیٹھا ہوا تھا کہ ایک لڑکا کالا تا اندر ساز بجاتا ہوا
مکان کے اندر آیا عمرو دیکھنے لگے ایرج سے کہا کہ بھائی یہ پیر مرد جو آپ کے پاس بیٹھا ہے یہ نہایت مکار
اور فریبی ہے اسکے فریب میں نہ آنا زیادہ رابطہ نہ بڑھانا عمرو نے یہ سنکر اپنے جی میں کہا کہ بیشک یہ لڑکا
منتی ہے ایرج سے پوچھا کہ یہ کون ہے ایرج نے کہا کہ یہ میرا بھائی ہے گر مدد عیار ہے نہایت ذوفنون و
مکار ہے کالا خوب ہے اسکا نام سب کو مرغوب ہے عمرو نے اپنے دل میں کہا کہ اگر تو عیاری سکھایا گیا تو یہ
بے عیار بے بدل ہوگا عمرو نے کمال محبت سے اُسے بلایا اور پوچھا کہ نام تمہارا کیا ہے اُسنے کہا کہ شاپور
عمرو نے کچھ ایسی دو ایک باتیں اس سے کیں کہ شاپور کو بھی عمرو کے ساتھ الفت پیدا ہوئی کہ کہا
کہ مجھے قبلہ وہی ذکر دو میں تمہارے دم میں نہ آؤنگا ایرج نے کہا کہ بھائی تم ایسے بزرگ سے ایسی بیہودہ
باتیں کرتے ہو خدا سے نہیں ڈرتے ہو شاپور شیردل نے کہا کہ انکے کرتب سے خدا ہی بچائے انکے دام فریب
میں نہ پھنسائے غرض ایرج اُٹھا اور ہاتھ پکڑ کر لے آیا پاس بٹھایا عمرو نے کہا کہ میاں کیا کرو گا ابھی دیتا ہوں
استاد شاپور شیردل نے کہا کہ میں کیا گدا ہوں جو کسی کی خواہش سے آؤں جب خود میرا جی چاہیگا تو میں کچھ

گا دکھاؤ عمرو نے کہا کہ کیا بہری گرمیان کا ابھی کچھ پاس دفاع ہوا آخر کار شاپور شیر دل نے چو کارہ بجا کر با الحان مطبوع
یہ غزل گانا شروع کی غزل

کوئی جو آئینہ پر رشک ماہ دیکھتے ہیں
ہمارے منہ کو ہمارے گواہ دیکھتے ہیں
کوئی بھی مجھ سے غضب وعدہ پہ نہیں کرتا
گناہگار ہے سب گناہ دیکھتے ہیں
غرض نہیں ہے انہیں طور کی تجلی سے

نگاہ دیکھنے والے نگاہ دیکھتے ہیں
ہمیشہ کسی نہیں وعدہ کسی نبھتی ہے
اٹھو چلو کہیں جلدی وہ راہ دیکھتے ہیں
اسی کے واسطے آنکھیں خدا نے دین ہمکو
جو خوش نصیب تری جلوہ گاہ دیکھتے ہیں

پھر اسطرح کے وہ قائل سوال کرتا ہے
خراب جاتے ہیں جب حال تباہ دیکھتے ہیں
خدا کا خوف نہیں پر بتوں سے ڈرتا ہوں
کہ روز و شب یہ سفید و سیاہ دیکھتے ہیں
خدا کے واسطے لو داغ کی خبر جلدی

ہم اسکا حال نہایت تباہ دیکھتے ہیں
خواجہ عمرو بن امیہ ضمری نے گل پردہ کب کھینچ غنچہ جار ہمیرون نکات
و ہم بھی گاتا ہی بہاگ سوہنی وغیرہ کے تعلیم کیے شاپور نے کہا ہو تو بندے کے گر دل جوان ہو اور صاحب مذاق
آپ کی پہچان ہو الا اتنا جانتا ہوں ایک عالم کھینچے فریب دیا ہو عمرو اسکی باتوں پر ہنس رہا ہو کہ اسمیں فرخ بازرگان
آیا عمرو اسکی تعظیم کے واسطے اٹھا ایرج نے استقبال کیا عمرو نے دیکھا کہ خواجہ فرخ آزردہ کمال ہو چہرے پہ گرد
ملال ہو عمرو نے پوچھا کہ خواجہ صاحب اسوقت خاطر عاطر پر کچھ مکدر پایا جاتا ہو اسکا سبب کیا ہو کچھ بیان کیجیے
رنج پوشیدہ کو عیان کیجیے خواجہ فرخ نے کہا کہ اے خواجہ سعد شامی آپ کہاں ہیں میں آپ سے
کیا کہوں عمرو نے کہا کہ آپ فرمایئے تو سہی اسوقت نہایت آپ کو صدمہ ہو میں علم نجوم و رمل میں بھی
دخل رکھتا ہوں کیا کچھ جاتا رہا ہو حال اشیائے گم شدہ خوب بتاتا ہوں خواجہ فرخ نے یہ سنکر آبدیدہ
ہو کر کہا کہ اے خواجہ سعد شامی آج ایک نگینہ الماس جواہر بادشاہی میں سے مع درج غائب ہو گیا ہو
اور پتا نہیں لگتا عمرو نے کہا کچھ تشویش کا مقام نہیں ہو ابھی معلوم ہوا جاتا ہو اسکا حال ذرا تامل کیجیے
ہو عمرو چونکہ علم رمل میں شاگرد رشید خواجہ بزرجمہر کا ہو اسی وقت زنبیل سے قرعہ نکالا اور تختے پر
پھینک کر کچھ کاغذ پہ لکھا بہت غور سے دیکھا اور سر اٹھا کر خواجہ فرخ سے کہا کہ ابھی وہ نگینہ نہیں ہو کہیں گیا نہیں
گھر ہی میں کسی نے لیا ہو ایک طفل نے پوشیدہ کیا ہو خواجہ فرخ نے کہا کہ آپ یہ بھی بتا سکتے کہ اس
لڑکے نے لیکر کس مقام پر رکھا ہو عمرو نے پھر کاغذ کو دیکھنا شروع کیا اور بعد گھڑی بھر کے
سر اٹھا کر کہا کہ فلان کوٹھری میں صندوق کے تلے زمین کھود کر گاڑا ہو آپ وہاں جایئے اور
بے تکلف نکال لائیے یہ سنکر فرخ بازرگان اسی وقت اندر مکان کے گیا واقعی جہان عمرو نے
بتایا تھا وہیں نگینہ ملا خواجہ فرخ بہت مسرور ہوا اور وہ نگینہ لیکر آیا ایرج کو اعتقاد دوچند ہوا لیکن
شاپور نے دل میں کہا کہ خدا کرے افشائے راز نہو گر خواجہ فرخ خواجہ سعد شامی سے بہت خوش
ہوا اور کہا کہ آپ ایرج کو اپنا غلام جانیے اور جو کچھ آپ کو آتا ہو وہ سکھائیے خواجہ سعد شامی نے کہا
کہ میں اسے ایسا تعلیم کروں گا کہ ہر فن میں یکتائے آفاق کروں گا مگر سیکھنا اسکا کام ہو یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ چوبدار
آیا اور کہا کہ اقبال شاہ نے ایرج کو بلایا ہو راوی کہتا ہو کہ بادشاہ شہر فرنگوشیہ کا مالک
ہیں ملکوت شاہ کمال جہان پرور و رعیت نواز ہو اقبال شاہ اور ارسلان شاہ اسکے دو فرزند
نہایت جانباز و ہمت لشکری ہیں چنانچہ اقبال شاہ سے اور ایرج سے باہم کمال محبت ہو انتہا کی الفت ہو لفرطی
اقبال شاہ کے ملازموں سے ہو اور کشتی میں بے نظیر ہو اور ارسلان شاہ کا پہلوان عراب ہو زور آزمائی

میں وہ جواب ہے کہ ان دونوں میں کشتی ٹھہری ہے اسی سبب سے ایرج کی بھی طلب ہوئی ہے ایرج نے خواجہ سعد شامی
کو ساتھ لیا اور خدمت میں اقبال شاہ کی آیا خواجہ سعد شامی کو اقبال شاہ سے بغلگیر کر دیا اور کہا کہ یہ میرے
استاد ہیں اور بھی فنون سپہ گری کے انہیں سے پائے ہیں اقبال شاہ ایرج کو ساتھ لیکر سوار ہوا اور حضرت باہر ایک بلند
تماشا گاہ پر آیا دیکھا کہ کشتی گیر تو میں جانگھیا لنگوٹ کسے ہوئے بیٹھے ہیں ڈھول بج رہے ہیں اور تماشائی جمع ہوتے جاتے ہیں اتنے
میں سواری ارسلان شاہ کی آئی دونوں بھائی ایک جگہ پر بیٹھے ایرج نے ارسلان شاہ کو سلام کیا اتنے میں عمرو بھی
ایرج و تماشا دیکھنے کو بخواہش تمام آکر موجود ہوئے [illegible] ارسلان شاہ نے کہا کہ کیوں بھائی اب کشتی ہو اقبال شاہ
نے کہا کہ اچھا پانچ پانچ ہزار روپے ایک نے دوسرے کے سامنے منگا کر رکھ دیئے اور شرط ہوئی کہ جسکا پہلوان غالب ہو
وہ ان توڑوں کو اپنے صرف میں لائے جب شرط مقرر ہو چکی تو دونوں پہلوانوں کو حکم ہوا کہ اکھاڑے میں
آؤ اور مصروف کشتی ہو پس ادھر سے نظر طراول چلا اور ادھر سے عزاب بڑھا اکھاڑے میں کودے اور کشتی لڑنے لگے
اب ہجوم عام خلائق کا ہو گیا دونوں کشتی گیر دونوں میں داؤں پیچ ہو رہے ہیں اور دونوں شہزادے تماشا کشتی کا دیکھ رہے
ہیں تین پہر تک برابر کشتی ہوتی رہی آخر کے دونوں پیچ ہو ایسے پھر [illegible] آخر کار نظر طراول علیحدہ ہوا اور آکر اقبال شاہ
سے کہا کہ میں عزاب سے نہیں لڑ سکتا عزاب نے للکار کر کہا کہ وہ مارا میں نے خبر دی کیا مجال ہے کسی کی جو مجھ سے مقابلہ کرے
اگر رستم بھی ہوتا تو وہ میری غلامی کا حلقہ کان میں پہنتا کہاں ہے سام و نریمان اور کہاں ہیں بدیع الزمان کشتی گیر اور
حمزہ صاحبقران یہ کہکر پکارا کہ آئے برابر اور [illegible] اخبار عمرو کو [illegible] اسکا برا معلوم ہوا
اور ایرج سے خطاب کیا کہ تم سنتے ہو یہ کیا خرافات بکتا ہے استاد جا کر زمیندوز کر دیتے ہو سکتا ہے ایرج از بسکہ
اپنی طاقت و قوت سے آگاہ نہ تھا جواب دیا کہ خواجہ صاحب آپ کیا فرماتے ہیں مجھے اس سے کیا سروکار ہے میں کشتی
لڑنا کیا جانوں یہ میرا کب شغل ہے عمرو نے کہا کہ اے ایرج تیرے بادشاہ کا پہلوان ذلیل ہوا اور شاہزادہ منفعل اور
سرنگون ہو جائے غیرت کا مقام ہے ایرج نے برہم ہو کر کہا کہ خواجہ میں بچہ ہوں ناحق آپ مجھ سے یہ گفتگو کرتے ہیں میں لڑنا کیا
جانوں یہ سنکر عمرو نے کہا کہ اگر تم کو مجھ سے اعتقاد ہے تو یہ جان لے کہ میں عامل فن عملیات میں بھی کامل ہوں اگر کچھ
کم قوت ہو میں تعویذ لکھ کر اسکے بازو پر باندھ دوں تو وہ دیو کو پچھاڑ دے اور تمام زمانے کے پہلوانوں کو زیر کرے
یہ کہکر ایک تعویذ لکھ کر ایرج کے بازو پر باندھ دیا ایرج نے کہا یا استاد میں داؤں پیچ کشتی کے نہیں جانتا عمرو نے
کہا ارے بچا کر جدھر پیچ کشتی کے جانے اور [illegible] ایرج پر دم کیا اور سامنے اقبال شاہ کے آیا اور کہا کہ
ابھی روپیہ شرط کا نہ دیجئے گا اقبال شاہ نے کہا کیوں نہ دینے کا سبب کیا ہے خواجہ نے کہا کہ ایرج اس سے لڑیگا
اور آپ کے اقبال سے اسے پچھاڑیگا اقبال شاہ نے کہا کہ خواجہ کچھ نہیں خیر ہو اور ایرج سے ہنسکر کہا کہ کیوں تم
لڑوگے اس بچہ پن پر کیونکر عہدہ برآ ہوگے خواجہ سعد شامی نے کہا کہ اے شہریار آپ تماشا دیکھئے اور ایرج سے
کہا کہ جا کر لڑو ایرج عزاب کشتی گیر کی طرف چلا جب سامنے آیا اور خواجہ بھی ساتھ تھے عزاب نے کہا کہ ارے لڑکے
تو مجھ سے لڑنے آیا ہے خواجہ نے کہا کہ تجھے زیر کرنے آیا ہے عزاب نے غضبناک ہو کر ایک شاگرد کو اشارہ کیا کہ اسکو ذرا
گوشمالی دیدے بل اسکا نکالدے شاگرد اسکا ایرج پر چلا جب قریب آیا اور ہاتھ ملایا ایرج نے جھٹکا دیا کہ وہ دور
جا پڑا ایرج للکارا کہ اور کسی کو بھیج دوسرا شاگرد آیا اسکو کولے پر لاد کر مارا کہ چاروں شانے چت گرا عزاب یہ حالت دیکھ کر
پکارا کہ بچہ کرتے ہیں آیا یہ کہکر دوڑا جب ایرج کے پاس آیا نعرہ مار چاہا کہ پکڑے ایرج بھی اس موذی سے لپٹ گیا اور
پیچ ہونے لگے خواجہ سعد شامی کھڑے دیکھ رہے ہیں عزاب ایرج پر چھایا ہوا ہے اور چاہتا ہے کہ ایرج کو پیس ڈالے مگر میں

خواجہ سعد شامی بار بار حرف رخصت زبان پر لاتے ہیں شاید برخاستہ خاطر ہیں یہ سنکر فرخ لپٹ گیا اور کہا کہ خواجہ رخصت
طلبی کا کیا سبب ہے تمہارا جانا بڑا غضب ہے خواجہ سعد شامی نے کہا کہ اے فرخ بازارگان تمکو ایرج جس طرح پیارا
ہے وہ نہیں سمجھو کہ سب کو الفت عیال کی ہوتی ہے ایرج نے کہا کہ میں بادشاہت اگرچہ ہماور سوار یہاں یہا تمہے سمجھو گا
آپ کے عیال و اطفال کو بھولونگا مگر آپ نہ جائیے خواجہ نے جواب دیا کہ ایرج قطع نظر اسکے کہ تمہیں سے حساب سمجھنا ہے اور بہت
سے کار ضروری ہیں ایرج نے کہا کہ ابھی کب جلدی ہے چلے جائیے گا معلوم نہیں آپ جا کر آئیے گا یا نہ آئیے گا خواجہ نے قبول کیا
مگر ایرج کو مطلع کر دیا کہ اگر میں چلا جاؤں تو تم پریشان ہونا خوش خوش بات کرو یہ گفتگو ہوئی اور صبح کو جو ایرج بستر خواب
سے اٹھا تو خواجہ سعد شامی کو نہ پایا کف افسوس ملنے لگا سمجھا کہ خواجہ تشریف لے گئے ہر چند تجسس کروایا لیکن کہیں سراغ نہ
پایا ایرج اسی رنج میں بیٹھا تھا کہ چوبدار شاہی آیا اور کہا کہ چلیے آپکو بادشاہ نے یاد فرمایا ہے اسی وقت ایرج خدمت
بادشاہ میں گیا مالک بن ملکوت شاہ اور اقبال شاہ کو سلام کر کے کرسی پر بیٹھا دیکھا کہ سامنے ایک ایک سپاہی
گھوڑا کداتا ہے اور چابک سواری دکھاتا ہے کوئی برچھی کو بکر جال رہا ہے کوئی نیمچہ کے ہاتھ نکال رہا ہے کہ ایک
سوار منحوک روزگار دکھائی دیا شامت دبلا پتلا فقط تکمیں دکا ہے بوڑے کی جگہ سے کپڑا اسکا اڑ گیا ہے روئی
دکھائی دیتی ہے اور سر پر ٹوپی بندھی ہوئی ہے وہ بھی میلی پھٹی ہوئی ہے پاؤں میں پائجامہ گاڑھے کا زردی سے رنگا ہوا
پہنے ہوئے ہے ضعف و نقاہت کا یہ عالم ہے کبھی زمین پر کبھی دہنے بائیں جھکا جاتا ہے اور سپر کہنہ اسکی پشت پر لگی ہوئی ہے پر تلے
میں تلوار چمڑے کی مرصع کی بڑی ہوئی ہے کر کی کرتی کی ٹی ای پیٹ باہر نکلا ہوا اور گھوڑے کی یہ کیفیت ہے کہ ہڈی پسلی سب
پسلیاں نظر آتی ہیں یہ معلوم ہوتا ہے کہ سوار یہاں گرا وہاں گرا چلا آتا ہے جب قریب آیا دیکھا کہ اے بادشاہ میں نوکر
میرزا اعظم آفتاب تاباں ہوں کہ ایرج کو فن سپہ گری سکھاؤں اور نام آفاق بناؤں یہ سنکر مالک بن
ملکوت شاہ ہنسا اور لوگوں نے قہقہہ مارنا شروع کیا ایک آدمی نے پاس آکر کہا کہ آپ ایرج کو تعلیم کیجیے گا
آپ سے بڑا کوئی احمق نہیں اگر عقل مطلق نہیں یہ ہیئت یہ افلاس یہ صورت یہ لباس اسپر دعوے اتنا بڑا کرتے ہو
یہاں سے چلے جاؤ یہ سنتا تھا کہ آگ بگولا ہو گیا اور پکار کر کہا کہ تم سب مجکو ذلیل جانتے ہو ہم گدڑے کے لعل ہیں صاحب
کمال ہیں یکہ تاز میدان امتحان ہیں بندہ خاص میرزا اعظم آفتاب تاباں ہیں ایسے شجاع کم تر ہے ہیں بھلا کوئی آگے
تو بڑھے مجھ سے مقابلہ کرے سچ پر تو میرے اسوقت کیفیت کا حال معلوم ہو جائے ایک شخص برچھا پکڑ کر سامنے
آیا اور کہا کہ بڑا کرتا ہے بیہودہ بکتا ہے بہادروں کا سامنا دکر ملا تو نظر سے تنز عمرو نے گھوڑے کو پھیر کر للکارا اسنے نیزہ مارا
عمرو نے نیزہ کے نیزہ سے پہرو کا اور رد و بدل میں رد و بدل ہوئی تھی کہ عمرو نے ایک ڈنڈا اسکی کمر پہ مارا کہ وہ گرا اور بیہوش
ہو گیا مالک بن ملکوت شاہ نے ایک دلاور کو کہ نام اسکا پیلان بہادر تھا اشارہ کیا کہ اسکو سزا دو پہنچا پیلان عمرو
پر دوڑا اور تلوار کا وار کیا عمرو نے بفنون سپہ گری تلوار اسکی چھین لی بعد اسکے ایک کشتی گیر تھا وہ پکارا کہ میں اسے
سزا کو پہنچاؤنگا وہ بھی کوئی دو پہر گھڑی اسکا انجام کار اسے بھی عمرو نے دے پٹکا اور رفتہ رفتہ بیت اور بکیت اور
تلوار یے وہاں تھے سب عمرو سے مغلوب ہوئے ہر ایک نے حوصلہ اپنا اپنا نکال لیا کوئی اس سے عہدہ برآ نہ ہوا
مالک بن ملکوت شاہ نے نہایت اسکو پسند کیا اور نام پوچھا انھوں نے کہا کہ آقا کرک مست قلماق میرا نام ہے
بادشاہ نے حکم دیا کہ خلعت دو اور آقا کرک مست قلماق کو درجہ بخوت بنکر آئے تو بادشاہ نے ایرج
کو انکے سپرد کیا آقا کرک مست قلماق نے ایرج کو فنون سپہ گری سکھانا شروع کیے چند روز میں کل فنون تعلیم
کر دیے اسطرح پر کہ پہلے نیزہ بازی سکھائی پھر شمشیر زنی سکھائی اور تیر اندازی بتائی بعد اسکے گھوڑے پر چڑھنا

بنایا تھا سوار بے دل بنا دیا پھر کشتی کے داؤن پیچ سکھا کر طاق کر دیا علم فنون میں یگانۂ آفاق کر دیا ایرج کی قلیبر بن آقا کرک
مست قلماق نے نہایت اہتمام کیا ہے اب کسی کی یہ قدرت نہیں ہو کہ ایرج پر غالب آئے بہرام فلک کی مجال نہیں ہے
کہ آنکھ ملائے ایک دن کا ذکر ہے کہ بیرون شہر باغ بہشت آئین ہے وہاں ایرج ورزش کرتا تھا اور سوائے آقا کرک مست
قلماق کے اور کوئی وہاں نہیں تھا اتفاق کا ارسلان شاہ ادھر سے شکار کھیلتے ہوئے آتا تھا اور ایرج در باغ پر کھڑا تھا
ارسلان شاہ غراب کے مارے جانے سے ایرج کا دشمن ہو گیا تھا قریب ایرج کے آکر کہا کہ او کریں فروش بچہ بازاری
تو نے کیا یہ جگر میرے پہلوان کو مار ڈالا اب تجھے میرا خوف نہ آیا یہ کیا سرکشی ہے بڑا اترا بیٹھا ہے ایرج یہ سنکر خشمناک ہوا اور غصہ کو
روکا اور کہا یہ کیا انداز گفتگو ہے میں تجھ کو اپنا شاہزادہ جانتا ہوں کیا کروں اگر کوئی اور اسطرح سے کلام کرتا تو اسکو سزا پہونچتی
ارسلان شاہ نے کہا کہ تو سزا دیکھا اور تلوار کھینچکر دوڑا کہ لے جیسے ہی شاہزادے نے تلوار کا وار کیا ایرج نے دامن
تلوار کی بچا کر ہاتھ قبضہ میں ڈالکر تلوار چھین لی اور کمر میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا اور کہا کہ ہے شہزادہ تو یہ تیغ دن کی نشان زمین ہو جائے
اور ہمیشہ کا درد ہر یاد آجائے پھر ایک سے زبان درازی کرتے ہوئے ڈرنا مگر دانا مصلحت کا کلام کرتا تھا لکر چھوڑ دیا کہ اس
عرصہ میں اقبال شاہ بھی آیا اسنے بھی ارسلان شاہ کو سمجھایا اور لوگوں نے کہا کہ آپ سے بہت برا کیا ارسلان شاہ
خفت زدہ ہو کر چلا گیا ایرج کو آقا کرک مست قلماق نے خدمت میں مالک بن ملکوت شاہ کی پہونچایا مالک نے
برہم ہو کر کہا کہ اس بچہ کی یہ ہمت غراب کے توڑنے مار ڈالا تھا ایرج نے جواب دیا کہ ہے دم شدہ وہ میرا شہزادہ تھا جو
میرے ساتھ کیا اچھا کیا مالک نے ارسلان شاہ کو بلایا اور کہا یہ کیا تمہاری نالائقی مرکس میں لوٹا اسی حالت میں تھا کہ چپان اسپر
مارین وہ روتا ہوا سامنے سے چلا گیا اور شہر فرنگوشیہ میں بھی خبر اچند آدمیوں کو ساتھ لیکے سوار ہو کر ملک زرنگوشیہ
کو روانہ ہوا وہاں اسکے والد کی شکارگاہ ہے اس شہر کا ملکوت شاہ بادشاہ ہے جب زرنگوشیہ میں پہونچا تو ملازمت
ملکوت شاہ کی حاصل کی نذر دی چونکہ ملکوت شاہ نے اسکو فرزند کیا ہے آزردہ جو دیکھا پوچھا کہ باعث رنجیدگی کا کیا
ہے ارسلان شاہ نے کہا کہ میں حضور سے رخصت ہونے آیا ہوں کہ کسی طرف کو نکل جاؤں بے عزتی گوارا نہیں سواے
جلا وطن ہونے کے چارا نہیں ایک تاجر بچہ کے واسطے ابا جان نے مجھ سر دربار خود بے ذلیل کیا اسکی نظروں سے بھی اتار
کر … ملکوت شاہ نے پوتے کو گلے سے لگایا اور کہا تم جمع رکھو میں اس تاجر بچہ کو سزا پہونچاتا ہوں یہاں
پکڑوا کے بلاتا ہوں یہ لکھ ایک نامہ مالک کو لکھا مضمون یہ تھا کہ ایرج کو باندھ کر ہمارے پاس بھیجدے اور اقبال شاہ
کو دو چار چپان مارنا اور اگر یہ نہ کریگا تو میں بری طرح پیش آؤنگا اور تمہاری صورت سے بیزار ہو جاؤنگا جب وہ نامہ
لکھا گیا تو طلیسم زنگی اور فطلیسم زنگی کو دیا کہ تم لیجاؤ اور اگر مالک ایرج کی مشکیں باندھکر تمہارے حوالے کر دے تو
تنہا نہیں تو تم اسکے باندھ کر لے آؤ یہ دونوں نامہ لیکر روانہ ہوئے جب نزدیک شہر فرنگوشیہ کے پہونچے تو مالک نے
خبر سنکر اپنے سرداروں کو کہا کہ جاؤ اور استقبال کرکے انکو لے آؤ … جب وہ زنگی داخل بارگاہ ہوئے دونوں نے انکو
مالک بن ملکوت شاہ کو سلام کیا اور کرسیوں پر جا کر بیٹھے مالک نے حکم دیا کہ انکو جام شراب کا دو حکم مالک بن
ملکوت شاہ ساقی نے جام بھر کر دیا جب دو تین جام شراب کے پیے اور دماغ انکا نشہ میں آیا اور ادھر آقا کرک مست
قلماق ایرج کو مسلح و مکمل کرکے لایا اور راستہ بھر کہتا ہوا آیا کہ اے ایرج خبردار ان زنگیوں سے ڈرنا ہرگز انہیں کچھ
نہ سمجھنا غرض ایرج آکر اپنے دنگل پر بیٹھا طلیسم اور فطلیسم نے نامہ مالک بن ملکوت شاہ کو دیا کہ تمہارے باپ نے
یہ نامہ بھیجا ہے مالک بن ملکوت شاہ نے دبیر کو طلب کر دیا اور کہا کہ اسے پڑھ کر اسمیں کیا لکھا ہے اسنے باواز بلند پڑھنا
شروع کیا مالک بن ملکوت شاہ مضمون سے آگاہ ہوا اور کہا کہ اے طلیسم اور فطلیسم ایرج بیگناہ ہے تقصیر وار ارسلان شاہ

یہ سنکر ان دونوں نے کہا کہ ہم کچھ نہیں جانتے آپ ایرج کو اسیر کر کے ہمیں دیدیجئے نہیں تو ہمیں جیسا ہمارے بادشاہ کا حکم
ہے ہم عمل میں لاینگے خود ہم اسے باندھکر لیجائینگے یہ سنکر مالک بن ملکوت شاہ نے ایرج کی طرف دیکھا ایرج نے عرض
کیا کہ ای شہریار میں آپ کا تابع حکم ہوں مجھکو کچھ عذر نہیں ہے جیسے تو ابھی سر کاٹ کر دیدیں اور اگر آپ فرمائیں تو زندہ جہد جا
ہوا چلا جاؤں اور اب آپ یہ سمجھیں میں تو کہتا ہوں یہ کیسی جو تجھے سمجھ رہے ہیں اور باندھکر لیجایا تو بڑی مشکل ہی بلکہ ساکر سر پہنچا دو
کر دو بھی تمام عمر یاد کرے اور میں کیا کسی سے کم ہوں بس یہ کہہ جو ایرج نے کہا طلسم اور طلسمی آگ ہو گئے اور غصہ نہایت ناگوار ہوا
اور کہا کہ او کر پاس فروش بچہ بازاری تیری کیا ہی یہ مجال ہوئی کہ شاہزادوں سے برابری کرتا ہی اور جلدی دونوں سے آنکھ ملاتا ہی تو
تو بادشاہوں میں باعث فساد ہی تیرا ہی یہ فتنہ و فساد ہی یہ کہکر اور خنجر کھینچکر ایرج پر دوڑے جب قریب پہنچے ایرج نے
دونوں کے خنجر چھین لیے اور دونوں کی گردن میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا اور کہا کہ ہر چند کہ تم دونوں کو زمین پر دے ماروں کہ دم نکل
نکل جائیں دونوں نے کہا کہ تا زندہ ہیں بندہ ایم چاہے قتل کیجیے چاہے بخش دیجیے ایرج نے دونوں کو ہاتھ سے رکھدیا انھوں نے
دوڑ کر قدموں کو چوم لیا اطاعت گزین ہوئے غلام حلقہ بگوش ہوئے اور اپنے ساتھ والوں سے کہا کہ ہم نے تو ایرج نوجوان کی اطاعت
کی ہم یہیں رہینگے جسکا جی چاہے ہمارے پاس رہے اور جسکا جی چاہے چلا جاوے اکثر نے انکا ساتھ دیا اور باقی لوگ بھاگ کر ملکوت شاہ
کے پاس گئے حال بیان کیا یہ سنکر ملکوت شاہ نہایت برہم ہوا ملکوت شاہ کے دو سپہ سالار میں عوجان دریا باری
اور مرجان دریا باری دونوں نے کہا کہ ہم جاکر مالک کو مع اقبال شاہ اور ایرج کے پکڑ لاوینگے غرض عوجان نے
چالیس ہزار سوار ساتھ لیکر کوچ کیا اور برابر قلعہ فرنگوش کے آیا اور پیغام بھیجا کہ ای مالک ایرج اور اقبال شاہ کو باندھکر میرے
پاس بھیجدو کہ میں انھیں لیجاؤں اگر تو ایسا نہ کرے گا تو سر زمین فرنگوش میں فساد کرتا ہوں جب یہ پیغام مالک کو پہنچا تو
مالک نے ایرج کی طرف دیکھا اور کہا کہ ای فرزند سنا تو نے اب میں کیا کروں عوجان کمال زبردست ہی اس سے کیونکر مقابلہ
کرونگا یہ تدبیر سوچا ہوں کہ قلعہ بند ہو کر بیٹھ رہیں ایرج نے کہا کہ ای شہریار آپ قلعہ بند ہو جئیے باطمینان بیٹھے رہیئے
میں قلعہ سے باہر نکلکر عوجان سے مقابلہ کرونگا اگر اسپر غالب آ گیا تو اچھا ورنہ آپ ہمارا سر کاٹ دیجئیگا میری گرفتاری کا
کچھ ملال نہ کیجئے گا یہ سنکر مالک نے کہا کہ ای ایرج میں تجھے اپنے فرزندوں سے زیادہ عزیز رکھتا ہوں تجھے ہزار روزہ بھی نہ کیا
جائیگا آنکھوں میں خون اتر آئیگا بہتر یہ ہے کہ تم یہاں سے کسی طرف کو نکل جاؤ میں عوجان سے عذر معذرت کر کے اپنے باپ کے
پاس چلا جاؤنگا ایرج ہاتھ باندھکر بولا کہ میں گریزان ہرگز نہونگا اپنی جان دیدونگا انجام کار مالک قلعہ میں رہا اور ایرج
پانچ ہزار آدمی اپنے ہمراہ لیکر قلعہ سے باہر نکلا عوجان کو خبر ہوئی کہ ایرج بقصد جنگ آتا ہی عوجان قہقہہ مارکر ہنسا کہ اسکی
قضا آئی ہی اور نشہ شراب میں حکم دیا کہ طبل جنگ بجے اسیوقت نقارہ رزمی پر چوب پڑی ایرج کو خبر ہوئی اس نے بھی
طبل جنگ بجوایا دونوں طرف درستی آلات حرب ہونے لگی ایرج کے لوگ بہت پریشان تھے صبح ہوتے ہوتے تین ہزار
آدمی بھاگ گئے دو ہزار کی جمعیت سے ایرج عرصہ کارزار میں آیا ادھر سے عوجان دریا باری چالیس ہزار سوار سے
نمودار ہوا اور صفیں آراستہ ہوئیں عوجان دریا باری للکارا کہ او ایرج اسیر سے مقابلہ کر ایرج مرکب اڑا کر عوجان
کے برابر آیا عوجان نکالا وزنی ہوا ایرج کا مرکب کوئی چار قدم پیچھے ہٹا اور عوجان کا گھوڑا سات قدم پسپا ہوا عوجان
حیران ہوا اور نگاہ غضب سے ایرج کی طرف دیکھا اور کہا کہ یہ کیا فساد شاہوں میں تو نے ڈالا ہی اب بھی کچھ نہیں گیا ہی تو
میرے ساتھ چلا چل میں ارسلان شاہ سے تیری خطا معاف کروا دونگا ایرج نے کہا کیا بکتا ہی میں تجھے اور تیرے بادشاہ
کو بھی سزا دونگا عوجان برہم ہوا اور کہا کہ اپنی شجاعت پہ بڑا غرور ہی ارسلان شاہ سچ کہتا تھا کہ حرام کے نطفے کہا کرو تا
ہوا جو اپنے کو بھول گیا ہی کیوں غرور فتنہ ہو گیا ہی مارا جائیگا ایرج نے کہا کہ بانا دنی کیا کہتا ہی سزا پائیگا تو کیا بکتا بادشاہزادوں

ہی جوا اور کسی کو بے حقیقت جانتا ہے ایرج کی گفتگو سے عوجان نہایت برہم ہوا اور کہا کہ خیر اب دست و بازو سے گفتگو
کر جو ہو بہتر ہے پاس ہو وہ وار ایرج نے کہا کہ میرے استاد نے مجھکو پیشدستی کبھی بتائی ہی نہیں تو ہی پہلا وار کر جب خطا تیرے وار سے
ہو جائیگا اسوقت سمجھ لیا جائیگا پس عوجان نے خبردار خبردار کہکر نیزہ ہاتھ میں اٹھا کر ایک بیتاب اپنے گھوڑے کو چمکا
کر ایرج پر دوڑ کر نیزہ مارا ایرج نے نیزے کو نیزے پر روکا سنانیں شرر افشان ہوئیں دونوں لشکر گران میں کہیں سنان
پر سنان اور بنان پر بنان رکی رہی ہے عجب لطف سے نیزہ بازی ہو رہی ہے چار گھڑی تک نیزہ بازی ہوئی ایک مرتبہ ایرج
نے نیزہ عوجان کا گانٹھ کر جو ہاتھ نیزے کا مارا نیزہ عوجان کا ہوائی ہوا عوجان کا منہ سرخ ہو گیا اور کہا کہ خوب ضرب
کیا کہ میرا نیزہ نکالدیا یہ کرکے پھر طمانچہ ملک الموت کا ذرا خبردار رہنا یہ نہ کہنا کہ مجھکو خبردار نہیں کیا تھا یہ کہکر وہ گرز مارا ایرج
نے ہاتھ بڑھا کر گرز ہاتھ سے چھین لیا عوجان آگ ہو گیا اور تیغ شرربار میان سے لیا ایرج نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا
جب تلوار نزدیک آئی ایرج نے سپر ہاتھ سے چھوڑ دی کہ بلی بند سپر کا پشت پر جا کر جھولا اور پنجہ کو دراز کر کے بجلی دی
کہ تلوار پھڑکی جھٹ سے قبضہ پر ہاتھ ڈالدیا اور اسکے قبضے کو اپنے قبضہ میں کیا عوجان کے ہوش اڑ گئے ساری بہادری
بھولا شرم سے کٹ گیا لیکن پھر بھی وہ بھیا بار [illegible] کشتی ایرج سے لپٹ گیا دور کشمکش کے ہونے لگے مرکب بیٹھ گئے لوگ
پکارے کہ ان بیزبانوں نے کیا کیا ہے نیچے اتر کر لڑو مرکبوں پر سے کود پڑے الحاصل دونوں پشت زین سے علٰحدہ ہوئے
دامن گردانے آستینیں چڑھا کر دوڑے ایک ہاتھ سے ہاتھ پکڑ لیا اور دوسرا ہاتھ گردنوں پر رکھ دیا اور سر ملا کر ایک کلائی
اور دست ابتوں کا اڑنگا دستیاں ساتھ زبردستیوں کے چلنے لگیں دالون پیچ ہونے لگے آوازیں خموں کی بلندی پر جمع تماشائیوں
سے گونج نگاہ کا بھی مشکل ہو رہا ہے بعد ہر جان گھڑی دو گھڑی تک جستی میں پہچان [illegible] ہوا اسعد یہ آئے میں چار پہر دن کشتی
رہی شام کو عوجان نے کہا شاباش ہو تجھے اور تیرے کو دن بھر تو مجھ جیسے شخص سے لڑا اب رات ہوئی جاتی ہے آرام کرو صبح
کو ہم تجھسے پھر لڑینگے جیسا کچھ ہو گا دیکھا جائیگا ایرج چاہتا تھا کہ کچھ جواب دے کہ آقا کرک مست قلماق پاس کھڑے ہوئے
تھے بولے کہ او عوجان تو اپنی جان بچاتا ہے ایرج میدان سے تیرے روبرو کے ہرگز نہ جائیگا عوجان نے کہا کہ او بدھے
کیا کچھ میں دب گیا ہوں فقط اسواسطے کہتا ہوں کہ رات کو جو ہم پالشان کر بیٹھے اسکا کون تماشا دیکھیگا کسی کو کچھ نظر
نہ آئیگا آقا کرک مست قلماق نے کہا کہ بادشاہوں کو بات مصروف کرتے ہوئے دیر نہیں لگتی ابھی تمام میدان روشن
ہو جائیگا تم بھی اپنے لشکر سے روشنی طلب کرو ہم بھی روشنی منگواتے ہیں فقط حکم کی دیر ہے ابھی ہزاروں جھاڑ فانوس روشنی کے
آئے جاتے ہیں یہ سنکر عوجان نے حکم کیا کہ روشنی لاؤ اور ایرج سے کہا کہ ہم بھی کچھ کھاتے ہیں تم بھی کچھ کھا لو منگوا کر
کھاؤ جبتک جھاڑ فانوس آئیں اور روشنی ہو پھر ہم تم کشتی لڑیں یہ کہکر عوجان دریا باری کو کھانا کھانے میں مصروف
ہوا اور ادھر آقا کرک مست قلماق نے ایرج سے کہا کہ ہرگز تم کچھ نہ کھانا اور اگر کھاؤ گے تو پھر لڑنا دشوار ہوگا غرض
ایرج نے کچھ نہ کھایا عوجان کھانے سے فارغ ہو کر آیا اتنے میں روشنی بھی خوب ہو گئی اور کشتی ہونے لگی اور لوگوں
نے دیکھا کہ لڑائی اٹک گئی کمریں کھولکر اور زین پوش بچھا بچھا کر اپنے رسالداروں اور جمعداروں پاس آ کر بیٹھے
خوانچہ والے آکر موجود ہوئے شتربان اور گھوڑوں کو پانی لگا نے پانی پلانے لگے اور ادھر ایرج و عوجان مصروف
کشتی ہیں اور خلق خدا تماشائی ہے فراش ماہتاب نے چاندنی کا فرش گسترده کر دیا ہے اور سپہر فلک ایرج نوجوان پر گوہر
انجم نثار کر رہا ہے آقا کرک مست قلماق تحسین کر رہے ہیں غرض چار پہر رات کشتی رہی حتی کہ ماہ شب نشیمن راہ
انحطاط گزین گوشہ ہوا اور ترک خاور نے علم نورانی ہاتھ میں لیکر سمند فلک پر سوار ہو کر ظہور کیا صبح ہوئی وہی عالم
تھا کہ دست ہاتھی باہم لگا رہے ہیں غرض چار پہر دن بھی یوں ہی گذر گیا پیچھے علم لشکر اور سے سرخون کیا اور بہادت بہادر شب

دکھائی دیا بدستور سابق رات بھر بسر ہو گئی دن ہوا اب یہ حال ہو چکا کہ جہاں ایرج عوجان کو پکڑ لاتا ہے عوجان کا نکلنا
مشکل ہو جاتا ہے اور جہاں ایرج کو عوجان پکڑ کھینچتا ہے ایرج صاف مانند برق نکل آتا ہے پہر دن باقی تھا کہ عوجان نے
پکار کر کہا کہ اے ایرج میں ایک زور آخر کرتا ہوں ذرا خبردار رہنا ایرج نے کہا کہ یہ زور کہاں رکھ آئے تھے
اب تک نہ کیا عوجان پکارا کہ میرے بدن میں وہ زور موجود ہے وقت پر موقوف تھا ایرج نے ہنسکر کہا کہ میں خبردار
ہوں آپ شوق سے زور کیجیے دل کا حوصلہ نکال لیجیے عوجان دونوں بازو ایرج کے پکڑ کر چھاتی میں سر اڑا کر
لے دوڑا ایرج دم کے بھر دس پندرہ قدم کے شمار پر پیچھے ہٹتا چلا آتا ہے دونوں پاؤں پر لنگر رکھنے کا ارادہ کیا تھا کہ عوجان
سنبھلنے کا ارادہ کر کے پاؤں نہ جما پھر بائیں قدم پر قیام چاہا تھا وہاں بھی رنگ سا غرض پانچ یا چھ قدم تک عوجان کھینچ
لے گیا تھا کہ آقا گرگ مست قلماق پکار سکا کہ اے ایرج خبردار فنا دیکھے جاتے ہو ایرج نے کہا کہ ہرگز نہیں تجھے دیکھ
ذرا نگاہ کا چوکنا تھا کہ عوجان نے جھٹکا دیا کہ بایاں گھٹنا ایرج کا زمین سے جا لگا پھر جو ایرج نے لنگر مارا پشت پھک
غرق ہو گیا تھا اتنے میں عوجان نے گرز زنجیر میں ہاتھ ڈالکر زور دیا لیکن ایرج نے جنبش نہ کھائی عوجان نے ہاتھ
اٹھا لیا ایرج نے کہا کہ کیوں کچھ چھوڑ دیا عوجان نے جواب دیا کہ جتنا دم مجھ میں تھا میں کر چکا اب کچھ تجھ سے ہو سکے تو بھی
قصور و کوتاہی نہ کر یہ سنکر ایرج اٹھ کھڑا ہوا اور عوجان نے ہر چند لنگر قائم کیا مگر ایرج نے قائم نہ ہونے دیا جس طرح
آندھی میں پتا اڑتا ہے یا تاتا ہوا چلا جاتا تھا دس گیارہ قدم تک ایرج ریل لایا اور لوگ پکارے کہ اے عوجان سنبھل
بہت پیچھے ہٹ آیا عوجان نے کہا کہ حریف زبردست ہے میں کیا کروں کیونکر قیام کروں ذرا ادھر مڑنا تھا کہ ایرج
نے جھٹکا دیا کہ دونوں گھٹنے عوجان کے آشنائے زمین ہوئے عوجان نے چاہا کہ لنگر قائم کرے مگر ایرج نے کمر میں
ہاتھ ڈالکے بہ نیر اعظم آفتاب تاباں کہکر زور کیا پہلے زور میں تا بزانو دوسرے میں تا بکمر تیسرے زور میں تا بسینہ لا کر
طاقت بازو کا دیکر سر سے بلند کیا عوجان نے چاہا کہ پاؤں بغلوں میں اڑا کر دانوں پیچ کرے ایرج نے جھنجھوڑ دیا کہ پاؤں
لٹکے ہونے کہیں ہاتھ کے دستانے کہیں زرکش کہیں خنجر برق پیکر کہیں مانند طاؤس آتشبازی کے چکر کھانے لگا ایرج
نے چاہا کہ زمین پر مارے کہ عوجان نے کہا کہ اے ایرج نوجوان میں نے غلامی آپکی اختیار کی مجھے دار سلطان شاہ سے
علاقہ نہ ملکوت شاہ کی پرواہ تا زندہ ایم بندہ ایم ایرج نے عوجان کو آہستہ زمین پر رکھا عوجان قدموں پر
ایرج کے گر پڑا ایرج نے اسکے سے لگایا اسنے کہا کہ اگر حکم ہو تو اپنے لشکر کو جاؤں اور اپنے بھائی کو بھی کر لاؤں ایرج
نے کہا کہ اچھا جاؤ عوجان روانہ ہوا اور چاروں طرف ایک غلغلہ تھا کہ ایرج نے بہت بڑے پہلوان کو زیر کیا کار نمایاں
کیا اور عوجان جو اپنی بارگاہ میں آیا تو اپنے بھائی مرجان اور افسران فوج سے کہا کہ بھائی میں تو ایرج کا غلام حلقہ بگوش
ہوا اب مجھکو ملکوت شاہ سے کچھ غرض نہیں ہے میں ایرج کے پاس رہونگا تمہیں اختیار ہے چاہو میرے ساتھ چلو چاہو چلے جاؤ تمام
سپاہ نے کہا کہ ہم آپکے ہمراہ ہیں ہم محکوم آپ ہمارے بادشاہ ہیں صبح کو عوجان اپنے بھائی اور افسران فوج کو لیکر ایرج
کی خدمت میں آیا قدمبوسی حاصل کی آقا گرگ مست قلماق کو عوجان کے مطیع ہونے کی کمال خوشی ہوئی اور مالک بن ملکوت
شاہ نے جو سنا کہ ایرج نے عوجان کو زیر کیا پہلے تو اسے یقین نہ آیا جب متواتر یہی خبر آئی تو نہایت مسرور ہوا اور خوشی
سے پھولوں میں نہ سماتا تھا اور اقبال شاہ تو سوار ہو کر پہلے ہی ایرج کے پاس گیا ایرج قدمبوس ہوا عوجان بھی
قدموں پر گرا اب یہاں سے سب جانب شہر روانہ ہوئے مالک بن ملکوت شاہ دروازہ شہر تک آیا کہ ایرج آ کر پہنچا اور
قدموں کو بوسہ دیا بادشاہ نے گلے لگایا عوجان اور مرجان نے بھی عزت حاصل کی مالک خوشی خوشی ایرج کو لیے ہوئے بارگاہ میں آیا
جشن کی تیاری ہونے لگی اور یہ خبر ملکوت شاہ اور ارسلان شاہ کو ہوئی قریب تھا کہ مارے صدمہ کے جانیں نکل جائیں

کے آنے سے قطب دوران کی صورت بگڑ اپنے خیمہ میں آیا اور مالک بن ملکوت شاہ اور اقبال شاہ آکر جمع ہوئے حال ایرج
کی ایلچی گری کا انکو سنایا یہی باتیں ہو رہی تھیں کہ ایرج بھی داخل خیمہ ہوا قطب دوران غضبناک ہو کر بولا کہ ای ایرج تو ہمارا نامہ لیکر
گیا تھا تو دوالہبر سے صحبت ہوا اسکا کیا سبب مجھے خدا پرستوں کی عاقبت سے کیا مطلب ایرج نے کہا کہ اے قطب دوران مجھے خدا
ہوئی وہ تجلی چمکی آیا میں سے شرمندہ ہو کر انکی دعوت قبول کی پھر آوازی آئی اوس سلسلہ رسالت پناہ [illegible] کو دیکھ خود بخود
نہ جاؤ اور یہ سب ایک طرف حمزہ نے مجھکو بات تا سزا کے اپنا عیار بنایا تو نے مجھکو سزا دی تو چیلا چلا آیا یہ کہا کیا بس تازیانہ
اٹھا کر چاہا کہ ایرج پر مارے ایرج نے قطب کے پاؤں پر سر رکھ دیا اور مالک بن ملکوت شاہ اٹھ کھڑا ہوا دوسرے
اقبال شاہ اٹھ کھڑا ہوا کہا اب ایرج سے ایسی خطا نہیں معاف فرمایئے قطب دوران نے تازیانہ ہاتھ سے پھینک دیا اور کہا
کیا اعظم آج انکو جلا دیتے جو میں مانع ہوا تھا ایرج نے کہا کہ واقعی آپ نہ بچاتے تو کون بچاتا آپ مالک ہیں قطب دوران نے کہا
کہ حمزہ نے کیا جواب جنگ دیا پھر تو نے کیوں نہ مقابلہ کیا ایرج نے کہا کہ میں اب موجود ہوں جیسا ارشاد ہو وہ کروں پھر قطب دوران
نے آواز دی کہ ای ایرج اب تم بیان کرو کہ تجھے کیا کہا ایرج نے کہا کہ اب غلام کی عرض یہ ہے سب تو آپ نے ارشاد کر دیا ہیں آپ
طبل جنگ بجوائیے میں حمزہ سے لڑوں اور انکو جو برائی کی ہے اسکا عوض لوں قطب دوران نے حکم دیا کہ طبل جنگ نوازش میں
آئے ہرکاروں نے امیر نامور اور زمرد شاہ باختری کو خبر دی ان دونوں لشکروں میں بھی نقارہ غازی گرگرایا تمام رات
تیاری رہی صبح کو میدان داری ہوئی ایرج مرکب پر سے اتر کر سامنے قطب دوران کے آیا اجازت میدان کی چاہی
قطب دوران نے کہا کہ تجھے سپرد بخدا اعظم کیا ایرج میدان میں آیا مبارز طلب کیا لشکر اسلام سے پہلوان عادیان پور شدادیان
عمر و معدی کرب سے عزم میدان کیا لخت شدادی اٹھا کر بیچ پر گھوڑے کے مار کو دے کہ معلوم ہوا کہ میدان زمین کو چلے
گھوڑے سے لگے پاؤں اٹھا کر کھینچے پاؤں گھسیٹکر پڑے اس صورت سے انکو لیکر چلا کہ ایش نہ تھا ایسے گھوڑے کا نام
اور رخش کی اولاد میں ہے کوہ پا موں نورد نام ہے اسواسطے کہ پیشتر ایرج کا گھوڑا ہے اکیس گز کا [illegible] کا دورہ [illegible]
بڑی ہوتی ہے کہ گھوڑے کے چشم و گوش ذرہ تک چھپے ہیں [illegible] سے ہر گز رستے ہوئے ہیں وصل کلام پہلوان عادی
و عادی کار زار میں آئے ایرج کا دوران ہوا کوئی دو تین قدم عادی کا مرکب ہٹکر رہ گیا ایرج نے نام پوچھا بعدہ حربے
کا خواستگار رہا عادی کی معرفت سے انکار ہوا ایرج نے خبردار [illegible] ضرب نہ عادی نے تیر سکو زرب پر لیا آخر کار ایرج
نے چند طعن سے عادی کا نیزہ ہوائی کیا عادی نے تلوار کا وار کیا ایرج نے انھوں سپاہ گری [illegible] کی بچا کر قبضہ پر ہاتھ
ڈالا بیانہ زور کشتی کے ہونے لگے گھوڑے پیٹ کے بل بیٹھ گئے دونوں مرکبوں سے کودے سپر تلوار ہاتھ سے رکھکر پھر دست و
گریبان ہوئے کشتی ہونے لگی تین دن تک کشتی رہی تیسرے دن ایرج نے پہلوان عادی پر زور آزمائی کی لشکر نہ اکھڑا
ایرج حیران ہوا راوی لکھتا ہے کہ جب حریف عادی کے کمربند کی طرف ہاتھ بڑھاتا ہے تو عادی پیٹ پھلا لیتا ہے کمربند
غائب ہو جاتا ہے حریف کو کچھ نہیں آتا لشکر سی طرح نہیں اکھڑتا اور امیر سے بھی جب اس سے کشتی ہوئی تھی تو امیر بھی پیچ
لگ پوچھنے میں حیران تھے کمال پریشان تھے اسوقت بھی عمر نے حکمت بتائی تھی اسکے گدگدی کرو اور امیر نے انگلی کہ
میں ماری کہ تیغ شکم ہو گیا [illegible] ہوا کمربند نظر آیا اسوقت امیر نے کمربند میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا تھا ایرج بھی حیرت میں تھا کہ
کیا کیجیے مگر قطب دوران نے ایک پرچہ لکھکر ایرج کو بھیجا کہ تو اسکے گدگدی کر جب کمربند نظر آئیگا تو اٹھا لینا قصہ مختصر ایرج
نے قطب دوران کی تعلیم سے پہلوان عادی کو اٹھا لیا قطب دوران نے رومال ہلایا تمام آفتاب پرست پکارے
کہ جو قطب دوران کا دشمن اور بد خواہ ہو اسکا رو سیاہ ہو یہ سنکر امیر بہت آزردہ ہوئے اور منہ پر ہاتھ پھیر کر انتقام
بہا لینے بھی نہ بھگایا ہو تو ہم ابن حمزہ نہ کہا ہو گا طبل بازگشت بجا ہر ایک اپنے خیمے کو گیا امیر بھی میدان سے سب

دور تھی دور تھی جب نزدیک آگیا سپر کو ہاتھ سے چھوڑ دیا علی جد ہم کا پشت پر جا مجوا پنجہ خورشید دراز کرکے جھپٹی دی کہ تلوار
چھٹ پڑی اُسکے قبضہ کو اپنے چنگل میں لیا اور چاہا کہ ہاتھ مروڑ کر تلوار چھین لے ممکن نہوا دونوں پہلوان زور شکش کرکے ہو سنکے
گھوڑے پیٹھ کے بل بیٹھ گئے یہ دونوں رکیبون سے کود پڑے دامن گردان کر دو دو کشتی ہونے لگی تین پہر تک کشتی ہوئی
پہر دن باقی تھا کہ ایرج نے لنگر منار کا توڑ کر نکالا اور ہوا پر زنجیر فولادی کا کمر شکن باندھکر اپنے عیار کے حوالے کیا جنے
منار کی چاہا کہ جنگ مغلوبہ کرین بختیارک مانع ہوا طبل بازگشت بجا چوب پڑی دونوں لشکر پھرے دوسرا امیر بیٹھا دیں
بارگاہ سلیمانی ہوئے اور قطب دوران نے حکم کیا کہ منار کو طوق و زنجیر مین گرفتار کرو اور ہمارے سامنے لاؤ جب حکم
منار کو سامنے لائے منار نے بطریق لقا پرستان سلام کیا جواب سلام کا کسی نے نہ دیا قطب دوران نے بیٹھنے کا اشارہ
کیا وہ کرسی کا احمق کرسی پر بیٹھا ساقی کو اشارہ ہوا کہ جام شراب کا دے جب منار نے دو تین جام شراب کے پیئے دماغ ہوا
تاب سے گرم ہوا قطب دوران نے پوچھا کہ او منار تجھے ایرج نے کیونکر زیر کیا منار بولا کہ جسطرح بہادر کو بہادر زیر کرتے ہیں
قطب دوران نے کہا اب تو آفتاب پرستی اختیار کر اور بہت سا سمجھا کر کہا کہ لقا نہایت دروغگو اور کاذب ہے اسکو خدا
جاننا غیر مناسب ہے اور وہ ایسا ذلیل ہے کہ ایک ادنی عیار حمزہ نے اُسکی ڈاڑھی کا اپنے موت سے مجبور کر مونڈی اور اوسکو
خبر بھی نہوئی وہ قابل خدائی نہیں ہے منار نے کہا کہ میں نے لعنت کی لقا پر اور دین آپکا قبول کیا قطب دوران
نے کہا کہ نیر اعظم آفتاب تابان برحق ہے منار نے کہا کہ آفتاب پرست ہوا مجلس رنگا رنگ دیں ست تھا سونے میں جا خبر لقا کو
ہوئی بہت حیران ہوا اُسکے افسران فوج نے کہا کہ کبھی وہ کسی کا خیر نہ کریگا بختیارک بھی بولا کہ منار ایسا نہیں معلوم ہوتا
اور یہان منار نے دو ایک روز تامل کیا ایک دن شب کو دو پہر رات گئے زندانخانہ لاہوت شاہ پر آیا بہرام
آفتاب پرست نے کہا کہ تو کون ہے اُسنے کہا کہ میں ہون منار خارا شکن اگر اپنی زندگی چاہتا ہے تو ہٹ جا میں خداوند کی
کو رہا کرکے لیجاؤنگا بہرام نے نعرہ کیا کہ میں تجھکو کب چھوڑتا ہوں اور اپنے ساتھ والون سے کہا کہ لینا جانے نہ دینا اور خود بھی تلوار
کھینچکر دوڑا منار دو چار آدمیون کو مار کر بہرام سے مقابل ہوا بہرام نے تلوار ماری منار نے وار اسکا روک کر جو
تلوار ماری بہرام کے دو ٹکڑے ہوئے پھر تو لاشے لاش پر لاش گرا دی کوئی موکل زندانخانہ اُسکے مقابلہ میں نہ ٹھہرا سب
بھاگ گئے منار اندر گیا لاہوت شاہ کی قید توڑی اور گھوڑے پر سوار کرکے روانہ سمت لشکر لقا ہوا صبح کو
لقا اپنی بارگاہ میں بیٹھا ہے اور تمام لقا جمع ہوئے ہیں بختیارک مسخرہ پن کر رہا ہے کہ ہرکارون نے آکر خبر دی کہ منار
خداوندزادے کو چھڑا لایا لقا بہت خوش ہوا سردارون کو حکم دیا کہ استقبال کو جاؤ اسی اثنا میں منار مع لاہوت
آیا لقا کو سجدہ کیا لقا نے منار کو خلعت دیا لاہوت شاہ کو گلے سے لگایا بعد اُسکے منار سے بختیارک نے پوچھا کہ
تم کیونکر آئے اور لاہوت شاہ کو کس طرح چھڑا کر لائے اُسنے سارا احوال بیان کیا کہ بہرام آفتاب پرست
کو مار کر اور چند آدمیون کو قتل کرکے خداوندزادے کو چھڑا لایا اور راتون رات وہانسے بھاگ کر آیا بختیارک نے
جواب دیا کہ وہ آفتاب پرست تمہیں چین نہ لینے دیگا قیامت برپا کریگا آتا ہی ہوگا لقا نے کہا کہ او شیطان کیا بکتا ہے
بھلا وہ یہان کیا آئیگا بختیارک نے کہا کہ معلوم ہو جائیگا اور ادھر صبح کو قطب دوران دربار میں آکر بیٹھے ایرج آیا
مجرا کرکے اپنے دخل پر بیٹھا تمام سردار جمع ہوئے صحبت عیش برپا ہوئی کہ ہرکارون نے آکر یہ خبر دی کہ رات کو منار
خارا شکن بہرام کو قتل کرکے لاہوت شاہ کو چھڑا کر لیگیا ایرج نے جو یہ سنا آتش غضب کا اوسکے سینہ میں مشتعل ہوئی
تلوار ٹیک کر اُٹھ کھڑا ہوا کہ ابھی جاکر منار کو بسزا پہونچاتا ہون لاہوت شاہ کو لاتا ہون قطب زمان نے منع کیا کہ
زبدۂ آفتاب پرستان تم قصد دیگر دیگر نیر اعظم اُسے سزا دیگا اور منار سے قیدی کو بھی منگوا دینگے ایرج نے عرض کیا کہ یا

لیے ساتھ تھے جب صحرا مین پہونچے تو قراولون نے جھنڈی جھاڑی کا جھاڑنا شروع کیا تیتر اور بٹیر اُٹھنے لگے باز بہری
شاہین چھوٹنے شکار ہونے لگے عجب لطف تھا اشعار

کسی سمت چلین کہین ہیر ہان
ہر نردون کا جب کریگی تکلم
کیا شیر چونکا خمشیر سے

ہر نردون کا جو نرادہ ہو شکار
چہ نردون کی جانب پھر ارا ہوا
بجا تیغ سے تو گرا تیر سے

لگے باز ہا شون مین تھے باز دام
وہ کنجوں کی کہین جھڑپان جواب
لگے صید سب صبح سے جانور

کہ ہو طائر روح بھنے شکار
دل شیر وحشت سے ہو جگی آب
نہ چیتا بچا ایک بھی شیر نر

ایرج تو بیان سیر و شکار مین مصروف تھا کہین ہرکارون نے
نورالدہر کو خبر دی کہ ایرج برائے شکار گیا ہے شاہزادہ نورالدہر کو اشتیاق ہوا کہ چلکر ایرج سے ملاقات کیجئے حکم دیا کہ
ہم بھی شکار کھیلنے چلین گے بھلا ابھی ارادہ ہے اسد نے کہا کہ بھائی صاحب مین بھی آپکے ہمراہ ہون نورالدہر نے کہا کہ
تمھارے اطوار سے آگاہ ہون تم ایرج سے عداوت رکھتے ہو کبھی ہزار بیجا نے ہو کبھی باتین کرتے ہو خاموش نہین رہتے ہو
تمھارا ساتھ لیجانا مناسب نہین ہے تم اگر جاؤ گے تو میرا لطف شاذ کرو گے اسد نے عرض کیا کہ بھائی صاحب مجھے اس سے
کی دشمنی نہین مگر مین تو صاف گو ہون صاف صاف کہتا ہون فرخ بازارگان اسکا باپ موجود ہے ہزار بیجا خلاف کہتا ہون نورالدہر
نے کہا کہ تمھی بہتے تو ہمین سے واہیات بکنا شروع کیا مین تمکو کسطرح ساتھ نہ لیجاؤنگا اسد نے کہا کہ مین عہد کرتا ہون کچھ نہ بولونگا
بلکہ اسکی خدمت کرونگا اور سرد و گرم جاؤنگا غرض نورالدہر بھی شکار کھیلنے ہوا چلا جاتا ہے ادھر سے ایرج آتا ہے دونون
مین ملاقات ہوئی ایرج نے سلام کیا نورالدہر کی بلکہ وہ بھی مرکب سے اترا یہ بھی پیادہ پا ہوا اور ایک جھیل کے کنارے
فرش استادہ ہوا دونون آکر بیٹھ جاتے آگر موجود ہونے تابع ہوتے لگا جام جو گردش مین آیا کباب گوشت شکاری کے تیار ہو کر
آنے جاتے ہین اور یہ دونون کھاتے جاتے ہین اسد بھی اپنے رفیقون سمیت بیٹھا ہوا ہے سر نیچون پر ہاتھ پھیر رہا ہے ایرج نے
اسد سے بھی صاحب سلامت کی اسد نے یون سلام کیا جیسے کوئی اُٹھی ارادتا ہے ایرج نے کچھ اسکا خیال نہ کیا اب باہم صحبت
گرم ہے تھنڈی ہوا چلی آتی ہے صحرا کی فضا عجب لطف دکھاتی ہے ایرج نے نورالدہر سے کہا کہ ای شہریار وہ کونسا دن ہوگا کہ آپ
مجھے سرمیدان زیر کرکے بٹھائینگے اور مین آپکی اطاعت اختیار کرونگا یا مین آپ پر غالب آؤنگا اور اپنے لشکر کا شہریار کرونگا نورالدہر نے کہا کہ
مجھکو بھی یہی تمنا ہے کہ تجھ سے مقابلہ کیجئے دل کا حوصلہ نکالیے لیکن اسد یکلخت نہایت برہم ہوا اور قبضہ پر ہاتھ ڈالا نورالدہر
کا دھیان اسد کیطرف تھا کہا کہ بھئی خیر تو ہے کیا ارادہ ہے قبضہ پر کیون ہاتھ رکھا ہے اسد نے جواب دیا کہ بھائی صاحب آپ نے
فرمایا تھا کہ ایرج کے معاملہ مین دخل نہ دینا کچھ منہ سے نہ کہنا چپکے بیٹھے رہنا سو اب تک تو مین خاموش رہا مگر یہ تو نہین سنا جاتا
یہ ہزار بیجا کہے کہ مین تجھپر غالب آؤنگا یہ واجب القتل ہے مین اسے اسوقت خوب درست بناؤنگا نورالدہر نے کہا کہ بھئی جو مجھ
سے کہا مجھے کہا تمھارا کیا نقصان ہوا اور قطع نظر اسکے کوئی لفظ نا شائستہ نہین کہا فقط یہی کہا کہ مین غالب ہون تو آپ کا
بادشاہ کرون خدا نے ایک کو ایک پر غلبہ دیا ہے ایک سے ایک کو مغلوب کیا ہے فضلنا بعضکم علی بعض پانچون انگلیان برابر نہین
ہین مصرع خدا پنج انگشت یکسان نکرد * تمکو بگڑنا کب سزاوار ہے بیچارہ ہے اسد نے کہا کہ بھائی صاحب سب انسان
برابر نہین ہوتے اگر میری نسبت مین ایسا کلمہ کہتا تو مین جیتا اسکو چھوڑتا یہ ہزار بیجا آپکو بھول گیا بہت بھول گیا سر پر چڑھ
گیا ہے خدا کو بھول گیا ہے انسان کو چاہیے کہ خود کو سمجھے رہے کہ مین کون ہون مثل مشہور ہے کہ اپنا اپنا مقدر ممتاز نورالدہر نے کہا
کہ لیکن تم بہانے سے میری صحبت کو برہم کروگے سارا لطف کھو دوگے اسد نے کہا کہ بھائی صاحب آپکو اختیار ہے مین دخل نہ
دونگا اب کچھ نہ بولونگا لیکن ایرج ان باتون پر کمال برہم ہوا تھا کہ نورالدہر نے کہا کہ ای زبدہ آداب یہ تو سودائی ہے
اسکی باتون کا برا ماننا خلاف دانائی ہے ایرج نے کہا کہ مجھے آپکے سبب سے کسی سے تعرض کب ہے مگر اسد کا عالم ہے کہ آواز کسے
ہے کچھ کہتا ہے اپنی شجاعت سے نہین چوکتا ہے کہ وہ کہتا ہے کہ جو مجھکو دیوانہ جانتا ہے وہ خود سودائی ہے تم دیوانے کو سمجھ

ہرن بخود کو ہوش میں لاتے ہیں کہ طماس نے کہا کہ صاحبزادے چپکے رہو ان باتوں سے کیا حاصل ہے اسد بولا ای طماس تم بھی کچھ کو
بھی سنتے ہو دیکھو یہ بابی بھائی صاحب سے برابری کرتا ہے ای طماس یہ جب ہاتھ سے مارا جائیگا سر میں ان سے ہانکا دوں غلام
ایرج کو باتوں میں ٹالتے ہوئے ہیں مگر ایرج اسد کی باتیں سنتا ہے اور خاموش ہے بس ہے خیر نورالدہر کچھ نہیں کہتے کہ اس اثنا
میں دیکھا کہ ایک ہرن بڑا عظیم پیکر سامنے سے بھاگا جاتا ہے ایرج نے تیر و کمان اٹھا کر ایک تیر اس ہرن پر مارا کہ بائیں پہلو پر
لگ کے نکل کر باہر گذر گیا سامنے ایک شاہزادہ نورالدہر نے تیر مارا کہ وہ بھی نشانہ ہوا اسد نے تیر کمان میں پیوست کر کے سینہ ایرج
کا تاکا نورالدہر بہت مانع ہوا کہ اسد یہ کیا اسد بولا بھائی صاحب اپنے ہرن کو شکار کیا میں نے اپنے صید کو تاک لیا
نورالدہر غضبناک ہو کر زیادہ باتیں نہ بنا اتنا جہالت کو کام نہ فرما القصہ لوگ جا کر اس ہرن کو اٹھا لائے ذبح کیا ابھی وہ
ہرن سامنے پڑا تھا کہ گرد اٹھی اور عمرو بن رستم تیر و کمان ہاتھ میں لیے ہوئے پہونچا دیکھا کہ ہرن ذبح کیا ہوا پڑا ہے پکارا کہ یہ
شکار کسنے صید کیا نورالدہر آگے بڑھ کر بولا کہ ہمیں کچھ بے جا سرزد ہوئی ہیں نے تیر مارا اسد نے کہا کہ ای عمرو بن رستم شکار
صید کر دا ایرج نے نشانہ کیا نورالدہر نے گھور کر اسد کی طرف دیکھا اور عمرو بن رستم سے کہا کہ تم آدمی بڑا فسادی کہ کیونکر ایسی
باتوں پر زیادہ ہی باتیں کیں کہ درست شاہزادہ خاور سپاہ دکھائی دیا اسد نے دوڑ کر کہا کہ بھائی صاحب اس جزا رپچھ
سے قیامت برپا کی عمرو بن رستم کے صید کو صید کیا ابھی اسد یہ کہہ رہا تھا کہ سامنے سے نورالدہر اور ایرج دونوں آئے
قاسم کو سلام کیا اور پھر کب برے اثر کر ادبی صحبت میں آئے ایرج نے عذرخواہی کی کہ میں نہ جانتا تھا کہ آپکے بھائی کا شکار ہے
قاسم بولا کہ بھئی خوب کیا نادانستہ کیا خطاوار ہے اور اسد سے کہا کہ بھئی یہ تجھے صید کرنا تو گوارا تھا تم خفا ہو اسد علاج خاک
ہو گیا اپنے دل میں کہنے لگا کہ جانے بس کہ خوبصورت ہے اسی سبب سے سب طرح دیتے ہیں عوض نہیں لیتے ہیں اور عمرو بن رستم سے
خطاب کیا کہ بھائی ہم تم چلکر ایک گوشہ میں بیٹھیں جب ایرج سامنے جائے تو اسے قتل کریں عمرو بن رستم نے کہا اچھا غرض یہ
دونوں علیحدہ ہو رہے اور بیٹھے نورالدہر ایرج قاسم یہ تینوں ایک جگہ ہم صحبت ہوئے ناچ شروع ہوا دورہ جام گردش میں
آیا اگر کہ کہانے لگے کہ اب تیار ہو کر آنے لگے قاسم کا یہ عالم ہے کہ ہر بار یہ قصد کرتا ہے کہ ایرج کو اپنے کلیجے میں رکھ لیجیے تصدق
ہو جیے گرد پھر جیے اور ایرج کا بھی یہ حال ہے کہ دست بستہ عرض کر رہا ہے کہ مجھکو بھی آپکی قدم بوسی کی نہایت آرزو تھی اور میں تو
یہ چاہتا ہوں کہ اگر کسیطرح سے دین و مذہب کا فیصلہ ہو جائے تو ہم آپ یکجائی ہو جائیں اور قاسم کبھی ایرج کو جام شراب دیتا ہے
کبھی گزک کباب دیتا ہے کبھی کیا اچھے ہیں اور تحسین حال قطب دوران بار بار ہے کہ ملک بحر گوشہ سے کیونکر آئے اسی کا
استفسار ہے ایرج حال ترک لوش کے مارے جانیکا پوچھتا ہے غرض ایک دوسرے سے بغلگیر ہوتا ہے نورالدہر بھی ایرج
نوجوان سے مخاطب ہے اور کہتا ہے کہ شاہزادہ خاور سپاہ میرے قبلہ و کعبہ ہیں انکی کیا تعریف کروں جو جو کہ کام انھوں نے کیے
ہیں بشر سے نہیں ہو سکتا کیا کہوں لشکر لقا خدا سے باخبر ہیکہ جہان چونسٹھ لاکھ سوار کی چھاونی پڑی رہتی ہے بشخون بہم پارہ
انکے سامنے کیا کچھ بی شجاعت کا نام لے لیا شوری کا دم بھرے اور قاسم نورالدہر کے اوصاف بیان کر رہا ہے کہ جالیسا بہادر ہے
کہ طماس ایسے شخص کو فرزند امیں میں زیبا لقا ایسا مند آور کو قلعہ مغربی حصار سے قلعہ شام دوزنک کے ساتھ کوس کا کا
ہر ایک ہاتھ پر اٹھا لائے ہوئے یہ کیا ہی باتیں تھیں ناچ ہو رہا تھا کہ ایک طرف سے شاہزادہ عالم گرد و رستم شکوہ سرفتنہ ملک باختر
رشک سہراب دشمن بدیع الزمان گرد و لشکر شکن شکار کھیلتا ہوا نمودار ہوا نورالدہر بواسطہ استقبال دوڑے اور ایرج
ساتھ نورالدہر کے چلا قاسم تعظیم کو اٹھ کھڑا ہوا بدیع الزمان بھی صحبت میں آ کر بیٹھا سب نے استفسار مزاج کیا پھر قاسم
کو ناچ کا حکم دیا اب باہم شراب چل رہی ہے جلسہ پر شباب جم رہی ہے ناگاہ ایک طرف سے ایک اژدہا مے آتشفشاں پیدا ہوا اور اس
صحبت کی طرف رخ کیا یہ سب شیر بیشۂ شجاعت اٹھ کھڑے ہوئے قاسم تلوار کھینچکر دوڑا بدیع الزمان بھی بڑھے قاسم نے تو یہ بچہ

لشکر سپاہ میں اور تمام سرداران ذیشان ہمراہ ہیں پر تا صاحبقران زمان کا کہ نام اُسکا قاسم تھا اسکا اژدہا نگل گیا ہے
سب اژدہے کے پیٹ میں بیٹھے ہیں فلک کے ستائے ہیں سعادت شاہ یہ خبر سنکر پیادہ ہوا اور ملازمت کے واسطے چلا اور ہوش
پر حمزہ صاحبقران کے سر جھکایا امیر بالتوقیر نے گلے سے لگایا حال اژدہے کا پوچھا اُسنے عرض کیا کہ حضور شہر میں
تشریف لے چلیں جو کچھ کہ معلوم ہے بیان کرونگا جو کچھ کہ اس ذرہ بیمقدار کو میسر ہے تناول فرمائیے فقیر خانے کو رشک
باغ ارم بنائیے صاحبقران نے فرمایا اچھا کیا مضائقہ ہے ہمراہ سعادت شاہ کے روانہ ہوئے سعادت شاہ نے
مسند زرنگار بچھائی تا ایوان بادشاہی پا انداز زربفت کا [illegible] جواہر کی نثار کرتا ہوا بکمال عزت و حرمت و با مصاحبان
بادشاہی میں لایا دعوت کا سامان آراستہ کیا محفل عیش و طرب برپا ہوئی بعد کھانا کھانے کے امیر نے احوال اژدہے
کا پوچھا سعادت شاہ نے کہا او شہریار جہان سے قریب ایک پہاڑ ہے کہ مشہور کوہ اسکا نام ہے عجب کیفیت کا مقام
ہے اور وہاں ایک غار عظیم الشان ہے اسمیں سے ہر وقت دھواں نکلا کرتا ہے اور یہ اژدہا اُس غار سے نکلکر شہر میں
آتا ہے ہر طرف جاتا ہے لوگ اُسکے ساتھ ساتھ پھرتے ہیں کسی کو ایذا نہیں پہنچاتا ہے اور یہ طرفہ تماشا کہ اکثر باشندگان یہاں
کے باتیں کرتا ہے امیر نے فرمایا او سعادت شاہ یہ اژدہا میرے بیٹے کو نگل گیا ہے میں اسکو بغیر مارے ہرگز نہ چھوڑونگا
جہان ہے وہیں جاکر مارونگا اپنی جان دونگا سعادت شاہ نے ہاتھ باندھکر عرض کیا حضور کو اختیار ہے مگر وہ
اژدہا مہینوں نا معلوم ہوتا ہے اب نکلے یا دن نکلے کیا اعتبار ہے امیر نے فرمایا کبھی تو نکلیگا سعادت شاہ نے کہا او
شہریار جہان ایک چیز عجائب و غرائب اور ہے ارشاد ہو تو عرض کرون حکم ہوا بیان کر سعادت شاہ نے کہا کہ
حضور منصور کوہ پر ایک قصر [illegible] مثل آسمان بلند ہے مانند ایوان شاہی کے بنا ہے سقف و ستون طلائی آئینہ جواہر نگار
جڑا ہوا ایک دریچہ طلائی ہے اُس قصر میں نمایان ہے صبح کو جب آفتاب نکلتا ہے عکس آفتاب کا اس دریچے پر پڑنے سے یہ معلوم
ہوتا ہے کہ دوسرا آفتاب نکل آیا عجب لطف نظر آتا ہے پھر ایک ہوا آتی ہے وہ پردہ سرکا اُٹھا ہے [illegible] عجب
ہو جاتا ہے چالیس دروازے اس دریچے کے دکھائی دیتے ہیں اور بجتے ہیں وہ بھی وا ہو جاتے ہیں ہر دروازے میں ایک ایک
عورت حسین منقش آتشین پیرہن [illegible] نظر آتی ہے بعد اسکے ایک نازنین مہ جبین مہر تمکین [illegible]
ادا [illegible] جواہر میں غرق اُس دریچے طلائی میں کرسی جواہر کی بچھا کر بیٹھتی ہے کہ شہزادہ تماشا [illegible] حسن و
جمال میں شہرۂ آفاق قطعہ زہے رنگین ادا و جامہ زیب ⁂ نگار جانستان و دلفریب ⁂ کہ جبار اژدہا [illegible] ہرگز نہ [illegible]
پارسایان را شکیبہ [illegible] گلے میں ہیکل الماس کے نگینون کی پڑی ہے کہ جسکے دیکھنے سے جی بیکل ہو جاتا ہے ہاتھ میں اسکے ایک
ترنج ہے کہ ہر شخص اس سے صدمہ اُٹھاتا ہے حاصل کلام جو اس نازنین کو دیکھتا ہے دلدادہ و شیفتہ و فریفتہ ہوتا ہے دمبدم ولولہ
شوق بڑھتا ہے پھر ایک شعر عاشقانہ پڑھتا ہے وہ نازنین اُسی ترنج کو مجمع عشاق میں پھینکتی ہے جو شخص اُس ترنج کو اُٹھا کر
سونگھتا ہے گریبان چاک کرتا ہے اپنے کو ہلاک کرتا ہے ایک سمت ایک برج نظر آتا ہے اُس برج پر ایک کبوتر باندہ بیاض رنگ
پنجے جیسی طلائی [illegible] میں کبوتر اڑتا ہے ایک زنجیر طلائی اُس برج سے لٹکی رہتی ہے ہر شخص اُس ترنج کو سونگھ کر دیوانہ
ہو جاتا ہے جوش جنون میں بڑھتا ہے زنجیر طلائی کو پکڑ کر چڑھتا ہے جب قریب برج کے پہنچتا ہے کہ اوپر چڑھ جاوے
اپنے کو اُس نازنین تک پہونچاوے اُس برج میں ایک سوراخ پیدا ہے اُس سوراخ سے ایک ہاتھ نکلتا ہے اُس
شخص کو اندر سوراخ کے کھینچ لیتا ہے بعد ایک ساعت کے اُس شخص کا سر کٹا ہوا سوراخ سے [illegible] باہر پھینکدیتا ہے
پھر وہ نازنین وہاں نظر نہیں آتی ہے کھڑکی بند ہو جاتی ہے یہ تماشا ہے دیکھتے ہیں حال نہیں کھلتا کہ کیا بھید ہے
صاحبقران عالیشان نے کہا مجھے یہ طلسم معلوم ہوتا ہے وہ اژدہا بھی کوئی ساحر ہوگا ہم وہاں ضرور جاکر اُس مقام کی

دیکھنے لگے تعاقب کار عمرو بن امیہ ضمری کی وہاں گلیم عیاری اوڑھے ہوئے پہونچ گئے سنا کہ حمزہ صاحبقران طلسم کیونکر جائینگے
سوچے ایسا نہو ایرج بھی ساتھ حمزہ کے جائے گرفتار طلسم ہو جائے آج شب کو اسے کسی طرح بہانے سے لیچلو یہ سوچکر خاموش ہو رہے
جب رات ہوئی ایرج نوجوان کو مع رفقا بیہوش کر کے زنبیل میں ڈالکر لیگئے دوسرے روز ایک صحرا میں پہونچے
اتفاقاً ایک سوداگر کا قافلہ وہاں اترا ہوا تھا دیکھا کہ غلام اس سوداگر کا گھوڑوں کو پانی پلا رہا ہے عمرو نے حکمت عملی
سے اس غلام کو قتل کیا گھوڑوں کو چند قبضے میں لیا ایرج کو مع رفقا زنبیل سے نکالکر فتیلہ رفع بیہوشی روشن کردیا
خود گلیم عیاری اوڑھکر غائب ہو گیا ایرج کی جو آنکھ کھلی اپنے کو مع رفقا ایک صحرا میں پایا چند آدمی اتنے ہی گھوڑے دیکھ
کے بندھے دیکھے ایرج نوجوان نہایت حیران و پریشان دل میں سوچا کہ میں تو ہمراہ حمزہ صاحبقران شہر زرافشان چلا تھا
میں یہاں کون لایا اسی فکر و تردد میں ارادہ کیا گھوڑوں پر مع رفقا سوار ہو کر روانہ ہو کہ آسمان پر روشنی ہوئی دیکھا
قطب دوران چلے آتے ہیں لیکن تیوری چڑھی ہوئی خشم و غضب میں بھرے ہوئے ایرج واسطے قدمبوسی کے دوڑا
جب قریب پہونچا قطب دوران للکارے ای ایرج جگر بند لاکھوں مرتبہ کہا کہ خبردار خدا پرستوں سے ملاقات نہ کر
یہ دشمن دین و ایمان ہیں ہم ہے قطب دوران ہیں لیکن تو نے کچھ ساعت نہ کی شکارگاہ میں لزال الدہر و قاسم
بدیع الزمان یہ سب کے سب موجود تھے تو نے کسی سے کچھ پرہیز نہ کیا یہانتک تو نے سنا جب قاسم کو اژدہا نگل گیا
عزیز سب روتے ہوئے ساتھ ہو گئے تو انکے ساتھ کیوں گیا اور ایسا از خود رفتہ ہوا کہ ہمارا خوف کیا نیر اعظم کے غضب
دماغ لشکر کو اڑا اٹھایا ایرج چلایا ای قطب دوران جو کچھ آپ فرماتے ہیں بجا ہے فی الحقیقت میری خطا ہے اب اس جرم کی
ایسی تقصیر نہوگی حضور میرا قصور معاف فرمائیے غضب نیر اعظم سے بچائیے یہ کہکے دوڑکر قدموں پر قطب دوران کے
گر پڑا قطب دوران نے ایرج کو گلے سے لگا لیا کہا ای ایرج خبردار کبھی خلاف نیر اعظم کوئی امر نہ کرنا آفتاب تابان
فرماتے ہیں کہ اسکو ابتدا آ کر کے مستغلاق جلا دوں مگر میں نے بہت سی سعی کی اب ایرج سے ایسا قصور نہوگا
تب حضرت نیر اعظم کا غصہ فرو ہوا پھر کہا کہ نہیں معلوم اس عرصہ میں لشکر پر کیا گذری جلد جانا چاہئے چلو اہل لشکر کی خبر دیں
خدمت میں آفتاب تابان کی جاتا ہوں یہ کہکر طرف آسمان کے بلند ہوا وسط سما پہ جاکر صدائے آتشبازی مارا روشنی ہوئی
بلکہ خوشبو پھیلی تمام صحرا معطر ہو گیا ایرج نے اپنے رفیقوں سے مخاطب ہو کر کہا کیوں صاحبو قطب دوران کی کرامت
کو دیکھ لیا یزدان پرست انکو عمرو بتاتے ہیں کہاں عمرو بد ذات کہاں یہ صاحب کشف و کرامات سب نے کہا آپ ان
خدا پرستوں کی باتوں پر نہ جائیے کسی کے کہنے کو خیال میں نہ لائیے یہ تو سب کو برا جانتے ہیں سوا خدا کے تا دم مرگ
کسی کو نہیں مانتے ہیں سمجھتے تو آفتاب پرستی سے کوئی دین روشن نہیں ہے یاد کیجئے آپ نے نیر اعظم نے ہم سب کو شہر زرافشان
سے فرشتوں کے بیچ گرا ہمکو اٹھوا لیا انکو اسلام خبر بھی نہوئی کہ کون لیگیا غرض یہ سب تو اسی طرح باتیں کرتے ہوئے طرف شہر

اختر روانہ ہوئے انکو تو راہ میں چھوڑئیے

## اب کچھ احوال لشکر اسلام و لقا بد انجام کا سنئے غزل

داغ داغ ای گل تری فرقت میں ہم سینہ ہیں
منہ چھپائے ہم کفن سے آج کس دن کے ہیں
کنکر ہو رہے بیت کوئی خالی نہیں
آرزو سے دوست ہے لیکن دل افسوس میں ہیں
مگر جدائی بیقراری کیوں بتائی ہر گھڑی

پھر کہیں نہ انکو ہے وا سینہ میں
دست گل میں ہیں بلبل کی ہے یاد صحت
دست و ہیں مرتے تم جان و دل سے خوش نہیں ہیں
شورش مختصر سال کو تکلیف فقط نہ
چند خط اشک خواہید سر ہاں ہیں ہو گیا

بعد مردن اسقدر ہم کو گناری بڑی
آپ بیمار ہیں اس جنوں جنگل پر پریش
انکو ہوا اپنی تنہا منع وصلت ہیں قبر
سو طرح کی آفتیں باقی ابھی مرض ہیں ہیں
حضرت حیرانگی دست جنوں سے پہ چھپے

تیسرے دم شمشیر میں سب خدا پرستوں کی موت لقد پر کر دی کوئی آفتاب پرست جیتا رہے یا ہوسکے زندہ نہ بچیگا اُس نے اپنے
گینڈے کو جولان کیا ایک بار گرد میدان میں آیا سارا میدان کا دکھایا خوب عرق عرق ہو گیا ابھی اُس کا عرق کر لایا اُس
گینڈے کو روک کر کھڑا ہو گیا اپنے دم کو آراستہ کرتے تھا بعد دم بھر کے آواز دی ای آفتاب پرستو جلد میرے مقابلے
کو نکلو یا آکر لقا کو سجدہ کرو آس صابر نے جلدی کر رہا پر کہ میدان میں فتوت آفتاب پرست برائے مقابلہ نکلا بعد تھوڑی
سی گفتگو کے نیزہ بازی ہونے لگی آس نے نیزہ دکھا لیا اسکے تلوار ماری اسنے تلوار کو روک کے خود ضرب لگائی سپر کو کاٹا
سر پہ پڑی خود و بلند عرق چین زرہ دوپ کو کاٹ کر دو ابرو درآئی فتوت نے داستانہ مارا گھوڑا اور تل کی کمر سے
دریا سے خون جاری ہوا اشق طاری ہوا الغرض دوپہر تک کئی آفتاب پرست ہاتھ سے آس بن الوس کے مارے
گئے اب پر ابعد ہو گیا کسی کی آواز میں آس نے دین کوئی مقابلے کو نہیں آیا اُسوقت آس گینڈے کی ہزار گی آفتاب پرستان کا
لشکر بے گھوڑا تو در پھٹنے لگی لقا نے فوج کو اشارہ کیا تمام فوج عم لقا سے بڑھے لگے آس دوڑے بڑی جنگ مغلوبہ ہوئی اُس کا
[illegible] قریب اقبال شاہ کے پہونچا اقبال شاہ برابر مقابلہ ہوا آس نے اسکے حربے کو روک لے کمر میں ہاتھ ڈالا کر
اٹھا لیا علم کو قلم کیا آفتاب پرست شکست کھا کر بھاگے کوہ اختر پر چڑھ گئے آس فتح پا کر خدمت میں لقا کی آیا لقا نہایت
خوش ہوا سو جواہر نثار کر دیا اقبال شاہ کو طوق و زنجیر میں گرفتار کر کے دمدمہ کے تہخانے میں بھیجا بختیارک نے کہا دو بیان
دوران ای آس بن الوس عالیشان اب کل خدا پرستوں کا خاتمہ کر دو آس نے جواب دیا وہ کل بھی ایسا ہی ہوگا لقا
سے کامل جنگ بجوا دے لقا نے حکم دیا کہ جلد طبل جنگ بجے اُسی وقت نقارہ زنی پر چوب پڑی ہر کاروں نے خبر لشکر اسلام
میں پہونچائی یہاں بھی کوس حربی پر چوب پڑی کہ شب تیاری جنگ میں بسر ہوئی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آ کے
صف آرائی ہونے لگی طرفین سے ابھی کوئی نہیں نکلا نقیبوں نے نقاب لیلی شب کی رخ کر گرد صحرا سے اُٹھی ہر کارے
واسطے خبر کے پروانہ ہوئے جب واضح ہوا کہ دیکھا کہ تین سو علم سنہری و نشان جس کہ سواروں کے نمایاں ہونے
اور ہر ایک علم کے پھریرے پر تعریف خدائی لقا کی تحریر بعد اُسکے خاص برداروں کے غول بعد اسکے مرکب تتاری و زنگی و
حبشی و چینی و عراقی و عربی با ساز و سامان مرصع کار بعد اسکے ہزار بار سرجوان بادلے کی قلعیان کمر میں بندھی ہوئیں
کتبہ دن سے پاجامے چوڑی دار پہنے ہوئے گھٹنوں تک مخمل دبے ہوئے ہزار سے خچروں کے دالوں پر چڑھے ہوئے
چہرہ کا ذکر ہوئے اس سامان سے چلے آتے ہیں بعد اسکے جدہ زنار سلسل کھینچی کر گردن پر سوار چلا آتا ہے جس کی سواری
پشت پر ایک چتر پوش بجز پوش بصد جوش و خروش چار آئینہ لگائے سامنے نمودار ہوا آدمی کہتا ہے کہ نور الدہر
بدر کو پکڑ کر شہر سحاب میں قید کیا تھا پر بھی جادو قید سے ہا کے جزیرہ فندق میں لائی اور ایک تختی فولادی اسکے بدن پر
تھا سکی آنکھ پر بند کیے تھے ہیں بدر کے بھتائی اور بچا دیا بسبب اس تختی کے کوئی حربہ جیتے بدن پر تاثیر نہ کرتا اس کام
جزیرہ فندق سے اس کا فرنے خروج کیا پہلے ملک سنجان کا راستہ لیا جب وہاں پہونچا کامل خان بن کتاب سے
اُسکا مقابلہ کیا بسبب اس تختی سحر کے کہ ہم اُس تختی کا خفتان مرصع بند ہو کوئی حربہ واسطے بدن پر کارگر نہ ہوا آخرکار
کامل خان بدر کے ہاتھ سے زخمی ہوا یہ ہوئے گرفتار کر لیا ملک سنجان پر اپنا قبضہ کیا اب یہاں اس قصد سے آیا
ہے کہ اہل اسلام کو قتل کر دوں لقا اسکے آنے سے بہت خوش ہوا اور یہ ہوئے لقا کو پیر اکیا لقا نے آواز دی ای بدر
تیرے آنے سے خدائی کو بڑی قوت ہو گئی اب تو ان بندگان خوابی کو سزا دے اور مجھکو لیکر قتلول پر پہنچا بدر نے وہیں
کیا خداوند ایسا ہی ہوگا یہ کہکر میدان میں آیا مبارز طلب کیا جمشید بن قباد مرکب کو پھیر کر سامنے تخت بادشاہی کے
آیا اجازت میدان چاہی بادشاہ نے فرمایا کہ جاؤ خدا تمہارا نگہبان ہو جب ہم کلاہ عزیمت عنایت کیا جمشید

اُس جام کو پیکر بادہ گلگون کی پر سوار ہو دونوں مقابلے پر آکر نگاورزن ہوئے مرکب دونوں کے پانچ پانچ سات سات قدم
پیچھے ہٹ گئے پھر رانوں میں مسل مسل کے دونوں سامنے آئے بدر نے نام پوچھا جمشید نے کہا کہ میں بھائی ہوں بادشاہ لشکر
اسلام کا بدر نے کہا بہتر یہ ہو لقا کو سجدہ کر جمشید نے کہا او نابکار قابل لعنت بدر یہ کلمہ سنکر نہایت درہم برہم ہوا کہا خیر معلوم
ہوگا قضا تم سب کی دامنگیر ہے میں تم سب کے لیے ملک الموت ہوں ای بدر جو کچھ فن سپہگری سے جانتا ہے ظاہر کر تاکہ دل میں کوئی
حسرت تیرے دل میں باقی نہ رہ جائے جمشید نے کہا ہم کبھی پیشدستی نہیں کرتے جب تیری طرف سے وار ہوچکیگا ہم بھی جوہر تجھ پر کھولینگے
بدر نے کہا خیر اور برچھا لیکر نیزہ ہلایا جمشید نے نیزے پر نیزہ روکا نیزہ بازی ہونے لگی جمشید نے بدر کا نیزہ ہوا کیا بدر
نے تلوار ماری جمشید نے سپر پر روکی تلوار رد کرکے بدر پر تلوار ماری بدر نے بیٹھنے پر روکی تلوار جمشید کی اُچٹ
گئی بدر نے تبرز مارا جمشید کے سر پر چار آئینہ کا گرچہ دو ابرو در آیا جمشید نے دستانہ مارا تبرز تو سر سے نکل گیا لیکن دریا سے
خون سر سے جاری ہوا غش طاری ہوا بدر نے جمشید کو گرفتار کیا طبل بازگشت بجاکر پھرا صحبت میں لقا کی آیا بہت کچھ
لات و گلات بکھتیارک سے کہا ای بدر جب وقت پر تم یہاں آکر جو پیچھے کہ لشکر اسلام میں کوئی سردار نامی نہیں
سب کو بلا خوف و خطر قتل کرو کسی سے نہ ڈرو بدر نے کہا ایسا ہی ہوگا یہ کہکر طبل جنگ بجنے کا حکم دیا ادھر لشکر اسلام حیران
و پریشان اداسی چہروں پر چھائی ہوئی بیٹھا تھوڑے ہی عرصہ میں ہرکارے خبر لائے عرض کی حضور بدر نے طبل جنگ
بجوایا کل ہی ارادہ اُسکا مقابلہ کرنے کا ہے ادھر بھی نقارہ خانہ پر چوب پڑی چار پہر رات تیاری جنگ میں بسر ہوئی
دم سحر دونوں لشکر میدان کارزار میں آئے صف آرائی ہوئی بعد آراستگی صفوف کے نقیب نسب دلیر چلے گئے
بدر یک و تنہا رزمگاہ میں آیا مبارز طلب کیا لشکر اسلام سے شمشیر زن و شیر بیشہ وغا ہم سر شجاعت شعار
صف شکن و صفدر اسد بن کرب دلاور نے گھوڑے کو اُٹھایا جب سامنے پہونچا بدر نگاورزن ہوا بدر نے اُدھر یاد دیکھا
ایک جوان ماہ طلعت خورشید صورت آنکھوں میں لال لال ڈورے نشہ وحشت کے بڑھے ہوئے گریبان مانند صبح صادق چاک زرہ
آستین تک کھلی ہوئی نہایت شوخ و چالاک بدر نے کہا شعر بگو نام خود را درین انجمن * کہ بسیار شد آدمی سوختہ من * اسد نے
دو کہا نعرہ اسد ناصر اسلام جری و دلیر * کہ آب در شیر شود طعم خیر * بدر نے کہا آج لوگوں نے تیرے نام پیدا کیے لیکن اب تمہارے
اقبال پر زوال آیا ادبار میں تم سب گرفتار ہو حمزہ مع فرزندان نامی و سرداران گرامی غضب خداوندی میں گرفتار ہے تم کو زانسب
دوزمہ ہو زمرد شاہ کو سجدہ کرو تمہاری خطا معاف ہوجائیگی اسد للکارا ای گبر ناحق شناس ای کندہ ناتراش یہ تو کیا فضول
بکتا ہے ہم اس بیجگو جسکو سجدہ کرینگے سوا لعنت کے اور کیا اسکے حق میں نکلینگے لاکھ لاکھ لعنت ہو لقا پر اور اُسکے
پرستاروں کے یہ سنکر بدر کا سنگر نعل در آتش ہوگیا آواز دی ای جوان بد بخت اپنے منہ سے نکال زبان کو تھام
دیکھ تجکو مزا اسکا ابھی دیتا ہوں شعر بیار آنچہ داری ز مردی نشان * کمان کیانی و گرز گران * اسد نے کہا او دشمن دین
ہم ہمارا دستور نہیں کہ پہلے حریف پر ہم وار کریں بدر نے پھر وار کیا گرز سب آیا بزور سر شور بر نیزہ اسد پر مارا اسد نے تیزی سے
بدر کا نیزہ بازی ہونے لگی بعد دو ساعت کے نیزہ اسد نے ہاتھ سے بدر کے نکالا بدر آگ ہوگیا تلوار کا وار کیا اسد
نے رد کی باہم تلوار چلنے لگی بدر جب تلوار مارتا تھا اسد سپر کو بچا جاتا تھا اور جب اسد نامدار کا وار چلتا تھا بدر بھی
سپر کرتا تھا صاف تلوار اچٹ جاتی تھی غرض اسد نے بہت سے وار بچا کر اسپر کرسی کا گرز خوار کا مارا اسد نامدار زخمی
ہوا حالت زمزاری میں تن بدن بے سر تلوار ماری بدر نے وار کو رد کرکے اچھلا اسد نامدار چوپایا ہوگیا بیہوشی طاری
ہوگئی بدر نے اسد کو باندھ لیا خدمت میں لقا کی بھیجدیا پھر مبارز طلب کیا عمرو بن رستم مقابلے کو آیا بدر نے اُس
شجاع جوان کو دیکھکر نام پوچھا اُس جوان نے کہا میرا نام عمرو بن رستم ہے چھوٹا بھائی قاسم کا ہوں جد اکثر کے خوب

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرتا ہوں ولی بیکسی و غم پہ نظر ہے / تسکین ہے کوئی اسکا موقع نہ یہاں ہے | اسواسطے یارو یہ غضب جاگزیں ہے / اودہم کہ خبر بھی نہیں کچھ فکر قدم ہے | ایسی آہ و فغان کبھی نہ کچھ ہم کو / مشہور ہے تسلیم سے باقی تنہا | ابتک ہیں کہ روئے ہیں ہم کہتے ہیں / ابھی نشہ سے مئے شرب دہر ادا ہے |

| | |
|---|---|
| در عشق وہیں باز دنیا ہوسا گئے | غالب کو ہرا کیوں نہ ہوا جان اسکے |

سیاحان تماشاے غرائبات عجیبہ و سیر کنندگان قصص پر برکات لطیفہ نے یوں بیان کیا ہے کہ صاحبقران با وفا مع سرداران نامدار شہر درافشان حصار میں جلوہ فرما ہیں اور حال طلسم جان بحیات کہ اسکو طلسم فنتری دیوانہ بھی کہتے ہیں سعادت شاہ کی زبانی معلوم ہو چکا ہے صبح کو وہاں جانے کا ارادہ ہے القصہ جب شب گذر کر وقت سحر نمودار ہوا تب امیر مع اپنے سرداروں کے بستر خواب سے اٹھے ہیں امیر نے فرمایا کہ یہ کام بھی درد کا ہے اسکو یہ کب گوارا تھا کہ ہمیشہ ہمارے ساتھ رہتا ہر دم کہ وقت پڑا تھا ہم اپنا ہمارے سامنے سے اٹھ گیا ہم تم دو ساعت بیٹھے رہے یہ کہکر آبدیدہ ہوئے نادر علم شاہ سعدی چین نے بلکہ رونے لگا تمام دوست ہیں کا حال تباہ ہوا بدیع الزمان مشغول گریہ وزاری اور غم و الم کے جلسے بیقراری ہوئے صحبت بھر میں سناٹا پڑ گیا سعادت شاہ نے عرض کیا اے شہریار عالم کو معلوم ہوا ہے کہ یہ اژدہا تو نہیں ہے جادوگر ہے شاہزادہ خاور سیاہ زندہ ہیں صاحبقران نے فرمایا اے سعادت شاہ تم سچ کہتے ہو کس واسطے کہ یہ اژدہا بزبان انسان گویا تھا اب ہمارے ساتھ آؤ ہمکو وہ پہاڑ دکھاؤ انشاء اللہ تعالیٰ تشریف لیجئے امیر اسیوقت سعادت شاہ کے ہمراہ سرداروں سمیت روانہ ہوئے چار گھڑی دن باقی تھا کہ دامن کوہ منصور میں پہنچے دیکھا ایک کوہ نہایت ذی شکوہ گلہائے گوناگوں شگفتہ جانوران خوش الحان زمزمہ سرا ایک ندی کا تختہ طاؤسوں کی رفتار مستانہ چادر آبشار پہاڑ سے گر رہی ہے ٹھنڈی ٹھنڈی ہواؤں کے جھونکے عجب کیفیت کی جا نہایت مقام پر فضا ایک طرف ایک قصر عالیشان فلک نشان اور وہی برج جو کبوتر باز وہاں کبوتر اڑا رہا ہے امیر سامنے اس قصر کے جو ہیں دیکھا جہاں کا ایک جوان پر دو دریچہ ہیں سے قصر پر چھپے تھے وہ اسکے نازنینان مہ جبین و مہرویان نازنین نمودار ہوئیں سب کی سب حور تمثال غضب کا حسن و جمال تمام زعفرانی جوڑے پہنے ہوئے ساتھ نازو ادا کے کرسی جواہر نگار پر جلوہ گر ہوئیں شوخ و طرار ایک رخسار جو بن کا ابھار شعر جسے

گردو میں آن شکل ورفتار + بہ بندہ زاہد صد سالہ زنار

غرض صاحبقران مع سرداران عالیشان دلدادہ و فریفتہ ہوئے ایک نازنین سردار مہ جبین اسکے ہاتھ میں ایک ترنج ہے اس نازنین نے ترنج کو امیر کی طرف پھینکا امیر بانوفرست اٹھا کر اس ترنج کو سونگھا بیہوش ہو گئے اس ترنج کے حالت دیوانگی ہم پہنچی ترنج ہاتھ سے پھینکا گریبان چاک کیا شعر عاشقانہ پڑھتے ہوئے زیر قصر جا کر بیٹھے وہ نازنین پکاری جو ہماری آرزو رکھے وہ اس ترنج کی بو سونگھے یہ سنتے ہی بدیع الزمان نے اٹھا کر اس ترنج کو سونگھا یہ بھی دیوانہ بنکر زیر قصر جا کر بیٹھا پھر اس نازنین نے آواز دی جو جو چاہے وہ اس ترنج کی اٹھائے علم شاہ نے اٹھا کر سونگھا وہی حالت ہوئی پھر تو تمام سرداران نامدار بیقرار ہو کر ترنج سونگھ سونگھ کے دیوانے ہوگئے ہوش و حواس کھو گئے دامن صبر و تحمل ہاتھ سے چھوٹا ہر ایک پکارنے لگا کہ یوں ہی چاہی یہ بار کی جدائی جان تیری جدائی بعد مفارقت دید سے تکلیف اشتیاق پر صبر اختیار کیا بیمار ہوا دل میں + دل میں وہ ماند ہی سا جو و ماتم دل میں + سب سردار مع صاحبقران نامدار گرفتار دیوانگی کی رہے ہیں بلکہ جسقدر مومنان و مسلمان اس لشکر میں صاحبقران مخل بوستان بدیع الزمان نور الدہر عالیشان نے جو دیکھا کہ صدہا گروہ پہ سردار مع سرداران ذوی الاقتدار مسخر ہیں ہوئے دل میں خیال کیا یہ قصر بہ سبب اسی نازنین کو لیجا یہ جادوگر یہ لکا ساحرہ معلوم ہوتی ہے اے نور الدہر جب تک اسے قتل کرو گے کوئی تدبیر نہ ہوگا سب کام ہاتھ سے جاتا اور کیا عجب ہے یہی اژدہا بنکر خاور سیاہ کو نگل گئی ہو بس نور الدہر سوچکر آگے بڑھا وہ نازنین

رہی تھی اُسے پکڑ کے جیدھر جاتے کہ وہاں پہونچا جہاں ایک سوراخ روشندان کے مانند بنا ہوا تھا اُسمین سے ایک بادِ تند
سا آکر مین نورالدہر کی پڑا شاہزادے نے ہر چند زور کیا لیکن وہ ہاتھ جدا نہوا آخرکار شاہزادہ بیہوش ہو گیا اپنے
کو کچھ خبر نہ تھی کہ تو کون ہے اور کہاں جاتا ہے بعد تھوڑی دیر کے ہوش آیا دیکھا کہ ایک باغ بے مثل و نایاب ہے نہایت سرسبز
و شاداب ہے گل پھلک رہے ہیں غنچے چٹک رہے ہیں بلبلیں شاخون پر زمزمہ سرا طرح طرح کے پھول شگفتہ ہیں نظم

یاسمین چنپا گل چمبیلی گڑھل
سیوتی داؤدی نرگس جعفری
پھول بنے فوارے میں یوں بار بار

لالہ و صد برگ زعفران کنول
اگر رہے تھے سارے گل جلوہ گری
جسطرح سونوں میں پہنچی ہے بہار

نسترن سیوتی چنبیلی موگرا
کیا درخت بے ثمر کیا میوہ دار
تھا ہر فرحت بخش دل وہ بوستان

رائی بیل اور جاہی جوہی
اپنے اپنے طور کی سب پر بہار
جسکو کہیے ثانی باغ جنان

ہر ایک عمارت پاکیزہ بنی ہوئی ہے ایک قصر عالیشان زمین تخت آسمان لوگون کو دیکھا جیسے پھول چنون سے توڑ رہے ہیں بعضے
ہار بناتے جاتے ہیں جو لڑکے کہ مکانون میں بیٹھے ہیں کوئی سوت کھول رہا ہے کوئی تاگے بٹ رہا ہے کوئی ڈلیان کتر رہا ہے
بعضے ہیں اپنے اپنے کام مین سب مصروف ہیں کوئی بیکار نظر نہیں آتا ان لوگون نے جو نورالدہر کا وہ حسن و جمال و دبدبہ
و جاہ و جلال دیکھا ہر ایک نے سلام کر کے کہا اے شہریار آئیے آپ بھی مانند ہمارے گرفتار ہوئے اب تا دم حیات یہان
سے نجات نہوگی شاہزادہ بولا خیر جو خدا کی مرضی رضینا بالقضا جو خواہش الٰہی ایک نے عرض کی اے شہریار آپ بھی کچھ کام
کیجیے کس واسطے کہ بے مزدوری یہان کھانا کسی کو نہیں ملتا ہے نورالدہر برہم خاطر ہوکر بولا دور ہو میرے سامنے سے مین کیا
مزدور ہون جو مزدوری کرون اُسنے جواب دیا آپکو اختیار ہے آپ جانیے آپکو آگاہ کر دیا چاہیے مانیے چاہے نہ مانیے
القصہ دن بھر اسی طرح گذرا ہر ایک اپنے اپنے کام مین مصروف رہا نورالدہر سیر کنان پھرا کیا جب شام ہوئی وہی
نازنین آکر قصر عالیشان مین بیٹھی اور وہ پھول جو سب نے توڑ کر ہار بنائے تھے اُس نازنین کے سامنے لیجا کر
کھڑے ہوئے وہاں سے خوامین آئین تمام ہار پھول لیگئین بعد گھڑی بھر کے وہ نازنین اُٹھ گئی یہ سب وہاں سے پھر کر اپنے
اپنے مقامون پر پہنچے چراغ روشن کیے تھوڑی دیر کے بعد خوان کھانے کے لوگ لائے آگے آگے داروغہ مطبخ اُسنے
سب کو کھانا تقسیم کیا نورالدہر سے بات تک نہ کی سبھون نے کھانا کھایا شاہزادے کی صلاح بھی نہ کی بعد کھانا کھا چکنے
کے سو رہے صبح کو پھر اُٹھ کے گلچینی مین مصروف ہوئے وہ دن اُسطرح سے گذرا نورالدہر کا نہست بیحال ہارا رات کو
بدستور سابق وہی داروغہ آیا سب کے واسطے کھانا لایا ہر ایک کو دیا لیکن نورالدہر کی طرف التفات نہ کی
نورالدہر کو از بسکہ بھوک کمال تھی تاب باقی نہ رہی پکارا اے شخص مجھ پر کیسا افاقہ ہے تو سب کو کھانا کھلاتا ہے مجکو نہیں دیتا
مین بھوکے مارا جاتا ہون کہا تا مزدور لگا یہ لکڑی دی اُس سے پیٹا اُسنے دو گھڑی کے بعد نورالدہر کو چار دن شانے
چت دے مارا مشکین باندھ لین کہا اے عزیز بیٹھے اور کیا سزا دون تو قیدی مجسم ہے بلکہ آگاہ کرتا ہون جبتک تو کچھ
محنت ذکر لگا کھانا نہ ملیگا یہ کہکر مشکین کھولکر چلا گیا لوگون نے شاہزادے کو کھانا شروع کیا کہ ہم تو روز اول آپ سے
کہتے تھے آپ کچھ مزدوری کیجیے آپ سنتے نہ مانا داروغہ سے بھی جھنجھٹ اُٹھے شاہزادہ بولا مجھے تو کچھ بھی نہین آتا ہے مین کیا کرون
ایک شخص پکارا ہم کیا قوم کے مزدور ہین مگر کیا کرین فلک سے مجبور ہین ایک بولا ہم سوداگر بچے ہین مگر یہان مزدوری سے
نہین بچے ہین نورالدہر سب کی باتین سن رہا ہے اور اپنے حال پر رو رہا ہے کہتا ہے اے نورالدہر کیا انقلاب ہے ہو گئی
ہوکر ہمارے ہاتھ کی ملازم خوان کھانے کے تقسیم کر دیتے تھے یا اب ہم خود بار روٹی کو محتاج ہیں لوگون نے جو رو روتے دیکھا
کہا اے شہریار آپ بیٹھے بیٹھے پھول ہی توڑ لیجیے اور کچھ نہ کیجیے آپکو وقت شام کھانا تو ملیگا شاہزادے نے کہا اچھا
کیا مضائقہ ہے اتنا تو ہو سکیگا بھوک کے مارے عجیب حالت تھی عرش کی ڈنڈی تھی القرض چمن مین جا کر پھول توڑے

جب شام ہوئی تو آج نور الدہر کو بھی کھانا ملا شاہزادے نے خوب سیر ہو کر کھایا پھر سو رہا صبح کو بہت سے پھول درختوں
سے چن کے اسی طرح کھانا کل سے زیادہ خوب کھایا اسی طرح ایک ہفتہ گذرا اب نور الدہر نہایت پریشان کمال حیران دل
میں سوچا کہ اس طرح روز کیطرح نوبت رہنے سے تو موت بہتر بس یہ خیال کر کے دو گھڑی رات رہے سے ایک طرف کو
روانہ ہوا جب اس باغ سے نکلا جاتا [illegible] سے قریب ایک گنبد سے یہ نجا دیکھا کہ وہ گنبد سنگ سبز کا ہے اور دروازہ اسکا بند
ہے چاہا کہ دروازہ کھولے اندر رونق [illegible] پیدا ہوئی کہ ای فلک کج رفتار وای گردون غدار چلایا کہ کوئی تو نہ
میرے ساتھی کی اب مجھے ایذا دیتا ہیں [illegible] درد کا یا تو اس قید سے مجھے نجات دے یا عزرائیل کو حکم
کر کہ قبض روح کرے اب تو دم [illegible] اسوقت [illegible] پھر یہ صدا آئی کہ کون یہاں مجھ جیسے کو آئیگا بس
یہیں قتل [illegible] سے موت افسوس [illegible] بھی نصیب نہ ہوگا یہ سنکر نور الدہر کہا کہ کوئی مرد مسلمان یہاں گرفتار بلا
ہو آفت میں پھنسا ہو گنبد کی طرف [illegible] سامنے میں کچھ لوگ دکھائی دیے پکارے کہ خبردار گنبد میں نہ جانا نور الدہر نے
انکے کہنے پر مطلق التفات نہ کی اسوقت لوگ [illegible] دے کہ ہم یہاں کے نگہبان ہیں مجھے دیکھنے نہ دینگے یہ کہکر شاہزادے
پر دوڑے نور الدہر بھی ابر مستور ہوا اور ایک طمانچہ دیا ایک آدھ کا گلا [illegible] سے بہت پریشان کیا دس پانچ کو مار
ڈالا باقی جو تھے فرار ہوئے نور الدہر دروازہ گنبد کا کھول کر اندر گنبد گیا دیکھا کہ گنبد نہایت وسیع ہے اور ایک
طرف قمر زاد جل [illegible] زنجیر میں گرفتار ہے [illegible] بدن میں [illegible] نور الدہر پکارا کہ ای عم بزرگوار آپکو کیسے
قید کیا قمر زاد [illegible] زندہ ہو [illegible] ساحر [illegible] نور الدہر نے کہا میں [illegible] مارونگا وہ پکارا کہ یہ خیال تمہارا
[illegible] اور [illegible] زنجیر [illegible] ساحر [illegible] انھوں نے بھی باتیں [illegible]
[illegible] کی [illegible] بلند ہوئی [illegible] سروں کے بال [illegible] ہوئے زنجیریں کمر میں
بندھی [illegible] آنکھوں میں لال لال [illegible] وحشت سے پھٹتے ہوئے وہ سب شاہزادے پر دوڑے نور الدہر ہر چند
انسے لڑا [illegible] آخر کو گرفتار ہوا وہ دیوانے اسکو باندھ کر لیگئے اور ایک چاہ تاریک میں شاہزادے کو قید کیا تھا
اور دو روٹیان جو کی اور ایک آبخورہ پانی کا شاہزادے کو ملتا تھا عجب حال میں وہ یوسف صاحبقرانی گرفتار تھا اپنے
حال [illegible] الاختلال پر روتا تھا کہ ای نور الدہر کس بلا میں تو پھنسا دن اوقات ایسی طرح بسر ہوتی تھی کہ دن بھر بھوکے پیاسے
رہتے شام کو [illegible] دیتے تھے یہاں تو کسی آدمی کی صورت دکھائی دیتی نہ کسی کی آواز سنائی دیتی ہر زندہ در گور میں [illegible]
میں قید ہوئے [illegible] دن تھا شاہزادہ نہایت غمگین [illegible] ملول بیٹھا ہوا [illegible] رہا تھا کہ ایک مرتبہ زمین شق ہوئی اور ایک
شخص کہ اسکی تین آنکھیں [illegible] گردن [illegible] شانوں پر رکھا ہوا [illegible] ہاتھ میں روشن دکھائی دیا نور الدہر نے پہچانا کہ یہ تو
ادلوس جن ہے نہایت خوش ہوا کہا کہ بھائی خوب وقت پر پہنچا تو مجھے یہاں سے نکال کہ میں قریب ہلاکت ہوں عجب
عذاب میں مبتلا ہوں گرفتار مصیبت ہوں ادلوس نے عرض کی کہ میں فقط آپکی رہائی کے واسطے آیا ہوں آپ خاطر جمع
رکھئے میں لیے چلتا ہوں یہ کہکر [illegible] اور کباب [illegible] شاہزادے کے سامنے رکھا کہ اسے نوش جان فرمائیے آپ نے کچھ کھایا بھی نہ
ہوگا نور الدہر نے کھانا کھایا ادلوس نے پانی لا کر پلایا بعد اسکے [illegible] میں پڑا تھا اسکو بلند ہوکر [illegible] جب وہ
چاہ کھولا اس [illegible] کہ اپنی پشت پر سوار کر کے باہر لایا نور الدہر نے پوچھا ای ادلوس تو مجھے کہاں لیجائیگا
کہا جہاں فرمائیے نور الدہر بولا ای ادلوس میرے تمام عزیز مع حمزہ صاحبقران طلسم میں گرفتار ہیں اور قاسم کو
اژدہا اسی طلسم کا باشندہ نگل گیا ہے میں بغیر طلسم کے فتح کئے نہ جاؤنگا یا طلسم میں اپنی جان دونگا شعر یا تن رسد بجانان یا جان
ز تن برآید ❖ دست از طلب ندارم تا کام من برآید ❖ ادلوس نے عرض کیا ای شہریار طلسم کا فتح ہونا دشوار ہے ہر

لوح کا حال معلوم نہیں کہ کسکے پاس ہے کہ مرد نور الدہر نے قسم کھائی کہ اے ادلوس میں یہان سے دیجا ونگا ادلوس
نے عرض کی کہ اس مقام پر ست تو بیٹھئے کسی جا سے میں بیٹھنے میں جانفشانی کرونگا لوح کا پتا لگاونگا یہان ہر ایک
دشمن جان تشنہ خون ہے اگر کوئی ساحر آئیگا آپ بھی گرفتار ہو جائیگے میں بھی آپ کے ساتھ گرفتار ہونگا جان بچا کر نکل
ہو جائیگی نور الدہر نے کہا اچھا جہان جی چاہے چلو مگر طلسم سے باہر نہ لیجانا ادلوس نے کہا کیا مجال وہان سے شاہزادہ
نور الدہر کو کاندھے پر بٹھا کے اڑا اور صحرا سے بہ فضا میں اتار کر کہنے لگا شاہزادہ عالم آپ جبتک یہان سیر صحرا ملاحظہ
فرمایئے میں تلاش لوح میں جاتا ہون یہ کہکر ایک طرف کو روانہ ہوا بعد پہر بھر کے آیا کہا کہ اے شہریار لوح طلسم دیو دوسر
کے پاس ہے نور الدہر نے کہا کہ مجھے وہان لے چل میں اس دیو کو قتل کرون اور لوح اس سے لون ادلوس پکارا شہریارا آپ
اسکا کیا کر سکینگے اسکا مارا جانا دست دشوار ہے قضا اسکی تیغ خار اشگاف سے ہے اور تیغ خار اشگاف الماس پری
کے پاس ہے اور الماس پری دیو دوسر کی قید میں گرفتار ہے وہ چھوٹے تو تیغ خار اشگاف لائے دیو سر مارا
جائے تو لوح ہاتھ آئے شاہزادے نے جواب دیا اے ادلوس مجھی سے سب کچھ ہوگا تجھے زیادہ دوست رکھون
ہے ادلوس نے عرض کیا کہ میں جانبازی میں قصور نہ کرونگا اے شہریار چلئے قسمت آزمائی کیجئے یہ کہکر پھر نور الدہر کو
اپنے کاندھے پر سوار کر کے لیچلا بعد پہر بھر کے ایک صحرا میں پہونچا اور ایک گنبد سبز زمردنگار دکھائی دیا آگے اس گنبد کے
دیو دوسر کو دیکھا کہ غافل سوتا ہے ادلوس نے کہا کہ شہریار یہی دیو دوسر ہے وہ لوح اسکے گلے میں پڑی ہے جلد اسے
قتل کیجئے مگر سوائے تیغ خار اشگاف کے کوئی حربہ اثر نہ کریگا اور لوح تو میں آپ کو ابھی لائے دیتا ہون یہ کہکر دیو کے پاس
گیا دارو بیہوشی اسے نکال کر سنگھائی کہ وہ اور زیادہ غافل ہوا عراقش سے ڈور الوح کا کاٹ کر لوح لاکر شاہزادہ
نور الدہر کو دی اور کہا کہ اے شہریار اسے دیکھئے کیا اسمین لکھا ہے نور الدہر نے لوح کو پڑھا اسمین یہ مضمون لکھا کہ اے
شکنندہ طلسم تجھے لائق و لازم ہے کہ اگر قسمت تیری یاوری کرے اور لوح طلسم تجھے ملے تو پہلے دیو دوسر کو مار کہ بعد بے
طلسم ہرگز کوئی حربہ اسکے بدن پر تاثیر نہ کریگا اور یہ کسی طرح نہ مریگا جبتک کہ تیغ خار اشگاف الماس پری سے نہ لیگا
اور الماس پری اسی گنبد سبز میں قید ہے دیوت پوشیدہ ہو کر اندرون گنبد جا اور اسے چھڑا دے تو تجھکو تیغ لا دیگی مگر چھوٹتے
کر اسے قید سے مخلصی دینا گوشوارہ اسکے کان کا لے لینا اور کہنا کہ جب تو وہ تیغ لا دیگی تو گوشوارہ اپنا پائیگی نور الدہر
نے تمام حال ادلوس سے کہا وہ بولا کہ ایسا وقت پھر نہ ملیگا کہ دیو دوسر جو شاہزادہ خواب مرگ میں گرفتار ہے جلد
گنبد میں جائیے اس پری کو چھڑائیے نور الدہر گنبد کے پاس آیا دیکھا تو دروازہ اندر سے بند ہے شاہزادے نے لوح
کو ملاحظہ کیا تو لکھا تھا کہ یہ اسم پڑھکر دم کر دروازہ کھل جائیگا نور الدہر نے اسم پڑھکر دم کیا دروازہ وا ہو گیا شاہزادہ
اندر گنبد کے آیا دیکھا کہ ایک پری نازنین وضعدار حسین خوبصورت ستون سے بندھی ہوئی طوق و زنجیر میں گرفتار اپنے حال پر
گریان ہے نور الدہر نے اسکے پاس جا کر پوچھا کہ اے نازنین اگر میں تجھے رہا کرون تو تو تیغ خار اشگاف مجھے لا دیگی جا کر
تو اسنے انکار کیا کہ میں تیغ کب جانتی کہان ہے نور الدہر بولا خیر اگر تجھے قید سے چھوٹنا ہے تو تیغ لا دینے کا اقرار کر دو
نہیں تو خیر قید میں پڑی رہو وہ بولی کہ بہت اچھا تیغ میں لادونگی آپ مجھے رہا کیجئے نور الدہر نے اسم لوح کا پڑھکر
اسپر دم کیا قید اسکے بدن پر سے دور ہو گئی جس رسی میں بندھی ہوئی تھی اسے نور الدہر نے کاٹ دیا الماس پری نے
شاہزادے کے قدمون کو چوم لیا بعد اسکے عرض کیا کہ حکم ہو تو تیغ جا کر لاؤن نور الدہر نے کہا کہ گوشوارہ اپنا مجھے دیدو
تو تمہارے آنیکا یقین ہو الماس پری نے عرض کیا کہ شہریار میں دغا نہ کرونگی آپ کچھ وسواس نہ کیجئے اور پھر اگر میرے آنیکا
یقین نہیں ہے تو گوشوارہ لے لیجئے میں اب آپکی کنیز ہو چکی کبھی یہ احسان نہ بھولونگی کہ اپنے عذاب الیم سے مجھے نجات دی یہ کہکر

گوشوارہ کان سے اتار کر شاہزادے کو دیا اور پروانہ کے بسوے آسمان روانہ ہوئی نور الدہر اس گنبد سے نکلا ایک
درخت کے نیچے بیٹھا ادلوس نے کھانا لاکر کھلایا پانی پلایا شاہزادہ لیٹ کر سو گیا ادلوس نگہبانی میں مصروف رہا جب
صبح ہوئی نور الدہر بیدار ہوا وضو کیا نماز صبح کی اسمیں وہ دیو بیدار ہوا دیکھا دروازہ گنبد کا کھلا ہے اندر آیا پریزاد کو نہ پایا
گرا باہر نکلا لوح بھی گلے میں نہ دیکھی بہت پریشان ہوا کہ یہ کون تھا کہ پریزاد کو بھی چھڑا لے گیا اور لوح بھی لے گیا سامنے جو دیکھا نور الدہر
کھڑا ہے اور لوح گلے میں پڑی ہے دوڑا کہ او جوانمرد تو نے غضب کیا کہ پری کو میرے پنجہ سے چھڑا لیا میرے ہاتھ سے کہاں جائیگا یہ
کہکر حملہ آور ہوا نور الدہر نے حملہ اسکا رد کیا لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ اے کشندۂ طلسم اگر دیو پر وار کریگا تو اسکے خون کا
قطرہ زمین پر گریگا اس سے دیو بچے تیار ہو گا ہزار دیو پیدا ہونگے تجھکو جان بچانا مشکل ہو جائیگا بے تیغ غدار انکاث
اسکی اجل نہیں ہے یہ دیکھکر شاہزادہ حیران ہوا کہ کیا کروں حملہ اُسکے رد کرنے لگا اسی طرح پر دو دن گذری نور الدہر
اپنی زندگی سے مایوس ہوا دعائیں مانگنے لگا کہ اے پروردگار اگر حیات مستعار باقی ہے تو تیغ غدار انکاث مجھ تک
پہنچا دے یہ دعا شاہزادے کی بدرگاہ خدا قبول ہوئی الماس پری آن پہونچی تیغ شاہزادے کے پاس پھینک
دیو دوسر الماس پری پر دوڑا کہ پہلے تجھے مار دوں بعد اُسکے اس سے سمجھوں شاہزادہ پکارا او بدکار میں
تجھے کب چھوڑتا ہوں دیو دوسر نے وار کیا شاہزادے پر مارا شاہزادے نے خالی دی ضرب زمین پر
پڑی ایک سخت گرد بلند ہوا شاہزادہ اسمیں پوشیدہ ہو گیا دیو پکارا کہ افسوس گوشت تیرا کرکرا ہو گیا نور الدہر
نے نعرہ کیا کہ او آدم خوار تجکو تو نے مارا خبردار ہو اور تیغ غدار انکاث اسکی کمر پر مارا دو ٹکڑے اس دیو کے
ہونے شور قیامت نمایاں ہوا تاریکی پیدا ہوئی آواز آئی کہ کشتی مرا نام من دیو دوسر بود جب روشنی ہوئی
ادلوس نے قدموں کو بوسہ دیا کہا کہ رازداں آپ نے کی پریزاد کو دم پر نے کی بات شاہزادے نے چہرہ
شاہزادے نے گوشوارہ دے کر اسکو رخصت کیا بعد اسکے شاہزادے نے ادلوس سے کہا کہ تم بھی جاؤ میں طلسم کشائی
کو جاتا ہوں ادلوس نے عرض کیا کہ لوح سے ہوشیار رہیے گا غافل نہ رہیے گا اور جو کوئی پیچ پڑ گیا لوح چھین گئی تو پھر ملنا مشکل
ہو گا شاہزادے نے کہا کہ اے ادلوس پروردگار حافظ ہے جو چاہیگا وہ ہو گا حتی الامکان تو لوح سے غافل نہونگا
یہ کہکر ادلوس کو رخصت کیا آپ نیز طلسم دیکھکر ایک طرف روانہ ہوا تھوڑی دور گیا تھا ایک مکان دکھائی دیا
شاہزادہ اندر داخل ہوا ایک اژدہے کو دیکھا کہ رنگ بدن کا سیاہ زرد دونوں آنکھیں سرخ منہ سے شعلہ آتشیں نکلتے
ہوئے بیٹھا ہے اور پیچ مار رہا ہے اسکی جو نگاہ شاہزادے پر پڑی دو شعلہ آتشیں چھوڑا نور الدہر ایکطرف الگ
ہٹ گیا لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ یہ اژدہا شرر انگیز جادو ہے کوئی حربہ اسپر نہ کرنا یہ اسم سو بار پڑھکر اسپر دم کرکے یہ
جستی و چالاکی اسکی موقوف ہوا اسوقت یہی اسم تلوار اسکی پار ضرب دم کرکے تلوار مار تاکہ کام اسکا تمام ہو شاہزادے
نے موافق حکم لوح کے اسم پڑھکر اسپر دم کرنا شروع کیا اسکا یہ عالم تھا کہ کمال چالاکی سے شاہزادے کے ستانے کا
ارادہ کرتا شعلہ آتشیں چھوڑتا تھا مگر اسم کی برکت سے چالاکی اسکی کم ہوئی جاتی تھی جب اسم مقدار معین پر پہنچا
شاہزادے نے اسپر دم کیا اُسکے دم کرتے ہی مانند رسن کے بیدم نظر آنے لگا ساری چالاکی جاتی رہی سست ہوگیا
نور الدہر نے اسم دم کرکے تلوار ماری اسکے دو ٹکڑے ہوتے غلغلۂ محشر انگیز ہوا ایک صدا پیدا ہوئی کہ کشتی مرا
نام من شرر انگیز جادو بود جب تاریکی برطرف ہوئی دیکھا کہ اس اژدہے کا نام و نشان نہیں ہے وہ مکان ہے
ایک جادوگر کا ہوا پڑا ہے سامنے ایک دریا معلوم ہوتا ہے اور ایک کشتی کنارے لگی ہے لوح کو دیکھکر کشتی پر سوار
ہوا ہنوز اچھی طرح بیٹھا نہ تھا کہ کشتی مانند باد صرصر کے روانہ ہوئی شاہزادہ ہوا کے زنانے سے بیہوش ہو گیا بعد تھوڑی

دیر کے ہوش آیا دیکھا کہ ایک گنبد سبز ہے اسکے گرد کشتی پھر رہی ہے اور ایک کبوتر گنبد کے اوپر بیٹھا ہے ایک ڈور اسی طرح اسکے پانوں
میں بندھا ہے کہ اس کبوتر نے شاہزادے کو دیکھکر پرواز کی جب گنبد سے قریب صد سو گز کے بلند ہوا وہاں سے تین بار افسوس افسوس
افسوس ہیہات ہیہات ہیہات کی آواز دیکر پھر آکر اسی گنبد پر بیٹھ گیا نورالدہر گھٹنوں تک پتھر کا ہو گیا اتنے میں پھر کبوتر اڑا
اور صدا افسوس و ہیہات کی بلند کی شاہزادہ تا کمر پتھر کا ہو گیا دل میں اپنے کہا کہ برا ہوا مقدر مجھے کہاں لایا بڑی جو گشت سے
پھنسا ناچار ہو کر لوح کو دیکھا اسمیں لکھا تھا کہ اے شکنندۂ طلسم اگر تیسری مرتبہ کبوتر نے ہیہات کہی تو تو بالکل پتھر کا ہو جائیگا اور تا قیامت
نجات نہ پائیگا تجھے لازم ہے خیال کر کے دیکھ کہ کبوتر کے سینہ پر ایک گل سرخ رنگ ہے اسپر ایک تیر اسم کا پڑھکر مار اگر تو اس
گل پر تیر لگانے میں کامیاب ہوا نہیں تو خراب ہوگا یہ دیکھکر تیر کمان میں پیوستہ کرکے اسم پیکان پر دم کرکے مارا کہ وہ اس گل پر پڑا کہ پشت
کر اسکی چھاتی پار نکل گیا ایک آندھی چلی زمین تیرہ و تار ہو گئی غل دار و گیر کا اٹھا آگ برسنے لگی بعد تھوڑی دیر کے آواز
ہوئی کہ کشتی مرا نام مرغان جادو تھا جب روشنی ہوئی اور تاریکی برطرف ہوئی دیکھا نہ وہ گنبد اور نہ کبوتر جب غائب ہو گئے صرف
دریا میں کشتی چلی جاتی ہے اتنے میں ایک موج پانی جوش مار کر چند لہریں اس دریا میں اٹھیں اور کشتی غرق کیا شاہزادہ تیر چلے پر
چڑھا کر کمان ہاتھ میں جب ہوش آیا اپنے کو ایک میدان میں پایا ایک سمت کو چل نکلا قریب ایک باغ کے پہنچا اندر جاکے داخل
ہوا سیر کرتا ہوا چلا آگے ہشت باغ میں پہنچا دیکھا کہ بارہ دری عالیشان ہے فرش ... بچھا ہے اور ہر ایک خادم
خدمتگار چلتے پھرتے معلوم ہوتے ہیں اور ادلوس جنی ایک مقام پر بیٹھا ہے نورالدہر نے آواز دی کہ اے ادلوس
یہ کیا ماجرا ہے تم یہاں رہتے ہو ادلوس نے جو شاہزادے کو دیکھا دوڑ کر لپٹ گیا عرض کیا اے شہریار غلام کا مکان
یہی ہے آئیے قدم رنجہ فرمائیے شاہزادے کو مسند پر بٹھایا اسباب دعوت مہیا کیا کھانا کھلایا صحبت عیش ... ہوئی
ہونے لگا نورالدہر نے کہا اے بھائی ادلوس جب سے طلسم میں آیا ہوں سویا نہیں اس نے کہا آپ آرام کیجیے غلام خدمت میں
حاضر ہے شاہزادہ غافل شعبدہ بازی فلک کج رفتار سے سو گیا وہ حرامزادہ ذوفنون جادو تھا اسکا ہم
نہایت مکار پہلے شاہزادے کو بیہوشی دی بعد اسکے لوح ... لے لی اور گرفتار کرکے نورالدہر
کو خدمت میں مجنون اختر شمار بادشاہ کے کہ وزیر اعظم بادشاہ طلسم ہے لایا مجنون اختر شمار نے نورالدہر کو اسی طرح
بیہوش بارگاہ انجم شاہ جادو میں بھیجا اور کہلا بھیجا کہ اسی مفسد نے طلسم کو درہم برہم کیا ہے اور یہ لوح طلسم کی
حاضر ہے بڑی محنت سے ذوفنون جادو اسے گرفتار کرکے لایا اور میں نے آپکے پاس بھیجا انجم شاہ نے لوح کو بجلدی
تمام گلے میں ڈال لیا اور حکم دیا کہ اس نقش کو بیہوشی میں سے شاہزادے کو ہوشیار کیا نورالدہر نے آنکھ بارگاہ کو ... دیکھا
لوح کو بادشاہ کے گلے میں پایا مگر اس شیر بیشہ شجاعت کو کچھ خوف نہ آیا بطریق اہل اسلام سلام کیا کہ سلام میرا اسپر ہے جو خدا کو
برحق جانتا ہے اور اسکے پیغمبر کو مانتا ہے یہ سلام نہ تھا کہ ایک تیر دل دوز تھا کہ کافروں کے جگر پر سو ز ہے جیسا پھر ایک نے ماتھے پر
بل دے کے بل کھایا کہ چار طرف سے آواز بلند ہوئی کہ ہاں ہاں اے خدا پرست دیکھتا ہے کہ بادشاہ جلوہ فرما ہے اور تو آسمان کے
خدائے نادیدہ کی تعریف کرتا ہے غیرت کا مقام ہے کیا کلمہ کلام ہے تو جیسا اسیر ہوکر آیا ہے مگر شجاعت کا دعویٰ ویسا ہی ہے جب
اس مثل کے رسی جلگئی بل نہ گیا نورالدہر پکارا کہ رسی جلگئی اور کسا بل نہیں گیا تیرے بکاری لوح مجھ سے لی اور بدمعاش
کیا جسطرح ایک روباہ حیلہ گر شیر ژیان کو فتنہ سے بدلہ لیتی ہے یوں مجھے پکڑا اگر لوح مجھے دیدے پھر مجھ سے سامنا کرو تو میں
جانوں بادشاہ ہو اور مفسد مجھکو بھی تو نہیں لوح طلسم ہاتھ آئی تھی سنا ہے میں نے کہ ایک شخص مکار تیرے شریک تھا اُسنے
لوح تجھے دلوادی تھی ذوفنون پکارا کہ ادلوس جن اسکے شریک تھا میں نے اسی کی صورت بنکر اسے پکڑا مگر تجھے معلوم
نہیں کہ وہ کہاں ہے انجم شاہ بولا کہ اے طلسم کشا شاہزادہ تیرا رفیق کدھر گیا نورالدہر نے جواب دیا اول تو مجھے معلوم

اگر شاہزادے سے روٹی چور کی کہانی کب جاتی ہری بیلی پالی تھی اور کچھ نہ کہا تھا اپنی زندگی سے بیزار تھا پروردگار کی عنایت شامل حال تھی کہ خواستگار
تھا تیسرا روز تھا کہ اس حصار آتشین میں سے ادلوس دکھائی دیا نور الدہر کو سلام کیا نور الدہر نہایت خوش ہوا پوچھا کہ بھائی تو کس طرح
یہاں آیا ہے تو واقف نہ تھا پھر کیونکر اس آگ سے جسم کو بچایا ادلوس نے عرض کیا کہ شہریار یہ آتشین ہی بلکہ آگ نہیں جلاتی
مگر آپ کو نکال کر لیجانا مشکل ہے کہ آپ جل جائینگے یہ کہکر بیٹھا اور مرغ بھنا ہوا مع خبر حال شاہزادے کے سامنے رکھدیا نور الدہر نے
تیسرے دن کھانا سیر ہو کر کھایا اور خدا کا شکر بجا لایا کہا اے ادلوس اب کوئی رہائی کی صورت نکال واسطے کہ شہریار آپ نے
تو غضب کیا کہ ذو فنون جادو کے قریب میں آگئے میں نے آپکو آگاہ کر دیا تھا کہ یہ کارخانہ طلسم ہے آپ مجھ پر بھی اعتماد نہ کیجیے گا طلسم
کو ہر دم دیکھتے رہیے گا آپ نے کمال نادانی کی نور الدہر بولا بھائی سچ ہے مگر از بسکہ تم کو دوست جانی جانتا تھا اس باعث سے
غافل ہو گیا اب تدبیر کرو کہ میں رہائی پاؤں ادلوس نے کہا کہ میں کیا عرض کروں مگر اب لوح طلسم کا ہاتھ آنا اور حضور کا یہاں سے نکلنا بہت
مشکل ہے اے شہریار میں بھی زیادہ نہیں ٹھہر سکتا اگر جو کوئی ساحر مجھے دیکھیگا فوراً گرفتار کر لیگا اصلح یہی ہے کہ روز کھانا دے جایا کروں
ادلوس آتا ہے شاہزادے کو کھانا کھلاتا ہے گھڑی دو گھڑی بیٹھتا ہے چلا جاتا ہے ایک روز قلزم جادو جو نور الدہر کے دیکھنے
کو آیا یہاں مرغ کی ہڈیاں پائیں پوچھا کہ اے قیدی یہ ہڈیاں مرغ کی کہاں سے آئیں سچ بتا کہ کباب مرغ کے کون تیرے واسطے لایا
شاہزادہ بولا میرے خدا نے مجھکو عنایت فرمایا یہاں میرے پاس آنیوالا کون ہے قلزم نے پاسبانوں کو طلب کیا اور پوچھا کہ کیا
تم میں سے کوئی اسکے ساتھ دوستی رکھتا ہے جو کباب مرغ کے اسے کھلاتا ہے ان سب نے عرض کیا کہ ہماری کیا مجال جو ہم اس سے میل کریں
اور اگر ہم میں سے کوئی اسکا شریک نکلے تو جو سزا چاہیے دیجیے بلکہ قتل کیجیے خداوند ہم تو یہیں بیٹھے رہتے ہیں آسمان پر سے کوئی اسکے
پاس آتا ہوگا اور کباب کھلا جاتا ہوگا قلزم جادو نور الدہر کو مجنون اختر شمار کے پاس لایا اور حال بیان کیا مجنون
جادو نے نور الدہر کو بہت سا ڈرایا دھمکایا کہ بتا دے کون تیرے واسطے کباب مرغ لاتا ہے شاہزادے نے نہ بتایا محض انکار
کر دیا مجنون نے قلزم سے کہا کہ اسے وہیں لیجا کر قید کرو اور ساحروں کو کمینگاہ میں بٹھا دو جو اسکا دوست اسکے پاس آتا ہوگا
معلوم ہو جائیگا قلزم نے نور الدہر کو اسی قصر میں پھر لا کر قید کیا اور گماشتوں کو بٹھایا اسنے تاکید کی کہ جب اسکے پاس آئے تو
دیکھنا گرفتار کر لینا جادوگر چار طرف کو چھپ چھپ کر بیٹھے دو پہر رات گئے ادلوس آیا نور الدہر نے دیکھتے ہی باہر سے اشارہ
کیا کہ چلا جا وہ بھی آگئے ہیں جلد آ دوڑ کر قریب آیا کہا یہ وہ باتیں سامنے رکھا نور الدہر نے سرگذشت بیان کی اور کہا کہ جلد بھاگ جا
ادلوس جس گھڑی چلا تھا کہ جادوگروں نے شور کر کے پکڑ لیا کہا کہ دیکھو صبح کو کیا حال تیرا ہوتا ہے رات کو وہیں قید رکھا علی الصباح
مجنون اختر شمار جادو کی خدمت میں لائے اسنے چاہا کہ یہ تو قتل ہو شاہ طلسم گوہر بار مغل خان جادو کا ہے کہا کہ اے
آج معلوم ہوا کہ تو بھی اب دشمن سے ملا ہوا ہے یوں تو ہمیشہ شادی غمی میں شریک رہتے تھے مگر یہ حال معلوم نہ تھا رہ تجھکو بھی
قتل کرینگے اور جا کر تمام حال انجم شاہ جادو سے بیان کیا اسنے کہا کہ اسے مغل خان کے پاس بھیجدو مجنون نے
عرض کیا کہ شہریار وہاں کیونکر بھیجا جائے وہ بھی ہمارے دشمنوں کا دوست ہوا انجم شاہ نے کہا اچھا رہنے دو مجھکو خبر
اسکو بھی نور الدہر کے پاس قید کیا شاہزادے سے کہا اے ادلوس ایک تو یہاں دوست تھا تجھکو بھی ظالم نے گرفتار کر دیا
میں تجھکو اشارے سے منع کرتا تھا کہ یہاں نہ آ تو نہ سمجھا ادلوس بولا کہ میں بخت کا کھوٹا تھا خیر قسمت میں یہی گرفتار رہنا
ہوا تھا اب یہ دونوں شب و روز دعائیں مانگتے ہیں اور گریہ و زاری کرتے ہیں کہ اے پروردگار ہمارے نجات دے حتی کہ دو دن
انکے قتل ہونے میں باقی رہے اب اضطراب زیادہ ہوا شاہزادے نے دعائیں مانگنا شروع کیں پکارا کہ اے کس بیکسان و ای
یاور مظلومان یہ وقت مددگاری کا ہے شعر خداوندا شبم را روز گردان * چو روزم نامہ جان افروز گردان * شبے دارم سیاہ
بخت امید * درین شب روسفیدم کن چو خورشید * آدھی رات کا وقت تھا زلف لیلائے شب کمر تک پڑی تھی کہ ایک نازنین

نہایت خوبصورت حسین نمودار ہوئی اشعار جبین مطلع صبح ایجاد حسن * کمر جی دست و پا بند سے عاجز حسن جفا قیامت نکیلا
مژہ کے خدنگ * نگہ برق شمشیر الماس رنگ * قیامت نشان گوشۂ چشم میں * اجل کا مکان گوشۂ چشم میں * بلا سے جہان نرگس
شوخ و شنگ * قیامت کی آمد وہ چتون کا ڈھنگ * جبیں رعد پر قہقہے کا خروش * تبسم میں زاہدان کی گئی سے ہوش * وہ
غبغب میں اک موج آب زلال * دکھاتے تھے ایجاد پر رو بلال * وہ بھاتی کی زلفت دو گیسوی سیاہ * کمین دیگر جسکو
اہل نگاہ * زنبیں آئینہ ساں جوہر حسن کی صفا * وہ سینہ ہو بنانا جز عکس آئینہ کا * بس یہ عالم دیکھتے ہی صد ادل سے دفعتہً
اشتیاق * کہا مرحبا الفراق الفراق * ایک جوش محبت نورالدہر کے دل میں پیدا ہوا ہزار جان سے عاشق و شیدا ہوا
اس ماہ طلعت نے آکر سلام کیا شاہزادے نے تعظیم کو قیام کر کے پوچھا کہ صاحب تم کون ہو کیا نام ہے اُسنے کہا کہ شہریار کیا آپ
پوچھتے ہیں گم نام ہوں بے نشان ننگ خاندان ہوں تیر عشق کی نسبل تیغ محبت کی گھائل اسیر دام گیسو ذبیح خنجر ابرو مورد آفت و بلا
آپ کی مبتلا آپ کے عشق نے یہ حال ہم ہوتا ہو آپکا اشتیاق بیقرار و بیتاب کر کے یہان تک لایا ہو جو مرحلہ دل کا تھا یا
جب دل نے نہ مانا تو باس رسوائی بلکہ ضر با خدمت میں حاضر ہوئی آپ اپنی کنیز مجھے تصور فرمایئے اور مجھسے ملطف پیش آیئے
تو میں آپکی ہو رہا کرون نورالدہر نے کہا کہ اپنے نام سے آگاہ کرو اپنا نشان تو بتاؤ وہ بولی کہ ای شاہزادہ عالی وقار میں
مجنون اختر جادو کی بیٹی ہوں ناہید جادو میرا نام ہے آپکو جس روز دو فنون جادو اسیر کر کے لایا تھا میں نے بھی اُسی
روز کمین سے دیکھ پایا تھا اُسی دن سے میں محبت عاشق ہوئی ہوں جان جاتی ہمرہی ہوں اب جو مجھکو معلوم ہوا کہ ایک آدم
روز میں دشمن آپکے قتل ہونگے یہ خیال گذرا کہ پھر اس شہریار کے زندگی دشوار ہے جیتا بیکار ہے چلو اس رشک یوسف کو
قید سے رہا کیجیے یا اپنی جان دیجیے سواسے شہریار نگہبانون کو بعلم سحر غافل کر کے آئی ہوں کہ یہ جانتے جو ابجلوگی نورالدہر
نے کہا کہ ای نازنین اگر تو سعد وصل اپنے دل سے نکال ڈال کیونکہ ہمارے خاندان میں کوئی ساحرہ سے ہم صحبت نہیں ہوتا ہے
اُسنے عرض کیا کہ شہریار میں وصل کی خواہان نہیں ہوں فقط یہ چاہتی ہوں کہ صحبت میں حاضر رہوں نظارہ گلشن جمال کا کیا کرون
جب میں آپکی خدمت میں حاضر ہوں کوئی بلا روک نہیں مجھے شیر بات نہ کیجیے نورالدہر بولا کہ یہ سب مجھے گوارا
ہے مگر اس شرط سے کہ لوح طلسم مجھے لا دے ناہید نے عرض کیا شہریار میں اپنی جان لگا دونگی سعی و کوشش کرونگی حتی المقدور
لوح آپکے واسطے لاؤنگی مگر لوح بادشاہ طلسم کے گلے میں پڑی ہے یا ہاتھ آنا لوح کا بہت دشوار ہے خیر جیسا ہوتا ہوگا سو ہوگا آپ
یہان سے تو چلیے نورالدہر نے فرمایا چلو پس ناہید تخت پر سوار کر کے بند سے اپنے باغ میں لائی اور تہخانے میں چھپا کر کہا
کہ اب تو یہان بیٹھے صبح کو آپکے چھوٹنے کا غل ہوگا یہان سے باہر نکلیے گا آگے حال کیا ہوگا بہتر ہوگا نورالدہر تو یہان
بیٹھا لیکن صبح کو قلزم جادو خبردار ہوا کہ طلسم کشا چھوٹ گیا ڈھونڈا نہ آیا ایسا طوق و سلاسل کو شکستہ پا کر نگہبانون پہ بہت
برہم ہوا کہ ارے ستم ہوا تم لوگ غافل ہوئے کیا اسکو کوئی چرا لے گیا مگر مجنون اختر شمار کے پاس آیا تمام حال سنایا
اُسنے کہا کہ سن تو او ناہنجار ایک دفعہ یہ سانحہ ہو چکا تھا معلوم ہوا کہ ادلوس کا کام ہے اور وہ گرفتار بھی ہو گیا تھا پھر تو نے
غفلت کی اسی حالت غضب میں بادشاہ کی خدمت میں چلا قلزم جادو کو ساتھ لیا جب وہان پہونچا حال طلسم کشا کے چھوٹنے
کا عرض کیا انجم شاہ جادو بولا کہ ای مجنون میں نے تو اسکو مر ڈالنے کا قصد کیا تھا تونے اُسکو بچا دیا اپنے مقام پر قاعدہ
طلسم کا کب دخل تھا اب جو وہ چھوٹا ہے تمام طلسم کو برباد کریگا ایک ایک ساحر کا دم ناک میں کریگا کوہ و یاد کریگا قسم ہے خداوند
سامری و جمشید کی اگر ایک ہفتہ میں تو نے اُسکو ڈھونڈھ کر لا دیا تو خیر نہیں تو تجکو مع ذریات تیرے قتل کرونگا مجنون
یہ سنکر مجنون ہو گیا خوف بادشاہ سے سینہ میں دل خون ہو گیا عرض کیا کہ حضور تو حفاظت لوح میں معروف رہیں
غلام اُسے ڈھونڈھنے کو جاتا ہے لیکن اے شہنشاہ یہ معلوم ہوتا ہے کوئی ادلوس کے دوستوں میں ہے اسی کا یہ کام ہے

کہا کہ بے شبہ سوائے جنات کے اور کوئی طلسم کے اندر آ نہیں سکتا یہیں کہیں انکا کام ہے غرض بہ جلد تلاش کرو کہ وہ ابھی طلسم سے
باہر نہیں گیا مجنون نے چاروں طرف ساحروں کو بھیجا کہ تمام طلسم میں ڈھونڈھو جو کوئی اسکا سراغ لگائیگا میں اس سے بہت خوش
ہونگا مال دنیا سے مستغنی کر دونگا جملہ ساحر تلاش میں روانہ ہوئے ہر چند ڈھونڈھا کہیں پتا نہ لگا تھا پھر پھر کے آئے عرض کرنے
لگے کہیں اسکا ٹھکانا نہیں لگتا کون ایسا مقام طلسم میں ہے کہ جسے ہم جانتے نہیں مجنون جا کر قدموں پر انجم شاہ جادو کے
گر پڑا کہ آپ چاہیں قتل کریں چاہیں معاف کریں مجھے کہیں وہ ملتا نہیں ہے انجم شاہ غضبناک ہو کر بولا کہ ای مجنون میں تو
تیرے بھروسے پر غافل تھا اور سب کام تجھ پر چھوڑ رکھے تھے تو ایسا عیش میں پڑا کہ تو نے طلسم کو برباد کیا تھا انجم شاہ جادو
کا ایک عیار ہے کہ نام اسکا عنصر جادو ہے اسکو بلا کر کہا کہ ای عنصر میں تجھے دولت دنیا سے مالا مال کر دونگا اگر تو میری سعی کر کے
ڈھونڈھ دیوے وہ حرامزادہ مستعد ہوا اور جستجو کرنا شروع کی ایکدن بارگاہ میں سب جمع ہیں اور ناہید جادو بھی آئی ہوئی
ہے اور ذکر نور الدہر کا ہو رہا ہے کہ نہیں معلوم کون دوست اسکا ایسا پیدا ہوا کہ طلسم کشا کو چرا لیگیا مگر غریب تو ہے کوئی اسکے
پاس نہیں ہے اتنا مقام وسوا نہیں ہے خیر کہیں تو ظاہر ہوگا جسے پوشیدہ کیا ہے معلوم ہی ہو جائیگا جو کوئی ساحر یا غیر ساحر ہوگا
آپ ہی ظاہر ہوگا ناہید یہ سنکر بہت پریشان خاطر ہوئی رنگت اسکی زرد ہو گئی عنصر نے جو یہ کیفیت ناہید کی دیکھی خیال گذرا کہ
طلسم کشا خوبصورت تو بہت ہے شاید یہ عاشق ہو کر چرا لے گئی ہو ادھر انجم شاہ نے عنصر سے پوچھا کہ کیوں تو نے طلسم کشا کو ڈھونڈھا
اسنے عرض کیا کہ خداوند ڈھونڈھ رہا ہوں ابھی نہیں ہے یہ کام کسی موت کا ہے غریب کی مجال نہیں ہے حضور جلدی نفرمائیں دو ایک روز میں غلام
سراغ لگاتا ہے ناہید تو قبل دربار برخاست ہونے کے مضطر و پریشان چلی گئی جا کر نور الدہر سے کہا کہ شہریار غضب ہوا کہ عنصر
عیار اب نظر میں آ گیا ہے دیکھیے کیا ہوتا ہے نور الدہر نے کہا ای ناہید مجھکو تو اپنے گھر سے نکالدو تا سبب بدنامی ہے تم ہو نا ہو
ناہید نے عرض کیا کہ کنیز کی لاکھ جان ہو اسلام میں نثار ہے یہ بڑا ہو آپکی دوستی میں جو کچھ میرے اوپر گذریگی وہ گوارا ہے
جان سے زیادہ مجھے کون پیارا ہے نور الدہر نے کہا تو ناہید کوئی تدبیر نجات کی کرو ناہید نے عرض کیا شہریار لیجئے بادشاہ
لگے ہیں اسکا باہر لیجانا دشوار ہے شاہزادے نے فرمایا تو بس ہم قید ہوں کسطرح سے میں جب افشا ہوگیا تم بھی رسوا
ہوگی ہم بھی گرفتار ہو جائینگے ناہید بولی ای مالک قادر میرا کیا اختیار ہے مگر تدبیر کرتے ہیں کہ آپکو لا دونگی مگر اسے نہیں خطرہ کا
عنصر جادو یہ شاہزادہ ایک خواص کی صورت بنا ہوا ساتھ ناہید کے آیا تھا نور الدہر اور دلبر کو دیکھا
سب باتیں سنیں خیال میں گذرا کہ سے ہمیں رسوا کرے سوچا کہ جانے کیا فساد ہو اس سے بہتر یہ ہے کہ چلکر بادشاہ سے
حال بیان کرو یہ سمجھ لیا بس یہ خیال اپنے دل میں کر کے وہاں سے سیدھا انجم شاہ جادو کے پاس آیا جو کچھ آنکھوں سے دیکھا
تھا اور کانوں سے سنا تھا وہ سب کہا اور آگاہ کیا کہ اب ناہید جادو اپنے باغ میں طلسم کشا کو لیے بیٹھی ہے بس یہ سنتے ہی آتش
غضب کا شعلہ سینہ میں مشتعل ہوا دود بدو مانی دماغ میں تھا کہا کہ ای عنصر سچ کہتا ہے اگر یہ غلط ہوا تو تجھے بری طرح
مرواونگا اسنے کہا میں تو آنکھوں سے دیکھی کہتا ہوں اگر ذرا بھی جھوٹ نکلے مجھکو قتل کیجیے گا یہ مجال کس کی ہے کہ خدمت بادشاہ میں جھوٹ
بولوں کہا خیر انجم شاہ کی رات تو جب اضطراب میں بسر ہوئی صبح کو بارگاہ میں آ کر تخت پر بیٹھا جادوگر جمع ہوئے مجنون
اختر شمار نے آ کر مجرا کیا چاہتا ہے کہ بیٹھے انجم شاہ نے حکم کیا کہ پکڑ لو اس حرامزادہ کو لوگوں نے مجنون کی مشکیں باندھ
لیں انجم شاہ نے کہا کیوں ظاہر میں تو ہمسے ملا ہے اور باطن میں طلسم کشا کا دوست ہے بربادی طلسم کی فکر میں لگا رہتا ہے کہ
ساحران طلسم مارے جائیں تجھکو میں دوست جانتا تھا اعتبار کرتا تھا تو دشمن نکلا مارنے لگے مجنون کو خوب مارتے
مجنون نے کہا شکر ہے تقصیر میری ثابت نہ ہو کہ آپ نے مجھکو کیوں سر دربار ذلیل و رسوا کیا انجم شاہ نے کہا ارے مفسد
تیری ناہید جادو طلسم کشا کو چرا کر لے گئی اپنے باغ میں لیے بیٹھی ہے اور تو نے ہمسے پوشیدہ کیا ہے سازش تیری ہے ورنہ کسکی

جاسکے آواز آئی خبردار دریا میں نہ جانا غرق ہو جاؤ گے لوح کو دیکھ شاہزادہ رک رہا مگر بڑا صدمہ ہوا کہ ایسا دست گرفتار ہو گیا
لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ یہ اسم پڑھ کر دریا پر دم کر ایک کشتی پیدا ہوگی اس پر سوار ہو کر روانہ ہو شاہزادے نے موافق حکم اسم
پڑھ کر دم کیا کشتی پیدا ہوئی سوار ہو گئے روانہ ہوا کشتی برابر گنبد کے پہونچی وہ کبوتر شاہزادے کو دیکھ کر اڑا ایک رشتہ طلائی
اسکے پاؤں میں بندھا تھا کبوتر نے بلند ہو کر آواز دی کہ ہیہات ہیہات افسوس افسوس اور پھر آ کر گنبد پر بیٹھا نور الدہر زانو
تک پتھر کا ہو گیا یہ کیفیت اپنی دیکھ کر جلدی سے لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ اے عزیز اگر تین دفعہ اس کبوتر نے بلند ہو کر صدا دی تو تو
بالکل پتھر کا ہو جائیگا پھر تا دوام الحیات رہا نہو گا تجھے لازم ہے کہ جب کبوتر پرواز کرے خیال کر کے دیکھ کہ ایک رشتہ طلائی اسکے
پاؤں میں بندھا ہے جب وہ بلند ہو اور ہیہات کہے تو ایک تیر پر اسم دم کر کے رشتہ پر مار اگر تیرا رشتہ پر پڑا تو تو کامیاب
ہوا نہیں تو نہیں۔ یا شاہزادہ جب تک لوح دیکھے اتنے عرصے میں وہ کبوتر پھر بلند ہوا اور ہیہات اور افسوس کی صدا دی
اور نور الدہر سینہ تک پتھر کا ہو گیا غرض تیسری دفعہ کبوتر اڑ کر آسمان کو چلا تھا رشتہ کھلا یا تھا کہ شاہزادے نے خدا کو
یاد کر کے تیر کمان سے چھوڑا کہ اس تیر سے اس رشتہ طلائی کو توڑا کبوتر گنبد میں گرا تمام جہان تیرہ و تار ہو گیا بعد اسکے دیکھا
کہ نہ کشتی ہے نہ دریا ہے سامنے گنبد معلوم ہوتا ہے آواز رونے کی چلی آتی ہے شاہزادہ اندر گنبد کے گیا کسی کو نہ پایا حیران ہوا کہ کسکے
رونے کی آواز آتی ہے ایک طرف چھوٹا نقب تھا دیکھا حکم لوح سے اس نقب میں داخل ہوا جب باہر نکلا تو ایک مکان عالیشان
دکھائی دیا اسمیں سے آواز فریاد و الغیاث کی آتی تھی شاہزادے نے چاہا کہ اندر اس مکان کے جائے کہ ایک اژدر آتش فشان
نظر آیا غضبناک آتشیں شاہزادے پر چھوٹا نور الدہر نے حکم لوح سے اسم پڑھ کر دم کیا کہ وہ اژدہا بصورت انسان بنگیا اور
چاہا اٹھ کر بھاگے شاہزادے نے اسم پڑھ کر شمشیر پر دم کیا اس جادوگر پر ایسا ماری کہ اسکے دو ٹکڑے ہو گئے غل و شور ہوا زمانہ
تیرہ و تار ہو گیا آواز آئی کہ کشتہ ہوا نام میرا اژدر جادو بود جب روشنی ہوئی اندر مکان کے گیا اور لوح میں دیکھا کہ جو تیر
بند ہوا ہے نور الدہر نے اسکو کھولا وہ قدموں پر گرا نور الدہر اسے ساتھ لیکر باہر آیا ایک طرف کو ایک حجرہ نظر آیا اور
ایک دروازہ مقفل پایا شاہزادہ قریب اسکے گیا قفل کو کھول دروازہ دیکھا ایک جادوگر اندر سے پکار نکلا کہ او رستم فریدون کے بچے
میرے ہاتھ سے کہاں جائیگا یہ کہکر اسم سحر کا پڑھ کر بجلیاں چمک کر شاہزادے پر چلیں نور الدہر نے لوح دکھائی بجلیاں جدھر سے
آئی تھیں اسی طرف پھر گئیں نور الدہر نے تلوار اس جادوگر پر ماری کہ اسکے دو ٹکڑے ہو گئے دو ٹکڑے دو جادوگر ہو گئے دو ٹکڑے چار ٹکڑے ہو کر دو سے
چار ہو گئے غرض اسی طرح ایک دو گھڑی میں دو سو جادوگر پیدا ہو گئے اور غل ہوا کہ پکڑو اس طلسم کشا کو جانے نہ پائے نور الدہر انکو
قتل کرتے کرتے تھک گیا ناچار لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ تو اسے اندیشہ نکر یہ جادو طلسم ہیں تا مدام اس دروازے سے چلا جا ایک شخص کو کہ
سر سے پاؤں تک اسکے بدن پر بال ہیں تمام جسم اسکا بالوں میں پوشیدہ ہے اور لنگڑا ہو کر آہ کر رہا ہے اور سینے پر اسکے کچھ بال
سفید ہیں تو یہ اسم پڑھ کر تیر پر دم کر کے ان سفید بالوں پر مار کہ کام اسکا تمام ہو شاہزادے کو جیسا لوح سے حکم ہوا تھا ویسا
ہی کیا جب اسکے سینے پر تیر پڑا پشت کو توڑ کر پار نکل گیا غل و شور ہوا آتش بازی ہونے لگی زمانہ دھواں دھار ہو گیا بعد تھوڑی
دیر کے آواز آئی کہ کشتہ ہوا نام میرا غول ان جادو بود جب روشنی پھیلی اور تاریکی برطرف ہوئی دیکھا کہ ایک قلعہ سامنے ہے اور کوئی
پکارا کہ شہریار مبارک ہو کہ تمام دربند طلسم کے فتح ہوئے اب لڑائی بادشاہ سے جنگی ہے یہ باتیں کر رہے تھے کہ آمد فوج جادوگران سے
گرد بلند ہوئی اور فوج ساحران قریب کی نظر آئی کوئی قاز پر سوار کوئی قرقرے پر سوار کوئی کرگدن آتشیں پر کوئی فیل آہنی پر
اژدر آتش فشاں پر بیٹھا ہوا ہے سنکھ گھنٹے تری کی ہوتی ناقوس نوازی ہوتی ہے دھوم ہر دوں کی صدا بلند تھا مجنون کا شور
بیچ میں تخت انجم شاہ جادو والا آگے تخت کے مشعل آتش روشن پھر دو رو لشکر جادوگروں سے چار طرف سے نرغہ کیا
ہر ایک سحر میں مصروف ہوا کوئی آگ برساتا تھا کوئی پتھروں کی بوچھار کرتا تھا کوئی اژدہا بنکر جلاتا تھا کوئی خنجر لیکر دوڑتا تھا

کوئی بارش تیغ و تبر کرتا تھا مگر شاہزادہ اسم لوح کا پڑھ کر دم کر رہا تھا کسی کا سحر نہ تاثیر کرتا تھا بلکہ ساحر اسی پر پلٹ جاتا تھا
شاہزادہ جو سحر کرتا ہوا ساحروں کو قتل کرتا جاتا برابر انجم شاہ جادو کے ہو پہنچا اسنے سحر کرکے ہاتھ کو جنبش دی کہ دیکھ لو
چمکا کر شاہزادے پر طلسم قریب آکر افسردہ ہو کر تھر تھر کانپنے لگا نورالدہر نے لوح کو دیکھا لکھا تھا اے
طلسم کشا یہ اسم پڑھتا ہوا قریب شاہ طلسم پہنچے اتنے میں انجم شاہ نے سحر کیا ایک رعد کی ایسی آواز پیدا ہوئی شعلے
شاہزادے سے لپٹ گئے شاہزادے نے اسم لوح پڑھا ایک راکھ ہو گیا شاہزادہ برابر تخت کے پہونچ تلوار ماری
انجم شاہ جادو نے سحر کیا کئی سو سپریں سحر کی سر پر آئیں مگر تلوار نے قبہ سر پر پہنچتے ہی کاٹ کے تخت زمین کو بوسہ دیا دو
ٹکڑے ہوگئے لاش شاہ اسلام چہ ناگہان تیرہ و تاریک ہو گیا آوازیں عجیب بلند ہوئیں اور ایک صدا پیدا ہوئی کہ کشتی مرا نام
تھا انجم شاہ جادو بود جس وقت کہ انجم شاہ جہنم واصل ہوا مجنون اختر شمار جادو نے آواز دی کہ اے ساحران طلسم
بادشاہ مارا گیا میں نے تو اطاعت طلسم کشا اختیار کی تم کیوں اپنی جانیں دیتے ہو غلامی اس شہریار کی قبول کرو نہیں تو مارے
جاؤ گے سب جمع ہو کر آئے قدموں پر گرے مطیع اسلام ہوئے شاہزادے کو تخت پر بٹھایا شہر میں لائے کنجیاں خزانے کی
خزانہ داروں نے سامنے لا کر رکھیں نورالدہر نے مجنون اختر شمار کو بادشاہ کیا ادلوس جنی کو نائب گردانا ناہید جادو
کو بالکل اختیار دیا اور کہا کہ ترک سحر کرو مجنون و ناہید نے عرض کیا کہ ہم ترک سحر کرنے کو موجود ہیں مگر ابھی دمامہ جادو اور
ساحر خشمش زندہ ہیں جس وقت انسے مقابلہ ہوگا ہم کو آپ کے شریک ہونگے جب وہ واصل جہنم ہو لینگے تو ہم ترک سحر کرینگے
آگے بیان شاہزادہ نورالدہر پولاک مقابلہ کی اور خدمت صاحبقران میں روانہ ہوا یہاں امیر بارگاہ میں
بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک آندھی چلی [illegible] تاریک ہو گئی پھر اسکے دیکھا کہ وہ قصر چونہ گچ قائم سامنے نظر آتا ہے
صاحبقران نے پوچھا کہ نورالدہر کہاں ہے لوگوں نے بیان کیا کہ وہ طلسم کشائی کو گئے ہیں فرمایا کہ وہ انشاء اللہ طلسم کشائی
کی اور ہم سب کو رہائی دی یہی باتیں تھیں کہ شاہزادہ دکھائی دیا صاحبقران اور بدیع الزمان کے قدموں کو بوسہ
دیا امیر نے کمال شفقت فرمائی پوچھا کہ جان نثار درسیادہ کا کچھ معلوم ہوا نورالدہر نے مجنون اختر شمار سے جو کہ قیدیان
طلسم کو بلوایا اسوقت سب اسیر طلسم آئے ایک مجمع اسیروں کا نظر آیا بلکہ انہیں قمرزاد کو بھی دیکھا مگر قاسم کا نام و نشان
بھی نہ پایا سب کو خلعت دی فرمایا جہاں تمہارا جی چاہے جاؤ قمرزاد کو بھی رخصت کیا لیکن قاسم کے نہونے سے کمال صدمہ
ہوا مجنون سے اس اژدہے کا حال پوچھا اسنے عرض کیا کہ وہ طلسم کا رہنے والا نہ تھا خدا جانے کہاں سے آیا تھا اسکا حال
معلوم نہیں امیر بہت آزردہ خاطر ہوئے فرمایا کہ خدا اسکا نگہبان ہے دوسرے شہر میں آئے سعادت شاہ نے دعوت
و ضیافت کی دوسرے دن ہرکاروں نے آکر خبر دی کہ لقا نے آمن بن الوس کو بھیجا اور بعد ازاں ہلال حبشی بھی
بھی آیا لشکر اسلام کو شکست دی بادشاہ زخمی ہو کر مشتری حصار کو گئے جسوقت ہم وہاں سے چلے تھے لقا پرستوں کا غلبہ
پرستوں پر یہ حال تھی لشکر اسلام سے لڑائی تھی یہ سنتے ہی فرمایا کہ کوچ کی تیاری ہو صاحبقران مع سرداران کے
لقا پر روانہ ہوئے سعادت شاہ زرافشان حصاری ہمراہ ہوا دوسرے دن صبح کا وقت تھا شاہزادہ نورالدہر
چلا آتا تھا کہ ایک ہرن آگے سے گذرا نورالدہر نے اسکے پیچھے گھوڑا ڈالا صاحبقران منتظر رہے کہ نورالدہر آئے تو چلیں
تمام دن انتظار کیا حتی کہ رات ہو گئی مگر نورالدہر نہ پھرا صبح کو امیر نے چار طرف ڈھونڈھا مگر کچھ سراغ نہ معلوم ہوا
نہایت رنج ہوئے فرمایا کہ اگر میں انتظار نورالدہر کا کروں تو ادھر لقا تمام لشکر کو قتل کر ڈالیگا خیر حافظ حقیقی نگہبان شہزادہ
نورالدہر کا ہے مجکو لقا پر جانا ضروری ہے یہ کہکر کوچ کیا

## اب داستان حیرت مآل لقا سے بیقرار راندۂ درگاہ خدا کی بیان کیجاتی ہے مخمس

دبنگ آمنے ہیں عجب دن کیسے کیسے | بیان کرتے ہیں خوش بیان کیسے کیسے | اٹھا کرتے ہین کلام و زبان کیسے کیسے
وہن ہیں غنچے گمان کیسے کیسے | آرام آتے ہین درمیان کیسے کیسے

بہار آکے چمن دکھاتی ہی کیا کیا | خزان شرم سے منہ چھپاتی ہی کیا کیا | صبا مرغ بلبل اڑاتی ہی کیا کیا
زمین چمن گل کھلاتی ہی کیا کیا | بدلتا ہی رنگ آسمان کیسے کیسے

شگوفون کے جب سے نئے مرتبے ہین | ہزارون گلستان مین بلبل بنے ہین | لگا کر لہو سینہ ہین ترستے ہین
تمھارے شہیدون مین داخل ہوئے ہین | گل و لالہ تا ارغوان کیسے کیسے

ارادے خراباتیون کے بڑھے ہین | برابر سے لالہ گون پی رہے ہین | آنکھون پہ ہر جوش مستی چڑھے ہین
سہارا ہی ای نشہ مین جھومتے ہین | امر پہ ان پیر مغان کیسے کیسے

بیان کیا کرون اُکلی برچھیون کا | رہی دل کی دل ہی مین سب کی تمنا | خدا جانے کیا دشمنون نے پڑھایا
دھر کر بھی بیدرد قاتل نے دیکھا | تڑپتے رہے نیم جان کیسے کیسے

دم چند تھا دور دورادہ سارا | کمان روم و ایران سے وہ لشکر آرا | پس مرگ دیکھا ہوا آشکارا
نہ گور سکندر رہی نہ سر دارا | مٹے نامیون کے نشان کیسے کیسے

ظلمت سفیدی رہ شام و سحر تھا | دو شب کا اثر ہی نہ دن کا گذر ہی | زمانہ بنا نہ بیگانہ مین نظر ہی
دل و دیدہ اہل عالم مین گھر ہی | تمھارے لیے ہین مکان کیسے کیسے

جدائی کے صدمے محبت کے غم ہین | رقیبون کے دہ نرات کیا کیا ہین احسان | زیادہ دیکھو تو آسکے او دشمن جان
غم و غصہ و درد و اندوہ و حرمان | ہمارے بھی ہین مہربان کیسے کیسے

بہانے عدم تک ہزارون ہین رہزن | دل و جان و اسلام و ایمان کے دشمن | وطن کو گیا کون بے چاک دامن
عجب کیا ہمارا رہے جان رہزن | لٹے راہ مین کاروان کیسے کیسے

بشر سے بیلے نا سپاسی ستم ہی | سکوت آگے منہ کے تسلیم سم ہی | بہت خوب ارشاد آتش رقم ہی
کرے جسقدر شکر نعمت وہ کم ہی | مزے لوٹتی ہی زبان کیسے کیسے

یہان ملک بن ملکوت شاہ مع سرداران آفتاب پرستان پہاڑ پر کھڑا ہوا ہی اور گرد لشکر لقا کا کھڑا ہوا ہی بدرین دلازل باختر کو جا چکا ہی اور آس بن الوس طبل جنگ بجوا چکا ہی کہ کل مین آفتاب پرستون کو پہاڑ پر جا کر قتل کرونگا ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا القصہ چار پہر رات تیاری رہی صبح کو لشکر لقا نے یورش کی اور اقبال شاہ کو زندان مین سے بلا کر کہا کہ تو آفتاب پرستون کا بادشاہ ہی انھین سمجھا کہ لقا کو سجدہ کرین اور ہمارے شریک ہون کہ ہم وہ ملک خدا پرستون کا کام تمام کرین شعر دو دل یک شود بشکند کوہ را * پراگندگی آرد انبوہ را * اقبال شاہ نے کہا کہ تمام آفتاب پرست حکم خلیفہ آفتاب تا ابن قطب دوران کا مانتے ہین اور مجکو ہیچ کارہ جانتے ہین کوئی میرے لکھنے پر عمل نہ کریگا آپ مجھے چاہین قتل کرین چاہین بخشین بختیارک نے کہا کہ یا خداوند آس بن الوس کو حکم دیجیے کہ اقبال شاہ کو اپنے چہرے کی سپر کرکے پہاڑ پر چڑھے کوئی اسپر تیر نہ ماریگا نہ پتھر برسائیگا ایک مرد الہین مین پہاڑ ہاتھ آجائیگا لقا بولا یہی تدبیر مین سنکے بس اسیوقت آس بن الوس اقبال شاہ کو ہمراہ لیکر پہاڑ پر چلا آفتاب پرست پہاڑ پر تیر و کمان ہاتھ مین لیے بیٹھے تھے تیرون کے ڈھیر آگے لگے ہوئے تھے اقبال شاہ کو جو اس صورت سے دیکھا تیر و سنگ پارہ سنگ ہاتھ سے رکھدیے اپنی زندگی سے مایوس ہوسے دعا مانگنا شروع کی کہ یا خبیر اعظم

یہ وقت مددگاری کا ہے ادھر مالک بن ملکوت شاہ پکارا کہ یا آفتاب تابان بھیج اپنے ہمنے قطب زمان کو ادھر
آس بن الوس پہاڑ پر چڑھتا چلا آتا ہے آفتاب پرستون میں غل ہے تلاطم مچا ہے ہرگز آسمان پر ایک روشنی ہوئی اور
قطب دوران نمودار ہوئے اتفاق کار قطب دوران کی جو نظر اقبال شاہ پر پڑی کہ آس بن الوس بھاگے
سپاہ اسکو اپنے چہرے کی پناہ کیے ہے چند حصے آتشبازی کے داغ کر مارے کہ زمانہ تاریک ہو گیا ایک پتھر آہن کا اسکے بند
پر مارا کہ ہڈی ہڈی ضرب ہو گئی اقبال شاہ ہاتھ سے بیوتا اور دو چار پتھر اسکے سینہ و سر پر مارے کہ آس بن الوس بھاگا
آفتاب پرستون سے جو یہ شکستہ دیکھا اسقدر تیر مارے کہ جسم آس بن الوس کا جابجا سے شق ہو گیا کا اسکو لیکے
گئے قطب دوران نے اقبال شاہ کو مالک بن ملکوت شاہ سے ملایا اور کہا کہ میں جا کر اب ایرج کو لاتا ہوں
کہتا آس بن الوس کی اسکے ہاتھ سے بری ہو کر سوار ہوئے اور جہان آس بن الوس کو لوگوں سے لا کر خیمے میں
ڈالا جہاں جہاں ضرب پہونچی تھی سینکا اور کہا کہ اے آس بن الوس تجھے سمجھا تا کہ یہ قطب کون ہے یہ وہی ہے جسنے ناک
تمہاری کاٹی تھی بیٹے عمرو عیار نے جو سنا پکارا کہ قسم ہے لقا خداے باختری کی کہ صبح کو آفتاب پرستون کو مع قطب دوران
قتل کروں گا یہ کہکر طبل بجایا صبح کو پھر پیادہ بیہوش کی آفتاب پرست مشغول دعا تھے اتنے میں ایک گرد اٹھی اور ایرج نوجوان
دکھائی دیا اور قطب دوران ساتھ ساتھ آسمان پر چلے آتے تھے ایرج نے نعرہ کیا کہ او آس بن الوس نکل اے مردکان
لشکر بے سردار ہے جاتا ہوں میں تیری خدمت کرنے کو آیا اور مرکب کو اڑا کر قریب آس بن الوس کے پہونچا آس بھی ایرج پر چلا
بعد تکاورزنی کے نیزہ بازی ہوئی ایرج نے نیزہ اسکا ہوائی کیا اسنے تلوار ماری ایرج نے تلوار رد کر کے ایسا وار کیا
کہ سپر کاٹ کر کے تا دو ابرو تلوار اتر گئی آس بیہوش ہو کر گرا ادسان بن الوس نے جو یہ صورت دیکھی لقا سے کہا کہ یا
خداوند یہ کیا تقدیر کی ہے کہ جسکے ناک عمرو سے کٹوائی اب ایرج سے زخمی کر دیا لقا جواب نہ دینے پایا تھا کہ
بختیارک نے کہا لقا نے تقدیر کی ہے کہ تو اس آفتاب پرست کو مار یگا یہ ہر ناشخص بہت خوش ہوا اور ایرج
کے مقابلے کو للکارتا ہوا چلا جب میدان میں آیا کہا او بزاز بچے کہاں جائیگا پکڑ میرے ہاتھ سے تلوار ایرج پہا کی
ایرج نے رد کی بعد اسکے ایرج نے تلوار ماری کہ تلوار ادسان کے سر پر چلی تھی یا زیر تنگ مرکب جا کر دم لیا
گھوڑے سمیت چار ٹکڑے اس کافر کے ہوئے جنگ مغلوبہ ہوئی شام کو طبل بازگشت بجا دونوں لشکر پھر گئے تمام آفتاب
پرست پہاڑ پر سے نیچے اترے خیمہ برپا ہوا قطب دوران آکر تخت پر بیٹھے ایرج داخل پرچم ہوا صحبت عیش کا سامان
ہوا لیکن لقا جو پھر کر اپنی بارگاہ میں آیا بختیارک نے کہا کہ یا خداوند بدر بن زلزال کو بلوا لیجئے اور ایرج
سے لڑوا لیجئے لقا بولا کہ بس یہی تقدیر کی اور دو سو اس عیار کو روانہ کیا کہ جا کر بدر کو اوسے سپہر کرنے آؤ دو سو اس
روانہ ہوا لیکن آس بن الوس لقا کے سامنے آیا کہ یہ کیا تقدیریں بری ہیں کہ پہلے میری ناک کٹوائی اور اب بھائی
کو میرے قتل کروایا باوجود کہ میں بھی زخمی ہوا لقا بولا اے آس تو غم نہ کر یہ تقدیر میں نے نہیں کی تقدیر بالائی ہو دقالع میں
سکر تیرے بھائی کو بھی زندہ کر دونگا اور میں ناک تیری درست کر دونگا آس یہ کلمہ سنکر بیٹھا اس ہوا لیکر کوچ کر کے چلا گیا مگر
لقا حیران و پریشان بیٹھا ہے بختیارک کہ رہا ہو کہ یا خداوند کل ایرج سے کون سامنا کریگا لقا خاموش ہے کچھ جواب نہیں
دیتا ہے کہ جو مہی ہرکارے کی دوڑی ہوئی آئی ہاتھ اٹھا کر بددعا دی اور عرض کیا کہ بلوط کج گردن آپکی مدد کیواسطے آتا ہے
لقا بہت خوش ہوا اور سرداروں کو استقبال کیواسطے بھیجا بلوط آیا لقا کو سجدہ کیا صحبت میں آکر بیٹھا بیٹھا حال خدا
کے بے بلو ہونے کا پوچھا بعد اسکے کہا یا خداوند گردن میری سیدھی کر دیجئے لقا بولا کہ تو ان خدا پرستون کو قتل کر میں
گردن سیدھی کر دونگا بلوط نے عرض کیا کہ طبل جنگ بجوا دیجئے اسی وقت نقارہ زنی لوازش میں آیا ہرکارہ دن

ہوکر خدا پرستون سے لڑین انکا کام تمام کرین لیکن ہے کہ قطب دوران راضی ہو جائین بس آفتاب پرستون کو غضب آتون
بلوا لیجے اور آپ بیٹھے ہوئے تماشا دیکھیے اگر ایرج نوجوان غالب ہے امیرزادہ ہے جو حمزہ غالب ہوا تو سمجھے گا کہ بکبلا
دفع ہوئی لقا بولا اے بختیارک بس یہی تقدیر میں ہے تو اپنے ساتھ بلوطا کو لیجا بختیارک بہت سی کشتیان تحائف کی
اور بلوطا کو ساتھ لیکر چلا ہرکاسون نے بختیارک کے آنے کی خبر قطب دوران کو دی قطب دوران نے
لوگون کو حکم دیا کہ بختیارک کو لاؤ اور ایرج نوجوان سے کہا کہ تم اس روز بلوطا کو چھڑوانے جاتے تھے تمنے قدرت خدا کی
کی دیکھی کہ بلوطا کو بغیر کوشش کے تمہارے پاس بھیجدیا ایرج نے قدمون کو چوم لیا اور کہا کہ بیشک حضرت آپ واقف اسرار
ہین کہ اس اثنا میں بختیارک آیا اور دعا و ثنا قطب دوران بجالایا بلوطا کو سامنے کیا اور پیغام لقا کا دیا بلوطا
نے پایۂ تخت قطب دوران کو چوما ایرج نوجوان کے قدمون پر گرا ایرج اسے دیکھکر بہت خوش ہوا اپنے پہلو میں
جگہ دی لیکن قطب دوران نے بختیارک کو کرسی پر بٹھایا بختیارک نے مضمون گذشتہ مثل صلح بیان کیا قطب دوران
نے کہا کہ ہم بھی صلح چاہتے ہین اور ہرگز ایرج کو شکستہ ہونے دیتے مگر تم لقا کے لشکر میں نہایت معقول معلوم ہوتے ہو
تمہارے پاس کیا عہدہ ہے کونسا کام ہے اور تمہارا کیا نام ہے بختیارک نے نام اپنا بتایا اور کہا وہ شخص شیطان مجسم
مشہور ہے شیطان درگاہ لقا ہے قطب دوران نے کہا کہ پیدائش تمہاری باختر کی ہے عرض کیا کہ نہیں میں ایرانی ہون
بختیارک سے پوچھا کہ پھر باختر میں تمکو کون لایا اسنے کہا کہ گردش فلک سے یہان پہونچا قطب دوران نے کہا کیا
حمزہ نے تمہین کچھ رنج دیا بختیارک رو کر بولا کہ قطب دوران میں کیا کہون حمزہ نے مجھسے سلوک نہیں کیا ایک
ملک کا وزیر زادہ ہون ایک گردن ساربان زادے سے مار کھا کر عصا ہو گیا قطب نے پوچھا کہ کون ہے وہ نمک حرام اسنے کہا کہ عمرو
عیار کہا عمرو کون ہے بولا امیر حمزہ صاحبقران کا ایک عیار ہے بلاے بد سان آفت جان ہم سب اسی کے سبب سے خراب
ہوئے ہین اسنے ہم سب کو دربدر کر کے خاک بسر کیا ہے قطب نے کہا کہ وہ عیار لشکر حمزہ میں ہے بختیارک بولا کہ خلیفہ
خدا اسنے اسکا منہ سیاہ کیا چند روز ہوئے کہ حمزہ سے اور اس سے بگاڑ ہو گیا حمزہ نے اسے نکال باہر کیا ہے پھر خدا جانے کدھر گیا اور
خوب تھا کہ بختیارک عمرو کو گالیان دینے لگا اسوقت عمرو نے یہ باتین کرتے بختیارک کی ایسی باتین آنکھ کا تل دکھا دیا بختیارک
کی النظر جو پڑی سمجھا کہ یہ تو مرشد خود ہی یہین میں اسنے کیا یہ باتین کر رہا ہون دل سنسنا گیا ہاتھ پاؤن میں رعشہ پڑ گیا زبان بند
منہ سے کچھ نہ نکلا کہ جان نکل گئی دل میں کہا کہ اے بختیارک تو جانتا تھا کہ عمرو یہان نہیں ہے وہ تو سبھی جگہ موجود ہین
گھبرا کر کہا کہ قطب دوران خلیفہ زمان عمرو سب طرح سے برا ہے اور لشکر دہ ہفت پیغمبران ہے اور دوسرے جو کرامت
کی تمہین ہے پہلے دو سو خداوندون میں سے ایک بھی ویسا نہیں ہے اور ہر سرکش بد گمراہ کو خوب درست کیا ہے بڑے بڑے جلسہ کو
کے سر کاٹے ہین بچہ بڑے دیر پرستون کو تہ تیغ کیا ہے اور میں تو انکا غلام ہون قطب بولے کہ ادھر دیکھ منافق دو رنگے کبھی بہت
اور کبھی تعریف اس حرامزادے کو خوب جوتیان مار کر نکالدو گے بختیارک پر پاپوش کاری ہونے لگے خوب مار کر
سے نکالدیا بختیارک اسطرح منہ سوجا ہوا پیٹ پیٹتے ہوئے لقا کے پاس آیا اسنے کہا کہ کیا ہوا اسنے تمام احوال بیان
کیا کہ مرشد کو بھلا برا کہا تھا اسپر قطب دوران نے مجھے خوب پٹوایا اور دربار سے نکلوا دیا لقا نے کہا ابے مرشد کون
ہے بختیارک بولا کہ جسنے آپکی ریش مبارک کو پیشاب سے مونڈا وہی مرشد کامل وہی ہادی آگاہ دل خواجہ عمرو بن
امیہ ضمری ہے لقا برہم ہوا کہ میں نے تقدیر کی ہے وہ اب بیان نہ آتا کچھ مگر وہ بیان کر سکتا ہے تو تجھ کو تماشا
کی ہوگی کہ خلیفہ مر گیا اور تجھے مار پیٹ کر نکلوا دیا اس خبیث کے جوتیان لگین بختیارک پر خوب گردش کاری رہی
ہین کہتا ہو کہ اے بختیارک قسمت میں یہ تری تھا جوتیان کھانا لکھا ہے اب احوال ایرج نوجوان سے سنیے

بجنے کا حکم دیا ادھر لشکر امیر اور لشکر لقا میں بھی نقارہ جنگ بجا رات بھر جنگ کی تیاری رہی صبح کو تینوں لشکر میدان میں آئے
صفیں آراستہ ہوئیں نقیب نقابت کرکے چلے گئے ایرج نوجوان قطب دوران سے اجازت لیکر مرکب اڑا کے ہمراہ تیرہ جوان
مبارز طلب کیا ہاشم تیغ زن مرکب پر سے اتر کر سامنے بادشاہ اسلام کے آیا اجازت میدان چاہی بادشاہ نے فرمایا
کہ خدا کے سپرد کیا جام عنایت ہوا ہاشم اسے پی کر مرکب پر سوار ہوا آگے مقابل ایرج نوجوان ہوا بعد نگاہ ورزی نیزہ
نیزہ بازی شروع ہوئی خوب نیزے چلے ایرج نے سنان نیزہ ہاشم کی کاٹ دی ہاشم نے دستہ نیزہ مارا کہ نیزوں کے
ٹکڑے اڑ گئے نوبت تلوار کی پہنچی دن بھر تلوار چلی آخر کو ہاشم تیغ زن ایرج نوجوان کے ہاتھ سے زخمی ہوا آفتاب پرست
کماریں جنگی بجے لشکر امیر کیطرف رخ کرکے پکارے کہ تا قصد دانستہ انصاف کا دونوں جہان میں رہا ہے اس کے سے چھوڑ
صاحبقران پیچ و تاب کھا کر رہ گئے آخر طبل بازگشت بجا تینوں لشکر اپنے اپنے مقام پر پہنچے رات کو ایرج نے پھر طبل جنگ
بجوایا اور صبح کو عرصہ کارزار میں آیا جمیل ماہرو نے مقابلہ کیا نیزہ بازی ہوئی ایرج نوجوان نے نیزہ جمیل کا توڑ کر [illegible]
ہوا جمیل بھی زخمی رہا پھر طبل بازگشت بجا لشکر اپنی اپنی آرامگاہ کو گئے اب حال اسد بن کرب غازی اور عمرو بن رستم کا
سنیے کہ ان دونوں کو بدر بن زلازل نے زخمی کرکے پکڑ لیا تھا اور قید خانے میں بھیجا تھا خورشید زخمی اور جمشید زخمی کا
جمشید کا بیٹا فریدون باختری ایک زمانہ تھا زندانخانے میں اکثر آیا کرتا تھا اسکی باتیں دیوانگی کی سن کر بہت خوش ہوتا
تھا اور کمال خدا پرست تھا ایک روز اسد نے فریدون سے کہا کہ اے فریدون تم کیسی طرح ہمارے ساتھ محبت ہی کیا کرو
بہروپی ہو کہ تم شراب پیتے ہو اور ہمکو نہیں دیتے ہو ہمارے واسطے اب لازم ہے قرابہ شراب کے دے ڈالے
ہیں اب ہم زندان میں ہیں مگر خدا ہیں فلک نے مجبور کر دیا ہے ناچار ہیں اور کیا کہیں کہ ہمارے دادا باپ سے اور حمزہ صاحبقران
سے نااتفاقی ہے نہیں تو تا بک ہم قید کا جبر رہتے وہ ہمکو چھڑا لیجاتے فریدون باختری بولا اے شہریار میں جانتا تھا کہ آپ
شراب نہیں پیتے آپکو شوق نہیں ہے اسد نے کہا کہ کبھی ہم شراب تو ضرور پیتے ہیں مگر کسی سے سوال کرنا نہیں جانتے
ہیں مانگنا عیب سمجھتے ہیں تم از بسکہ بعجز پیش آتے ہو اس باعث سے تمسے اس وقت طلب کی اور نہیں تو مانگنے کی کیا حاجت
تھی فریدون بولا کہ شراب حاضر ہے پیجیے اور پینگا اسد کو شراب دی اسد نے خود ہی پی اور عمرو بن رستم کو نہ
دی فریدون بولا کہ شہریار یہ کیا نااتفاقی ہے کہ آپ اکیلے ہی پی گئے اور کسی کو نہ دی اسد نے کہا کہ تم جسکو چاہو دو میں کیوں
دوں فریدون نے عمرو بن رستم کو بھی جام شراب دیا عمرو بن رستم نے بھی پی لیا لیکن اسعاب شراب پی [illegible]
ہر کہ باتیں بنا رہا ہے کہ فریدون نے پوچھا اے شہریار وہ دادا جان آپ کے کون ہیں کہ جنکا ذکر آپ ابھی کر رہے تھے جاسے بہت [illegible]
وہ کیونکر آپکو اس چاہ بہ سے چھڑا لیجاتے کس طرح بیان کیجئے اسد نے کہا اے فریدون تم انکے وصف سے نہیں واقف
ہو وہ نظر کردہ حضرت پیغمبران بر ہم زنندہ دولت کافران بر باد کنندہ خدائی بتان وہ جو تمنے سنا ہو خواجہ عمرو بن امیہ ضمری
ولی اللہ عیاروں کے بادشاہ وہ میرے دادا ہیں لقا خدا سے باختر کر جب ملک سبائل میں رہتے تھے اور
ہر سوں روز روزہ قدرت سے سر باہر نکالتے تھے اور اٹھارہ ہزار ملک باختر کی خلقت سجدہ کرتی تھی خدائی اسکے دور شور
تھا اسوقت انھوں نے ساز طبول پر چڑھکر لقا کو بیہوش کیا اور پیشاب سے ریش قدرت کو تر کرکے [illegible] اور وہ اب
بھی آفتاب پرستوں میں قطب دوران ہیں جن کا ذکر ہو کر صلح کا ذکر کرنے گیا تھا انکو جوتیاں لگوا کر نکلوا دیا
فریدون نے کہا اے شہریار سچ ہے کہ عمرو نے لقا کی ریش زخمی اسد نے کہا اے فریدون یہ بات تو اظہر من الشمس اور ابین
من الامس ہے ایک زمانہ جانتا ہے اور سنا ہی میرا شاہزادہ رخ خادم سیاہ لقا کی بیٹی خدنگستی افروز پر عاشق ہوا اور
اسکو صاف باغ بہشت سے نکالے لیے چلا گیا یہی خدائی ہے کہ لقا کو خبر تک نہ ہوئی اور ماموں میرے بدیع الزمان لقا کی

بڑی بی جان اقرونز کو عاشق ہو کر لگے ہیں یاقوت شاہ کی بیٹی پر مائل تھا اور لقا شہر لشکر میں ہو گئیں سب بھاگا پھرا اسکو
تم بخدائی مانتے ہو غرض اسطرح بہت سی مذمت لقا کی کی اور چند کلمے وحدانیت الٰہی میں بیان کیے کہ زنگ کفر دل سے
فریدون کے دور ہوا آئینہ اسلام قلب پر پرتو فگن ہوا کہ اسی شہر یار میں سے لعنت کی لقا پر اسعد نے کلمہ طیبہ تلقین کیا
فریدون کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہوا اور دو پہر رات گئے دروازہ زندانخانہ کا کھولکر اسعد اور عمرو بن رستم
کو فیصت رہا کرکے لشکر امیر کیطرف چلا ادھر امیر کا حال سنیے کہ انھوں نے چالاک بن عمرو سے کہا کہ تو جا کر اس کا کچھ
حال کہ ہر روز مجھپر طعنہ زنی کیا کرتا ہے قطب دوران نابینا ہے چالاک نے عرض کیا بہت خوب اور اسباب عیاری اپنے بدن
پر آراستہ کرکے روانہ ہوا یہانتک کہ دروازہ بارگاہ قطب دوران پر پہنچا دیکھا کہ قطب دوران تخت پر بیٹھے ہیں اور ایرج
نوجوان داخل مجلس ہے شراب پی رہا ہے چالاک بصورت مبدل پھرا کی رات کے وقت جب دربار برخاست ہوا اور ایرج
اپنی خوابگاہ کیطرف گیا قطب دوران اپنی خلوتسرا میں آئے اپنے دل سے باتیں کرنے لگے کہ اے عمرو اس عرب نے
بڑی بیوفائی تیرے ساتھ کی کہ بغیر خطا کے ایرج ایسا جوان بگاڑ دیا ہے اسکا غم ابدل عطا کیا ہے … دن کو تسکین دیتی
بعد اسکے کھانا کھاکر سو رہا چالاک نے کیفیت دیکھا … نکال کر … بیہوش کیا بعد عمرو کو بیہوش کرکے پشتارہ میں
باندھکر روانہ ہوا حمزہ صاحبقران بارگاہ میں بیٹھے ہوئے خواجہ عمرو کا ذکر کر رہے ہیں کہ اس نمک حرام نے آدمی
کس کس کو سخت تنگ کیا ہے ہم نے چالاک کو بھیجا ہے کہ جاکر پکڑ لاوے دیکھیے لاتا ہے یہی باتیں تھیں کہ چالاک پشتارہ
لیے پہونچا امیر پکارے کہ اے چالاک اس نمک حرام کو لایا عرض کیا کہ حاضر ہے اور پشتارہ سامنے رکھدیا امیر نہایت خوش ہوئے
فرمایا اسے ہوش میں لاؤ چالاک نے خوب دست و پا عمرو کے باندھکر فتیلہ رفع بیہوشی کا دیا خواجہ عمرو کو ہوش آیا اپنے
دست و پا کو بندھا ہوا پایا سامنے امیر حمزہ صاحبقران کو مع سرداران با توقیر اور بادشاہ اسلام کے بیٹھے دیکھا پکارا کہ اے
آفتاب تابان جو تیرے قطب کے ساتھ برائی کرے اسکو تو جلادے امیر یہ کلمہ سنکر بہت برہم ہوئے اور کہا کہ او حرامی
نمک … گردن سامانی زادے کی … یہ نمک حرامی کا عوض ہے کہ وہ تم نے وقت کا … خواجہ عمرو
پکارا کہ اے عرب تو تیر اعظم سے نہیں ڈرتا اسکے خلیفے سے بے ادبی کرتا ہے … امیر پکارے ہاں اس نمک حرام کو
سر لے جو مجھے دوست رکھتا ہے امیر کا ارشاد سنتے سب سرداروں نے تلواریں برہنہ کرکے اٹھے خواجہ عمرو کی طرف چلے تھے کہ
عمرو پکارا ایہا الناس تم مجھپر تلواریں کھینچ کھینچ کر آتے ہو میں وہی ہوں کہ لعل جادو کے شہر مشتری حصار میں تم سب کو
… قلعہ کے کنگروں میں جو جادو کیے تھے میں نے لعل جادو کو مارا اور تم سب کو چھڑایا اور عقل آباد میں تم سب جانور بنائے تھے
میں نے تمکو انسان بنایا اور کس کس جگہ پر میں نے خدمت … نہیں ہوا آج حمزہ نے … تم سب بھی
پھر گئے تمکو … باقی نہیں رہی شعر … کے قابل ہے گردش چرخ کی ✦ پھرتے ہی انکی نظر جیسے زمانہ پھر گیا ✦
سبحان اللہ کیا قدرت خدا کی ہے شعر … ✦ … ✦ یہ کہکر تمام سرداروں تلواریں
میان میں کرکے اپنے اپنے مقام پر بیٹھ گئے دل میں کہنے لگے کہ جناب صاحبقران جیسے خوش ہوں …
… امیر حمزہ صاحبقران نے دیکھا کہ سب سردار سر جھکائے بیٹھے ہیں عمرو کیطرف … کرکے
ہاشم تیغزن کی طرف خطاب کیا کہ اے ہاشم تو جاکر اس … کرے …
عمرو کیطرف چلا عمرو پکارا کہ اے ہاشم تیغزن کیا ارادہ ہے …
مرگ … پاس … دل کو خدا کی طرف رجوع کیا …
صاحبقران نے فرمایا کہ دیکھو تو کیا … قضا سے … اتفاقات زمانہ کا جسوقت عمرو کو … اسی وقت

سرکار سے آفتاب بہ سرخون کے جوگی ہونے تھے انھوں نے ایرج نوجوان کو خبر پہنچائی کہ قطب دوران کو عیار لشکر حمزہ
کا پکڑ لیگیا اور خلیفہ سے جواب وسوال سخت و سست ہوئے ہیں ایرج نوجوان یہ سنتے ہی خشمگین مرکب پر سوار ہوکر جلد گیا
اور مانند شیر جوان کے اندر بارگاہ کے آیا بطریق آداب پریشان سلام کی اور نعرہ کیا کہ ای حمزہ صاحبقران میں ایسا
آپکو دعا نتا تھا کہ آپ قطب دوران کو عیار بھیجکر پکڑوا منگوائینگے آپکو شرم نہیں آتی کہ آپ نائب نیر اعظم کے ساتھ ایسی
حرکت کرتے ہیں باوجود دیگر کرامات خلیفہ کے آپ دیکھتے جانتے ہیں پھر اعتقاد نہیں لاتے ہیں اور اسپر طرہ یہ ہے کہ اسے قتل
کرنے کا ارادہ کیا ہے اگر ایک رونگٹا قطب دوران کا میلا ہوگا تو میں ابھی یہاں دریاے خون بہادونگا اپنی جان پر کھیل
جاؤنگا اور قطب دوران کو چھڑا لیجاؤنگا امیر ایرج کی باتیں سنکر ہنسے اور فرمایا کہ ای ایرج نوجوان یہ تمہارا دشمن ہے جو
تمہارے قطب کو مارکر آپ قطب کی صورت بنا ہے رنگ و روغن عیاری کا چہرے پر ملا ہے ابھی گرم پانی سے دھلواؤ
صورت بدل جاے ای ایرج نوجوان نہایت خفا ہوا کہ جو کچھ ہو میں قطب دوران کو لیجاؤنگا امیر حمزہ صاحبقران نے فرمایا
کہ ای ایرج اگر یہ تمہارا قطب ہو تو لیجاؤ اور جو یہ عیار ہو تو لیجا کر مزدوری لے ایرج بولا کہ یہ کیونکر معلوم ہوا امیر حمزہ نے
فرمایا کہ ابھی تجھپر ظاہر ہوا جاتا ہے حکم دیا کہ دو گرم پانی میں اس عیار کا منہ دھلاؤ کہ ایرج کو صورت اسکی دکھادو ایرج اپنے قطب
کو پہچان لے لوگ اسوقت آب گرم لینے کو چلے لیکن اب ایرج بھی حیران ہوا اور عمرو بھی خیال افشاے راز سے پریشان اور مضطرب
ہوکر دعائیں مانگنے لگا کہ ای پروردگار جلد اس عیار کو عرب کے ہاتھ سے نجات دے کہ لوگ گرم پانی لیکر آئے امیر نے حکم دیا کہ اسے
نہلاؤ لوگون نے چاہا کہ خواجہ عمرو پر پانی ڈالیں اور عمرو عالم یاس ہی میں تھا کہ ایک پنجہ پیدا ہوا خواجہ عمرو کو اٹھا کر آسمان کو
لیگیا امیر نے چاہا کہ تیر ماریں ایرج نے دوڑ کر کمان پکڑلی عمرو پکارا کہ ای ایرج مجھے فرشتہ سمجھ یہ مجھے لیجاتا ہے اور ساتھ یہاں ہو
حمزہ اپنے لشکر کیا یہ سب بے اعتقاد ہیں ایرج نوجوان سجدے میں گر پڑا اور امیر سے کہا کہ ابھی آپکو اعتقاد نہیں آیا امیر
نے فرمایا کہ ای ایرج یہ فرشتہ نہیں ہے دیو تندک عمرو کا شاگرد ہے جو عمرو کو لیجاتا ہے ایرج بولا کہ سبحان اللہ کیا بے اعتقادی ہے
یہ کہکر باہر نکلا مرکب پر سوار ہوکر اپنے لشکر میں آیا لیکن دیو تندک نے عمرو کو ایک دامن کوہ میں لاکر اتارا اور سامنے عمرو
کے شکر ادا کرنا شروع کیا اور کہا کہ خواجہ میں ان دنوں بیمار ہوں کہ میرا بہت حال ہے آسمان پری میرے اوپر ظلم کرتی ہے میری معشوقہ کو
کسی کے ساتھ منسوب کیا چاہتی ہے حالانکہ ان بہار پری کی شادی کرنے میں راضی نہیں ہے مگر دغا کیا کرتی ہے خواجہ عمرو نے کہا کہ ای
تندک تو اپنی معشوقہ کو لیجاکر پوشیدہ کر اس سے عیش میں مصروف رہ اور مجھے ان دنوں میں غافل نہ سمجھ بارگاہ ایرج
میں پہونچا دے اور جب بارگاہ میں پہونچا یہ ملک تماشا کر اور پلنگ تخت پر بٹھا دیا میں کہونگا ای [illegible] مقرب نیر اعظم
چند روز میرے پاس رہ تو جواب دینا کہ ان دنوں میں آفتاب تابان شکار کو جایا چاہتے ہیں میں ہمراہ انکے جاؤنگا نہیں
تو آپ پاس حاضر رہتا ہوں غرض تندک نے موافق عمرو کی خواہش کے اسکو بارگاہ ایرج میں پہونچایا اور بعد گفتگو
وارد ہوکے چلا گیا ایرج نے قطب دوران کے قدموں کو بوسہ دیا اور گرد پھرا قطب دوران نے اسکے گلے لگایا
اور کہا کہ ای ایرج دیکھا تونے کہ عرب کیسا بے اعتقاد ہیں مجھے اسی واسطے جمع کرتا ہوں کہ ان لوگون سے عہد لوں یہ لوگ
بہت برے ہیں ایرج نوجوان نے کہا کہ یا قطب دوران آپ طبل جنگ بجوائیے قطب دوران نے حکم دیا امیر فقا
نقارہ رزمی پر چوٹ پڑی ہرکاروں نے سنکر امیر کو خبر دی کہ اسطرح سے قطب دوران آسمان پر سے بارگاہ ایرج میں آگیا
اب ایرج نے طبل جنگ بجوایا ہے امیر حمزہ نے فرمایا کہ اس عیار نے خوب فریب کیا ہے خیر کیا مضائقہ ہے کل دیکھ لیا جائیگا ہمارے
یہاں بھی طبل جنگ بجے ادھر لشکر اسلام میں بھی کوس حربی نوازش میں آیا رات بھر تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں
آئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیب نقیب جا کر کے نکل گئے ایرج قطب دوران سے اجازت لیکر میدان میں آیا مبارز طلب

اے یہ تو پہلے ہی کہہ سے تھی کہ عمر کو ہی نہ ملا | مجنون ہم اس شعر میں نہیں ہے کچھ کے تخلص | اگر یہ فیض رہا تجھ حضرت عشق سخندان کا

شاہزادہ نور الدہر عالیشان ہرن کے پیچھے گھوڑا ڈال کر روانہ ہوا اور تعاقب میں ہرن کے پیچھا تاہر جان رکھ رہتا ہے کہ اب
نہ جانے تو ہرن اشارہ کرتا ہو کہ آ پھر نور الدہر ہرن کی ادا پر حیرت کر قریب ایک باغ کے پہونچا ہرن تو جست کر دیوار کو پھاند
کے داخل باغ ہوا نور الدہر دروازے سے باغ کے آیا وہاں ہرن کو نہ دیکھا نہ کسی آدمی کو پایا اس کی جستجو کی مگر کہیں پتہ
نہ لگا چاہا کہ باغ سے باہر نکلے دروازہ باغ کا مقفل دیکھا دیواروں کو بہت بلند پایا شاہزادے نے دروازے کا قفل توڑا
دوسرا قفل پیدا ہوا دوسرے کو توڑا تیسرا پیدا ہوا یہ قفل توڑتا جاتا ہے اور پھر قفل پیدا ہوتے جاتے ہیں اب شاہزادہ دریا
سے ششدر ہو کر کچھ فکر جانے ایک آواز آئی ماندی ہو ور قیامت ہیں جا نمک وہ آواز سنکے اور زیادہ پریشان و ملول ہوا اور سیر
باغ میں مشغول ہوا سیر کرتا ہوا چلا جاتا تھا کہ اس اثنا میں ایک آواز گریہ و زاری کی ایک طرف سے بلند ہوئی کہ اے پروردگار
اگر زیست ہماری ہو تو ہمیں اس عذاب سے نجات دے نہیں تو عزرائیل کو حکم کر کہ ہماری قبض روح کرے اب یہ اذیت نہیں
کی جاتی اٹھائی نہیں جاتی ہے مجبور شخص اس آواز درد ہو کے شاہزادہ نور الدہر بیچین ہو گیا اس آواز کی طرف چلا جب قریب پہنچ
گیا دیکھا کہ ایک دروازہ بند ہوا اسی میں سے یہ صدا بلند ہے نور الدہر نے دروازہ کھولا اندر گیا دیکھا کہ اولوس جنی اور
ناہید جادو اور مجنون اختر شمار قید سخت میں گرفتار ہیں شاہزادے نے حال پوچھا انہوں نے جواب دیا غزل

ہیں قید عشق گیسو و رخسار یار میں
اب بقا ہو آب و ضو الفت یار میں
الجھے ہیں عشق عارض و گیسو میں روز و شب
لاکھوں ہی بکھیاں ہیں دل بیقرار میں
دل میں ہزاروں داغ ہوئے آتش عشق کے
باقی ہو اب بھی منت یہ میرے غبار میں
بستان عشق کا گل یک رنگ ہے جنون

ہم مبتلا ہیں گردش لیل و نہار میں
بعد فنا بھی ہیں جو نہیں ہوں قرار میں
دن کو ہیں ہم طلب میں تو شب کو تلاش میں
جانے ہیں ہر دم ان مدام کس طرح سے
کیا گل کھلے ہیں آہ قفس بہار میں
یہ کس سیاہ بخت سے پڑ رہی ہے انہیں
اے عندلیب کہ دوں یہ سوسن ہزار میں

بیٹھے ہیں ہم تصور ابروئے یار میں
کیا تیر سے ساتھ دل ہو بجلی مزار میں
ہیں چشم تر میں سیکڑوں بادل بھرے ہوئے
نقش قدم ہی تو نہیں اس رہگذار میں
آنکھیں دی زمین سے لاکھ آئینہ سیاں
گیسوئے یار آج جو ہیں انتشار میں

اے شہریار انجم جادو کا بھائی ابجل جادو
ہمیں یہاں پکڑ لایا ہو کہتا ہو کہ عوض انجم جادو کے خون کا تم سے لونگا کہ تمہاری سازش سے انجم جادو مارا گیا ہے اور یہ بہت تنگ
کرتا ہے طلسم کشا کہ مر گیا جادو بنا دیتے لیکن ہم نہیں جانتے انہوں نے ہمکو تو یہاں قید کیا اور یہ کیا عمر بیگ یا ہو ہمیں معلوم آپکا قدم یہاں کیونکر آیا
جادوگر آپکو کسی فریب سے اس مقام پر لایا ہوگا نور الدہر بولا کہ یہ کیفیت تو بیان کر دکھا ہے انہیں قید سے رہا کر دوں ان سب نے کہا اے
شہریار یہ قید ہم پر ہے ہم نہ نکلیں گے ناحق آپ بھی گرفتار ہو جائینگے خبردار ہمیں ہاتھ نہ لگائیے گا یہی باتیں تھیں کہ ایک آندھی بڑے
زور شور سے چلی سناٹا ہوا اور ایک جادوگر عجیب صورت نمودار ہوا اس نے نعرہ کیا کہ باغی اے قاتل انجم شاہ جادو
میں ہی تجھے ہرن بنکر لایا ہوں اب تو میرے ہاتھ سے بچ کے کہاں جائیگا تجھے اسطرح مارونگا کہ یہاں بہ یاد مرغان ہوا تیرے حال
پر گریہ وزاری کرینگے یہ سنکر غصہ آیا نور الدہر کو تلوار کھینچ کر وار کیا جھک مارتا ہے میں تجھے زندہ کب چھوڑتا ہوں اولوس پکارا اے
شہریار یہی ابجل جادو جسکی اس ستم سے ہم گرفتار کیا ہو نور الدہر بیشک تلوار کھینچ کر دوڑا ابجل جادو نے سحر کیا کہ ہاتھ شاہزادے کا
خشک ہو کر رہ گیا ابجل جادو نے ہاتھ نور الدہر کا پکڑ کر کھینچا اور جال زمین کا ڈالکر جو بند باندھا اور آواز دی کہ اے جلادو
لاکر سلگاؤ اور سیخ پھیر یہاں تک مرچ لاؤ میں اسکا کباب کرکے کھاؤنگا سب اسباب آکر موجود ہوا آگ دہکنے لگی شاہزادے کا
بدن جلنے لگا اور وہ حرامزادہ چھری ہاتھ میں پکڑ کر قریب بیٹھا کہ گوشت کاٹکر کباب کرے نور الدہر دعا مانگنے لگا کہ اے خلاق عالم
تصدق اپنے بندگان خاص کا مجھے اس ظالم کے پنجے سے نجات دے قطعہ اے اکہ ملک خویش پایندہ تو فی زوال شب صبح

کوچے میں اسکے نام کو زینت ہوئی تو کیا
کیا فائدہ کفن سے چھپا کر جو منہ چلے
روز جزا نجات کی صورت ہوئی تو کیا
گلچیں نے سب کو پھول دیئے مجکو داغ دل
تسلیم یوں ہی صرف شب فرقت ہوئی تو کیا

ہر حال میں جلے صفت شمع رات بھر
مر کر بچے ہوئے سے ندامت ہوئی تو کیا
محروم دید و رہ گئے اعمال کے سبب
باغ جہان میں ایسی ہی قسمت ہوئی تو کیا

خلوت ہوئی تو کیا ہمیں جلوت ہوئی تو کیا
ہو جو عذاب قبر میں ہو سکتے ہیں بچے
برگشتہ قسمتوں کو قیامت ہوئی تو کیا
کیا مر کے شکل روز تمنا میں دیکھنا

اس طرف کو زمرد شاہ باختری اپنی بارگاہ میں حیران و پریشان بیٹھا تھا اور
بختیارک کہہ رہا تھا کہ یا خداوند اب ان غذا پرستوں سے کون سامنا کریگا آفتاب پرستوں کو کون جواب دیگا لقا کہہ رہا تھا
کہ تجھے کارخانہ خدائی میں کیا دخل ہے نہیں معلوم کہ میں اپنی خدائی کے کیا کھیل دیکھتا ہوں یہی باتیں تھیں کہ آسمان پر شور و غل برپا
ہوئے برہمن جادو تخت زرنگار پر سوار ہوا سے اترا میں غرق ساعت سے آکر لقا کو سجدہ کیا بیٹھ کر چاروں طرف دیکھا اپنے حریف
بدر بن زلازل کو نہ پایا پوچھا کہ یا خداوند بدر کہاں ہے لقا بولا کہ اے برہمن جادو اسے ایرج آفتاب پرست پکڑ لیگیا ہے اور
میں بہت پریشان ہوں اب تم آئے ہو تو ان غذا پرستوں سے اسکا کام تمام کرو اور آفتاب پرستوں کو وعدہ دو بار یک گردن
عمرو بن امیہ ضمری لیکر آیا ہے انکو بھی شاہ دے بات تیرا ہے اور داس تمہارا ہے برہمن جادو نے کہا کہ یا خداوند میں کوئی پہلوان
نہیں ہوں کہ لشکر حمزہ سے لڑوں مجکو حرب میں دخل ہے سوا اسکی صورت یہ ہے کہ حمزہ اسم باطل السحر جانتا ہے مجکو کب مانتا ہے سوت
میں حمزہ کے ہاتھ سے ساری جادوگری لیا اگر آفتاب پرستوں سے لڑوں تو وہاں عمرو ایسا عیار موجود ہے کہ جسنے شہر کے شہر جادوگروں
کے غارت کر دیئے کل کا ذکر ہے کہ عشقطلی آیا اور کس طرح برباد کیا میری اسکے سامنے کیا حقیقت ہے میں اپنی جان مفت نہ دونگی مگر
بدر بن زلازل کو البتہ چھڑا لاؤنگی اور ملک کوچک باختر کو اسے مسخر کر دونگی فوج فراوان لشکر لیے یا بان جمع کرکے آپکی
مدد کیواسطے بدر کو لاؤنگی لقا نے کہا کہ کئی ہزار برس پیشتر ہی تقدیر کی تھی غرض برہمن جادو نے رات کے وقت جا کر جنگ
کر موکل زمان سب سو گئے برہمن جادو بدر بن زلازل کو چھڑا کر لے آئی اور لقا سے رخصت ہو کر مع بدر روانہ
ہوئی مگر لقا نہایت آزردہ و ملال رنجیدہ بیٹھا تھا کہ ہرکاروں نے آکر خبر دی کہ ارجنگ ماہی خوار تین لاکھ سوار کی جمعیت سے
آپکی مدد کیواسطے آتا ہے لقا یہ خبر سنکر بہت خوش ہوا حکم دیا کہ جبل شادمانی بجے اور سردار استقبال کیواسطے جائیں اور
ارجنگ کو لائیں ارجنگ ماہی خوار ایک مدت سے لاہوت شاہ پر عاشق ہے اسنے جو سنا تھا کہ ایرج آفتاب پرست
لاہوت کو پکڑ لیگیا ہے یہ ہجوم کر کے آیا ہے کہ جاکر ایرج نوجوان کو سزا دے اپنے معشوق کو چھڑا لیجئے دوسرے کا ایک مجرا کرنا
آیا ہے جب بارگاہ لقا میں پہونچا لقا نے صحبت رقص و سرود آراستہ کی جمع ہوئے تو گانے والی نے یہ غزل گانا شروع کی غزل

اب میں گم ہوں کسی کی جستجو سے کیا غرض
آرزو کشی ہے مجکو آرزو سے کیا غرض
کیسوں میں ہم خاک میں تعظیم صنم کے لیے
رند مشرب ہوں مجھے اس گفتگو سے کیا غرض
عندلیب گلشن جنت ہوں مجکو ای صبا
وردھی گردوں کو خوئے گلرو سے کیا غرض
میں تو ہوں تسلیم شاگرد نسیم دہلوی

جب دہن مثل ادا ہے گفتگو سے کیا غرض
بحر ہستی میں حباب آسا تقدر مثل میں ہم
اہل زر کی اعتبار آبرو سے کیا غرض
شکل قاتل کی طلب محشر میں ہو لا زخم دل
تو ہی جنا ان نگوں رنگ و بو سے کیا غرض
سرخوش جوش محبت ہوں مجھے تشنہ میں
مجکو خم شاہ واں کا سبو سے کیا غرض

دیکھکر جل فلک کو حوصلہ جاتا رہا
ابتری سے کام کیا طوق گلو سے کیا غرض
ذکر کعبہ ہو کہ دست دیر دونوں کو سلام
میں تو راضی ہوں جہاں بیرے صدیقے
ہر کسی مجبور دوران کا سہو یادگار
ساقیا تیرے ہی جام و سبو سے کیا غرض

جب اسنے دیکھا کہ سب محبت میں گرا ہوتا ہے
نہیں ہے اور لاہوت شاہ پر شک ہے لے گیا ہوا تھا غرض ارجنگ ماہی خوار نے لقا کو سجدہ کیا دخل پر بیٹھا پوچھا یا خداوند
تو خالص لاہوت شاہ کہاں ہیں بختیارک نے کہا آتے ہیں حمام کرنے گئے ہیں بعد دو گھڑی کے لاہوت شاہ کی

آیا مثل گل کے اوپر سر پر رکھے ہوا پیراہن آب رواں کا گلے میں پہنے سر پا موتی ٹنکے ہوئے تخت الماس کا کشتی یاقوت کی لگی ہوئی تھی
پاجامہ سبز گلبدن کا پاؤں میں نورتن بازوؤں پر بندھے ہوئے دونوں گال مانند چقندر رنگ کے سرخ آنکھیں نیند بھری ہوں رخسار جنگ
نے جو لاہوت کو دیکھا تو کھڑا ہو دوڑ کر لپٹ گیا رخسار جس کا بوسہ لیا پاس اپنے بٹھا لیا اور پوچھا کہ میں نے سنا تھا کہ ایرج آپکو
پکڑ لیگیا تھا بختیارک بولا کہ یہ حال مجھسے پوچھیے اسنے تو غضب کیا پہلے روز جو ایرج آیا سلیمان کو قتل کیا کہ جنگ طلوع میں لاہوت
شاہ کو پکڑ لیگیا منشار خوار آتش بین مروار خوار لاہوت شاہ کو چھڑا لایا تھا کہ ایرج تنہا بارگاہ میں خداوند کے گھس آیا اور منشار
کو مار کر لاہوت شاہ کو اسیر کر لیا اور خیمہ شبیہ میں گرفتار کیا کر دیکھیے اب تک ہتھکڑی بیڑی کے نشان دست و پا میں ہیں
بس بیہودی سے خداوندزادے کو قید کر رکھا ہو اور کہا اذیتیں دی ہیں پاسے وہ جنگی روٹی کھلتا اور خداوند زادے کا کھانا
اور بھوکا مرتے تو بنا اور پیاسا مرتا القصہ ایسا بختیارک نے حال لاہوت شاہ کا بیان کیا کہ ارجنگ ماہی خوار رونے
لگا اور کہا کہ جبتک اس آفتاب پرست کو نہیں مارتا ہوں مجھے چین نہیں ہو لقاسے کہا کہ آپ طبل جنگ بجوائیے میں کل ایرج
کو قتل کرونگا لقانے طبل جنگ بجوایا ادھر ایرج کو خبر ہوئی انسے بھی حکم دیا نقارہ رزمی نوازش میں آیا ادھر امیر حمزہ
صاحبقران کو جا کر ہرکاروں نے ارجنگ ماہی خوار کے آنے کی اور طبل جنگ بجانے کی خبر دی امیر نے بھی فرمایا کہ [illegible]
بجے تینوں لشکروں میں چار پہر رات تیاری رہی صبح کو معرکہ کارزار میں آئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیب نسب دیکر بیٹھ گئے
ارجنگ اپنے گینڈے سے کودا اور سامنے لقا کے آیا اجازت خواہ ہوا لقانے کہا جا تجھکو سپرد کیا اپنے یہ قدرت کے تیری دم
شمشیر میں سب کی موت تقدیر کر دی ہو ارجنگ وہاں سے پھرا لاہوت شاہ کے گلے سے لپٹا گئی بوسہ اسکے لیا اور کہا کہ ایک
شب کو اپنے دل سے مجھکو شاد کیا ہو میں بھی جان اپنی نثار کرنے جاتا ہوں لاہوت شاہ نے بسکر ایک طمانچہ اسکے مارا اور
کہا کہ جا اگر تو نے جاکر اس آفتاب پرست کی مالا آج مجھے بہت خوش کر دیگا بس ارجنگ میدان میں آیا نعرہ کیا کہ او کرد
فروش بچہ بازاری بے ادب نکل میدان میں تو تجھے اس بے ادبی کا حال معلوم ہو کہ خداوندزادے کو تو پکڑ لیگیا اور قید
رکھا ایرج مرکب کو اڑا کر قطب دوران کے سامنے آیا اجازت چاہی قطب دوران بولے سپرد کیا تیرا اعظم کو ایرج
مقابل ارجنگ ماہی خوار ہو کر [illegible] ارجنگ نے کہا کہ سن تو او آفتاب پرست تو نے کیا غضب کیا تھا کہ تو
خاص میکائیل قدرت کو زندان میں بند کیا تھا ایرج بولا او بدمعاش کیا بیہودہ بکتا ہو جلد کیا چھوڑ دیگا دیکھ کس طرح مارتا ہوں
بس یہ سنکر ارجنگ آگ ہو گیا اور کہا او آفتاب پرست زبان درازی جو کچھ کرو یہ رکھتا ہوں ایرج نے کہا کہ تو اپنا وار پہلے کرلے
ارجنگ نے نیزہ ایرج پر مارا ایرج نے چند طعن میں نیزہ ارجنگ کا ٹکڑے کر دیا جہاں آنکھوں میں ارجنگ کی تاریک ہوگیا تلوار
کھینچکر ایرج پر ماری اسپر کو [illegible] کرکے سر پر ایرج کے [illegible] کہ تلوار دو برابر ہوگئی ایرج نے [illegible] سر سے ایک بوند
خون جاری ہوئی ایرج نے [illegible] تلوار ارجنگ پہ ماری کہ [illegible] اسکی قلم ہوئی اسنے سر بچایا تلوار گینڈے کی گردن [illegible]
[illegible] قلم ہو گینڈا اور ارجنگ دونوں گرے آفتاب پرست [illegible] دونوں [illegible]
میں سیاہ صاحبقران کو [illegible] ارجنگ کا گرز [illegible] ارجنگ
کی ایرج پر دوڑی ایرج بھی پیادہ ہوا آفتاب پرست [illegible] خوب تھا ابھی ارجنگ کو گینڈے سے [illegible] یہ بھی اور
گینڈے پر سوار ہو کر لڑنے لگا [illegible] شام کو طبل بازگشت بجا سب لشکر اپنی آرامگاہ میں پھر گئے نور الدہر ایرج
کے دیکھنے کو آیا ایرج نے [illegible] استقبال کیا [illegible] جب شاہزادہ داخل بارگاہ ہوا ایرج چاہتا تھا تعظیم کو اسکے اٹھے
نور الدہر بولا اے ایرج خبردار [illegible] اگر اٹھوگے تو زخم سے [illegible] ایرج نے کہا [illegible] نور الدہر [illegible]
اور کہا اے ایرج زخمی ہونے کا افسوس نہیں ہو زخم [illegible] بہادری کا جوہر [illegible]

نہایت غضبناک ہو کر دو تھا کہ یارا بھی اس کے پاس قدرت بچہ بازاری کو پکڑ لاتا ہوں یہ کہکر چلا ہر چند بختیارک نے منع کیا ارجنگ
نے نہ مانا اور جانب لشکر آفتاب پرستان روانہ ہوا ہرکاروں نے خبر قطب دوران کو پہنچائی کہ ارجنگ بارادہ فاسد آتا
ہے سرداروں نے کہا کہ ایرج نوجوان تو زخمی ہیں مگر ہم اس سے زیر نہ ہونگے قطب دوران نے کہا کہ تم جا کر
آگے استقبال کر کے لاؤ سب سردار گئے پیشوائی کر کے ارجنگ کو لائے قطب دوران نے تعظیم کی بہت عزت سے بٹھایا مجلس
اسباب عیش کا مہیا کیا جام شراب کا اپنے ہاتھ سے بیہوشی ملا کر اسے پلایا دو تین جام متواتر دیئے ارجنگ کو نشہ خوب ہوا کہا
یا قطب دوران میں آیا ہوں کہ ایرج کی تسکین کروں حکم لیجیو وہ کہاں ہے قطب دوران نے کہا کہ جلدی نہ کیجیے ایرج
اچھا ہو ارجنگ بولا کہ ان باتوں سے کچھ فائدہ نہ ہوگا جلد اسے بلاؤ قطب دوران نے جو بہت چاہا کہ ایرج کو لاوے اتنے میں
اور ایک جام بیہوشی آلودہ ارجنگ کو دیا یہانتک کہ خوب نشہ سر کا رہے اثر کیا ایک مرتبہ ارجنگ بولا کہ قطب دوران تو
بڑا دغا باز معلوم ہوتا ہے ابتک ایرج نہ آیا میں جا کر بند کر لیتا ہوں قطب دوران نے دیکھا کہ بیہوشی ارجنگ میں تاثیر کر چکی تو
کہا کہ او ماہی خوار کیا بکتا ہے یہ کیا پوچ گو و کلام میں ہے مجھکو کیا لقا کیطرح سمجھا ہے کہ اسکے بیٹے پر عاشق ہو اور سامنے لقا کے تو اسکے دست
بستہ کھڑا ہو ناپاک بیہودہ کیوں تیری شامت آئی ہے میں طرح دیتا ہوں کہ تو میرے لشکر میں آیا ہے ارجنگ یہ سنکر غضبناک
ہو کر دوڑا قطب نے ایک طمانچہ مارا کہ ارجنگ بیہوش ہو کر گرا اور لوگوں نے گرفتار کیا [illegible] کر کے
زنجیر میں اسوقت آنکھ کھلے اور ارجنگ کو طوق و زنجیر میں گرفتار کیا اس اثنا میں ایرج بھی پہنچا دیکھا کہ ارجنگ بیہوش پڑا ہے
احوال پوچھا قطب دوران نے بیان کیا ای ایرج میں اس سے [illegible] تھا یہ مجھے [illegible] لڑائی میں
ایک طمانچہ مارا کہ ابتک بیہوش پڑا ہے ایرج بولا درست دیکھا ہے قطب نے کہا کہ اسے ہوش میں لاؤ کچھ اسباب دفع بیہوشی اسکی ناک
میں ڈالے گرد وہ چھینک مار کر ہوش میں آیا اپنے کو بندہ ہوا پایا قطب دوران نے کہا ای ارجنگ دیکھا مجھ بوڑھے کا زور
کہ ایک طمانچہ میں تیری کیا حالت ہوئی ارجنگ نے پوچھا کہ مجھے کسنے پکڑا قطب دوران نے کہا میں نے ارجنگ بولا
کیا بک مارتا ہے [illegible] میں گر پڑا قطب بولا کیا بیہودہ بکتا ہے یہ کہکر جام شراب کا ارجنگ
کے منہ پر مارا سینے پر ارجنگ کے پڑ کر ٹوٹا شراب اسکے بدن پر پڑی جہان جہان پہنچی ارجنگ کی سیاہ ہو گیا قید کو تار
عنکبوت سے تو نہ توڑا قطب پھر بولا کہ او [illegible] معلوم کیے دیتا ہوں تھا اور تجھ کو پکڑ لیا قطب نے دیکھا کہ غضب
ہوا اگر تو بھاگ گیا ہو تو [illegible] ایرج نے دشمن قطب کو ایرج نوجوان اس حالت
زخمداری میں دوڑا کہ کہاں جاتا ہے بس ارجنگ ماہی خوار کا ہاتھ پکڑا ارجنگ بھی لپٹا کشتی ہوئی ایک پہر [illegible]
ایرج نوجوان نے [illegible] زمین پر مارا چھاتی پر اسکی چڑھ بیٹھا [illegible] اختیار کر [illegible] ایرج نوجوان
کے [illegible] دیا ایرج نے سر اسکا پکڑ کر [illegible] سے کھینچ لیا اور قطب دوران سے کہا قطب دوران بجلے آپنے
ارجنگ ماہی خوار کو ایک طمانچہ مار کر گرفتار کیا تھا آپ نے مجھے مدد چاہی [illegible] تھا مجھ پر ظاہر کیجیے
قطب دوران نے کہا ایرج نوجوان میں بے حکم شیر اعظم کوئی کام نہیں کرتا ہوں اور تم اسوقت بارگاہ میں نہ
تھے میں نے بحکم شیر اعظم اسے پکڑ لیا اب شیر اعظم کو منظور ہوا کہ اس زخمداری میں شوکت تمہاری سب پر ظاہر کرے یہ سبب تھا
کہ ارجنگ ماہی خوار تمہارے ہاتھ سے مارا گیا ایرج نوجوان نے کہا کہ درست ہے اتفاق کار جہانگیر [illegible]
یا تو خبر دونوں وقت ایرج نوجوان کی خبر لیوا سے آیا کرتا ہے اسوقت بھی موجود تھا قطب دوران نے کہا ای جہانگیر
دیکھا تو نے کہ ایرج نوجوان نے حالت زخمداری میں کیسے پہلوان کو [illegible] کر پھینکا جا کر حمزہ سے کہنا کہ اگر ایرج نوجوان
کی اطاعت اختیار کرے صاحبقران شاہزادے نے اور آفتاب تابان کو خدائی مانے جہانگیر نے سنتے ہی جا کر امیر

آتا ایرج نے کہا شام تک پھر آؤنگا رات وہاں نہ ہونے دوں گا قطب دوران بولے اچھا جاؤ ایرج شہزادہ نے
گھر جا کر حکم دیا کہ یا نوسان صید گیر صبح کو تیار رہو کل آئینگے یہ کہکر کھانا کھا کر سو رہا صبح کو بیدار ہوا سبز لباس پہنکر باہر نکلا
بیٹھے قراول میر شکار یوز باشی جانوران صید گیر لیے ہوئے در دولت پر حاضر تھے سب نے سلام کیا ایرج وہاں سے
صبح کو جانب صحرا روانہ ہوا جہانگیر بیٹے نے یہ خبر نورالدہر کو پہنچائی کہ ایرج شکار کیواسطے گیا ہے نورالدہر نے بھی مع اپنے
رفیقوں اور طماس کے تیاری صید افگنی کی کی اسد نے کہا بھائی صاحب میں بھی آپ کے ساتھ ہوں شاہزادے نے فرمایا کہ
ای اسد میں فقط ایرج سے اخلاص کیواسطے جاتا ہوں اور تم اُس سے دشمنی رکھتے ہو اسد نے کہا بھائی خدا نکرے جو
میں کسی کا دشمن ہوں اور جو دشمن ہوتا تو اب تک زندہ نہ چھوڑتا نورالدہر نے کہا ابھی بیٹے سمک کو بھیجکر ایرج کو پکڑوا
بلوایا تھا اگر مجھسے ملاقات نہوتی اور سمک سے ایرج کو نہ لیتا تو غضب ہوا تھا تم اب بار دگر عیاروں
کے بلوانے میں مصروف کیا تھا مگر میں نے اس آفت سے سب کو بچایا اور ایرج کو میں نے بچایا اور تم تو کچھ
اپنی آبرو کا پاس نہیں ہے نہ کچھ ماما دادا جان کے ضرر کا خیال ہو جانتے ہو کہ لاولد ایسا ہوں کچھ نہ کہیں گے تم یہیں
چھوڑ جاؤ نگا بھی میرے ساتھ تم نہ چلو اسد بیٹے نے کہا کہ بھائی صاحب مجھے قسم لے لیجیے جو میں کچھ عداوت ایرج کے
ساتھ کروں آپکو اُس سے محبت ہے میں کیوں دشمنی سے پیش آؤں نورالدہر نے کہا کہ بھی کسی کو ضامن دو اسد چاروں طرف
دیکھنے لگا کہ کسے ضامن دوں شاہزادے نے طماس سے اشارہ کیا کہ تم ضمانت کرو طماس نے کہا کہ ای شہزادے میں ضامن
اسکا ہوتا ہوں نورالدہر بولا اچھا بھئی تم جانو القصہ نورالدہر جانوران صید گیر اپنے ہمراہ لیکر روانہ ہوا اسد بھی
نورالدہر کے پیچھے گھوڑا ڈالے الاپ یہ دونوں مرکب دوڑاتے ہوئے چلے جاتے ہیں تھوڑی دور کا سا ایرج درخت کے
سایہ میں بیٹھا تھا کہ باز نورالدہر کا شکار کو پہنچے ہیں دیا ہے سامنے ایرج کے گرا ایرج نے باز کو ہاتھ پہ اٹھا لیا اُسے
پیار کر رہا تھا اس عرصہ میں اسد پہونچا باز کو ایرج کے ہاتھ میں دیکھکر آگ ہو گیا پکارا او کمبخت بچہ بازاری
ہمارا باز تو نے کیوں ہاتھ پہ اٹھا لیا ہمارے ہرسے ہر خلل لاؤ یا ہم کا ٹانے انکے پیچھے خراب پڑے آتے ہیں ایرج
نے کہا کہ میں تیرا باز دیکھا تھا یہ باز سامنے صید کو دبا کر بیٹھا میں نے باز کو اٹھا لیا باز بھی موجود ہے شکار بھی پڑا ہے
ہو اسد للکارا او پاجی اب تو عذر کرتا ہے میں تجھکو شکار کرونگا تلوار کھینچکر ایرج پہ ماری ایرج نے وار تلوار
کی بچا کر چھلکی دے کر ہاتھ مروڑ کر تلوار چھین لی اور کمر میں ہاتھ ڈالکر اسد کو اٹھا لیا کہا ہر خیرہ ماروں زمین پر
کہ جیسا تیر نکل پڑے اس اثنا میں نورالدہر پہونچا دیکھا کہ ایرج نے اسد کو ہاتھ پہ اٹھا لیا ہے نورالدہر پکارا
او ایرج یہ کیا ہوا ایرج نے اسد کو تو ہاتھ سے رکھدیا اور دوڑ کر نورالدہر کے پاس آیا کہا ای شہریار یہ مجھے
یہ مارے ڈالتے تھے ہر چند عذر خواہی کی نہ مانا نورالدہر نے اسد سے کہا کیوں یہ کیا بیہودگی تھی یہ کہکر اسد
کو ایرج سے بغلگیر کرایا دونوں آپس میں ملے ایک جگہ بیٹھے گوشت شکار کے کباب تیار ہوکر آنے لگے یہ دونوں
کھانے لگے خیمہ نورالدہر اور ایرج کا ایک مقام پر برپا ہوا دونوں باہم بیٹھے ناچ ہونے لگا شراب چلنے لگی
رات کو کھانا کھا کر دونوں خیموں میں آرام فرمایا مگر اسد اس خیال میں تھا کہ ایرج کی آنکھ لگ جاوے اور یہ غافل ہو جاوے
تو اسے قتل کروں جسوقت اسد نے سمجھا کہ ایرج اب سو گیا تلوار کھینچکر ایرج کی طرف چلا ادھر ایرج بھی
اسد کے اندیشے سے سویا نہ تھا دیکھا کہ اسد با تیغ برہنہ آتا ہے خیال میں گذرا کہ ای ایرج اگر تو نے دیو اسے
کو مار ڈالا تو نورالدہر سے شرمندگی ہوگی اس سے بہتر یہ ہے کہ اسکو اسکی بدکرداری سے آگاہ کر دے بس آواز
دی کہ ای اسد تلوار کھینچے کدھر آتا ہے کیا ارادہ ہے اسد پکارا او ایرج مجھکو لوگوں نے تیرا دشمن مشہور کیا ہے

مین ذرہ برابر کوئی اور اگر حرکت دشمنی کی کرے تو مین مفت مین بدنام ہوں اس سے تمہاری نگہبانی
کے واسطے تلوار کھینچے پہرا دیتا ہوں یہ باتین جو بآواز بلند ہوئین نورالدہر بیدار ہوا پوچھا کہ اے ایرج کیا ہے
ایرج نے کہا شہریار مین خوف کے مارے سو نہ سکا تھا اسد تلوار کھینچکر میری طرف آتا تھا مین نے پوچھا کیا ارادہ ہے
تو جواب دیا کہ تمہاری چوکی کے واسطے تلوار کھینچے پہرا دیتا ہوں نورالدہر یہ سنکر بہت برہم ہوا بولا کہ مجھکو کسنے ایرج
کی چوکی کے واسطے کہا تھا یہ کیا حرکت لغو ہوا اور کہنے ایرج مین اب دستور نکلا صحبت آراستہ کرو یہ کہکر مسند پر بیٹھا
ناچ ہونے لگا صبح ہوگئی ابر خوب تھا پھر شکار کے واسطے ایرج اور نورالدہر چلے خوب شکار کھیلا وہ صحرا سبز
سبز و شاداب تھا وہین خیمہ ہوا ایرج سے نورالدہر نے کہا کہ قطب دوران سے بھی کہلا بھیجیے اگر وہ بھی جلوہ دیتے
ایرج نے شاپور شیر دل سے کہا کہ تو جا کر قطب دوران سے کہہ کہ آپ بھی تشریف لائیے یہ میرا قبلہ دین ہے اور ملک
مین ملکوت شاہ اور اقبال شاہ کو بھی لیتے آئیے شاپور نے جا کر قطب دوران سے کہا قطب دوران سوار
ہوئے مالک اور اقبال شاہ دونوں ساتھ ہوئے جب وہان پہونچے ایرج استقبال کے واسطے آیا اور از راہ
تعظیم کی قطب دوران آکر بیٹھے ناچ ہونے لگا کباب کھاتے تھے کیفیت صحرا کی اٹھاتے تھے مگر جب قطب دوران
کو شاپور بلانے گیا تھا نورالدہر نے جہانگیر کو امیر کی خدمت مین بھیجا تھا کہ آپ بھی رونق افزا ہوجیے یہ سنکر امیر
بھی سوار ہوئے اور سرداران نامدار بھی ہمراہ تھے امیر آتے آتے وہان پہونچے جہان قطب دوران بیٹھے
تھے امیر نے چالاک سے کہا کہ آج جو تو عمرو کو بیہوش کرے تو مین ایرج کے ہاتھون اسے ذلیل کروا کے نکلوا دوں
چالاک نے عرض کیا بہت اچھا مین بیہوش کر دونگا باتین کرتے ہوئے قریب صحبت پہونچے جہان قطب دوران
بیٹھے ہوئے سیر صحرا کی دیکھ رہے تھے کہ دور سے سیاہی نظر آئی شاپور سے کہا کہ دیکھ تو یہ سپاہی کیسی ہے شاپور نے جا کر دیکھا
اور قطب سے آکر عرض کیا کہ حمزہ صاحبقران آتے ہین قطب دوران نے کہا او لعین جو شخص صاحب اسم اعظم آتا ہے
قطب بیٹھنے کا نہین مین تو جاتا ہوں نورالدہر نے ایرج سے کہا کہ قطب دوران تمہارے صاحبقران کے
ڈر سے مین جو بھاگے جاتے ہین میرا دم ہے جو امیر کسی طرح تمہارے قطب سے بولین ایرج نے قطب سے کہا کہ آپ
حمزہ سے کیون خائف ہوتے ہین اور مجکو ذلیل کرواتے ہین ایسا ہی تھا تو آپ یہان کیون آئے آپ سے اور حمزہ
سے کیا علاقہ ہے آپ بیٹھے رہیے حمزہ کیا آپ کا کر سکے گا اصلح سے ایرج نے بگڑ کر کہا کہ عمرو نے خیال کیا ایسا نہو کہ ایرج
مجھسے ابھی برگشتہ ہو جائے ناچار بیٹھا رہا اس عرصہ مین امیر اور قریب آئے نورالدہر استقبال کے واسطے
چلا ایرج نے تعظیم کی بڑھکر سلام کیا امیر آکر رونق افزائے محفل ہوئے مگر عمرو کی طرف دیکھتے بھی چین بجبین کر
بیٹھا ہوا اور قطب دوران دمبدم سر اٹھا کر آسمان کی طرف دیکھتے ہین اور کہتے ہین کہ اے آفتاب تابان
جو تیرے تاب قطب دوران سے بدی کرے تو اسے جلا دے امیر یہ سنتے ہین منہ آتا ہے مگر ضبط کر کے
رہ جاتے ہین لیکن چالاک بن عمرو اور سمک اور ابوالفتح اور اعیہ اور سیارہ اور شاپور سب ایک طرف
بیٹھے شراب پی رہے ہین گزک کھا رہے ہین چالاک نے اور عیارون سے کہا کہ تم شاپور کو باتون مین لگائے
رہو مین آتا ہون یہ کہکر اٹھا اور ساقی کیسری کی صورت بنکر شراب مین بیہوشی ملا کر کئی جام عمرو کو پلائے کہ عمرو
بیہوش ہو کر تکیہ سے لگ کر رہ گیا چالاک نے امیر کو شراب پلانے مین آگاہ کر دیا کہ عمرو بیہوش ہوا امیر ایرج
کی طرف مخاطب ہوئے پہلے مزاج پوچھا پھر کہا اے ایرج یہی تمہارے قطب دوران ہین ایرج نے کہا کہ
ہان تین سو برس کا سن ہوا اور کیا کیا کرامتین انکی دیکھی ہین بڑے صاحب کشف و کرامات ہین جو انھون نے

بعد اسکے کوچ کرکے راہی شہر ختم ہوئے

دلان اول اب دوسرے داستان حیرت مآل لقائے بے وقار رانده درگاه خدا کے بیان ہوتے ہیں
لقا شہر ختم میں پہنچا تھا کہ ایک عیار ازرق چشم آمد بارگاه کے آیا لقا کو بد دعا دی بختیارک نے پوچھا کہ تو کون ہے
اور کسکا پیغام لایا ہے ملک مسمار دریابار نے کہا کہ یہ عیار ملک زادے کا ہے نام اسکا فیروز غول بچہ ہے اور پوچھا کہ اے
فیروز کیوں تو آیا کیا خبر لایا ہے کہا خسرو شیر دل جو تمہارا خداوند زاده ہے وہ کمک کو آتا ہے ملک مسمار خوش ہوا اور لقا سے
کہا کہ یا خداوند وه بہت بہادر ہے زمرد شاه نے کہا کہ جاؤ استقبال کرکے لاؤ تمام سردار گئے اور اسے لائے اسنے لقا کو
سجده کیا اور حال خدا پرستوں کا پوچھا بختیارک نے تمام حال از ابتدا تا انتہا بیان کیا خسرو نے کہا کہ میں سب کو دیکھونگا
لقا سے عرض کیا کہ یا خداوند اب طبل جنگ بجوایئے دیکھئے میں صبح کو کیا کرتا ہوں اسی وقت طبل جنگ بجا ہرکاروں نے
جا کر لشکر اسلام میں خبر پہنچائی شہنشاه گیتی ستان نے فرمایا کہ یہاں بھی نقاره رزمی پر چوب پڑے رات بھر تیاری جنگ
رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے صفوف قتال و جدال آراستہ ہوئیں نقیب نسب دیکر ہٹے کہ خسرو شیر دل لقا
سے اجازت لیکر میدان میں آیا اور مبارز طلب ہوا تھا کہ جانب صحرا سے گرد اٹھی ہرکارے دونوں لشکروں کے خبر لینے
دوڑے جب دامن گرد شگافتہ ہوا نشان کے چالاک بن عمرو اور پیچھے حمزه صاحبقران و نورالدہر و بدیع الزمان مع عقیل
و بہرام چالیس ہزار سوار سے پہونچے بیٹے قدمبوسی بادشاه کی حاصل کی بعد اسکے نورالدہر نے اجازت لیکر مقابل ہوا خسرو نے
بعد نگاوری اور استفسار نام کے کہا کہ لا اپنا حربہ شاہزادے نے جواب دیا کہ ہمارا دستور نہیں ہے کہ حریف پر پیشدستی کریں
اسوقت خسرو نے نیزه مارا شاہزادے نے نیزه اسکا توڑ کے پھینکا گے نیزه بازی ہوئے چند طعن میں نیزه خسرو کا گرا دیا خسرو
نے تلوار ماری نورالدہر نے روکا تلوار اسکی بچا کر قبضہ پر ہاتھ ڈالدیا اور مروڑ کر ہاتھ سے تلوار چھین لی غرض کشتی ہونے
لگی دن بھر کشتی رہی شام کو نورالدہر نے اسے زیر کیا اور مشکیں باندھ کر لے آیا ملک مسمار شاه نے کہا کہ اے زمرد شاه
یہ کیا ہے وہ تقدیر ہے کہ بیٹے کو میرے گرفتار کروادیا لقا بولا کہ اے مسمار شاه میں نے خدا پرستوں کو بہ زور پیدا
کیا ہے تقدیر کردی ہے کہ میرے بندوں میں سے جو انسے لڑیگا وه مغلوب ہوگا بختیارک نے کہا کہ لقا سچ کہتا ہے
ہم ہمیشہ سے یہی دیکھتے ہیں ملک مسمار چپ ہو رہا غرض دونوں لشکر پھر کر اپنی بارگاه میں گئے صبح کو امیر نے دربار کیا
خسرو کو بلایا وه آیا بطریق لقا پرستان سلام کیا امیر نے بہت عزت و حرمت سے اسے بٹھایا اور کہا اے خسرو تجھے نورالدہر
نے کیونکر زیر کیا وه بولا کہ جسطرح بہادر بہادروں کو زیر کرتے ہیں امیر نے فرمایا کہ لقا میں تو نے کیا خوبی دیکھی جو اسکی
خدائی مانتا ہے اور یزدان پاک کو نہیں پہچانتا ہے خسرو نے تعریفیں لقا کی کیں امیر نے اسکی مذمت بیان کی اور تعریف
پروردگار عالم کی کی خسرو دل سے مسلمان ہوا اور عرض کیا اگر ارشاد عالی ہو تو میں جا کر اپنے باپ کو مسلمان کر کے
لے آؤں فرمایا اچھا جاؤ خسرو مرکب پر سوار ہوکر روانہ ہوا اپنے باپ کے خیمے میں آیا اور اس سے کہا کہ میں دل سے مسلمان
ہوا ہوں اپنی جان بچا کر آیا ہوں اور ان خدا پرستوں سے کوئی سرکش ہوکر سامنا نہیں کرسکتا اب میرا اراده یہ ہے کہ حمزه کے
لشکر میں رہوں اور فیروز غول بچہ سے سرداران لشکر اسلام کو پکڑواؤں جب سب سردار گرفتار ہوجائیں تو انکو لیکر سمندر
میں قتل کروں ایک عیار دور کھڑا تھا اسکی یہ بات سنی ملک مسمار دیتے رہے اسکی بہنیکی اور رات کو لقا سے آکر یہی کہا
بولا کہ میں نے یہی تقدیر کی ہے جاؤ غرض صبح کو خسرو ملک مسمار کو ساتھ لیکر آیا قدموں پر صاحبقران کے گرا ملک مسمار
بھی دل سے مسلمان ہوا ایک طرف خیمہ اسکا بھی استاده ہوا فیروز غول بچہ رات کو جا کر ہاشم تیغزن کو چرا لایا
ملک مسمار نے چاہا کہ ہاشم کو اسیطرح بیہوش قتل کرے خسرو نے کہا کہ ابھی تامل کیجئے اور یہاں صبح کو غلغلہ ہوا کہ رات کو

بستر خواب سے غائب ہو گیا امیر نے فرمایا تلاش کرو عیار تلاش میں مصروف ہوئے دوسرے دن غلغلہ ہوا کہ آج بہرام گرد ہی
خاقان چین چوری گیا کہیں پتا نہیں معلوم ہوتا اور یہی حال ہوا امیر عیاروں پر بہت خفا ہوئے کہ عجب لطیفہ ہے ہو لوگ کام اپنا
جانتے ہو اور شخص پکڑا نہیں جا سکتا جب تک تم لوگ لشکر میں نہ تھے پھر ایسا کوئی عیار ہمارے یہاں نہیں ہوا اب یہ کیا آفت ہے معلوم ہوتا ہے
کہ تمہاری سازش سے یہ لوگ چوری جاتے ہیں شاید یہ کام عمرو کا ہو تم لوگ سب اُس سے ملے ہوئے ہو سرداروں کو پکڑ کے
دے آتے ہو عیاروں نے عرض کیا شہریار اگر یہ بات سچ نکلے تو آپ ہم سب کو قتل کیجیے گا ہم اپنی جانیں فدا کئے ہوئے ہیں رات
دن مانند دیدۂ مہتاب کے آنکھیں بیدار رہتی ہیں چار طرف پھرتے ہیں خدا جانے کون آسمان پر سے آتا ہے یا زمین میں سے
پیدا ہو کر لیجاتا ہے ہم تو حتی المقدور سعی و تلاش کرتے ہیں گشت میں بیدار ہو تو کیا کریں تیسرے دن ابراہیم بن
مالک و مرزنگ بن مرزبان چوری گئے امیر عیاروں پر بہت خفا ہوئے کہا کہ میں سب کو لشکر سے نکالدونگا غرض ہر شب
دو سردار یا تین سردار غائب ہو جاتے ہیں اور امیر عیاروں پر خفا ہوتے ہیں مگر اُس فیروز غول بچہ صحرائی نے کام یہ
کیا ہے کہ اپنے خیمے میں سے نقب کھود کر ہر سردار کے خیمے میں پہنچا اور جس سردار کے خیمے میں گیا خدمتگار اور پہرے والوں
کو بیہوش کیا اور اُس سردار کو پشتارے میں باندھ کر اپنا پشتارہ شانہ پر رکھ نقب کا منہ بند کر کے اپنے خیمے میں لے آیا اور پھر لخلخہ
بیہوشی کی دماغ پر چڑھا کر صندوق میں بند کر دیا یہاں تک کہ ایک سو چالیس سردار امیر کے چوری گئے ادھر امیر نے فرمایا کہ یہ
کام اسی ناپاک گردوں کا ہے کہ ہم عیاروں کی حد عبور کر آتا ہے اور سرداروں کو پکڑ لیجاتا ہے یہ خبر کبھی تمہارے ہاتھ لگتا ہے جب یہ
خبر ایرج کو پہنچی عمرو کو اسے بہت افسوس کیا کہا ہے حمزہ و پور زال بہرے جب عمرو کو تیرے یہاں سے نکلوا
غضب کیا عجب نایاب شخص تیرے ہاتھ سے کھو دیا ای ایرج اگر وہ تجکو نہ بتاتا تو وہ بھی بڑا بچہ تھا اور ای ایرج وہ
تجھے خدا پرستوں سے ملنے کو اسی واسطے منع کرتا تھا مگر اب پچھتانے سے کیا ہوتا ہے یہ کہکر آہ سرد کھینچی رونے لگا اور مالک
بن ملکوت شاہ سے کہا کہ آپ نے قطب دوران میں بھی یہ کشف و کرامات کبھی نہ دیکھی تھی جو کہ عمرو میں تھی مالک نے
کہا اللہ رے یہ باتیں بھلا وہ کیا جانے عمرو ایک بلاے بیدرمان آفت جہان تھا عمرو وہ بزرگ ہے کہ جسنے تمرد کو حمزہ بنایا فلک سے
کیلکر ترنہ علی کو پہونچایا ایسی باتیں بڑی دور تک ہیں لیکن ملک مسمار دریا باری نے خسرو سے مشورہ کیا کہ استے سردار امیر
کے ہمارے ہاتھ لگ گئے ہیں انکو لیکر مسمار کوہ میں قتل کیجیے ادھر آکر اور سرداروں کو پکڑ کے خسرو نے کہا اچھا لیکن ملک
مسمار نے صاحبقران میں آیا عرض کی کہ غلام تو مسلمان ہو چکا ہے لیکن لوگ مسمار کوہ کے ابھی تک لقا پرست ہیں جو
غلام کو رخصت ملے تو جاکر تمام شہر کو مسلمان کر دوں اور پھر خدمت شریف میں اگر حاضر ہوں فرمایا کہ جاؤ تجھے رخصت دی
ملک مسمار سب سرداروں کو صندوقوں میں بند کر کے اونٹوں پر لدوا کے مسمار کوہ کیطرف روانہ ہوا لشکر اسلام سے کئی
کوس پر جا کے عرضی زمرد شاہ کو لکھی کہ یا خداوند میں نے ایک سو چالیس پہلوان حمزہ کے گرفتار کیے مسمار کوہ کیطرف جاتا
ہوں آپ کچھ لشکر راستے سے آدمی اپنے ساتھ لیکر یہاں قدم رنجہ فرمائیے خدا پرستوں سے جس طرح سے چاہیے پیش آئیے چاہیے قتل
کیجیے چاہیے بخش دیجیے اور مسمار کوہ کی سیر بھی کیجیے وہ عرضی عیار نے رات کے وقت بختیارک کے ہاتھ میں دی اسنے
بہت خوش ہوا لقا کو اسکے مضمون سے آگاہ کیا لقا نے کہا کہ ای شیطان درگاہ بعض امور خدائی کے میں نے تیری رائے
پر رکھے ہیں جو تو بتا وہ کیا جائے بختیارک نے کہا کہ خداوند ہم تو نہ جانتے نہیں مگر خیر چلیے تو سہی شاید قضا آگئی ہو
لیکن شکار کھیلنے کے بہانے یا نصیحت کے کر کوئی آگاہ نہ ہو کہ آپ کہاں جاتے ہیں لقا نے کہا کہ کوئی دکھ درد آنکھوں میں سے
تقدیر کی تھی اور جمشید و خورشید احمقی سے کہا کہ صبح کو ہم شکار کھیلنے جائینگے جانوران صید گیر تیار ہوں انھوں نے عرض
کیا کہ بہت اچھا حکم دیا کہ سب جانور صبح کو آئیں غرض لقا نے تمام لشکر اپنا جمشید و خورشید کے سپرد کیا اور کاقا خون آشام

تم میرے پاس رہو دھوم میں تمھارے دونوں لڑکوں کی تماشا کشتی کا دکھلا دوں اُس نے کہا کیا مضائقہ ہے چلیے عمرو عیار کو
ساتھ لیا بادشاہ چلا سیر کرتا ہوا ایک میدان وسیع میں پہونچا دیکھا کہ کوسوں تک سبزہ ہی اور زمین کا سب منتظم ہے بیچ
میں میلہ لگا ہوا ہے خلق اللہ کا ہجوم ہے کشتی کی دھوم ہے اور ایک بہت بڑا تالاب ہے پانی اُسمیں صاف وشفاف بھرا ہوا
تالاب میں چار ستون نصب ہیں اور اُن ستونوں پر عمارت بنی ہے آگے کرسی پر بادشاہ بیٹھا ہے کوئی ہزار بارہ سو
بیٹھے رفیق و ملازم خدمتگار و خادم گرد و پیش حاضر ہیں کہ اس اثنا میں بادشاہ نے حکم دیا کہ ہاتھیوں کو لاؤ دو سوار دو فیل
ہاتھیوں کو لڑا کر لائے جب دونوں ہاتھی مقابل ہوئے خوب ٹکریں چلیں دونوں لڑنے لگے یہانتک لڑے کہ گوشت
دانتوں سے بچ بچ گیا خون بہنے لگا اُسوقت حکم دیا کہ انھیں الگ کرو فیلبان گھبرا گئے میں مارے گئے وہ الگ نہو سکتے
پانی برداروں نے ہوائیاں باندھ کی داغیں دونوں ہاتھی علحدہ ہو کر بھاگنے طاقت تھے اور جو لوگ ہر طرف کھڑے
ہو گئے دوسری جو بڑا ورتی کی بھیر گنبد سے اور میں تھے لڑنے لگے اور شہر میں غل پڑ گیا قضا سے کا نقشہ شاہی
ایک طرف کو جب لوگوں کا ہجوم ہوا ستون اُدھر کا جھکا عمارت گرنے لگی لوگ اُدھر سے بھاگنے غل ہوا کہ بادشاہ بھی
گرا چاہتا ہے عمرو دیکھتا تھا کہ داراب نے دوڑ کر اس ستون کو تھاما کہ جھکتا اُسکا موقوف ہو گیا جتنے لوگ اوپر تھے
اترنے لگے اس آن میں خود بیٹا داراب کے شانے سے گرنے لگا داراب نے ایک ہاتھ سے اُسے پکڑ روکا دوسرے
ہاتھ سے ستون تھامے رہا جب سب لوگ مع بادشاہ اُسپر سے اتر گئے داراب نے ستون چھوڑ دیا وہ عمارت تالاب میں
گری عمرو نے جو یہ طاقت داراب کی دیکھی اپنے دل میں کہا کہ اے عمرو اگر اسکو تو تیار کرے تو یہ چلے ذرہ اور ایسے ہی
دونوں کو یہ ٹھیک بنائے مگر بادشاہ یعنی کشور شاہ جسوقت اس شہر پر سے اترا تھا کہ سکندر گاذر کے بیٹے نے سب کی
جان بچائی اور اسی ستون کو تھامے رہا کہا کہ اس لڑکے کو لاؤ اور اُسکے باپ کو بھی بلکر سوار ہوا ایوان بادشاہی میں آکر
تخت پر بیٹھا چوبدار داراب کو لایا بادشاہ نے اُسے خلعت دی اور کہا ای لڑکے تم ہمارے پاس رہا کرو داراب نے
عرض کی کہ بابا جان کو اختیار ہے آپ اُنسے پوچھیے کہ اس اثنا میں چوبدار سکندر گاذر کو بھی لایا اُسنے بادشاہ کو سلام کیا
داراب اُسکی تعظیم کو اُٹھ کھڑا ہوا اگر سکندر پہلے راہ میں حال داراب کا سنا کہ ایسا زور کیا کہ بادشاہ کی جان بچی
اب یہاں آ کر بیٹے کو خلعت پہنے دیکھا بہت خوش ہوا اور چار طرف سے انگلی اٹھ رہی تھی کہ اسی کے بیٹے نے دیو کا زور
کیا بعض کہتے تھے کہ بھلی نصیبا اسکا یہ کہا بعضے کہتے تھے کہ یہاں یہ لڑکا اس دھوبی کا نہیں معلوم ہوتا ہی بعضے جاسوس
کہتے تھے کہ بالفعل بادشاہوں کا زور یہی کیا ہوا اگر کشور شاہ نے سکندر گاذر کو خلعت دیا اور کہا اے سکندر اب تم کپڑے
دھونا موقوف کرو اور داراب کو بھی دو درہم اپنا بیٹا کر رکھو گے اُسنے کہا خداوند سوا اسکے میرا اور نہیں ہے کشور شاہ
نے کہا کہ میں تجھے اس سے ملنے کو منع نہیں کرتا ہوں تو اسکے پاس رہ اُسنے کہا کہ میں غلام ہوں یہ بھی خانہ زاد ہے کشور شاہ نے
ایک مکان اسکے رہنے کو دیا خادم نوکر رکھدیے دو ہزار کا جیب خرچ کیا داراب ہر روز دربار میں آنے لگا یعنی
ایک دیو ہے کہ نام اُسکا دیو ہوشنگ ہے اور کوہ کشور میں رہتا ہے اور کشور شاہ اُس سے دبا ہوا ہے ہر روز
دعوت اُسکے واسطے بھیجتا ہے قضا سے کا کشور شاہ کی بیٹی ہے کہ نام اسکا ماہ کشور ہے ایک دن دیو ہوشنگ
جو محل پر سے کشور شاہ کے گذرا ماہ کشور کو دیکھا عاشق ہو گیا کشور شاہ سے کہلا بھیجا کہ اپنی بیٹی کو مجھے دے کشور شاہ
نہایت آزردہ ہوا اپنا سر پیٹ لیا کہ دیو جو مجھ سے ایسا کہے اور کہلا دیا کہ یہ بات نہ ہوگی دیو آزردہ ہوا اور رات کو کشور شاہ
کو پکڑ لیا اپنے پاس پنجرے میں بند کر کے لٹکا دیا سرداران کشور شاہ کے بہت پریشان ہوئے داراب نے سبھوں سے کہا
تم لوگ بیٹھے ہو تم بادشاہ کا کہنا نہ ہو جکڑ دو اور بادشاہ کو چھڑا لاؤ سب نے جواب دیا کہ ہماری مجال نہیں کہ دیو سے

زمین وہ ہم سب کو کھا جائیگا دہشت سے نیم جان ہو رہے ہیں مگر آپ بڑے مرد ہیں تو بیگار سے بچا لیجیے داراب نے کہا اگر ہمت ہو تو جائیے فقط
تم آزمانے تھے کہ تم کتنے ہو معلوم ہوا کہ تم سب بزدلے نامرد ہو پھر ایک بولا کہ آپ سچ کہتے ہیں واقعی ہم سب بودے ہیں جا کر تم
دیو سے لڑو گے داراب اسی وقت اٹھ کھڑا ہوا کہ میں جا کر اس دیو کو مارتا ہوں سبھوں نے کہا کہ جائیے خداوند آپکی حیات
زیادہ کرے مگر بن عمر دیکھا کہ لوگ آپ پرستے ہیں غرض داراب چلا عمرو بھی ساتھ ہوا داراب نے کہا کہ تم کہاں جاؤ گے
عمرو بولا میں بھی تمہارے ساتھ ہوں داراب چپ ہو رہا سکندر دیگا ذر ہر چند بلایا کئے کہ بیٹا تو نہ جاؤ داراب نے نہ مانا
سمت کو روانہ ہوا شہر سے نکلا پھر لوگ اسکے پیچھے پیچھے تھے بعضے تو افسوس کرتے تھے کہ مفت میں یہ جوان دیو کے ہاتھ سے
مارا جائیگا بعضے کہتے تھے کہ یہ لڑکا بھی بہت زبردست ہے دیکھا کہ تالاب کی عمارت گرنے لگی تھی ایک ہاتھ پر کیسا روک
لیا ستون کو تھامے رہا اگر نے مزہ پا کیا عجب دیو کو بھی مارے بعضے بولے کہ اب دیکھ ہی لینا کیا ہوتا ہے لوگ تو یہ باتیں بناتے
تھے داراب چلا جاتا تھا جب وہاں پہونچا کہ جہاں ہوشنگ دیو رہتا تھا دیکھا کہ کچھ درخت گنجان ہیں چاروں طرف بیابان
جانوروں کی ہڈیاں ہیں اسمیں سے بو سڑی آتی ہے ایک پنجرے میں کشور شاہ لٹکا ہوا ہے دیو ہوشنگ پتھر کے
چٹان پر بیٹھا ہے اور کشور شاہ سے کہ رہا ہے کہ کیوں تو اپنی بیٹی مجھے نہیں دیتا ہے جس وقت بہت خفا ہونگا تجھے کھا جاؤنگا
وہ کہتا ہے کہ تو کھا کیوں نہیں جاتا مجھے عذاب سے کیوں نہیں چھڑاتا ہے ارے تو اپنا قد و قامت دیکھ اور آدم زاد
کو دیکھ تو بڑا نا انصاف ہے یہ سنکر دیو چلا دو کہا کہ او کشور شاہ پہلے تجھے کھا جاؤنگا پھر اس سے اپنے صرف میں لاؤنگا
کشور شاہ نے کہا کہ جو تیرا جی چاہے وہ کر میرے بعد جو ہو سو ہو مصرعہ بعد از سر من کن فیکون شد شد و باشد شد
جب ہمارا فاقہ ہو جائیگا تو پھر آنکھوں سے یہ حالت دیکھیں گے دیو پکارا کہ رہ میں تجھے بھون کے کھائے لیتا ہوں
یہ کہکر اٹھا کر پنجرے سے نکالے کشور شاہ رونے لگا اتنے میں داراب پہونچا للکارا کہ او نابکار کہاں جاتا
ہے خبردار ہو میں تجھے سزا دینے کو آیا ہوں دیو نے آواز سنی پھر کر دیکھا ایک آدم زاد کو پایا کہ نہایت حسین و حسن
ہی پکارا کہ او آدمزاد تو مجھے سزا دیگا داراب نے کہا کہ ہاں تجھے اور بادشاہ کو چھڑا لیجاؤنگا دیو ہوشنگ نہایت
غضبناک ہو کر داراب پر دوڑا مگر کشور شاہ نے جو داراب کو دیکھا آواز دی کہ ای داراب تو بچہ ہے اپنی
جان دوست ہی سے جانا کہ تو جانباز سر فروش ہے لیکن دیو نے داراب کے قریب آکر ہاتھ دوڑایا کہ اٹھا کر حلق
میں ڈال لے ہاتھ دیو کا جب قریب داراب کے پہونچا داراب نے ہاتھ اسکا پکڑا کہ انگلیاں ہڈی تک پیوست ہو گئیں
بلبلا گیا اور چلایا کہ او آدمزاد ہاتھ میرا چھوڑ دے داراب نے کہا مردود تجھ میں طاقت ہو تو چھڑا لے یہ کہکر جھٹکا دیا
دیو منہ کے بھل آرہا بس داراب نے ایک گھونسا اسکے دماغ پر مارا کہ مغز اسکا پھٹ گیا ہاتھ کہنی تک سر میں
گھس گیا اور دیو چیخ کہا کر گرا تڑپ کے واصل جہنم ہوا داراب نے کشور شاہ کو پنجرے سے باہر نکالا کشور شاہ
نے داراب کشور کشا خطاب دیا وہاں سے بادشاہ شہر میں آیا اور جارچی کو بلا کر حکم دیا کہ تمام شہر میں ڈھنڈورا
پیٹے کہ داراب کو کوئی سکندر دیگا ذر کا بیٹا نہ کہے داراب ہمارا فرزند ہے اور محل اسکے واسطے علیحدہ تو کر رکھا گیا
مکان بہت بڑا بادشاہی رہنے کو ملا اب جو نام لیتا ہے شاہزادہ داراب یا داراب کشور کشا کہتا ہے اور
داراب دونوں وقت دربار بادشاہ میں حاضر رہتا ہے عمرو نے جو یہ طاقت و زور داراب کا دیکھا اس فکر
میں ہوا کہ اسکو صاحبقران آپ پرستان بنا کر جسطرح سے ہوسکے بیاہ نے لیجیے مگر یہ سوچا کہ کیا تدبیر کیجیے اور کب
تدبیر کیجیے ادھر داراب کی واسطے روز بروز ترقی ہوتی جاتی ہے شکل یہ نظر آتی ہے ایک روز کا ذکر ہے کہ آواز نقارہ کی
بلند ہوئی عمرو نے پوچھا کہ یہ آواز کیسی ہے نقارہ کیوں بجا ہے لوگوں نے بیان کیا کہ کل میلہ ہے تمام عالم سیر لالہ رود شغبیر

کی زیارت کیواسطے جائیگا اور پیر زلال روشن ضمیر نائب خداوند آبحیات ہیں عمرو نے سنکر اپنے دل میں کہا کہ خیر یہی جائیگا القصہ
وہ دن گذرا رات ہوئی دوسرے روز صبح کو عالم عالم اور دستہ دستہ ایک طرف کو چلے عمرو بھی راہی ہوا آتے آتے ایک
کوہستان میں پہونچا دیکھا کہ ایک گنبد بلوریں ہے جس کے گرد لالہ و ریحان رنگ رنگ مرد و زن پر شور اور چاروں طرف گنبد کے میلہ لگا ہوا
ہے تماشائیوں کا جوش ہے اہل حرفہ کا خروش ہے کسی طرف سے آواز آ رہی ہے مزہ انگور کا ہے رنگترون میں کوئی پکارتا ہے
گنڈیریاں ہیں پونڈے کی کوئی صدا دیتا ہے کہ ریوڑیاں گلابی کوئی کہتا ہے قند کا مزہ ہے پیڑوں میں کوئی پکارتا ہے کہ
مزہ ہے بالوشاہی میں اور دروازہ پر گنبد کے کشیش رہبان کہ جنکے گلے میں پڑے ہوئے دھوتیاں بندھی ہوئی
سر کھلا ہوا جٹا جوان ہوا سے اڑتی ہوئی لنگوٹی دار کھڑے ہیں بالاخانوں میں نوبت بج رہی ہے سنکھ پھنک رہا ہے جھانجھ
کی آواز بلند ہے گلفروش صف بصف بیٹھے ہیں الائچی دانے والے ایک طرف بیٹھے ہیں یا خداوند آبحیات اور یا
پیر زلال روشن ضمیر کا غل ہے جا بجا استادہ ہیں تکبیر نعرے پڑھتے ہیں امرا خیموں میں بیٹھے ہوئے ناچ دیکھ رہے ہیں ابھی
کوئی اندر گنبد کے نہیں جانے پاتا پہر دن چڑھا باقی تھا کہ کمال عظم و شان سے سواری کشور شاہ کی آئی رسالے
ساتھ تھے پلٹنیں ہمراہ ڈنکا بجتا ہوا حجاب اہتمام کرتے ہوئے داراب کشور کشا مرکب پری پیکر پر سوار مرکب سر تا پا
جواہر میں غرق جلو میں ہزار ہا خاصبردار غرض کشور شاہ اگر خیمے میں اترا کشتیاں نذر کی خوان شیرینی ہار پھول کے
ساتھ لیکر مع داراب کے اس گنبد کیطرف آیا اب مجاوروں نے دروازہ گنبد کا کھولا بادشاہ و داراب کو ساتھ
لیے ہوئے داخل گنبد ہوا عمرو ہمراہ تھا اندر جا کر دیکھا کہ پانچ پانچ گز زمین چاروں طرف سے چھوڑ کر بیس گز سے حوض لگا
ہوا ایک چشمہ ہے اسمیں پانی صاف و شفاف بھرا ہوا کہ آب گوہر [illegible] اسکے سامنے آب خجالت میں غرق ہے عجب آب لطیف
ہے شور نہر کو دیکھ کر اپنے منہ میں کوثر کے پانی بھر آتے تھے اور کنارے کنارے اس نہر کے گلدستے پھولوں کے رکھے ہوئے ہیں
لب گرداں تمام بلوری ہیں مچھلیاں نقرہ مصقول کی پانی میں اچھل رہی ہیں کنارے پر تخت طلائے احمر کا بچھا ہوا اسپر ایک مرد پیر بیٹھا
سفید پیراہن گلے میں عمامہ سر پر بندھا ہوا بیٹھا ہوا ہے جو نذر و نیاز کہ واسطے خداوند آبحیات کی آتی ہے اس حوض میں ڈالی جاتی ہے
نقدی سامنے پیر زلال کے رکھتے ہیں اور پیر زلال اسمیں سے دو ہی آپ لیتے ہیں باقی وہاں کے خادموں کو دیتے ہیں اور بہت سے
بیٹھے جام بلور کے رکھے ہیں انمیں پانی بھرا ہوا ہے ایک ایک دو دو مچھلی ہر جام میں تیر رہی ہے اور انگیٹھیاں جا بجا سونے کی رکھی
ہوئی ہیں انمیں آگ بھری ہے اسپر جواہرات سنگ [illegible] رہے ہیں عود و عنبر جل رہا ہے خوشبو پھیلی ہوئی ہے غرض کشور شاہ نے نذر چڑھائی
داراب کو پیر زلال کے قدموں پر ڈالا حال دیو کے مارنے کا بیان کیا پیر زلال نے دست شفقت داراب کی پیٹھ پر پھیرا
اور کہا کہ اے کشور شاہ یہ بڑا بہادر ہوگا دین خداوند آبحیات کا جاری کریگا اور ہار داراب کے گلے میں ڈالا پانی چھڑکا
اٹھا کر ہاتھوں میں انکے دیدیے کشور شاہ باہر آیا عمرو نے بمقتضائے عیاری اور مکر دل میں رنگیا خیال ہیں گذرا کہ اے عمرو اسے پیر زلال
کو قتل کرکے آپ اسکی صورت بنیے اور داراب کو بیانئے پیچھے ایک کونے میں کھڑا ہوا سیر دیکھ رہا تھا کہ ایک اژدہام
ہوا انبوہ عام ہے نذر و نیاز چڑھ رہی ہے سہ پہر رات گئے تک بڑا ہجوم رہا بعد اسکے لوگ کم ہونے لگے دو پہر رات گئے سناٹا
ہوگیا پیر زلال اور تمام کشیش رہبان اٹھے اور ایک طرف اس حوض میں زینے بنے ہوئے تھے اور ایک دروازہ
لگا ہوا تھا اسمیں چلے گئے عمرو بھی ساتھ ساتھ آیا دیکھا کہ ایک مکان بہت پاکیزہ بنا ہوا ہے وہاں پیر زلال آکر بیٹھا
اور مال جو کچھ کہ چڑھا تھا آپسے باہم تقسیم کیا بعد اسکے سو رہے عمرو نے پیر زلال کو پکڑ کر دمہ درگور کیا اور آپ اسکی
صورت بنکر سو رہا صبح کو اٹھکر تالاب کے کنارے تخت پر بیٹھا اور کہلا بھیجا کہ کشور شاہ کو ایک منت دو
کشور شاہ کو بلوایا وہ فوراً حاضر آیا سلام کیا قدموں کو بوسہ دیا ہاتھوں کو چوما پیر زلال نے کہا کہ اے کشور شاہ

خداوند آبحیات تجھسے بہت خفا ہین نہایت آزردہ ہین کشور شاہ نے کہا کہ گناہ میرا کیا ہے پیر زلال بولے کہ پہلے
تو تالاب مین مع عمارت غرق ہوا تھا بچایا بعد اسکے دیو ہوشنگ تجکو لیگیا تھا اس ظالم کے پنجے سے تجھے چھڑایا اور
داراب سا بہادر تجکو دیا تو نے آپکی قدر نکی زمانے مین بہت سے دین ہین کوئی آسمان کو خدا سمجھتا ہے کوئی دیو کو مانتا ہے
کوئی لقا کو خدا جانتا ہے کوئی لات ومنات کو سجدہ کرتا ہے کوئی آفتاب پرست ہے خداوند آبحیات کو منظور ہے کہ ایک
زمانے مین ایک دین ہوجائے پس تجکو لازم ہے کہ جاکر فوج بہت سی نوکر رکھو چالیس روز ہمارے پاس نہ آنا کہ ہمسے
ملاقات نہوگی مگر کل صبح کو اس کوہ کیطرف سے ایک سوار قدرت خداوند آبحیات سے پیدا ہوگا وہ داراب کو
فن سپاہگری سکھائیگا خیر مین نے تیری خطا کو خداوند آبحیات سے معاف کروایا ہے مگر اب ایسی حرکت نہ کرنا یہ کہکر غائب ہو
گیا دوسرے دن صبح کو داراب دامن کوہ کیطرف چلا قریب پہاڑ کے پہونچا تھا کہ سم مرکب کی آواز بلند ہوئی آگے
بڑھا دیکھا کہ ایک سوار بوڑھا لباس سبز پہنے اور گھوڑا ابلق زیر ران بلا تکلیف صورت پیدا ہوا داراب سے کہا کہ مین حکم
آبحیات سے جو سو سات فرسخ سے آیا ہون کہ تجھے فن سپاہگری مین تیار کرون اور نام میرا سوار قدرت ہے داراب
اسے اپنے ساتھ کشور شاہ پاس لایا خلعت دلوایا مکان رہنے کو دیا دوسرے روز سے تعلیم کرنا شروع کیا پہلے تین سو
ساٹھ فن نیزے کی داراب کو سکھائی اور نیزہ حریف کا توڑ ڈالنا اور چھین لینا اور نیزے سے نیزہ لڑا کر حریف کے
ہاتھ سے نکال دینا بتایا بعد اسکے گرز ہاتھ مین پکڑنا حریف پر مارنا اور آپ حریف کے گرز سے بچنا اور گرز لے کر جانا اور دامن
کا مرکب چھین لینا بعد اسکے شمشیر زنی اور ہاتھ سے حریف کے تلوار چھین لینا اور تلوار سے تلوار حریف کی توڑ ڈالنا اور حریف
کو مرکب پر سے اٹھا لینا تعلیم کیا بعد اسکے تیر اندازی اسپ بازی کمند اندازی بتائی چالیس روز مین داراب کو یکتائے
آفاق کردیا داراب اور فتح دونون بہت خوش ہین کشور شاہ ہر روز خلعت وجواہر وپوشاک ولباس دیا کرتا ہے
جب خوب یہ دونون علم سپاہگری اور فن عیاری مین پختہ ہوچکے سوار قدرت نے کہا کہ اب مین جاتا ہون اور خداوند
آبحیات کو تعلیم کردون ہر چند کشور شاہ نے روکا کہ ابھی نہ جایئے اور داراب بھی مانع ہوا مگر سوار قدرت نے نہ
مانا اور کشور شاہ سے کہا کہ صبح کو تم زیر گنبد پر جانا جہان میلہ ہوا تھا پیر زلال سے ملاقات ہوگی جو کچھ وہ کہین اسپر
عمل کرنا یہ کہکر پشت مرکب پر جھک کر سمت صحرا روانہ ہوا اور کشور شاہ دوسرے دن صبح کو سوار ہوکر خدمت پیر زلال
مین گیا دیکھا کہ پیر زلال بیٹھا ہے کشور شاہ قدمون پر گرا ہاتھ چومے پیر زلال نے ایک کاغذ سفید کشور شاہ کے
ہاتھ مین دیا کہ اس کاغذ کو حوض مین ڈالدو جو اسمین لکھا ہوا دکھائی دے اسپر عمل کرو کشور شاہ نے ویسا ہی کیا کاغذ
پر لکھا ہوا دکھائی دیا کہ مین خداوند آبحیات ہون خزانہ آبحیات کا جو کچھ کہ پیر زلال روشن ضمیر سے لے اور چتر اور
تخت اور وردیان خاصبرداروں کی اور علم ونشان سب آبی رنگ کے بناؤ اور لشکر بیکران ساتھ لیکر خدا پرستون پر
جا اور پیر زلال روشن ضمیر نے نقشہ تخت کا دیا کہ ایسا تخت بنے کہ درجہ بالا لاجوردی اور بیچ کا درجہ طلائی اور درجہ پائین
نقرئی ہو درجہ بالا پر ہم بیٹھینگے اور آگے پیچھے درجون مین ہمارے خدمتی اور نوبت نواز نشان نواز رہینگے اور جب لشکر
حمزہ پر پہونچین تو طوائف کی کرسی کے [illegible] پیر زلال کا دونون جہان مین روسیاہ ہوا اور روپیہ اشرفیان
جواہر اپنے پاس سے دیا کہ جلد بارگاہ اور تخت اور وردیان سپاہ کی بنوا کشور شاہ نے بموجب حکم پیر زلال
روشن ضمیر سب کچھ بنوایا اور چند لاکھ [illegible] آبی کا تیار کروایا اسپر دردوزی کام ہوا اور چند لاکھ سوار سب آبی پوش
اور مرکبون کا اسباب بھی سب لاجوردی تخت پر درجہ بالا مین پیر زلال متمکن ہوئے اور دوسرے درجے مین غلامان
ماہ طلعت جام لاجوردی ہاتھون مین لیے ہوئے [illegible] ہر مرتبہ جام اچھالتے مین [illegible]

ساغر کا پانی اس ساغر میں اور اس جام کا پانی اس جام میں گرتا ہے اور یا خداوند آبحیات یا پیر زلال روشن ضمیر
کا قل ہوتا ہے اس علم و شان سے پیر زلال روشن ضمیر مع داراب کشورکشا اور کشور شاہ لشکر اسلام کی طرف روانہ
ہوئے کوچ بکوچ چلے

## اب دو کلمے داستان مسمار دریا باری نابکار اور خسرو نا ہنجار کے بیان کیے جاتے ہیں

ادھر سے جب ملک مسمار دریا باری اور خسرو ایک سو چالیس سردار حمزہ صاحبقران کے پکڑ کر صندوقوں میں
بند کر کے مسمار کوہ کو چلا تھا اثنائے راہ میں تیسری منزل میں سرداروں کو صندوقوں سے باہر نکالا غل و زنجیر میں
گرفتار کر کے سب کو اونٹوں پر ڈال کر لیے جاتا ہے پانچویں منزل تھی کہ گرد و غبار کا تتق اٹھا جب گرد شق ہوئی تو دیکھا
کہ چھ سو علم نشان چھ لاکھ سوار کا اور ہر علم کے پھریرے پر تعریف خداوند آبحیات اور پیر زلال روشن ضمیر کی
مرقوم تھی اور تخت پر پیر زلال سوار ہے برابر کشور شاہ بیٹھا ہوا اور داراب مانند شیر کے آگے آگے ادھر آب بے ستون
نے بھی لشکر دیکھا اور وغیرہ ہاتف کر ڈالی کہ ملک مسمار اور دو سو ترس جان مسلمان ہو کر سرداران حمزہ کو عیار کے ہاتھ
سے پیچ وار لیے جاتا ہے کہ مسمار کوہ میں انہیں قتل کرے پیر زلال یہ سنکر غضبناک ہوئے داراب سے کہا پکڑ لے انکو جانے
دے کہ سب آبحیات کے بندے ہیں داراب اسوقت گھوڑا بڑھا کر لشکر مسمار دریا باری کے گرد اور آب بے ستون
بھی دوڑے تلوار چلنے لگی عین گرمی جنگ میں داراب اور خسرو سے مقابلہ ہوا خسرو نے تلوار ماری داراب
نے سپر کو چہرے کی پناہ لیا چونکہ تلوار کے سامنے لڑی تھی جب تلوار نزدیک پہنچی بجلی وار اد کر کے ٹہنی دی کہ
تلوار بت بڑی قبضے پر ہاتھ ڈال دیا اسکے قبضہ کو اپنے قبضے میں کر لیا ہاتھ مروڑ کر تلوار چھین لی اور سکر زنجیر میں
ہاتھ ڈال کر خسرو کو اٹھا لیا سر پر چرخ دیکر زمین پر مارا چھاتی پر چڑھ کر مشکیں باندھیں فتاح کشوری کے
حوالے کیا کر لیا ملک مسمار نے جو دیکھا کہ بیٹا اسیر ہوا خود تلوار کھینچ کر داراب پر آیا حملہ کیا داراب نے
انکو بھی گرفتار کر لیا جنگ مغلوبہ ہوئی آخر کو لوگ ملک مسمار کے بھاگے شکست ہوئی مال و خزانہ آب بے ستون نے
لوٹ لیا سب سرداران حمزہ کو پیر زلال روشن ضمیر کے سامنے لائے پیر زلال نے کہا کہ انکو قید رکھو جب حمزہ سے
سامنا ہوگا اسوقت انکو قتل کرینگے سب کو لیکر قید کیا دوسرے دن صبح کو ارادہ کوچ کرنے کا تھا کہ گرد و غبار کا تتق اٹھا
اور لقا مع لاہوت شاہ اور بختیارک دلکال خون آشام وغیرہ کے پہونچا لشکر آ کر برج آب بے ستون کی ہمراہ
ملک مسمار و خسرو گرفتار ہوگئے اور قید سرداران لشکر اسلام کی آب بے ستون سے چھین لی لقا نہایت غضبناک ہوا
اور لاہوت سے کہا کہ جا ان آب بے ستون کو قتل کر جس سے کہ گوسفند دھویا جاتا ہے وہ خدائی مانتے ہیں پانی بھی
بندہ ہو لاہوت شاہ نے میدان کا راستہ لیا مبارز طلب ہوا داراب کشورکشا مقابلے کو آیا اور بعد گفتگو کے لاہوت
نے نیزہ مارا داراب نے چند طعن میں نیزہ اسکا ہوا میں کیا لاہوت نے گرز مارا داراب نے گرز چھین لیا کشتی ہونے لگی
آشام کو داراب لاہوت شاہ کو پکڑ کر لیگیا طبل بازگشت بجا دونوں لشکر پھرے لقا خیمے میں آکر داخل ہوا
یاقوت شاہ سے کہا کہ یا خداوند آپ نے کیا تقدیر لکھی ہے کہ آپ کے دوست اور فرزند خالص گرفتار ہوگئے لقا
بولا کہ یہ تقدیر آسمانی ہے میری نہیں ہے بختیارک نے کہا کہ اگر آپ فرمائیے تو میں ان آب بے ستون کو بلا لوں اور پیر زلال
کو پابہ دست بنالوں لقا بولا اے شیطان دکھا دے تقدیر کی وہ تدبیر دوسرے دن صبح کو بختیارک جانب لشکر آب بے ستون چلا
پیر زلال روشن ضمیر کو خبر ہوئی کہ بختیارک آتا ہے کہا کہ اسے استقبال کر کے لاؤ لوگ گئے پیشوائی کر کے لائے
بختیارک نے پیر زلال کو کمال شان و شوکت سے پایا اور دیکھا کہ ایک طرف کشور شاہ بیٹھا ہے دوسری جانب داراب

ضرب اسکی خالی دی وہ ٹکر گریبان اسکا پکڑا جھٹکا دیا کہ زرہ دے کے بیچ آیا ایک گھونسا ماتھے پر مارا کہ مغز اسکا پریشان
ہوا چرخ کھا کر گرا ترپ کر مر گیا کہ لاش اسکی پھنکوا دو عیاران لشکر صاحبقران نامدار و سرداران لشکر آفتاب
پرستان اور لشکر لقا نے یہ تماشا دیکھکر جانا کہ امیر اور ایرج اور جمشید و خورشید کو خبر دی کہ داراب نے یون طرح کر
مارڈالا امیر و صاحبقران ایرج حیران ہوئے جمشید و خورشید سنکر نہایت پریشان ہوئے لیکن امیر کو نہایت محبت داراب
کو دیکھکر پیدا ہوئی تو سالدہر نے بھی تعریفین داراب کی بہت سی کین اسد نے کہا کہ بھائی صاحب یہ دعوی بیجا ہے
تو سالدہر نے کہا کہ بھی تم تو نہین جسکو چاہتے ہو بنا دیتے ہو اسد نے جواب دیا کہ بھائی صاحب مین خلاف نہین
عرض کرتا ہون مگر لشکر کفار مین شام کو لقا بھی پہونچا حال طرح کا سنا بہت رنجیدہ ہوا ادھر پیر زلال غفیر کو بلاکر
کہا کہ نامہ حمزہ کا لکھو اور قلم لیکے آپ مسودہ کیا مضمون اسکا یہ تھا کہ اے حمزہ خداوند آبحیات برحق ہے ایکدم
اگر اپنے بندون سے منہ موڑین تو سب پیاس سے ہلاک ہو جائین اور سب اسی پانی سے زندہ ہین اور مین کہ پیر زلال
غفیر نائب خداوند آبحیات ہون آگاہ ہو کہ کیا کیا احسان ہم نے تجھ پر کیے ہین اور تو نے قدر میری نہ جانی
اب خداوند آبحیات کا غضب نازل ہوا ہے داراب اسپاہبد ست تیرے قتل کو بھیجا ہے اگر قدمون کو پیر زلال
کے بوسہ دے یا کسی گوشہ مین بیٹھکر عبادت کر اور جو یہ نہ کریگا تو داراب سے بمضمون ذیل داراب روانہ ہوا جب نامہ
امیر صاحبقران کو لے کے لایا پیر زلال نے داراب کو دیا کہ تم یہ نامہ لیکر جاؤ اور جب حمزہ تمسے نامہ مانگے تو پہلے زنار کو کھلا
جب اسکے سات قدم پیشوائی کروانا تب اسکے ہاتھ مین نامہ دینا اور یہ کہدینا کہ یہ نامہ ہے ایمن دو ملکی تخت وہ رشت
مین زمین پر منہ رکھ کر سر میرا اسکے سامنے لکھا ہوا ہے جب حمزہ نامہ پڑھیگا تو سمجھ لے گا کہ اے داراب یہ پیر زلال ہمارا
عیار ہے جو اسکو اپنے لشکر سے ظاہر کر نکالا ہے یہ ہمارے پیر زلال کو مار کر آپ پیر زلال بنکر تمہین مجھے لڑوانے
لایا ہے اے داراب تم حمزہ پر بہت خفا ہو اور بہت سی باتین داراب سے کہدین کہ وقت پر بیان کیجائیگی داراب
بہت سا جلوس اپنے ساتھ لیکر سوار ہوا طرف لشکر اسلام چلا آتے آتے داخل لشکر ہوا تمام لشکر کی سیر کرتا ہوا دروازہ
بارگاہ سلیمانی پر آیا امیر نے داراب کے آنے کی خبر سنکر پہلے ہی سے حکم دے رکھا تھا کہ داراب آئے تو اسے
نہ روکنا پہلوان عادی نے داراب سے کہا کہ آپ بے تکلف جائیے کیونکہ واسطے آپکے حکم آچکا ہے داراب نے اندر بارگاہ
سلیمانی کے قدم رکھا سامنے بادشاہ کو تخت پر بیٹھے دیکھا اور صاحبقران کو ذیل شوکت پر جلوہ گر پایا باقی سردار
اپنے اپنے مقام پر متمکن تھے داراب نے سلام کہا کہ جو خداوند آبحیات کو برحق جانتا ہو اسپر میرا سلام ہے جواب
سلام کا کسی نے نہ دیا امیر نے فرمایا کرسی داراب کے بیٹھنے کو لاؤ جبتک کرسی آئے داراب لندھور کے پاس
آیا کیسا لندھور تخت کے قریب سب سے بلند بیٹھا تھا اور کہا اے پہلوان دم بھر کے لئے جگہ اپنی خالی کر دے تو مین
بیٹھکر نامہ پیر زلال کا دکھاؤن لندھور یہ چاہتا تھا کہ کچھ کہے کہ صاحبقران نے فرمایا اے خسرو بلاد ہند نہین
چاہیے سر کی قسم دنگل اپنا خالی کر دو جو وہ تخت پاکر بیٹھے لندھور اٹھ کھڑا ہوا داراب لندھور کے دنگل پر بیٹھ گیا
ساقی نے جام شراب کا دیا داراب نے لیا اور امیر کیطرف دیکھکر کہا کہ بخت تمہارا سیاہ ہے کہ تم اپنے خالق خداوند
آبحیات کو نہین پہچانتے امیر یہ سنکر آزردہ ہوئے مگر کچھ نہ کہا فرمایا کہ اے داراب تمہارے آنے کا سبب کیا ہے کہا
کہ نامہ پیر زلال کا لایا ہون مگر بغیر زنار کے اور استقبال کے نامہ نہ دونگا امیر نے زنار بھی کرایا اور استقبال بھی کیا
اور دونون ہاتھون سے نامہ لیا اسکے نامے کو کھولکر دیکھا خط عمرو کا پہچانا اور مضمون سے آگاہ ہوئے نہایت
رنجیدہ ہو کر کہا کہ اے داراب یہ پیر زلال نہین ہے یہ ہمارا عیار ہے عمرو اسکا نام ہے تمہارے ساتھ مکر کی ہے کہ پیر زلال بنکر

ہاتھ ہوا امیر یہ سب حال سنکر چپ ہو رہے لیکن جو لوگ کہ ماہ کشوری کے ورمین رہگئے تھے انھون نے لشکر کشور شاہ
کا راستہ لیا اور جاکر تمام حال ماہ کشوری کا بیان کیا داراب سنکر نہایت غضبناک ہوا آتش غضب کا دل
سینہ میں مشتعل ہوئی دود دماغی دماغ جان سے اٹھا حکم کیا کہ طبل جنگی بجے اس ہندی کو سر میدان ہمراہ لیجایا
ہوگا تمام اپنا داراب نے رکھا ہوگا اسی وقت کوس حربی نوازش میں آیا ہرکاروں نے یہ خبر امیر اور لندھور
اور تھا کو پہنچائی یہان بھی نقارہ دارزی گرگرانے لگا پہر رات تیاری رہی صبح کو جا بدون لشکر میدان میں آکر
صف آرا ہوئے طرفین سے صفین آراستہ ہوئین میدان درست ہوا نقیب نسب دیکر چلے گئے داراب کشور کشا
گھوڑے سے اترکر پیر زلال کے سامنے آیا سلام کیا اجازت میدان چاہی پیر زلال نے کہا کہ ای داراب
لندھور قوت بازوے حمزہ اور جانشین حمزہ ہوا اسپر اگر تو غالب ہوگا تو حمزہ پر بھی غالب ہوگا داراب نے کہا کہ خداوند
آبحیات چاہتی سے تو سب کچھ ہوگا پیر زلال نے کہا کہ جاؤ سپرد خداوند آبحیات کو کیا داراب بارد گھوڑے
پہ سوار ہوکر میدان میں آیا خوب برچھے کے ہاتھ نکالے گھوڑے کو گرمایا جب پسینے پسینے ہوگیا لگادم آراستہ کرنے
اور پکارا کہ کمان ہے وہ ہندی نکلے میرے مقابلے کے واسطے بس پوری بات منھ سے نہ نکلنے پائی تھی کہ لشکر ہندوستان
مین طمطراق سے فیل پیکر جلوہ گری پر آئے آوازکوس دم گاؤدم نفیری کشتری دماموں کی بلند ہوئی لندھور ہاتھی کا حلقہ
سامنے تخت بادشاہ کے آیا اترکر ہاتھی پر سے سلام کیا اجازت میدان چاہی بادشاہ نے فرمایا کہ جاؤ سپرد
کیا پروردگار عالم کو اور جام کا حضرت عنایت کیا لندھور نے اسے پیا اور بارہ سو بادشاہ ہندوستانی
کہ تیجے اور جیلے انکے گلوں میں پڑے ہوئے کو شعنا نیان کٹار یان گردن میں لگی ہوئین تھین لندھور
نے اُن سبھوں سے کہا کہ ابھی میدان میں ایک سے ایک لڑتا ہو تم سبھین رہو میرے حق میں دست بدعا ہو کر خدا
اس آب پرست پر مجھے ظفر دے میری آبرو رکھ لے سب وہیں رہ گئے لندھور نے فیلبان کو اشارہ کیا کہ وہ
تو ادھر گیا آپ ہاتھی پر سوار ہوا گرز کو اٹھاکر ہاتھی کی مستک پر رکھا اور جنگ دیدی ہاتھی آگے کہ پہلی کلیلیں چھاڑکر
فلک پامسک بھاگی سونڈ جھک گئی ادھر لندھور ہاتھی کو چپکاتا ہوا برابر داراب کے آیا داراب کا دونون
ہوا برابر سے مرکب ہٹ گئے رانون میں مسکر مقابل یکہ جگر ہوئے داراب نے کہا ای ہندی یہ کیا تونے
کیا کہ بدارے ناموس کو ڈالکر لیگیا لندھور بولا کہ وہ مسلمان ہوئی ناموس میرا ہو چکا میں اپنے ناموس کو لیگیا
تجھے کیا داراب یہ سنکر آگ ہوگیا برچھا لندھور پر مارا لندھور نے نیزے پر روکا خوب نیزہ بازی ہوئی لیکن
کسی کا حاصل نہ ہوا سنانین اور بانین نا کارہ ہوگئین ہاتھ سے نیزے پھینکدیے داراب نے گرز پہ ہاتھ ڈالا غصہ
بھر دا رکھکر مارا لندھور نے اپنے گرز پر روکا گرز پر گرز ہوا اخراج آتش کے نکلے دونون گرزون میں پھل پڑ گئے
جگر زمین شق ہوگیا ہاتھی چار بند تک فرق ہوگیا پلک سے پلک بند ہو گئی ہر ایک بن مو سے پسینا جاری ہوا مگر
دونون ہاتھ جس طرح ستون گرز نے اسمین خلل واقع نہوا لندھور ذرا تھوڑا گرد میں چھپا اور داراب کلاہ کج
کر کے پکارا کہ دم مدست کردم عیار لندھور کے دو ضرب گرز کے ہیچ مارا لندھور کے لشکر دیکھا کہ لندھور
بیہوش گھوڑا ہو چلا رستم کا شہر یار حریف زیادتی کر رہا ہو لندھور کی اگر کچھ نہ لی اپنے عیاروں کو دیکھا عیاروں
نے پوچھا کہ خیریت تو ہو کہا کہ پروردگار سلامت نے بچایا انھون نے عرض کیا کہ حریف زیادتی کر رہا ہو لندھور نے
ہاتھی کو اشارہ کیا ہاتھی طبقہ زمین کا لیکر نکلا اس برج خاکی سے پھر ایک آفتاب طالع ہوا محمودی کا رومال ہاتھ میں
گرد منھ کی جھاڑتا ہوا باہر آیا مگر گرز ہاتھ میں سنبھالے ہوئے امیر نے کہلا بھیجا کہ ای داراب اے جند گرز کہا

عمرو نے کہا ای تندک وہ جوان بیشک داراب ہی تو اُس ساحرہ کو جا کر مار اور داراب کو یہاں [illegible]
مین تو او مرنے بھی نہ دونگا عمرو نے کہا اچھا اتنا کر کہ مجھے اُس باغ تک پہونچا دے تندک نے کہا [illegible] اگر اُسنے
مجھے دیکھ لیا تو مار ڈالیگی عمرو نے کہا ارے کمبخت رات کے وقت لیچل تندک نے وقت شب عمرو کو لا کر کشمات جادو
کے باغ کے پاس اُتار دیا کہا کہ یہی باغ اُس فتالہ کا ہی اور مین تو جاتا ہون یہ کہکر بھاگا عمرو نے رات تو بسر کی صبح
صورت اپنی ایک گوشہ کی بنائی اور زیر دیوار باغ جھگڑ گانا شروع کیا یہان کشمات جادو جیسے داراب کو لائی
ہی یہ کیفیت صورت ہوئی کہ داراب اُس سے مشغول اختلاط ہوا جب نوبت بوس وکنار کی آئی تو گندہ دہنی سے اُس
بدکارہ کی دماغ داراب کا پریشان کر دیا داراب کو نفرت کلی ہوئی دور ہٹکر بیٹھا اور رو رو کر [illegible] داراب نے
طمانچہ مارا کہ او گندہ دہن الگ ہٹ ہی منہ اُسکا پھٹ گیا خون بہنے لگا اُسنے سمجھا کہ داراب جیسی حرکت ہو گیا کشمات
نے کہا کہ ای عزیز مجھے وصل سے اپنے شاد کر تجھے بادشاہ ہفت اقلیم کر دونگی داراب نے کہا کہ مجھے مر جانا قبول مگر تجھسے
صحبت ہونا نہین قبول منہ تیرا [illegible] کشمات بولی کہ سواے اسکے کوئی اور عیب تو مجھ مین نہین ہی [illegible]
مین [illegible] کا ہی اور ایسی صورت ہی جسپر تجھکو رغبت نہین ہی داراب نے کہا کہ مین تیری طرف نظر کو لگا بھی نہین
یہ سنکر کشمات جادو جھنجلائی کہ رہ دیکھ تیری حالت کیا کرتی ہون اور خوب چوب کاری داراب پر کی اور
حکم کیا کہ لیجا کے اسے قید کرو دانہ پانی بند کرو دو روز داراب بے دانہ و آب قید رہا آخر کو خود ہی اُس کا [illegible]
[illegible] تیسرے دن داراب کو پھر بلا لیا کہا کہ کیون اب تو مجھے کہا راہ راست پر آیا داراب بولا کہ اگر
لاکھ بار مجھے مارے اور جلاے تو بھی مین تجھسے ہرگز ملتفت نہونگا کمال آزردہ ہوئی آخر [illegible] ساحرہ والیون سے
کہا کہ بلا لون [illegible] ہو دیکھنے کا ہی [illegible] نہین ہو [illegible] اور [illegible] آپ کے واسطے لاتے ہین
کشمات نے کہا کہ [illegible] نہین ہی [illegible] مگر بری بو [illegible] دہن سے اسکو انکار ہو گیا ہی مین تو اسے [illegible]
مگر دل نہین [illegible] میرا دل [illegible] اور کسی کو لیکے کیا کرونگی یہ باتین [illegible] ہو گئی ہی
باغ کے آئی دیکھا کہ ایک مرد ضعیف بیٹھا بانسری بجا رہا ہی قریب آکر کھڑی ہوئی عمرو نے ہاتھ سے بانسری رکھدی کشمات
نے کہا کہ ارے تو کون ہی عمرو بولا مجکو طیفور [illegible] نواز کہتے ہین آپکے باغ کے پاس ہو [illegible] خیال مین گذرا کہ آپ کی
ملازمت سے مشرف ہو جیے کشمات بہت خوش ہوئی ہاتھ پکڑ کے اندر باغ کے لائی [illegible] آکر بیٹھی مگر کمال [illegible]
نہایت دل افسردہ عمرو نے پوچھا ملکہ [illegible] حال تو کچھ بیان کرون آپ آزردہ کیون ہین رنج و ملال کا
کیا سبب ہی کشمات جادو نے آہ سرد کھینچی اور رو کر کہا طیفور دل کا آنا بڑے غضب کی بات ہی بیت
آہ آفت ہی وہ عشق کی روگ ❊ واے ہوئی [illegible] ہی دل کی لاگ ❊ شعر محبت است کہ یک دم نمی دہد آرام ❊ وگرنہ
کیست کہ آسودگی نمی خواہد ❊ طیفور بولا کہ چراغ خاندان سامری و جمشید کا ہمیشہ روشن رہے کیا آپ
جیسی عاشق و شیدا ہین [illegible] نہین آپ کیسی ہین وہ کیسی کشمات بولی کہ وہ آفت جان میرے
پاس ہی مگر مجھسے التفات نہین کرتا ہرگز بات نہین کرتا خواجہ نے کہا کہ ای ملکہ وہ ایسا کون سنگدل ہی کہ جسکو
تم ایسی نازنین سے محبت نہین ہی ارے ظالم کیا عالم ہی تیرا بھی کچھ پتا ہی کشمات نے کہا چپ [illegible]
مجھے ہنستا ہی طیفور بولا [illegible] اسکا کچھ حال تو بیان کرو کہ وہ کون ہی کشمات پکاری کہ ای طیفور مین تخت پر
سوار شہر اختر کی طرف سے چلی آتی تھی کہ میدان رزم مین دو شخصون کو گرم جنگ دیکھا انمین ایک جوان [illegible]
تھا میرا دل اسپر آگیا مین اسے یہان اُٹھا لائی مگر یہ بھی تقدیر کی خوبی ہی کہ مجھے تو اُس سے محبت ہی اور اسکو

سبب مجھے نفرت ہو میرا تو دل اُسکے عشق میں بیزار ہے اور اس کمبخت کو اپنے پہلو میں بٹھانا نا گوار ہے عمرو نے
کہا کہ ملکہ مجھے تم قبول کرو میں رات دن تمہیں خوش کیا کروں گا تمہارا مطلب دلی خوب نکالونگا اُسنے کہا کہ دیکھیے
پھر وہی باتیں لایا طیفور بولا ملکہ اگر ایک مرتبہ میری بھی ہوس تم بجھاؤ تو میں اُسے راضی کر دوں پاسے کیا بڑا کا
ابھار ہو گیا جیسا جیتوں کا تماشا ہی کیا گات ہو کیا بات ہو کشمات نے کہا کہ ارے مسخرو ہیں تو مکر تو یہ کہ کرا سے رسمی
کرا دینگا عمرو نے کہا کہ ابھی اسی وقت آپ وہاں مجھے بھیجیے غرضکہ اسنے عمرو کو داراب کے پاس بھیجدیا
عمرو کہہ گیا تھا کہ تم صحبت عیش آراستہ کرو میں ابھی آتا ہوں کشمات جادو بزم آرائی میں مصروف ہوئی
عمرو جو داراب کے پاس آیا اس سے کہا کہ اے داراب تم مجھے پہچانتے ہو داراب نے کہا کہ نہیں عمرو
نے کہا کہ میں کلانوت ہوں خداوند آبحیات کا مجھکو پیرزلال روشن ضمیر نے بھیجا ہے عیار آبحیات مجھے یہاں
لایا ہے میں اسواسطے آیا ہوں کہ تجھے جادوگر کا مارنا تعلیم کروں اے داراب جادوگر کو مکر بارنے میں تو اس رسم
صحبت کرا اور خوب شراب پلا کر اُسے مدہوش کر کے چھاتی پہ چڑھ کے گلا گھونٹ ڈال داراب نے کہا کہ اب ایسا ہی
کرونگا بس عمرو کشمات پاس آیا اور کہا کہ اب آ صبح لا سپنے دیکھیے کہ میں نے کیا افسون کیا ہے کشمات نے حکم دیا کہ
لاؤ داراب کو لوگ گئے داراب کو لیکر آئے کشمات نے کہا اے عزیز اب بھی تو راضی ہوا یا نہیں داراب
نے کہا کہ جان جہان میں تو تمہیں آزماتا تھا کہ تم مجھے کسقدر چاہتی ہو معلوم ہوا کہ تم اپنے مطلب کی غرضی ہو اور صحبت
غرض دیگر ہے جو کسی کو چاہتا ہے وہ معشوق کو اپنا بھی دیتا ہے آپ رنج اُٹھاتا ہے معشوق کا رنج گوارا نہیں کرتا تھے تو مجھے
دو دو روز بھوکا رکھا فاقہ تاریک میں جبکہ یاد و کیا محبت ہے کشمات جادو یہ سنکر دوڑکر لپٹ گئی کہا کہ میری جان
حقیقت میں مجھے خطا ہوئی اب ایسا نہوگا اور اپنے دل میں کہا کہ سب کرامات اسی کرنے کی ہے اور طیفور کو خلعت
دیا غرض اس سے صحبت ہوئی اور داراب نے اُسے خوب شراب پلائی جب وہ بدمست ہوئی اُسے گود میں
اٹھا لیا وہ بھی لپٹنے لگی کہنے لگی موسے موتی چیکاتے ہیں کسی چیز کی غرض نہیں ہوں تیرا شیدا ہوں جانے مجھے جیرو دست
ظاہر میں تو یہ گفتگو تھی اور باطن میں مستعد خاطر مائل بخفگی تھا کہ اب مطلب تیرا حاصل ہوا داراب نے اُسے لا کر پلنگ پہ
ڈالا چھاتی پہ چڑھ کر اسقدر گلا گھونٹا کہ روح جسم سے اسکی جد مرے راستہ پا کر نکل گئی غل اور شور برپا ہوا تاریکی کل
مکانات پر چھا گئی حیران ہو کر اُڑنے لگے چار گھڑی کے بعد آواز آئی کہ قتل ہوا نام میرا کشمات جادو بود افسوس کہ ہنوز
میرا ابھی تین سو برس کا بھی نہوا تھا جوان مری اور اپنے مطلب کو نہ پہنچی غرض جبکہ روشنی ہوئی دیکھا کہ لاشہ ایک
پیرزال کا پڑا ہوا ہے رنگ سیاہ ہے اب اس کو چھوڑئے داراب سے کہا کہ تم گھوڑے پہ سوار ہو کر جاؤ کہ پیرزلال
دامن کوہ میں بیٹھے تمہارا انتظار کر رہے ہیں اور میں اب خداوند آبحیات کی خدمت میں جاؤنگا اب داراب
تو مرکب پہ سوار ہو کر روانہ ہوا عمرو نے تمام مال و اسباب کشمات جادو کا زنبیل کیا اور لوگوں سے کہا کہ جبتک
تمہارا جی چاہے وہاں جاؤ اور آپ پیرزلال کی شکل بنکر داراب سے پہنچنے سے پہلے دامن کوہ میں آ بیٹھا بعد
تھوڑی دیر کے داراب پہونچا پیرزلال کی ملازمت حاصل کی پیرزلال نے کہا کہ اے داراب دیکھا کہ تجھے کیونکر
تمہیں چھڑایا کیسے جادوگر کا مارنا تمہیں تعلیم کرایا داراب بولا آمنا بعد اسکے پیرزلال نے آسمان کیطرف
دیکھکر کہا اے یک آبحیات تم ہمارے لشکر میں جا کر کشور شاد سے کہنا کہ لشکر کو سیار کرے پہونچیں اور داراب کشور کشا
اور پیرزلال ابھی پہونچے آواز آئی کہ بہت اچھا پیرزلال نے خطاب کیا کہ اے شاطر آبحیات گھوڑا داراب کا لشکر سے
پہلے آ کے تمہد کر روانہ ہوا اور رجبہ کہ پیرزلال نے کہا تھا دیکر لشکر آب پر شان میں بیان کیا اور گھوڑا داراب کا

وہاں سے لیکر راہی ہوا کشور شاہ نے حکم دیا کہ طبل شادمانی بجے اور فتاح کشوری کو صاحبقران نے پاس بلاکر کہا کہ
کہ ہم پہاڑ کے نیچے آئینگے آپ اپنا لشکر ہٹا لیجیے کہ داراب کشور کشا آتا ہی امیر نے حکم دیا کہ فوج ہماری پہاڑ کے گرد و نواح سے
ہٹ آئے جب فوج اسلام ہٹ گئی کشور شاہ پہاڑ سے نیچے آیا جہاں لشکر چل شتا وہاں اترا لیکن صاحبقران نے فرمایا کہ معلوم
ہوتا ہی کہ داراب کو کوئی ساحرہ اٹھا لے گئی تھی یہ ساربان زادہ اسے مار کر داراب کو چھڑا لایا عمرو نے عرض کی کہ درست
ہی گرد داراب کشور کشا مرکب پر سوار شہر اختم کو چلا آتا ہی کہ ایک طرف سے گرد و غبار کا سیاہ اٹھا جب گرد پھٹی تو ہلال
سو علم نشان لاکھ سوار سے دکھائی دیے اور جلوس سواری کا ہمراہ ہیں ایک جوان کرگدن سیاہ رنگ پر سوار
گرد اسکے سوار اور پیادے سے چلے آتے ہیں اور اس جوان نے بھی داراب کو دیکھا کہ دبدبہ و شوکت و شان چہرہ سے
سے ظاہر ہو مرکب کو اڑاتے ہوئے چلا جاتا ہی بس دو چار گھوڑے کو جگہ مار کر پاس داراب کے آیا اور کہا کہ کیا نام ہی
تیرا اور کیا مذہب رکھتا ہی یہ پکار کر کہا داراب کشور کشا صاحبقران آب پرستان کہتے ہیں اور وہ دیکھ خلیفہ خداوند
آبحیات پیر زلال روشن ضمیر میرے ساتھ ہیں اسنے دیکھا کہ ایک پیر بارشی سفید عمامہ سر پر بندھا ہوا پیراہن زریں پہنے
ہوئے کبھی زمین پر قدم قدم چلتا ہی اور کبھی آسمان پر اڑتا ہوا جاتا ہی یہ حال دیکھکر حیران ہوا اور داراب نے اس سے
پوچھا کہ تیرا کیا نام ہی کہاں سے آتا ہی اور کہاں جائیگا اسنے کہا کہ نام میرا سلیمان زریں زرہ ہی بادشاہ ہوں سلیمان کوہ
کا لقا پرست ہوں اور اسی کی مدد کے واسطے جاتا ہوں داراب بولا کہ اے سلیمان تیری لعنت کہ عمرو عیار نے
جسکی موت سے کی آزمی سونڈی اور اسکو خبر نہوئی اور ہاتھ سے اہل اسلام کے شر بشر بھاگا پھرتا ہی اچھے جگہ و ہیں
خداوند کو جا بخشا ہوا اے سلیمان خداوند آبحیات کو سجدہ کر دکہ ہر شی کا یہی باعث حیات ہی اسی سے سرسبزی ہی
نباتات ہی دیکھو تو کیا پانی لطیف و صاف ہی کوئی شی بھی اس سے زیادہ شفاف ہی چشمہ فیض خداوند آبحیات ہی جا بجا
ہی دریاے رحمت ہر سمت پر جاری ہی غرض یہاں تک تلقین پانی کی کی کہ سلیمان نے کہا لعنت ہی لقا پر اور اسکے
پرستاروں پر یہ کہکر مع فوج آب پرست ہوا داراب وہاں سے چلا گیا جب قریب اختم کے پہنچا کشور شاہ
مع سرداران ذیجاہ استقبال کیواسطے آیا اور داراب کو بڑی شان و شوکت سے لشکر میں لایا داراب آکر صحبت میں
بیٹھا پیر زلال تخت پر بیٹھا بھرے مجلس ہوئے تو کشور شاہ نے بیان کیا کہ عیاران لشکر اسلام سرداران لشکر اسلام کو پکڑ لیگئے داراب نے
کہا پیر پکڑا جائیگا اور حمزہ صاحبقران سے کہا بھیجا کہ آپ چاہتے ہیں کہ لشکر میرا ہم کریں اب میں بھی آپہنچا ہوں مگر آپ کی
صاحبقرانی سے لشکر بے سردار پر زیادتی کرنا بعید ہی امیر نے داراب سے کہلا بھیجا کہ اے داراب تجکو تمہارے لشکر
سے کچھ سروکار نہ تھا مگر میں نے اس نمک حرام پر پرورش کی تھی اگر وہ ہاتھ لگتا تو اسکو پکڑ لیتا داراب نے جب یہ سنا ہنسا
اور کہا کہ سبحان اللہ حمزہ کو پیر زلال پر اپنے عیار کا گمان ہی پیر زلال نے کہا کہ اے داراب عمرو کا عیار بھی جادو ہی غضب
ہی بہت سی خدایان آتش پرست کو برباد کر دیا میں داراب نے کہا یا پیر زلال آپ طبل جنگ بجوائیے کل میں لشکر حمزہ سے
مقابلہ کرونگا پیر زلال نے طبل جنگ بجوایا ہرکارون نے خبر لشکر امیر کو پہنچائی طماس بن عنقول دیو بچہ ور نے
صاحبقران سے عرض کیا کہ حضور غلام کے نام پر طبل جنگ بجوائیے کل میں داراب سے مقابلہ کرونگا امیر نے فرمایا
اچھا اور حکم دیا کہ نقارہ سوزی نوازش میں آئے یہ خبر پیر زلال کو پہنچی اپنے دل میں کہا کہ اے عمرو یہ وہی طماس ہی
کہ جسکے ہاتھ سے حمزہ بہت زخمی ہو گیا تھا اور دو جیتے حمزہ نے اسکے ہاتھ سے اسے گئے تھے یہ پاس بہت وہاں عمرو نے امکان
تو کہاں ہی جو مطلع نور الدہر ہی کا تھا کہ اس مادی کا کام تمام کیا ایسا نہ ہو کہ داراب طماس کے ہاتھ سے صدمہ اٹھائے
اسے کی دشمنی ہی اگر وہ بھی ٹوٹ گئی تو پھر کیا ہوگا یہ سوچکر فتاح کشوری کو بلا کر کہا کہ تو حکم خداوند آبحیات سے

طماس کرکے لقا پرست کرے طرماسپ لقا پاس آیا سجدہ کیا اجازت میدان چاہی بختیارک نے طرماسپ کو بہت
پسند کیا لقا سے کہا کہ اس سے ضرور کام نکلیگا پہلے توشیع کیا کہ ابھی تازہ آئے ہو میدان میں نہ جاؤ طرماسپ نے نہ مانا
لقا نے کہا کہ جا تیرے دم سے اور میں سب خدا پرستوں کی موت تقدیر کر دی ہے طرماسپ میدان میں آیا مبارز طلب
کیا شاہزادہ بدیع الزمان مرکب تو ام اٹھا کر سامنے تخت بادشاہی کے آیا گھوڑے سے اتر کر مجرا کیا ہاتھ باندھکر اجازت
میدان چاہی بادشاہ نے سرفراز کر کے سپرد کیا پروردگار عالم کو جامہ کلاہ عفریت عنایت ہوا بدیع الزمان اسے لے کر نیا لباس کر
مرکب پر سوار ہوا کہ بیت چو شیر یکہ گردیدہ آہوئے کمین کہ جست از زمین و بیامد بزین پر دعا پاک کالبد گھوڑا اڑا کر
مقابل طرماسپ ہوا طرماسپ نگاہ درخشان ہوا مرکب برابر سے ہٹنے لگے مسل کر رانوں میں مرکبوں کو مقابل کر کے
ہو گئے طرماسپ نے نام پوچھا کہا کہ مجھے بدیع الزمان گرد لشکر شکن کہتے ہیں بیٹا ہوں حمزہ صاحبقران کا باپ تیرا
میرے بیٹے کا رفیق ہے طرماسپ نے کہا کہ تم خدا پرستوں نے اسے سحر میں گرفتار کیا ہے نہیں وہ کیا مسلمان ہوتا آیا ہوں
کہ تمہیں مقتول کروں بدیع الزمان بولا کہ بس زیادہ زبان درازی نہ کر طرماسپ بولا کہ لاؤ حربہ لینا بدیع الزمان
نے کہا کہ یہ ہمارا دستور نہیں ہے طرماسپ بولا کہ ہمارا تو دستور ہے اور یہ کہکر نیزہ بدیع الزمان پر مارا بدیع الزمان نے نیزہ
نیزے پر روکا نیزہ بازی ہونے لگی چار گھڑی تک نیزہ بازی رہی آخر کو بدیع الزمان نے نیزہ اسکا ہوا کیا ایسا مارا
نیا جو برہم ہوا اللہ نکالا کہ بدیع الزمان غضب کیا تو نے کہ دو دریا سے لشکر کے درمیان میں نیزہ میرا ہوا کی طرح
تیر میرے ہاتھ سے کہاں جائیگا یہ کہکر اپنے اوپر سے ساڑھے سات سو من کا ساطور گران سنگ اٹھا کر بدیع الزمان پر
مارا۔ شاہزادے نے چاہا کہ سپر کی اوجھل سے کر قبضے پر ہاتھ ڈالے اتفاقاً پاؤں گھوڑے کا موش خانے میں
جا پڑا اور پہلے سے ساطور پڑا اچھا آنگل سر میں آیا بدیع الزمان نے رستانہ وار ساطور تو جھٹکا سر سے نکل گیا لیکن
ایک جانور کی طرح جاری ہوئی غشی طاری ہوئی نقش بن گیا مورز نکلا زخمی ہوا قارن بلند کمان نکلا زخمی ہوا
تا شام گیارہ آدمی مجروح ہوئے اور چار سردار شہید ہوئے شام کو لقا طرماسپ کو ساتھ لیکر زر نثار کرتا ہوا
نور مکان سے کہتا ہوا کہ اے بندگان من وہ مفسد جس نے میرا بنایا ہے بندۂ خاص کر کے سب خدا پرستوں کا کام
تمام کر دیگا بختیارک نے کہا کہ اے خداوند لقا اپنی بارگاہ میں آیا طرماسپ لباس رزم اتارکر بزم میں بیٹھا ناچ ہونے لگا
دور جام گردش میں آیا طرماسپ مست شراب ہوکر بلا کرتے جس وقت آئی اسی وقت نقارہ بجا ہرکارے خبر لیکر چلے
ادھر حمزہ صاحبقران بدیع الزمان کو لیکر بارگاہ میں آئے ہیں زخم میں ٹانکے لگوا رہے ہیں کہ ہرکاروں نے
خبر دی کہ پھر طرماسپ نے طبل جنگ بجوایا ہے امیر نے بھی حکم دیا کہ ہمارے یہاں بھی نقارۂ جنگی نوازش میں آئے
ادھر ایرج اور داراب کے لشکر میں بھی کوس حربی پر چوب پڑی چار پہر رات چاروں لشکروں میں تیاری رہی
صبح کو میدان میں آئے جب صف آرائی ہو چکی طرماسپ رستگار میدان میں آیا مبارز طلب کیا مالک اژدر حب
نیزہ و دو سر غلام بنی آدم جا کر حیدر بادشاہ اسلام سے رخصت ہو کر مقابل طرماسپ ہوا بعد گفتگو کے نیزہ بازی شروع
ہوئی مالک نے نیزہ طرماسپ کا تالال دیا طرماسپ نے طیش میں آکر ساطور مارا کہ سر کو کاٹ کے تا دوا بیدا ہو کر
زخم کاری لگا ابراہیم بن مالک نکلا زخمی ہوا ابو الفضل عرب جمشید و کیس بقیس چار پانچ سردار شہید ہوئے شام
کو لشکر پھر گئے شب کو پھر طبل جنگ بجوا کر صبح کو طرماسپ میدان میں نکلا مبارز طلب کیا لندھور اپنے
ہاتھی کو بڑھا کر شاہ اسلام سے اجازت لیکر حرکتا ماسے جو ہوا بعد گفتگو نیزہ بازی ہوئی لندھور نے نیزہ
طرماسپ کا ہوا کیا طرماسپ نے گرز لندھور پر مارا لندھور نے روک کر کہا کہ گرز اپنا طرماسپ پر

اور ہو جائے ہو تو بات ہو ہاں ذکر کرنا اور خبر پرستوں سے صحبت ہونا کہ وہ دونوں دین و آئین میں داراب سے کہا
کہ جواب فرماتے ہیں ایسا ہی ہوگا یہ کہکر چابک زور دار صید گیر سا تو لیکر وہ بھی چلا فضا سے کا۔ نورالدہر نا داراب سب
پہلے بقصد شکار جا چکا تھا اور صید افگنی کرکے مع رفقا ایک چشمے پر بیٹھا ہوا آرام دیکھ رہا ہے کہ داراب کھڑا ہے دیکھا کہ
ایک ہرن بھاگتا ہوا سامنے آیا اور پیچھے اسکے ایک سوار ہو تھا اور تیر جو کمان میں جوڑا تھا اسے مارا کہ ہرن گرا اور
سوار آگے اٹھانے کو اترا نورالدہر نے یہی تاکہ یہ داراب ہے اٹھ کھڑا ہوا کہا کہ اے داراب کشور کشا آؤ صحبت
تمہاری ہو اور دو دو گھڑی ہاتھ پکڑ لیا لا کر بٹھایا اسد بن کرب غازی نے ابراہیم بن مالک سے کہا کہ اے ابراہیم
داراب کی عجب طبیعت ہو گئی ہے کہ پہلے اس بزادے سے دوستی کی تھی اب اس ادھر بیجے سے محبت بڑھائی ہے ابراہیم نے
آہستہ کہا آپ چپکے بیٹھے اسد نے اور بھی کہا کہ تم بھی بڑے ہو بھائی صاحب اپنے کو سبک کرتے ہیں بڑی محبت یہی
کی کہا ہو کہ ذرا اپنے باپ کو بیچ دے نرم گرم سے اپنے اس سے وعدہ میں نہ کر دو کہ اسکو اپنے پاس بٹھلایا
لے کہا کہ ہر دو شہزادے کی آنکھ اٹھائی میں تماشا دیکھے کچھ بولے نہیں یہ سب باتیں داراب نے سنیں اسد کی
دیکھا کہ ایک دبلا پتلا آدمی تاج کج سر پر رکھے ہوئے گریبان چاک زرہ آستین تک لٹکتی ہوئی آنکھوں میں لال
ڈورے وحشت کے پڑے ہوئے چہرہ ماہتاب کمال کے روشن ہے اسکی وضع سے خوش ہوا نورالدہر سے
پوچھا کہ یہ آپ کا کون ہے کہا کہ یہ نواسا حمزہ صاحبقران کا ہے اور میرا بھائی ہے مدت اسکے شوق میں ہو صاحبقران
کو ہر جا رہا ہے یہ کہتا ہوں اسکے کہنے کا برا نہیں مانتے اور تم بھی اسکے کہنے کا برا نہ مانو تم موجہ ہو سمجھے کہ داراب
بولا یہ ہو جانا ہیں مجھے کیسی میں برا مانا انکا جولہ نہ دونوں کی یہی باتیں تھیں کہ ایرج بھی شکار کھیلتا ہوا ادھر ہی ہوا
دور سے نورالدہر اور داراب کو بیٹھے ہوئے دیکھا شاپور سے کہا کہ جا کر دیکھو کون بیٹھا ہے شاپور چلا
جب قریب آیا اسد نے چاہا کہ مارے نورالدہر نے منع کیا شاپور سے کہا کہ تم جاؤ ایرج کو لاؤ شاپور پھر کر
آیا تمام حال بیان کیا ایرج داراب کی محبت کا کمال مشتاق ہو گھوڑا اٹھایا جلدی ملنے سے شہزادے کے
گذرا نورالدہر داراب سے باتوں میں مصروف تھا ایرج کی طرف خیال نہ کیا مگر ادھر سے گھوڑے کو ادھر
پھیرا دو تین مرتبہ ادھر سے ادھر ادھر سے ادھر گھوڑے کو چکر کرکے آیا کہ نورالدہر چاہتے تو جا دیں مگر نورالدہر
داراب نے نہ دیکھا کہ اسد نے للکار کر کہا کہ او بزادے تو سو مرتبہ آئے جائیگا تو تجھے کوئی نہ بلائیگا اب وہ دن بیت
گئے ایرج نے کہا کہ او دیوانے مجھکو کیا لحاظ نورالدہر کا ہے نہیں تجھے سزا دیتا اسد اٹھ کھڑا ہوا کہ او پاجی تو کیا
سزا دیگا سامنے آ یہ کہکر اٹھا ایرج پر چلا نورالدہر ہاں ہاں کرتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا کہ او دیوانے یہ کیا سودا ہے اور
ایرج سے کہا کہ آؤ بھی خوش آدمی ہو اور یہی وقت جنگ جدل کا ہے آشتی آشتی داراب نے بھی تعظیم کی اور
ایرج سے خطاب کیا کہ آئیے جناب شہزادہ صاحب آپ کو کھینچ لایا اور گھوڑے سے اتار کر صحبت میں لا کر بٹھایا صحبت
گرم ہوئی لیکن اسد نے کہا کہ اس وقت بھائی صاحب نے اس بزادے کو میرے ہاتھ سے بچا لیا نہیں تو ٹکڑے
ٹکڑے کرتا خیر کہاں جائیگا ایک نہ ایک دن سزا پائیگا ایرج نے نورالدہر سے کہا کہ آپ گفتگو میں بولنے کی منع
ہیں نورالدہر بولا اے ایرج تم دوست و عزیز دو ہو یہ دیوانہ ہیں کیا کروں خدا جانے تمہیں کہاں کا اسے بغض ہے
داراب بولا اے نورالدہر آفتاب پرستان بہتر یہ ہے کہ ہم اسکے شر سے محفوظ رہیں تم بھی ایسا ہی کرو ایرج نے پوچھا کہ
بھائی نے کیا حکمت کی داراب بولا کہ میں نے سنا ہے کہ حمزہ صاحبقران کو بھی جو منہ میں آتا ہے کہتا ہے اور وہ اسے
سنک مجھتے جانتے ہیں ہم نے بھی ایسا ہی کچھ سمجھ لیا آوازوں پر اسکے خیال نہیں کرتے ایرج بولا کہ خیر اب

بھائی بھی بات ظاہر کرنا ہی باتون کا بُرا نہ مانونگا اسد نے یہ سنکر قبضۂ تیغ پر ہاتھ ڈالا دارا نے للکار کر کہا او آفتاب پرست بزدل
تو مجھے سمجھا کیا ہے ابھی ذلیل کرونگا نور الدہر نے ہاتھ پکڑ لیا کہا کہ او کمبخت یہ تیرے مہمان ہین اسکے ساتھ ایسی گفتگو
کرا اسد نے جواب دیا کہ بھائی صاحب آپ بھی تو ہر کس و ناکس سے ایسی باتین سنو نسے مین خیر مین نہ بولونگا آپ نہ بولیے
خاطر و مدارات کیجیے غرض صحبت گرم ہوئی قہقہے ہونے لگے دورۂ شراب چلنے لگے کباب گوشت شکار کے کھانے
لگے قضائے کار اتفاقات روزگار یہ خبر پیر زلال کو ہوئی کہ داراب نور الدہر اور ایرج سے ہم صحبت
ہے پس یہ سنتے ہی آگ ہوگیا اور کہا کہ اس نابکار کو منع کیا تھا کہ خدا پرستون سے نہ ملنا اسنے نہ مانا خیر کیا مضائقہ
ہے یہ کہکر جست کی اور آسمان پر چلا ایک لمحہ مین وہان پہونچا جہان یہ سب صحبت آرا تھے آسمان پر سے پکارا
کہ کیون او داراب تونے کہنا ہمارا نہ مانا اور دشمنون سے ہم صحبت ہوا داراب نے جو آواز سنی کانپ گیا
پیر زلال کو آتے دیکھا سجدے مین گرا کہ مین تقصیر وار ہون جو چاہیے وہ سزا دیجیے پیر زلال نے دو دھپ
مارے اور کہا کہ کیون انکی صحبت مین بیٹھا نور الدہر ہاتھ باندھ کر اٹھ کھڑا ہوا کہ یہ نہ بیٹھتا تھا مین نے اسکو بہ جبر
بٹھایا پیر زلال نے کہا خیر اسکی مرتبہ تو خداوند آبجات سے کہکر ان اسکا معاف کروا دونگا لیکن بار دیگر یہ
تم لوگون سے ہم صحبت ہوا تو اسکے حق مین اچھا نہ ہوگا اور یہ کہکر خطاب کیا کہ او داراب اٹھ چل یہان سے داراب
چاہتا تھا کہ اٹھے نور الدہر نے دست بستہ عرض کی کہ یا پیر زلال مین آپکا خادم ہون آپ بھی بیٹھیے
سبزے کی سیر کیجیے اور جام شراب کا اپنے ہاتھ سے دیجیے تب کہیے پیر زلال نے کہا کہ او داراب تم بیٹھو مین
جاتا ہون داراب نے کہا کہ مین بے آپ کے ہرگز نہ بیٹھونگا ناچار پیر زلال بھی بیٹھے صحبت گرم ہوئی مگر نور الدہر نے
شبرنگ عیار کے ہاتھ خدمت حمزہ صاحبقران مین عرض کر بھیجا کہ آپ جلد یہان تشریف لائیے مین نے
داراب کو مع پیر زلال صحبت مین بٹھایا ہے شاید کسی تدبیر سے افشائے راز پیر زلال ہو جائے امیر یہ پیغام سنتے ہی
اسی وقت سوار ہوکر چلے یہان صحبت گرم تھی سب بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک گرد نمایان ہوئی کہ سوار دکھائی دیے
اور حمزہ صاحبقران چند سردارون سے پیدا ہوئے پیر زلال امیر کی صورت دیکھتے ہی پیر زلال اٹھ کھڑے ہوے
اور داراب سے کہا کہ چل اب ٹھہرنے کا موقع نہین ہے کہ دشمن خداوند آبجات آیا نور الدہر نے کہا کہ آپ
نائب خداوند ہو کر بندون سے ڈرتے ہین اور داراب بھی بولا کہ یا پیر زلال آپ بیٹھے حمزہ سے کچھ اندیشہ نہ کیجیے اگر
حمزہ آپ کے ساتھ کچھ بے ادبی کریگا تو مین سمجھ لونگا اور مین کسی طرح حمزہ سے دبنے کا نہین اور آپکے اٹھ چلنے مین
ہے پیر زلال ناچار مجبور بیٹھ گئے کہ اسمین امیر آئے سب نے تعظیم کی حمزہ نے داراب کو نہ اٹھنے دیا امیر کو بہت برا
معلوم ہوا مگر صحبت مین آکر بیٹھے تو ہونے لگا دورۂ جام گردش مین آیا دمبدم پیر زلال کہ رہے ہین کہ یا خداوند
آبجات وہ رنگ کرتے ہین اور تجکو خداوند برحق نہین جانتے ہین اسکو سزا دیجیے اور جو تیرے تئین سے منکر
ہین اور اعتقاد نہین لاتے انکو مٹا دے امیر یہ آوازے سنتے ہین اور ہنستے ہین آخر کو داراب سے کہا کہ شیخ
یہ تمہارا پیر زلال کیا کہ رہا ہے یہ بہیر آوازے کس رہا ہے ای داراب یہ ہمارا پیار ہے تمہارے پیر زلال کو کہ
آپ یہ پیر زلال بناہو تم اس سے انتقام نہین لیتے داراب نے کہا کہ مجکو اسکی گفتگو مین کیا دخل ہے مگر یہ شخص بہت
بزرگ ہین مین نے بہت سی کشف و کرامات انکی دیکھی ہین یہ آبجات اسکے ساتھ تھا امیر نے فرمایا کہ وہ
دیو سندک اسکا شاگرد تھا اور ای داراب ایرج سے پوچھو کہ ہم نے اسکے پیر قطب کو مار کر آپ قطب بنکر سب مجمع
ملک نے لایا تھا ایرج کو شکار ہو کہ تیرے پاس سے عمرو چلا گیا داراب یہ سنکر ایرج بولا کہ حمزہ صاحبقران

پاس سے ایسا شخص جاے اور دوسری جگہ رہے وارداب بہت شرمندہ ہوا اور کہا کہ ای کشور شاہ خراب کیا ہو سکتا ہی
اور کس افسوس ملا کہ ت معلوم ہوا ہی کہ یہ خدا پرست بڑے مکار ہیں میں انکے فریب میں آگیا اور پاس پیرزلال
وہاں بیٹھے ہر راضی نہتے میں نے پھر ادھر اٹھایا اب انکو کہاں ڈھونڈھوں مفت اپنے ہاتھ سے گنوایا یہ کہکر رونے لگا
ادھر فتاح کشوری آمید و تھا کالی رنج میں وارداب نے کشور شاہ سے کہا کہ طبل جنگ بجوا بیے کل صبح کو ان خدا
پرستوں سے سمجھ لونگا اسی وقت کوس رزمی نوازش میں آیا یہ خبر تینوں لشکروں میں پہونچی وہاں بھی نقارہ کوچ گردایا
چار پہر رات سامان جنگ میں بسر ہوئی صبح کو لشکر لقا میں غلغلہ ہوا کہ زمردشاہ بستر خواب پر سے غائب ہو گیا
ادھر آفتاب پرستوں میں شور اٹھا کہ ایرج کو کوئی لیگیا ادھر لشکر آب پرستان میں فریاد ہوئی کہ وارداب کشور کشا
کا نا ئین اسی طرف لشکر اسلام میں تباشت بر پاتھی کہ نورالدہر اور حمزہ صاحبقران نہیں معلوم ہوتے چاروں
لشکروں میں ایک کہرام مچا تھا بعد ہر طرف سے ہر جنس روانہ ہوئے کہ خبر معلوم کریں انہیں تو یہیں پر رہنے دیجیے

## داستان مدرت بیان جانا خواجہ عمرو کا پردہ قاف میں اور عادل قاف بنکر فوج دیودن کی امیر حمزہ صاحبقران پر لیکر آنا

راوی بیان کرتا ہی کہ جسوقت عمرو لشکر وارداب کشور کشا سے نکلا حیران و پریشان تباہ و سرگردان شکوہ پرداز
بے صبر تھا اور کہہ رہا تھا کہ ہاے اقبال حمزہ و کیا ادبار ہی طالع اسکے مددگار ہیں تو نے لاکھ چاہا کہ حمزہ کو ذلیل و زبون
کیجیے اس بدنہاد و مکہ کو ذلت دیجیے لیکن کچھ نہوسکا اسی رنج میں رو رہا تھا کہ تندک پری نے سلام کیا حال پوچھا
عمرو نے کہا کہ کیا کہوں کیا گردش پیچ سفلہ پرور کی بیان کروں کہ وارداب کو تیار کرکے لایا تھا حمزہ نے اسکو بھی مجھسے چھین لیا
میں حیران و سرگردان ہوا تندک خوب ہنسا کہا کہ اُستاد اندنوں میں بن بہار پری کے بیٹے کو لیکر کوہستان
میں چلا گیا تھا اُسے بھی مجھے کمال الفت تھی چند سے میں وہاں رہا تھا کہ دیو دن نے آسمان پری کو جاکر میری خبر
پہونچائی وہ میری تلاش میں تھی بہت سے دیووں کو بھیجا کہ اُسے پکڑ لاؤ دیو آے میں تو اپنی جان بچا کر بھاگا مخدوں کو
بہت زبردستی ظلم و تعدی سے لیگئے گھر میرا لوٹ لیا اب میں حیران ہوں کہ کیا کروں عمرو نے کہا میں آپ پشیمان
ہوں کوئی تدبیر سوجھ نہیں پڑتی کہ اس عرب پر غالب آؤں ارے کچھ حال پردہ قاف کا تو بیان کر کہ اب آسمان پری
کسی سے لڑائی تو نہیں ہی تندک نے کہا کہ خواجہ اندنوں میں دریائے خون کے پرے جا رہے ہیں وہ دیو کہ حمزہ
کے ہاتھ سے مارے گئے ہیں اُنکی اولادیں سب جمع ہیں چنانچہ نفریت بن عفریت اور غرجال بن [illegible] پال
اور سمنش انکل بن زند [illegible] اور جوان بن رعد شاطر اور ذوالخنیف بن خیفنت بن عفوان جادو اور ان
سب کا لشکر دو پر جمع ہی آسمان پری سے قریشیہ سلطان کر اثر بھجا ہی بڑی لڑائی ہو رہی ہی عمرو نے کہا ای
تندک تو مجھے پردہ قاف تک لے چل کریں ان سبھوں کو اپنا مطیع کرکے حمزہ سے لڑانے کو لاؤں اور
آسمان پری اور قریشیہ کو قید کرکے تیرے مخدوں کو چھڑاؤں تندک بولا کہ اُستاد ایسا شوق کوئی بھی
آپ کو کہا جاے عمرو نے کہا کہ ای دلو تندک تو مجھے اب لے تو چل دیکھ تو میں کیا کرتا ہوں تمام دیووں سے
سجدہ نکراؤں تو نام میرا عمرو نہ رکھنا تندک نے عمرو کو کاندھے پر سوار کیا روانہ پردہ قاف ہوا چوتھے روز
وہاں پہونچا جہاں لشکر دیووں کے جمع ہیں لڑائیاں بہت سی ہو چکیں ہیں قریشیہ سلطان کے ہاتھ سے دیوان
زبردست زخمی ہو چکے ہیں نفریت بن عفریت بھی زخمی ہوا اور دہ جانے کا ہی عمرو نے سب حال دریافت
کرکے صورت اپنی ایک پری کی بنائی جامہ زندہ تار گلے میں پائجامہ اطلس سبز کا پاؤں میں تاج مکلل بجواہر سر پر

نفریت کے نیچے کے برابر آیا گھبرا اوٹھے ہوے اور آسمان کی طرف جست کی سو ہاتھ اُڑ گیا وہان جاکر گلیم تو زنبیل
مین ڈال لی اور حقے آتشبازی کے نکالکر داغے کہ آگ کی روشنی ہوئی لشکر نے دیکھا کہ خوب پھیلی اور حلاق
نکالا نفریت بن عفریت کو آیا اور پکارا کہ ایہا الناس وہ شخص نائب خداوند ابلیس پر تلبیس راس الشیاطین ہو عادل
قاف میرا نام ہے مین ایک جگہ بیٹھا عبادت مین مصروف تھا کہ خداوند ابلیس میرے پاس آئے اور کہا کہ آگے
آسمان پری نے آدمزاد کو بندۂ دنیا سے بلا کر تمام ہمارے بندگان سرکش قاف کو قتل کروایا اور آپ کل قاف
کی مالک ہوئی اب انھین دیوون کی اولادین پیدا ہوئین ہین اور آسمان پری پھر چاہتی ہو کہ انکو بھی قتل
کرے اب وہ باسے فیراق چلا ہو جوان ہو تم جاکر سب دیوون کی مدد کرو مین تمھاری مددگاری کے واسطے
آیا ہون نفریت نے دیکھا کہ ایک آدمی زرق برق لباس پہنے ہو سب دیو نے تعظیم و توقیر کی تخت پر بٹھایا
اور کہا کہ اے نائب ابلیس ہم سب تو قرلیشیہ سلطان کے ہاتھ سے عاجز آ گئے ہین اسکا علاج پہلے کیجیے عمرو نے
جواب دیا کہ قرلیشیہ کو مین پکڑے لاتا ہون تم خاطر جمع رکھو یہ کہکر سمت آسمان جست کی گلیم عیاری اوڑھ کر غائب ہوگیا
اور لشکر قرلیشیہ سلطان کی طرف روانہ ہوا جب داخل لشکر ہوا گلیم اتار ڈالی دیوون نے عمرو کو دیکھا پہچانا اور
قرلیشیہ کو خبر دی کہ عمرو آتا ہے قرلیشیہ استقبال کے واسطے آئی عمرو کو ساتھ عزت و توقیر کے لاکر تخت پر بٹھایا کثیر
جواہر کی نذر دی احوال پوچھا کہ خواجہ کیونکر آئے ہو عمرو نے کہا کہ تندک نے مجھے لایا ہے کہ اسکا تصور بخشوا دون
قرلیشیہ نے کہا آپ امان جان کے مزاج سے واقف ہین کیونکہ آنکی ضد ہو جاتی ہے مرمی کرتی ہین مگر بہ سبب
دیوان مین تقصیر دیو تندک کی معاف کرا دونگی آپ خاطر جمع رکھیے عمرو بولا کہ اچھا غرض صحبت ہوئی حال طعام ان
کو پوچھا کی عمرو دیو کا تجربہ تھا ایک رات کو کھانا کھا کر قرلیشیہ سوئی عمرو دو پہر رات گئے اٹھا قرلیشیہ کو بیہوش کر کے
زنبیل مین ڈال لیا اور آہستہ وہان سے رہی ہوا گلیم عیاری اوڑھے تھا آسمان کی طرف سے بارگاہ مین
نفریت بن عفریت کی آیا اسی صورت بنکر کہا کہ قرلیشیہ سلطان کو او زنبیل مین سے نکالکر سامنے کیا
جتنے دیو تھے سب قدمون پر عمرو کے گر پڑے ہاتھ چومے ہر ایک نے کہا کہ آپ بیشک نائب خداوند ابلیس
ہین اور چاہا کہ قرلیشیہ سلطان کو ہوش مین لائین عمرو نے کہا کہ پہلے اسے قید کرو پھر ہوشیار کرنا غرض آہنگران کو
بلوا کر قرلیشیہ کو اسیر طوق و زنجیر کیا بعد اسکے فیلسوف دفع بیہوشی دیا قرلیشیہ ہوش مین آئی اپنے کو بارگاہ کفار مین بیٹھے
ہوے پایا پہلے تو خواب کا خیال ہوا عادل قاف پکارے کہ او قرلیشیہ آگاہ ہو کر جتنے زشتہ غضب کو بھڑکتے
تیرہ و تاریک ہو بہتر یہ ہے کہ خداوند ابلیس کو سجدہ کر قرلیشیہ پکاری کہ تو تو کافر لعنت ہو ابلیس اور اسکے چاہنے
نفریت نے چاہا کہ قرلیشیہ کو قتل کرے عادل قاف مانع ہوے کہا سے ابھی قید کرو پھر سمجھا جائیگا قرلیشیہ کو جا
بھیج دیا نفریت نے کہا کہ اب جو آپ فرمائین وہ ہم کرین عمرو بولا کہ مین آسمان پرسے آگ لشکر قرلیشیہ پر برساتا
ہون تم جاکر قتل کرو یہ کہکر تندک پر سوار ہو کر لشکر قرلیشیہ پر گیا اور حقے آتشبازی کے چلانا شروع کیے ہنگامۂ جنگ
آگ آسمان پر کھل گئی ریتی بھی خوب جنگ مغلوبہ ہوئی آخر کار لشکر بے سردار شکست کھا کر بھاگا مال اور اسباب
سب لوٹ لیا ... عادل قاف تخت پر بیٹھا ... سب دیوون کو بخشا اور کہا کہ تیاری کرو کہ
لشکر آسمان پری پر چڑھ جائینگا اور بعد وہ ... کے تمام لشکر لیکر چلا لیکن آسمان پری شہر گلستان ارم مین بیٹھی تھی
کہ لشکر قرلیشیہ کا شکست کھائے ہوے پہنچا اور تمام حال عمرو کے یاری پہچاننے کا صاحبقران سے اور پردہ
مین آنا اور قرلیشیہ کا پکڑ لیجانا اور شیرزن ... فوج کو شکست دینا بیان کیا آسمان پری یہ سنکر نہایت پریشان

خوش ہوا کہا کہ ای شاہ دیوان قاف مرحبا صد مرحبا اور خلعت منگوا کر پہنایا عفریت کو تخت تلے سے نکالا کہا کہ ای شقیرا لجبل
شہزادہ قاف ہو اسکو اپنا فرزند کیجیے بلا کر قدم پر ڈال دیا شقیرا نے سر اٹھا کر گلے سے لگایا اور پسر خواندہ کیا
عمرو نے حکم کیا کہ جشن شادمانی سجے اور شقیرا کی خاطر و مدارات مین مصروف ہوا شقیرا نے اپنے لشکر کو طلب کیا الغرض
کلامین نے اطاعت عادل قاف کی اختیار کی تمہی چلے آؤ تمام لشکر شقیرا کا لشکر آسمان پری سے علیحدہ ہو کر علاقہ
یہ تمام خبرین آسمان پری کو ہوئین آسمان پری نے خواجہ عبد الرحمن سے کہا کہ غضب ہوا شقیرا عمرو کا شریک ہوا
خواجہ عبد الرحمن کو سکتہ سا ہو گیا ادھر عمرو نے حکم کیا کہ اطراف و جوانب نامے لکھو کہ سب بادشاہان قاف آ کر ہمارے حضور
مین حاضر ہون چار طرف سے دیوان ابلیس پرست آ آ کر جمع ہوئے عادل قاف کو نذرین دین لیکن قہقہہ حبشی
بادشاہ سندون ہزار دست کا نہ آیا عمرو نے حکم کیا کہ نامہ قہقہہ کو لکھو کہ بادشاہی قاف کی تمکو مبارک ہو آ کر تخت پر
بیٹھو حکمرانی کرو جلد یہان آؤ مطلب اس مضمون کا نامہ قہقہہ کو پہونچا اسی وقت لشکر فراوان ساتھ لیکر پردۂ تاریکی سے
روانہ ہوا جب قریب شہر بلور کے پہونچا عمرو کو ہرکارون نے آ کر خبر دی کہ قہقہہ حبشی آ پہونچا شقیرا نے یہ سنکر
کہا کہ یا عادل قاف مین اپنے باپ دست قہقہہ کو نہ جیتنے دونگا اور جو لڑیگا تو مین آپ سے لڑونگا عمرو نے کہا
کہ تم خاطر جمع رکھو مین اسکو گرفتار کر لونگا تم تماشا دیکھا کرو اور دیوون کو حکم دیا کہ جا کر قہقہہ کا استقبال کر کے لاؤ
دیو گئے قہقہہ کو لائے عمرو نے تعظیم کی بٹھایا صحبت عیش برپا ہوئی عمرو نے شراب بیہوشی آلودہ قہقہہ کو پلوائی جب
قہقہہ اپنے فرزندون اور سردارون سمیت بدمست ہوا عمرو نے کہا کہ ای قہقہہ بادشاہی قاف کی تمکو سزاوار ہی
قہقہہ نے کہا کہ سوا میرے کون بادشاہی کر سکتا ہے عمرو نے کہا کبھی تمہارے بزرگون مین کل قاف کا کوئی بادشاہ
ہوا ہی مگر دیو عفریت کہ مالک کل قاف کا ہمیشہ رہا اور مین نائب حضرت ابلیس ہون جسکو بادشاہ کرون جسکی
وہ بادشاہ ہو سکتا ہے تجھے لازم ہی کہ تو مددگار شاہان قاف کا رہے اور میرے حکم سے خلاف نہ کرنا چاہیے قہقہہ یہ سنکر
نہایت برہم ہوا اور کہا کہ او عادل قاف یہ کیا بیہودہ گفتگو ہی شاید تو نے اسی واسطے مجھے بلایا تھا کہ مین تجھے سزا
پہونچا دون یہ کہکر عمرو پر دوڑا ادھر عمرو دوڑا اٹھا قہقہہ پر مارا بیہوشی تو اسکا کام تمام کر چکی تھی قہقہہ بیہوش
ہو کر گرا بیٹے قہقہہ کے عفریت بن قہقہہ کریت بن قہقہہ گراب بن قہقہہ زنخانے کو اٹھے تھے سب
بیہوش ہو کر گرے عمرو نے سب کی مشکین بندھوا کر زندان خانے مین بھیج دیا اور انکے لشکر کو کہلا بھیجا کہ تم
اگر ہماری نوکری کرو تو بہتر ورنہ جہان چاہے چلے جاؤ بہتون نے نوکری کی اور بہت سے اپنی جان بچا کے تحت
پردۂ ظلمات بھاگے

داستان حیرت بیان در سلطنت عمرو کا بعیاری ملکہ ولشیہ سلطان کو گرفتار کرنا اور پھر ملکہ آسمان پری کا
مع ملکہ ولشیہ بمقابلہ عمرو فوج بے پایان لیکر نکلنا جنگ مغلوبہ ہونا آخر کار بوجہ مجروح ہونے ملکہ
ولشیہ کے شکست کھانا اور بھاگ کر طلسم خارستان مین جا کے کوہ گرا دینا و فتح رکھنے ناظرین والا تمکین
کہ اکثر جلدون مین بلکہ فارسی ایرج نامہ مین بھی یہی لکھا ہی کہ ملکہ آسمان پری عمرو سے شکست کھا کر اسی طلسم
خارستان ہو مین عمرو مع فوج قاہرہ بمقابلہ امیر آباد وہان لقا جبار یاقوت پوش نے طلسم خارستان کو فتح کر کے
ملکہ آسمان پری کو مع ملکہ ولشیہ و عبد الرحمن جنی در سلسلہ کیا بلکہ آسمان پری مع فوج بے پایان امیر حمزہ
صاحبقران کی مدد کو آئین مگر طلسم خارستان کے مہمات کا مفصل حال کسی نے نہیں لکھا لہذا اس حقیر کمترین میر
تصدق حسین داستان گو نے حسب ایماء شیخ حامد حسین صاحب کے اس طلسم کو اپنی بلاغت سے درست کر کے لکھا

نو بہار بوستان سخن | تازگی بخش داستان کہن
شاخسار بیان پہ بلبل سان | اس طرح چہچہے میں لا کہن

کہ جب پری قاف بدست خواجہ عمرو بن امیہ ضمری تباہ و برباد ہو چکا اور وہ بوستان بے بہار سیدان خار زار ہو گیا ملکہ قرلیشیہ مقید بقید شدید ہوئی اور ملکہ آسمان پری تباہی کی ملی وگم وہ دو کی ستائی گلزار گلستان ارم میں بھاگ کر آئی اب سنیئے کا ادھر تو ملکہ آسمان پری اپنی تباہی و بربادی اور فراق ملکہ قرلیشیہ میں جان کھو رہی ہے اور ادھر ملکہ قرلیشیہ اپنی قید کے صدمے اور جدائی ملکہ آسمان پری میں بیتاب ہو رہی ہیں لیکن ملکہ آسمان پری کا حال ہر اختلال اور قلق و ملال جیسے قریبا و میدان تقریر سے باہر ہے نظم کہ کبھی لب پہ نالۂ و فریاد

کبھی زانوے غم پہ سر دھرنا | کبھی آنکھوں سے اشکباری ہے
اے کسی پاس میں کہاں کی | کبھی دل سے یہ مشورہ کرنا
کبھی پہ شور لب پہ جاری ہے | کبھی وہ دوسری فلک نے دکھلائی
نہ کوئی خوشی نہ رنج نہ غم | ہائے افسوس ناکسانی بلا
شکست حق سرائے خالی پر | دل کا جلنا کسی سے کہا گیا
اٹھا کے کچھ چیز کے رہے

اور کبھی کہتی تھی کہ ہائے افسوس اس باغ پر بہار پر کیسی تباہی آ گئی اور اس ملک عشرت پر کیسی برق گری کہ تباہ ہو گئی ہائے افسوس میری قرلیشیہ مجھ سے کیسی جدا ہو گئی کہ مجھکو دین و دنیا سے کھو گئی ہائے کیونکر قرلیشیہ تک پہونچ جاؤں اور ایک نظر اسے دیکھ آؤں کبھی بیقرار ہو کر فراز صحن ملال کے صدقے ہو اور کبھی در و دیوار سے سر ٹکرا ٹکرا کر اسے حال زار پر اور فراق قرلیشیہ میں جان کھوتی ہے کبھی باغ و صحرا اور سبزہ زار اور مرغان ہوا سے مخاطب ہو کر کہتی ہے کہ تم میں بھی کوئی ہمدم دل نشین ہے کہ جو میرے حال زار پر رحم کھا کر خبر قرلیشیہ کی لاوے اور میرے دل کو ٹھنڈا کرے کبھی کہتی ہے کہ ای قرلیشیہ میں تجھکو کہاں ڈھونڈنے جاؤں اور کہاں سے لاؤں ای ملکہ جہاں اس مصیبت میں سب نے ساتھ چھوڑ دیا تھا وہاں ہوش و حواس بھی رخصت ہو گئے اور آنکھوں نے بھی جواب صاف دے دیا کہ کوئی تدبیر ذہن میں نہیں آتی اور کوئی فکر پیش نہیں جاتی ہائے کہاں تک دیکھیے یہ لوح قسمت کی نیرنگی اور تو کب اس مصیبت سے چھوٹیگی کبھی کہتی ہے کہ ہائے ای ملکہ تم اگر ہمارے پاس ہوتیں اور اس بلا میں نہ مبتلا ہوتیں تو ہم اس بلا سے لاوا میں کیوں جلا ہوتے اور کیسے کہ اس تباہی میں سسک کر جان کھوتے اشعار

کیوں وطن سے نکالے جاتے ہم | حال بیاں اپنا کیوں بتاتے ہم
پر دو عالم ہے کیوں چھٹتا | ہائے یہ ریاض اپنا کیوں کھتا

اور کبھی دل میں یہ خیال کرتی ہے کہ ہمارا تو یہاں یہ حال ہے اور وہاں قرلیشیہ کو ہمارا دھیان بھی ستاتا پھر سوچ کر کہتی ہے کہ تو یہ میرا خیال اس وقت کہاں ہے دل را بدل رہے است یہ میرا حال ہے کیا عجب ہے کہ اس سے زیادہ قرلیشیہ کا حال ابتر ہوا ہو جیسے زیادہ قلق و اضطراب ہو ہم تو یہاں بھی گویا ایک آزادی سے ہیں اور وہ غریب مصیبت زدہ تو ایک بیابان زادے کی قید شدید میں مبتلا ہے معلوم نہیں کہ اسکا کیا حال ہوگا اور دل پہ کیسی گذرتی ہوگی کیا تدبیر کریں کہ وہ نجات پائے یا ہم دل میں سوچتی ہے اور جب زیادہ دل قلق کرتا ہے اور کچھ سمجھ میں نہیں آتا تو بے اختیار رونے لگتی ہے ہر چند رسالت عمرو سمجھا رہی ہے کہ ای ملکہ صبر و سکون سے کام رکھیں تمہارے لئے یہ مصیبت نہیں پڑی ہے سلف سے آجتک ہر ایک شاہ و شہریار پر ایسے ہی مصائب گذرتے آئے ہیں اور تمام شاہان سابق ایسے ہی اور اس سے زیادہ و زیادہ مصائب میں گھرتے آئے ہیں وہ سلاطین اولوالعزم کہ جنکی شاہی کا ڈنکا ہفت اقلیم میں بجا کیا کبھی وہ بھی بلا ایسی بلاؤں میں گھر گئے ہیں کہ جنکے بیان میں زبان عاجز ہے لیکن حق تعالی مسبب الاسباب اور منعم و وال ہے کوئی بہار ایسی نہیں ہے کہ جسکے بعد خزاں نہ آئے اور کوئی خزاں ایسی نہیں کہ جسکے بعد بہار نہ آتی ہو لہذا گھبرائیے نہیں حق تعالی اس مصیبت کو رفع کر دیگا اور آپ کو ضرور اس بلا سے نجات ہوگی ان مع العسر یسرا مصیبت کے بعد راحت ہوتی ہے نہ کسی کی راحت یکسان رہتی ہے نہ کسی کی مصیبت ایک حال پر رہتی ہے اگر منظور باری ہے تو

آپ کو پاس ہو سے ضرور نجات ہوگی مثل مشہور ہے کہ دنیا میں کسی کی کبھی یکساں نہیں رہی خدا کو یاد کیجیے اللہ تعالیٰ سے اس کی
رحمت الٰہی سے مایوس نہ ہونا چاہیے دل کو سمجھائیے بیقراری کو کم کیجیے اور اے ملکہ اگر دل ہی قابو میں نہ رہا اور خدانخواستہ
شیطان کے کان بہرے دشمن مجنوں ہوگئے تو پھر کیسی پڑیگی آپ کے ساتھ ہم بھی کدھر دھکے نہ بچینگے کوئی تدبیر نہ
بنیگی انسان کو چاہیے کہ مصیبت پر صبر کرے اور اسکے دفعیہ کی تدبیر کرے نہ یہ کہ اسکے سوچ میں انتہا سے جا میں ایسا
بیخود ہو جائے کہ دشمنوں کو دیوانہ بنا دے اور دل کو گنوا دے آدمی کے قابو میں دل ہو دل کے قابو میں آدمی نہیں
ہو دل کو کبھی اس وقت کو تھامو سنبھالو ہاتھ پاؤں کے ہوتے نہیں اٹے گیا کتنا ہی ماتے ہیں اے ملکہ ہمارا بھی کتنا تو کچھ
کہنے پر عمل کرو اے ملکہ یہیں جو کچھ کہا سنا ہو سکتے ہیں ہو سکا اور کہتے جائینگے تم ہو نہ ہو اس کا نہیں اختیار ہے
ہم نیک بد ضرور کو سمجھاتے ہیں لیکن بلکہ آسمان پر ہی آخری حال نہ اسے ہوگی تو اپنا نقصان کروگی اپنے ساتھ ہمکو
بھی ڈبا سے ٹھوڑ گی ہم بھی کسی طرف کے نہ رہینگے اگرچہ سچ تو یہ ہے کہ جیسے تمہارے دشمنوں پر پڑی ہے خدا دشمنوں پر
بھی نہ ڈالے مگر کیا ایسے اوقات میں لوہان حالات میں جان دے دیتے ہیں اور دشمنوں کو ہلاک کر دیتے ہیں ان
ذرا حالات سلاطین سابقہ کو غور سے ملاحظہ کیجیے کہ کبھی وہ لوگ وقت مصیبت گھبرائے اور ہمت ہارے نہیں ہمیشہ کر
تدبیر سے اپنے نتائج پیدا کیا کیے اور جو لوگ گھبرا گئے اور ہمت ہار گئے اور مثل آپ کے ہائے کیا کروں کیا کروں
کرنے لگے انکا ہمیشہ یہ انجام ہوا کہ ڈبائے گئے اور سکر مرے کے ڈھیے اے ملکہ صبر و سکون سے کام لو اے ملکہ یہ تو ممکن نہیں
کہ ملکہ قریشیہ سلما کو قید سے رہائی نہ ہو اور نہ پھر سے یہ مصیبت دفع نہ ہو اور یہ جانے کئے جیسا کہ میں تقریر بالا سے ثابت کرچکی
ہوں لیکن اگر اس بیقراری لو گی یہ و زاری میں تم نے اپنی جان دیدی تو پھر ملکہ قریشیہ کی رہائی کو دیکھکر کون خوش ہوگا
بھی تاکہ دشمن ہنسینگے اور خدانخواستہ ملکہ قریشیہ جیتے جی ہی قید سے نہ چھوٹینگی اور ہماری تو جان و مال سب ہی تمہاری
جان و مال کے ہمراہ ہے جہاں تمہارا پسینہ گرے وہاں ہم اپنا خون گرادیں تمہاری زندگی سے ہماری زندگی اور تمہاری آرام
سے ہماری راحت وابستہ ہے اگر خدانخواستہ تمہارے واسطے کوئی امر نزع دگر ہو گیا تو یہ سمجھو کہ ایک تمہاری جان کے
ساتھ تین جانیں جاینگی اور تین خون ہو جاینگے پھر اس سے کیا فائدہ اور کیا نتیجہ ہے اس سے بہتر یہی ہے کہ اب جیتابی
و بیقراری اور نوحہ زاری کی حد گذر چکی دشمنوں کی جان میں حال باقی نہیں ہے اب تو بلائے خدا و رسول دل کو ٹھہرائیے
ہمارا کہنا مان لیجیے وہ بڑا ارحم الراحمین ہے رجوع الی اللہ کیجیے اور اے ملکہ آپ کے دل کو قرار آئے تو پھر کوئی تدبیر ہم میں
آئے اور کوئی بات سوچیں آگے خدا کو اختیار ہے اسی کی ساری تمام من اللہ ہمارا کام سعی کا اور خدا کا کام انجام کا ہے اے ملکہ تمہاری
گھبراہٹ نے ہمارے ہوش و حواس بھی بجا نہ رکھے اور ہم بھی از خود رفتہ ہو گئے دل ہی بیٹھا جو گیا ورنہ یہ بھی ممکن تھا
کہ تمہاری یہ حالت ہو جاتے اور ہم کوئی تدبیر نہ سوچیں اور آپ کے دشمنوں پر یہ حالت گذر جاتے اور ہم چپکے چپکے
دیکھا کریں کوئی بات سوچیں کوئی تدبیر کریں ورنہ ہم مجبور ہیں کیا کر سکینگے تمہاری اس حالت نے ہمارے ہاتھ پاؤں
کے بھی توڑ دئیے ہیں مگر کسی طرح ملکہ کو قرار نہیں آتا تھا اور بیقراری کسی طرح کم نہیں ہوتی جب نواب عبد الرحمن نے
یہ دیکھا کہ مرسلہ کا بھی نا خیر تدبیر نہیں ہوتا تو عبد الرحمن بھی مرسلہ کے ہمزبان ہو گئے الغرض مرسلہ اور عبد الرحمن
کے سمجھانے بجھانے سے ملکہ کا جی بہل گیا اور کچھ رفت کچھ حواس درست ہونے لگی کہ اے مرسلہ میں اپنے
کو ہی انصاف کر کہ جبا ڑے بھاگ سلطنت و شاہی یوں مٹ جائے یوں دل سے بے دلی ہو جائے
عزیز و اقربا اپنے بیگانے سے چھٹے رنج و ستم حکومت و سطوت لٹی اگر اسکا بھی ملال ہو جائے تو کیا بجا ہے اے مرسلہ
سلطنت کا مٹنا حکومت کا مٹنا اقبال کا بگڑنا کس کس بات کا خیال کروں اور کس کس کو رووں بھیجدروں

بجا لایا اور ہرمسلہ سے کہنے لگے کہ کیا حکم ہوتا ہے ہرمسلہ نے کہا کہ ایک مرتبہ سلطانی کو قید کرنے لائے ہیں دروازہ قید خانہ
جلد کھلوا دو فوراً دربانوں نے دروازہ کھلوا دیا اور ہرمسلہ کو داخل زنداں کیا ہرمسلہ نے کہا مٹھائی دربانوں کو تقسیم کی کہ
شاہی مخدرہ کی تقصیر کی ہے یعنی نذر مانی تھی کہ جب میں اپنے باپ سے ملونگی تو فوراً کو شیرینی تقسیم کرونگی سو تم بھی لیکر کھاؤ
لیکن اس مٹھائی کا کھانا تھا کہ دربان تو سب کے سب بیہوش ہو کر گر پڑے ہرمسلہ نے بیہوشوں کے سر کاٹ ڈالے اور خود
داخل قید خانہ ہوئی ملکہ قرلشیہ کے ہاتھ پاؤں سے ہتھکڑی بیڑی کاٹ کے دیوار قیدخانہ کی اطراف سے نکلنے کے قریب ہی تخت
نکالی جو پہلے سے ملکہ آسمان پری بھیج چکی تھی ہرمسلہ مع اس معنوی آسمان پری اور ملکہ قرلشیہ کے اس تخت پر
بیٹھکر نہایت جلد روانہ ہو کے تعلقہ گلستان ارم میں پہونچی اب سنئے کہ ہرمسلہ جا کر کیا دیکھتی ہے کہ ملکہ آسمان پری بیہوش
ایک درخت کے نیچے پڑی ہوئی ہے نقدوم کی آمد شدنی ہے اور یہ حال ہے کہ صاف ثابت ہوتا ہے کہ اب کوئی دم کی ہوا کھاتی
ہیں ہرمسلہ نے جا کر کیوڑے گلاب کے چھینٹے دے کر ہوشیار کیا جب فی الجملہ ملکہ آسمان پری ہوشیار ہوئی تو ہرمسلہ نے
کہا کہ اے ملکہ مبارک ہو کہ ہرمسلہ ملکہ قرلشیہ کو چھڑا لائی آنکھ کھولو اور ملکہ قرلشیہ کے گلے سے لپٹ جاؤ یہ سنتا تھا کہ ملکہ آسمان پری
کہاں کہاں کرتی ہوئی اٹھ کھڑی ہوئی ادھر سے ملکہ قرلشیہ بڑھی دونوں آپس میں گلے ملکر بیہوش ہو کر گر پڑیں ہرمسلہ
نے کیوڑا گلاب چھڑک کر ہوشیار کیا تمام حالات ملکہ آسمان پری نے اپنے اور ملکہ قرلشیہ نے اپنے بیان کیے جب یہ سب
باتیں ہو چکیں تو ملکہ قرلشیہ نے کہا کہ ایک تو جو کچھ ہونا تھا ہوا مگر اب تو جی چاہتا ہے کہ زندہ بلبک گردن سے بدلہ لے نہ پا
آؤں اور بغیر باپ کے پچھوڑیں ہرمسلہ نے کہا کہ اور لڑائی سے کیا فائدہ ہے جو مطلب تھا حاصل ہو گیا اب رضامندی سے قید سے
رہائی دی دونوں آدمی آپ ہی سے ملے ملکہ قرلشیہ نے کہا کہ اے ہرمسلہ تم نے جو احسان مجھ پر کیا اس کا شکریہ کسی طرح ہم ادا نہیں
کر سکتے اگر ہر بن مو میں ایک ایک زبان پیدا ہو تب بھی تمہارا شکریہ نہیں ادا ہو سکتا لیکن اے ہرمسلہ اس امر میں مجھے اپنی نمو
کی حسرت بھی دل ہی میں رہ جائے یہ تو ممکن نہیں کہ خواجہ آئے کے ساتھ ہی ہمارا قید کرے ہم بھی دو چار کو ضرور ہی فی النار کر
مرینگے اگر خدا نے فتح دی تو سچائی دشمن پر کیا کہنا ہے اور اگر خدانخواستہ شیطان کے کان بہرے اور نوبت دگر ہو گئی تو غم
یہ ذکر ہی باقی رہ جائیگا کہ ایک عورت بھی کس طرح لڑی یہ کہکر تمام اسباب جنگ مہیا کرنا شروع کیا اب ادھر کی سنئے کہ
خواجہ کو خبر ہوئی کہ ہرمسلہ بڑا مکر کر گئی اور بڑی زبردست عیاری کر گئی ملکہ قرلشیہ کو چھڑا لے گئی کل زنداں خانہ کے
دربانوں کی گردنیں کاٹ کر ڈال گئی خواجہ نے سر اپنا پیٹ لیا اور کہنے لگا افسوس بڑا دھوکا دیکر بھاگ گئی خیر بھاگ جائیگی اپنے
ملازمین سے کہنے لگا ذرا دریافت تو کرو کہ ہرمسلہ کدھر گئی اور قرلشیہ کو کہاں لیکر پہونچا آئی معلوم ہوا کہ قرلشیہ اور ہرمسلہ
اور آسمان پری سب کی سب تعلقہ گلستان ارم میں ہیں اور تیاری جنگ کر رہی ہیں خواجہ یہ سنکر نہایت متردد ہوا
کہنے لگا کہ اب کیا کروں ایک عورت کا کیا مقابلہ کروں اگر مقابلہ نہیں کرتا تو خلاف مردانگی ہے اور اگر مقابلہ کیا
اور قرلشیہ میرے ہاتھ سے ماری گئی تو خلق خدا کہیگی کہ ایک عورت کو مارا تو کیا مارا بڑی دیر تک خواجہ اسی
کشمکش و پیچ میں نہایت متردد و متفکر رہے کہ کیا کروں کیا نہ کروں آخرکار اسی امر پر رائے خواجہ کی مستقل ہوئی
کہ اب تو جو کچھ ہو سو ہو مقابلہ ملکہ کو ضرور ہی اگر فتح میسر ہوئی تو قرلشیہ اور آسمان پری اور اس ہرمسلہ کو ناکہ ڈال
کر دو کو قید شدہ میں سزا سزا کر بار ڈالوا اور اگر خدانخواستہ شکست ہوئی اور مارے گئے تو مصرع بجا مرین کن چگون
شد شدہ باشد ... دست ہو کر ملکہ قرلشیہ کا مقابلہ ضروری ہے فتح و شکست نصیبوں سے ہے لیکن
مقابلہ تو دل ناتواں نے خوب کیا ہے جو کچھ ہو مقابلہ خوب ہی کرنا ہے آگے وہ مالک ہے یہ سوچ کر خواجہ
نے بھی تمام جنگ کا سامان مہیا کیا اور قریب صبح متصل تعلقہ گلستان ارم پہونچکر نقارہ جنگی پر چوب پڑی نقارہ

اس حجرے میں اترے شب بھر اس مکان میں قیام کیا مصروف عبادت رہا اور اسی میں بسر کی ہر رتبہ یہی دعا تھی رہا یعنی مناجات کرم
بر من در دلیش نظر با برحال من خستہ و درویش نگر ہر چند ہمہ جرم و جفا اندیش توام بر من منگر بہ کرم خویش نگر یا خدایا اگرچہ میں بندہ
گنہگار ہوں لیکن تیری رحمت و کرم کا امیدوار ہوں ع سبکے فضل کرنے میں کمی بار خدایا بوحدتیت والوہیت تیرے اس
ذلیل بندہ کے حال پر مہربان رہے اسکا شکر میں کسطرح ادا کروں شعر اگر بر تن من ہر موے گردد زبانے یک ازان حرفے از
شکرش نیابد نے اگر تو فضل کرے اور تیری نصرت شامل حال ہو جاے تو یہ حقیر اس طلسم کو بھی فتح کرلے خداوندا تیرے آگے
تو ہر ایک مشکل آسان ہے ادنی سی شکل کی کیا حقیقت ہے ع تو دستگیری کرے تو دل میں بھروسا رہے بار الہا تیرے آگے
تو کوئی مشکل نہیں ہے مجھکو تیری کرامت و رحمت پر التماس رہا نہیں ہے کہ کبھی کسی شکل کو لا ینحل نہیں سمجھا خداوندا میں صرف تیرے
افضال کے بھروسے پر اتنا بڑا دعوی کرکے چلا ہوں تیرے ہاتھ اس عبد ذلیل کی سرخروئی ہے اور یہ نقطہ اس طلسم کی
فنا پر منحصر ہے غرض اسی طرح سے مناجات کرتے کرتے قریب صبح آنکھ لگ گئی کہ عالم رویا میں حضرت سلیمان علی نبینا و آلہ
علیہ السلام کو دیکھا کہ حضرت تشریف لاے ہیں فرماتے ہیں کہ اے نقابدار یا قوت پوش اٹھ کہ گریہ و زاری تیری بارگاہ قاضی الحاجات
در بارگاہ مجیب الدعوات میں باعث رحمت ہوئی اور دعا تیری قبول ہوئی اب تو ہر آسانی فنا اس طلسم کی تیرے ہی ہاتھ
مقدر ہوئی ہے تیرے ہی حصے میں یہ نام آوری بدی ہے مجھکو حکم ہوا ہے کہ میں کلید طلسم تجھے تعلیم کروں یہ آواز جو نقابدار
کے کان میں پہونچی اسی عالم رویا میں آنکھ کھولکر مصافحہ کیا اور عرض کی کہ یا حضرت ارشاد ہو کہ کلید اس طلسم کی کہاں ہے
فرمایا کہ یہ میں تیرے سرہانے رکھے دیتا ہوں صبح کو اس پرچہ کو دیکھنا جو کچھ اسمیں لکھا ہے اسپر عمل کرنا یہ کہکے دونو
غائب ہوگئے نقابدار کی آنکھ کھل گئی غور سے دیکھا تو وقت نماز صبح تھا اٹھکر وضو کیا نماز پڑھی شکر الٰہی بجا لاے کہ بار الہا
شکر ہے تیرا کہ تو نے دعا میری مستجاب کی اور کلید طلسم مجھے مرحمت فرمائی بعد فراغت دعا جو اس پرچہ کو سرہانے سے نکالکر دیکھا تو لکھا
تھا کہ ای فاتح طلسم اس پرچہ کو لیکر داہنی جانب چند قدم تھوڑی دور کے بعد ایک ٹیلہ ملیگا سر بلند سنگ آسی ٹیلہ پر مٹی پر نشان
ملتے گئے ایک شخص کہ نام اسکا رضوان جادو ہے ایک قبر سے نکلیگا تمام صحرا میں سیر کریگا ہر چہار جانب پھریگا جب تجھے
دور ہو جائے اور اپنی قبر سے فاصلے پر چلا جائے تو فوراً اس قبر میں جا کر لیٹنا ہر چند کہ وہ تجھے انتہا کی ملامت کرے ڈرانے
دھمکانے بہکانے مگر تو کسی بات پر عمل نکرنا اور فوراً قبر میں کود پڑنا کسی طرح کا خوف نکرنا اور یہ اسمار پڑھکر کہنا کہ اے قبر
تو زندہ قبر بند ہو جا تیری یہ حالت دیکھکر نقابدار نامدار اس پرچہ کو پڑھ کر حسب تحریر اس پرچہ کے داہنی طرف کو روانہ ہوے
جاتے جاتے بعد تھوڑی دور کے ایک سر سبز لق و دق میں ایک ٹیلہ ملا کہ اسمیں چند قبریں بنی ہوئی تھیں نقابدار نامدار
حسب تحریر اس پرچہ کے وہاں ٹھہر گئے نماز مغرب کا وقت آگیا نماز پڑھی پہر رات تک وہاں ٹھہرے رہے جب پہر رات
گئی تو ایک مرتبہ سائیں سائیں ہوا چلنا شروع ہوئی اور ایک عجیب قسم کا خوف پیدا ہوا اور وہ ٹیلہ نہایت بھیانک ہوگیا
اب نقابدار نامدار ایک درخت کے نیچے کھڑے دیکھ رہے ہیں کہ دفعتاً ایک قبر شق ہوئی اور ایک شخص نہایت کریہ منظر و شکل
شعلہ آتشیں منہ سے نکلتے ہوے تمام جسم پر بڑے بڑے بال تھے اندر زاغ شتر بے مہار کے اس قبر سے نکلا اس صحرا میں
پھرنے لگا چہار طرف کی سیر کرنے لگا جس درخت کے قریب جاتا ہے وہ اسکے منہ کے شعلوں سے جلکر خاک سیاہ ہو جاتا ہے جب
دور سے وہ شعلہ اسکے آتشین منہ سے نکلتا ہے جانور وہاں صحرائی کباب ہو کر گر پڑتے ہیں یہ تو آگ نکلے کھڑے ہی تھے
جیسے ہی کہ وہ شخص ایک میل کے فاصلے پر اس قبر سے ہٹا نقابدار نامدار اس قبر کی طرف بڑھے انکا بڑھنا تھا کہ اسنے بھی دیکھ لیا
دور ہی سے دوڑتا دھمکاتا آگے بڑھا کہ او جوان کہاں جاتا ہے خبردار اپنے ارادہ سے باز آ کدھر کا قصد ہے اگر اس قبر کی طرف
نظر بھرکے دیکھیگا تو فوراً جلکر ہوجائیگا مگر یہ کسکی سنتے ہیں اس قبر کی طرف لپکے چلے جاتے ہیں اور وہ بھی بڑھتا ہوا چلا آتا ہے جب

کہاں تک تیری شکایت کریں اور اپنے حال زار پر نوحہ و بکا کریں ہائے ہم نے تیرا کیا بگاڑا تھا جو تجھکو یکبارگی ہماری ناگوار ہوئی کہ
ای سپہر ناپاک ستمگر بے مہر ظالم بد رواں تجھے تو نے کیونکر جائز کر لیا ہائے تو نے ہمارا وہ حال کر دیا کہ رخسار ہوا اور جانوران صحرا تک
نالاں و گریاں ہیں اور ہماری چشم پرنم تو گویا ابر رونے ہی کو خلق ہوئی تھی غرض کہ اس درد و حسرت کی آوازیں آ رہی ہیں کہ خود
کلیجا منہ کو چلا آتا ہے اور جی لیا جاتا ہے آنسو نکلے آتے ہیں اور ایک عجیب عالم بیقراری و یاس کا سا سماں ہے اب لقابدار
یہ خیال کرتے ہیں کہ بار الٰہا یہ ماجرا کیا ہے جب سے میں آیا ہوں میرے آنسو نکلے آتے ہیں اور خود بخود گریہ گلو گیر ہوتا ہے
خداوندا جلد اس راز کو مجھ پر افشا کر دے کہ اب مجھسے یہ حال بیقراری و یاس دیکھا نہیں جاتا خداوندا یہ ماجرا جبتک مجھ پر منکشف
نہ ہوگا میری یہی حالت بیقراری کم نہ ہوگی اور کیونکر کم ہو کہ اس جگہ عجب ایک تاثیر تو نے ودیعت فرمائی ہے اس مقام کی
دلگیری نے میرے قلب پر پورا پورا اثر کر لیا ابھی لقابدار یہ خیالات کر رہے تھے اور یہ سوچ رہے تھے کہ یکایک کیا
دیکھتے ہیں کہ ایک طوطی نہایت خوشرنگ و خوبصورت اُس درخت کی ایک شاخ پر آ کر بیٹھی اور بیٹھنے کے ساتھ ہی اس نے نہایت
اور بیقراری سے اُس طوطی نے ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی کہ جسکو سنکر لقابدار کا کلیجا بیٹھنے لگا اور دل الٹنے لگا اب
جو لقابدار سر اُٹھا کر دیکھتے ہیں تو وہ طوطی نہایت بیقراری سے زار زار مثل ابر نوبہار رو رہی ہے اور کہتی ہے کہ ہائے ای
بیٹی ای ماہ رخ پری اب تجھسے حشر میں ملاقات ہوگی کیونکہ فلک سے اتنک نہ آیا اور ہائے ای ماہ رخ تیرے فراق میں
میرے کیا کیا حال ہو رہے اور تجھکو خبر بھی نہ ہوئی ہوگی ای ماہ رخ پری تجھے کس دیس میں ڈھونڈھنے جاؤں اور کہاں
سے لاؤں دل تڑپتا ہے اور کچھ قابو نہیں چلتا ہائے بیٹی کون سی تدبیر کروں یا تیری صورت نظر آئے ہائے بیٹی جب سے تو
آنکھوں سے پوشیدہ ہوئی تیری صورت کی بھی کوئی تصویر نہیں گذری غرض اس شدت سے بین کر کے وہ طوطی روئی
کہ لقابدار کا بھی کلیجا منہ کو آ گیا اور وہ طوطی بھی روتے روتے غش کھا کر زمین پر گری لقابدار کو بھی سکتہ سا ہو گیا مگر دوڑ کر
جلدی سے اُس طوطی کو اٹھا لیا اور اسکو پھونکنے لگے جب ہوش و حواس اُس طوطی کے درست ہوئے تو وہ طوطی حیران ہو کر
لقابدار کی طرف دیکھنے لگی لقابدار نے اُس طوطی سے کہا کہ ای طوطی تو خوف نہ کر اور کل ماجرا اپنا بیان کر کہ تو کیسے بیقرار ہے
اور بسبب تیرے اسقدر گریہ و بکا کا کیا ہے اُس طوطی نے کہا کہ تم کون شخص ہو اور نام تمہارا کیا ہے اس صحرا میں تو مدتوں سے
انسان و جن جانور کا نام بھی نہیں آیا لقابدار نے کہا کہ ای طوطی تو پہلے اپنی حقیقت بیان کر کہ تیری بیقراری نے میرے حواس
باختہ کر دیئے تو اپنی کیفیت مشرح بیان کر دے تو میں اپنا حال بیان کروں اُس طوطی نے کہا کہ ای شخص میری سرگذشت
اور میری کیفیت تو کیا پوچھتا ہے ای شخص ع عجیب سانحہ و طرفہ ماجرا ہے ہست ای شخص بر من حالتیست کہ برکس مباد
بلکہ بعکس مبینا و لیکن مجھکو جو استفسار حال پر اصرار ہے تو سن کہ میری ایک دختر تھی ماہ پیکر ماہ رخ پری نام تھا اور اسکے
حسن خداداد کی تعریف و توصیف کس سے بیان ہو سکے کہ ماہ تاباں اور مہ کنعانی دیکھ کر اُسے شرماتا تھا بلکہ بعض اوقات
جسوقت وہ ناز و انداز سے جلوہ گر ہوتی تھی تو مہر شرم سے چھپتا تھا مگر ای شخص دل پر تو کسی کا اختیار ہوتا نہیں ایسی حسین و مہ جبین
پری ایک آدمزاد پر عاشق ہو گئی اور بجائے اسکے آفتاب آسمان اور اسیر شب و روز پروانہ تصدق ہونے لگی ای شخص یہ عشق
عجب بلا ہے جو اس کمبخت کا ستیا ناس ہو جائے یہ حضرت جس دل میں گھر کرتے ہیں اسکی بنیاد اس ہی اٹھا کر چھوڑتے ہیں
اور انسان سے جب حیوان کر لیتے ہیں تب اُس سے منہ موڑتے ہیں ہائے اب میں آگے کی داستان حیرت و عبرت نشان کیا
بیان کروں کہ شب و روز ماہ رخ پری اُس سے اپنا دل بہلایا کرتی تھی کہ دفعتاً اس چرخ بے مدار اور فلک کج رفتار کو عاشق
معشوق کا بیٹھنا ایک جگہ ناگوار ہوا اور یہ کمبخت درپے آزار ہوا یعنی یہ ایک کے باپ کو یہ حال مفصل معلوم ہو گیا تو اُس کمبخت نے
اُس آدمزاد کے قتل کا ارادہ مصمم کر لیا کہ میں اس کمبخت کو قتل کیوں نہ کر ڈالوں جو اس تمام عمر کی بدنامی سے چھوٹوں اور

ملک کا تماشا دیکھنے سے پہلے یہ قصہ کرکے کہ ساحر جادوگر جو مالک طلسم ہو طلسم سے باہر آیا اب اس روز کی کیفیت کیا
بیان کروں کہ ایک انبوہ کثیر اور ایک ہجوم غفیر اس روز جمع تھا گویا تمام خلقت خدا اکٹھا آئی تھی ایک غلغلہ تھا اور ایک
شور محشر انگیز برپا تھا کہ آج ایک نیا تماشا اور ایک نیا سانحہ ہونے والا ہے یہ فلک تفرقہ ساز نیا انقلاب دکھلایا چاہتا
ہے کہ عاشق کے سامنے معشوق مارا جاتا ہے سلف سے آجتک یہ رنگ نہ کسی نے دیکھا نہ سنا آج یہ انقلاب نمود کھلاتی دیکھا
گویا نقارۂ قدرت سے تمام خلق خدا میں یہ ادہر منادی ہو گئی تھی کہ آج ایک نیا رنگ یہ فلک دکھائیگا جسکو دیکھنا ہو چلا آوے
تمام خلق خدا جمع ہوئی جب تمام خلقت جمع ہو چکی تو شوکت حکم ہوا جلادوں کو کہ آکر تمام اس جوان کو تمام کرے جب اس
عاشق جانباز نے یہ دیکھا کہ اب کام اسکا تمام ہوا چاہتا ہے تو کہنے لگی کہ اب تو یہ حسین مارا جاتا ہے تمام زندگی سو رہے
روز قیامت کے ملاقات ہو گی اگر اجازت ہو تو میں اس جوان سے ایک مرتبہ اور بغلگیر ہو لوں الغرض بعد عجز بسیار ماہرخ
پری کو اجازت حاصل ہوئی اور ایک کٹارا اپنی بغل میں سے لی اور جا کے بغلگیر ہوئی ایک کٹارا ماہرخ پری نے اپنے ماری
اور وہی کٹارا اس جوان نے اپنے ماری اور دونوں آتش عشق سے جلکر خاک ہو گئے اے شخص اُس روز سے یہ دونوں
درخت پیدا ہوئے ہیں اور شکل عاشق و معشوق کے گویا شکل عاشق و معشوق کا نشان دیتے ہیں اے شخص اس دن سے
باغ کی ویرانی اور حسرت پر جو یہاں آتا ہے بغیر روئے نہیں جاتا ہے اے شخص مجھے ایک جوگی نے باغ کا چوکیدار کیا ہے میں شب و روز
اسیر رہا کرتی ہوں جب فاتح طلسم آئیگا تو ان دونوں کو زندہ کریگا اور یہ بیت اصلی شکل پاویں گے باپ ماہرخ پری کا اس
پر بیزار ہوا اور اب وہ بیرون طلسم رہتا ہے نقابدار یہ حال زار سنکر بہت شدت سے روئے اور کہنے لگے کہ اے طوطی
تو گھبرا نہیں کہ میں ہی فاتح طلسم ہوں بقدرت خدا اس طلسم کو فتح کرونگا تو اب طلسم کا پتہ مجھے بتا دے اُس طوطی نے
کہا کہ اس طلسم کا حال مجھے معلوم نہیں ہے لیکن وقت فتح کا تم آنے رہو نگی نقابدار سنکر آگے جانے کا ارادہ کیا ایک تھوڑی دور
چلے تھے کہ زمین نرم ہو کر دھنسنے لگی اور نقابدار کے قدم رکھتے ہی وہ سب زمین پانی پانی ہو گئی ناگہان وہ ایک عظیم الشان
دریا ہو گیا جہاں تک نظر کام کرتی ہے بجز سطح آب کے تختہ زمین نظر نہیں آتا نقابدار نامدار مجبور ہو کر پھر اسی باغ میں واپس
آئے اور اُس شب کو تضرع و زاری بدرگاہ جناب باری دعا کیا کیے قریب صبح آنکھ لگ گئی دیکھا کہ حضرت سلیمان علی نبینا
و علیہ السلام پیغمبر تشریف فرما ہیں نقابدار اٹھے اور مصافحہ کیا حضرت نے ارشاد کیا کہ اے نقابدار ہراسان نہو اور کسی طرح
کا خوف نہ کر یہ دریا جو تجھے نظر آتا ہے قریب اس دریا کے جا اور یہ اسمائی سپر پر دم کر کے دریا میں ڈالدینا سپر تیری ایک
کشتی سی ہو جائیگی اس کشتی پر بیٹھ جانا وہ کشتی جاتے جاتے ایک مقام پر غرق ہو جائیگی تو خوف نہ کرنا جب وہ کشتی تہ دریا
پہنچ جائیگی تو تجھکو سامنے ایک دروازہ دکھائی دیگا مگر مقفل تو اس دروازے کو زور کر کے اسما پڑھتا جا وہ خود بخود
وہاں سے چلے جانا جب تو اندر اس مکان کے جائیگا تو ایک گرز آہنی بکمال زور دو حضرت ایک تخت پر رکھا معلوم ہوگا اور جب
تجھے دیکھیگا تو باتیں باتیں کر کے تیغ اجابا ہاتھ میں لیکر پھر چلا آور ہوگا تو فوراً اس وار کو خالی دیکر اسکی تلوار اسکے ہاتھ سے چھین لینا
اور وہی تلوار اسکے بیچ میں سے مارنا وہ برابر دو ٹکڑے ہو جائیگا پھر دریا نہایت جوش کریگا اور نہایت سے کام کرتا اگر ذرا بھی
غافل ہو گیا اور اسکی تلوار تجھ سے پڑ گئی تو پانی پانی ہو کر بہ جائیگا یہ خواب دیکھکر نقابدار نامدار اٹھے دیکھا تو وقت نماز صبح
ہو گیا تھا نماز صبح ادا کی بعد اسکے وظیفہ نقابدار نامدار شکر خدا کرتے ہوئے قریب اس دریا کے جا پہنچے اور جو اسما حضرت
نے تعلیم کیے تھے وہ پڑھکر سپر پر دم کیے اور وہ سپر کو دریا میں ڈالدیا بقدرت خدا وہ سپر کشتی ہو گئی اور نقابدار بسم اللہ
مجریہا و مرسٰہا کہتے ہوئے اس کشتی پر بیٹھ گئے اور وہ کشتی اس پانی میں بہی نقابدار نامدار بخوف وہاں اس کشتی پر
بیٹھے چلے جاتے ہیں کہ جاتے جاتے وہ کشتی ایک مقام پر پہنچکر ڈگمگائی اور ڈگمگا کر غرق ہو گئی اور ایک تھوڑی سی

دیر میں تو پہونچی لیکن نقابدار دیکھتے ہیں تو آنکھ سامنے سے ایک دروازہ معلوم ہوا جاکر قریب دروازے کے دیکھا تو
بموافق ارشاد و نقش بنیاد حضرت کے وہ دروازہ مقفل تھا قریب اس دروازے کے جاکر اس قفل کو توڑا اور قفل توڑ کے وہی کلام
پڑھتے ہوئے دروازہ بخوف دہراس اس مکان کے اندر چلے گئے جاکر کیا دیکھتے ہیں کہ سامنے ایک گبر ناہنجار بدکردار ناخن بہ
سینہ سا فتنہ لٹین چھوٹی ہوئی بڑا برج میں بندھا ہوا ننگا دھڑنگا معقول ایک لنگوٹہ باندھے ہوئے گرز بڑا گرز تخت پر
ایک تخت پر بیٹھا ہوا ہے اور دست بستہ ملازمین بھی آس کے آگے مثل سامنے کھڑے ہوئے ہیں اور کچھ اسباب سحر
وساحری بھی سامنے رکھے ہوئے ہیں نقابدار کو دیکھتے ہی بڑے غیظ و غضب سے ہاتھ پاؤں کتا ہوا تلوار پکڑ کے
نقابدار کی طرف بھاگ کے لگا اور ہو ہو کر شور کرتا تو رہ کمان جاتا ہے ماندی تا بعد تعاقب اپنا ماندی اور قریب آکے نقابدار
پر بڑے غیظ و غضب سے جھپٹا اور ہوا اور چاہا کہ ایک ہاتھ تلوار کا نقابدار پر چھوڑے فوراً نقابدار بے ان کو
بچا کر چوٹ اسکی خالی دے کر اپنے تیغے کو اٹھا کر پاٹلی ہو گئے اسکی طرف لپکے اسنے جو دیکھا کہ اب اس جوان نے بھی چوٹ
اٹھائی ہے فوراً ڈھال اپنی اٹھائی کہ میں ڈھال پر وار اسکا روک لوں جیسے ہی سپر اسنے منہ پر روکی کہ نقابدار نے
آگے بڑھکر ہوشیاری سے لپک کے ہاتھ اپنا اسکی کلائی پر ڈال دیا اور بائیں مدد سے لیکر تلوار اسکے ہاتھ سے چھین کر ایسی
تلوار برج پر چھوٹے پر جو اسکے ماری تو برابر سر سے لیکر ناخن پا تک دو ٹکڑے کردیے بس اسکا دو ٹکڑے ہونا تھا کہ
ایک شعلۂ آتشین ایسا بلند ہوا کہ تمام مکان اور سب آس کے ملازم جلکر خاک سیاہ ہو گئے اور اسکے سر ساری تدبیر ہوکر
برابر یہ شور مچا رہے تھے کہ مارا جوان گستی نام میں آمیز جادو کو جو جبو قت آب ریز جادو اور اسکے ملازم اور یہ
مکان بالکل جلکر خاک سیاہ ہوگیا تو اب کیا دیکھتے ہیں کہ نہ وہ صحرا ہے نہ دریا ہے نہ وہ مکان ہے بلکہ ایک میدان لق و دق
ہولناک ہے جانوران صحرائی اور درندے چاروں طرف پھر رہے ہیں ہوا کے جھکڑ سائیں سائیں چل رہے ہیں خاک اڑ رہی
بگولے خاک کے اٹھکر تا فلک جا رہے ہیں کہ جسے دیکھ دیکھکر ایک عجیب قسم کی دہشت پیدا ہوتی ہے الغرض وہ سب جو
دیکھا تو معلوم ہوا کہ سامنے ایک سہ دری بنی ہوئی ہے جب نقابدار اس سہ دری کے اندر گئے تو کیا دیکھتے ہیں کہ سامنے
ایک طاق ہے اور اس طاق پر ایک گلدستہ رکھا ہوا ہے اب نقابدار تماما حیران ہوئے کہ اس مقام پر کیا کرنا چاہیے فوراً
اس پرچہ کو نکالکر دیکھا اسمیں لکھا تھا کہ اے فاتح طلسم پیدا اسکے مرجانے کے اور اس مکان کے جلنے کے بعد ایک سہ دری
معلوم ہوگی جب تو اس سہ دری میں جائیگا تو ایک طاق ملیگا اس طاق پر ایک گلدستہ رکھا ہوگا پشت گلدستہ پر لوح طلسم
ہے بخوف دہراس جاکر پشت گلدستہ سے اس لوح کو اٹھا لینا اور جو کچھ اسمیں لکھا ہوگا اسپر عمل کرنا خبردار خلاف اسکے کرنا
اور اگر اسکے خلاف کروگے اور خیال نہ رکھوگے تو پھر اسیر طلسم ہوجاؤگے بہت مصیبت اٹھاؤگے اور دیدہ و دانستہ پھنس جاؤگے
یہ حال اس کاغذ میں دیکھکر بخوف دہراس قریب اس طاق کے گئے اور اس گلدستے کو اٹھا کر اس لوح کو اٹھا لیا اور
شکر الہی بجا لائے اور اس لوح پر ایک سو دس مرتبہ درود شریف پڑھ کے دم کیا اور پھر دیکھا تو اسمیں لکھا تھا کہ اے فاتح
طلسم اس لوح کو اپنے پاس بحفاظت تمام رکھنا خبردار اس سے غافل نہ ہونا اور لوح کو لیے ہوئے سیدھے کنارے چلا جا
سامنے ہی چلا جانا چلتے چلتے تھوڑی دور پر ایک صحرا ملے گا لق و دق صحرائے محشر سے زیادہ ہولناک تجھکو ملیگا جب
وہاں پر پہونچیگا تو تجھے ہزار ہا کوے گھیر لینگے اور گویا ہزار لعلن مارنا خاک کے تجھپر گرینگے اور غبار و خاک ان
کی بارش ہوگی لیکن تو ڈرنا نہیں اور خبردار یہ اسم ورد زبان رکھنا بفضل الہی تجھپر کچھ اثر نہ ہوگا اور بعد
دو گھڑی کے انہیں کوؤں سے ایک ساحر پیدا ہوگا اور کہیگا کہ او بدبخت بیکار تو نے اس صحرا میں آکر اپنی جان
دینے کا قصد کیا ہے اور بہت شدت سے ڈرائیگا اور نعرہ مارتا تیرے قریب آئیگا جب وہ تیرے قریب آجائے

تو یہ اسم پڑھکے اپنے تیغے پر دم کرکے اُسکے بیچوں بیچ بڑھے مین تیغہ مارنا کہ وہ برابر دو ٹکڑے ہوجائیگا جب وہ مرجائیگا تو یہ باغ
صاف ہوجائیگا صرف سبزہ نمایاں رہیگا بعد تھوڑی دیر کے ایک مکان شاہانہ دیکھیگا تو تجھے لازم ہو کہ نہایت ہوشیاری
سے کام کرنا اور طرح سے غفلت نہ کرنا غرض نقابدار نامدار عبارت لوح کو پڑھکر سامنے چلے جاتے جاتے ایک مقام سے
ہوائیت شروع ہوئی اور بعد چند منٹ کے ایک طرف سے ق دق شروع ہوا کہ جسکی ہیبت نقابدار پر بھی طاری
ہوگئی مگر دل مضبوط کرکے نقابدار نامدار آگے بڑھے بعد تھوڑے سے فاصلے کے وہ صحرا پر پہونچے تھا کہ خاک
کے بگولے اُٹھنا شروع ہوے اور تھوڑی ہی دیر مین ہزار ہا بگولون نے نقابدار نامدار کو آکر گھیر لیا ابھی
نقابدار ان بگولون ہی سے حیران ہو رہے تھے کہ دفعتہً کانٹون کی بارش ہونا شروع ہوگئی کہ نقابدار کا
جی الٹ پلٹ ہوگیا کہ اب کیا کرون کیا نہ کرون کہ فوراً وہ اسما یاد آگئے بس نقابدار نامدار نے جیسے ہی
وہ اسمار شروع کیے ویسے ہی وہ بگولے اور گھبراہٹ بھی قلب نقابدار سے کم ہوئی اور وہ بگولے اور کانٹے بھی
فی الجملہ کم ہوے کہ دفعتاً انھین بگولون سے ایک ساحر زبردست نہایت کریہہ منظر اور بدشکل پیدا ہوا قشقہ سیندور کا
ماتھے پر دیا ہوا جوڑا بیچوں بیچ سر مین باندھے ہوے کچھ جلی جگنی نہین ادھر ادھر گردن پر لٹکی ہوئی دو زرد زرد لمبے
بڑے بڑے دانت تمام جسم سیاہ برہنگی لی ننگا دھڑنگا فقط ایک لنگوٹہ باندھے ہوے ترشنا ہاتھ مین اسباب ساحری
سے پر آراستہ کیے ہوے چیختا چنگھاڑتا ڈکارتا نقابدار نامدار کی طرف بڑھا اور کہنے لگا کہ بلش باش کہان جاتا ہو منم
خاں غدار بن خاکسار جادو قضا تیری یہان لائی ہو اے بدبخت تو کیون یہان آیا اور کیون اپنی جان دینے کا قصد
کیا ہو جیسے ہی وہ ساحر چیختا پکارتا نعرہ زنان نقابدار نامدار کے قریب آیا بس فوراً نہایت پھرتی سے نقابدار
نامدار نے وہ اسمار تیغہ پر دم کرکے تیغے کو دونون ہاتھون سے مضبوط پکڑ کے بالکل لپک کے بیچوں بیچ
جوڑے مین تیغہ مارا تو برابر سر سے پانون تک دو ٹکڑے کر دیے بس اُسکا مارا جانا کہ ایک غل و شور قیامت آثار
بپا ہوا کشتی مار ایران کہ نام من خان غدار بن خاکسار جادو بود اسکے مرنے کے بعد نقابدار دیکھتے ہین تو نہ
وہ گرد ہی نہ غبار نہ کانٹے ہین صحرا ملکا ایک طرح سبز اور تماشا کا نظر فرحت افزا ہو گیا ہر ایک جا پر بھی جو جنگی ہو اور اس
مکانس مین قدرتی پھول کھلے نہ وہ سبزہ لگے ہوے ہین صحرائی میوون کی بیلین لگی ہوئی ہین جابجا درختون پر بیلین اسقدر
خوشنما ہین غرض عجیب قسم کا طرب خیز صحرا ہو کہ جسے دیکھکر انسونے آدمی کا بھی لگے غرض اسکی کیفیت صحرا کی اپنی کیا تھا
کہ سامنے سے ایک مکان نہایت جلیل القدر عظیم الشان قابل بود و باش شاہان والا شان نظر آیا اُس مکان کو دیکھکر
نقابدار نامدار آگے بڑھے آگے بڑھکر کیا دیکھتے ہین کہ سونے کا دروازہ ہے ہیرے کی پرچین اسپر لگی ہوئی ہین اور مرصع
کا بنا کیا ہوا ہو کہ جیسے فلک اُس سے شرمایا ہو چہار دیواری اُسکی نقرۂ مصقول کی ہو اور چند غلامان زرین
ہاتھون مین سونے کے عصے لیے ہوے دربان نہ رخت زرکار کی پہنے ہوے ہین اور اُس دروازے پر کھڑے
پہرا دیتے ہین غرض کچھ اس نمط کا مکان ہو کہ نقابدار نامدار کو ایک حیرت و سکتہ ہو گیا کھڑے ہو کر دیکھنے لگے کہ ایک
دروازہ مکان کا کھلا اور جلوس شاہانہ اُس مکان سے نکلنا شروع ہوا اور غلامان جو چار چار ہوے ہاتھون مین لیے ہوے
ڈنکا بجتا ہوا نقیب بولتے ہوے اور سامنے سب جلوس کے پیچھے ایک تخت جواہر نگار کچھ پریان نہایت با آب و تاب
ہیرے اور زمرد کی جالیان ہر طرف لگی ہوئی اور تمام لباس زرتار پہنے ہوے اُس تخت کو اپنے کاندھے پر اُٹھائے ہوے
چلی آتی ہین نقابدار نامدار یہ ماجرا دیکھکر اور بھی متعجب ہوے کہ بار الٰہا آخر یہ ماجرا کیا ہے اور یہ کس طلسمات کا کارخانہ ہو کس
بادشاہ اولو العزم کا یہ مکان ہو کہ کبھی خواب مین بھی نہین نظر آیا اسی حیرت مین کھڑے ہوے نقابدار سوچ رہے تھے کہ ایک بار

اور وہ طوطی لقا بدار نامدار کی پشت پر آ کر گری لقا بدار نے اُس طوطی کو اٹھا کر اپنے دامن میں چھپا لیا اور لوح اُس بیری کی عبارت اُٹھائی کہ اُس لوح کے سامنے ہوتے ہی بیری گری اور شکل اژدر شکل ہو گئے لقا بدار کی قوت لیلی اور جا کہ لقا بدار پر حملہ کرے تب تو لقا بدار لوح کو دیکھتے ہیں تو دیکھا کہ صاف لکھا ہوا ہے کہ اے لقا بدار نامدار جب تجکو یہ واقعہ پیش آئے اور وہ بیری شکل اژدر شکل ہو جائے تو ہرگز ہرگز خوف و ہراس نہ کرنا اور مطلق نہ ڈرنا بلکہ ان اسماے اعظم کو پڑھنا شروع کرنا اور اپنے تیغ بے دم کرکے دونوں ہاتھوں میں مضبوط پکڑ کے یا علی ولی کہکے مارنا وہ اژدر فوراً ہلاک ہو جائیگا بس یہ دیکھکر لقا بدار عالی وقار نے وہ اسما پڑھنا شروع کیا جب پڑھ چکے تو اُس تیغ بے دم کو لیکے تیغ کا ایک ہاتھ یا علی ولی کہکر اس اژدر کے مارا تو برابر دو حصے کردیئے اسکا مرنا تھا کہ ایک شعلہ آگ کا بلند ہوا کہ آگ نے اس قصر اور باغ کو بالکل سوختہ کر دیا اور تودے اور تیرہ خاک کے اُڑنا شروع ہوئے اور ایک آواز ہولناک بڑے زور و شور سے پیدا ہوئی کہ مارا وان کشتی نام ساحرہ شیر زنگی شہزادہ ہفت خار خار بن خاکسار جادو بادو کے جب بگڑے اور تیرہ خاک کے اپنی جگہ تھم گئے تو اب جو دیکھتے ہیں تو وہ طوطی اور وہ لوح اور وہ تیغ سب انکے پاس حاضر و موجود ہیں نہ وہ باغ ہے نہ قصر نہ وہ درخت ہیں نہ وہ چوبدار نہ وہ حاضر وارث مہربان نہ تخت کسی چیز کا پتا نہیں ہے سب غائب ہو گئے اب فقط لقا بدار نامدار ہیں اور وہ طوطی و تیغ اور لوح انکے پاس ہیں اکیلے کھڑے ہوئے ہیں اور ایک صحرائے وسیع ہے کہ جہانتک نظر کرتے ہیں سوائے میدان کے کچھ نظر نہیں آتا معلوم ہوتا ہے کہ یہ سارا سلسلہ سحر کا تھا اور وہ کاشین سحر کی پتلیاں تھیں اور وہ سب ملازم سحر کے پتلے تھے لقا بدار نامدار نے جو لوح کو دیکھا تو اسمیں لکھا تھا کہ اے فاتح طلسم بعد اس واقعے کے تو اس صحرا کی داہنی جانب جانا جاتے جاتے تجکو ایک میدان وسیع پر فضا نظر آئیگا تو سیدھا منہ اٹھائے برابر چلا جانا تو سامنے تجکو ایک کوہ زمردین ملیگا تو وہ اسماے الٰہی پڑھکر ایک مٹی خاک کا پتلا بنا کر اسپر دونوں پاؤں جما کر کھڑا ہونا قدرت خداوند تجکو آناً فاناً اُس پہاڑ پر پہنچا دیگا اور جب تو اس پہاڑ پر پہنچیگا تو ایک چبوترہ سولہ لڑکے ایک تخت پر تکلف پر بیٹھے ہونگے اور بیچ میں انکے ایک لڑکا نہایت حسین و خوبصورت جلوہ گر ہوگا پیشانی پر اسکی ایک خال سیاہ ہوگا اور ایک زمرد کے پیالے میں صابون کا پانی بھرا ہوگا اور ایک سنبلورین نے منہ میں لیئے ہوئے بلبلے چھوڑتا ہوگا اور جب وہ حباب بہت سے ہو جائینگے تو بالاے ہوا باہم ٹکرا کر ٹوٹ جائینگے اور ان حبابوں میں سے نہایت حسین و خوبصورت پریاں پیدا ہونگی اور بالاے ہوا باہم رقص کرینگی اور وہ لڑکا یہ تماشا دیکھ دیکھکر قہقہے لگائیگا اور خوش ہوگا اور جو اور لڑکے اور ہونگے وہ بھی ہنسینگے جب وہ لڑکے تجکو دیکھینگے تو نہایت مہیب آواز سے مدارات کی بلند کرینگے مگر تو ہراسان نہ ہونا اُس طفل حسین کے آگے بڑھا چلا جانا جب وہ لڑکا تجکو اپنی جانب آتے دیکھیگا تو تیر کمان لیکے تیری جانب دوڑیگا تو بے خوف و خطر تیر چلہ کمان میں جوڑ کر اُسکی پیشانی کا خال تاک کے مارنا اگر تیر اسکے اُسی خال پر پڑگیا تو خوب اچھا ہے اور اگر نشانہ تیر خطا کر گیا تو نقصان دھرا ہوا ہے بیشک خطا پائیگا دیکھ خبردار بہت ہوشیاری سے کام کرنا چوکنا نہیں الغرض لقا بدار یہ حال دیکھکر اس صحرا سے آگے بڑھے اُس صحرا کی داہنی جانب چلتے جاتے تھوڑی دور گئے تھے کہ ایک پُر فضا اور طرب خیز نہایت وسیع صحرائے سبزہ زار ملا کہ جسے دیکھکر لقا بدار کی آنکھوں میں طراوت اور دل میں سکون پیدا ہوا کیسی ہری ہری گھاس بچھی ہے اور قریب چھوٹی چھوٹی پہاڑیوں کے سلسلے اور چشموں سے پانی رواں ہے ایک عجیب بہار اور سیر دیکھنے کی جگہ ہے کہ سبحان اللہ وبحمدہ اور سامنے ایک نہایت بلند کوہ زمردین ہے کہ جسکی چمک سے آنکھوں میں چکاچوند آئی جاتی ہے غرض لقا بدار نامدار نے موافق تحریر لوح کے ایک پتلا مٹی کا بناکر اسپر دونوں پاؤں جما کر وہ اسماے الٰہی پڑھنا شروع کیے جب لقا بدار نامدار وہ اسما کو پڑھ چکے تو خود بخود وہ پتلا بقدرت خدا حرکت میں آیا اُس پتلے کا حرکت کرنا تھا کہ بڑے زور و شور سے ہوا چلی اور وہ پتلا اُٹھا لقا بدار بھی اُس پتلے پر دونوں پاؤں

جلسے آنسے ہوئے چلے جاتے ہیں اور وہ بلند ہوتا جاتا ہی تا اینکہ نقابدار عالی وقار اس پہاڑ پر پہونچے جاکر کیا دیکھتے ہیں کہ اس پہاڑ پر عجیب بہار طرب خیز ہی میوہ دار درخت بار دار کھڑے ہوئے ہیں نہر مصفا جاری ہی گوزستان کھلی ہوئی ہیں روش اس نہر کے بھوائی پھول نہایت ہی خوش وضع لگے ہوئے ہیں اور سامنے اس نہر کے ایک تخت نہایت ہی پر تکلف بچھا ہوا ہی اور ایک لڑکا حسین و خوبصورت تمکنت سے درست نظم

| | |
|---|---|
| تھی جبین اسکی غیرت خورشید | جس سے روشن تھا خانۂ امید |
| زلف تھی اسکی مثل مار سیاہ | جسکو کاٹا ہوا وہ جی سے تباہ |
| اسکے دندان تھے گوہر نایاب | روبرو اسکے ہو گہر بے آب |
| کف دست اسکے مثل بدر منیر | بلکہ بدر اسکے آگے مثل فقیر |
| سینا اسکا فقط غزال بلا | شوخی و دلبری تمام بلا |
| دیکھکر اسکے سرو قد کی نمود | باغ میں سرو ہو گیا بے نمود |
| اسکے ابرو کمان تھے مژگان تیر | دل عشاق تھے جہان نخچیر |
| کیا منور تھے اسکے رخسارے | مطلع نور کے تھے سیارے |
| چاہ غبغب کا تھا وہاں پیدا | ڈوب جاتا اسمین تھا دل شیدا |
| تھی کمر اسکی وہم بلکہ گمان | ہو جو دیکھا اس کمر کا نشان |
| پاس اگر جائے باختہ از زہد | ہو رمیدہ ز ہر کی لشنیدہ از زہد |

ایک مسند زرتار پر نہایت ہی ناز و انداز سے بیٹھا ہوا ہی اور ایک خال سیاہ اسکی پیشانی پر ایسا حسن دے رہا ہی کہ واہ واہ واہ یہ معلوم ہوتا ہی کہ وہ خال دل عشاق سمٹ کر ایک جا جمع ہو گیا ہی اور ایک سو سو لڑکے چودہ چودہ پندرہ پندرہ برس کے گورے گورے گرد اگرد اس طفل حسین کے بیٹھے ہوئے ہیں باتیں طرح طرح کی ہو رہی ہیں وہ طفل حسین بھی ہنس رہا ہی وہ لڑکے بھی قہقہے مار رہے ہیں کچھ راگ رنگ ہو رہے ہیں چھیڑ چھاڑ ہو رہی ہی ایک عجیب طرح کی صحبت ہی عجیب قسم کا سماں ہی کہ نقابدار کے بھی دل میں یہ بات مرتکز ہونے لگی کہ کیونکر اس صحبت عشرت میں جاکر شریک ہو جاؤں اور اپنا دل بہلاؤں پھر خیال آگیا کہ ای نقابدار یہ خیال بد اور کس قسم کا ہی اس خیال خام سے باز آ دیکھ کیا کرتا ہی اور سبکے سامنے اس تخت کے بیچ اب جا کر کیا تماشا دیکھتے ہیں کہ زمرد کے پیالے میں صابون کا پانی بھرا ہوا ہی بلور کی نالی اسمیں پڑی ہوئی ہی وہ طفل جو بیٹھا ہی اور وہ حباب بلاتے ہوا جب بہت سے جمع ہو جاتے ہیں تو باہم ٹکرا کر ٹوٹ جاتے ہیں اور انہیں سے نہایت حسین و خوبصورت پریاں پیدا ہوتی ہیں اور باہم ہالاسے ہوا اڑتی ہیں وہ طفل حسین اور وہ سب لڑکے ہنستے ہیں اور قہقہے مارتے ہیں نقابدار نامدار یہ تماشا کھڑے دیکھ رہے تھے کہ دفعتہ ان لڑکوں کی نظر جو اس طفل حسین کے گرد اگرد بیٹھے ہوئے تھے نقابدار نامدار پر پڑ گئی ایک مرتبہ وہ سبکے سب آوازش باش بلند کرکے اٹھ کھڑے ہوئے کہ کہاں جاتا ہی ٹھہر او انسان ظلم ہو گیا قضا تیری یہاں لائی ہی لیکن نقابدار حضرت اس طفل حسین کی طرف چلے کہ وہ لڑکا بھی نقابدار نامدار کی طرف چلا اور چاہا کہ تیغ کھینچ کے نقابدار پر حملہ کرے اور تیغ پر ہاتھ رکھکے نقابدار کی طرف بڑھا کہ فوراً نقابدار نامدار نے تیر جلد کمان میں رکھکر اسکی پیشانی کے خال کو تاک کر اس زور سے مارا کہ میں پیشانی کے خال پر جا تیر کے پڑتے ہی وہ لڑکا تخت کے نیچے گرا اسکا تخت سے گرنا تھا کہ ایک آواز مہیب پیدا ہوئی کہ ای کمبخت کہاں جاتا ہی ٹھہر تو جا اور بعد تمام پریاں شعلۂ آتشیں منہ سے چھوڑتی ہوئی نقابدار کی طرف چلیں اور ایک تاریکی پیدا ہونی شروع ہوئی اب نقابدار حیران ہوئے کہ کیا کریں اور کیا نہ کریں فوراً لوح کو دیکھا اسمیں لکھا تھا کہ جب تو اس لڑکے کو مار چکے اور یہ پریاں تیری طرف شعلہ ہائے آتشیں چھوڑتی ہوئی دوڑیں اور ظلمت پیدا ہو تو یہ اسما پڑھکر اس تاریکی کی طرف پھونک دینا وہ ظلمت رفع ہو جائیگی اور بلا رفع ہو جائیگی پس فوراً وہ اسما پڑھکر نقابدار نے اس ظلمت کی طرف پھونک دیا ان اسما کا دم کرنا تھا کہ وہ ظلمت رفع ہونا شروع ہوئی اور اسکے ہر ساری تدبیر ہو گئی آواز دینے لگے مارا ہوا کشتی ہم حباب جا دو بادر فتہ رفتہ وہ ظلمت سب رفع ہوئی جب وہ تاریکی دفع ہو گئی تو اب نقابدار کیا دیکھتے ہیں کہ نہ وہ پہاڑ ہی نہ نہر ایسی نہ وہ تخت نہ وہ مجمع طفلان بلکہ ایک میدان وسیع ہی اور ایک بڑا عظیم الشان قلعہ نہایت مستحکم اور زبردست سامنے معلوم ہوتا ہی

اور اس قلعے سے ایسی جلالت اور رعب ساطع ہو کہ نقابدار سے بہادر جبار کہ وہ اس باختہ ہو گئے لوح کو جو اٹھا کر دیکھتے ہیں
تو اسمیں لکھا تھا کہ ای نقابدار نامدار ہوشیار ہو کہ حباب جادو شاہ جو قدرت خدا تیرے ہاتھ سے مارا گیا اور یہ قلعہ طلسمی
محشر جادو کا ہے حباب جادو کے مارے جانے کی خبر محشر جادو کے مریدوں نے اسے پہونچا دی ہے اب وہ تیرے
مقابلہ کو ہزار ساحروں سے نکلیگا خبردار گھبرانا نہیں اور یہ ساحر ان شونا جو ایک ساحر تیرے ہاتھ سے مارا جائیگا تو اسکے
خون سے دس ساحر پیدا ہونگے تو کسی طرح کا خوف نہ کرنا اور لڑتا بھڑتا مارتا پیٹتا محشر جادو کے قریب پہونچ جانا اور جاکر
قریب محشر جادو کے کھڑا ہونا اور یہ لوح طلسم جو تیرے پاس ہے وہ اسکے سامنے ڈال دینا اور کہنا کہ ای محشر جادو اگر
تم مجھے صرف اس لوح کے لیے ستاتے جنگ جدل کرتے ہو تو لوح حاضر ہے بسم اللہ لو مجھے اس سے کوئی کام نہیں ہے بلکہ
اگر تمہاری مرضی ایسی ہو کہ میں تمہارے ساتھ رہوں تو میں اسمیں بھی موجود ہوں تمہارے ہمراہ چلوں ای نقابدار جب
تو لوح اسکے سامنے ڈال دیگا تو وہ علامتیں جتنی ہونگی سب برطرف ہو جائینگی اور پھر جو اسکا تیر کارگر نہو گا جب سب علامات
سحر کے برطرف ہو جائیں تو تیغہ اپنا دونوں ہاتھوں میں مضبوط پکڑ کے پہونچ جوڑ سے پر مارنا کہ وہ برابر دو حصے ہو جائیگا
اگر تمہارے تیغے سے خطا کی اور پہونچ جوڑ سے پر نہ پڑا تو یاد رکھنا کہ ہرگز تا قیامت نہ مریگا اور تم اسیر طلسم ہو جاؤگے
بہرحال نقابدار نے اس لوح میں ملاحظہ کر کے اسے اپنے پاس رکھا اور نظر اونچی کر کے جو دیکھتے ہیں تو دیکھا کہ ایک نہایت
ہیبت اور مہیب لشکر ساحروں کا چلا آتا ہے شعلے آگ کے منہ سے نکل رہے ہیں اژدہے گرز ہاتھوں میں لیے ہوئے لنگوٹا
پشت ننگ کاندھوں پر رکھے ہوئے صندل کے قشقے پیشانیوں پر لگے ہوئے لوہے کے کڑے پہنے ہوئے تھوڑی
ملے ہوئے زعفران زرد آنکھیں میچتے ڈکارتے آواز باش باش آدمی نابود قیامت انجام مارو اور بلند کرتے ہوئے قریب آگئے
نقابدار نے جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ ایک ہزار ساحر سے کم زیادہ نہیں ساحر ہیں اور سب کے آگے محشر جادو بیٹھے
گرو پنجر سے چلا آتا ہے اور قریب نقابدار کے آ کر ایک نعرہ مارا کہ بگیرید نقابدار را گرد اس آواز کا بلند ہونا تھا کہ وہ بتقد
وہ ہزار ساحر نقابدار پر گرے اور علا ہے تیر سول وغیرہ وصول کرنا شروع کیے مگر بہ برکت اس لوح کے کوئی حملہ اثر خاطر خواہ
اور نقابدار نے جو تیغہ پکڑ کے وار کرنا شروع کیا تو ایک ایک ہاتھ میں دس دس گرنا شروع ہو گئے مگر جو ساحر
زمین پر گرتا ہے اس ساحر کے خون سے دس دس ساحر اور پیدا ہو جاتے ہیں خلاصہ اینکہ جیسا اس لوح میں لکھا تھا تو
اسپر ظفریاب نہو سکیگا ویسا ہی نظر آیا کہ نقابدار نامدار اسی طرح ساحروں کو چیرتے پھاڑتے ہوئے اس ساحر نابکار محشر
جادو کی طرف چلے ہر چند وہ ساحر وار کرتے تھے لیکن بہ برکت لوح اثر کوئی نہ جا کر تا تھا اور بہ برکت اسم صحیح وسلم
ان ساحروں کو چیرتے پھاڑتے محشر جادو کے قریب چلے جاتے ہیں کہ بعد چند منٹ کے قریب محشر جادو کے پہونچے
ویسے ہی متصل انکے پہونچے کہ محشر جادو نے ایک وار گرز آتشین کا اپر کیا اس وار کو نقابدار نامدار نے تیغ
ہی پر خالی دیکر محشر جادو سے کہا کہ ای محشر جادو پہلے تم میری دو باتیں سن لو بعد اسکے جو تمہارا جی چاہیگا میرا
حال کرنا میں تو خود تمہارے پاس چلا آتا ہوں یہ کہکر لوح انکے سامنے پھینک دی اور کہنے لگے کہ سنو ای محشر جادو اگر
تم مجھے اس لوح کے لیے لڑتے ہو تو میں نے یہ لوح حاضر کر دی بسم اللہ اٹھا لو اور اگر تمہاری یہ مرضی ہو کہ میں تمہارے ساتھ
ہو رہوں تو مجھے بھی کچھ عذر نہیں ہے میں تمہارے ساتھ ہوں تم کیوں اسقدر برہم ہو گئے اور مجھ ایک شخص کے لیے اسقدر فوج
بدحواس لیکر نکل پڑے میں ہرگز تمہارا مقابلہ نہیں کر سکتا کہ اس قسم کی باتیں نقابدار نے کیں کہ محشر جادو بھی سننے لگا یہ
باتیں سنتے سنتے محشر جادو کی نظر جو اس لوح پر پڑ گئی تو ساری شیخی کل ہی بھول گئے اور وہ سب سحر و ساحری دیا برد ہو گئی
ساری حقیقت ساحری دماغ سے رفوچکر ہو گئی اب نقابدار جو غور کرتے ہیں تو وہ الٹ پلٹ کریان محشر ہی کے

مسرور ہو جاتا ہے نقابدار اور کوئی چیز اخذ نہیں کرتی بس یہ حالت جو محشر جادو نے دیکھی اپنے ساحروں کے تئیں آواز دی کہ لینا اس
جوان کو یہ تو کچھ مجھ سے بھی زیادہ تر زبردست ساحر معلوم ہوتا ہے بس یہ آواز سنتے ہی تمام ساحر نقابدار پر ٹوٹ پڑے یہ کیفیت
جو نقابدار نے دیکھا تو فوراً اُس لوح کو ہاتھ میں اٹھا لیا اور چاروں طرف اُسکو پھرانا شروع کیا جس کی آنکھ اس لوح پر پڑ گئی
سارا جادو بھول گیا غرض جتنے ساحر تھے اُن سب کے سحر بیکار ہو گئے اور کوئی بات کارگر نہ ہوئی بس جیسے ہی یہ حال نقابدار
نے دیکھا فوراً تیغ سلیمانی کو یا علی کہکر جو بیچ جوڑ سے پر جو ہر ہوناک کر ہاتھ مارا تو از سرتا ناخن پا دو پارہ ہو کر گرے
بس یہ کام کیا جاتا تھا کہ ایک شور و غل برپا ہوا اور ایسے پرسان تم پر تو کا چلانے لگے کہ مارا جوان گستاخ نے نامی محشر جادو کو
اور ایک ہنگامہ نہایت انگیز برپا ہوا انجام ساحر جلنے لگے جیسا تماشے ر جتنے جلتے تھے ویسے خاک سیاہ کے ڈھیر ہوئے اور کوئی شکل
ہو رہی تھی گرد و غبار اتنا سے زیادہ اٹھا کہوے اور تین گردش کے بے انتہا اٹھے جب دو پہر کٹ اس لوح اور دوا سے الٰہی سے
برطرف ہوئے تو اب میدان صاف ہوا نقابدار نے جو اس لوح کو دیکھا تو آئین لکھا ہوا تھا کہ اے نقابدار شاعر کو تو سنم
گیا سارے برجوں کی سوئیاں نکل گئی ہیں فقط آٹھوں کی سوئیاں باقی ہیں اے نقابدار نامدار اس قلعے کے اندر چلا جا اور جس جگہ
محشر جادو کا تخت شاہی رکھا ہوا ہے اُسکے نیچے ایک تہ خانہ ہے اُس تہ خانے کے اندر چلا جا تو ایک جوگی تجکو ملیگا کہ نہایت کرو تجر سے
ایک پتھر کی چوکی پر بیٹھا ہوا اور سامنے اُسکے چھت میں اُس تہ خانے کی ایک دو پنجرے لٹکے ہوئے اے نقابدار نامدار وہ دو
جانور خوش رنگ جو اُن پنجروں میں بند ہیں تیرے وہ وہی عاشق و معشوق ہیں کہ باہم تھے مگر آتش عشق سے جلکر خاک ہو گئے تھے
اور انکے نشان رہنے ہو دو دونوں درخت پیدا ہوئے ہیں جو تجکو باہم چسپیدہ ملے تھے بس جب تو اُس جوگی کو مار ڈالیگا تو وہ دونوں
بالکل اصلی شکل ہو جائینگے کہ ایک کا نام ماہ رخ پری ہے اور وہ معشوق ہے نقر جب جسر ماہ رخ پری عاشق ہوئی ہے یہی سلطان
غیاث الدین ہے اُن دونوں کو باہر نکال دینا الغرض نقابدار نامدار یہ حال زحمت اشتمال لوح میں دیکھ کر آگے بڑھے
ہیں تو دیکھتے کیا ہیں کہ وہ طوطی بھی بہ ہیئت اصلی شکل ہو کے اُنکے ساتھ ہولی نقابدار نے اُس سے استفسار حال کیا
اُسنے بیان کیا کہ اے نقابدار اسی محشر جادو نے مجھے اسی حالت پر کیا تھا جب وہ مرا تو اسکا سحر بھی برطرف ہوا مجھے صورت
اصلی عنایت ہوئی اب میں آپکے ساتھ جہاں جہاں جاؤ گے چلونگی نقابدار نے کہا کہ اب اُن دونوں عاشق و معشوق کو جا کے
بلا سے اسیری کی رہائی کرتے ہیں وہ بھی اُنکے ہمراہ ہولی یہاں تک قلعے کے داخل ہوئے دیکھا تو یہ معلوم ہوا کہ باہر سے
اس قلعے کی کیا ہیئت تھی جو یہ اندر ہے محشر جادو کے مرنے کے بعد بھی یہ کیفیت ہے کہ ثابت ہوتا ہے کہ ہزاروں ساحر بیٹھے ہوں
چلے آتے ہیں غرض نقابدار نے اُس تخت کو ڈھونڈھا اور قریب اُس تخت کے گئے وہاں جا کر جو دیکھا تو ایک چار جوگی
بیٹھے ہوئے ہیں لوہے کے بڑے بڑے دست اپنے ہاتھوں میں لیے تو جیسا لگے سکے جیسے زندہ ہیں مگر آنکھیں بند
کیے بیٹھے ہوئے چاروں کونوں پر تخت کے بیٹھے ہیں جب ہی نقابدار کو دیکھتے ہی سب کے سب نقابدار کی طرف دوڑے
نقابدار نے فوراً لوح کو نکال کر دیکھا لکھا تھا کہ اے نقابدار جب یہ جوگی تیرے پیچھے دست لیکر دوڑیں تو تو خوف نہ کر
اپنے تئیں کو بچا کے اور یہ اسماء اعظم پڑھ کے پھونک کے ایک جوگی پر جو مشرق رو ہو کر دم ابجد کا جب وہ مر جائیگا تو اثر ہو اُن تینوں
بھی باطل ہو جائیگا انکو بھی مار ڈالنا ویسا ہی کیا نقابدار نامدار نے کہ وہ اسماء پڑھ کر اُس جوگی کے جو مشرق رو تھا ایک
ضربت تیغ دونوں ہاتھوں میں مضبوط پکڑ کے ماری تو اُسکے دو حصے ہوئے اُسکا مارا جانا تھا کہ اُن تینوں جوگیوں کا بھی سحر باطل
ہو گیا بس لیکے تیغ اُن تینوں کو بھی واصل جہنم کیا جب وہ مر چکے تو نقابدار نامدار اس تخت کو ہٹا کر اُس نقب میں داخل ہوئے
جب اندر گئے تو کیا دیکھتے کہ ایک بہت بڑا تہ خانہ ہے کہ جسکا اور چھور نہیں معلوم ہوتا ہے جہاں تک نظر کام کرتی ہے تہ خانہ ہی تہ خانہ
معلوم ہوتا ہے اور ایک سنگ مرمر کی چوکی پر ایک گرنا بھی جا بڑے کرو تجر سے بیٹھا ہوا ہے آگے اُسکے کچھ اسباب

اور سامری بھی رہتے ہیں ایک بار اتم میں بھیجا پڑھ ۔ اسی نقابدار کا دیکھتا تھا کہ وہ اسکے سر میں نگاہوں بڑھا کے
اگر نشستیں نقابدار کی طرف بیٹھا اور کہنے لگا کہ ای فرزند اصل تو بیان کہاں آیا ہے تیری قضا تجھکو گھیر لائی ہے غرض تو بھی دیکھ
کیا سزا پاتا ہے نقابدار نے یہ سنکر جواب دیا کہ ارے کیا سحر ہے بدبخت تو ابھی تیرے ساتھیوں کو جو بنا ختم تحت محشر جادو سے مار کر آیا
ہوں اور سب سے پہلے کو بھی سینا ناس کر دیا محشر جادو کے تیغ سے اسکی روح کے واصل جہنم کر چکا تو ابھی کیا ہستی ہے جو
میرے مقابلے کو آتا ہے تو جانتا بھی ہے کہ میرے ہاتھ میں کو نسا تیغ ہے اور میں کون ہوں آگاہ ہو کہ یہ تیغ سلیمانی ہے ایک
وار میں تیرا کام بھی تمام ہے اور میں قاتل طلسم نقابدار نامدار ہوں بس یہ سنتا تھا کہ اس جوگی کے چھکے چھوٹ گئے اور سحر
سارا بھول گیا مگر چونکہ دم کی مہلت جاکر بھاگا تھا کہ نقابدار نامدار کی آن پہنچا بس نقابدار نامدار نے تیغ کھینچ کر ایک دیا
تو اس جوگی کے سر سے ناف تک برابر دو ٹکڑے کر دیا بس اسکا مارا جانا تھا کہ ایک غل و شور برپا ہوا اور آگ نکلنے لگی کہ وہ سارا
کارخانہ جلکر خاک سیاہ ہو گیا مگر نقابدار بفضلہ تعالیٰ آنچ بھی نہ آنے پائی جب وہ سب سامان جل چکا تو دو پنجرے خود بخود ٹوٹ گئے
اور وہ دونوں جانور ان خوش رنگ ان پنجروں سے نکلکر اپنی اصلی شکل ہوئے اور نقابدار کے پاؤں پر گر پڑے کہ اے
نقابدار نامدار افتخار بندہ عالم آپ کو آپکے مقاصد دلی میں فائز فرمائے کہ ہم نے آپ کے صدقے سے اس قید ستم سے نجات پائی
نقابدار نے پوچھا کہ تم اپنی کیفیت تو بیان کرو ان دونوں نے عرض کی کہ جب ہم دونوں گئے تھے تو ایک دیوان بجنسہ
ہوا تھا ظاہر میں سب لوگ یہ سمجھے کہ ہم دونوں جل گئے ہیں مگر اصل میں اس محشر جادو بدبخت نے ہمکو اس جگہ جانوروں
کی شکل کر کے اور ان پنجروں میں بند کر کے اس جوگی کی حفاظت میں دیدیا تھا اور یہاں جو پری ہے اسکو ایک طوطی کی
شکل بنا دیا تھا حق سبحانہ تعالیٰ آپ کو زندہ و سالم مقصد دلی پر فائز فرمائے کہ آپکی بدولت ہم نے بھی اس مصیبت سے نجات
پائی اور یہاں بھی پری اس ہیئت سے ہیئت اصلی بن گئی اب جو نظر اٹھا کر نقابدار نامدار دیکھتے ہیں زندہ تو کارخانہ جلکر
خاک ہوگیا ہے بلکہ ایک میدان پر فضا اور صحرائے دلکش نظر آتا ہے کھڑے ہوئے ہیں یہ سب کے سب بھی کھڑے ہوئے
تھے کہ باپ ماہ رخ پری کا اس پر نہایت خوش تھا اور نہایت ادب سے مجرا کی نقابدار نے نام پوچھا اسنے عرض کیا کہ
اے قاتل طلسم حق سبحانہ تعالیٰ بجاہ مروت و سطوت میں ترقی عنایت کرے نام میرا ارماس پریزاد ہے ماہ رخ کا باپ
ہوں نقابدار نے ارشاد کیا کہ اچھا کہو اپنی حقیقت بیان کرو اسنے عرض کی کہ خداوند نعمت یہ تابعدار بھی اس محشر جادو
بدبخت کے پھندے میں تھا جو وہ کہتا تھا اسپر عمل کرتا تھا اگر اسکے حکم کی تعمیل نہ کرتا تو معلوم نہیں میرا بھی کیا حال کرتا اور غرض
طلسم اسی کمبخت کے کہنے سے میں اسی دم زلف کے قتل پر بھی راضی ہو گیا تھا اور خدا جانے میرا بھی کیا حال کرتا الغرض خدا اسکے
محشر جادو کے ہاتھ سے یہ سارا جھگڑا ہوا آپ نے فرمایا اس ماہ رخ پری کی زبانی اور اس کنیز کی زبانی سنا ہوگا جو ہوا
اور اس کمبخت محشر جادو نے بعد اس واقعے کے مجکو اسیر طلسم کر دیا تھا اب جو وہ آپ کے ہاتھ سے مارا گیا تو ہم سب کو رہائی
ہوئی یہ سنکر نقابدار نے کہا کہ اچھا ہم نے تمہیں اپنی جانب سے اس سرزمین کا بادشاہ معین کیا اور بخیر و ارشادی ان دونوں
کی جلد کر دینا اب ہم آگے جاتے ہیں کہ ابھی بڑا مرحلہ طے کرنا ہے یہ کہکر انہوں نے لوح کو دیکھا لکھا ہوا تھا کہ ایک تھوڑی دور
کے بعد ایک گنبد تجھے معلوم ہوگا کہ اسی گنبد میں ملکہ آسمان پری اور ملکہ فرشتہ اور مرسلہ اور عبدالرحمن جنی قید
ہو گئے تو بے تامل چلا جانا اور جا کر قفل اسکا توڑ کر ان سب سے لیجانا کہ یہی طلسم خارستان سلیمانی ہے یہ حال دیکھکر
نقابدار آگے بڑھے موافق تحریر لوح کے وہ گنبد ملا نقابدار اس گنبد کے قفل کو توڑ کر اندر گئے دیکھا کہ مرسلہ و عبدالرحمن دیو
ملکہ فرشتہ اور ملکہ آسمان پری مقید قید شدہ میں ان سب کے ہاتھ پاؤں سے بیڑیاں ہتھکڑیاں کاٹکر الگ کر دیا کہ ملکہ آسمان پری
نے گلے سے لگایا ادھر مرسلہ اور عبدالرحمن نے آکر قدمبوسی کی ادھر ملکہ فرشتہ لپٹ گئی بعد ملکہ آسمان پری نے ارشاد کیا

ہرکاروں نے فرہاد شاہ کو خبر پہونچائی کہ ای شہریار کئی برس کے بعد شاہزادہ خوش اطوار واصل شہر ہوا چاہتا ہے کچھ دیر
شہر کے قریب نزدیک ہے یہ سنتے ہی فرہاد شاہ بخت چندی سے بیتاب ہوا اور جوش مسرت و سرور سے پھولا نہ سماتا تھا
اسپ تیز رفتار پر سوار ہوا اور خوشی کے مارے تنہا بے سوار و پیادہ دو گھڑ تھوڑا سا جاروس سوار ہی ہمراہ لیکر شہر سے باہر
چلا جب قریب اس مقام کے پہونچا کہ جہاں فرامرز خیمہ زن تھا اُدھر فرامرز نے سنا کہ باپ اس تخفہ کا آتا ہے سوار
ہو کر ہمراہ طہماس کے چلا تھوڑی سی راہ قطع کی تھی کہ فرہاد شاہ نے دیکھا کہ فرامرز ایک جوان خورشید طلعت و مہ صورت
کے ساتھ چلا آتا ہے قریب آتا تھا کہ فرہاد شاہ اپنے گھوڑے سے کود پڑا اور فرط محبت سے دوڑ کر بیٹے کو سینہ سے
چپٹا لیا اور سر و چشم کے بار بار بوسے لیتا تھا فرامرز بھی آداب تسلیمات بجا لاکر باپ کے قدم پر گرا قدم اپنے باپ کے
آنکھوں سے ملتا تھا اور کہتا تھا کہ او یہ فرزند گوار اس شہریار کا بھلا ہو کہ جس بہادر نے آپ کی زیارت سے مجھ سر فراز کر دیا
جناب عالی غلام کو ایک غول صحرائی پکڑ کے لیگیا تھا اور ایسی ایسی ایذا رسانی کرتا تھا کہ غلام کو اپنی زندگانی سے یاس تھی
خدا اس شہریار کا بھلا کرے کہ اس دشمن سخت کو مارا اور غلام کو اسکی قید سے چھڑوایا آپ بھی اس شہریار کے قدموں
کو بوسے دیں اور خلاصی حاصل کریں یہ سنتے فرہاد شاہ فوراً قریب طہماس کے آیا قدموں کو آنکھوں سے لگایا اور بلائیں لیں
گرد پھرا اور پھر رکاب داری کر کے طہماس کو مرکب پر سوار کیا اور آپ بھی سوار ہو کر شہر میں آیا اور ایک دو دری جو خاص
اپنے رہنے کی تھی اسمیں لا کے اتارا اور نہایت اس کوٹھی کو زینت تازہ سے آراستہ و پیراستہ کیا اور فرش و شیشہ آلات
سے زینت کمال دی غرض کہ طہماس نے آکے یہاں آرام سے بیٹھے فرہاد شاہ نے اُدھر آکے دعوت ضیافت کا
سامان کیا اور بڑی دھوم دھام سے مہمانداری میں مصروف ہوا ایک روز فرہاد شاہ نے آکے عرض کیا کہ او شہریار اب
غلام کو دولت اسلام سے مشرف کیجئے حضور کا احسان تا دم مرگ یاد رہیگا کہ غلام زادہ کو اس بلا سے بچایا اور جان بخشی
فرمائی یہ سنکے طہماس نے اسکو بھی کلمہ طیبہ پڑھایا یہ بھی صدق دل سے مسلمان ہوا اور تمام شہر اسلام آباد ہوا رات بھر
رقص دیکھا کیا جب پہر رات باقی رہی پھر تخت پر اسکے آرام کیا اور چونکہ مدت سے غم اٹھائے ہوئے تھے پہر دن چڑھے
تک سوتے رہے جب بیدار ہوئے ضروریات سے فراغت کی اب مسند پر تکیہ سے لگے بیٹھے ہیں اور منتظر ہیں
شاہزادہ نورالدہر کی خدمت ہو کر ارادہ جانے کا ظاہر کر چکا ایک چڑی ہرکارے کی گردن میں آ بیٹھ کے ہوا گاہ پر کھڑی
ہوئی اور بطرح دعا دینے لگی قطعہ الٰہی بخت تو بیدار بادا اختر دولت ہمیشہ یار بادا و گل اقبال تو دایم شگفتہ بچشم
دشمنانت خار بادا ایک شاہزادہ والا تبار فرامرز نامدار خبر ہو کہ بادشاہ مناق میں سکندر عادین عادان
بہ ارادہ جنگ ادھر کی طرف لشکر لیے ہوئے یلغار کیے ہوا آتا ہے بڑی حیرت ہے جو سنتی یہ خبر وحشت اثر زبان سے
ہرکاروں کی فرہاد شاہ و فرامرز نے سنی دونوں کے رنگ مثل زعفران کے زرد سے ہو گئے اور کہنے لگے کہ اب
کون ہے جو اس جادو سے مقابلہ کرے عادین عادان ایک ہی زبردستان روزگار سے ہے ہم تو کیا ہیں بڑے بڑے
پہلوان اسکے سامنے ایک مور ضعیف سے کم ہیں بس ایسے کا مقابلہ کرنا اپنا تم خون میں نہانا ہے کہ طہماس نے جو دیکھا
ان دونوں کو ایسا خوفناک و پریشان دیکھا کہا ہر چند میرا ارادہ پاس نورالدہر کے جانے کا تھا اب روز قریب آیا
نہیں ہو سکتا کہ اس لڑائی کو بے فتح کیے چلا جاؤں تم دونوں عبث پریشان ہوتے ہو خدا چاہتا ہے تو میں اس جنگ
کو بہت جلد فتح کرتا ہوں تم بھی اپنی فوج کو آراستہ کر دو میں بھی لونگا چنانچہ فرہاد شاہ نے حکم آراستہ ہونے فوج ظفر موج کا
دیا تمام لشکر سوار و پیادہ اپنے ہتھیار و آلات جنگ و جدل کی صفائی اور آراستگی میں مصروف ہوے اس طرف سے
نوبت بجا ہم کوس کے نقطے بجانے لگے سکندر عادین عادان نے اپنا لشکر کو اتارا اور پڑاؤ کیا اور آپ بھی اپنے خیمے میں

کافر نے پکارا کہ اے گبرو کیا کیا کہتا ہی قتل ہوگا بے سود ہے نہیں اور جو کہتے ہیں کرتے نہیں اور ہے میں نے تمام ادیان
باطل پرستوں کی پرستش سے خدائے یکتا کو جو وحدہٗ لاشریک ہے اور کسی کو نہیں جانتا ہوں اُسدم وہ کافر بہت خفا میں
آیا اور کہنے لگا کہ خیر معلوم ہوا جب تک جنگ میں جنگ معقول نہ دیکھا یگی تو کسی طرح سے نہ مانیگا خیر لاو کچھ حربہ رکھتا ہو طہماس
نے جواب دیا کہ او بدکردار ہم اہل اسلام ہیں جنگ میں سبقت نہیں کرتے جب حریف اپنا حربہ کر لیتا ہے اور خداوند عالم اسکے
حربے سے بچاتا ہے اُسوقت ہم اپنا حربہ کرتے ہیں یہ سُنکے سکندر عاد نے کہا کہ اے خبردار ہو یہ کہتا کہ خبردار نہیں کیا یہ
کہکر نیزہ سینہ بے کینہ طہماس پر تاک کے مارا شاہزادے نے نیزہ کو سنان نیزہ پر روکا اور آپس میں نیزہ بازی ہونے
لگی ایک ہی بار میں تین نیزے کی رد و بدل ہوئی تھی کہ طہماس نے نیزہ اُسکے ہاتھ سے ہوائی کر دیا اور یہ کافر نیزہ
بعہر آب رہ گیا خجالت میں غرق ہوا اور کہنے لگا کہ نیزہ بازی خلاف بازی تیغ بازی راستبازی یہ کہکر تلوار میان سے نکالی طہماس
پر پے در پے ضرب پر ضرب لگانے لگا اس اثنا میں ایک ضرب سپر پر طہماس کے ایسی پڑی کہ دو ٹکڑے ہو گئے طہماس
نے سپر گردن پشت کی طرف پھینکی طہماس تو بچ گیا مگر تلوار گردن پر لگتے ہی اس زور سے پڑی کہ گردن اُسکی قلم ہوئی طہماس
نیزے کا سہارا کر کے چلا اُسوقت گردن بچی تھی لگتے گے طہماس کا پاؤں گھوڑے کے نیچے دب کر اکڑ گیا سکندر عاد
بن عادان نے اپنے مرکب سے اُتر کر طہماس کی مشکیں باندھ کر اپنے عیاروں کے حوالے کیا وہ عیار طہماس کو اپنے
لشکر میں لیگئے یہاں سکندر عاد بن عادان مبارز طلب ہوا فرامرز عادل زرودی اپنے گھوڑے کو جولانی کرکے
میدان میں آیا اور مقابلہ کیا نیزہ بازی ہونے لگی دونوں کے نیزوں کی ڈانڈیں ٹوٹ گئیں نیزے ہاتھ سے پھینک دیے اور
تلوار پکڑ کر مقابلہ کیا فرامرز نے تلوار ماری سکندر عاد بن عادان کے جب قریب ہوئے تلوار بچا کھینچ لی اور سے کے ملا
فرامرز کے ہاتھ سے چھین لی اور کمر زنجیر میں ہاتھ ڈالکر اُٹھا لیا اور مشکیں باندھ کے عیار کے حوالے کیا پھر مبارز طلب کیا فرہاد
زنیل زرودی نے مقابلہ کیا وہ بھی بعد کشش بسیار کے ہاتھ سے سکندر عاد بن عادان بدکردار کے زخمی ہوا اب پانچ گھڑی
کو دن باقی ہے اور مقابلہ سکندر عاد کے نہیں آتا یہ نعرہ سن کے دیر تک رہا ہو مگر کوئی مقابلے کو نہیں آتا سکندر عاد بن عادان
نے ارادہ کیا کہ لشکر فرہاد پر جا پڑے اور تمام لشکر کو درہم برہم کر دے ناگاہ ایک گرد سامنے سے اُٹھی تیر و تبر و خنجر
جب اس گرد کا چاک ہوا طرماسپ آئے پیر جوان تو حال قریب کا دریافت کرکے آکر مقابلہ کیا سکندر عاد بن عادان نے چاہا کہ
تلوار طرماسپ کو مارے اس اثنا میں یہ بہادر ہوشیار ہو گیا تھا تلوار کو اُسکی رد کیا اور ایک تلوار ایسی سکندر عاد بن
عادان کے ماری کہ دو ٹکڑے ہو کے زمین پر گرا عادان نے سامنا کیا وہ بھی ہاتھ سے طرماسپ کے واصل جہنم ہوا دیکھ کر
فوج نے اُسکی طرماسپ پر حملہ کیا اب تلوار چلنے لگی کشتوں کے پشتے اور مردوں سے پیلوں کی لاشوں سے انبار میدان کارزار میں لگائی
گئے نالے خون کے بہنے لگے جس سوار کے سر پر بہادر کا وار لگا مع راکب و مرکب کے صاف دو
ٹکڑے کیے اور جس پیدل کے پڑ کر ہاتھ مارا جنبر دو ٹکڑے ہو کر زمین پر گرا شور و داد و گیر برپا ہوا یہ حال دیکھ کر لشکر
سکندر عاد بن عادان کے قدم اُٹھ گئے اور لشکر میں بھگدڑ پڑ گئی سب اُلٹے پاؤں بھاگ گئے اب میدان جنگ میں سوائے
لاشوں کے ڈھیر کے اور کچھ نظر نہیں آتا ہے مال اسباب بہت سی غنیمت ہاتھ آئی طرماسپ مع فتح و فیروزی کے ہمراہ فرہاد
شاہ زنیل زرودی و فرامرز شاہ زنیل زرودی ساتھ لیکے مکان پر آئے تمام باجے خوشی کے بجتے ہوئے اور طرماسپ
پر سے زر و جواہر نثار ہوتے لاکے بارگاہ میں زنگی سلطانی پر بٹھایا تاج رنگ ہونے لگا دور عیش و نشاط و ساغر
لا بٹھایا کیا طرماسپ کے سامنے جواں جواہر نگار رکھا گیا ہو اور رقاصان گلرویان نے جلسا سامنے موجود کیا طرماسپ کا
سارا زرہ سرداران فرہاد شاہ نشیب اپنی جگہ پر متمکن ہیں ذکر جنگ جدال کا بیان ہوتا ہے کہ ایک عالم طرماسپ کی جرات بہادری

کی مدح و ثنا کیا ہی طرماسپ بھی بہت خوش ہی فرہاد شاہ نیل رودی و فرامرز نیل رودی بھی سامنے کرسیون
بیٹھے ہیں اور سامان دعوت و ضیافت کا تیار ہو رہا ہی اسوقت طرماسپ نے فرہاد شاہ نیل رودی اور فرامرز
نیل رودی سے کہا کہ میں جو دین رکھتا ہون مین چاہتا ہون کہ تم دونون بھی قبول و اختیار کرو اگر سبب عذر سے سرتابی
یا انکار کرو گے تو میں دونون کو ابھی قتل کرونگا اور تمام شہر کو تمہارے تاراج و برباد کر دونگا بلکہ ایک آدمی زندہ و
وسلامت نہ چھوڑونگا دونون نے عرض کی اے شاہزادہ عالی مقدار ہمکو کیا عذر ہی جس طرح حضور ارشاد کریگے دین کا
آئینا اسوقت ان دونون کو طریقہ آفتاب پرستی تعلیم کیا اور ان دونون نے دین آفتاب پرستی قبول کیا بعد ازان حکم
کیا کہ طہماس کو بلاؤ چونکہ طہماس زخمی تھا جسوقت آیا بطریق اسلام سلام کیا طرماسپ جو دیکھا نہایت آزردہ دل ہو
اور کہا کہ او حرامزادہ کیا بیکار کلام ہین اب تُو نے عشق مین پیرو حمزہ کے دین و مذہب و ملت اپنا سب
برباد و ضایع کر دیا اور نام شجاعت کا ڈبو دیا اب آپ کے حق مین بہتری معلوم ہوتا ہی کہ دین آفتاب پرستی
قبول فرمایئے مین آپ کو خدمت زمرۂ آفتاب پرستان سے عہدہ سپہ سالاری دلوا دونگا کہ جسمین دونون جہان کا فائدہ
متصور ہی اور بہت زر و جواہر کے پاس بھیجونگا مجھسے زیادہ وہ آپ کی عزت و حرمت کریگا طہماس نے کہا کہ او احمق یہ تو
کیا بکتا ہی ایسا برا مجھی بیہودہ بیہودی جلوائی کرتا ہی مین غلامی گل پرستان سریع الزمان جہان وہ مہان حمزہ صاحبقران
نورالدہر عالیشان کی چھوڑ کر ایک [illegible] فروش بچہ بازاری کی اطاعت اختیار کرون یہ ہرگز مجھسے نہوگا اگر تو بہتر
چاہے ہی تو دین اسلام قبول کر اور میرے ساتھ نورالدہر کی خدمت مین چلا چل وہ تجکو بہت آبرو سے رکھیگا اور نعمت
دین و دنیا کی تجھے حاصل ہوگی یہ کلمات طہماس کے سنکر طرماسپ نہایت درہم برہم ہو کر کہنے لگا کہ اب معلوم ہوا کہ تو
راست پر نہ آئیگا اب مجکو تیرے واسطے ایک سخت کرنا پڑا کس واسطے تو ملک [illegible] کو تاجر زیادہ کہتا ہی اور نورالدہر
کو بھی تو خدمت مین ہو اسکی تعریف و توصیف اسقدر زیادہ اور فضول میرے سامنے کرتا ہی مین تجکو قتل کرونگا جبکہ طہماس
نے یہ کلام طرماسپ کا سنا اسوقت نہایت غیظ و طیش مین کہا کہ اے طرماسپ جلد مار ڈالنا تو اسوقت مین کری [illegible]
بہادری اور دلاوری کا کام نہین کیونکہ اول تو مین زخمی ہون اور شدت درد دست نہایت بیتاب ہو رہا ہون دوسرے
یہ کہ از بس بوجہ جانے خون سے ضعف اور کم طاقتی مجھ مین اسقدر ہی کہ اگر ایک پیر زال یا کوئی بچہ دس سال بھی اگر مجھے
قتل کرنے کو مستعد آمادہ ہو تو چشم زدن مین بے جد و جہد کی سلاح اور زور و قوت کے اگر اشارہ ایک انگشت کا بھی
کرے تو مثل تیر کے میرے جسم سے پار نکل جائیگی اور مین مر جاؤنگا ہان اگر مین صحیح و سالم اور تندرست ہوتا اور وقت
حالت صحت نفس کی کچھ بھی میرے جسم مین ہوتی تو البتہ تجکو میرے قتل کرنے کا اور اس طرح سے روبرو سخت کلامی کرنیکا
لطف مین تجکو دکھلاتا مگر بالفعل تو مجبور ہون یہ کلام اسکا طرماسپ نے سنکے طہماس زخمی شدہ لیجانے والا [illegible]
سے کہا کچھ کیا مضایقہ ہی جبکہ تجکو اندمال زخمون سے صحت کلی حاصل ہوا اور طاقت بدستور تیرے جسم مین آ جاے
تو اسوقت مین تجکو سزا اس کلام زشت اور سخت دست کی قرار واقعی دونگا اور ایک ضرب شمشیر سے تجکو جہنم واصل
کرونگا اور تیری حالت و قوت اور شجاعت و لاف زنی دیکھونگا یہ کہکے طہماس کو زندان خانے مین بھیج دیا
اور بعد اسکے تمام شہر جبل رود کے باشندون کو آفتاب پرست کرکے وہان سے روم کا قصد کیا

اب دیکھیے داستان عشرت بیان لشکر فیروزی اثر موج در موج سلطان صاحبقران
شہر سیقولہ کے امیر و نقاد نورالدہر و ایرج و داراب لشکر کشا کا طلسم آذر سلیمانی مین اسیر ہو جانا
اور نقابدار یاقوت پوش کا آنا اور طلسم کو توڑنا اور ان سب کو قید سے چھڑانا

کہ امیر حمزہ صاحبقران دوران اپنی بارگاہ عرش اشتباہ میں بیٹھے مصروف جشن و طرب تھے کہ ناگاہ ایک ہرکارے نے
آکر پائے تخت سلطانی کو بوسہ دے کر بعد دعا و ثنائے شاہنشاہی کے عرض کی کہ سلطان عالم کی عمر دراز لشکر حریف
میں طبل جنگ بجا ہے کہ فوج حریف بعزم رزم و جنگ میدان ستیز میں آئیگی یہ خبر حمزہ صاحبقران نے سماعت فرمائی
جملہ سرداران لشکر اسلام سے کہا کہ ہمارے لشکر میں بھی بفضل ایزدی اور تائید ربانی طبل جنگ بجے چنانچہ حسب الحکم
صاحبقران دوران لشکر اسلام میں بھی طبل جنگ بیدرنگ بجا القصہ رات کو تو سب مستعد جنگ ہوکر
سو رہے وقت علی الصباح جب خواب سے بیدار ہوے تو دیکھا کہ تمام سرداران یعنی حمزہ صاحبقران اور
لقا اور نورالدہر و ایرج و داراب کشورکشا سب کے سب غل و زنجیر میں مقید گرفتار ہیں اور ایک
زندان خانے میں اسیر ہیں یہ حال دیکھکر امیر باتوقیر نے پوچھا کہ اے ایرج تم بیان کرو کیونکر قید ہوے ایرج نے
جواب دیا کہ یہ کیا آپ مجھے پوچھتے ہیں آپ ہی نے تو مجھے پکڑوا بلوایا ہے یہ سنکے امیر باتوقیر نے فرمایا کہ بڑے تعجب
کا مقام ہے کہ میں تو خود قید بغل و زنجیر ہوں تمکو میں نے کس طرح قید کروایا تو مفت بہتان کہتا ہے ایرج نے نورالدہر
سے استفسار کیا کہ کیوں صاحب آپ کس طرح سے اسیر ہوے نورالدہر نے لقا سے پوچھا داراب نے لقا
سے کیفیت پوچھی لقا نے کہا کہ سب یہ میری قدرت ہے کہ تم سب کو گرفتار کروا کے مبتلائے صد گونہ آفات کیا ہے
مگر تقدیر بخت کی ہے کہ خود بھی قید میں گرفتار ہوں یہ بات سنکے امیر باتوقیر نہایت غیظ و غضب میں آئے اور بحالت غیظ
غضب میں کہا کہ او کیدی مردک کیا بکتا ہے اور جھک مارتا ہے ایسی باتیں یہی ہو رہی تھیں کہ دروازہ زندان خانہ
کا کھلا اور اسباب عیش و نشاط لا کر لوگوں کے سامنے چنا اور کہا کہ آپ سب صاحب اپنے دل میں کسی طرح کا
فکر و اندیشہ نہ کریں آپ سب صاحبوں کو کسی نے از راہ عداوت کے نہیں بلوایا ہے یہ کہکے صاحبقران کو مع
ایرج و نورالدہر و داراب و لقا وغیرہ کے حمام کروایا اور خلعت فاخرہ پہنایا بعد اسکے بارگاہ شاہی میں لائے
انہوں نے بارگاہ میں کئی بادشاہوں کو تخت پر بیٹھے دیکھا ہر ایک نے موافق اپنے دین و مذہب کے سلام کیا
اور لقا بولا کہ سلام میرا ان صاحبوں کو ہو کہ جو مجھے خدائے برحق جانتے ہوں یہ بات سنکے کسی نے اسکے
سلام کا جواب نہ دیا مگر تینوں بادشاہ باادب تعظیم کے واسطے اپنی اپنی جگہ پر سے اٹھ کھڑے ہوے اور اپنے برابر
ان سب کو بٹھلایا اور عطر و پان پاندان چنگیر و گلدستے شراب و کباب اور جو جو سامان تکلفات کے تھے مہیا کیے اور
سامان رقص و سرود کا کرکے مصروف تماشائے رقص و سرود ہوے بعد اسکے ایرج نے پوچھا کہ تم نے ہمیں یہاں
کیوں بلوایا ہے اور یہ شہر کونسا ہے اور اسکا نام کیا ہے انہوں نے کہا کہ اس شہر کا نام اس شہر کا سیقولہ ہے اور نام
ہم لوگوں کا سیقول شاہ و عقول شاہ و مقبول شاہ ہے اور ہم سب لوگ ماہ پرست ہیں اور یہاں ایک
بہادر بڑا دلاور ہے کہ نام اسکا تورج ماہ پرست ہے وہ دعویٰ صاحبقرانی رکھتا ہے اسنے اپنے عیاروں کو بھیجکر
آپ سب کو بلوایا ہے کہ قریب ہمارے شہر کے ایک باغ ہے اور اس باغ میں ایک درخت چنار کا لگا ہوا ہے اسکے
تنہ میں ایک خط سفید کھنچا ہے اور ایک دیو اک سمے دیدبان رہتا ہے اسکے پاس ایک نازنین سرجبین بے
مثال سراپا حسن و جمال پری بدن و ملک کا سن و سال کہ جسکی تعریف میں زبان سخنوران جہان کی لال ہے قطعہ زین
سر پایہ عابد فریبے · طاؤس زیبے · کہ بعد [illegible] صورت [illegible] وجود پارسایان را
شکیبے · اسکے ہاتھ میں جام شراب پیا کرتا ہے اور ایک دیوار آہنی بہت بلند اس سرے سے اس
سرے تک باغ کے کھنچی ہے اس طرف دیوار کے آتش سوزاں شعلہ سر بفلک رساں روشن ہے اور چاروں طرف

ہیں اس باغ کے گملے رنگارنگ اس کثرت سے بھرے ہوئے ہیں کہ وہ تختۂ لالہ زار رشک گلزار ارم معلوم
ہوتا ہے اور نام اسکا طلسم آذر سلیمانی ہے اور بعضے لوگ کہتے ہیں کہ جو صاحبقران وقت ہوگا وہی اس طلسم کو فتح
کریگا یہ مقرر ہے کہ خط سفید جو اس درخت چنار میں ہے اسپر تلوار مارے اگر چنار قائم ہوا تو طلسم فتح ہے اور جو قلم ہوا تو
ایک دیو اسمین سے نکلکر اسکو پکڑکے دیوار آہنی پر بٹھلا دیتا ہے اگر آپ کو دعوی صاحبقرانی ہے تو آپ جاکر اس
درخت پر تیغ آزمائی کیجیے یہ بات سن کے امیر نے فرمایا کہ مجھے اس باغ میں لیچلو دیکھوں تو کیا ہوتا ہے مقبل
شاہ اسی وقت سوار ہوکے اپنے ساتھ ان سب کو اس باغ میں لایا امیر نے دیکھا کہ باغ بہت تکلف کا ہے
گملے رنگارنگ بوقلموں کھلے ہیں نہریں سنگ مرمر کی بہت صاف و شفاف اور پھر چار طرف نہروں کے فوارے
مثل ابر بہاری رواں طائران نغمہ سنج رنگارنگ اشجار پر زمزمہ سنج ہیں میوہ سبز ڈالیوں میں لگا ہے اور سبزہ مخملیں
زمین میں پڑا ہے ٹٹیاں مہندی کی روشوں پر سنگت مینا سے سبز دکھلا رہی ہیں کہیں گل مہندی اور لالہ پھولا ہے
قدرت کا نمونہ عیاں ہے گل خوشبو سے بھینی بھینی بو باس آتی تھی میوہ دار درخت ایک تخت بار کے بار سے سرنگوں
اور درخت سر کشیدہ پھل لطیف اور خوشگوار پھول نازک و عطر دار اور ایک طرف انگور کے خوشے مثل دل آبدار
لٹکے ہوئے ہیں انمیں نہ لعبت کی تھیلیاں چڑھی ہوئی اور ایک طرف درخت گلنار منبر و معطر بیلا چنبیلی موتیا
موگرا مدن بان جوہی کیتکی کیوڑا نسرین و نسترن کی نرالی آن بان اور ایک طرف لالہ نوبت نمو ان سے باد دل داغدار
کھلا ہے اور کہیں سرو و شمشاد لب جو فاختہ و قمری کی اسپر کو کو اور شور حق سرہ اور فاختہ سے گل پر بلبل شور مچا رہی
ہے اور کہیں مور ناچ رہے ہیں اور ایک سمت سیب و بہی و ناشپاتی سے عجب کیفیت نظر آتی تھی القصہ خراماں خراماں
سیر کرتے جب درخت چنار کے پاس آئے دیکھا کہ درحقیقت ایک خط سفید مانند برق کے چمک رہا ہے مقبل
نے پکار کے کہا کہ لیجا التماس میں نے اس درخت کو اپنی قدرت کاملہ سے پیدا کیا ہے اور پہلے نمودار ہیں اسپر بارہا
امیر نے فرمایا کہ او ملعون مزخرفات کیا واہیات مزخرفات بکتا ہے اگر مجھکو تلوار لگانا ہے تو کون مانع ہوتا ہے یہ کہکے لقا
نے تلوار کمر سے کھینچکر کہا کہ دیکھو کس بہادری و مردانگی سے ایک ہی ضرب میں اس درخت کو جو کہ قدرت کاملہ سے
اپنی میں نے پیدا کیا ہے دو پرکالے کرکے تمہارا زمین پہ دیتا ہوں اور طلسم کو شکست کیے دیتا ہوں بس اتنا کہہ کے
ایک ضرب تیغ جوہر تیغ اپنے ہاتھ سے درخت چنار پر ماری اس خط سے اسکی تلوار اسطرح اچٹ گئی جسطرح سے گھڑیال
پر سے موگری اچٹ جاتی ہے تلوار علیحدہ جا پڑی اسیوقت ایک دیو پیدا ہوا اور لقا کو اٹھا لیجا کے دیوار آہنی پر بٹھا دیا
بعد اسکے ایرج حملہ در ہوا مگر اس درخت کو مطلق جنبش نہوئی اور تلوار اس خط سے اچھل گئی اور وار خالی گیا پس ایک
دیو پھر نکلا اور ایرج کو بھی گرفتار کرکے دیوار پر قریب لقا کے بٹھا دیا تب داراب کشور کشا نے بکمال جرأت
آمادہ ہوکے قبضۂ شمشیر کو ہاتھ میں لیا اور کہا کہ دیکھو میں خط سفید پر اس درخت کے نشانہ کرتا ہوں اور کس صفائی
سے دو ٹکڑے کرکے اس طلسم کو فتح کرتا ہوں بس یہ کہکے ایک ضرب اس خط سفید پر اس زور سے لگائی
کہ اگر کوہ روئین بھی ہوتا تو اسکو بھی وہ تلوار دو ٹکڑے کرکے اس پار نکل جاتی مگر اس خط سے نشانہ اسکا بھی خطا
کر گیا اور فی الفور وہی دیو پھر نکلا اور اسکو بھی اسیر کرکے لے گیا اور اسی دیوار آہنی پر برابر لقا کے بٹھا دیا
جبکہ داراب کشور کشا بھی اسیر ہوگیا تو نور الدہر نے یہ خیال کیا کہ تین شخصوں نے تیغ آزمائی کی مگر
کوئی کامیاب نہوا چونکہ یہ بھی فن سپہ گری و تیغ بازی میں نہایت تیز اور مشاق تھا جھٹ پٹ تلوار کو لیکر سمت اس
درخت کے دوڑا ہوا اور خوب سنبھلکر اس خط سفید پر ایک وار کیا قضا سے کار اسکی بھی تلوار خط پہ نہ لگی

بس دم میں وہ دیو آیا اُسکو بھی لیجا کے اُن سب کے برابر بٹھلا دیا اور غائب ہوگیا تب تو امیر کو نہایت تعجب ہوا اور
سوچے کہ چار شخصوں سے کہ وار ہوئے مگر سب کے خالی گئے نشان پر ضرب کسی کی نہ پڑی اور نہ یہ معلوم ہوا
کہ یہ دیو کہاں سے آتا ہو اور گرفتار کرکے ان سب کو لیجاتا ہو کہ کسی کا منہ نہیں پڑتا ہی جو اُسکا مقابلہ کرے اور اُسکے
ہاتھ سے بچا سے غرض کہ امیر یاقوت قبر بھی شمشیر عریان بکف اُس درخت کی جانب چلے اور جبکہ اُس درخت کے
پاس پہونچے اُس خط کو دیکھکر ایک تلوار اُنہونے بھی حتی الوسع نشان دیکھکر لگائی مگر ضرب اُنکی بھی خط پر نہ پڑی
اور بدستور سابق اُس دیو نے آکر اُنکو پکڑ لیجا کے اُسی آہنی دیوار پر سب کے برابر بٹھلا دیا اور کہا کہ بعد چالیس دن
کے اُسی آتش سوزان میں تم سب جلا دیے جاؤگے یہ حال زبانی دیو کے سنکے سب کے سب بخوف جان ہراساں
و ہراساں ہوکے رونے لگے اور دست بدعا ہوکے امیر نہایت عجز و انکسار بارگاہ جناب باری میں کرکے ملتجی
ہوئے کہ یارب تو کریم و رحیم ہو اور میں اس وقت ناچار و مجبور ہوں بجز تیرے اور کسی کا آسرا نہیں ہے۔ شعر
بہ عاجزی ماندہ دانم ترا ۔ دریں عاجزی چون نخوانم ترا ۔ بس یہ دعا کرتے تھے تین شبانہ روز اسی طرح
بجز ورد لب اُسی دیوار پر گذرے تھے کہ دن کی دھوپ اور رات کی اوس اُن پر پڑتی تھی اور ایک وقت کا نا
کھانے کو وہی دیو سب صورت دوپہر کے وقت دے جاتا تھا روز بعد لقا مے نابکار شیطان لعنت نے کہا کہ
تم سب لوگ اب بھی اگر بصدق دل و پاک طینت مجھکو سجدہ کرو تو میں تم سبکو ابھی نجات دوں امیر نے نہایت غیظ
و غضب میں آکر کہا کہ او مردود گمراہ نابکار تجھ پر خدا کی مار یہ کیا کلمات کفر آمیز بکتا ہے او اسے او خوک بیکار فرس
بادیہ ضلالت تیری کیا اصل و حقیقت ہو جو میں تجکو سجدہ کروں تیری تو وہی کیفیت ہو کہ جو مثل کہتے ہیں مثل
پیر خود درماندہ شفاعت کسکی کرے یعنے جبکہ تو خود بحال خستہ خراب بر سفید دیوان بیٹھا ہوا ہی تو تو پہلے اپنے
تئیں سے نجات دے پھر ہم سب کو سجدہ کراکے نجات دلوا تا لقا یہ گفتگو سنکے پیچ و تاب کہا کے خاموش
ہو رہا الغرض امیر یاقوت قبر پھر بجناب باری مستدعی ہوئے کہ اے خالق حقیقی و اے مالک تحقیقی واسطہ اپنے بندگان
خاص کا اس عذاب الیم سے خلاصی کر دے ہنوز امیر یاقوت قبر دست بدعا تھے کہ سلطان ماران تاج الماس زیب سر کیے
سکے ہوئے علم گرز باد پیلان کو بیکر سحاب پر آراستہ کیے ہوئے قطرہ زنان سامنے سے نمایاں ہوا اور قریب
ساٹھ ہزار پیر زادوں کے پرے جمائے ہوئے اپنے ہمراہ لیے تخت پر بیٹھا ہوا اور گرد اُسکے ہزاروں لاکھوں
دیو ہمراہ اور چالیس ہزار سوار یاقوت پوش علاوہ اسکے بہت سامان شاہی ہمراہ تھا اور لقا بھی جابر
یاقوت پوش شتر پرند پر سوار آتا نظر آیا جب سب لشکر قریب اُس باغ کے جہان وہ درخت چنار سفید خط کا
لگا تھا پہونچے اُسوقت سب نے مودب باداب شاہنشاہی جھک کر امیر یاقوت قبر کو سلام کیا اور کہا کہ حضور گھبرائیں نہیں
انشاءاللہ تعالے میں اسی طلسم کو ایک دم میں فتح کرتا ہوں اور تم سب کو یہ جہان مقید ہو رہا کراے دیتا ہوں
امیر نے جو اُس نقابدار کو دیکھا تو خون عزیزی نے رگون میں جوش مارا اور ایک محبت سی اُسکی دل میں پیدا
ہوگئی اور سب نے پکار کر کہا کہ ای نقابدار خدا تجھے فتح یاب کرے غرض نقابدار نے ایک لوح اپنی بغل سے
نکالی اُسوقت امیر کے دل کو یقین کامل ہوا کہ لا شک وہ ارب یہ طلسم کو فتح کر لیگا پھر نقابدار نے اُس لوح
کو دیکھکر تلوار اپنی بغل سے نکالکر ایک اسم اُس لوح سے پڑھ کر تلوار پر دم کیا اور اُس درخت کے پاس جاکے
بسم اللہ تمام نشان خط سفید کا تاک کر بھر پور ایک وار تلوار کا کیا کہ وہ درخت خط سے دو ٹکڑے ہوکر گرا اور وہ
دیو نہایت مضطر اور پریشان گھبرایا ہوا اور چلاتا ہوا کہا کہ ہائے اب تیرہ روز گار اب میرے ہاتھ سے بچکر

کمان جا نکلیگا لنگر وارتشناد لقابدار پر ماری لقابدار نے غیر بیاس دیو کا خالی دیا اور وارتشناد زمین پر گری یہ دیو
گرز بھی گھیر اگر جادوں شانے چت گرا اُس وقت لقابدار حبشی و چالاک تمام دو لنگر اُس دیو سے پٹ گیا باہم زور کشی
ہونے لگا دو گھڑی تک خوب زور و کشمکش کا رہا آخر بعد دو گھڑی کے لقابدار نے لنگر اسکا زور کر کے اُٹھا لیا اور بلا کا
خوب سا چرخ دے کر دے مارا وہ دیو ہر چند چاہتا تھا کہ کوئی موقع ایسا ہاتھ آوے کہ بھاگ جاؤں مگر لقابدار
سرخ پوش نے خنجر آبدار میان سے نکالکر اُسکی چھاتی پر چڑھ کے بیٹھ گیا اور سینہ اُس دیو سیاہ دل کا چاک
کیا تو ایک مرغ سیاہ اندرون سینہ سے اُس ناپاک کے نکلا اُسوقت ایک شور یوم النشور برپا ہوا اور چاروں طرف
تاریکی چھا گئی اور ایک آواز مہیب گوش زد ہوئی کہ کشتی مرا نام من طلاق جادو بود بعد لحظہ وہ تاریکی رفع ہوا اس
دیو کے پاس تھی فوراً کہنے لگی کہ ہاش او کشندہ طلاق اب تو میرے ہاتھ سے کہاں بچکر جا سکتا ہے بڑا غضب تونے
کیا کہ میرے معشوق کو قتل کیا یہ کہکے پھر اُسنے ہاتھ دہر سولہ کے اُسپر ایک اسم جو دم کر کے لقابدار پر پھینکا اور
فوراً زمین پر لوٹ پوٹ کے ایک صورت اژدہے کی بنکے لقابدار کی طرف دوڑی لقابدار نے اُس طرح کو دیکھکر جلد
اُسکے عکس اِس طرح کا اُسکے منہ کے مقابل ہو گیا تو صورت اُسکی تبدیل ہو گئی اور ایک زن پیرہ ساحرہ کریہ منظر
زشت رو سیہ فام بد اسکل درخت ناز با گھبرا کے چند قدم اُسکی طرف دوڑی لقابدار نے پکار کے کہا کہ او
ملعون ناپاک ذرا اپنی شکل بد کو دیکھ تو سہی کہ تیری صورت کیا ہے اور کس طرح تو انسان و خدا ان چلی آتی ہے اُسنے جو
اپنی صورت کو دیکھا تو نہایت نادم اور شرمندہ ہوئی اور ایک اسم دوسرا جو کا پڑھ کے اپنے اوپر دم کیا اور کبوتر
کی صورت بنکے پرواز کر گئی لقابدار نے ایک تیر اپنی کمان میں پیوست کیا اور زور سے زہ کو کھینچ کے پرتاب کیا وہ تیر
اُسکے سینہ پر پڑا کہ پشت کو توڑ کر اُس پار نکل گیا وہ کبوتر بلی سا مرغ نیم بسمل ہو کر زمین پر گری اور ایک غبار وحشت
چاروں طرف سے بلند ہوا کہ لینا لینا جانے نہ دینا خبردار اور تاریکی سی چھا گئی بعد دو گھڑی کے وہ تاریکی جب رفع ہوئی
اور روشنی نمایاں ہوئی تو ایک آواز آئی کہ کشتی مرا نام من پردین جادو بود لقابدار یہ سب تماشا دیوار الٰہی
دیکھ رہا تھا بیساختہ آنحضرت جل شانہ طلسم کی جانب متوجہ ہو کے کہنے لگا کہ اے خداوند میں دیکھا کہ میں نے
اپنی قدرت کاملہ سے ایسے ایسے بندے پر زور دلاور با زور دشمن اسفندیار توان روئے زمین پر خلق کیے ہیں
اور اس بندے نے پہلے اپنے دل میں بعد ہزار عجز و انکسار کے یہ دعا کی تھی اور جب دریائے رحمت کا میری روشنی میں
آیا تب اُسنے دیو اور ساحرہ کو مارا اور درخت کو سفید خطے سے دو ٹکڑے کیا ہے یہ کہکر لقا کی لقابدار شکر نہایت غضبناک
ہوا اور لقا کو للکار کر بآواز بلند کہا کہ او نامعقول دل آزار بے نابکار یہ کیسا واہیات خرافات بکتا ہے چپک رہ تا ہو
بس لقا سکتے کے عالم میں محو حیرت ہو کر چپ ہو رہا لیکن لقابدار نے جو ہر طرح کو ملاحظہ کیا تو اُسمیں بیدم تھا کہ
اس درخت کو جڑ سے اکھاڑ لگا تو نیچے اُس درخت کی جڑ کے ایک چٹان سنگ مرمر کی زیب دہ گرہ کے بھی پڑی
نہایت صاف و شفاف رکھی تھی اُسکو اُٹھاتا تو اُسکے نیچے ایک نقب ہے اُسکے اندر تو بجز ظلمت و خطرہ چلا جاتا
تو لوح دوم سا کہ جب تو اُسمیں جاویگا تو داہنی اور بائیں طرف دو راستہ بنکر ملینگے تو داہنی طرف کے راستہ میں
قدم زن ہوتا چلا تو وہاں آگے دو ایک قدم جاویگا اُس وقت ایک اژدہا سے غزاں ملیگا اور
منہ سے شعلے آگ کے سر فلک رسان نکلتے ہونگے تو بے خوف و خطر اُسکے منہ میں کود پڑنا پھر آگے
جو لوح میں لکھا ہو مطابق اُسکے عمل کرنا بس لقابدار نے جو اُس درخت کو جڑ سے اکھاڑا تو ایک چٹان سفید
سنگ مرمر کی جو وہاں رکھی تھی اُٹھائی تو وہاں وہ اژدہا سے آتش فشاں وہ لقابدار اُسکے منہ میں کود پڑا

ادا نہ سبب پیدا ہوئی اور بہت زمین تنگی بجلی چلی اور مثل ابر باران نیساں سے آگ برسنے لگی لقا نے کہا کہ یہ بیرا لاجوردا
تھا جو لقا بدار کے زنگی کیا امیر نے اُٹھا ہاتھ لقا کے منہ پر ایسا زور سے مارا کہ ہونٹ اُسکا پھٹ گیا اور کہا کہ او ملعون خبردار
اب کبھی ایسے کلمات کفر و کافری کے زبان پر نہ لانا لقا نے ڈر کے کہا کہ میں نے بڑی تقصیر کی اب مجھ سے کبھی ایسی
تقصیر نہ ہوگی اور بخار وش ہو رہا اور دیو و دیو اُنا ہی جیسے امیر و لقا بیٹھے تھے اور شعلہ ہائے آتش اور باغ سبزہ زار
وغیرہ مفقود ہوگئے تیسرے دن ایک گنبد سبز دکھائی دیا اور لقا بدار نے آکر دروازہ گنبد کا کھولا اور مال و خزانہ
زر و جواہر بے شمار اسمیں بھرا تھا اور ایک تختہ زرنگاری ایک طرف رکھا تھا وہ سب مال و اسباب وغیرہ ازدر لقا نے
تو ہمراہ لیکے اس طلسم سے باہر نکلا اور صاحبقران کو اپنے ساتھ لیکر داخل بارگاہ ہوا اور بہت عزت سے بٹھا کے
لوازم پان وغیرہ چکنی کیے اور عطریات نفیس نفیس اور رنگ خوشبودار تباسے امیر باتوقیر پر ملے با ادب سامنے بیٹھا
اور حکم تیاری دعوت اور سامان رقص و سرود کا اپنے سرداروں سے کیا بعد اسکے نورالدہر و ایرج اور داراب
و اقلاطب گیا وہ سب آکے حاضر ہوئے پہلے نورالدہر نے سلام برسم اسلام کیا لقا بدار نے جواب سلام کا دیا بعد
ایرج نے بطریق آفتاب پرستان سلام کیا لقا بدار نے کسی کے سلام کا جواب نہ دیا مگر ہر ایک کو نہایت عزت
و توقیر سے بٹھایا اور سامان عیش و طرب مہیا کیا جام شراب کا گردش میں آیا اُس وقت لقا بدار نے مسخرہ
صاحبقران سے مخاطب ہو کر کہا کہ میں نے طلسم آذر سلیمانی کو فتح کیا ہے صاحبقران میں ہوں آپ اے صاحبقرانی
کے زیبے امیر باتوقیر نے فرمایا کہ ای لقا بدار تو نے تو صرف اتنا ہی کام کیا ہے کہ ایک طلسم کو فتح کیا ہے جس پر اترا نا مغرور
ہوتا ہے اور لاف زنی کرتا ہے کہ گویا تو نے جھنڈا اقبال کا عرش پر گاڑ دیا میری اولاد نے تو ایسے ایسے کام بہادری
کے کیے ہیں اور ایسے ایسے طلسمات زبردست اور دشوار اور مشکل فتح کیے ہیں کہ تو نے کبھی خواب میں بھی
نہ دیکھے ہونگے اور نہ سنے ہونگے اگر تو اس ایک طلسم کشائی پر اتنا نازاں ہوتا ہے اور دعوی صاحبقرانی کرتا ہے
تو اچھا ایک کام کر کہ مجھ سے تو لنڈھور سے کہ کرزم و پیکار خواہ زور کشتی کر اگر تو مجھکو زیر کرے اور آپ غالب
ہو تو البتہ اسباب صاحبقرانی کا آج سے میں نے تجھکو دیا امیر لقا بدار نے جواب دیا کہ اچھا ایسا ہی ہوگا
بعد ازاں لقا بدار نے پوشاک پوش نے ایک تخت پر نورج کو سوار کرا کے رخصت کیا اب نورج تو شہر ستونیہ میں آیا
اور وہاں سے اپنے لشکر کو ہمراہ لیے شہر اسفرگر روانہ ہوا اسی طرح امیر باتوقیر اور نورالدہر سوار ہوکے اپنے
لشکر میں داخل ہوئے ایرج اپنے خیمے میں آیا لقا اپنے لشکر میں گیا داراب اپنی فوج میں داخل ہوا نورالدہر
اپنی بارگاہ میں بیٹھا تھا کہ عالاک بن عمرو آیا بعد سلام کے یہ دعا دی قطعہ الٰہی بخت تو بیدار بادا * ترا دولت
ہمیشہ یار بادا * گل اقبال تو دائم شگفتہ * بچشم دشمنت خار بادا * یہ عرض کی کہ شہنشاہ عالم کی عمر دولت میں
غلام واسطے یا دوی کے گیا تھا ایک لشکر دیکھا تحقیق جو کیا تو معلوم ہوا کہ عرماسپ تھا کہ پیچھے طہماس کے گیا
تھا اور طہماس تعاقب میں ایک ساہی کے گیا تھا وہ ساہی غول کی تھی طہماس سے غول کہا اور اس غول کے
بیاباں بہت سے لوگ قید تھے اسمیں شاہزادہ نیل رودی تھا وہ طہماس کو اپنے شہر میں لے گیا شہر نیل رود میں بادشاہ
ہر وہ آیا الحاصل وہ جنگ ہوا آخر کو طہماس اسکے ہاتھ سے زخمی ہوا دوسرے دن عرماسپ وہاں پہونچا اس سے بھی
سخت جنگ ہوئی اور بعد جنگ جعل لیا کے عرماسپ نے عاد خاوہ کو مارا اور فرہاد نیل رودی کو آفتاب پرست
بنایا اور طہماس کو زخمی قید کرکے ساتھ لایا ہوا اب ایرج کے پاس لیے جاتا ہے نورالدہر نے یہ احوال جالاک
بن عمرو سے سنا نہایت غیظ و طیش میں آیا اور مثل شعلہ آتش بھڑک اُٹھا اور کہنے لگا دیکھو تو سہی میں کیا زخم

ہوشیار باش کی بلند تھی لوگ اپنے ہتھیاروں کو نکال کر صاف کرتے تھے کچھ لوگ آپس میں باتیں کر رہے تھے کہ کل
صبح کو کون ہراول لشکر ہوتا ہی کوئی کہتا تھا کہ دیکھئے کل میدان کارزار میں کسکا بول بالا ہوتا ہی اور کون مورد
فتح وظفر ہوتا ہی اور کسکو شکست ہوتی ہی غرض اسی طرح سے تمام شب گذری جب کہ وقت صبح کا ہوا طرماسپ اپنی
فوج سے نکل کر مرکب پر سوار ہوا اور وسط میدان میں آکر پکارا کہ اے لشکر اسلامیان از شما ہر کرا آرزوے مرگ
باشد بیا در میدان جنگ کہ ارادہ دست یازی دارم ابھی آواز کے سنتے ہی طہماس چاہتا تھا کہ مقابلے کو نکلے
کہ نقابدار مانع ہوا اور اپنے مرکب کو گرم ناز کرکے میدان جنگ میں آیا اور پکارا کہ اے طرماسپ تیرو دوگا
گذارم کہ از دست من زندہ وسلامت بدر روی یہ سنکر طرماسپ نے ایک وار نیزے کا سینۂ نقابدار
پر کیا نقابدار نے سنان نیزہ سے نیزہ اسکا جدا کر دیا طرماسپ نے دوڑکر تیغ آبدار کا وار کیا نقابدار نے سپر
اوپر روک کر ایک ہاتھ تلوار کا مارا تو تا ابرو اترا طرماسپ نے دست مارا تیغہ جھکاکر نکل گیا پھر دوسرا وار طرما
نقابدار پر کیا نقابدار نے پھر وار اسکا رد کرکے پھر ہاتھ مارا تو زخم سر طرماسپ کا دو پارہ ہوگیا ہمراہیان طرما
سپ نے گھوڑوں کو دوڑاکر نقابدار کو گھیر لیا تلوار چلنے لگی اب نعرہ طہماس بلند ہوا نعرہ منم طہماس شیر بیشۂ نبرد
گلستان و بدرمن مشغول دیو بر روستم ثانی و غلام حمزہ ام شاہم منم طہماس عالی شان و دودے کافرانم کرد عاشق
دین مسلمانی تلوار چلنے لگی اسی ہنگامۂ جنگ میں گھوڑا طرماسپ کا بھڑک کر نکل گیا فرار بذلیل دی ہی شکست لشکر کے
بھاگا بھاگی دیکھکر طہماس دوڑتا ہوا نقابدار کے پاس آیا قدموں کو بوسہ دیا عرض کی تا بداتا بیدو امیر کہ حضور اپنے
نام نامی اسم گرامی سے آگاہ فرمائیں کیونکہ آپ میرے بڑے محسن ہیں کہ ایسے غلام نوازا کے پنجۂ قہر سے نجات
دی اور جانبری کی پس نقابدار نے اٹھا کے نقاب اپنے چہرے سے اٹھا دی تب طہماس نے پہچانا کہ یہ سرمایۂ زندگانی
نور چشم مومنان نور دیدۂ مسلمانان یعنی شاہزادہ نورالدہر عالی شان ہیں پس دوڑکر قدموں کو بوسہ دیا سر وچشم
سے لگائے الحمد قد دالشتہ شعر منور روبہ ام گردیدہ از نور سراپایت + کہ نور تو بت جان از تقد اصل شکر عنایت + اے
شہریار لاکھ لاکھ جان میری آپ پر سے نثار شعر ہزار بار بشویم دہن زمشک و گلاب + ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبست
تربات شوم حضور کو میرے حال پر ملال سے کیونکر آگاہی ہوئی جو اسقدر تکلیف اٹھاکر راہ دور و دراز کو طے کرکے
اس خانہ زاد کے حال پر عنایت مرزا کے سرفراز کیا نورالدہر نے کہا کہ چالاک بن عمرو نے مجھکو خبر دی کہ طہماس
کو طرماسپ گرفتار کرکے بہزار ذلت و خواری سمت ایرج لیے جاتا ہی مجکو یہ حال سنکر نہایت غصہ آیا اور میں نقابدار
سفید پوش بنکے مع بارہ ہزار سوار اور سرداروں وہمراہیوں کے یہاں پہونچا اور تجکو رہا کیا طہماس نے کہا
اے شہریار یہ نابکار میرے تعاقب میں آیا اور مجکو اسنے نامردی سے گرفتار کیا تھا مگر ہزار ہزار شکر اس رب کا
اور ہزار ہزار احسان حضور کا کہ اسقدر سفر دور و دراز سے تکلیف کرکے آپ میری رہائی کو تشریف لائے اور
عذاب الیم سے مجکو نجات دی اور آپ میری اعانت نہ کرتے تو رہائی میری غیر ممکن تھی نہیں معلوم وہ مجکو ایرج
کے پاس لیجاکے کس کس مصیبت میں مبتلا کرتا یہ آپکی عنایت سے میری جان بچی گویا از سر نو زندگی ہوئی اور
اے شہریار مجکو لازم ہی کہ میں بھی اسکا تعاقب کروں اور اسکو جہاں ملے گرفتار کرکے لاؤں اسنے جو مجکو قید کیا
تھا اور ایرج کے پاس لیجاتا تھا تو اسکے عوض میں اسکو گرفتار کرکے جلد سے قید کروں بعد ازاں اسکو
قتل کرکے جہنم واصل کروں نورالدہر نے کہا کہ اے طہماس طرماسپ جب پھر ادھر آئیگا تب سمجھ لینا
طہماس نے کہا جو مرضی شہریار کی بہت خوب نہ جاؤنگا یہ کہکے خاموش ہورہا جب کہ قریب نصف شب کے گذری

تو طہماسپ بے اطلاع نور الدہر کے پوشیدہ طرماسپ کی تلاش مین روانہ ہوا صبح کو شاہزادہ نور الدہر جب
خواب راحت سے بیدار ہوا اور طہماسپ کو نہ دیکھا تو نہایت بیتاب ہو کر لوگون سے پوچھا کہ طہماسپ کہان ہے
جلد بتاؤ خدمتگارون نے عرض کی خداوند نعمت آج نصف شب سے اسکا کچھ حال نہین معلوم کہ کہان چلا گیا ہے تب
نور الدہر نے سوارون کو حکم دیا کہ دس دس سوار ہر چہار طرف جا کر تلاش کرین جہان اسکا پتا اور نشان ملے
وہان سے اسکو مع الخیر میرے پاس حاضر کرین دس دس سوار ہر سمت کو روانہ ہوے اور تمام دن سرگردان
حیران و پریشان اسکی تلاش مین رہے جب اسکا کچھ پتا نہ لگا تو مجبور ہو کر واپس آے عرض کی اے شہریار ہم لوگون
نے تمام دن اسکو تلاش کیا اور بہت لوگون سے اسکا پتا بھی پوچھا مگر نہ وہی ملتا ہو اور نہ کسی سے اسکا کچھ پتا
نشان معلوم ہوتا ہے نور الدہر نہایت متردد اور متفکر ہو کر اس شب بھر منتظر طہماسپ کا رہا کہ شاید وہ کہین چلا گیا
ہو کوئی ضرورت ہوگی مگر شب کو کسی وقت ضرور آئیگا مگر جب وہ نہ آیا اور صبح ہوگئی جانا کہ طہماسپ ضرور بتلاش
طرماسپ گیا ہو اگر اور کہین گیا ہوتا یا کسی کام مین مشغول ہوتا تو اب تک آجاتا کیونکہ آج تیسرا دن ہے ضرور آتا یا کچھ
حال معلوم ہوتا کہ فلان جگہ پر ہے القصہ لشکر طرماسپ کا جو شکست کھا کر شہر جل رود سے بھاگا تھا تو وہ لشکر
پاس ایرج کے گیا اور سارا حال آسے طرماسپ کے شکست کھانے کا روبرو ایرج کے بیان کیا اور فرہاد جل
رودی سے بھی تمام حال کہا ایرج نہایت آزردہ ہوا اطوغل دریا باری سے کہا کہ یہ خدا پرست عجب طرح
کے لوگ ہین کہ مروت مطلق نہین کرتے ہین ہر چند مروت کرتا ہون وہ اپنے طریقے سے باز نہین آتے انہون نے میرے
ساتھ اس طرح پیش آے ہین اگر طرماسپ میرے پاس طہماسپ کو لے آتا اور نور الدہر میرے پاس کہتا
تو مین طہماسپ کو نہ بھیج دیتا کیا فائدہ ہوا کہ نور الدہر نے جا کر طرماسپ سے جنگ کی اور ایک اسکو زخمی کیا مین جنگ
اسکو مزا اسکے معقول ضرور دونگا اور دماغ سخت نہ کرونگا اب تک وہ لوگ اپنے عمل بہت باز نہ آئے ہین یا کہ
ہو رہا تھا یقین کرتا اور طبل جنگ کی لشکر لقا مین بلند ہوئی ایرج نے شاپور کو حکم دیا کہ تم جا کر دیکھو کہ کہان یہ
صداے طبل جنگ بلند ہے حسب الحکم اسکے شاپور نے حال دریافت کیا پھر یہ خبر لیکے شاپور آیا اور
بارگاہ مین حاضر ہو کر بعد دعا و ثنا کے کہ شاہی کے یون کہنے لگا کہ تاجدار حسب الحکم حضور کے لشکر مین جاکے صداے
طبل جنگ بلند تھی گیا دیکھا کہ آصف بن الوس زانوے تخت لقا کے دست بستہ کھڑا ہوا عرض کر رہا ہے کہ غلام کی تقصیر
معاف ہوتا بعد ازین ہم نے جنگ کا نام نہ لیا ابتک دشمنان حضور کو غارت نہ کر دیا جس وقت فوج دشمن کو شکست فاش دیکر
بھگا دونگا اس وقت میری ناک درست کر دیجیے گا لقا نے اقرار کیا اور کہا کہ اچھا جس وقت تو لشکر حریف کو شکست
و ہزیمت دے کر آئیگا اس وقت تیری ناک بہ دستور سابق درست کر دونگا یہ صداے طبل جنگ جو بلند تھی آصف بن الوس
کے لشکر مین تھی اور ادھر لشکر وارد ایک سمت میدان مین فرو کش تھا وہان سے بھی آواز طبل جنگ کی آنے
لگی تب امیر بادر تو نے بھی حکم دیا کہ ہمارے لشکر مین بھی طبل جنگ بجا اور حسب الحکم امیر بادر تو کے طبل جنگ
بجنے لگا طرفین مین درستی آلات حرب کی ناگاہ روز روشن ہوا اور ہنوز لشکر جانبین سے کوئی میدان وغا مین نہین آیا
تھا کہ ناگاہ کچھ گرد و غبار ایک سمت سے اٹھتا ہوا نظر پڑا کہ جسکی بلندی سے قرص خورشید تیرہ و تار نظر آتا تھا
بادر تو نے چند ہرکارون کو طلب کر کے حکم دیا کہ جا کر دریافت کرو کہ یہ گرد سر بفلک رسان کیسی ہے کہ جسکی تاریکی سے
آسمان تک چھپا ہے حسب الحکم امیر بادر تو کے ہرکارے روان دوان وہان پہونچے تو دیکھا کہ تخمیناً چار سو علم
نشان چار لاکھ سوار کا اور ہر علم کے پھریرے پر ایک ایک تصویر آفتاب کی منقش طلاکار و زر دوزی

برہمن کو نامہ دے کر لشکر لقا میں بھیجا شقیرا نے وہ نامہ سر سے پیٹا اور رخصت پایا ۔ لقا سوار ہوا ۔ القصہ جو قطع راہ
بارگاہ لقا میں پہونچا مگر چونکہ لقا نے کبھی اس قدوقامت کا دیو نہ دیکھا تھا دیکھکر ڈر گیا اور کانپنے لگا تمام اہل دربار بھی
کانپنے اور تھرانے لگے اور بختیارک بھی خوف سے بیہوش ہوکر گر پڑا تب شقیرا نے کہا کہ تم لوگ کچھ خوف و دہشت نہ
کرو میں تمکو کسی طرح کی تکلیف دینے کو نہیں آیا ہوں میں نامہ عادل قاف کا لیکر آیا ہوں بس یہ کہکر نامہ سر سے
لیکر لقا کی حضور میں پیش کیا لقا نے نامے کو دونوں ہاتھ سے اٹھایا اور سر پر رکھ کے بوسہ دے کر دبیر کو دیا اور
حکم کیا کہ مضمون اسکا پڑھے جب دبیر نے نامہ لیکر کھولا اسمیں یہ مضمون مرقوم تھا کہ اے لقا اگر تو بہتری اپنی چاہتا ہے
تو آکر میری خدمت میں حاضر ہو میں تجکو بڑی عزت سے رکھونگا اور اختیارات سابق سے دو چند اختیارات تجکو دونگا
اور جو انکار کریگا تو دیوان لشکر کو حکم دونگا وہ وہاں آکر تجکو مع زن و بچہ و تمام سپاہ سب کو کھا جاینگے لقا نے سنکر
بختیارک سے جواب نامہ یوں تحریر کیا کہ اے بادشاہ دیوان قاف آپ چلئے میں بھی حاضر ہوتا ہوں شقیرا نے کہا کہ اگر تو
میرے ساتھ چلیگا تو خیر ورنہ میں خود ہی سمجھوں کہ کھا جاونگا لقا یہ سنکر اپنے دل میں کچھ دیر تک سوچا کیا مارے خوف
جان کے کانپنے لگا اور کہا اے شقیرا اے برہمن میں نے بہت ہزار برس پیشتر ہی تقدیر کی تھی کہ میں ابھی تیرے ساتھ چلونگا جسکا
جی چاہیگا وہ میرے ساتھ چلیگا بس اتنا کہکر اسی وقت لقا اٹھ کھڑا ہوا اور سب اوسکے چلنے کا کہا کہ ساتھ ہی اسکے
یاقوت شاہ و ملک بختیارک اور نسیم خون آشام زہیر بن ملک سما و ریاہ بادیہ و مالک زرد لقا جمشید و خورشید
اسی طرح سب ہمراہ لقا کے اٹھ کھڑے ہوئے اور چلنے کو آمادہ ہوئے شقیرا نے برہمن آں سب کو اپنے ہمراہ
لیکر سمت عادل قاف روانہ ہوا جب قریب لشکر عادل قاف کے پہونچے تو عادل قاف نے لقا کی آمد کی خبر سنکر
کشور شاہ اور اقبال شاہ وغیرہ اور جملہ سرداروں کو حکم کیا کہ تم سب صاحب جاکر استقبال کرکے لقا کو باعزاز و اکرام
میری بارگاہ میں لے آؤ الغرض بڑی تعظیم و تکریم سے لقا کو بلوایا اور بڑی عزت و حرمت کی کمال عظم و شان سے دعوت
کی بعد اسکے دیو صارہ کے ہاتھ نامہ امیر کو بھیجا وہ دیو اس نامے کو لیکر بارگاہ سلیمانی میں آیا امیر نے جو دیکھا تو اسے بٹھایا اور
اسکے نذر نثار کرکے ہاتھ میں لیا خط عمرو کو دیا عمرو نے پڑھا تو لکھا ہوا تھا کہ اے عرب بیوفا ہم دو ہزار دیوان سے جو تو نے میرے ساتھ کئے ہیں
سب سے درگزر ہو اسے کر دیکھتے ہی میری خدمت میں جلد آ تیرے گناہ معاف کر دونگا اور بسر اوقات کے لیے
بھی دیدونگا اور اگر اسکے خلاف کیا تو یہ دیکھ لے کہ بیٹے باپ دادا تیرے ہاتھ سے مارے گئے ہیں وہ سب میرے پاس جمع
ہوکر آئے ہیں اگر ایک ادنیٰ اشارہ بھی کردونگا تو تیری کل فوج کو کھا جاینگے بس یہ مضمون پڑھکر امیر بہت زیادہ آزردہ
ہوئے اور نامے کو پھر کر پھینک دیا یہ حال دیکھکر دیو صارہ بہت برہم ہوا اور کہنے لگا اے حمزہ تو نے غضب کیا کہ نامہ عادل
قاف کا پھر کر پھینکدیا اے حمزہ بغیر مارے تجھے نہ چھوڑونگا یہ کہکر امیر کی طرف جھپٹا نورالدہر نے جو یہ دیکھا کہ دیو گستاخی
کرتا ہے فوراً آستین سے نکل پڑے اور دوڑ کر اسکا ہاتھ پکڑ لیا اور للکارا کہ خبردار صارہ دیو نے کہا او کمین پرے ہٹ تو معاف کر دیا ہوں بعد اسکے
حمزہ سے سمجھونگا یہ کہکر چاہا کہ نورالدہر سے دست و گریبان ہو فوراً نورالدہر نے ہاتھ اسکا پکڑ کے آگے کھینچا ایک طمانچہ
ایسا منہ پر مارا کہ وہ زمین پر لوٹنے لگا نورالدہر نے چاہا کہ سر اسکا جدا کرکے پھینکدے کہ امیر نے ممانعت کی کہ اے
نور دیدہ نورالدہر یہ فعل بہادروں کی شان سے خلاف ہے ایلچی کو مارنا نہ چاہیے نورالدہر نے یہ سنکر عرض کیا کہ اگرچہ یہ
سزا اسکے قابل نہیں ہے مگر حکم حضور فیض الاعظم جناب سے عمل کیا ہے یہ کہکر دیو صارہ کو بارگاہ سے نکلوا دیا دیو صارہ وہ نامہ
پارہ پارہ لیے ہوئے عادل قاف کے پاس آیا اور کہا کہ لیجیے میں امیر حمزہ کے پاس ہو آیا آپکے نامے کی تو یہ توقیر کی کہ پھاڑ کے پھینک
دیے یہ پرچے اس خط کے میں سمیٹ لایا ہوں اور میرے ساتھ یہ سلوک کیا کہ بذلت تمام بارگاہ سے نکلوا دیا

نے لندھور کو دیکھکر نعرہ کیا اور آدمزاد سر سیاہ و دندان سفید تو میرے مقابلے کو آیا ہے لندھور نے کہا ہاں میں تیری
جان کا ملک الموت ہوں یہ سنکر لفریت بہت برہم ہوا اور کہنے لگا کہ خیر لندھور ہوشیار ہو یہ کہکر ایک وار شمشاد کا
کیا لندھور نے وار اسکا خالی دیا وہ شمشاد زمین پر پڑی زمین سے تا گرد بلند ہوا یہ دیکھکر کہ لندھور مارا گیا
اٹھا افسوس اس آدمزاد کا گوشت ہی میرا خاک آلودہ ہوگیا لیکن عمرو اپنے جی میں کہتا ہے کہ لندھور تو بلا سے بچ گیا
ہو لفریت جلا اٹھے اتنے میں کیا بچا کر دفعۃً نعرہ لندھور کا بلند ہوا کہ او تیرہ روزگار کیا بکتا ہے کہ تو نے ملا اور
گوشت قابل کھانے کے تیرا میں تو ابھی زندہ و سالم موجود ہوں یہ کہکر دو دستی گرز لفریت کے سر پر مارا کہ بھیجا
اسکا اڑ گیا اور خون اسکے سر سے جاری ہوا لفریت نے ایک نعرہ کیا اور اپنی ٹوٹی ہوئی شاخ اٹھا کر لندھور
کے سامنے سے بھاگا خون سر سے بہتا جاتا تھا اسے پونچھ پونچھ کے چاٹتا جاتا تھا تا اینکہ سامنے عادل قاف کے پہونچا اور
کہا کہ میں اس آدمزاد کا مقابلہ نہیں کر سکتا عمرو نے اسے گلے سے لگایا اور کہا کہ اے شاہ دیوان قاف وہ [illegible]
روز مصاف میں راضی ہی نہ تھا کہ تو میدان میں جاوے تو کیوں گیا اسنے کہا کہ خیر جو کچھ ہونا تھا سو ہوا آپ نائب خدائے
ابلیس ہیں میری شاخ شکستہ کو ہرا کیجیے عادل قاف نے کہا کہ اے فرزند ہمارے تو خاطر جمع رکھ میں تیری شاخ اصلی درست
کیا دونگا کہ کسی کی ایسی نہ ہوگی یہ کہکر طبل بازگشت دے کر واپس گیا اپنے خیمے میں داخل ہوا اور ایک شاخ طلائی
بنوا کر یاقوت و مروارید اس پر نصب کر اسکے لفریت کے سر پر جڑوا دی اس احمق نے جو اس شاخ کو آئینے میں دیکھا بہت خوش
ہوا اور کہنے لگا یا عادل قاف میری دوسری شاخ بھی ایسی ہی بنوا دیجیے عادل قاف نے کہا اچھا خاطر خواہ ستون سے فیصل ہو
تو میں تیری دوسری شاخ بھی ایسی ہی بنوا دونگا بعد اسکے دربار برخاست ہوا اور لوگ اپنی اپنی خوابگاہ کو گئے عمرو نے دیو تلک
سے کہا کہ تو مجھکو لشکر اسلام میں لے چل کہ اس ہندی نے میرے فرزند کی شاخ کو توڑ ڈالا ہے میں اسکو دنیا ہی سے مٹا دونگا اور
ایک نقارہ پرست کو بصورت لندھور تشکیل کر کے ہمراہ لیا اور لندھور کے خیمے میں آ کر اسے بیہوش کر کے زنبیل میں ڈالا
اور اس نقارہ پرست کا سر کاٹ کر لندھور کے پلنگ پر ڈالدیا اور لندھور کو لا کر پورا الدہر کے پاس قید کیا یہاں لشکر
اسلام میں ایک غل پڑ گیا کہ رات کو کوئی لندھور کو قتل کر گیا امیر نے یہ غل سنکر ارشاد فرمایا کہ سوا اس ولد زنا کے اور کسی کا
کام نہیں ہے اور فرمایا کہ [illegible] کیا ہے اور ہر ایک سردار سے فرمایا کہ ہر ایک اپنے خیمہ میں جاگتا رہے جبتک [illegible] کیا دشمن
آئندہ ایسا ہی کیا جائیگا ادھر شیقرالے پر مین نے حکم کیا کہ طبل جنگی بجے اسیوقت نقارہ رزمی پر چوب پڑی ہزاروں نے [illegible]
عادل قاف کے لشکر میں طبل جنگ بجا دیا گیا امیر نے بھی یہ سنکر حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی نقارہ رزمی آوازش میں آئے غرضکہ
اسیوقت نقارہ جنگی بجا رات بھر سامان حرب میں بسر ہوئی صبح کو دونوں لشکر میدان نبرد میں صف آرا ہوئے شیقرالے پر مین کو
اسکا چراسی کرتا ہوا سامنے تخت عادل قاف کے آیا اجازت میدان چاہی عادل قاف نے کہا کہ اچھا جا خداوند ابلیس [illegible]
ابلیس [illegible] شیقر اسلام کرکے میدان کی طرف چلا اس جوش و خروش سے راستہ چل رہا تھا کہ زمین ہل رہی تھی میدان
میں پہونچکر لشکر اسلام کا تماشا دیکھ رہا تھا کہ غصے کا [illegible] پہلوان عادی تخت شدادی کے گرد [illegible] ہوئے
صف آرائی کر رہا تھا جیسے ہی شیقرالے پہلوان عادی کو دیکھا جست کرکے قریب آیا اور عادی کو بغل میں
دبا کر میدان سے لے بھاگا اور عادل قاف کے سامنے لیچلا پہلوان عادی بہتیرا چلاتا رہا کہ ارے کمبخت مجھے کہاں
لیے جاتا ہے مگر شیقرالے نے ایک نہ سنی اور عادل قاف کے پاس پہونچکر [illegible] ہوا کہ حضور یہ [illegible] چرب [illegible]
ہو اگر عادل قاف اس آدمزاد کو مجھے عنایت کریں تو میں اپنا دانت اسپر تیز کروں خداوند میں نے آجتک آپ سے
کوئی چیز نہیں طلب کی آج آپ سے اسکی درخواست کرتا ہوں اگر حکم کی اجازت ہو تو میں اسے کھا کر اپنا شکم سیر کروں عادل قاف نے

اور بہت آبرو سے آپ کو کیوان سے ملاؤں گا نورالدہر یہ سنکر خوش ہوا اور کہا اچھا چلو مجھے ہفت منظر سلیمانی پر پہونچا دو خسرو نے
کہا آپ سوار ہوکر چلیے نورالدہر نے کہا کہ تم کو سواری سے کیا غرض خسرو نے کہا کہ میں اس ذلت سے آپ کو ہفت منظر میں نہیں لیجاؤنگا
ہاں جو آپ گھوڑے پر سوار ہوں تو میں آپ کو ہفت منظر میں پہونچا دوں نورالدہر لاچار ہوکر مرکب پر سوار ہوکر خسرو کے ساتھ روانہ ہوا
خسرو شاہزادے کو شہر میں لایا حمام کروایا لباس پہنایا اور ضیافت کی نورالدہر نے پوچھا کہ اے خسرو ہفت منظر یہاں سے کتنی
دور ہے اُس نے کہا کہ سلطنت سنگسر ہے اور یہاں سے دس فرسنگ کہتے ہیں شاہزادے نے فرمایا کہ مجھے جلد وہاں پہونچا خسرو نے کہا کہ میں غلام
ہوں وہ ایک وزیر شہر ہے میں آپ کو لیے چلتا ہوں نورالدہر نے کہا کہ تم ایک ہمراہ میرے ساتھ کر دو خود جانا تمہارا ٹھیک نہیں کہ شان و شوکت
سے جانا منظور نہیں ہے خسرو نے عرض کیا کہ میں تنہا آپ کے ساتھ چلونگا شاہزادے نے فرمایا میں تمہیں ساتھ نہ لیجاؤنگا میں اکیلا جاؤنگا
خسرو نے کہا کہ جس طرح مرضی آپ کی ہو اور ایک نامہ کیوان فلک رفعت کو لکھا کہ مضمون اُسکا یہ تھا کہ اے کیوان فلک رفعت آگاہ ہو کہ
شاہزادہ نورالدہر بن بدیع الزمان بن حمزہ صاحبقران جوان وجیہ شکیل حمیدہ و خجستہ عاقل دانا بہادر بے نظیر یگانۂ آفاق
تمہاری بیٹی کے عشق میں دیوانہ ہوکر نکلا ہے اور تمہارے ملک کی راہ لی ہے تم اپنی سعادت و افتخار سمجھ کر ملازمت اُسکی کرنا بڑا نصیب سمجھنا کہ
ایسے عالی نسب کے ساتھ تمہاری دختر منسوب ہو اور وہ ایسے ہی شوہر کے قابل و لائق ہے جس وقت شاہزادہ وہاں پہونچے بیٹی کو اپنی شاہزادے
کے ساتھ منسوب کرنا اور جہیز ہم اُسکو دینگے یہ نامہ ایلچی کو دے کر روانہ کیا بعد اسکے نورالدہر کو خلعت فاخرہ پہنا کر مرکب پر سوار کر کے بدرقہ
کیا اور بارہ ہزار سوار شاہزادے کے پیچھے روانہ کیے اُنسے کہا کہ تم دور دور شاہزادے کے تعاقب میں چلے جانا تا اپنی مرضی کا
اس طرح سے شاہزادہ چلا لیکن ایلچی نے تیز جاکر کیوان فلک رفعت کو دیا وہ اپنی بارگاہ میں بیٹھا تھا مضمون نامہ سے آگاہ ہوا اور
خلعت و ساز رخصت کیا کہ ہرکارے نے خبر دی کہ شاہزادہ نورالدہر آپہونچا کیوان فلک رفعت سامنے آیا گھوڑے سے اتر کر
سلام کیا کیوان بھی پیادہ ہوکے دوڑ کر شاہزادے سے بغلگیر ہوا اور شاہزادے کو اپنے ساتھ لیکر داخل شہر ہوا اور شہر سے ایوان بادشاہی
کا آراستہ کروایا کشتیاں جواہر کی نثار ہونے لگیں شاہزادے نے دیکھا شہر آراستہ ہے ہر طرف خلقت کی آمد و رفت ہے عجب رونق ہے وہاں
اُسکے بیٹھے ہوئے ہیں اور یہ دیکھا کہ ہر کوچہ میں تصویر ملکہ قمر چہرہ کی لٹکی ہوئی ہے نورالدہر ہر جگہ کھڑا ہو جاتا تھا مگر ویسی تصویر دیکھا کرتا
تھا اور وہ تصویر جو اُس نے پہلے خواجہ منصور سے لی تھی وہ ہر وقت سینے پر رکھی تھی شعر سینے پر ہر وقت تھی تصویر یار دل سے جب جاتا تھا
اُٹھا کے دیکھ لی وہ تصویر کو دیکھتا تھا اور سجدہ کرتا تھا لوگ شاہزادے کے حسن و جمال کی تعریفیں کرتے تھے کہ جہاں نورالدہر کو کھڑا دیکھا
اور سب کا ہجوم ہو جاتا تھا کہ دیکھنے والے دیکھا کیے ہیں حیا ہو دانشمند ہو جاتے تھے جدھر ہو کر نکلتا تھا در و دشت بند ہو جاتے تھے چاروں طرف
غلغلہ تھا کہ یہی بیٹا صاحبقران کا یہی نورالدہر عاشق ملکہ قمر چہرہ ہے ہر طرف سے انگلی اٹھ رہی تھی مثل ہلال انگشت نمائی خلق تھا
شاہزادہ تمام شہر کو دیکھتا ہوا ایوان بادشاہی میں پہونچا کیوان تخت پر بیٹھا نورالدہر کو لیکر بیٹھا جشن برپا ہوا اور نورالدہر
نے تمام محل کی سیر کی اور کہا کہ اے کیوان ہفت منظر بھی دیکھ لوں اس نے کہا کہ کل میں لیجاؤنگا اور اسی وقت وزیر کیوان کا کشتیاں
لی ایک زبانی خبر خوش شاہزادے کی چاپلوسی سب میں مشہور ہوا کہ کیوان فلک رفعت نے ملکہ قمر چہرہ کو نورالدہر کے ساتھ منسوب
کیا مبارک سلامت کی آواز ہر طرف سے بلند تھی میں دل و جان سے وہ رات گذری صبح کو نورالدہر کو سوار کرکے ہفت منظر سلیمانی پر لے گیا
شاہزادے نے دیکھا کہ دریا سے متصل ایک عجب طرح کا تخت زمرد کا ہے ایک شجر سا کی شکل کہ اُٹھا ہوا ہے اور جہاں میں ایک رشک فلک
ہوا ہزار نگار ہر سات درجے کی ہیں اور درجہ الماس کا دوسرا درجہ زمرد کا تیسرا یاقوت کا چوتھا پکھراج پانچواں درجہ فیروزہ کا
درجہ صندلی رنگ کا ساتواں درجہ مینا کا اور ہر درجہ نگار پر انواع طرح کا بیل بوٹا ہوا کہ ایسا قصر چشم فلک نے بھی نہ دیکھا تھا

تھا بلند ایک قصر نادر کار
صنعت نقاش چین اگر دیکھیں

تھے جو اُسکے سب در و دیوار
دنگ ہوں آنکھیں سکر رنگ جالیں

طاق کسرے سے طرح میں دو چند
شش آفتاب تھا وہ مکان

قصر تھا مسجد سے میں بلند
پھیری تھی صبح کی سفیدی وہ

دوالکمہ زنگی ساتھ لیکر قلعہ برقان کو وی طرف حمید اور حامد بن حمید کے تعاقب کو روانہ ہوا جب قریب قلعہ پہونچا اور یہ خبر حامد بن
حمید کو پہونچی تو سخت برہم ہوا اور کہا کہ خیر آتا ہے تو آنے دو دیکھو تو کیا سزا اسے معقول دیتا ہوں اور اس دیلم کو
زندہ ہی سے مار ڈالونگا اور یہ کہکر حکم دیا کہ فوج ہماری قلعہ سے باہر نکلے بموجب حکم فوج قلعہ سے باہر نکلی اور طبل جنگ بجایا
ادھر ایرج کو خبر ہوئی کہ طبل جنگ حامد بن حمید نے بجوادیا ہے لشکر ایرج نے بھی طبل جنگ بجوایا رات بھر تیاری رہی صبح کو دونوں
لشکر میدان میں آئے صفوف جدال وقتال آراستہ ہوئے نقیبوں نے نقابت کی بعد اسکے حامد بن حمید زنگی میدان میں آیا
اور مبارز طلبی کی اس طرف ایرج نوجوان نے رکب کو جنبش دی اور مقابل حامد کے آیا اگر دو زنگی ہوتی ایرج کا گھوڑا تین قدم پیچھے ہٹا اور حامد
کا گھوڑا بھی قدم پیچھے ہٹا اور دونوں نے مرکبوں کو رانوں میں مسلکر مقابلہ کیا حامد کی نگاہ جو چہرہ ایرج پر پڑی ایک آفتاب جلوہ گر
دیکھا آنکھیں خیرہ ہوگئیں لیکن حامد نے حیران ہوکر پوچھا کہ ای جوان تیرا کیا نام ہے ایرج نے کہا کہ مجھکو ایرج نوجوان کہتے ہیں حامد
نے کہا کہ خیر میں نے تو تیرا بڑا نام سنا تھا یہی سمجھا تھا کہ ایرج کوئی بڑا پہلوان زبردست اور قدآور ہوگا مگر واہ واہ اسی قد و قامت پر یہ
دعوی ہے اور ابھی ہاتھ پاؤں ہلانے کو صاحبقران کہتا ہے ایرج نے کہا کہ خیر اس بک بک سے کیا حاصل ہے جب ہاتھ ملیگا تو
آپ ہی معلوم ہو جائیگا کہ کون قوی ہے اور کون ضعیف حامد نے کہا کہ اچھا وار کرو ایرج نے کہا کہ پہلے تمہی اپنا حوصلہ نکال لو پھر میں بھی
وار کرونگا پس حامد نے ایرج پر نیزہ مارا ایرج نے نیزہ اسکا ہوائی کردیا حامد نے تلوار ماری ایرج نے تلوار اسکی بیکار کی پھر ان
ہاتھ پڑ گئے زور ہونے لگے مرکب دونوں کے تھک گئے دونوں گھوڑوں سے کود پڑے کشتی ہونے لگی چار شبانروز
کشتی ہوئی پانچویں روز ایرج نے اسکو زیر کیا اور کہا کہ دین آفتاب پرستی قبول کر اسنے کہا کہ ایک شرط سے ایرج نے کہا کہ وہ شرط
بیان کر حامد نے کہا کہ میں دختر کیوان فلک نعمت ملکہ مہر پر عاشق ہوں اسے دلوا دیجئے تو میں اپنے لشکر سمیت آفتاب
پرست ہوتا ہوں ایرج نے کہا کہ میں تیری محبوبہ تجھے دلوا دونگا مگر اپنی بہن کو دیلم کے ساتھ منسوب کردے اسنے کہا کہ بسر و چشم
منظور ہے غرض ایرج نوجوان نے تمام قلعہ اور شہر برقان کو وکر آفتاب پرستی اور شادی دیلم کی زرنگار بانو کے ساتھ
کردی بعد اسکے فوج زنگیوں کی جمعیت فراہم کرکے حامد بن حمید کو بادشاہی تخت زرنگار پر بٹھایا اور فوج کثیر زنگیوں کی
اپنے ہمراہ لیکر بعد کوچ جانب ہفت منظر سلیمانی کے روانہ ہوا

## اب بیان سے چند کلمے داستان طہماسپ کے بیان کئے جاتے ہیں

کہ طہماسپ جو نور الدہر کے ہاتھ سے زخمی ہوکر بھاگا تو علی الفور اسکو لیکر علی الصبح ایک صحرا پر فضا میں پہونچا اور گھاس جو اسکا
مرہم تھی ایک ہی سو مرہم ہوتا ہے تو طہماسپ زمین پر تھا اور گرتے ہی بے ہوش ہوگیا ہوش جو آیا تو اپنے کو ایک صحرا میں پایا کہ
جہاں تک نظر کام کرتی ہے سوائے صحرا کے اور کچھ نظر نہیں آتا مگر زخم سے خون جو علی الاتصال جاری تھا وہ بند ہوچکا ہے طہماسپ
اٹھا دیکھا کہ ایک درخت پر بڑے بڑے پھل ہوئے چلے جاتے ہیں اور سامنے ایک چشمہ آب ہے پہلے زخم لیا دھویا بعد اسکے دو
پکڑ کر اپنے زخم میں ٹانکے لگائے بعد اسکے گھوڑے کو پکڑا زین اسکا درست کرکے اسپر سوار ہوا اور ایک گاؤں میں پہونچا اور
کھانا کھایا زمیندار سے وہاں کے جاکر ملاقات کی پوچھا کہ یہ کونسا شہر ہے یہاں سے قریب ہے اسنے کہا کہ یہ شہر اشرق یہاں سے
دو تین کوس ہے غرض کوئی دو چار روز وہاں قیام کیا جب زخم کچھ اچھا ہو لیا تو جانب شہر اشرق کے روانہ ہوا جب داخل شہر ہوا تو
شہر کو نہایت آباد دیکھا ایوان شاہی کا پتا پوچھتا ہوا دروازہ بارگاہ پر آیا گھوڑے پر سے اترکے اندر جانے کا قصد کیا دربان
نے روکا اسکے اس ہاتھ سے طمانچہ لگا کر سر توڑ دیا آڑ کیا طہماسپ بے تحاشا ایوان شاہی کے اندر چلا گیا کہ شرق شاہ
تخت پر بیٹھا ہے سرداران فوج افسران سپاہ گرداگرد اسکے تمکین ہیں طہماسپ پکارا کہ سلام ہو میرا اس شخص پر کہ جو نیر اعظم
آفتاب تاباں کو برحق جانتا ہے شرق شاہ متحیر ہوا کہ پہلے دروازہ بارگاہ پر غل و شور ہوا کہ اسنے دربان کو مارا اور بعد اسکے

طرماسپ کو دیکھا کہ اندر گیا اور بطریق آفتاب پرستان سلام کیا پوچھا کہ اے عزیز تو کون ہے کہ بارگاہ میں بے اطلاع چلا آیا اور یہاں
کس واسطے آیا وہ دین آفتاب پرستی کا نام لیتا ہے تو ایسا گمان کا زبردست ہو رہی ہے ایسی باتیں کرتا ہے اگر تو سودائی ہوا ہے تو اپنا علاج کر ورنہ
ہو یاد ہے تیرے مجھکو خرابی میں ڈالیگا طرماسپ نے کہا کہ سن اے بادشاہ نام میرا طرماسپ بن طہماس بن جنقول ہے ہم پہلے ہی رفیق
بالتخصیص میں زبدۂ آفتاب پرستان فخر گروہ پیر قطب دوران صاحبقران آفتاب پرستان ایرج نوجوان کا آیا ہوں تجھکو
آفتاب پرستی کی جانب ہدایت کرنے آیا ہوں اور میں ہاتھ سے ہیرہ حمزہ کے زخمی ہوا تھا کہ بیدا ایمان لیکر نکل آیا یہ تقریر سنکر شرق شاہ
اور بھی برہم ہوا اور پکارا کہ اسے جلد اسے گرفتار کرو سودائی ہو گیا ہے مجھکو آفتاب پرست کرنے آیا ہے یہ حکم سنکر بہت سے لوگ
دوڑ پڑے طرماسپ اُنکی جانب جھپٹا اور بہت سے لوگوں کو قتل کیا اور لاش پر لاش گرا دی جسپر ساطور بیدا اسکے دو ٹکڑے تھے
ایک تلوار کا ٹکڑا بادشاہ شرق شاہ نے یہ رنگ دیکھا بارگاہ سے باہر نکل آیا تخت پر سوار ہوا چالیس ہزار سوار اسکے ہمراہ ہیں سب نے
اسکو گھیر لیا چاروں طرف غلغلہ ہے کہ لینا ہے مردود کو طرماسپ بھی خوب ہی لڑ رہا ہے تا اینکہ بہت سے لوگ طرماسپ کے ہاتھ سے
مارے گئے اب عجب تماشہ ہو رہا ہے کہ بازار میں لڑائی ہو رہی ہے دکاندار دکانوں میں الگ شور کر رہے ہیں راہگیر الگ چلا
رہے ہیں تو جدھر طرماسپ کا گذر ہوتا ہے لوگ یہ سمجھ رہے ہیں کہ یہ کوئی دیوزاد ہے بعضے کہتے ہیں کوئی رئیس ہے بعضے جو جسکے جی میں
میں آتا ہے کہتے ہیں کہ دیوتا ہیں مہربانی کیجیے ہم تو آپ ہی کے ہیں واسطے خدا کے ہمکو قتل نہ کیجیے اور طرماسپ برابر ساطور
مار رہا ہے جسپر چل پڑتا ہے اسکے دو ہی ٹکڑے تھے جسپر پڑ گیا اسکا بھیجا پاش پاش ہو گیا کسی محلے سے کوئی باہر نہیں نکلتا کوئی اپنا
گھر چھوڑ کر کہاں جائیں کسی محلے میں کل اہل محلہ ایک جگہ جمع ہو گئے ہیں کہ وہ بلا ادھر آئے تو اسکو مار لینگے ایک ہلڑ تمام شہر میں
مچا ہوا ہے جس طرح مست ہاتھی سے لوگ بھاگتے ہیں اسی طرح طرماسپ سے لوگ گریزاں ہیں جس طرف طرماسپ نکل جاتا ہے
لاش پر لاش گرا دیتا ہے اور ایک قتل ہو رہا ہے کہ جہاں وہ طرماسپ پہونچا بھاگو یہ لوگ بھاگا مار کر تتر بتر ہو گئے ایک قتل عام
ہو گیا آدمی پر آدمی گرنے لگا لیکن طرماسپ نے جو بہت سے لوگوں کو قتل کیا اور یکساں آخر بہت تک لڑا کیا تو اسکے زخم کھلنے لگے
ٹوٹنے لگے خون بہت جاری ہوا اور غش طاری ہو گیا عیاروں نے کمندیں مار کر پکڑ لیا طرماسپ تو بیہوش تھا ہی اسی حالت میں
طوق و زنجیر میں گرفتار کر لیا شرق شاہ نے حکم دیا کہ اسے بندی خانے میں لیجاؤ اور سب لاشیں اٹھوا کر دفن کراؤ یہ حکم دیکر چلا گیا
دوسرے روز پھر بارگاہ میں آکر بیٹھا تھا اور حکم دیا کہ جلد اس قیدی کو لاؤ میں اسے قتل کرونگا وزیر نے ہاتھ باندھکر عرض کی کہ
اسے رہنے دیجیے اور اسکے زخم کا علاج کرائیے شاید کسی وقت میں اس سے کوئی کام نکلے کیونکہ اسکے لیے تقریر کیجیے اور تاکید فرمایئے
کہ کسی طرح کی تکلیف اسے نہ پہونچنے پائے کہ خداوند تعالیٰ پہلوان دھاڑ کہتے میں وزیر کے کہنے سے بادشاہ خاموش ہو رہا
اسکے زخم کا علاج شروع کیا جب زخم اسکا اچھا ہو گیا تو شرق شاہ نے اسے بلایا اور کہا کہ اے طرماسپ تیں لقاپرستی اختیار کر
طرماسپ نے کہا کیا خوب میں ایسے دین روشن کو چھوڑ کر اس بھکوٹے لقا سے بھاگ کر سجدہ کروں مجھسے یہ امر ہرگز نہ ہوگا مجھے
مرگ گوارا ہے اور لقاپرستی منظور نہیں شرق شاہ نے کہا کہ پھر اسے قیدخانے میں رکھو چنانچہ طرماسپ کو پھر حسب الحکم شاہ
قید کیا مگر کھانا پانی شراب و کباب وغیرہ سب طرح سے پہونچتا رہا چند ہی روز گذرے تھے کہ ہرکاروں نے آکر عرض کی کہ اے
شرق شاہ بادشاہ خلق سکندری سکندر شاہ عاد اور سعادت شاہ بن سکندر فوج کثیر لیے ہوئے تیرا تا ہی چاہتا ہے یہ خبر
سنکر شرق شاہ کانپ گیا اور اپنے وزیروں سے مشورہ کرنے لگا کہ میں تو سکندر سے ہرگز مقابلہ نہیں کر سکتا اب تمہاری
کیا رائے ہے بھاگ چلوں یا قلعہ بند ہو جاؤں اکثر نے قلعہ بند ہونے سے بھاگ جانے کو پسند کیا اور کہا کہ خداوند اسکی فوج
کو ٹھیلنے کا کسکو طاقت ہے ہم میں قلعہ ہاتھ سے جاتا رہیگا بعضوں نے قلعہ بندی ہو جانا پسند کیا اور کہا کہ خداوندی ناکرا جاتے
دل کا حوصلہ تو نکل جائیگا بھاگ جانا نامردی ہے مردانگی کا کام ڈوبنا ہے مگر ایک وزیر جو نہایت ہوشیار اور دانشور تھا

عرض کرنے لگا کہ طرماسب کو زندانخانے سے طلب کیجے اور اس سے کہیے کہ وہ سکندر کا مقابلہ کرے اگر وہ مقابلے کو قبول
کرے تو اُسے چھوڑ دیجیے اور اگر وہ حریف کو مارے تو آپ اُسکا دین بھی قبول کیجیے شرق شاہ نے کہا کہ اچھا بلاؤ طرماسب کو
القصہ طرماسب کو زندانخانے سے طلب کیا جب وہ آیا تو اُس سے کل کیفیت بیان کی اور کہا کہ اگر تو سکندر پر غالب آیا تو میں
دین آفتاب پرستی قبول کرونگا طرماسب نے کہا کہ ہاں میں سکندر رعادت سے لڑونگا آپ نے بہت خوب کیا اور منہ کو کی تشویش نہ کیجیے
شرق شاہ نے حکم دیا کہ آہنگروں کو بلوا کر قید اسکی کٹوا دو طرماسب نے کہا کہ اے بادشاہ کچھ آہنگروں کی حاجت نہیں ہے یہ کہکر
کل قیدیں مثل ریسمان کے توڑ ڈالیں شرق شاہ بہت خوش ہوا طرماسب کو حمام کروا کر لباس فاخرہ پہنایا اور دوسرے ہی روز
خبر آئی کہ پھر سکندر رعادت آیا ہے پھر طرماسب نے کہا کہ کچھ پروا نہیں ہے تم بھی لشکر اپنا باہر نکالو شرق شاہ کا بھی لشکر باہر نکلا
ادھر لشکر سکندر شاہ میں طبل جنگ بجا ادھر شرق شاہ کے لشکر میں نقارہ رزمی نوازش میں آیا رات بھر دونوں
لشکروں میں تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر سج کر آمادہ میدان نبرد ہوئے صفوف جدال و قتال آراستہ ہوئیں نقیبوں نے
نقابت کی ادھر سے سعادت شاہ اپنے باپ سے اجازت لیکر میدان میں آیا مبارز طلب کیا ادھر سے طرماسب شرق شاہ
سے اجازت لیکر میدان میں آیا سعادت شاہ کے سامنے آکے لگا درندوں ہوا بعد تگاور زنی کے سعادت شاہ نے پوچھا
کہ تو کون ہے نام و نسب اپنا بیان کر اُسنے کہا کہ مجھے طرماسب بن طہماس بن عقوبل دیو بردوش کہتے ہیں میں صاحبقران
آفتاب پرستان ایرج نوجوان کا رفیق خاص ہوں اُسنے کہا کہ اے طرماسب دین لقا پرستی اختیار کر میں تجھکو اپنے لشکر کا افسر
کرونگا طرماسب نے کہا کہ اے سعادت شاہ پہلے میں بھی لقا پرستی تھا جب میں نے دیکھا کہ وہ لائق خدائی اور قابل پرستش
نہیں ہے تو میں نے اُسپر لعنت کی اور دین آفتاب پرستی قبول کیا یہ سنکر سعادت شاہ نے کہا کہ ہاں یہ کہ تو لقا کو برا
جانتا ہے ابھی معلوم ہو جائیگا اور جو وار تیرے پاس ہو طرماسب نے کہا کہ تو پہلے وار کرلے تو میں حربہ کرونگا یہ سنکر
سعادت شاہ نے نیزہ مارا طرماسب نے چند اول ہی میں ہوائی کر دیا سعادت شاہ نے تلوار ماری طرماسب نے وار
بچا کر تلوار اسکی پکڑ لی زور ہونے لگے ورک زین سے بل میں ٹھے دونوں گھوڑوں سے کود پڑے کشتی ہونے لگی
طرماسب نے قریب شام اُسے زیر کرکے مقید کر لیا دوسرے روز سکندر خود میدان میں آیا اور مبارز طلب کیا
طرماسب نے اُسکا بھی مقابلہ کیا شام تک مقابلہ رہا آخر کار طرماسب نے اُسے بھی زیر کرکے مقید کیا صبح کو دونوں کو
لے سامنے طلب کیا اُنھوں نے سامنے آتے ہی بطریق آفتاب پرستان سلام کی طرماسب نے اُنھیں بٹھایا اور مذمت لقا
اور مدحت آفتاب پرستی بیان کرنی شروع کی اور کہا کہ اگر تم نے آفتاب پرستی اختیار کی تو بہتر ہے ورنہ میں تمھیں زندہ نہ چھوڑونگا یہ سنکر وہ
دونوں بھی آفتاب پرست ہو گئے اور شرق شاہ بھی آفتاب پرست ہوا سکندر رعادت نے جا کر اپنے تمام لشکر کو آفتاب
پرست کیا اور طرماسب کو شہر زرنطاق سکندری میں لے گیا دو وقت ضیافت کی تمام شہر کو آفتاب پرست کیا غرض

طرماسب مع لاکھ سوار اور سہارے سالنے ہمراہ ہو کر خدمت ایرج نوجوان میں روانہ ہوا

اب بیان سے چند لیے داستان اُس درویش کے حال میں بیان کیے جاتے ہیں کہ جسنے ملکہ قمر چہر کی
تصویر نور الدہر کو دی تھی اور نور الدہر نے اُسے اپنا خنجر دیا تھا کہ تو لشکر اسلام میں اسکے جا

راویان حکایات عبرت آیات و محرران صفحہ عبرت نشان کو سمند قرطاس پر یوں تحریر تسلیم کرتے ہیں کہ جب وہ فقیر
اس خنجر کو لیکر جانب لشکر اسلام روانہ ہوا تو بہت جلد جلد طے مراحل کرتا ہوا چلا جاتا تھا کہ ہیئت چند لباس فقیرانہ پہنے
ہوئے ایک جانب سے ملا ہے اور خواجہ منصور اُس خنجر کو کپڑے میں لپیٹے ہوئے اپنے گلے سے لگائے ہوئے چلا جاتا
اُن بہروپیوں نے یہ خیال کیا کہ معلوم ہوتا ہے کہ اس شخص کے پاس کوئی نایاب چیز ہے جسے چھپائے ہوئے چلا جاتا ہے

رخیوں کا حساب نہیں اور ایرج جب قصد جانے کا کرتا تھا حامد بن حمید کی بانع ہوتا تھا القصہ علاوہ کم تدبیرین کین مگر قلعہ کسی
طرح ہاتھ نہ آیا ایرج کمال ہی رنجیدہ ہوا اور کمال فکر و تشویش لاحق حال ہوئی شاپور شیر دل سامنے کھڑا ہوا تھا اُس سے ایرج
نے کہا کہ ای شاپور عمرو و نذر قلعہ گیر جنگ مشہور ہی اور اُسکی اولاد نے بھی بڑی بڑی لاجواب عیاریاں کی ہین تو بھی شاگرد ہی
عمرو کا مگر اب تک کوئی عیاری نہ کی شاپور نے کہا کہ آپنے کا ایک حکم بھی نہین بجالایا جو ارشاد فرمایئے بجا و درجہ علم مجھے بجالاؤن ایرج
نے کہا کہ ای شاپور اگر تو کیوان کو گرفتار کرے تو مین بہت خوش ہون شاپور نے کہا کہ مجھے کیوان کو پکڑنا کتنی بڑی بات ہی اگر کیوان کو
نہ لاؤن تو آج سے عیاری کرنا چھوڑ دون بعد نام عیاری کا نہ لون ای خداوند اپنا نام شاپور نہ رکھون یہ کہکر ایرج سے رخصت ہو
رنگ و روغن عیاری اور کل سامان شب دری مہیا کرکے رات کو قلعہ کے سامنے آیا اور کیا دیکھتا ہی کہ بہت بڑی بڑی مشعلین
جل رہی ہین اور فصیل اور برج مین چراغ روشن ہین جو ادھر اُدھر کر رہی ہین چار طرف لالہ ٔ قلعہ طلایہ پھر رہا ہی آواز بیدار باش
ہشیار باش حاضر باش کی بلند ہی ہر طرف جاگ ہو رہی ہی اور سواران زرہ پوش چار طرف گرد اگرد قلعہ توڑے بندوقون کے لگا کے
ہوئے بندوقین کاندھون پر رکھے ہوئے مستعد کھڑے ہین غرض چار طرف قلعہ کے پھر اُسکی طرف سے راستہ نہ پایا کہ کمند مار کر
اوپر جائے آخر کار رونشا ہو اُسکی نہ کسی طرح لب خندق تک پہونچا اور مشک کو نکالا کر پیٹ سے لگا کر شناوری کرکے پار گیا اور موری
کے راستہ سے داخل قلعہ ہوا صورت کو بدل کر رات تو بسر کر دی صبح کو ایک فقیر کی شکل بنکر شہر مین پھرنا شروع کیا جائے نشست
و برخاست اور خوابگاہ کیوان وغیرہ کو دریافت کیا شب کے جو کیوان اپنی بارگاہ مین جا کر سویا شاپور نگہبانون کو بیہوش
کرکے سرہانے کیوان کے آیا اور اُسے بھی بیہوش کرکے طفت کمند مین گرفتار کرکے وہان سے نکالا اور اُسی موری کی راہ
راستے سے نکلکر لشکر ایرج کا راستہ لیا جب بارگاہ ایرج مین داخل ہوا تو ایرج نے پوچھا کہ ای شاپور شیر دل کیا لایا اُسنے عرض
کیا کہ حضور کے اقبال سے شیر ہی چہرن رہا کیا ایرج نے کہا کہ کیوان کو لایا اُسنے عرض کیا کہ لایا اور پشتارہ سامنے
ایرج کے رکھدیا اور اُسی وقت گرہ پشتارہ کی کھولکر غلیظ دفع بیہوشی دیا کیوان کو چھینک آئی آنکھ کھل گئی دیکھا ایک شخص
بلند تخت پر جیسے سامنے ایرج کے بیٹھا ہی اور کنیزان اور خواص جمع ہین خیال کیا کہ تو یہ کیا برا خواب دیکھا ہی اور آنکھین ملنے لگا شاپور نے
کہا کہ ای کیوان تو خواب سمجھا ہی ارے یہ عین بیداری ہی مین تجھے قلعہ سے پکڑ لایا ہون یہ بارگاہ ایرج ہی یہ آواز جو کان مین گئی
جلدی سے اُٹھ بیٹھا ایرج کو سلام کیا ایرج نے کرسی جواہر نگار بیٹھنے کو دی اور حکم دیا کہ ای شاپور اُسے کھولدے شاپور نے
حلقہ ہائے کمند کھولدیے صحبت عیش برپا ہوئی شراب کا دورہ شروع ہوا ایرج نے ساقی سے کہا کہ کیوان کو بھی جام دے بعد
اُسکے کیوان سے کہا کہ ای کیوان مین سنتا ہون کہ اسلیے طلب کیا ہی کہ تو اپنی بیٹی کو شاہزادہ زنگبار حامد بن حمید کے ساتھ منسوب
کرے کیوان نے ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ ای زمرۂ آفتاب پرستان میری ایک ہی بیٹی تھی کہ اُسے شاہزادۂ عالی قدر نور الدہر کے
ساتھ منسوب کر دیا اب دوسری بیٹی کہان سے لاؤن جو شاہزادۂ زنگبار کے ساتھ منسوب کردون ایرج بہت غضبناک ہوا اور
پکارا کہ ای دیلم شاہ جلد اسے پکڑ کر کہا بے دیلم شاہ دوڑا کیوان کی جان نکلنے لگی چاہا کہ ایرج کے قدمون پر گرے دیلم شاہ نے
گردن ہاتھ ڈالکر اُٹھا لیا چاہا کہ اُسے چیر ڈالے کیوان نے پکارا کہ مین نے مہر چہر کو شاہزادہ زنگبار کے ساتھ منسوب کیا ایرج نے کہا
کہ ای دیلم شاہ اسکی جان بخشی پر سوچ کیا دیلم شاہ نے اُسے زمین پر پٹکدیا کیوان ایرج کے قدمون پر گرا ایرج نے خطا اُس
کی معاف کی کیوان نے خوف جان سے نوشتہ لکھدیا کہ مین نے بخوشی خاطر مہر چہر کو شاہزادہ زنگبار کے ساتھ منسوب کیا اور اگر کوئی
دعویدار دعوی کرے تو باطل ہی اور مہر اپنی اُس نوشتہ پر ثبت کر دی ایرج نے کیوان کو رخصت کیا کیوان چشم گریان با دل بریان
قلعہ مہر بخش کو چلا اب بیان کا حال سنیے کہ قلعہ مین کہرام ہی ہر طرف غل شور ہو رہا ہی کہ کوئی کیوان کو پکڑ لیگیا اور سوا اسکے
ایرج کے یہ کام کسی کا نہین ہی وزیر نے سبھون کو تسلی دی اور کہا کہ مین ابھی خبر منگواتا ہون اور اُسی وقت ہرکارون کو روانہ کیا

ضبط کیا کہ اے نور الدہر تو عاشق ہے اور دلدار پر شیدا ہے تجھے غصہ بکار آیا ہے ہرگز غصہ نہ چاہیے اور جو عاشق ایسے کیے تو وہ عاشق
صادق نہیں عاشق [illegible] کہ اسکے تحمل ہو سکے گر تو تو یہاں سے نہ جا وہ جا تو مرکے جا جواب نہ دیا چپ ہو اٹھا پھر بولا ایرج
سے اتنا کہا کہ اے ایرج میں تجھکو نہایت اچھا اور بامروت و آدمیت سمجھا تھا مگر گمان میرا غلط نکلا اور افسوس ہے کہ کمال درجہ
پاجی اور نامرد و بے مروت نکلا کہ مطلق میرا پاس نہ کیا اسے زندگی کے لیے مجھے اٹھاتا ہے اور ہم تو یہاں سے نہ اٹھینگے جو ہم سچے
ثابت قدم کرسے محبت میں ہیں رہینگے جان سے جائینگے یہاں سے نہ جائینگے یہ کہکر رونے لگا اور دیوانہ وار ہفت منظر کی
طرف دیکھنے لگا بس یہ سنکر ایرج نے دیدہ و دانستہ ایک کوڑا نور الدہر کے مارا اور ایک راوی کہتا ہے کہ ایک خیمہ نور الدہر
کے برابر چھپا تھا کوڑا اسکے [illegible] لگا اچٹکر نور الدہر کے لگ گیا نور الدہر آنکھوں میں آنسو بھر لایا غصے کو ضبط کرکے
آسمان کی طرف نگاہ یاس دیکھکر چپ ہو رہا کہ ایرج نے پھر کوڑا اٹھایا کہ نور الدہر پر مارے کہ دفعۃً ایک نعرہ بلند ہوا کہ او
آفتاب پرست خبردار کیا کرتا ہے اس طرح غفلت کا پردہ آنکھوں پر ڈالا ہے کہ کچھ سوجھتا ہی نہیں اسے کیا تو نہیں پہچانتا کہ یہی
حمزہ صاحبقران زینت لشکر اسلامیان فرزند شاہزادہ بدیع الزمان ہے قسم پروردگار کی بات کہتے مار ڈالونگا اب
جو ایرج نے مڑکر دیکھا تو دیکھا کہ چالاک بن عمرو ہے کہنے لگا کہ اے چالاک مجھے ڈراتا ہے پھر اسوقت تو میں پھرا جاتا ہوں کہ
یہاں سے تو اٹھائے جاؤ ورنہ بیشک میرے ہاتھ سے ایذا ہوگی یہ کہکر اپنے دل میں کچھ سوچکر چلا گیا دوسری روایت یہ ہے کہ
شہرنگ بن عمرو نور الدہر کو ڈھونڈھتا ہوا ہفت منظر پر آیا تھا شاہزادے کو تیر دیکھکر وہ اسباب تک کا سنوار دیا کرتا تھا
اسنے ایرج کو منع کیا غرض ایرج تو چلا گیا اور یہ دونوں باہر خدمت صاحبقران میں روانہ ہوا ملکہ جو حریق آتش فراق و ذوق
و اشتیاق ہو رہی تھی [illegible] بے مہر ملکہ قمر چہر ہفت منظر سے ایرج کی حرکت دیکھ رہی تھی کہ [illegible]
جو لوگ [illegible] سے بیٹھے دیکھ رہے تھے بھاگے چلے جاتے ہیں کہ جب نور الدہر کے پاس پہونچا اور پھر کوڑا اٹھایا تو ملکہ ایرج کو
کہنے لگی کہ اے اللہ [illegible] آسمان [illegible] اور [illegible] قدرت ہو گیا [illegible]
[illegible] سہیلیوں نے کہا کہ حضور یہ کیا ایسے کیوں [illegible] سے [illegible] لڑکے کہ ایک
شاخ نمک اسکی [illegible] کہ اسنے پھر ادھر کا رخ نہیں کیا ملکہ نے کہا کہ صاحبو تمہاری عجب باتیں ہیں [illegible] جب وہ ہوشیار
بھی ہوں انھیں تو خدا جانے کیا ہو گیا ہے وہ تو اپنے ہوش ہی میں نہیں ہیں [illegible] کچھ بس نہیں چلتا مجھے
کو فلک کی دکھاتا ہے اسے وہ تو [illegible] صاحب غیرت ہیں ایسا نہ ہو کہ [illegible] اور وہ غیرت میں آکر اپنی جان
دیدیں [illegible] انکا حمایتی کوئی نہیں [illegible] اے پروردگار تو ہی انکی جان کا نگہبان [illegible] ملکہ تم کچھ نہیں
کچھ تو خدا کیا کرتا ہے اسی اثنا میں شہرنگ [illegible] چالاک نے ایرج کو [illegible] اور ایرج چلا گیا اور ملکہ بھی اٹھکر چلی گئی اسلیے کہ دو
کے آنے کا وقت قریب تھا اب سنیے کہ شہرنگ جو لشکر اسلام میں پہونچا حمزہ صاحبقران نوشکار کو چلے گئے تھے
بدیع الزمان سے کل حال نور الدہر کا بیان کیا بدیع الزمان حال فرزند کا سنکر نہایت غمگین ہوا اور اسی وقت [illegible]
اور فوج سمت ہفت منظر کی طرف روانہ ہوا جب امیر لشکر میں آئے بادشاہ اسلام نے کل کیفیت عرض کی صاحبقران
نے فرمایا کہ غضب کیا [illegible] بغیر میری اجازت کے چلا گیا بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ اے امیر بدیع الزمان کا حق بجانب ہے ایسا
سخت حال فرزند کا سنکر کیونکر آپ میں رہتا اور فرزند بھی ایسا صاحب لیاقت [illegible] بجا نہ تھا امیر [illegible] سنکر خاموش ہو رہے [illegible]
سے کہا کہ اے بھائی [illegible] نور الدہر کی کمک کے لیے جلد [illegible] لشکر ساتھ لیکر روانہ ہفت منظر
قضائے کار [illegible] وقت [illegible] غازی بھی بارگاہ میں موجود [illegible] حال نور الدہر کا سنکر نہایت غیظ و غضب میں آکر
بارگاہ سے باہر آیا تمام امیرزادے جو اسکے ساتھ تھے مثل ابراہیم بن مالک علمدار [illegible] بہرام [illegible] قتیل

دلآرام ور کشم ترسم کہ سزا ستوان سوزندہ دو پہرہ کا کہون کا ہے کہون اور کہون ہو کہ غیاب ۔ گر گئے کا سینا بھیو کو مجھ کچھ سبب بتا
ملکہ اس درد سے روئی اور بے کلی کر در و دیوار رونے لگے اور سننے والے بیخود ہو گئے اور کلیجے پھٹنے لگے اور جان کھونے لگے اور روتے روتے
اور پیٹتے پیٹتے گر پڑی اور بیہوش ہو گئی دیو حیران کھڑا ہوا دیکھ رہا تھا اور کچھ تاریا تھا اور دل میں کہتا تھا کہ ہائے افسوس تو نے کیا کیا
کیسی بڑی نادانی اور حماقت کی بات کا ہے کو زندہ رہیگی اور کیونکر اسکی جان بچیگی ملکہ کے بیہوش ہونے ہی اور بھی ہوش و حواس
اسکے باختہ ہونے اور عقل بالکل دور ٹھکانے ہو گئی انتہا سے زیادہ حیران و مضطر ہو کر اسی سرعت سے دوڑا اور آغا لبیل سے مخاطب ہو کر
کہنے لگا کہ اے آغا لبیل ایک ذرا تو دیکھ کہ ملکہ زندہ ہے یا مر گئی کچھ بھی دم باقی ہے یا نہیں یہ سنکر آغا لبیل نے کہا کہ اے شاہ دیوان تجھے
کیا بدبیر ہوا کہ تو نے اتنا کر بے سمجھے بوجھے یکایک آسکے پاس یہ خبر عقل و دانش کیا یہ بات تمکو کسی طرح زیبا نہ تھی کہ تم کچھ آ بجہ
اور پریشان خاطر ہو کہ ملکہ ہوش میں آ جائیگی اور اچھی ہو جائیگی کوئی بات گھبراہٹ کی نہیں ہے اب تمہیں مناسب ہے کہ
کہ تم اسکی دلداری کرو اور ہاتھ باندھو اور خوب طرح اطمینان دو کہ اے ملکہ تم گھبراؤ نہیں اور مضطر نہو جبکہ ہوش میں درد بیقراری
نہ کرو جان کو جان سمجھو اور اس طرح بیخود ہو ہو کر نہ رو ؤ اور یوں مفت جان نہ کھوؤ اب تو مجھسے ایک خطا ہو گئی میں اپنی تقصیر پر
نادم و شرمسار ہوا ہوں ایک ذرا حواس درست کرو اور ایک تھوڑا سا صبر کرو دل کو ٹھہراؤ میں اپنے کئے کو بھوگونگا اور جس طرح ہو گا تجھے
ملکہ ڈھونڈھ لادونگا یہ کلام آغا لبیل کا سنکر دیو قطبیاس نے کہا کہ اے آغا لبیل یہ تو سب کچھ ہو گا اور جو تم نے کہا ہے وہ کیا ہی بجا ہے لیکن
اسوقت جس طرح ہو سکے تم ملکہ کو زندہ کرو یہ سنکر آغا لبیل تیز سے تیز چلا اور ملکہ کے منھ پر پانی چھڑکوایا خلخلہ سنگھایا ہوا دی اور
تلوے سہلائے دونوں بازو کسکر باندھ دیئے بارے ایک تھوڑی دیر کے بعد ملکہ نے ایک انگڑائی لی اور ہوش میں آئی
اٹھکر بیٹھی ہوش میں آنا تھا کہ پھر وہی بیقراری تھی اور رو رہی گریہ وزاری اس طرح بلک بلک کر اور دھاڑیں مار مار کر رونی تھی
کہ ہاتھ پاؤں کچھ سے جاتے تھے اور روتی ہر من کے ٹکڑے ہو جاتے تھے اور کسی میں ہوش و حواس باقی نہ تھے یہ دیکھ کر قطبیاس
کہنے لگا ہاتھ باندھ کر نہایت ادب سے گڑگڑا کر کہا کہ اے ملکہ میری خطا معاف کرو اور جو چاہے تقصیر وار میں ہوں نہ جانتا تھا کہ تم
واسطے ایسی بیقراری اور نوحہ وزاری کرو گی اور خدا نخواستہ یوں اپنے تئیں ہلاک کرو گی ایک ذرا صبر کرو دل کو ٹھہراؤ اس نالہ و
بیقراری کو کم کرو یہ سنکر ملکہ نے کہا کہ اے دیو قطبیاس تو نے میرے ساتھ وہ سلوک کیا کہ میری جان ہی لینے کی فکر کی تھی اور یہی منظور تھا
کہ میری جان بھی جائے تو غرض میں بھی اب اپنی جان ہی دونگی زندہ رکھنا کیا اکی یہ نہ پانی ہو گی اور نہ میں روئے روئے اپنی جان دونگی
جب دیو قطبیاس نے دیکھا کہ اب کسی طرح ملکہ سمجھے نہیں سنتی اور اپنی جان ہی دینے پر آمادہ ہے تو اور بھی زیادہ مضطر ہوا
چلا اور آغا لبیل سے کہنے لگا کہ اے آغا لبیل میری فہمائش کا کچھ اثر نہیں ہوتا اب تم ملکہ کو سمجھاؤ کہ اپنے اس ارادے سے
باز رہیں اور کسی طرح ملکہ کی جان بچے اسلئے مجھسے خطا ہو گئی میں اپنی خطا پر نادم ہوں اور حد سے زیادہ شرمسار ہوں آغا لبیل
نے ملکہ سے دست بستہ عرض کیا کہ اے ملکہ اب شاہ دیوان عذر خواہی کرتے ہیں اور عفو تقصیر چاہتے ہیں اے ملکہ صبر کرو جی کو ٹھہراؤ دل کو
سمجھاؤ اسقدر بیتابی اور بیقراری سے کیا فائدہ ہے اور اپنی جان دینے اور اس حرام موت سے کیا حاصل ہے بھلا کوئی بھی ایسا
عاقل ہو کہ اپنی جان عزیز کو یوں رائیگان کرے کیا یہ موت سے بھی کوئی دنیا میں آ سکتا ہے اور کیا تمنے اپنی جان تڑپ تڑپ کر دیگی
تمہیں سوائے اسکے کہ تمہارے دشمنوں کی تو کلیجی جان جلی رہیگی اور ہنسنے والوں کو ہنسی کا موقع ملیگا یہ سنکر ملکہ نے جواب
دیا کہ اے آغا لبیل یہ تو نے سب بجا اور درست کہا اور جو تو نے کہا سب ٹھیک ہے مگر اے آغا لبیل دل کو کیونکر سمجھاؤں بلکہ اپنی جان
کیونکر ٹھہراؤں ہر لحظہ اور ہر گھڑی بیقراری بڑھتی جاتی ہے اور کسی طرح جی نہیں ٹھہرتا ہر مرتبہ یہی جی میں آتا ہے کہ اپنی جان دیدیجئے
اور ذرہ بیقراری بڑھے اے آغا لبیل جب کچھ دیر روتی ہوں تو دل کا بخار اس نکلتا ہے اے آغا لبیل جب خیال کرتی ہوں تو ایک
دھواں سا دل سے اٹھتا ہے کہ تن بدن کو جلا دیتا ہے اور ایک ایسی بیکلی سی پڑتی ہے کہ گویا کلیجہ پاش پاش ہو جاتا ہے یہی تمنا

افسوس صد افسوس نور الدہر کیا صاحب خلق و مروت اور با صولت و ہیبت تھا اور کیا یار شاطر تھا کسی کسی کچھ بیچ کر سے اسکے ای
مین باقی تھی اور یہ ہی کہ نور الدہر کے مرنے سے لطف صحبت ہی جاتا رہا افسوس یہ تھا کسی کو نہ چھوڑ گی انا للہ و انا الیہ راجعون کسی شے
کو بجز فنا کے بقا نہیں ہی مگر جامہ بن جمشید زنگی یہ حال سنکر نہایت خوش ہوا کہ خوب شد رقیب ہمارا مارا گیا اور وہ غلط جا اندیشہ جو ہمکو
تھا وہ سب برطرف ہو گیا اب کوئی خوف باقی نہ رہا اور معشوق خوب بے کھٹکے ہاتھ لگیگا اور حکم دیا کہ طبل شادمانی بجایا جاسکے
یہ سنکر ایرج نے منع کیا کہ ای جامہ دیکھو خبردار طبل شادمانی نہ بجوانا خیر جو کچھ ہونا تھا وہ ہوا اگرچہ تمھارا رقیب سہی مگر ای جامہ بن
جمشید زنگی مرنے کی کسی کے خوشی نہ چاہیے لہذا اصل مزہ یہ ہی کہ مجھکو بہت برا صدمہ رنج ہوا اور نہایت قلق ہوا اور اسکی
یہ ہی کہ ایسا بہادر نہ پیدا ہوا ہی نہ ہوگا انتہا کا جری و دلاور اور نہایت صاحب صولت تھا یہ سنکر جامہ بن جمشید خاموش ہو رہا

## اب دو کلمے داستان حیرت بیان شاہزادۂ بدیع الزمان اور محفل ایرو کے سنیے

کہ ہر دو جوان جب روانہ ہوئے وجہ ہو رہا اور قطع منازل کر کے کوچ قریب معرفت منزل کے پہونچے جب کیوان فلک رفعت آگاہ
ہوا تو آگے استقبال کیا شرف ملازمت حاصل کیا ہمراہ رکاب فلک انتساب ہو کر قلعۂ قمر بخش میں آیا خوب تمہ ساماں کیا اور بغایت
تکلف سے دعوت کی اور جو کچھ زبادشان ایرج نے کین حقیقت وہ سب نہ حیرت بیان کین اب بدیع الزمان نے خیال کیا تو
دیکھا کہ سب کے سب سیاہ پوش ہیں صورت ماتمداران اور غمزدگان کی بنائے ہوئے ہیں کوئی آنکھ ایسی نہیں ہی کہ جس میں اشک
حسرت نہ ڈبڈبائے ہوئے ہوں کوئی لب ایسا نہیں ہی کہ جس پر آہ جگر خراش نہ ہو غرض ہر شخص ایک ہی حالت غم و ملال و رنج و الم
مین مبتلا ہی اور صاف تصویر غم بنا ہوا ہی شعر تصویر غم و ملال ہیں سب یکسر بجا ملال ہیں سب یہ حال دیکھکر بدیع الزمان
نہایت متحیر اور کمال حیران و مضطرب ہوئے کہ سب کے سب کیا معرکہ ہی اور کیا واقعہ ہی کہ ایک سرے سے سب کے سب سیاہ پوش
اور غم زدہ ہیں کیوان سے پوچھا کہ ارے یہ تم سب پر کیا حادثہ اور کیسا سانحہ گذرا کس غم میں مبتلا ہو کس رنج میں گھرے ہو
اور کیسی آفت آسمانی ٹوٹی کیا مصیبت پڑی کہ تم سب نے یہ حال بنایا ہی ہر شخص نالان و گریان اور ہر لب پر آہ و افغان ہی جسے نظر اٹھا کر
دیکھتا ہوں وہ سیاہ پوش ہی اور صورت ماتمدروں کی بنائے ہوئے ہی دل بیٹھا جاتا ہی اور کلیجا شق ہوا جاتا ہی اور خود بخود جی امڈا
آتا ہی اور آپسے آپ گریہ گلوگیر ہوتا ہی تم برائے خدا جلد بیان کرو اب مجھے تحمل اور تاب ضبط باقی نہیں ہی یہ سننا تھا کہ کیوان نے
ایک چیخ ماری اور تڑپ تڑپ کر رونے لگا اور عرض کیا کہ حضور جو حال پر ملال ہی اور جو صدمہ دل پر ہی اسکا اظہار غیر ممکن ہی
اس فلک کج رفتار اور چرخ دود ستم شعار نے وہ مصیبت ڈالی ہی اور وہ دل پر درد و غم و الم کا پہاڑ پھٹ پڑا ہی کہ دشمن
کے سر پر بھی ایسی مصیبت نہ پڑے بدیع الزمان نے کہا اچھا کہو تو سہی میں بھی تو سنوں کیوان نے عرض کیا کہ ای شہریار
آج کئی روز کا زمانہ ہوا کہ نور الدہر شاہزادۂ بلند مرتبہ کو اٹھا کر لیگیا اور وہ دودریا مین نکل گیا بس یہ سننا تھا کہ شاہزادہ
بدیع الزمان میں تاب ضبط و تحمل باقی نہ رہی اور ایک نعرہ جگر شگاف کیا کہ ہائے ای فرزند دلبند ای جیب سعادتمند جگر پیوند
باپ جیتا رہا اور تو دنیا سے اٹھ گیا ای بیٹا دیدار بھی نصیب نہ ہوا ہائے ہماری قسمت میں یہ داغ بدا تھا اور تمہیں اسی
سن میں دنیا سے سدھارنا مقسوم ہوا تھا ہائے ای بیٹا میں اب کدھر جاؤں اور کہاں سے تمہیں ڈھونڈھ لاؤں ہائے ای
بیٹا باپ کی آنکھوں میں عالم سیاہ ہو گیا ہائے ای روشنی چشم میری مجھے کچھ نظر نہیں آتا ای بیٹا ایک نظر اپنا دیدار مجھے دکھا دو
کہ دل کو چین آئے ای بیٹا تمہارے مرنے سے کمر ہماری ٹوٹ گئی ہائے ای بیٹا یہ تمہاری مصیبت نہ تھی کہ تم ہمیں تنہا چھوڑ کر چلے گئے
اور ہمیں کوہ و صحرا کی خاک چھاننے کو چھوڑ گئے اور یوں اپنے بلکنے سے تم ہوئے [illegible] لازم تو یہ تھا کہ تم ہمیں مٹی دیتے اور ہماری
قبر بنا کر روتے کہ یہ ہماری شادی ہوتی نہ کہ یہ انقلاب کہ آج ہم تمہیں روتے پیٹتے ہیں اور تمہارا ماتم کر رہے ہیں کیوں ای فلک
کج رفتار اور ای چرخ دوار تو نے یہ ظلم کیا ڈالا یارو ہمارے بیٹے تڑپ تڑپ کر مرگیا اور ہم اسکے لیے تڑپ تڑپ کر رہ گئے

ایرج میں بوئے شرافت ہوتی تو کبھی ایسی دریدہ دہنی نہ کرتا اب تجھے قتل کروں اسکے قتل سے کیا فائدہ وہ خیال اگر کوئی شخص
برابر کا ہو تو خیر اگر تمنے اسے قتل کیا خلائق کیا کہیگی اے اسد اب جانے دو اور تمکو خود بھی خیال کرنا چاہیے کہ ایک
ایرج اولاد صاحبقران سے ہے اور دوسرے یہ کہ اگر تمنے اسے قتل کر ڈالا تو یہی مشہور ہوگا خلائق یہی کہیگی کہ ایرج تن تنہا
بارگاہ میر ملیح الزمان میں گیا تھا انسب نے مل کر اسے مار ڈالا یہ بالکل خلاف مروت اور عقل مخالف مردی بعید دانائی کے
تھا یہ بات بھی نہیں ہو سکتی سنبھل کے اسد نے کہا کہ آپ نے دیکھا اس پاجی کی حرکات کو اور اسکی دریدہ دہنی کو کہ
اپنی اصالت اور حقیقت کو خیال نہ کرکے ایسی لفت خیالی کی کہ شرم سے میں مر گیا اگر اسوقت یہ چھوڑ دیا گیا تو بد طینتی اپنا
کیا لیگا اور بہت فساد برپا کریگا اسے چھوڑنا مصلحت نہیں ہے نانا جان اگر آپکو کہ یہ مردود ہیں ارزاں ہے تو اچھا ہے ہم اسے قتل ہی کرینگے
اور کہا کہ او نمک حرام دیکھ تو سہی تجھے کس طرح قتل کرتا ہوں اسی دم میں تیرا سر کاٹ کے نیزہ پر چڑھا کے گھر گھر لیے پھرونگا کہ
لوگوں کو عبرت ہو کہ محسن کش اور دریدہ دہن کی ایسی ہی سزا ہوتی ہے یہ سنکر ایرج نے پکار کر کہا کہ او اسد دیوانے چھوڑ دے تو جانتا
تو جا اور دیکھ تو کیسا مزا دیتا ہوں یہ سنکر اسد غضبناک ہوا اور دانت کٹکٹا کر صراحی شراب کی اٹھا کر ایرج پر دے ماری
کہ وہ صراحی ایرج کی پیشانی پر پڑی اور ٹوٹ گئی اور ساری شراب ایرج پر گر پڑی بس غصہ ہوتا ہی تھا ایرج نے زور کر کے سب
قید و زنجیر توڑ ڈالی اور اٹھا کر اسد کی طرف دوڑا اور کہنے لگا کہ او اسد دیکھ تو اب تمہارا میں کیا حال کرتا ہوں اسد نے عمرو عیار
سے کہا کہ دیکھا نانا جان آپکے روکنے سے میں خاموش ہوا اب بھی ہوا کہ یہ چھوٹ گیا اور مجھے اب اسنے پھر دریدہ
دہنی شروع کی ہے اور اپنی اصالت پر کیا کس شقاوت و نخوت سے زمین سے اٹھ کر گنہگار کیا تھا اب یہ کیا ہے کرتا ہے
آئیگا دیکھ کیا اسنے کیا اگر آپ مجھے نہ روکتے تو یہ نوبت نہ ہوتی تو میں کبکا قتل کر چکا تھا اب میں چھوڑنا بھی گوارا کیا ہو سکتا ہے
کہ وقت اضطرار میں حضرت عمرو بھی آئے اور اپنے نیفوں سے کہا کہ دیکھو تم دیکھ ہی رہے ہو وہ ستے پاجی ایرج کو جلد گرفتار کرو
کس بات کا ہے تم کیا دیکھتے ہو یہ حکم تمام لشکر نے تمام رفقائے اسد و نیز سپہ نے اگر ہجوم کر لیا لندھور بن سعدان پور
کے چاق چابک تھا کہ ایرج کو دے کر ایک کو ایرج نے ہاتھ بازو میں سمیٹ کر زمین پر دے مارا کہ سر لندھور بن سعدان کا دو ٹکڑے
ہو گیا اور لندھور جان بحق ہوکر زمین پر گرا اور ایک دیت ہو کر گیا اسکے گرتے ہی چاروں طرف سے ایرج پر مار پڑنے لگی کہ ایرج
زخمی ہو کر تا بہ سر کٹا ہوا بارگاہ سے باہر نکل آیا اور رستے میں گرتا پڑتا اپنے مکان کی طرف روانہ ہوا راستے میں دیو شاہ زنگی
سے ملاقات ہوئی ایرج نے بعد صاحب سلامت کے استفسار کیا کہ اے دیو شاہ زنگی کہاں جاتا ہے دیو نے کہا کہ بابا میں تمہیں
گرفتار ہو جانے کی خبر سنی تھی کہ آپ بارگاہ میر ملیح الزمان میں گرفتار ہو گئے تھے آپ کے چھڑانے کے لیے جاتا تھا ایرج نے جواب دیا کہ ان
دنوں اسد دیوانے نے سخت عاجز و پریشان کیا ہے میں بیہوش ہو گیا سر پر زخم لگا اور میں نے بھی لندھور بن سعدان
کا کام تمام ہی کر دیا مگر کل میدان میں کچھ دکھاؤنگا اور اس دیوانے سے بہت سا حساب لینا ہے اسکو بھی کبھی یاد کرے گا
کسی سے مقابلہ ہوا اسکا دیکھو تو دیو تن ہی کیسی گت بناتا ہوں یہ جا رہی کہاں ہے اپنے دیوانے پن پر بہت بھولا ہوا ہے اور ہی
دیکھ تماشا بہت دکھاؤنگا پہاڑ و صاحب تیغ و سپر و مسند پر دانا ہو اسکا چل گیا ہے کسی کی کوئی حقیقت ہی نہیں سمجھتا ہے وہ اسکے
تنگ آ گیا اور حقیقت اور بہ اصالت اور ملک و فوج کی عجب دھوم ہے کہ اسے دماغ میں جرأت گئی ہے کر کچھ بھی میں نہیں آتا دیو سے
یہ باتیں کرتا ہوا اپنے لشکر کی طرف راہی ہوا لیکن یہاں کا حال سنیے کہ اسد نے لندھور کو دیکھا کہ کام اسکا تمام ہوا یہ حال
دیکھا عمرو عیار سے کہا کہ ملاحظہ فرمائیے نانا جان لندھور کا کام تمام ہوا اب تو قبلہ و کعبہ آپکی خوشی ہوئی اور آپ نے
چھوڑ دیا کہ وہ پاجی مار پیٹ کر چلا گیا اور آپ یہی بات بار بار فرمایا کرتے ہیں کہ ایرج اولاد صاحبقران سے ہے یہ بدبخت مردک
اولاد صاحبقران سے کب ہے اگر صاحبقران کی اولاد ہوتا تو یہی حرکتیں کرتا کیا صاحبقران کی اولاد کی یہی عادت تھی کہ ایسی

حرکات ہوتے ہیں میں تو ہرگز نہ لونگا اور بھی تجھے یقین ہیں یا کہ یہ لڑکا بھی صاحبقران کی اولاد سے ہے پوچھا اسکا فرخ ناجر مردود
ہے آپ صاحبقران کی اولاد بتلاتے ہیں سبحان اللہ بعد اسکے لندھور کی لاش کو بڑی تیاری سے اٹھایا تمام رفقاے اسد اور
بدیع الزمان اور تجمیل امیر و سالتوں ساتھ تھے اور خود بدیع الزمان اور تجمیل نے بھی اسد کی خاطر سے شائستہ جنازہ کی اور
بڑا افسوس کیا اور بعد غسل و کفن بہ ادب تمام دفن کیا اور اسد بہت رویا خوب ماتم کیا قبر پہ فاتحہ پڑھا اور یہ وعدہ کیا کہ اے
لندھور جاؤ تم تو قبر میں سو رہے لیکن اگر میری زندگی نے وفا کی تو دیکھو گے کیسا تمہارے خون کا عوض لیتا ہوں تمہیں تو اپنی جان
دے دی حق تعالیٰ جزائے خیر دے اور اپنے جوار رحمت میں جگہ دے بعد دفن قبر لندھور پر مقبرہ استادہ کرایا حفیظ خوان قبر پر معین کیے
اور روانہ ہوا لشکر بدیع الزمان میں پھر وہاں ایرج اپنے لشکر میں داخل ہوا اور اپنے دنگل شوکت پر جلوہ افروز ہوا کر
حامد بن حمید نے پوچھا کہ اے زندہ آفتاب پرستان زمان ایرج نامدار یہ کیا حال گزرا میں نے سنا ہے کہ آپ پر اسد نے
دھاوا کیا تھا اور گرفتار کیا تھا مجھے تو سچ ہی نہیں ہو سکتا ایرج نے کہا اے حامد بن حمید کیا کہوں کیسا وہ اس دیو نے
کیا مار مار کر مجھ کو دیوانہ بنا دیا بیہوش آدمیوں نے ایک دم مجھ پر دھاوا کیا اور سب سے پہلے لندھور جاوداں نے جماق کا وار کیا
کہ میں زمین پر بیہوش ہو کر گر پڑا اسد نے میری مشکیں بند کیں لیکن جب مجھے ہوش آیا تو میں نے اپنے تئیں گرفتار پایا اسد نے
سامان قتل کیا تجمیل نے منع کیا اگرچہ کب شتاب جلادوں کو طلب کیا مجھ کو بھی غصہ آگیا اور جو میرے ساتھ میں آیا میں نے بھی
کیا اسنے غصے میں آکر شراب کی صراحی میرے سینے پر ایسی ماری کہ ساری شراب بکھر گئی میں نے بھی جو غصے میں آکر دیکھا تو مشکیں
سب ٹوٹ گئیں اور اٹھ کھڑا ہوا جسقدر بس چل سکا میں نے بھی خوب مارا یہانتک کہ لندھور جاوداں کا تو خاتمہ ہی کر دیا
اسپر بھی زندگی تھی کہ بچ گیا جس طرح ہوا بارگاہ بدیع الزمان سے نکل آیا لیکن اب میں ان بد اختروں کو زندہ نہ چھوڑونگا
شراب پی نشے میں بدمست ہو کر حکم دیا کہ طبل جنگ بجے کل میں ہوں اور یہ بد اختر دیکھو کیا حال کرتا ہوں ان بد اختروں کا
حسب حکم ایرج اسی وقت طبل جنگی بجا ہر کاروں سے اطلاعات تمام بدیع الزمان کو خبر پہنچی کہ ایرج نے طبل جنگی بجوا دیا
اور کل اسکا ارادہ مقابلے کا ہے فوج تیار کر رہا ہے لشکر درست ہو رہا ہے یہ سنکر تجمیل امیر نے کہا کہ ہم ہرچند چاہتے ہیں کہ ابھی لڑائی
نہ ہو اور فساد نہ بڑھے مگر کمبخت ایرج آمادہ فساد ہے کسی طرح نہیں مانتا بدیع الزمان نے کہا کہ ہم کو اندیشہ نہیں ہے خوف کیا ہے
اگر وہ آمادہ جنگ ہے تو ہم بھی فساد پر آمادہ ہیں تو خیر باشد جلدی یہاں بھی نقارہ رزمی بجے بموجب حکم بدیع الزمان نقارہ سندی بجایا گیا
ادھر بھی فوج درست ہونے لگی چار پہر رات تیاری ہی میں تمام ہوا طرفین کی درستی ہوتی رہی جب صبح ہوئی تو دونوں لشکر میدان
میں آئے نظم دو ابر از دو سو در خروش آمدند ۔ دو دریائے لشکر بجوش آمدند ۔ رسیدند ایں ہر دو لشکر بجا ۔ ہمہ رزم جو و
کینہ خواہ ۔ ہمہ مست لیک از شراب نبرد ۔ بہ پیکار ہر یک ز ملبوس ورد ۔ [illegible] ۔ زمین در تزلزل فلک در
ہراس ۔ حفیظ زمین چون فلک ایرج بود ۔ [illegible] صفوف جدال و قتال آراستہ ہو چکیں نقیب
نقابت کر کے ہٹ گئے جب اچھی طرح لشکر آراستہ ہو چکے ایرج مرکب کو جھکا کر میدان میں آیا اور مبارز طلب کیا کہ جسکو جو
دلیری اور مردی ہو وہ میدان میں آئے اور اپنی شجاعت جرات دکھائے یہ سنکر خود بدیع الزمان مرکب بڑھا کر مقابل ایرج
ایرج نے جو دیکھا کہ غصہ میں خود بدیع الزمان آگیا یہ کہنے لگا کہ اے بدیع الزمان تم تو غم میں لندھور کے گھل کے حیران پریشان
ہو جاؤ میدان کارزار سے ہٹ جاؤ اور اپنی جان کی خیریت مناؤ میں نے تمہیں عفو کیا بہتر یہی ہے کہ میدان سے ہٹ جاؤ
یہ سنکر بدیع الزمان نے کہا کہ او مغرور و متکبر بس خاموش زیادہ زبان درازی اور بیہودہ گوئی اچھی نہیں ہوتی اپنی زبان کو تھام
جو تجھ سے ہو سکے تو قصور و کوتاہی نہ کرو جو تجھ سے ہو سکیگا [illegible] شعر [illegible] تیغ کش از غلاف وگرنہ سخن نیست
[illegible] معاف یہ سنکر ایرج نے نیزہ ہاتھ میں تھاما اور پکار کر کہا کہ اے بدیع الزمان ہوشیار و خبردار یہ کہکر ایک نیزہ بدیع

پہاڑ سے اتر آیا اب جو دیکھا تو دیو قریب آگیا اور آتے ہی حملہ ایرج پر ہاتھ لگایا جب تک یہ سے اور ایرج سے فاصلہ رہا جب تک
تیر ایرج خاموش رہا جیسے ہی دیو ایرج کے مقابل ہوا بس جھٹ ایرج نے دیو کا ہاتھ پکڑ کے جو پوری قوت سے جھٹکا دیا تو دیو
قطیاس منہ کے بل سامنے آیا ہیں یہ کہا کہ ایرج اٹھے اور پنجہ ڈالے گتھ گئے کشتی ہونے لگی کبھی دیو اوپر تھا تو ایرج نیچے اور کبھی دیو
نیچے اور ایرج اوپر تا اینکہ تین پہر کامل کشتی رہی اب جو دور سے اہل لشکر نے یہ معرکہ دیکھا سب ہمہ تن قریب آگئے اتنے میں ایرج
کے ہاتھ سے بائیں شاخ دیو کی ٹوٹی ایک شاخ داہنی تو نور الدہر پہلے ہی توڑ چکا تھا اب دونوں شاخیں ٹوٹ گئیں بائیں
شاخ کے ٹوٹتے ہی دیو قطیاس تڑپ کر نکلا اور روتا چیختا چلاتا ہوا بھاگا اور گھبرایا ہوا ملکہ کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ ملکہ
رقیب بڑے زور آور ہیں میں نے آپ کبھی نہ جانا تھا ایک شاخ تو نور الدہر توڑ چکا تھا ایک شاخ اسنے توڑ ڈالی معلوم ہوا آدم زاد
بہت زبردست ہوتے ہیں اور خواجہ عمرو سے پوچھا کہ آغا جبل جب نور الدہر نے میری داہنی شاخ توڑ ڈالی تھی تو تم نے درست کر دی
تھی اب یہ بائیں شاخ ایرج نے توڑ ڈالی ہے وہ بھی درست کرو گے خواجہ بولا کہ ہاں دیو قطیاس درست کر دیں گے اب ایرج کا حال
ملاحظہ فرمائیے کہ اس کشتی میں شام تو ہو ہی گئی تھی ایرج نے دیکھا کہ اب تو شام ہو گئی اب رات کو کہاں پہاڑ پر چڑھیں صبح کو
کہاں جائیگا پس حملہ اہل اسلام سے مخاطب ہو کر کہنے لگا کہ اے پیاروں آج تو تم دیو قطیاس کی بدولت بچ گئے کل بھلا میرے ہاتھ سے
بچ کر کہاں جا سکتے ہو بہ دنیر اعظم کل صبح کو تم سب کا خاتمہ ہی کر دونگا یہ کہکر طبل بازگشت بجا کر افسوس کرتا ہوا وہاں سے پھرا
کہ اے افسوس آج وہ بہت ہاتھ سے نکل گیا اگر اسکو گرفتار کر لیتا تو پھر کیا تھا فتح مجھ ضروری ہاتھ لگ جاتی یہ لشکر عادل جمشید
نے کہا کہ ای ایرج نوجوان دنیر اعظم نے تمہاری جان بچائی وہ جو افراسیاب زادہ تمہارا آیا تو نہیں کسی ہمکو تمہاری جان کے لالے پڑ گئے
تھے دنیر اعظم نے تمکو فتحمند کیا اور وہ مردود بے مقدور ہوا اور نہ کیا دیو اور کیا آدم زاد بھلا تمہارا اسکا کیا مقابلہ تھا مگر خیر چلیے
لشکر کا انتظام ہو یہ باتیں کرتے ہوئے داخل خیمہ ہوئے صحبت عیش میں جلوہ افروز ہوئے شراب ارغوانی کی نوبت ہونے لگی خوشی کی نذریں
سرداران لشکر دینے لگے کہ آج ایرج نے دیو سے مقابلہ کیا اور دنیر اعظم نے فتحمند کیا ایرج بھی ہنس ہنس کر نذریں لیے جاتا
اور کہتا ہے کہ ہاں آج دنیر اعظم ہی نے جان بچائی ورنہ بچنے کی کون صورت تھی کہا جائیگا کل معرکہ بہت خوب ہو اسلیے کہ کل
میرا قصد یہ ہے کہ جس طرح ہو اس پہاڑ پر قابض ہو جیے اور وہاں اہل اسلام کو گرفتار کر لیجیے الغرض ایرج نے حکم دیا کہ طبل جنگ
بجوا دیا جاے بموجب حکم طبل جنگ بجایا گیا شب بھر دونوں لشکروں میں تیاری رہی جب صبح طالع ہوئی تو آدم شاہزادہ
بدیع الزمان اور جمیل ابرو اور طہماس مع چند رفیقان خاص تلکرہ پر متمکن ہوئے اور افسران و سرداران فوج مردانگی سے
گھاٹیوں پر مستعد ہو کے بیٹھے اور ادھر سے ایرج بھی مع فوج زیر کوہ آیا اور اسطرف ملکہ قمر چہرہ سامنے آکر بیٹھی اور ان آفتاب پرستوں
کی یورش خدا پرستوں پر دیکھ کر کمال قلق و ملال ہوا آنکھوں میں آنسو بھر کے خواجہ سے کہنے لگی کہ کیوں خواجہ تم تو کہتے تھے کہ
حضرت امیر حمزہ صاحبقران آ پہنچے مگر نہیں معلوم کیا سبب ہوا کہ اب تک وہ تشریف نہ لائے اور آج یہ بیچارے سب اہل اسلام اس
تشنہ کے ہاتھ سے کاہے کو بچیں گے افسوس صد افسوس خواجہ نے کہا کہ ملکہ تم کوئی خوف نہ کرو ای ملکہ حق سبحانہ تعالی ان
سب کا حافظ و معین ہے اگرچہ اہل اسلام ایسی پریشانیاں کھینچ رہے ہیں اور اس سے زیادہ زیادہ مصائب میں مبتلا ہوئے ہیں مگر
پھر بفضل ایزدی بلا دفع ہو گئی ہے اور صحیح سلامت رہے ہیں ای ملکہ تم قدرت خدا کا تماشا دیکھو اور کسی طرح کا غم
و ملال نہ کرو ملکہ نے کہا کہ ای خواجہ ہماری قسمت میں تو غم و رنج کھانا اور قلق و ملال اٹھانا ابتدا سے مقدر ہوا ہے ہم کیا کریں
کیا کریں جب سے ہوش آیا اس عرصہ میں اس دیو کی قید میں مبتلا رہے اور طرہ یہ ہے کہ اس شہزادہ پر عاشق ہوئے اگر وہ کچھ دن
نہ تھی گر دیکھ تو لیتے تھے دل کو تسکین ہو جاتی تھی ای خواجہ دیکھیے سفلہ گردی اس طرح بیداد دل پر بھی نے منظور نہ ہوا اس شیفتہ
کو بھی جدا کر دیا اور اسکا فرزندوں پر مبتلا دل ہوں ہوئے دیکھ کر کلیجا پھٹتا ہے ای خواجہ یہ رنگ کیونکر اس خدائی کے

سکا تو تم سے بھی بچیگا خواجہ نے کہا کہ ملکہ اطمینان رکھو میں خبر کردوں اللہ کی ذات پر بھروسہ یہ سنکر ملکہ نے جواب دیا خواجہ یہ بیچ تو بہار
بھی دور ہوگا کہ جب ہم رہا ہو جائینگے یہ سنکر عمرو کچھ ہنسنے لگا کہا اچھا دیکھو حق سبحانہ تعالے لوگوں کی نصرت کرتا ہے کس طرح انکو بچاتا ہے
الغرض ایرج نے دامن کوہ لیکر جتنے چینی تھے جاتے تیغ و سپر ہاتھ میں لیکر پیدل چلا اور پکار کر کہا کہ ای مدعیان حق آج ہمارے
ہاتھ سے بچکر کہاں جاؤ گے میں آیا یہ کہکر چلا اور ادھر سے تیر چلنے لگے ایرج تیر زن کو تیغ سے کاٹتا ہوا آگے بڑھا اور ہر ایک
کو پہلوانان نے لیں اب ایک غل ہوگیا کہ آج ایرج آپہونچا اور ایرج برابر پہاڑ پر چڑھتا چلا آتا ہے اور پیچھے پیچھے ایرج کے دلیر شاہ
زنگی اور کلیہ قہقہ وغیرہ بھی پہاڑ پر چڑھے آتے ہیں ادھر ادھر ملکہ قمر چہر صفت منتظر پرست دعا میں مانگ رہی تھی کہ پروردگار
تو ہی ان بیکسوں کا حامی و کفیل ہے اور تو ہی بچانے والا ہے ای مالک میرے تیرا ہی سہارا ہے ای خدا یہ خاص تیری پرستش
کرنے والے تیرے ہی حوالے ہیں اس وقت بیکسی میں تو ہی انکا حافظ ہے پروردگار ان سب کے حال پر فضل
پر ترحم فرما اور اس بلائے بد سے انکو نجات عطا فرما اور ادھر شاہزادہ بدیع الزمان اور عجیل اور اہد طہماس اور جملہ
اہل اسلام دعائیں مانگ رہے ہیں کہ ای مولی حقیقی و ای مالک تحقیقی تیرے سوا اس وقت بیکسی میں کسکو پکاریں اور کسکا
سہارا ڈھونڈیں ای مالک ہمارے تو ہی ہمارا حامی و کفیل ہے اور تو ہی ناصر و معین ہے تو ہی خالق ہے اور تو ہی حافظ ہے بلا اب ہم سخت
بیکسی میں ہیں نہ کوئی حامی اور نہ کوئی مددگار اس پہاڑ پر بیکس پڑے ہوئے ہیں اور چاروں طرف سے گھیرے ہوئے ہیں خداوندا واسطے
اپنی کبریائی کا اور واسطہ اپنی خدائی کا ہم سب کو اس بلا سے نجات دے خداوندا واسطہ اپنے بندگان خاص کا اور واسطہ
اپنے پیغمبران اولو العزم کا تو ہم سب کو اپنے دامن رحمت میں امان دے کہ اس وقت ہم کسی طرف جا نہیں سکتے تیری ذات سے
امید ہے اور تیری ہی طرف راجع ہیں اشعار خداوندا منم یار و مددگاران ۔ چو روز از ماہ ہجران تیرہ روزگاران ۔ سپیدی دارم سیہ روزان
بکن نومید دریں شب روسفیدم کن ۔ یہ دعا کر رہے تھے اور برابر گریہ و زاری اور نوحہ و بیقراری کر رہے تھے
کہ یکایک کیا دیکھتے ہیں کہ جانب صحرا سے گرد کا اٹھا کہ سپہر از آن چرخ ہمہ از گرد تاریک کر دیا شعر گرد اس دشت
کوہ و دار رنگ ۔ کہ زمین بر خاست طوطیا رنگ ۔ القصہ جس وقت چادر گرد کی پھٹی اور میدان صاف ہوا تو کیا دیکھتے ہیں کہ
شاہزادہ چین و ماچین خاقان ابن الخاقان بہرام بن خاقان چین رفیق قدیم حضرت امیر حمزہ صاحبقران اسی ہزار
چینیوں سے پہونچا اور قریب آن کر نعرہ کیا کہ باش او آفتاب پرست باش او مدعی خدا پرست ایرج بدنہاد مالکی
بے بنیاد اب جلد بھر وہاں سے اور جلد قدم ہٹا وہاں سے ورنہ تیرے کل لشکر کو تباہ و برباد کر دونگا اور ایرج اس وقت تک
مورچہ پہلے چکا تھا کہ بہرام قریب آپہونچا ایرج نے جو مڑ کے دیکھا کہ بہرام بالکل قریب آگیا بس یہ دیکھ ایرج نے پشت
دو دست دانتوں سے کاٹ لی کہ افسوس صد افسوس بہرام کس وقت پہونچا ہے کہ جب میں پہاڑ پر چڑھا تھا اسے دل کی
آرزو دل ہی میں رہ گئی مصرع غم رہا کہ شاں را دلدار اگر خبر کردہ یہ کہتا ہوا پہاڑ سے اترا اور طبل بازگشت بجا کر وہاں سے بھاگ
آیا اور اپنے خیمے میں داخل ہوا بہرام نے پہلے کچھ آنکو تو پہاڑ پر بھیجا اور بعد انکے خود پہاڑ پر گیا بدیع الزمان کا سامنا ہوا دونوں
رسم مودت و محبت بجا لائے باہم بغلگیر ہوئے مزاج پرسی کے بعد کرسیوں پر بیٹھے نور الدہر کا حال پوچھا بدیع الزمان نے
کل حال نور الدہر کا بیان کیا بہرام سنکر نہایت متاسف و متالم ہوا بعد انکے بدیع الزمان نے کل حالات ایرج کی بیوفائیوں
اور گستاخیوں کے بیان کیے یہ سنکر بہرام نے کہا کہ خیر یہ آفتاب پرست بڑا بے مروت نکلا جائیگا کہاں دیکھو تو کیسی سزا
دیتا ہوں کہ یہ آفتاب پرست تمام عمر یاد کرے اور بطور کافی تسلی و دلاسا دے کر پہاڑ پر سے اترکر اپنے خیمے میں داخل
ہوا یہ حال دیکھ کر عمرو نے ملکہ سے کہا کہ ای قمر چہر دیکھا تو نے قدرت خدا کو وہ بچاتا ہے تو یوں بچاتا ہے دیکھو اس نے بدیع الزمان
وغیرہ کو بچا لیا اور دفعتہ کیسا سامان پیدا کر دیا کہ جسکی صورت دیکھکر ان آفتاب پرستوں کے قدم اکھڑ گئے

ملکہ قمر چہر نے ایسے کام غضب بہت دیکھے ہیں کہ اکثر اہل اسلام اس سے سخت تر مصائب میں مبتلا ہو ہوگئے مگر حق سبحانہ تعالیٰ نے
ہمیشہ ان سبکو بچا بچا لیا اور کسی طرح کی کوئی گزند نہیں پہونچی ملکہ قمر چہر نے پوچھا کہ اے خواجہ آخر یہ کون شخص ہے مجھے کچھ بتلاؤ تو
عمرو نے کہا کہ اے ملکہ یہ بادشاہ زادہ چین ہے بہرام اسکا نام ہے یہ صاحبقران کا نواسہ بالتخصیص ہے مگر اتنا ضرور ہے اور نہیں ہے کہ ایرج
پر غالب آئے اور اسپر فتح حاصل کرے یہ سنکر ملکہ قمر چہر کو انتہا کا رنج گذرا اور کمال قلق ہوا ادھر ایرج جو ہجوم کرنے میں آیا ہے تا
رزمی اتار کر لباس بزمی زیب بدن کیا اور صحبت میں بیٹھکر حامد بن حمید سے کہا کہ اے حامد میں یہ روز جاتا ہوں اور یہ جو
کوشش کرتا ہوں کہ ان خدا پرستوں کو قتل کروں مگر عجب طرح کی بات ہے کہ ایک ایک خدا اس قسم کا ہو جاتا ہے کہ میں تنگ
ہو جاتا ہوں اور مجبوری ہو جاتی ہے اور یہ بچ جاتے ہیں مگر خیر کہاں تک بچینگے اور کہاں تک چھپینگے ایک ایک دن سبکو
قتل کرونگا چھوڑونگا نہیں یہ سنکر حامد بن حمید نے کہا کہ اے ایرج پھر ان خدا پرستوں کے قتل کی کیا جلدی ہے اور اتنے متوحش
ہونے کی کیا وجہ ہے اور کیا حاصل ہے مطلب تو دیو قلیاس سے ہے اگر وہ ہاتھ لگ جائے تو ملکہ قمر چہر ابھی دستیاب ہو جائے اور یہ
کوئی وقت نہیں ہے اسی کی فکر کیوں نہ کیجائے اور ان ساری کوششوں کا اثر دیو قلیاس ہی پر کیوں نہ ڈالا جائے فوجوں
ایک ذرا سی ابتدائی بات کے لیے پہلے انکا مقابلہ کر کے قوت کو کم کیا جائے اور جبکہ دیو قلیاس سے کچھ ذرا بھی مقابلہ کیا جائے
کیونکہ جب پہلے ان خدا پرستوں سے مقابلہ ہوگا تو ضرور فوجی قوت کم ہو جائیگی پھر کم قوت سے دیو قلیاس کا مقابلہ کیونکر ممکن ہے
بہتر یہ ہے کہ پہلے دیو قلیاس ہی کی خبر لیجائے یہ سنکر ایرج نے کہا کہ تم نے خود دیکھ لیا کہ وہ بھی میرے ہاتھ سے نکلگیا اور جبتک
میں اکو جھوٹ کیا کہ خبر ہے مجھ کو لیا جائیگا اگر امیر اعظم نے اعانت کی تو اسکو بھی گرفتار کرتے ہیں اور جیسے وہ ہاتھ آگیا تو پھر ملکہ قمر چہر کو
لینا کتنی بڑی بات ہے مگر جب تک ان خدا پرستوں کو قتل نہ کرونگا مجھ میں نہ ہوگا میں لیتا ہوں اب ان سبکو نیچا دکھاؤنگا یکایک جب
نشہ شراب میں چور ہو کر حکم دیا کہ طبل جنگ بجے بموجب حکم طبل جنگ بجایا گیا ہرکاروں نے یہ خبر بہرام کو پہنچائی کہ ایرج
نے طبل جنگ بجوا دیا ہے یہ سنکر بہرام نے بھی حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی طبل جنگ بجا دیا جائے بموجب حکم اسی وقت طبل
جنگ لشکر بہرام میں بھی بجایا گیا تمام شب دونوں لشکروں میں غلغلہ رہا جب صبح ہوئی تو دونوں لشکر صف آرا ہوئے
تو ہوئے ایرج خود میدان میں آیا اور مبارز طلبی کی اسطرف خود بہرام مرکب شبرنگ پر سوار ہو کر مقابل ایرج ہوا ایرج
لگا وزن ہوا اور جو خنجر سیر کی سر پر پڑی مرکب بہرام کے آگے سے ہٹ گئے راتوں میں سنکر کہ ایک دم سے مقابل ہو اور
کہا کہ اے ایرج خیال تو کر کیسے اور شاہزادہ نور الدہر سے کیا ارتباط محبت اور کیسی ملاقاتیں رہی ہیں یا مجھے ایک دم سے
ہیبے ہیبرس کے پردے آنکھوں پر ڈال لیے کہ بالکل خیال باقی نہیں رہا اگر یا نور الدہر سے قنفذ بھی نہ تھی ایرج نے کہا کہ
اے بہرام تجھے خود خیال نہیں کیا یہ معاملہ ناموس کا ہے میرے ملازم کا ناموس ہے بدیع الزمان کے سامنے تھا میں نے بدیع الزمان
سے پرچہ کیا اور کہا کہ تم یہاں سے چلے جاؤ یا دو چار کوس ہٹکر اپنا خیمہ برپا کرو بدیع الزمان نے ایک نہ مانا اور نہ تعمیل ہو سکی
سماعت کی اسوقت میں مجبور ہو گیا اور تاب و تحمل ہاتھ سے جاتا رہا اور سنو اے بہرام کسی کو اپنا ناموس کھونا گوارا ہو گا اور
حامد بن حمید ملازم کیسا میرے لشکر کا بادشاہ ہے اسکا ناموس تھا مجھے کیونکر گوارا ہوتا یہ سنکر بہرام نے کہا کہ اے ایرج کچھ خیال
کر اور دماغ کو درست کر جبکہ نور الدہر عاشق ہوا اسکی نسبت تو یہ کہ میرے ملازم کا ناموس ہے اور سب تمہیں خود دو آنسو ف
نگاہ اٹھا کر دیکھنا سخت نازیبا ہے نہ کہ تیرا ابھی ایک ملازم ہے کلام بہرام کا سنکر ایرج برہم ہوا اور کہنے لگا کہ اے بہرام کیا میں کوئی
نور الدہر کا ذلیل بنا جو اس سے دب جاتا اور اول تو مجھے خبر ہی کب تھی کہ نور الدہر یہاں عاشق بنا ہوا بیٹھا ہے حامد بن
حمید زنگی ملکہ قمر چہر کی تصویر پرست سے عاشق تھا جب میں نے حامد کو زیر کیا تو حامد نے یہ شرط کی کہ اے ایرج اگر
تو میری معشوقہ کو مجھے دلوادے تو البتہ میں آفتاب پرست ہوتا ہوں میں نے اس شرط کو منظور کر لیا تھا اور اسی

اور وہ پری اسکو بیان ہو دیا ہے جن دیو کو مار کر ملکہ قمر چہر کو دلوا دونگا خراب بہتر یہ ہے کہ تو ان جیوں کی پہاڑ سے اتار کے جہان جا
لیجا جہان معترض اور مزاحم نہ ہونگا اور نہیں تو ای بہرام یہ نہ ہی رکھنا کہ پھر اگر امیر حمزہ صاحبقران بھی آئینگے تو انکو بھی
نہ چھوڑونگا بہرام یہ سنکر نہایت خشمناک ہوا اور نہایت غصے سے کہنے لگا کہ ای آفتاب پرست تجھے بڑا غرور ہے تجھے
معلوم ہو جائیگا ایرج نے کہا کہ بہرام سنبھل ابھی ان سب کے سامنے جاہل بنتا ہے جا لیجا کر تیرے پیچھے رہو اور اپنی خیر منا کیوں
شامت آئی ہے جو ایسا کرتا ہے اگر کچھ دم داعیہ ہو تو آگے بڑھو اور جو حربہ تیرے پاس ہو لگا بہرام نے کہا کہ ہمارا معمول نہیں ہے
اگر تیرا ہی جی چاہے تو تو پہلے وار کر اگر تیرے حملے سے خدا نے بچایا تو پھر میں بھی حربہ کرونگا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ خیر بہتر ہے خبردار
ہو ہوشیار رہ کہکر ایرج نے بہرام کے نیزہ مارا بہرام نے نیزے کو نیزے پر روکا لیکن گھنٹے تک نیزہ بازی ہوا کی آخر کار ایرج
نے نیزہ بہرام کا نکالدیا عمود بازی ہونے لگی گھنٹے تک عمود بازی ہوا کی کسی عمود بازی میں کچھ بہرام کا مارا گیا آخر کار
نوبت بہ تیغ زنی رسید شام تک تیغ زنی ہوا کی نتیجہ یہ ہوا کہ بہرام ایرج کے ہاتھ سے زخمی ہوا کہ ابھی نیچے جو بہرام نے زور
قوت سے تلوار ایرج کے ماری تو سپر کو کاٹکر ایرج کے سر پر پڑی کچھ دو انگل کا زخم آیا ایرج نے جھنجلا کر دستانہ … مالا
تو سر سے نکل گئی اور چار دھار خون کی سر سے جاری ہوئی جنگ مغلوبہ واقع ہوئی طبل بازگشت بجا دیا گیا دونوں لشکر اپنی اپنی
آرامگاہ میں واپس آئے بہرام تو بیہوش تھا لوگ اسے لیکر پہاڑ پر چڑھ گئے لیکن ایرج تو سب ان کا رزو سے نہایت ہی خوش
خوش اپنی بارگاہ میں آیا جلدی جلدی زخم میں ٹانکے لگوا لئے اور پھر حکم دیا کہ طبل جنگ بجایا جائے بموجب حکم طبل جنگ بجایا
ہرکاروں نے مہربع الزمان کو خبر پہونچائی مہربع الزمان نے بھی حکم دیا کہ اس طرف بھی نقارہ زنی بجایا جاوے بموجب
حکم اس طرف بھی نقارہ زنی بجایا گیا رات بھر جنگ کی تیاری رہی صبح کو ایرج پہاڑ کے نیچے آیا کہا کہ ای خدا پرستو
تم میرے ہاتھ سے مجبور کمان بانڈے گئے روز نکلتے چلے آتے ہو اہل اسلام نے پکار کر کہا کہ اگر زندگی ہے تو آج بھی اسی طرح
پہنچیگا اگر قضا ہوگی تو تو کیا دنیا کا رستم بھی کچھ نہیں کر سکتا تو ہے کس کھیت میں اور ادھر ملکہ قمر چہر مغفرت منظر سے بھی
انکو یہی تھی خواجہ سے کہنے لگی کہ اس موئے کا سر کوئی نہیں کٹتا اور کوئی اسے سزا نہیں دیتا یہ سب ان بیچاروں پر ظلم
کر رہا ہے ای خدا واسطہ اپنی خدائی کا جلد اس موئے کے تو زور کو غارت کر دے تیری لاٹھی بے آواز ہے خدایا اس مردود کو کھونے
نے کیسا اندھا دھند مچا رکھا ہے … سب جس شہزادے کے … سب زخمی ہیں اور اب میں اس کمبخت کو کسی طرح
رحم نہیں آتا اے کمبخت خدا ہی تجھسے سمجھے اور … استغنا اس بلے … خاطر جمع رکھو یہ سب زندہ
رہینگے کوئی بال بھی انکا نہ بیکا کر سکیگا تم ناحق رنج و ملال کرتی ہو القصہ ادھر تو ایرج نے جانب کوہ رخ کیا اور اس کو دیکھ
ابھی نہیں چڑھا کہ سپر تلوار ہاتھ میں لیکر پہاڑ پر چلا اور ادھر اہل اسلام دعائیں مانگنے لگے کہ خداوند ابار حم ہم مسلمانوں کے
حال پر شامل فرما ہمکو اس بلاے بد سے نجات دے اسوقت بیکسی میں سوا تیرے کسکو پکاریں اور کسکی حمایت اور دامن
رحمت میں چھپیں نہ حسبنا اللہ و نعم الوکیل ابھی پوری دعا اہل اسلام کی تمام نہ ہوئی تھی کہ یکایک ایک گرد جانب صحراے نمودار
ہوئی مہربع الزمان نے چند ہرکاروں کو استفسار و استخبار کے لیے روانہ کیا کہ دیکھو جاکر یہ گرد کیسی ہے اور کون آتا ہے اور
ایرج بھی ٹھہر کے دیکھنے لگا کہ خداوند یہ گرد کیسی ہے اور کیا معرکہ ہے کہ یکایک اس گرد کا شق ہوا دیکھا کہ پچاس علمدار
با علمہاے زر افشان چلے آتے ہیں پھر پھریرے انکے آبی رنگ کے ہیں مچھلیاں سنہری اور سنہری پھریرون پر ہیں … علمدار
بھی آبی لباس پہنے ہوئے ہاتھیوں پر بیٹھے ہوئے ہیں اور جھولیں ہاتھیوں کی بھی آبی مخملی زردوزی کام … ہوا …
پر آئینے حلبی بندے ہوئے جسم موندون میں زنجیرین بندھی ہوئی خرامان خرامان کھیلتے ہوئے آتے ہیں اور پیچھے
انکے ہاتھیوں … ہیں انکی غول کا … ہودوں کے نہایت ترک و احتشام سے چلے آتے ہیں اور آگے

فوج کے سپاہی چہرہ کا دوڑے ہوئے فوج کی تکل ہوتا ہوا چلے آتے ہیں اور اُنکے آگے داراب کشور کشا پیچھے پیچھے تخت پر کشور ستان
شل زنجیر میں گرفتار چلا آتا ہے جو پکارے مربع الزمان نے پیچھے سے اُنھوں نے فوج سے استفسار کیا کہ یہ کون بزرگ ہے جو
پابند کو ور تخت شاہی پر چلا آتا ہے اور کسواسطے مسلسل ہونے کی کیا وجہ ہے لوگوں نے بیان کیا کہ یہ داراب کشور کشا ہے جو آگے
آگے چلا آتا ہے اور پیچھے پیچھے کشور شاہ ہے کہ قمر چہر کی تصویر دیکھکر دیوانہ ہو گیا ہے اور جوش عشق میں آپ سے بے آپ ہو گیا
ہے اسواسطے اسکو مسلسل کر لیا ہے داراب شاہ اسکو لیکر اسلیے آیا ہے کہ ملکہ قمر چہر کو اُس سے ملا دے کہ یہ جنون اسکا جاے
الغرض جب داراب قریب کوہ آیا تو آواز گریہ و زاری اور نالہ و بیقراری کی سنی دریافت کیا کہ اس پہاڑ پر کون ہے اور اسقدر
بیقراری کی کیا وجہ ہے معلوم ہوا کہ شاہزادہ مربع الزمان اور تحمیل ماہرو اس پہاڑ پر ہیں نہایت درجہ زخمی ہو رہے ہیں اور
ایرج نے لشکر چڑھائی کی ہے وہ بیچارے نہایت اضطرار میں بدرگاہ جناب باری بعجز بیقراری مناجات کر رہے ہیں داراب
جو غور سے دیکھتا ہے تو کیا دیکھتا ہے کہ فی الواقع ایرج مع فوج زیر کوہ کھڑا ہوا ہے اور چین جبین سے آشکارا ہے کہ اسکا قصد ہے
ہوکہ پہاڑ پر چڑھ کے اُن جوانان گروہ کو قتل کرے پس یہ حالت ملاحظہ فرما کے مرکب کو جہکا کر آگے بڑھا اور پکارا کہ اے ایرج مجھکو
بہت افسوس ہے اور جلد پھر وہاں سے یہ کیا طریقہ بہادروں کا نہیں ہے کہ زخمیوں پر چڑھائی کریں اور حالت بے بسی میں
کسی سے مقابلہ کریں ارے تجھ میں کچھ بھی بوے غیرت و حمیت ہے یا نہیں یہ کلام داراب کا سنکر ایرج اُدھر سے پھرا
اور کہنے لگا کہ اے داراب مجھے تجھ سے سخت تعجب ہے کہ تم کب سے انکے دوست بن بیٹھے اے داراب خیال تو کرو کہ یہ کون لوگ
ہیں ارے یہ وہی تو ہیں کہ جنھوں نے عمرو ایسے محسن کو ہمارے تمھارے پاس سے نکلوا دیا ارے انکو تو وہاں مارے سے جان
بحالی بھی دستیاب نہ ہو اور تم انکے ساتھ یہ دوستی کا برتاؤ کرتے ہو تمھاری دانش و فراست سے بہت بعید ہے داراب نے کہا کہ
میں تو انکی طرفداری ہرگز نہیں کرتا اور نہ انکے سبب دوستی ہے نہ کوئی غرض مطلب ہے مگر یہ نہ ہوگا کہ ایسی حالت میں جبکہ وہ
بے بس اور مجروح ہیں تو انکو ایذا پہونچاؤ کیونکہ یہ آداب سپاہیانہ کے بالکل مخالف ہے اور کوئی جوانمرد اور سپاہی ایسی
حرکت نکریگا کہ کسی سپاہی کو حالت مجبوری میں قتل کرے یا گرفتار کرے اسلیے کہ اگر حالت مجبوری میں کسی سپاہی کو قتل کیا یا
گرفتار کیا تو سواے اسکے کہ لوگ نامرد اور بزدل کہینگے اے ایرج اس ارادہ سے باز آؤ جس وقت وہ اچھے ہو لینگے اور یہ
حالت بیکسی انپر سے رفع ہو جائیگی اُسوقت تمھیں اختیار ہے پھر ہم مانع نہ ہونگے مگر اسوقت تم انھیں پہاڑ پر نہ جانے دینگے اور
اگر تم انصاف سے خیال کرو تو میں تمھاری ہی دوستی کرتا ہوں اسواسطے کہ تمکو اس ارادہ سے باز رکھنے کی کوشش کرتا ہوں
کہ جسکو خلقت بد کہتی ہے اور لیکن اگر خیال کرو تو وہ بھی بڑے بہادر لوگ ہیں تمسے کوئی بات کم نہیں رکھتے ہیں اتفاقات روزگار
اسوقت وہ ناچار ہو گئے ہیں بس تمکو بھی ایسے وقت میں مزاحمت کرنا خلاف ہمت و جرات ہے اسوقت انکے قتل سے باز آؤ
یہ کلام داراب کا سنکر ایرج نے کہا کہ سنو اے داراب میں نے ہر چند انکو منع کیا اور کہا کہ دیکھو تم یہاں سے چلے جاؤ دو چار کوس
ہٹکر خیمہ استادہ کرو کہ میرے ملازم کا ناموس یہاں ہے انھوں نے مطلق خیال نہ کیا اور ایک لڑکی کو بھگا لیے
یہ سنکر داراب بولا کہ کیا خوب یہ بھی نئی بات ہے اور نئی لیکن ہے آپ جنگل پر اپنی حکومت سمجھتے ہیں اور صحرا پر علاوہ دخل کرتے
ہیں لیجیے اب ایک میں بھی آیا ہوں میرا ٹھہرنا بھی تمکو ناگوار ہوگا اور مجھکو بھی یہاں نہ اترنے دوگے اے ایرج یہ تمھیں کیا
سوجھی ہے ایک ذرا ہوش میں آؤ حواس درست کرو عقل کے ناخن لو یہ کیا سوجھی ہے میں تو صاف بات خوب جانتا ہوں اور
کسی کی لگی لپٹی نہیں رکھتا اور صاف ہی صاف کہونگا تم چاہے خوش ہو یا ناخوش تمکو تو انسے کینہ دیرینہ ہے اچھا اگر تو ہو
اس وقت تو میں تمکو ہرگز انپر نہ جانے دونگا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ خیر معلوم ہوا کہ تم بھی ہمسر فساد ہوتے ہو میں تو یہ جانتا
تھا کہ میرے تمھارے دوستی ہی ہی ہے اور دریغ ہے مگر تمکو تو دوستی منظور اور تمھاری بھی خواہش ہے کہ

سے بگڑے اور رنج و ملال ہو تو خیر میں مجبور ہوں کیا کروں میں تو ہرگز تمھارے کہنے کو نہ مانونگا اور لیکن سنونگا یہ سنکر دلاراب نے
کہا کہ سنو اے ایرج تم ہو ابو ترین ہو کہ کوئی بہادر اور کوئی دلاور ہو بیشک یہ نہ سکیگا کہ کسی غریب و بیچارے پر کوئی ظلم کرے اور میرے برا
میرا بادشاہ بھی تو ملکہ قمر چہرہ کا عاشق ہی نہ کوئی کب گوارا ہوگا کہ رقیب بیچاں رہے پر ساتھ ہمارے تو فساد اور رنج ہر طرح رکھا جاتا
لیکن لیجیے تھوڑے دنوں ہی یہ سنکر ایرج نے کہا کہ اگر یہی بات ہی تو میں بھی کوئی پابندی کا نہیں رکھتا اور کسی قسم کا خوف نہیں رکھتا
دو آپ میں کسی کو بیان نہ اترنے دونگا نہ غم نے دونگا اسکا کہنا کیا ہی اب ایک بات ظاہری ہی یہ سنکر دلاراب نے کہا کہ قبول
بہتر ہو جو تجھسے ہو سکے تو قصور نہ کر اور جو بنا سکے تو بن سکے ہم میں کوتاہی نہ کر لیجیے میرے ہی تیر سے مشغول ہو جائیگے تو اچھا ہی اور
بہت انسب ہی ایرج نے کہا کہ ہم تو ہر چند چاہتے ہیں اور جیبر اعظم بھی خواہش ہی کہ جیسے تمھے نہ بگڑے اور لڑائی نہ ہو کیونکہ
تمھارے ارادے میں تو خیر کیا مضائقہ ہیں کو دونوں میدان میں جا گئے یہ سنکر دلاراب نے بھالا اپنا اٹھایا لیکن اس طرف
عمرو اور ملکہ قمر چہرہ بھی سامنے سے یہ تماشا دیکھ رہے تھے ملکہ قمر چہرہ نے پوچھا کہ خواجہ یہ کون شخص ہی جو ایرج سے یوں گفتگو کر رہا
خدا ایسا کرے کہ اس مردے کا یہی سر لیکر تحت الثری کو پہونچا دے خواجہ نے کہا کہ ملکہ یہ دلاراب ہی اور دوسرا شخص کشو
ست شاہ ہی جبکہ میں ایرج کے پاس سے نکلا ہوں تو میں اسی کو صاحبقران بنا کر مردے لڑانے لایا تھا اور ابھی
و صاحب بہت دو صلہ جو اور نہایت ہی حسین و خوبصورت ہی ایسا بہادر کہ دیکھا گیا ہی تمھاری طبیعت تو اسپر فریفتہ نہیں ہوئی
ہوئی ملکہ نے کہا کہ بس خواجہ بس ایسی باتیں مجھسے نہ بنایا کرو یہ تو سے کسی اور ہی سے کیا کرو واہ خواجہ تمھاری بھی جو جو کہنی ہیں
بفضل خدا ایسی ہی ہیں واہ واہ والے خواجہ میں تو ایسے ایسے ہزار حسین و خوبصورت شاہزادہ نور الدہر کے
ناخن پا پر سے صدقے کرتی ہوں خدا اسکو بھی زندہ و سلامت جیتی زندگی میں دکھلاے تو جانوں یہ کہکر ملکہ قمر چہرہ آنکھوں میں آنسو
بھر لائی اور ایک ٹھنڈی سانس بھر کے کہنے لگی کہ ای خدا مجھے جیتی زندگی شاہزادے کے دیدار سے مشرف کر دے تو میں جانوں
ادھر تو یہ گفتگو ہی ادھر دلاراب نے ایرج سے خوب نیزہ بازی کی اور دونوں برابر رہے کیونکہ یہ دونوں ایک ہی استاد کے
سکھائے ہوئے ہیں لیکن ان دونوں کو فنون سپاہ گری میں خواجہ عمرو بن امیہ ضمری سے تلمذ ہی الغرض بعد گرز بازی کے
تیغ زنی ہونے لگی تا اینکہ ایرج نے خوب پھلا دا دے کر خوب پوری چوٹ تاک کر ایک تلوار ماری تو سپر کو کاٹ کر دلاراب کے
سر پر اتری اور تا دو ابرو کاٹ گئی زخم بہت کاری لگا دلاراب نے دست نہ مارا تلوار تو چبا کر نکل گئی گر خون کی چادر سر سے
جاری ہوئی دلاراب نے نہایت پھرتی سے بحالت تمام اپنے زخم کو باندھا اور ایرج پر تلوار لگائی تو سپر کو کاٹ کر سر پر آ لگی
تھی کہ ایرج نے خالی دی اور سر اپنا بچالیا تلوار گردن مرکب پر آئی کہ گردن اسکی قلم ہو گئی ایرج گھوڑے پر سے کود پڑا
دلاراب بیہوش ہو گیا ایرج نے آواز دی کہ زخم دست کر دو جلد دلاراب کو اٹھا لے جاؤ یہ آواز سنکر لوگ دلاراب کو
پالکی پر ڈال کر لے گئے یہ حال دیکھکر ملکہ قمر چہرہ بہت اداس ہوئی اور ایرج کو کوسنے لگی کہ خداوندا اس موذی کا کام
جلد تمام کر اسے یہ موا سنتا ہی کسی طرح نہیں مارا جاتا اور کوئی اسکا نہیں چل سکتا جو اسکا مقابل ہو کیا ہی کیا ہی جو ہوا کہ
خداوندا یہ کیا معرکہ اور کیا سانحہ ہی خواجہ عمرو نے کہا کہ ملکہ تم پریشان نہ ہو اور گھبراؤ نہیں انشاء اللہ العزیز شاہزادہ
نور الدہر ہی آکر اسکی درستی کریگا اور وہی اسکا سر کاٹیگا اور حضرت امیر حمزہ صاحبقران بھی اب آتے ہی ہونگے لیکن
ایرج دلیر کوہ نے کہا اہل اسلام کو پکارا کہ ای خدا پرستو آج بھی تم دلاراب کے سبب سے بچ گئے پھر کل کہاں میرے ہاتھ سے
بچ جاؤگے یہ سنکر اہل اسلام نے جواب دیا کہ جادو رنگی ہوا نہ خدا سے بزرگ است وہی بچانے والا ہی اگر ہماری حیات
ہی تو وہ ہر طرح ہمیں بچا لیگا اور تو ہر روز دیکھ جائیگا یہ سنکر ایرج نہایت ہی غیظ و غضب میں پیچ و تاب کھاتا ہوا
لشکر اپنا لے خیمے میں پہنچتے ہی حکم دیا کہ نقارے طبل جنگ بموجب حکم طبل جنگ بجایا گیا رات تو جوں توں

کہ قمر چہرہ نے خواجہ عمرو سے کہا کہ خواجہ دیکھیے آج کیا ہوتا ہے مجھکو بڑی بے چینی و سراسیمگی ہوتی ہے کہیں لشکر میں [illegible]
کوئی آسیب نہ پہونچے خواجہ نے کہا کہ ملکہ میں نے سو بار کہا کہ تم اطمینان رکھو آخر کوئی آسیب نہ پہونچیگا آخر روزمرہ
دیکھتی ہی رہتی ہو کہ خدا اُنکو کئی دن سے کیونکر بچا رہا ہے اور کیونکر اُنکی محافظت کر رہا ہے برابر کئی روز سے ایرج کس کس زور میں
آتا ہے اور کیسی کیسی سخت کوششیں کر رہا ہے کہ کسی طرح اپنی فتح حاصل کرے مگر آج تک ایک ایسی تائید غیبی کہ جسکا سان گمان بھی
نہیں ہوتا پیدا ہو جاتی ہے کہ ایرج اپنے ارادے میں کامیاب نہیں ہو سکتا ہے ملکہ جیسے اب تک بچایا وہی آج بھی بچائیگا یہ سنکر
ملکہ نے کہا کہ خواجہ یہ تو سب سچ ہے کچھ تو بتاؤ کہ اسکا انجام کیا ہونا ہے یہ موا باوجود ان [illegible] کے کسی طرح نہیں چوکتا اور
کسی طرح اپنے ارادے سے باز نہیں آتا خواجہ مجھکو تو جبھی اطمینان و تسلی ہوگی کہ جب یہ موا [illegible] مارا جائیگا اور اسکا کلّہ
سر کاٹکر اسکا ستیاناس کر دیگا خواجہ نے کہا کہ گھبراؤ نہیں انشاء اللہ شاہزادہ نور الدہری ٹکڑے ٹکڑے ٹھیک کریگا اور جیسے
جیسی دوستی اُنکی ملیگا ملکہ نے کہا کہ اے خواجہ دعا تو یہی ہے مگر خواجہ جیتے گا وہ دیکھیگا جو اپنی زندگی سے مایوس ہو خواجہ نے کہا
کہ ہاں ہاں ملکہ ایسی فال بد تو منہ سے نہ نکالو تمکو تو سمجھ ہی نہیں آتا القصہ یہاں تو یہ باتیں تھیں اور وہاں ایرج بد کردار ناہنجار
کمانشیان فتح کرتا ہمارا بڑھا چلا جاتا ہے اور اہل اسلام حالت بیکسی و بے بسی میں کس کس طرح تڑپ تڑپ کر دعائیں مانگ رہے
ہیں کہ خداوندا کب تک یہ [illegible] ہوا کریں کہ آج تک تو نے کیونکر اس بلا سے نجات دی اور ہم سب کی محافظت کی مگر
اے خداوند کریم و کارساز ہماری بیکسی تو تجھ پر ظاہر ہے کہ ہم کس حالت میں ہیں خداوندا آج بھی ہمپر [illegible] اور اس بلا سے
نجات دے کر زندگی رکھ ہے کہ ہم اس وقت بالکل بے دست و پا ہیں کدھر جائیں اور کسکے دامن امن میں سوائے
تیرے چھپیں ابھی اہل اسلام یہ دعا مانگ ہی رہے تھے کہ یکایک گرد جانب صحرا سے نمودار ہوئی کہ جسنے آسمان کو چھپا دیا خواجہ
نے ملکہ سے کہا کہ دیکھو گرد لشکر نمودار ہوئی معلوم ہوتا ہے کہ کوئی مددگار اہل اسلام آتا ہے انشاء اللہ العزیز بڑے معرکے کی
کو دیکھا ملکہ نے کہا کہ خدا بہتر کرے خواجہ تمہارے منہ میں گھی شکر اے کاش کوئی تو غیبی ایسا پیدا ہو کہ جو اس مردود
کا سر کاٹے کہ یکایک چادر گرد شق ہوئی اور سامنے سے نقابدار یاقوت پوش چالیس ہزار سواران جرار سے پیدا ہوا اور
آتے ہی نرغہ کیا اور [illegible] لشکر جادو جلد آ پہنچا اور جلدی پھر وہاں سے [illegible] میں تیر سے گل لشکر
کو تباہ و برباد و قتل و قمع کر ڈالا یہ [illegible] لشکر ایرج نے [illegible] اور پشت دست کو دانتوں سے کاٹ لیا اور کہا
کہ ہائے افسوس آج تک یہ خدا پرست بچے جاتے ہیں اب کیا کروں اور کیا نہ کروں یہ کہکر پہاڑ سے نیچے اترا نقابدار سے
[illegible] ہوا اگر چہ اسوقت دونوں کم [illegible] غرض ایرج اپنے خیمے میں داخل ہوا اور نقابدار اپنے خیمے میں فروکش ہوا
دونوں لشکروں میں طبل جنگ بجا تیاری ہونے لگی مگر اب یہاں سے دو کلمے عیاری شمائل نقطہ انداز عیار نقابدار یاقوت
پوش کے بیان کیے جاتے ہیں اُسے بھی گوش دل سے سماعت کیجیے کہ ادھر تو دونوں لشکروں میں تیاری ہونے لگی اور ادھر
شمائل نقطہ انداز کے دل میں یہ خیال گذرا کہ اے شمائل نقطہ انداز اگرچہ نقابدار یاقوت پوش بڑا بہادر ذی حوصلہ
ہے مگر ایرج بھی کسی طرح [illegible] کا نہیں رکھتا وہ بھی نہایت زبردست اور طاقتور ہے خدا جانے کیسی گذرے جنگ ہزاروں
برابری کی مگر ہو اے شمائل اگر تو اسی رات ایرج کو کسی طرح گرفتار کر لائے تو کیا اچھی بات ہو یہ خیال اپنے دل میں سوچکر
اُسنے لشکر نقابدار سے نکلکر لشکر ایرج کی طرف روانہ ہوا جب قریب لشکر پہونچا تو اُسنے اپنی صورت تبدیل کرکے
ایک سپاہی کی شکل بنا ایک ٹوپی سر پر لپیٹی مٹی کا رنگا انگرکھا گلے میں پہنا نیلا پاجامہ پاؤں میں [illegible]
[illegible] کمر میں [illegible] جیسا لگا ہوا بندوق کاندھے پر پشت پر سپر
کمر میں [illegible] ایک [illegible] باقی ہو [illegible] پاؤں میں اس صورت سے داخل لشکر ایرج ہوا

تمام لشکر کی سیر کرتا ہوا دروازہ بارگاہ ایرج پر آیا معلوم ہوا کہ ایرج بیٹھا ہوا ہی داخل بارگاہ ہوا دیکھا کہ ایرج تخت
زرنگار پر بشوکت بیٹھا ہی گرد ایرج کے تمام سردار اور افسران فوج رفقاے خاص بیٹھے ہوئے ہیں ناچ ہو رہا ہی شراب اڑ
رہی ہی ایک جشن عیش و عشرت برپا ہی اور ایرج حامد بن حمید سے کہہ رہا ہی کہ اے حامد میں ہر روز چاہتا ہوں کہ ان خدا
پرستوں کو قتل کروں اور کسی طرح ان پر فتحیاب ہوں مگر عجب طرح کی بات ہی کچھ سمجھ میں نہیں آتی کہ ہر روز ایک نہ ایک فتنہ
ایسا پیدا ہو جاتا ہی اور ایک نہ ایک نیا مددگار انکا ایسا پیدا ہو جاتا ہی کہ جسکے باعث سے یہ خدا پرست ہر روز بچ جاتے ہیں خدا
جانے کوئی تدبیر نہیں چلتا اب دیکھیے نقابدار یاقوت پوش کیا ہی اور وہ مدد کر رہا ہی دیکھیے اس سے اور ہمسے کیسی بنتی ہی
اور کیا نتیجہ ہوتا ہی حامد بن حمید نے کہا کہ یہ مقام تردد نہیں اگر وزیر اعظم شمائل بحال رہے تو نتیجہ کچھ اچھا ہی ہوگا مثل
آپ نقابدار پر بھی فتحمند ہونگے گھبرانے کی بات نہیں ایرج نے کہا کہ ان حالتوں میں [illegible] غرض شمائل یہ سب ماجرا بیان کر
ہوا ایرج سنتا گیا تا اینکہ دربار برخاست ہوا سب اہل دربار اپنے اپنے گھر گئے اور ایرج نے کھانا طلب کیا بس
فوراً شمائل وہاں سے چلکر ایک حرم سرا کی [illegible] رکھا [illegible] جاتا تھا انکے ساتھ ہو لیا اور باورچی خانے میں آیا جلد جلد
کھانا نکالا اور خوانوں میں لگوایا اور کل کھانے کو آشفتہ بیہوشی سے بیہوشی کر کے خوان کسواکر داروغہ باورچیخانہ کی مہر کروائی اور
کہاروں کے سر پر رکھوا کر ایرج کے سامنے لایا اور مہر توڑ کر دستر خوان چنا ایرج نے ہاتھ دھوئے اور کھانا کھایا اور جام
شراب کے پی کر پلنگ پر لیٹ رہا ایک تو کھانا اثر کر گیا دوسرے چڑھا جام ایک تو کھانا بیہوشی آور تھا دوسرے دو چار جام
اور پیے اور خوش جان لیے تھے پلنگ پر لیٹتے ہی بیہوش ہو گیا اور جو کھانا بچا تھا وہ شمائل نے خدمتگاروں اور
خاص برداروں کو تقسیم کر دیا اور آپ کچھ نہیں کھایا جسنے کھانا کھایا بیہوش ہوا سب کے سب خاص بردار اور پہرہ دار خدمتگار سپاہی بیہوش
ہو گئے اب جب عیار شمائل نے دیکھا کہ سب کے سب بیہوش ہو گئے اور کسی میں حواس باقی نہیں ہیں بس فوراً
شمائل نے جلد سے کمند نکالکر دو حلقوں سے دونوں ہاتھ دو حلقوں سے دونوں پاؤں دو حلقوں سے گردن
باندھکر ساتوں حلقے [illegible] کی گٹھری میں باندھ [illegible] بیہوش ہو کر اوپر سے [illegible] اور صبح و سلامت با
سے نکلا دروازے پر بھی سب کو بیہوش پایا صاف نکلا ہوا چلا گیا اور لشکر کو طے کرتا ہوا چلا طلایہ کی گشت سے بچتا ہوا اس
جگہ جانے کا مقام تھا وہاں پہنچ جاتا تھا جہاں دوڑنے کی جگہ پاتا تھا وہاں دوڑ کر نکل جاتا تھا جہاں چھپ جانے کا مقام تھا
وہاں چھپ جاتا تھا الغرض اسی طرح تمام لشکر کو طے کرتا ہوا اپنے لشکر کا راستہ لیا بارگاہ میں اسوقت پہنچا کہ نقابدار
ہو کر میدان کو جایا چاہتا تھا سامنے سے دیکھا کہ شمائل نقطہ انداز پشتارہ بدوش چلا آتا ہی پوچھا شمائل کہاں گئے
تھے آتے ہو اور یہ پشتارہ تمہارے کاندھے پر کیسا ہی شمائل نے عرض کیا کہ خداوند ایرج کو گرفتار کر لایا ہوں نقابدار کے
[illegible] جیسی سی انگلی اور دانتوں سے کاٹی [illegible] لگا کر اسے پوچھنے کی [illegible] ایرج کو گرفتار کر لایا شمائل نے کہا
آپنے تو نہیں ارشاد فرمایا تھا غلام اپنی طبیعت سے گرفتار کر لایا ہی اب آپکو اختیار ہی جو چاہیے سو اسکے حق میں کیجیے نقابدار نے
[illegible] کہنے لگا کہ اسے [illegible] تخت [illegible] کیا اور بہت ملعون کرایا [illegible] شمائل [illegible] نقابدار کیا
اور بولا [illegible] میدان میں [illegible] عیار سے [illegible] شمائل نے عرض کیا کہ [illegible]
غلام نے تو اچھا ہی [illegible] خلاف [illegible] نقابدار نے کہا [illegible] ایرج کا پشتارہ ساتھ لیکر
آیا اور یہاں صبح کو ایرج کے خیمے میں ایک غل ہو گیا کہ ایرج غائب ہو گیا یہ غل اور شور [illegible] نے بھی سنا اور
ایرج میں آیا اور [illegible] کہنے لگا کہ عیار نقابدار چرا لیگیا اور [illegible] جانب بارگاہ نقابدار چلا اور اتفاقاً [illegible]
اسد بن کرب غازی کو بھی یہ خبر معلوم ہوئی کہ نقابدار یاقوت پوش کا مدد شمائل نقطہ انداز ایرج کو پکڑ لایا ہی اسی وقت

ہرگز نہیں چھوڑونگا سنے وہ تو آپ ہی کا شکار میرے ہاتھ سے نکالدیا نقابدار نے ہنسکر کہا کہ بہت اچھا بہت اچھا اب سنئے
لیجیے میں کل آپ کو اچھا شکار پکڑوا دونگا خفا نہ ہوجیے بیٹھیے بیٹھیے غرض جس طرح سے ہوسکا اسد کو روک لیا اور جانے
دیا اسد ناچار و مجبور ہوکر نقابدار کے خیمے میں رہ گیا مگر ایرج نہایت ہی پژمردہ و آزردہ ہوکر اپنی بارگاہ میں آیا حامد
بن حمید بہت خوش ہوا کہ خدا نے ایرج کو نجات دی ایرج نے تمام سرگذشت بیان کی اور کہنے لگا کہ ہائے افسوس ہم
عیار ایسے غافل و سرشار ہوگئے کہ نقابدار کا عیار ہمیں پکڑ لیگیا اور افسوس کسی کو خبر نہ ہوئی کیوں حامد بن حمید کہیں
اگر شاہ پور اُسوقت یہاں موجود ہوتا تو کاہے کو کوئی عیار ہمیں پکڑ سکتا اور کیوں ہمیں یہ ذلت ہوتی ارے تم ابھی تک مشہور
ہوگیا کہ نقابدار یاقوت پوش نے ایرج کو گرفتار کروا کے ایک بزرگ سمجھکر چھوڑ دیا خیر ہو جو کچھ ہونا تھا سو ہوا مگر واہ
نیر اعظم کی نصرت و اعانت ہمارے شامل حال ہے اور آپنے فضل و کرم کیا تو کل کا دن بھی کچھ دور نہیں ہے نقابدار بھی
درمیان میں ہے ہم بھی نقابدار یاقوت پوش کا سر میدان گرفتار کرکے چھوڑینگے یہ کہکر حکم دیا کہ طبل جنگ بجوادیا جائے بموجب
حکم نقارہ پھر زمین پر چوب پڑی ہرکارون نے جاکر نقابدار کو خبر دی کہ ایرج نے طبل جنگ بجوایا ہے یہ سنکر نقابدار نے بھی
حکم دیا کہ کیا مضائقہ ہے یہاں بھی طبل جنگ بجایا جائے بموجب حکم لشکر نقابدار میں بھی کوس حرب بجایا گیا مگر ان سب کو تو
حالت میں چھوڑیے اور حال شاہزادہ نورالدہر کا ملاحظہ فرمایئے

## داستان عبرت نشان و حیرت بیان شاہزادہ نورالدہر بن شاہزادہ بدیع الزمان بن امیر حمزہ صاحبقران ناشاد

پلا ساقیا دو دے لالہ فام
کہ جیب جگر کے تو دے سو ...
بیاں ہو داستاں ہے عجیب و غریب

پلا کر مجھکو بھی جو زمین کلام
کہ شیخ بھی خوش ہو شاعر ہوا
کہ خوش ہو گئے زہر کا ہر غریب

دو وہ مستی کہ جو مجھکو مرغوب ہے
پلا جلد عرصہ بہت ہے قلیل

جو آغاز و انجام میں خوب ہے
کہ لکھنا ہے قصہ بھی طول طویل

نگاران عبارات رنگین و نوسینہ کاران اخبارات ... و
معنی یعنی ان عبارات پربہار بہار آور ان میدان خامہ نگار زادہ گان معنا میں مثل ہما مضمون زلیخان قصہ ہائے پرنیاد بصد
پر نسطیر و تحریر این داستان عجیب بقصہ غریب عنان خامہ عنبر شمامہ کو میدان قرطاس پر یون منعطف کرتے ہیں کہ جب
حلقاس بے اساس نے شاہزادہ نورالدہر کو دریا میں پھینکدیا تو چلتے وہ شہریار باوقار پانی کی تہ پر پہونچا اور جب پانی
نے اچھالا کر وہ شاہ عالیجاہ اوپر آیا اور اس تلاطم میں شناوری کرنے لگا تیرتا ہوا چلا جاتا ہے مگر یقین کامل ہے کہ اب کوئی دم
میں راہی ملک بقا ہیں بس واسطے کہ اس دریائے بے پایان سے یقین نجات تو فرض امور محالات سے ہے خدا ہی بچاوے اس
پرشور انگیز اور تلاطم خیز سے برکت ہو لیکن ما تو دل کہنتیم بسم اللہ مجریہا و مرسیہا خدا کے بفضل اللہ و تسلیما نامرد و ملک
کی خوشنودی بندے کو کیا اختیار اور سوائے سر تسلیم خم کرنیکے کیا چارہ کار ہے لیکن افسوس صد ہزار افسوس کہ دل کی حسرت
دل ہی میں رہ گئی اور سب امیدیں زیر خاک میں ملگئی وصل محبوب سے ناکام ہوکر طعمۂ نہنگان اور خوراک ماہیان ہوئے
اور بار بار فلک کج رفتار اور زمانۂ غدار سے مخاطب ہو ہو کر کہتا ہے کہ کیوں ای فلک نیلگون وای زمانہ دگرگون دل کو
میں یہی ہوا ہے کہ آدمی اپنی جان کو کھو اے ہے میں نے تیری کیا خطا کی تھی جسکی تو نے یہ سزا دی کہ اپنے محبوب کے دیکھنے کو بھی
ترس گئے اگرچہ وصل نصیب نہ تھا لیکن دور ہی سے نظارہ حسن محبوب کرکے اپنے دل کو خرسند کر لیتے تھے مجھکو یہی
ناگوار ہوا اور تیری یہی خواہش ہوئی کہ ہم اس بلا میں پھنس جائیں اور تو تماشا دیکھے ہائے افسوس ساری تمنا بھی
شہادت پر فائز ہوکر خاک میں ملگئیں الغرض تو نہیں گریہ و زاری اور نالہ و بیقراری کرتا ہوا چلا جاتا ہے اور حق سبحانہ تعالی سے
دعا کرتا ہے کہ بار الہا تو نے مرنے سے تو نجات دی اور تہ آب سے اس تختہ آب پر پہونچا دیا مگر اتنی امید اور ہے کہ اس بحر
تلاطم خیز سے نجات دیکر ساحل مراد پر پہونچادے اور اس ورطۂ ہلاکت سے بچاکر کے محبوب دکھادے

شہریاری پر یہ جاتب شاہنشاہی در بدر گرفتار غل و زنجیر اسیر پنجۂ تقدیر آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے اور لبہائے خشک
پر آہ و نالہ ہے سر جھکائے ہوئے بیٹھا ہوا ہے اور زار و قطار رو رہا ہے آنکھیں شدت بکا سے ورم کر آئی ہیں اور ایک دریا آنسو کا
قریب اسکے موج زن ہے گریبان ہی نورالدہر نے گھورا تھا تو اسکو یقین ہو گیا تھا کہ کوئی زنگی کھانے کو آتا ہے تو اور بھی زیادہ
ہراساں چہرے پر اڑنے لگی تھیں مگر جب نظر اسکی شاہزادہ نورالدہر پر پڑی دل میں اپنے یہ خیال کیا کہ یہ بھی کوئی مثل میرے
آدمزاد ہے معلوم ہوا کہ یہ بھی مثل تیرے گرفتار رنج و آزار ہوا ہے مگر حیف ہے کہ ایسا حسین و خوبصورت کہاں سے ان زنگیوں
کے ہاتھ لگ گیا اور یا یہ کہ زنگی کسی طرف کو چلے گئے ہیں اور یہ بسبب ناواقفی کے یہاں چلا آیا ہے بے اختیار ہو کر پکارا
کہ ای عزیز جلد چلا جا ان زنگیوں سے بچکر یہاں کیونکر آیا اور انہوں نے تجھے کیونکر چھوڑا ہے وہ ابھی خواب میں ہیں یہ سنکر نورالدہر
نے آواز دی کہ آگاہ ہو ای بھائی کہ میں نے ان سب کو مار ڈالا اگر یقین نہ ہو تو باہر نکلکر دیکھ آ کہ لاشیں انکی پڑی ہوئی ہیں
اس جوان نے کہا کہ ای شخص بھاگ یہاں سے دور ہے یہ سب جھوٹ ہے زنگیوں کا یہ حیلہ ہے نکل جا یہاں سے ورنہ ضایع ہوگا
یہ سنکر شاہزادہ نورالدہر نے کہا کہ ای شخص میں تو جادو نگاہا ہوں نکالونگا مگر تم تو اپنا حال بیان کرو کہ تم کون ہو اور کس قبیلے سے
ہو کیا نام و نسب ہے تمہارا ہو کہاں کے رہنے والے ہو اور یہاں زنگیوں کے ہاتھ کیونکر لگ گئے یہ سنکر وہ شخص ایک چیخ مار کر رو دیا
اور کہنے لگا کہ ای شخص شعر من ملک بودم و فردوس برین جایم بود ۔ آدم آورد درین دیر خراب آبادم ۔ یہاں سے نزدیک
شہر ہے کہ نام اسکا شہر انوریہ ہے میں وہاں کا بادشاہ ہوں اور میرا نام انور شاہ ہے یہ تیرہ درون زنگی ہے کہ نام اسکا شماس
بن دلیمان زنگی ہے بڑا بدذات اور نہایت حرامزادہ ہے میں اسکا خراج گذار تھا ایک روز اسنے مجھے کہلا بھیجا کہ
انور شاہ ایک لونڈی پریزاد میرے گھر کے واسطے بھیجا کر یہ سنکر مجھکو نہایت غصہ آیا اور اسکے پیغامبر کو نکلوا دیا جب
پیغامبر نے جا کر کل حال بیان کیا تو شماس بن دلیمان زنگی نہایت آزردہ اور رنجیدہ ملول ہوا سامان جنگ کیا اور فوج
و سپاہ بیشمار بھیجے پس تھی وہ بھی کسی طرح فتحیاب نہ ہو سکا اب میری گرفتاری کی فکر میں رہنے لگا اتفاقات روزگار سے ایک
روز میں تھوڑے سے آدمیوں سے شکار کھیلنے ہوا صحرا میں نکلا شماس زنگی وہاں پہنچ گیا اور مجھے گرفتار کر کے
اور اب یہاں قید کیا ہے اس حالت میں مبتلا ہوں کہ مرغان ہوا بھی میرے حال زار پر گریاں ہیں ای شہزادے یہاں تو میرا حال
ہے اور معلوم نہیں وہاں شہر انوریہ میں میرے فرزند منصور شاہ پر کیا گذری ہوگی اور وہ زنگی اس طرح پیش آیا ہوگا
نورالدہر نے یہ سنکر کہا کہ تو لقا پرست ہے یا خدا پرست انور شاہ نے کہا کہ لقا پرست نورالدہر نے کہا کہ اگر تو لقا پر لعنت کرے
اور مسلمان ہو جائے تو میں شماس زنگی کو تیرے سامنے جلد ابھی قتل کرتا ہوں اور تجھے اس قید سے رہا کرتا ہوں انور شاہ نے
کہا کہ میں نے لعنت کی لقا پر اور بصدق دل مسلمان ہوتا ہوں آپ مجھے رہا کیجیے فوراً نورالدہر نے اسکی زنجیر ڈالی اور انور
شاہ کو رہا کیا اور جتنے اسکے کل ہمراہیوں کو بھی قید سے رہائی دی انور شاہ نورالدہر کے قدموں پر گر پڑا اور کلمہ پڑھ کر
مسلمان ہوا شاہزادہ اسکو ساتھ لیکر شہر انوریہ کو روانہ ہوا اور یہاں شہر انوریہ کا حال سنیے کہ منصور شاہ بن انور
شاہ خوف شماس زنگی سے قلعہ بند ہو گیا اور شماس بن دلیمان نے قلعہ پر حملہ کیا اور خندق پر پہنچ گیا تو وہ کیا کرتا
ہے ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا اور اس قلعہ کی کیا حقیقت و ہستی ہے جو میں تم سب کو [illegible] شماس زنگی یہ نعرہ کر رہا تھا کہ
یکایک نعرہ شاہزادہ نورالدہر کا بلند ہوا کہ باش ای دگر ناہنجار [illegible] کہاں ہے جو آدم ہے کہ میں تیرے
قد [illegible] سنکر شماس زنگی [illegible] شماس بن دلیمان کے پاس لے گئے اور کہا [illegible] انور شاہ کو [illegible]
[illegible] شاہزادہ [illegible] شماس بن دلیمان نے [illegible] نورالدہر [illegible] آتا
[illegible] غیظ و غضب میں آگ بگولہ [illegible] کی طرف سے ہوا ادھر شاہزادے کی طرف دوڑا اور للکارا کہ اور آدمزاد [illegible]

تو نے میں سفیدی کو رنگ کیا ہے اور ان قلعہ والوں کا حمایتی بنکر آیا ہے کہاں بھاگتا ہے سینہ ہاتھ سے رکھکر قریب نور الدہر آکر
پشت نہنگ کا وار کیا نور الدہر نے اسکو خالی دیکر کے ایک کھنچی دی کہ وہ چت پڑا اور اسکا پیٹ پکڑ کر نور الدہر
نے پنجے پر ہاتھ ڈالدیا اور پنجہ مروڑکر اسکو چھین لیا اور کمر میں ہاتھ ڈالکر زمین سے اٹھا لیا اور بالا سے سر چرخ دیکر
زمین پر دے مارا زنگی نے چاہا کہ سو دفعہ کی کھاکر سنبھلے مگر نور الدہر چالاک سنبھلنے دیتا تھا گرتے ہی ایک ٹھوکر
ماری تو وہ چت ہو گیا بس جھٹ نور الدہر چھاتی پر بیٹھا اور تلوار کھینچکر گلے پر لگا کر کہا او مردود دشمن کر ابلیس پر لعنت بھیج اور
ملت حنیفیہ اسلامیہ کو بصدق دل اختیار کر شاطون دلیمان زنگی نے اُس حالت خوف میں ڈر کے مارے استغفار
کیا کہ آپکو قسم ہے لیجئے میں وہ زمین کی بیلے تو یہ بتلائیے کہ آپ کون بزرگ ہیں نور الدہر نے اپنا حسب و نسب بالتفصیل جلد جلد
بیان کیا شاطون دلیمان نے کہا کہ مجھے تو مدت سے آرزو تھی کہ کوئی آقا اور مالک تب ایسا بچے کہ مجھے شکر صد شکر خدا
نے آپکو بھیجا اور آپ یہاں تک آگئے اب میں نے بصدق دل یا دہان بالا پر لعنت کی اور میں آپ کے ساتھ ہوں نور الدہر
نے کلمہ طیبہ ارشاد فرمایا شاطون زنگی نے از سر صدق کلمہ طیبہ پڑھکر مذہب اسلام اختیار کیا نور الدہر اُسکی چھاتی پر سے اترا
اور شاطون دلیمان کو شاباش و مرحبا کہا ادھر انور شاہ قلعے میں گیا اور جیٹے سے جاکر کل حالات بالتفصیل بیان کیے
اور ان کو اپنے ساتھ لیکر قلعے سے باہر آیا اور شاہزادہ نور الدہر کے قدموں پر گرا دیا نور الدہر نے سر اسکا قدموں سے اٹھاکر
اپنی چھاتی سے لگایا اور بہ نہایت خندہ پیشانی کلمہ طیبہ ارشاد فرمایا وہ بھی از سر صدق مسلمان ہوا اور ان دونوں کے اسلام
لاتے ہی تمام فوج اور کل اہل قلعہ بھی مسلمان ہو گئے بعد اسکے انور شاہ نور الدہر کو تمام شہر میں لیگیا نور الدہر نے تمام
شہر کو اسلام آباد کیا بتخانے توڑ کر واسطے مسجدوں کی بنا ڈالی سکہ بنام قباد شہریار کے جاری ہوا بعد اسکے انور شاہ
نور الدہر کو دربار عام میں لایا جشن تخت نشینی برپا کیا تمام امراکین سلطنت اور ارکان مملکت جمع ہوئے جس وقت تمام جلسا
ملو ہو چکا تو اسوقت انور شاہ دست بستہ شاہزادہ نور الدہر کے سامنے کھڑا ہوا اور عرض کیا اے سلطان اقلیم شجاعت و جہانبانی
ملک جرأت شہریار جہان پناہ شاہنشاہ و تاج بخش ظل اللہ مناسب ہے کہ اب حضور اس تخت سلطنت کو اپنے قدوم
میمنت لزوم سے جلوہ افروز فرمائیں میں ہر طرح آپ کا تابع فرمان ہوں آپ حکومت فرمائیں اور مجھے جس خدمت کو حکم
ہوگا اسے بدل و جان بجا لاؤنگا کہ لائق تخت و تاج آپ ہی کی ذات فیض آیات ہے یہ سنکر شاہزادہ نور الدہر نے انور شاہ کو
گلے سے لگایا اور فرمایا کہ نہیں صاحب تخت تمہارا تمہیں مبارک ہم لوگ تاج بخش ہیں تاج گیر نہیں ہیں یہ کہکر ہاتھ انور شاہ کا
پکڑکے تخت پر بٹھا دیا اور فرمایا کہ میں نے انور شاہ کا تخت انہی انور شاہ کو بخشا تمام حاضرین مجلس نے نور الدہر کو تعریفیں دین اور ہر
طرف صدائے تہنیت و مبارکباد دربار میں بلند ہوئی نوبتیں گونجنے لگیں بام و در و دیوار سے آواز آنے لگی اشعار الہی دو جہاں
باشی باقبال - جوان بخت و جوان دولت جوان سال - گل اقبال تو دائم شگفتہ - بچشم دشمنانت خار بادا - بعد اسکے تو میں جشن
شروع ہو گئے تمام شہر میں اچھی طرح سے روشنی ہوئی اور کل شہر انور شاہ میں بحمد زمت اثر شائع ہو چکی تو انور شاہ
نے سامان ضیافت و اسباب ضیافت مہیا کیا بیس روز تک صحبت جشن برپا رہی تمام عمال و افسران ملک کو خلعت و انعام
تقسیم ہوا ہر ایک شاد و خرم اور مسرور و محظوظ ہوا بعد اس جشن کے انور شاہ نے ایک نہایت پاکیزہ اور نفیس قصر شاہزادہ
نور الدہر کے لیے مہیا کیا اسمیں نور الدہر قیام پذیر ہوا ایک دن بیٹھے بیٹھے خیال ملکہ قمر چہر کا آگیا تصویر اسکی آنکھوں کے
سامنے پھر گئی بے اختیار ہو ہوکر دھاڑیں مار مار کر رونے لگا کہ ای پاک پروردگار اب تو اس عبد عاصی کی مشکل حل کے
لیے حکم فرما اور یا رب بہت جلد دیدار محبوب سے خوش و مسرور فرما کہ اب نور الدہر سے صدمہ مفارقت اُس محبوبہ
دلفریب کا اٹھ نہیں سکتا کلیجہ شق ہوا جاتا ہے اور دل بیقرار کسی طرح صبر و قرار نہیں آتا خداوندا تو عالم الغیب ہے تجھسے زیادہ

عرض کرنے کی حاجت ہے آپ خود خوب واقف ہیں کہ جو میرے قلب کا حال ہے خداوند لا اب کرم فرما الغرض یہ خبر انور شاہ کو بھی پہونچی
کہ آج شہریار عالم پناہ شاہزادہ نور الدہر بہت نالان و گریان اور حد سے زیادہ بیقرار و مضطر ہیں لیکن کوئی سبب
نہیں معلوم ہوا کہ کیا باعث ہے یہ سنکر انور شاہ کو بھی استعجاب ہوا کہ معلوم نہیں کیا امر ایسا وقوع میں آیا ہے جسکے باعث
سے شاہزادہ نور الدہر اسقدر بیقرار ہو گیا یہ سنکر انور شاہ اور شباط ابن دیلمان زنگی نہایت حیران و پریشان اور
بیقرار حاضر خدمت نور الدہر ہوئے تو دیکھا کہ شاہزادہ زار و قطار رو رہا ہے دست بستہ عرض کیا کہ اے آقا سے نامدار خیر باشد اس
وقت آپ کی اس بیقراری کی کیا جہت ہے اور اس نوحہ زاری کا کیا باعث ہے کچھ ارشاد تو فرمائیے ادھر انور شاہ اور شباط
زنگی دونوں دست بستہ عرض کر رہے ہیں مگر نور الدہر کی بیقراری کسی طرح کم نہیں ہوتی اور کچھ جواب نہیں دیتا جب بہت
اصرار کیا تو ارشاد کیا کہ میں اپنی حقیقت کیا بیان کروں اے انور شاہ وہ مرض لاعلاج رکھتا ہوں کہ خدا ہی اسکا علاج کرے
تو اچھا ہو انور شاہ نے عرض کیا اچھا حضور ارشاد تو فرمائیں یہ سنکر ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچکر ارشاد کیا شعر
گر بیست مرا فتادہ بر دل مہر و آتش بس است مشکل ۔ میں اپنا حال کیا بیان کروں کہ ایک محبوبۂ دلفریب اور معشوقۂ
پری پیکر پر عاشق ہوں اسی کے تیر عشق نے میرے دل کو چھید ڈالا ہے میں کیا بیان کروں کہ جو جو رنج و صدمات اسکے
عشق میں اٹھائے ہیں اور جو حالات گذر گئے ہیں وہ تمام حال پہنچنے کا اور دیو کا حالت غفلت میں دریا میں ڈال آنے کا
تفصیل وار بیان کیا اور کہا کہ اے جان قیامت اور آفت تو یہ ہے کہ بمصداق دل را بدل رہیست وہ بھی میری عاشق ہے
اے شباط ابن دیلمان بھائی تمہارا رنج تو اسی کا ہے کہ معلوم نہیں اسکا میری جدائی میں کیا حال ہوا ہوگا اور کیا رنج و ملال
گذرا ہوگا اگرچہ بسبب ہماری مجبوری کے بجز اسکے کہ صرف دور ہی سے دیکھ لیتے تھے اور کچھ علاقہ نہ تھا وہ مجھے دیکھکر شاد
و مسرور ہوتی تھی میں اسے دیکھکر زندگی بسر کرتا تھا اور شاد و بشاش ہوتا تھا مگر فلک تفرقہ انداز و حیلہ باز کو یہ بھی ناگوار
ہوا اور اس نسبت کو اتنی ملاقات بھی کھلتی اور وہ تفرقہ ڈالدیا ہے کہ دیکھیے زندگی میں ملاقات ہوتی بھی ہے یا نہیں اور
بڑا خیال تو یہ ہے کہ جب دیو قلیاس بد اساس نے جاکر ملکہ سے بیان کیا ہوگا کہ میں نور الدہر کو جاکر دریا میں ڈال آیا
تو اسکا کیا حال ہوا ہوگا معلوم نہیں کہ زندہ بھی ہوگی یا دکھ اسکے ہلاک ہو گئے ہونگے اسلیے کہ وہ دن بھر مجھکو سی دیکھا کرتی تھی
اور میں بھی دن بھر جو ہوں میں اسکے لیے گذارتا تھا اور اے انور شاہ اور اے دیلمان میں اسکے حسن کی تعریف تمہارے
سامنے کیا بیان کروں سراپا ایسا قدرت حق تعالی پر دال تھا گویا صانع قدرت نے برق کے خمیر کو سانچے میں ڈھال کر اسکے
اسکے بدن کو ڈھالا تھا ایک نور جس سے اس دالان کی ایسی ہو رہی تھی کہ تمام در و دیوار روشن ہو جاتے تھے میں نے
اسے اپنی آنکھ سے دیکھا ہے کہ میری آواز اس تک پہونچنا دشوار تھی بیچ میں دریا ہے حضرت سلیمان بن داؤد علی نبینا
علیہ السلام نے ایک قصر بنوایا تھا اسمیں اس دیو قلیاس حرامزادے نے ملکہ کو قید کر رکھا ہے اس وقت اسکا خیال
کامل بندھا ہوا ہے ان دونوں نے دست بستہ عرض کیا کہ حضور بات کیا ہے پہلے ہفت منظر سلیمانی کی جانب قدم
سے کہا کہ میں چلنے کو تو چلا چلوں مگر انتظار اسکا ہے کہ کوئی شخص اس طرف کا اسطرف آئے کچھ احوال وہاں کا معلوم ہو تو
قصد کروں ابھی یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ ہرکاروں نے آکر خبر پہونچائی کہ کچھ سوداگر ہفت منظر کی طرف سے آکر اس شہر میں
اترے ہیں انور شاہ نے کہا کہ جلد ان سب کو بلاؤ بموجب حکم ہرکارے اسی وقت گئے اور ان سوداگروں کو بلا لائے جب
سوداگر سامنے آئے تو ان سبھوں نے نہایت ادب سے مجرا کیا تحفے گذرانے انور شاہ نے نذریں انکی قبول کر کے خلعت و
انعام سے سرفراز و ممتاز کیا اور حکم بیٹھنے کا دیا جب سوداگر بیٹھے تو شاہزادہ نور الدہر نے ان سے کہا کہ کچھ حال ہفت منظر کا
بیان کرو ان سوداگروں نے عرض کیا کہ حق جل شانہ شاہزادہ والا قدر نور الدہر کو سلامت با کرامت رکھے وہاں کسی کی

توقع آپ کی زندگانی کی نہ تھی ہر ایک کو یقین تھا کہ حضور کے دشمن ہلاک ہو گئے ہونگے مگر شکر ہے خدا کا کہ اُسنے حضور کو زندہ
سلامت دکھلایا اب حضور ارشاد فرمائیں کہ حضور پر کیا واقعہ گذرا نور الدہر نے کل اپنا حال از ابتدا تا انتہا بیان کیا اور وہ تمام
کہ تغییر احوال تو سنا اب کچھ حال میری معشوقہ جانستان ملکہ قمر چہر کا تو بیان کرو کہ وہ بھی بقید حیات ہے ان سب نے عرض کیا
کہ جہان حضور زندہ تو ہے مگر گریہ و زاری سے دن رات گذرتی ہے اگر خواجہ عمرو آپکے پاس نہ ہوتا تو کب کے دشمن ہلاک ہو گئے ہوتے کہ حضور
وہ حال بنا رکھا ہے کہ دیکھا اور سنا نہیں جاتا سوائے اسکے یہ ہے کہ لباس سیاہ آپ کے ماتم میں جو اسنے پہنا تھا اب تک جسم سے
نہیں اتارا اور ای شہریار جب حضور کے والد ماجد مظفر الملک اور تحمیل ابن ہیرو اور اسد بن کرب غازی اور طہماس ابن
عنقوہیل لوہور رسالے ہفت منظر کے آئے ہیں تو ایک عجیب طرح کا ماتم برپا ہوا تھا مگر اس ایرج بدنہاد نے ان سب کو
قصر ہفت منظر کے سامنے سے ہٹانے کا قصد کیا تھا سو بڑی لڑائی ہوئی سب کے سب ایرج کے ہاتھ سے زخمی ہو کر
ہوا بایں سبب مجبور ہو جانے کے ایک پہاڑ پر جا بیٹھے ہیں لیکن ایرج ہر روز جا جا کے پہاڑ پر چڑھکے اہل اسلام کو قتل
کرے مگر بقدرت خدا ہر روز ایک نہ ایک مرد کار ان سب کا ایسا پیدا ہو جاتا ہے کہ وہ ہر روز بچ جاتے ہیں اور جو آتا ہے ا
سے ایرج سے لڑائی ہوتی ہے لیکن ایرج پر کوئی غالب نہیں آتا اور ای شہریار قابل صد ہزار آفرین و تحسین اسد دلاور
ہے کہ وہ اپنی جان لگائے ہوئے ہے اور سینہ سپر کئے ہوئے ہے پس یہ حال سنتے ہی نور الدہر آگ ہو گیا سو دوا کر دن کو
رخصت کیا اور انور شاہ اور منصور شاہ کو وہاں کا سردار ان جراتمند اور دلیمان زنگی کو ساتھ ہزار سوار سے ہمراہ لیکر
جہازوں پر سوار ہو کے ہفت منظر کو روانہ ہوا کوئی تیسری منزل تھی کہ یکایک ایک غل و شور برپا ہوا نور الدہر نے
پوچھا کہ اے یہ کیسا غل ہے لوگوں نے عرض کیا کہ ای شہریار ایک نہنگ نے دریا سے سر ابھارا ہے اور جہازوں کی طرف
آتا ہے ای شہریار معاذ اللہ اگر نزدیک آ ہو گا اور ان جہازوں پر ایک دم مارے گا تو خدا نخواستہ یہ سب جہاز ٹکڑے ٹکڑے
ہو جاوینگے اور ایک تو زندہ نہ رہیگا کیونکہ وہ نہنگ بہت بڑا ہے نور الدہر نے کہا کہ اچھا پھر اسمیں خوف کا ہے کا ہے جہازوں کا
رخ دوسری طرف پھیر دو اس جانب سے چلنا کیا ضرور ہے بحکم شہریار ملاحوں نے چاہا کہ رخ جہازوں کا اس طرف سے پھیرین
مگر ہوا اتنی تیز تھی کہ جہاز اس طرف سے نہ پھر سکے پس ایک چار گھڑی نہ گذری تھی کہ ایک غلغلہ محشر انگیز برپا ہوا کہ وہ
نہنگ آ پہونچا سب کے سب آمادہ مرگ ہو گئے یہ آواز سنکر ہر ایک رونے لگا اور ایک نے دوسرے کو اپنے گلے کا تا
لیا کفن سروں پر باندھ لیے صد لشکر یہ زاری بلند ہوئی ادھر ملاحوں نے سر کو ننگا کر کے دعا شروع کی کہ ای خالق بحر و بر وای
خشک و تر تو ہی اس نہنگ بلا سے بچانے والا ہے اور تو ہی ہر بلا اور ہر آفت سے محافظت کرنے والا ہے مدد ایا واسطے اپنے
انبیاء کرام اور اپنے بندگان خاص ذو الاحترام کا کہ ہماری جان کو اس بلا سے بچا کر ساحل مراد تک پہونچا دے تا اینکہ وہ
نہنگ سامنے دکھائی دیا سب کے چہروں پر زردی سی پھر گئی اور بعضوں کی مثل مشہور و معروف کہ زیادہ مارین تو پھول
جاتی ہے انسیں ہی سب کے خشک ہو گئے اب سب کے سب اپنے گناہ رشک ہیں ہو گئے اور یقین ہو گیا کہ اب مثل کسی طرح ممکن نہیں
ہے مگر شاہزادہ نور الدہر نے یہ تفسیر جو ملاحظہ فرمایا تو ملاحوں سے حکم کیا کہ ایک کشتی چھوٹی سی ہمارے جہاز کے برابر لگا دیجئے
حسب الحکم ایک چھوٹی سی کشتی شاہزادہ نور الدہر کے جہاز کے پاس لگا دی گئی نور الدہر اس کشتی پر سوار ہو اور ملاحوں سے
کہا کہ یہ کشتی اسی نہنگ کی طرف لیچلو رستہ توین دل کی آرزو دل میں کیون رہ جائے اور ملاحوں نے جو حکم کشتی کا رخ ادھر
نور الدہر لیکر چلے ہر چند شاطران و دلیمان نے منع کیا انور شاہ و منصور شاہ سمجھاتے رہے مگر شاہزادہ نے کسی کی نہ سنتا ہے
کشتی کو برابر دوڑائے لیئے چلا جاتا ہے اور وہ نہنگ بھی برابر بڑھتا ہوا قریب چلا آتا ہے جیسے ہی وہ نزدیک آیا بس جلدی سے
ایک تیر تاک کر مارا تو وہیں آنکھ میں اس نہنگ کے مع سوفار پیوستہ ہوا اور ساتھ ہی اسکے دوسرا تیر چھوڑا کہ آنکھ تین

ارادہ وہ بھی اُسپر سوار ہوگیا دونون نہنگین اُسکی ہیبت سے پرفضا ہوگئین اُس نہنگ نے گھبراکر جلدی سے دم اپنی اُٹھائی کہ مار
پر مارے بس جیسے ہی دم اُسکی اونچی ہوئی نور الدہر نے بہت ہی پھرتی سے ایک تلوار آبدار دونون ہاتھون مین پکڑ
کر ایسا ہاتھ مارا کہ اُسکی دم برابر ترچھات ہو دو ٹکڑے ہوگئی اور وہ نہنگ اُس دریا مین گرا ایک تلاطم قیامت خیز
دریا مین برپا ہوا تمام پانی خون سے اُسکے رنگین ہوگیا چہار طرف سے صداے آفرین و تحسین کا ایک شور ہوا ہر ایک شخص کی
زبان پر صداے احسنت جاری تھی الغرض شاہزادہ پھر جہاز پر آیا انورشاہ تو دوڑکر گلے لپٹ گیا خواجون و غلمان نے
دست بوسی کی ادھر منصور شاہ نے شاہزادے کے قدم لیے اور انورشاہ نے عرض کیا کہ حضور آپ جیسے مؤید من اللہ مین اور
بیشک آپ حق جل و علا کے خاص بندے اور اُسکے پیارے ہین سواے حضور کے اس نہنگ کا مارنا کسی دوسرے کا کام تھا
در اصل تو یہ ہے کہ ایسے وقت اضطرار مین ہوش و حواس کب بجا رہتے ہین جو کوئی بات سوجھے مرحبا صد مرحبا آپ کی ہمت
و جرات اور استقلال و اطمینان جمع کر نور الدہر نے کہا کہ ہان مین تو اُسکا ایک بندہ ناچیز ہون جو اُسکے الطاف و اعطاف اور
رحمت و مکرمت میرے شامل حال رہی اور ہین کہان تک اُسکا شکر ادا کرون بعد اُسکے ہر ایک نے آکر دست بوسی او
قدمبوسی کی تصدق اُتارنے لگے الغرض کئی پہر تک اُس دریا مین لنگر پڑا رہا بعد اُسکے نور الدہر نے حکم دیا کہ لنگر اٹھایا جاے
جہاز یہان سے روانہ ہون بموجب حکم لنگر اٹھا دیا گیا اور جہاز وہان سے روانہ ہوے مقامات معین پر لنگر کرتے ہوے اور
ضروریات بہم پہونچاتے ہوے بعد چند روز کے کنارے پر پہونچے ملاحون نے جہازون کے لنگر ڈالدیے ناخداے جہاز نے
تھال مین رکھکر تحفہ گذرانی اور عرض کیا کہ حضور سفر دریا تمام ہوا شاہزادے نے اُسے خلعت دیا مبارک سلامت کی دھوم
دھام ہوئی نذرین خوشی کی گذرنے لگین الغرض اسباب اُتارا گیا خیمے ڈیرے استادہ ہوے سب کے سب خیمون مین قیام پذیر
ہوے اور ہاتھ منھ دھوے اور نہاے دھوے تین دن تک آرام کیا چوتھے روز شاہزادہ واسطے شکار کے سوار ہوا شکار
کھیلتا ہوا چلا جاتا تھا جاتے جاتے ایک بیابان ہول خیز اور صحراے وحشت انگیز مین گذر ہوا دیکھا کہ ایک گنبد سامنے نمودار
ہے شاہزادہ اُس گنبد کے قریب آیا دروازہ بند پایا اور دیکھا ایک پتھر کی چٹان بہت بڑی دروازے پر رکھی ہوئی ہے اور
اُس گنبد مین سے ایک آواز دردناک نحیف و ضعیف سنائی دیتی ہے کہ کوئی شخص نہایت دلخراش آواز سے کہہ رہا ہے کہ ہاے
افسوس اور دردا بیکسی و بے بسی کہ مفت جان گئی اور ایک کوئی فریادرس نہ آیا کہ ہماری فریاد سنکر ہم پر توجہ کرتا باہر
نکالتا یا اس عذاب سے نجات دے اس طرح بلک بلک کر کوئی شخص کہہ رہا ہے کہ شاہزادہ بیچین ہوگیا اور چاہا کہ اُس گنبد
کو کھولکر دیکھے کہ یہ گنبد کس قسم کا ہے اور یہ کون شخص ہے جو اس طرح فریاد کر رہا ہے اور کس بلا مین مبتلا ہے خواجین و غلمان
نے اور انورشاہ اور منصور شاہ نے ہر چند منع کیا کہ اے شہریار آپ کو کیا غرض ہے اور کیا مطلب ہے جو حضور اس گنبد مین
تشریف لیے جاتے ہین اس ارادے سے باز رہیے اور اپنے کو معرض ہلاکت سے بچائیے معلوم نہین اسمین کیا بھید ہے اور
کیا امر ہے اور یہ کس نمایش کی ہے اگر کوئی بات تحقیق ہوئی تو یہ بھی سہی ورنہ کیا ضرورت ہے آپ اس گنبد مین ہرگز نہ جائیے
مگر شاہزادہ کب سنتا ہے ایک کی بھی نہ مانی اور کہنے لگا کہ معلوم نہین تم لوگ کیا باتین کر رہے ہو اور تمھارا خیال
کس طرف ہے ارے صاحب مجھکو جو پروردگار عالم نے حلال مشکلات پیدا کیا ہے تو مجھکو یہ کب زیبا ہے کہ ہم سنین کہ کوئی شخص
مصیبت مین ہے اور کسی آفت مین مبتلا ہے اور ہمارے کان تک فریاد پہونچے اور ہم نہ سماعت کرین نہ دیکھین یہ بات
مجھسے ہرگز ممکن الوقوع نہین ہے خدا جانے تم لوگ کیسی باتین کر رہے ہو یہ کہکر بہت جلد دروازے کے پاس آیا اور
اُس سنگ گران کو جس سے دروازہ بند تھا ہٹایا اور دروازے کو ٹھوکر مارکر اندر گیا جاکر کیا دیکھتا ہے کہ ایک جوان حسین و
خوبصورت کہ آثار شجاعت و دلیری اور مردمی و مروت اُسکے چہرے سے ظاہر و آشکار ہین غل و زنجیر مین

افتادہ بیتاب بیٹھا ہوا ہے اور زار زار زاری اور نوحہ و بیقراری کر رہا ہے ایک سنگ گران اُسکے سینے پر رکھا ہوا ہے اور قریب
مرگ پہنچ گیا ہے کہ سانس لینے کی بھی قوت باقی نہیں رہی اور بوقت دم کی آمد و شد ہو رہی ہے اور حال یہ ہے کہ پانوں میں مہندی
لگی ہوئی ہے سہرا سر پر بندھا ہوا ہے ایک اُنگلی میں چاندی کا چھلا اور ایک سونے کی انگشتری یاقوت سرخ کا نگ اُس پر جڑا
ہوا پہنے ہوئے ہے ہاتھوں میں بھی مہندی لگی ہوئی ہے اپنے ہاتھ میں کنگنا بندھا ہوا گلے میں ہیکل پڑی ہوئی وہ غافل پڑا
ہوا ہے نورالدہر نے بیٹھنے تو لپک کر پتھر اُسکی چھاتی سے اُٹھا لیا اُسکے قید اُسکے بدن سے جدا کی جیسے تو وہ جوان اُٹھکر نور
الدہر کے گرپڑا نورالدہر نے قدموں سے اُٹھا کر اُسکا چھاتی سے لگایا اور پوچھا کہ بتلا کہ تو کون شخص ہے اور کیسے
یہاں قید کیا گیا تھا اُسنے عرض کیا کہ حضور ایک ساحرہ مکارہ مجھپر عاشق ہے اور مجھکو اُس سے کمال درجہ تنفر ہے جس روز کہ
میری برات ہوئی اُسی شب کو وہ کمبخت مجھے یہاں اُٹھا لائی اور مجھ سے کہا کہ اگر تجھے اپنی زندگی منظور ہو تو مجھے اپنی زوجیت
میں قبول کر اور اس ارادے سے اپنی دست بردار ہو ورنہ تجھے بعذاب شدید مبتلا کرونگی کہ زندگی تیری دشوار ہو جائیگی اے
شہریار اس طرح کی بوسے بدبو اُسکے منہ سے آتی تھی اور اس درجہ کریہ منظر اور بدشکل تھی کہ مجھے اپنی جان عزیز کا دینا اور
ملک الموت ہو نا گوارا اور منظور تھا اگر کسی طرح اُس سے مواصلت تو درکنار پاس بیٹھنا بھی نہ گیا جب میں کسی طرح
راضی نہ ہوا تو اُس بلا نے مجھے قید کر دیا اور اس عذاب شدید میں مبتلا کیا اے شہریار وہ بلا کہ عجیب طرح کی بلا ہے جیدیان
ور قت یہاں ہے کہ اُس سے مفر نا دشوار ہے حضور نے کیلئے اسقدر تکلیف گوارا فرمائی اور اپنے کو زحمت میں ڈالا نورالدہر
نے کہا کہ بھائی ہمکو حق تعالی نے خلق ہی اسی واسطے کیا ہے کہ درد رسیدوں اور مظلوموں کی فریاد رسی کریں اور انکو ظلم
سے نجات دیں یہ سنکر اُسنے عرض کیا کہ اے شہریار حق سبحانہ تعالیٰ آپ کے ارادوں میں برکت دے اگر آپ نے اسقدر
زحمت گوارا کی ہے اور اتنی تکلیف ما لا یطاق اُٹھا کر مجھے اس مصیبت عظیم سے چھڑایا ہے پھر کسی طرح اگر کسی طرف
یہاں سے لیکر نکل جائیے تو بہت انسب ہے نورالدہر نے کہا کہ گھبراؤ نہیں ایسا ہی ہوگا ابھی نورالدہر اور اُس مظلوم میں یہ
باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ ایک مرتبہ سیاہ آندھی چلی اور گرد و غبار اُٹھنا شروع ہوا کہ زمانہ تیرہ و تار ہو گیا ہاتھ کو
ہاتھ نہیں سوجھتا تھا شاہزادگی لشکر شاہ منصور شاہ و بیجے سب بھاگے اور شاہزادہ نورالدہر بھی ایک درخت کی آڑ
میں خاموش کھڑا ہو رہا بعد تھوڑی دیر کے جب وہ آندھی برطرف ہوئی تو دیکھا کہ ایک شیر ببر سامنے سے چلا آتا ہے اور ایک
عورت زشت رو تیرہ رنگ کریہ منظر اُس پر سوار چلی آتی ہے جب قریب گنبد کے آئی دیکھا کہ دروازہ گنبد کا کھلا ہوا ہے نہایت متعجب
ہوئی کہ یہ دروازہ کسنے کھولا اور اسقدر سنگ گران کیسے ہٹائے یہاں سے بہا الغرض متحیر و متفکر اندر گنبد کے آئی دیکھا
کہ معشوق نامرد ہے بس آگ بگولا ہو گئی کہ یہ کون شخص یہاں آیا ہے کہ جسنے دروازہ بھی کھولا اور میرے معشوق کو چھڑا لیگیا اور
مارے غصہ کے دوڑتی ہوئی اُس طرف ہوئی کہ جہاں شاہزادہ نورالدہر کھڑا ہوا تھا شاہزادے کو دیکھکر پکاری کہ ہاں میں بھی
تو ہی نے میرے محبوب کو رہا کیا ہے نورالدہر نے کہا کہ ہاں میں ہی نے رہا کیا ہے یہ کہکر ایک تیر جلد کمان میں جوڑ کر اُس
عفریت ناک کے ادا کی اُسکے بدن پر سے اُچٹ گیا کئی تیر اُس پر متواتر مارے مگر کسی نے اثر نہ کیا اور وہ ساحرہ قریب نورالدہر
کے آئی اور شاہزادے کو دیکھکر ایک جان کیا ہزار جان سے عاشق و فریفتہ ہو گئی کہ ایسا جوان حسین کاہے کو دیکھا تھا کہنے
لگی کہ اے عزیز تو نے جو اسکو رہا کیا بڑا کیا گو خراب تو جو ہوا سو ہوا جو تو نے کیا خیر خوب کیا مگر اب میں تجھپر عاشق و فریفتہ
ہوئی ہوں تو اپنے وصل سے مجھے محظوظ کر اور اپنی زوجیت میں قبول کر کے شاد کام دستہ ہوکر یہ سنکر نورالدہر نے
کہا کہ چپ رہ او مردار کیا واہیات اور ہذیانات اور مہملات واہی تباہی کلمات فضول اور بیہودہ بک رہی ہے بس چپ رہ او مردار
کیا کلمہ بد زبان سے نکالتی ہے دیکھ ایسا نہ ہو کہ زبان تیری عقب گردن سے کھینچ لیجائے اور یہ کہکر ایک تلوار

اُسپر ماری وہ بھی اُسکے بدن سے اُچٹ گئی شاہزادے نے جھنجھلا کر ایک خنجر بہت زور سے مارا وہ بھی اُچٹ گیا اب وہ ساحرہ
بالکل قریب شاہزادے کے آکر کہنے لگی کہ اے شہریار بس کیوں اپنے ہاتھ کو تکلیف دیتا ہے اور اپنے نفس کو ایذا پہونچاتا
ہے اور اپنے کو مشقت بیجا میں ڈالتا ہے اور فوراً اسم سحر کا پڑھکر جو شاہزادے پر دم کرتی ہے تو معاً شاہزادہ بے حس و
حرکت ہو گیا مگر میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا اور پھر اسم سحر پڑھکر سپر ایمان نورالدہر پہ جو دم کیا وہ سب حصار آہنی میں گرفتار
اور وہ ساحرہ مکارہ نورالدہر کو لیکر بالا سے ہوا جانب آسمان روانہ ہوئی اور بہت بلندی سے جاکر نورالدہر کو زمین
پر پھینک دیا نورالدہر بہت زور سے زمین پر گرا یقین تھا کہ استخوان سرمہ ہو جائینگے مگر بقدرت خدا چوٹ تک نہ لگی اور اٹھ
کھڑا ہوا تو شاہزادہ بالکل صحیح و سالم فقد ابھی کہیں چوٹ کا نام و نشان نہیں ہے شکر خدا بجا لایا اپنے تئیں ایک دشت سبز و
شاداب میں پاکر سجدہ کیا اور حمد جناب باری زبان پر لایا اور سیر کرتا ہوا آگے بڑھا دیکھا کہ گھاس رنگا رنگ لگے ہوئے
ہیں سبزہ لہک رہا ہے چشمے جا بجا جاری ہیں جہاں تک نظر کام کرتی ہے سوائے سرسبزی اور شادابی کے کوئی زمین کی
نہیں معلوم ہوتی کہ جو سبزہ سے خالی ہو ایک عجب طرح کی فرحت اور سرور حاصل ہوا گویا جسم بیجان میں جان آ گئی
شاہزادہ نورالدہر نے یہ خیال کیا کہ تو مسلمان تھا بعد مرنے کے مجھے بہشت میں سرشت ملا ہے سیر کرتا ہوا چلا جاتا ہے
کہ جاتے جاتے ایک باغ عجیب سے متصل ہو جا کہ عقل حیران ہو گئی چاردیواری اُسکی اینٹ کی نہیں بلکہ خشت سونے کی اور ایک
چاندی کی پرچین کاری جواہر کی ہوئی جھلک جھلک کر رہی ہے کہ نظر خیرگی کرتی ہے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان دیواروں
نے ہزاروں آفتاب نصب کر دیے ہیں نورالدہر کو نہایت تعجب و تحیر ہوا کہ یہ عمارت کسکی بنوائی ہوئی ہے اور اسکا
مکین کون ہے الغرض آگے بڑھکر جانب شرق جو ملاحظہ کرتے ہیں تو دروازہ اس باغ کا کھلا ہوا ہے اندر باغ کے گیا جاکر عجب
قدرت خدا کا تماشا دیکھا کہ وہ باغ لگا ہوا ہے کہ کبھی چشم فلک نے بھی نہ دیکھا ہوگا نمونہ باغ بہشت معلوم ہوتا ہے شاہزادہ
سیر کرتا ہوا چلا جاتا تھا ایک طرف جاکر کیا دیکھتا ہے کہ ایک قصر نہایت ہی پر تکلف بنا ہوا ہے کل چاردیواری اُسکی نقرئی طلائی
کی ہے زردوزی پرچین کاری کی ہوئی ہے سامنے اُس قصر کے ایک نہر نہایت مصفا سنگ مرمر کی فوارے لگے ہوئے ہیں
گرداگرد اُسکے درختان میوہ لگے ہوئے ہیں اور بلبلیں ہر درخت پر چہچہے کر رہی ہیں نیچے اُن درختوں کے بادلہ کا فرش
بچھا ہے ایک عجیب و غریب کیفیت نظر آتی ہے غرض شاہزادہ پردے کو اٹھا کر اُس قصر کے اندر گیا جاکر کیا دیکھتا ہے کہ
نازنینان مہ جبین اور مہ جبینان مہر تمکین جمع ہیں ناچ ہو رہا ہے جلسے پر شباب پڑ رہی ہے تمام نازنین لباس پر تکلف
پہنے ہوئے جلوہ گر ہیں ایک عجب نور کا سماں بندھا ہوا ہے اور تخت جواہر نگار پر ایک معشوقہ پریوش دلربا و محبوبہ بےبدل
بیٹھی ہوئی ہے شعر دیکھے جو ملک نہ تاب لا سکے ۔ زاہد کی نگہ تو وہ لوٹ جائے ۔ وصال لباس زیب بدن ہے سر پر تاج جڑاؤ
ہوئے ہے قریب جاکر جو دیکھا تو قریب چار سو حسینان مہر طلعت کے گرد اُس ماہ سپہر حسن کے مثل پروانہ جمع ہیں اور بیچ
میں وہ شمع انجمن حسن تخت پر اس طرح جلوہ گر ہے کہ جس طرح ستاروں کے بیچ میں ماہ شب چاردہ جلوہ گر ہوتا ہے ایک
نور اُسکے حسن خداداد کی اس طرح بلند ہے کہ جسنے در و دیوار کو روشن کر دیا ہے اسکو دیکھتے ہی نورالدہر کے دل سے خیال
ملکہ قمرچہر سہو و محو ہو گیا اور اُس ماہ تابان پر بدل و جان عاشق و شیدا ہو گیا لیکن ضبط سے کام لیا اُسی جگہ ٹھہر گیا اور دل
میں یہ خیال کیا کہ اے نورالدہر خدا جانے یہ کسکا ناموس ہے یہیں کھڑے رہو دیکھو خدا کیا کرتا ہے لیکن آنچ دیکھتے دیکھتے
جب اُس نازنین مہ جبین کی نظر نورالدہر پر پڑی تو بے اختیار ہو کر پکار اٹھی کہ اے شہریار حسن و خوبی و اے بادشاہ جمال
و کمال محبوبی مرحبا خانہ خانہ شماست اور یہ کہکر تعظیم کے لیے اٹھ کھڑی ہوئی اور تخت سے اُتر کر شاہزادے
کا ہاتھ پکڑ کر اپنے قریب لا کر بٹھالیا مزاج پرسی کی نہایت تعظیم و تواضع سے پیش آئی جام شراب گلرنگ بھر کر

لیے ہاتھ سے نورالدہر کو دیکر کہا کہ اے شہریار نوش کیجیے شاہزادے نے ہر چند انکار کیا مگر جب اُسنے اصرار کیا اور
گلے میں ہاتھ ڈالکر قسمیں دیں کہ اے شہریار آپکو قسم ہے ہماری جان کی اسکو پیجیے اگر نہ پیجیے تو شاہزادے نے وہ
جام نوش فرمایا بعد اسکے اُسنے خود بھی شراب پی گانیکی پھر گانے لگیں طبلے پر تھاپ پڑنے لگی ناچ ہونے لگا اور نشہ
شراب میں دست درازی شروع ہو گئی نوبت یہاں تک پہونچ گئی یہ رنگ دیکھکر کل حاضرین محفل رفتہ رفتہ چلے
گئے اور اپنی اپنی جگہ چلے گئے جب جگہ خالی پایا تو شاہزادے نے بھی گلے میں ہاتھ ڈالے اور چاہا کہ بوسے کہ ایک ایسی بو
اسکے منہ سے نکلی کہ دماغ شاہزادے کا پریشان ہو گیا اور جلدی سے دور ہٹ گیا اور کہنے لگا کہ ارے سچ کہہ تو
کون اور نام تیرا کیا ہے اُسنے جواب دیا کہ اے شاہزادہ بلند قدر یہ کنیز وہی ساحرہ ہے کہ جسنے آپکو اُٹھاکر آسمان پر سے
پھینکدیا تھا اے شاہزادے واسطے اپنے دین و مذہب کا کہ تو مجھکو اپنے وصل سے مسرور کر اور اپنی زوجیت میں قبول کر
نورالدہر نے کہا کہ سُن اے ساحرہ تو ناحق مجھے پھنساتی ہے اور بیکار اس ہوس میں مبتلا ہے ارے کمبخت ہمارے خاندان
میں تو جادوگر سے اختلاط تک نہیں ہوا کرتے مواصلت تو درکنار ہے تو بیکار اسقدر جد وجہد کرتی ہے مجھسے ہرگز تیرا
مطلب کبھی نہ حاصل ہوگا یہ سُنکر اُس ساحرہ نے کہا کہ دیکھو میرا کہنا مانو اور مجھکو نہ جلاؤ ورنہ بہت پچھتاؤ گے شاہزادے
نے کچھ جواب نہ دیا اور یہ سُنکر اُس ساحرہ نے شاہزادے کو گرفتار کیا اور درخت آب و طعام بند تھا اور تیسرے روز
پھر سامنے جا کر بہت خاطر سے پیش آئی ہاتھ منہ دھلا کر کھانا کھلایا پانی پلایا شراب دی اور بعد اسکے ہاتھ جوڑ کر قدموں
پر گر پڑی اور کہا کہ اے شاہزادے واسطے اپنے دین و مذہب کا کہ مجھے اپنے وصل سے شاد و خرم کرو اور اس آتش
عشق کو بجھاؤ شاہزادے نے سر اسکا اپنے قدموں سے جھٹک دیا اور کہا کہ دور ہو ملعونہ اگر تو مجھے ہلاک بھی کر دیگی تو
بھی میں تجھسے ہم صحبت نہ ہونگا اور مواصلت کیسی تیری جانب رخ نہ کرونگا یہ کلام نورالدہر کا سنکر وہ ملعونہ جل کر
کباب ہو گئی اور اسی طرح پھر نورالدہر کو قید کیا ہر روز اُسکے سامنے بلاتی تھی اور بالحاح و زاری اور منت سماجت
کرتی تھی مگر نورالدہر کسی طرح راضی نہ ہوتا تھا ایک شاہزادہ تنگ آگیا اور دعا کرنے لگا کہ پروردگار اب یہ
صدمات نہیں اُٹھائے جاتے یا اُٹھالے یا اس عذاب سخت سے نجات دے اتفاق سے ایک روز اولوس جنی
اس ساحرہ کے پاس آیا اور سلام کیا دیکھا کہ وہ ملعونہ نورالدہر کے سامنے ہاتھ جوڑے ہوئے بیٹھی ہے اور منت سماجت
کر رہی ہے مگر شاہزادہ کسی طرح راضی نہیں ہوتا یہ دیکھکر اولوس جنی نے کہا کہ اے ملکہ تم کس واسطے اسقدر رنج کرتی ہو
اور کیوں اپنی جان ہلاک کرتی ہو میں اسے راضی کر دونگا اس ساحرہ نے جواب دیا کہ اے اولوس جنی تمہارا بڑا احسان
ہوگا اگر تم اسے راضی کر دو تو گویا میری جان بچائی اولوس جنی نے کہا کہ بات ہی کیا ہے آپ ایک ذرا ہٹ جائیے
میں ابھی اسکو راضی کیے دیتا ہوں اے ملکہ یہ تو از خود راضی ہو جائیگا تم بیکار اسقدر فکر کرتی تھیں اور اس کی وعدہ بھی ہو
اور آپ بھی رنجیدہ ہوئیں یہ سنکر وہ ساحرہ تو ہٹ گئی اولوس نے نورالدہر سے کہا کہ اے شہریار آپ محض نادانی کرتے
ہیں جادوگر سے کوئی بھی بغیر فریب کے ہوسکے جو عمدہ ہوا ہو آپ اس سے ہنسیے بولیے اختلاط کیجیے میں ابھی تدبیر
سے ڈالتا ہوں کہ اس ساحرہ نے ہر ایک کا جینا میں ہم بھی تنگ کیے ہیں نورالدہر نے کہا کہ اے اولوس میں کیا کروں
ہر چند میں چاہتا ہوں کہ اسکے پاس بیٹھوں اختلاط کروں اور کوئی نہ کوئی فریب کر کے اس سے مخلصی حاصل کروں لیکن
اسکے منہ سے ایسی بو سڑی آتی ہے کہ پاس ٹھہرا نہیں جاتا جان دینا گوارا ہے مگر یہ امر گوارا نہیں ہے اولوس جنی نے کہا
کہ اے شہریار ناچاری کو گوارا کیجیے نورالدہر نے کہا کہ خیر اچھا یہ بھی سہی بعد ان باتوں کے اولوس جنی نے اس ساحرہ
کو بلالیا اور نورالدہر کے پاس بٹھایا صحبت عیش برپا ہوئی ناچ ہونے لگا شاہزادہ ہنسنے لگا اس ساحرہ نے

جام شراب اپنے ہاتھ سے بھر کر شاہزادے کو دیا شاہزادے نے اُس ساحرہ کو پلایا الفت و محبت کی باتیں ہونے لگیں ساحرہ بھی
مزاج شاہزادے کا دیکھکر بہت مسرور ہوئی اور دل میں خیال کرنے لگی کہ اتنی دیر میں اولوس حبشی نے اسکو کیا پٹی پڑھا دی
جو شاہزادہ یون رام ہو گیا متحیر ہو کر اولوس کی طرف دیکھنے لگی اولوس بھی ہنس دیا اُس ساحرہ نے اولوس کی بڑی
خاطر و مدارات کی اور پھر دورہ شراب کا رنگ شروع ہوا اولوس نے آنکھ بچا کر اُس ساحرہ کے جام شراب میں
دارو بیہوشی ڈالدی اور وہ پیتے ہی بیہوش ہو گئی اولوس حبشی نے خنجر کھینچکر اُسکی گردن پر پھیر دیا گردن اُسکی نہ کٹی زلزلہ
نے کہا کہ ای اولوس یہ طلسمات دو طلسمات اور اسکی جان ہے اثر جسکا اسیر بھی نہ ہو گا لاکھ دو لاکھ دم بھر میں کر دے گے اور پھر نہ ہو گا
اولوس حبشی نے عرض کیا کہ ای شہریار آپ کیسی باتیں کرتے ہیں میں تو شاگرد ہوں خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کا بھلا
میرے ہاتھ سے بچ بھی سکتی ہے اگر خنجر سے کام نہیں کیا نکیا میں اور تدبیر اسکی موت کی کرتا ہوں اور یہ کہکر ایک دو پتھر بڑے
بڑے بھاری اُٹھا لایا ایک پتھر اُسکے سر کے نیچے رکھا اور دوسرا پتھر جو پھرا کر اُسکے سر پہ مارا ہے تو سر اُسکا پھٹ گیا اور بھیجا
نکل آیا اُسکے مرتے ہی نہ وہ عمارت تھی نہ باغ تھا نہ نہر تھی غرض سب فنا اور نابود ہو گیا جو کہ وہ سارے کارخانے
تھے ہی نورالدہر نے اُس بلا سے نجات پائی اور جتنی عورتیں تھیں وہ کئی روز سے تھیں اور بھی قید میں گل رہی تھیں آنکھ اُٹھا کر
جو دیکھا تو سامنے سے انور شاہ اور منصور شاہ اور شباط بن دیلمان بھی چلے آتے ہیں شاہزادے نے کہا کہ ای تم
کہاں تھے اُنھوں نے عرض کی کہ حضور ہم لوگ بھی سب یہیں مقید تھے یہ کہکر شاہزادے کے قدموں سے لپٹ گئے
نورالدہر نے گلے سے لگایا دلاسا دیا بعد اُسکے دیکھا کہ وہ شاہزادہ جسکو نورالدہر نے رہا کیا تھا وہ بھی چلا آتا ہے اور
دوڑ کر قدموں پر نورالدہر کے گر پڑا اور عرض کیا کہ حضور کی بدولت ہم وہاں سے بھی رہا ہوئے تھے اور پھر یہاں سے بھی
حضور ہی کی بدولت چھوٹے نورالدہر نے اُسکو بھی گلے سے لگایا تسلی دی پوچھا کہ تمہارا نام کیا ہے اُسنے عرض کیا
کہ حضور نام میرا ملک زادہ ہے سعادت شاہ کا بیٹا ہوں شہر میرا یہاں سے قریب ہے حضور میرے جان بخش اور آقا
مالک ہیں امیدوار ہوں کہ تشریف لے چلیے اور اُس شہر کو اپنے قدوم میمنت لزوم سے مشرف فرمائیے غلام شکر و احسان
بجا لائیگا اور ہمراہ رکاب سعادت انتساب خدمت کرتا ہوا چلیگا شباط بن دیلمان نے عرض کیا کہ حضور اسکی
خاطر بھی لازم ہے اور اُسکے ملک میں بھی چلنا ضرور ہے نورالدہر نے پوچھا کہ کیوں شباط بن دیلمان تو اسکے باپ
کو جانتا ہے شباط نے عرض کیا کہ حضور یہاں میں خوب واقف ہوں کیسے اور سعادت شاہ سے ہمیشہ لڑائی رہا کی
کبھی میں اُسکے ملک پر قبضہ کر لیتا تھا اور کبھی سعادت شاہ میرے ملک پر قبضہ کر لیتا تھا ایک مدت تک یہی کیفیت
رہی شاہزادہ نورالدہر نے کہا کہ خوب پھر اب تو میں ضرور چلونگا اور تمھارے اور سعادت شاہ کے صفائی
کرا دونگا سامان سفر درست کر رہے تھے کہ وہ سب عورتیں جو اُس ساحرہ بدزبان جادو کی قید میں تھیں آکر شاہزادہ
نورالدہر کے قدموں سے لپٹ گئیں کہ حق تعالی حضور کو سلامت با کرامت رکھے ہم سب نے آپ کی بدولت
رہائی پائی اب ہماری نسبت کیا حکم ہوتا ہے نورالدہر نے کہا کہ جس طرف تمھارا جی چاہے چلی جاؤ مجھے تم سے کوئی غرض
نہیں اور اُس ساحرہ کے اسباب میں سے جو چیزیں بہتر تھیں اُن سب کو دے کر رخصت کیا اور باقی مال و اسباب اپنے
قبضے میں کیا اور ملک زادے سے کہا کہ ای ملک زادے پہلے تم اپنے ملک میں چلے جاؤ اپنے باپ سے ملو اور
اُسکے دل کو تسلی کرو معلوم نہیں تمھاری جدائی میں اُسکا کیا حال ہوا ہو گا اور ہمارے آنے کی اُسے خبر دو کہ اُسکی
پریشانی دفع ہو اور اگر ہم یکایک وہاں مع فوج کے چلیں گے تو باپ تمھارا پریشان ہو گا اور یا گھبرا جائیگا خیال ہوگا
کہ کوئی حریف آگیا یہ صلاح دے کر ملک زادے کو روانہ کیا اور پیچھے پیچھے آپ بھی روانہ ہوا ملک زادہ بہت جلد

گھوڑا اٹھائے ہوئے چلا جاتا تھا جب قریب شہر کے پہونچا تو ہرکاروں نے جاکر سعادت شاہ کو خبر دی کہ حضور مبارک
ہو شاہزادۂ عالی جاہ آگیا سعادت شاہ تو بیٹے کے ملنے سے مایوس ہو چکا تھا ہر روز ملک زادے کو یاد کر کے
رویا کرتا تھا اور جان کھویا کرتا تھا یا ایک دفعہ جو خبر بیٹے کے آنے کی سنی یقین نہ آیا ہرکاروں سے خفا ہو کر کہنے لگا کہ تم
مجھ سے مزاح کرتے ہو یا میری تسلی کے لیے کہتے ہو تم میں ایسا کوئی نادان نہیں ہوں مجکو تو اپنے بخت برگشتہ سے یہ امید ہرگز
نہیں ہر گز میں جیتی زندگی بیٹے سے ملونگا اور اسکی صورت دیکھونگا ہرکاروں نے عرض کیا کہ حضور بھلا اتنی مجال ہے ہماری
کہ ہم حضور سے خلاف واقعہ عرض کریں۔ نہ دیکھو تم اپنی آنکھوں سے شاہزادے کو دیکھ آئے ہیں کہ وہ حضوری میں حاضر ہوتے
ہیں جب ہرکاروں نے یقین دلایا تو سعادت شاہ بے تحاشا اپنی جگہ سے اٹھ کر بانکے طرف دوڑا اب سنیے کہ ادھر
سے سعادت شاہ چلا اور ادھر سے ملک زادہ چلا آتا تھا کہ ملک زادے کی نظر باپ پر پڑ گئی بہت جلد گھوڑے
سے اتر کر دوڑا اور آگے باپ کے قدموں سے لپٹ گیا سعادت شاہ نے سر بیٹے کا قدموں سے اٹھا کر چھاتی سے لگا لیا
اور گلے ملکر خوب رویا اور خوش و خرم بیٹے کو ساتھ لیکر داخل شہر ہوا زر و جواہر بیٹے پر سے نثار کرتا ہوا چلا آتا ہے اہل
شہر اپنی جان تک نثار کرنے کو موجود تھے ہر ایک شاہزادے کے قدموں سے لپٹا جاتا تھا ہر گلی کوچے میں ایک شور برپا
تھا کہ شاہزادہ آگیا غرض سعادت شاہ بیٹے کو لیکر محل میں آیا ماں سے اور بیٹے سے ملاقات ہوئی بیٹا دوڑ کر ماں
کے قدموں سے لپٹ گیا ماں نے سر بیٹے کا چھاتی سے لگایا بلائیں بیٹے پر سے واریں کیا سات بار گرد بیٹے کے پھری احوال پوچھا
ملک زادے نے کل حال اپنا مفصل بیان کیا شاہزادہ بھی خوش ماں باپ بھی خوش ہوئے سعادت شاہ
نے کہا کہ بیشک یہ کام خدا پرستوں کا ہے کہ وہ ہر ایک کی مشکل میں کام آتے ہیں اور ہر مظلوم کی فریاد رسی کرتے
ہیں سوا انکے یہ کام کسی کا نہیں ہے اے فرزند وہ شہریار کہاں ہے مجھے بھی اس تک پہنچا کہ میں بھی شرف قدمبوسی حاصل
کروں ملک زادے نے عرض کیا کہ حضور وہ شہریار بھی مع شباط بن دلیمان زنگی کے آتا ہے آپ دعوت کی
تیاری کریں شہر کو آراستہ کریں سعادت شاہ نے کہا کہ کیا شباط بن دلیمان زنگی بھی اسکا مطیع ہوا ہے ملکزادے
نے کہا کہ حضور ہاں وہ بھی اس شہریار کا تابع فرمان ہوا ہے یہ سنکر سعادت شاہ نے سامان دعوت مہیا کیا تمام شہر
میں آراستگی کی آئینہ بندی کرائی روشنی کے لیے مشعلوں بندی کا حکم دیا آتشبازی اور ناچ رنگ ہر چیز کا سامان درست
کر کے استقبال نورالدہر کے واسطے ادھر کی طرف روانہ ہوا اس طرف سے نورالدہر بھی آ ہی رہا تھا سعادت شاہ
کی نظر جو نورالدہر پر پڑی دوڑ کر نورالدہر کے قدموں پر گر پڑا اور گرد نورالدہر کے پھرا نورالدہر نے گلے سے
لگا لیا بعد اسکے سعادت شاہ نورالدہر کو اپنے ساتھ لیکر قلعہ شاہی میں لایا فوج کو اتروا دیا تمام سامان
اسباب بہت احتیاط سے اتروا کر رکھا اپنے ہاتھ سے نورالدہر کے ہاتھ پاؤں دھلائے نورالدہر نے دن بھر آرام کیا
شب کو تمام شہر میں روشنی ہوئی قلعہ میں جگہ جگہ آئینہ بندی ہوئی روشنی کی گئی بعد فراغت کل و شرب آتشبازی چھوٹی نورالدہر
بعد تماشائے آتشبازی مسند پر آ کے بیٹھا اور سعادت شاہ ملک زادہ سامنے نورالدہر کے حاضر ہوئے شباط بن
دلیمان اور انور شاہ و منصور شاہ کو پہلو میں نورالدہر کے جگہ ملی نورالدہر نے شباط بن دلیمان زنگی اور
سعادت شاہ سے کہا کہ تم دونوں میں ایک مدت سے رنجش چلی آتی ہے آج تم دونوں ہماری خاطر سے بھائی اور بہم
گلے ملکر غبار فساد و رنج کو دلوں سے دھو ڈالو پھر جب حکم شباط بن دلیمان اور سعادت شاہ اٹھے باہم بغلگیر ہوئے
دل دونوں کے صاف ہوئے بعد اسکے صحبت عیش و عشرت برپا ہوئی ناچ گانا شروع ہوا جام شراب گلرنگ
گردش میں آیا الغرض اسی طرح تین روز تک دعوت و ضیافت رہی بعد اسکے نورالدہر نے سعادت شاہ

ارشاد کیا کہ ای سعادت شاہ چونکہ نام تمہارا سعادت شاہ ہے مین چاہتا ہون کہ اسم بسعادت اسلام سے بہرہ
فائز و مشرف ہو اور ادیان باطلہ اور مذہب لاطائلہ پر لعنت کرو سعادت شاہ نے عرض کیا کہ حضور مین تو آپکا
ایک ادنی غلام و تابع فرمان ہون مجھے آپ کے ارشاد سے کیا عذر ہے ای نور الدہر والا قدر غلام کو کچھ عذر ہو گر مجھے
عذر نہین ہے حضور ہو نور الدہر ہو سنے تو اس غلام کی زندگی کر لی ورنہ مین مع فرزند مین قتل ہو کر تمام ہو جاتا مین نے بصدق
دل القلب بقا پر لعنت کی آپ تلقین اسلام فرمائیے مین بصدق دل مسلمان ہوتا ہون یہ سنکر نور الدہر نے کلمہ طیبہ ارشاد
فرمایا سعادت شاہ کلمہ پڑھکر بصدق دل اسلام لایا بعد اسکے تمام شہر کو باسلام آباد کیا بتخانے توڑ ڈالے مسجدون کی
بنا ڈالی سکہ بنام سعد بن قباد جاری کیا بعد اسکے کوچ کر کے جانب منظر سلیمانی کی طرف روانہ ہوا تیسری ہی
منزل تھی کہ سامنے سے ایک گرد تیرہ و تار اٹھی جب گرد شق ہوئی تو دیکھا کہ جم غفیر اور فوج کثیر مع چار سو علمہاے
درفشان و چار لاکھ سواران جرار کے چلی آتی ہے آگے آگے سنے خنجر کاد کرتے چلے آتے ہین اور ایک بادشاہ ذیجاہ نہایت
کو فیل تخت پر سوار اور ایک دیوانہ جو بدست گران ہاتھ مین لیے ہوئے زنجیرین کمر مین بندھی ہوئی سب کے آگے آگے ہے
نور الدہر اس لشکر کو دیکھکر بہت متحیر ہوا ہرکارون سے پوچھا کہ یہ کون ہے اور کسکا لشکر ہے دریافت کرو ہرکارون نے
بعد دریافت حال عرض کیا کہ حضور یہ ایرج تاج بخش ہے اور چار سو بادشاہون کو اسنے زیر کر کے تاج بخشی کی ہے کہ
اپنے کو صاحبقران زمانہ جانتا ہے یہان سے کئی منزل پر ایک پہاڑ ہے قائم کوہ اور ایک شہر ہے مرصع حصار کہ بادشاہ
وہان کا فریدون شاہ ہے یہ ایرج تاج بخش اسی کا فرزند ہے ایک مدت قبل اسکی ولادت کے نجومیون نے خبر دی
تھی کہ اس شہر مرصع حصار مین ایرج نام ایک جوان زبردست پیدا ہوگا کہ وہ صاحبقران زمان ہوگا زمانے مین
بہت بڑا نام پیدا کریگا بڑے بڑے شاہان اولوالعزم کو زیر کریگا اکثر ممالک پر قبضہ کریگا اور بڑے بڑے زبردست
پہلوان اسکے نام سے لرزہ براندام ہونگے جب ایرج تاج بخش فریدون شاہ کے متولد ہوا اور ذی ہوش و صاحب
عقل ہوا اور یہ اخبار ان نجومیون کا سنا تو اسنے دعوی کیا کہ وہ ایرج جسکی نجومیون نے خبر دی تھی وہ مین ہی ہون
اور جب یہ جوان ہوا چار سو ملک اسنے بزور شمشیر اپنے تابع کر کے وہان کے بادشاہون کو تاج بخشی کی ایرج تاج بخش
نام پایا بعد اسکے اسنے چاہا امیر حمزہ صاحبقران پر خروج کرے اور انسے جا کر مقابلہ کرے تو فریدون شاہ مانع ہوا
اور کہنے لگا کہ ای فرزند تو ایسے ارادے سے باز آ اور مقابلہ امیر نہ جا اور اے میرے بیٹے وہ ایرج جسکی نجومیون نے خبر دی تھی وہ
کوئی دوسرا ایرج ہوگا جب اسنے کسی طرح نہ مانا تو فریدون شاہ نے کہا کہ اچھا اگر تجھے دعوے صاحبقرانی کا ہے تو ایک
دیوانہ عفریت سیہ پوش خون آشام صحرا مین رہتا ہے اگر تو جا کر اسکا مقابلہ کرے اور اسکو زیر کرے تو البتہ مین جانون
کہ تو صاحبقران ہے یہ سنکر ایرج تاج بخش نے جا کر عفریت سیہ پوش خون آشام سے مقابلہ کیا اور اسکو اپنا حلقہ بگوش
کر لیا اس وقت فریدون شاہ نے اظہار مسرت کیا اور کہا کہ بیشک اب مجھکو یقین کامل ہوا کہ تو صاحبقران
ہے اب شوق سے جا کر امیر کا مقابلہ کر تو اب یہ ملک گیری کرنے چلا ہے اور آپ کے آنے کی خبر سنکر بہت خوش
ہوا ہے اور اسی مقام پر ٹھہر رہا ہے کہ پہلے نور الدہر نبیرۂ حمزہ کو زیر کرون تو آگے بڑھنے کا قصد کرون اور صاحبقرانی کا ڈنکا
بجا دون اور حضور چار لاکھ جبل و سوار اور ساٹھ ہزار دیوانے اسکے ہمراہ رکاب ہین بڑے کر و فر سے چلا آتا ہے
نور الدہر یہ سنکر بہت ہی خوش ہوا اور ساط ابن دلیمان زنگی سے کہا کہ کیونکر شاہا اگر یہ زیر ہو گیا اور میرے قبضہ
مین آکر مسلمان ہو گیا تو البتہ قوت زیادہ ہوگا ساط ابن دلیمان نے عرض کیا کہ خدا بخشین گستہ ہمت مردان مدد خدا
اور ادھر ایرج تاج بخش سے جا کر ہرکارون نے خبر دی کہ نور الدہر اس طرح اپنی جگہ پر بیٹھا ہوا ہے ایرج نے کہا

خیر پہلے اسی سے سمجھو لگا بعد اسکے حمزہ کے مقابلے کو باد نگا اور شراب کے نشے مین حکم دیدیا کہ طبل جنگ بجا دیا جاے
اور لشکر جا بجا میدان مین اتر پڑے کہ نبیرۂ صاحبقران سے مقابلہ ہے ادھر نور الدہر کو خبر ہوئی کہ ایرج نے طبل جنگ بجوا دیا
نور الدہر نے حکم کیا کہ بہت جلد لشکر بھی میدان مین اتر پڑے اور طبل جنگ بجا دیا جاے الغرض اسی طرح دونون لشکر فرود گش
ہوے کہ نور الدہر کے لشکر مین نقارہ رزمی بجایا گیا چار پہر رات دونون لشکرون مین تیاری جنگ رہی نور الدہر تمام
رات مناجات کیا کیا ہر بار یہی عرض کرتا تھا کہ خداوندا مین کہان تک تیرا شکریہ ادا کرون کہ تو نے کس کس امر عظیم
پر اس عاصی کو کامیاب کیا خداوندا واسطے اپنی کبریائی کا کہ تو اس معرکے مین بھی مجھکو مظفر و منصور فرما اور ملت حقہ کو
ترقی دے الغرض اسی دعا و مناجات و تیاری جنگ مین صبح ہو گئی دونون لشکر صف آراے میدان جنگ
ہوے صفوف جدال و قتال آراستہ ہو چکین ایرج تاج بخش کے لشکر سے عفریت دیوانہ میدان مین آیا اور مبارز
طلبی کی شاہزادہ نور الدہر بے عسکر و فرا اپنے لشکر سے باہر آیا اور عفریت دیوانہ کے مقابل ہوا پہلے تو نیزہ بازی ہوئی
جب بعد تھوڑی دیر کے نور الدہر نے نیزہ اسکا ہوائی کیا پھر عفریت دیوانہ نے تلوار ہاتھ مین لیکر نور الدہر پر
ادر مین ایک وار کیا نور الدہر نے دھاسے تلوار کی بچکر تلوار پر قبضہ کیا عفریت دیوانہ نے نور الدہر کی کمر مین ہاتھ
ڈالدیا اور اپنی طرف کھینچا نور الدہر نے اسکی کمر مین ہاتھ ڈالکر اپنی طرف کھینچا غرض زور ہونے لگے اور کشمکش شروع
ہوئی دونون گھوڑے سے اتر پڑے اور کشتی ہونے لگی اسوقت سے لیکر شام تک کشتی ہوئی قریب شام نور الدہر
نے عفریت دیوانہ کو زیر کیا اور طبل بازگشت ہوا اپنے خیمے کو واپس گیا اور خیمے مین جاکر شکر باری تعالے بجا لایا اور
پھر حکم دیا کہ نقارۂ رزمی بجایا جاے بموجب حکم نور الدہر نقارۂ رزمی بجایا گیا ہرکارون نے جاکر ایرج تاج بخش
کو خبر دی کہ نور الدہر نے طبل بجوا دیا ہے یہ سنکر طبل جنگ ایرج تاج بخش نے بھی بجوایا دونون لشکرون مین رات بھر
تیاری جنگ رہی صبح کو دونون لشکر میدان مین آئے نور الدہر اپنے لشکر سے باہر آیا اور ایرج تاج بخش بھی
اپنے لشکر سے باہر آیا نور الدہر اسکی صولت و حشمت دیکھکر لوٹ ہو گیا اور خداوند کریم سے دعا کرنے لگا کہ ای پروردگار
واسطے اپنے بندگان خاص انبیاے ذوالاحترام کا مجھکو اس پر فتحمند فرما اور اسکو توفیق نیک عطا فرما کہ یہ مسلمان ہو
کر اس دین حق اور ملت بیضا کے شرف سے مشرف ہو الغرض دونون صفین آراستہ ہو چکین لقب نقیب پکارنے
لگے اب سب نگران ہین کہ دیکھین لشکر ایرج تاج بخش سے کون مقابلے کو نکلتا ہے کہ دفعۃً ایرج تاج بخش نے مرکب
کی باگ لی چار سو تاجدار ہمراہ رکاب ہوے ایرج نے سبھون کو رخصت کیا کہ تم سب پھر جاؤ مین تنہا اس سے مقابلہ کرونگا
سب یہین ٹھہرے رہو اور دعا کرو کہ ایرج نبیرۂ حمزہ پر کامیاب ہو سبھون نے عرض کیا کہ حضور ہمارے دل دعائین کرتے
ہین یہ کہکر وہ سب تو وہین ٹھہر گئے ایرج تاج بخش مرکب کو جھکاکر میدان مین آیا خوب مرکب کو جولان کیا پھر تھے کے
پانچ نکالے بعد اسکے مبارز طلبی کی شاہزادہ نور الدہر مرکب کو جھکاکر مقابل ایرج ہوا اور نگاہ ورزی ہوئی کوئی چار
قدم مرکب نور الدہر کا پیچھے ہٹا اور کوئی سات قدم مرکب ایرج کا پسپا ہوا مرکبون کے زانون مین بسکہ اگلے ...
کا سا سماں کیا جب گھوڑے ایرج نے نور الدہر کو دیکھا تو دیکھتے ہی دنگ ہو گیا کہ ایسا جوان حسین و جمیل خوبصورت و
زبردست تمام عمر کاہے کو دیکھا تھا اور پکارا شعر بگو نام تو دریں انجمن * کہ بسیار تند آمدی سوے من * یہ سنکر
شاہزادۂ نور الدہر نے آواز دی شعر منم ماہ رخشان صاحبقران * بن شاہ گیتی بدیع الزمان * آگاہ ہو اے ایرج
تاج بخش کہ مین نور الدہر ابن شاہزادہ بدیع الزمان نبیرۂ حضرت امیر حمزۂ صاحبقران مد ظلہ الرحمن ہون مجھکو
ہوشیار و خبردار ہو اور اپنی جان کو جان سمجھ اور شرف اسلام سے مشرف ہو ورنہ تجھے وہ سزا دیکر مقتول و زخمی

کہ تو تمام عمر کو یاد کرے ایرج تاج بخش نے کہا کہ خیر یہ تو سب کچھ میں نے سنا مگر یہ کہ تجھے صرف باتیں ہی بنانا آتی ہیں یا
میدان جنگ میں آکر بہادروں کا مقابلہ بھی کر سکتا ہے اگر صرف حرب زبانی اور باتیں ہی بنانا یاد ہیں تو جا اپنے گھر بیٹھ اور
اگر تاب مقاومت ہے تو لا اپنے حربے کو پہل مقابلتاً اقرار کرے کہ اگر میں نے تجھکو زیر کر لیا تو دین لقا پرستی اختیار کریگا
نور الدہر نے کہا کیا مضائقہ یہ سنکر ایرج نے کہا کہ پھر کیا ہے اٹھا حربہ نور الدہر نے کہا کہ یہ طریقہ اہل اسلام کا نہیں ہے
کہ حریف پر پیش دستی کریں پہلے تو اپنا حربہ کر لے پھر میں بھی ہاتھ اٹھاؤنگا یہ سنکر ایرج نے نیزہ ہاتھ میں لیکے ایک تیر کے
فاصلے پر اپنے مرکب کو جما کر سینہ نور الدہر کو تاک کر چاہا کہ لپک کر نیزہ لگائے نور الدہر نے آگے بڑھ کر جھپٹ
نیزے کو اپنے نیزے پر روکا سنانوں سے چنگاریاں آگ کی جھڑنے لگیں نیزہ بازی ہونے لگی کئی گھڑی تک چار ضربے کا عمل نیزہ بازی کا
آخر کار نور الدہر نے نیزہ ایرج تاج بخش کا ہوا کیا یہ ایرج تاج بخش نے نہایت غیظ و غضب میں آکر گرز سو من کا گرز
اٹھا کر نور الدہر پر مارا نور الدہر نے گرز اسکا گرز پر روکا آواز تراقے کی پیدا ہوئی کہ جگر زمین کا ہول سے شق ہو گیا
اور شق گرد کا بلند ہوا نور الدہر تو خورہ گرد میں غائب ہو گیا اور ایرج نے آواز دی کہ جلد نور الدہر کی خبر لو کہ میں نے
ولیست کردم نور الدہر پایا آواز سنکر عیار نور الدہر کا دھبڑا اور گرد کے گرد چیخ مار کر آواز دی کہ ای شہریار خود
زیادہ کرتا ہے ہوشیار ہو جیسے نور الدہر نے جو یہ آواز سنی ہوشیار ہو کر مرکب کو جنبش دی مرکب نور الدہر طبقہ زمین کا
لیکر نکلا اور گرد شنگ کی پھاڑتا ہوا نور الدہر باہر آیا اور آواز دی کہ گرز اپنی دیکر الٹ کر دی ہوشیار باش یہ کہکر چاہا
کہ گرز ایرج پر مارے کہ ساتھ ہی اسکے یہ خیال آگیا کہ ایسا نہ ہو ایرج میرے گرز کی تاب نہ لا سکے اور مر جائے تو پھر تجھکو
بڑا رنج ہوگا یہ سوچکر چاہا کہ گرز ہاتھ سے رکھکر دوسرا وار کرے کہ ایرج تاج بخش نے آواز دی کہ ای خبیرہ حمزہ تجھے
قسم ہے اپنے دین و مذہب کی کہ تو شوق سے وار گرز کا پھر کر اور میری جرأت کو دیکھ کہ میں بھی کیا گرز رہا ہوں اگر تیرے گرز کا
صدمہ نہ اٹھا سکا تو میں صاحبقران کاہے کا ہوں تو اپنے خیال سے درگذر کر اور ضرور گرز کا وار اپنی پوری قوت
سے پھر کر بس یہ سنکر نور الدہر مجبور ہو گیا اور وار گرز کا کیا گو کہ سستی لیکن ایرج کی اس قدر سستی گرز سے بھی یہ کیفیت
ہوئی کہ گو گرز کو روکا مگر دودھ چھٹی کا یاد آگیا ہرق ہوا اور سر سے پسینا جاری ہوا اور ٹیلے عرق میں غرق ہو گیا اور ایک
شق گرد اس طرح کا بلند ہوا کہ ایرج تاج بخش اس شق میں غائب ہو گیا عیار دوڑ پڑے چھاگل سے پانی نکالکر منھ پر
چھینٹے دیے جب گرد چھٹی تو دیکھا ایرج بیہوش پڑا ہے پھر پانی ایرج کے منھ پر چھڑکا ایرج کی آنکھ کھلی ہوش میں آکر کہنے
لگا کہ میں نے کبھی ایسی ضرب نہ اٹھائی تھی اگرچہ نور الدہر نے وار کیسا سستی کیا مگر میری یہ حالت ہو گئی اور گھوڑے کو
جو دیکھتا ہے تو گھوڑا ابھی قریب مرگ ہے ٹنک تلے ہاتھ دیکر اسے اٹھایا مگر اسپر جو بیٹھے زندگی تنگ ہو گیا تھا تنگ ہو کر
اسے وہیں چھوڑا اور پیدل تلوار کھینچکر دوڑا اور کہ مرکب شاہزادہ نور الدہر کو بھی پیدل کرے یہ عزم اسکا دیکھکر نور الدہر
نور الدہر گھوڑے سے کود پڑا ایرج نے کہا ای نور الدہر خوب مرکب اپنا بچایا لیکن اب میرے تمھارے کشتی ہو تو
ہے نور الدہر نے کہا ای ایرج بہت ہی مناسب ہے میں کسی لڑائی میں بند نہیں ہوں جس طرح تیرا جی چاہے اپنا حوصلہ نکال لے
بس یہ سنکر ایرج نے سپر تلوار ہاتھ سے رکھدی اور نور الدہر کی طرف چلا ادھر سے نور الدہر بھی آلات حرب اپنے
جسم سے دور کر کے بڑھا اور کشتی شروع ہوئی دن بھر کشتی ہوا کی جب شام ہوئی تو ایرج تاج بخش نے چاہا کہ
پھر جاے نور الدہر مانع ہوا اور تمام میدان میں روشنی کرا دی ایرج نے میر دکھی یا دودم پیادہ دونوں لشکروں سے
افسر کرسیاں کھول کھول کر بیٹھے شب بھر گرم بازاری رہی غرض میں شبانہ روز برابر کشتی ہوا کی چوتھے روز دوپہر
دن باقی تھا کہ ایرج تاج بخش نے نور الدہر سے کہا کہ ای نور الدہر آج چھٹا دن ہے کہ دونوں لشکر سے دانہ

واب اور سیے فوری خواب میں ہیں اب ایک روز اور ہے مگر آخری روز ہے خبردار ہوشیار رہنا اور یہ کہکر دونوں بانہ
شاہزادے کے کمر پکڑ کے ہو دونوں شاہزادے نے دم کے عورت سے زور قدم کے شور میں پھینکنا شروع کیا کرائی جو سا
ساتھ قدم تک ریل کر لیگیا اور ایک جھٹکا دیا کہ داہنا تو شاہزادے کا زمین سے الگ کیا مگر تڑپ کر سنبھلا اور پاؤں پشت
تک غرق ہوگیا ایرج تاج بخش نے ہر چند چاہا کہ نور الدہر کو ہٹا دے اور انتہا کا زور کیا مگر اس کوہ وقار نے جنبش بھی
نہ کھائی پس ایرج نے ہاتھ اٹھا لیا اور کہا کہ اب جو تم سے ہو سکے قصور نہ کرو پس اسوقت شاہزادہ اٹھا اور ایرج
دونوں بانہ پکڑ کے لیکے دوڑا مگر اب ایرج ہر چند چاہتا ہے کہ زور کرے مگر کسی طرح نہیں رک سکتا مثل پرکاہ کے اڑا جاتا ہے
گری گیارہ بارہ قدم تک شاہزادہ ریل لے گیا یہ دیکھ کر لشکریان ایرج نے آواز دی کہ اے ایرج ہوشیار ہو اے ایرج
خبردار ہو حریف زبردست ہے کہ ایرج تاج بخش نے جواب دیا کہ میں مجبور ہوں میرا کیا اختیار ہے حریف زبردست ہے
پس اتنی باتوں میں ایرج کا خیال ہوا ادھر ہٹتا ہے فوراً نور الدہر نے غنیمت جان کر جو ایک جھٹکا دیا تو دونوں پاؤں
ایرج کے زمین سے جا لگے ہر چند ایرج نے چاہا کہ سنبھلے مگر نور الدہر کب سنبھلنے دیتا ہے اور زنجیر کمر میں جو ہاتھ ڈالکر
زور کرتا ہے تو لنگر ایرج تاج بخش کا اکھڑ چلے زمین تا بزانو دوسرے زور میں تا کمر تیسرے زور میں تا پسینہ لاکر
پکڑ بازو کا دھکا ایرج کو سر سے بلند کیا ایرج نے چاہا کہ بغلوں میں پاؤں اڑا کر داؤں پیچ کرے پس ساتھ ہی نور الدہر
نے بالائے سر اس طرح چرخ دیا کہ ہاتھ کے دستانے پاؤں کے موزے اتر اتر کر ادھر ادھر گرے اور ایرج مثل چرخ
آتشبازی کے چرخ کھانے لگا نور الدہر نے ایرج سے کہا کہو اے ایرج تجھے صاحبقرانی معلوم ہوئی ہوگی اور
تاج بخشی کا حال اس وقت خوب منکشف ہوا ہوگا اے ایرج دیکھ میرے کہنے کو سن اگر بقا ہے تو بیعت کر ملت
بیضائے دین اسلام کو اختیار کر حلقہ میری غلامی کا اپنے کان میں پہن ورنہ بہت پچھتائیگا یہ کلام نور الدہر کا سنکر ایرج نے
کہا کہ اے شہریار عالم پناہ تا زندہ ایم بندہ ایم حقا کہ آپ مرد میدان اور شیر نر زمانہ میں صاحبقرانی آپ ہی کے لئے مخصوص
ہے اور آپ ہی سے کلاہ اسکے برقرار ہے یہ سنکر نور الدہر نے ایرج کو زمین پر رکھ دیا ایرج نور الدہر کے قدموں پر گر پڑا
شاہزادہ نور الدہر نے اسے گلے سے لگا لیا ایرج نے حلقہ بگوش ہو کر القاب سے بنایا بعد تشکیل نور الدہر نے کلمہ طیبہ
تعلیم کیا ایرج کلمہ طیبہ پڑھکر بصدق دل مسلمان ہوا بعد اسکے عرض کیا کہ اگر اجازت پاؤں تو اپنے لشکر میں جاؤں
اور کل فوج کو تلقین اسلام کروں اور سمجھا بجھا کر مسلمان کر لاؤں نور الدہر نے ارشاد کیا کہ بہت مناسب ہے جاؤ ایرج
تاج بخش اپنے لشکر کی طرف روانہ ہوا اور شاہزادہ نور الدہر شکر خدا کا بجا لاتا ہوا نہایت مسرور اور کمال وجہ خوش و خرم
اپنے لشکر ظفر پیکر میں داخل ہوا اپنے خیمے میں بآرام بیٹھا اندر میں خوشی کی افسران فوج دینے لگے صحبت جشن برپا ہے
بعد برخاست دربار نور الدہر نے کچھ غذا نوش فرمائی بعد آرام کیا ادھر ایرج بھی اپنے خیمے میں گیا کھانا کھا کر سو رہا صبح
کو جو بیدار ہوا تو پہلے عفریت دیوانہ کو بلایا اور اس سے کہا کہ اے عفریت میں نے تو غلامی نور الدہر کی اختیار کی اور دین
اسلام کو قبول کر لیا تم کیا کہتے ہو عفریت دیوانہ نے کہا کہ حضور مجھکو تو پہلے ہی وہ پکڑ لیگیا تھا اب مجھکو اپنے ساتھ
لیجاتے تھے جب آپنے اسلام اختیار کیا تو مجھے کیا عذر ہے میں پہلے ہی مسلمان ہوا بعد اسکے ایرج نے کل افسران فوج
کو طلب کیا اور تلقین دین اسلام فرمائی وہ سب بھی بمصداق الناس علی دین ملوکہم کلمہ پڑھکر مسلمان ہوئے ایرج تاج بخش
سبھوں کو لیکر خدمت فیضدرجت شاہزادہ نور الدہر میں حاضر ہوا سبھوں نے اس سرتاج عالم کے قدموں پر گر پڑے پاؤں
شاہزادہ نے سبھوں کو گلے سے لگایا خلعت و انعام عنایت کیا بعد اسکے ایرج تاج بخش شاہزادہ نور الدہر کو اپنے
شہر میں لیگیا باپ بھی ایرج کا مشرف بشرف اسلام ہوا اور تمام شہر کو با اسلام آباد کیا کھانے تو ڈالے اور

مسجدوں کی بناڈالی سکہ بنام بادشاہ اسلام جاری ہوا فریدون شاہ نے بڑے تزک و احتشام سے شاہزادہ نورالدہر
کی دعوت کی بعد دو روز کے شاہزادے نے ارشاد فرمایا کہ اب ہم یہاں سے ہفت منظر سلیمانی کی طرف جلد جانا چاہتے
بالجزم بیچ ہیں اسباب سفر درست کرو غرض تیسرے روز شاہزادہ نورالدہر فریدون شاہ سے رخصت ہو کر ساتھ ہزار
سوار اور پیدل کی جمعیت کے ہمراہ ہفت منظر سلیمانی کو روانہ ہوا اشتیاق محبوب میں جلد جلد طے منازل اور قطع
مراحل کرتا ہوا برابر قدم بڑھائے اور گھوڑا اٹھائے ہوئے چلا جاتا ہے اور یہ بھی دعا ہے کہ خداوندا اب جلد منزل مقصود کو
پہونچادے اب نورالدہر کو یونہیں اثنائے راہ میں چھوڑیئے

دو کلمے داستان والی امیر گیتی ستان حضرت امیر حمزہ صاحبقران کے بسمت ہفت منظر سلیمانی جانے کے بیان میں

محرران اخبار صداقت طریقہ و راویان روایات تحیر آگین داستان ہمت بیان کو یوں تحریر و تسطیر فرماتے ہیں کہ جیسے امیر نامدار
نے ملک ... الشرع سے کوچ کر کے عنان عزیمت کو طرف ہفت منظر سلیمانی کے منعطف فرمایا تو اثنائے اشتیاق میں دو دو
منزل کو ایک کرتے خبر نورالدہر و بدیع الزمان اور عمیل ہر دو کی پوچھتے ہوئے چلے جاتے ہیں کہ ایک شخص مخبر سے اثنائے راہ
میں دریافت ہوا کہ نورالدہر کو دیو قلماس اٹھا کر دریا میں پھینک آیا اور بدیع الزمان اور عمیل ہر ایرج کے ہاتھ سے
زخمی ہو کر ایک پہاڑ میں چھپے ہیں کہ ایرج اگر تخت ... ہو چکا ہے ارادہ قتل اس پہاڑ کی جانب جاتا ہے کہ ہنوز
ایک نہ ایک مددگار ان بیچاروں کا ہر روز ایسا پیدا ہو جاتا ہے کہ ایرج سے نیل مقصود پھر آتا ہے امیر باتوقیر یہ خبر وحشت
اثر سنکر نہایت ملول ہوا ... گذر ... خاطر ہوئے اور بہت تیزی میں شروع کیا چار چار منزلوں کو ایک ایک دن میں طے کرتے
ہوئے ایک پہاڑ کے قریب پہونچے اس پہاڑ کو دیکھا تو نہایت سرسبز و شاداب پایا اور ایک جانب کو ایک گنبد بھی نہایت
پُرتکلف دکھائی دیا امیر باتوقیر جب اس گنبد کو دیکھ کر قریب اس گنبد کے آئے تو دیکھا کہ ایک مرد پیر بڑا
معمر نورانی شکل ہزار دانے کی تسبیح ہاتھ میں لئے ہوئے سجادے پر بیٹھا ذکر کر رہا ہے دیکھتے ہی امیر باتوقیر اس مرد پیر کے
سامنے آئے اور نگاہ چار ہوئی وہ مرد پیر بیتاب ہو کر اٹھ کھڑا ہوا اور کہا السلام علیکم یا حمزہ صاحبقران آئیے خانہ ما خانہ شما
یہ کہکر ہاتھ پکڑ کر اپنے مکان میں لے گئے امیر اس کے برابر بیٹھے اور وہ پیر مستفسر حال ہوا امیر نے کیفیت اپنی بیان کی اور کہا کہ اب میں چاہتا ہوں
کہ بہت جلد ہفت منظر سلیمانی پر پہونچ جاؤں یہ سنکر اس مرد پیر نے کہا کہ یہاں سے ہفت منظر سلیمانی کے دو
مشہور راستے ہیں ایک راستہ بہت ہی قریب ہے مگر بالکل بے آب و دانہ دوسری راہ بہت دور ہے مگر نہایت خرم
مگر اے امیر میں آپ کو تیسری راہ سے لیچلونگا کہ آپ بہت جلد اور بہت آرام سے پہونچ جائینگے امیر نے کہا کہ اگر آپ ایسا
کرینگے تو میں آپ کا بہت ہی ممنون ہونگا اس مرد پیر نے کہا کہ یا امیر احسان کاہے کا آخر ہم ہیں کس واسطے اسی کام
اسی لئے یہاں جا کر رہے ہیں کہ بھولے بھٹکے کو راہ بتائیں بھوکوں کو روٹی کھلائیں مسافروں کو ہر طرح کا آرام پہونچائیں
یا امیر آپ پریشان نہ ہوجیے آج یہیں شب باش ہو جیے اور آرام کیجئے کل صبح کو میں آپ کو آسایش تمام پہونچا دونگا اس پیر کے
کہنے سے اس روز شب امیر نے وہیں قیام کیا صبح کو اس پیر مرد کے ہمراہ ہفت منظر سلیمانی کی طرف روانہ ہوئے
الغرض جب صاحبقران اس کوہ سے آگے بڑھے ایک بیابان ہولخیز دشت وحشت انگیز نظر آیا کہ اگر رستم بھی ...
لیتا ہوش اس کا بھی ... بیابان نایاب ... چشمہ آفتاب ... اگر کوئی چشمہ نظر بھی آیا تو مثل چشم گور کے پانی کا نام
و نشان نہیں اور اگر کسی چشمے میں پانی ہو بھی تو ... اس قدر بے ... ہے کہ پانی بالکل نیلا ہو گیا ہے
چکا ... ریت ... پہاڑوں کے سلسلے تمازت آفتاب سے تپ رہے ہیں جب کسی
پہاڑی کی طرف سے گذر ہو گیا تو یہ معلوم ہوا کہ ... اس طرح کی زمین جل رہی تھی کہ جیسے تنور سے

کیفیت وہی حالت ہے دیکھکر امیر باوقر نے ارشاد کیا کہ سبحان اللہ یہ منزلیں معلوم نہیں کیسے جوا ہیں ہیں کہ سب ایک سا درخت
کی معلوم ہوتی ہیں جو کیفیت وہان تھی اُس سے یہان کچھ کم نہیں ہے سبھون نے عرض کیا کہ حضور کیا ارشاد ہوتا ہے غرض
شب کو پھر قیام کیا جب صبح کو وہان سے کوچ کیا تو فرمایا کہ آج کوئی نشان یہان سے دیکھیں کہ جس مقام سے چلیں
شام کو وہین پہونچتے ہیں یا نہیں کہ اگر یہ کوئی طلسم ہے تو معلوم ہو جائیگا اور اگر منزلیں ایک ہی صورت کی ہین تو ہم
مین آ جائیگا غرض چلتے وقت ایک درخت میں ایک تیر مار دیا اور چل کھڑے ہوئے دن بھر چلکے شام کو پھر اُسی صحرا میں جو
عرض میں نگر سے قیس کے رنگ کا مدرہ وہی سبزہ وہی درختان میوہ دار گل وہی کیفیت امیر نے ارشاد فرمایا کہ دیکھا جو
نے مجھکو تو وہی صحرا معلوم ہوتا ہے ذرا دیکھو تو کہ وہ تیر بھی کسی درخت میں لگا ہے یا نہیں ہے اب جو دیکھتے ہیں تو وہ تیر جس
درخت پر لگا دیا تھا اسی طرح درخت پر لگا ہوا ہے یہ دیکھکر امیر نے ارشاد فرمایا کہ دیکھا تم نے جو ہم کہتے تھے وہی امر ہوا یہ
کوئی طلسم ہے یا صحرا جادو ہے کوئی جادوگر تھا کہ سد باندھکر چلا گیا اور ہمکو حیران و پریشان کر گیا سبھون نے عرض کیا کہ پھر حضرت
تو وہ کس طرح کا ہے کل صبح کو اسم اعظم پڑھکر چلیے گا امیر نے ویسا ہی کیا اسم اعظم پڑھتے ہوئے چلے جب شام ہوئی تو جہان صبح
چلے تھے پھر اسی جگہ پہنچے امیر یہ ماجرا ملاحظہ کر کے نہایت پریشان ہوگئے اور مجبور ہو کر ارشاد کیا کہ خیمۂ عبادت برپا
کرو کہ اب عقل اس جگہ پریشان ہے درگاہ ایزدی میں التجا اور رجوع کرنا چاہیے القصہ خیمۂ عبادت برپا ہوا امیر اس خیمے مین
تشریف لیگئے نماز مغرب سے فارغ ہو کر دو رکعت نماز حاجت پڑھکر جا نماز پر تمام شب گریہ و زاری اور نوحہ و بیقراری
دعا و مناجات میں بسر ہوئی قریب صبح امیر باوقر کی آنکھ لگ گئی صدا سبوح قدوس ربنا و رب الملائکۃ والروح بلند ہوئی کہ
بعد اس صدا کے حضرت خضر علی نبینا علیہ السلام دفعۃً نمایان ہوئے امیر اسی عالم خواب میں تعظیم کو کھڑے ہوئے تسلیم عرض کی
حضرت نے جواب سلام ارشاد فرمایا اور کہا کہ اے حمزہ صاحبقران افسوس کہ تم اس غرض بادہ ضلالت فرنگ کے
بہکانے میں آگئے اور اس بلا میں مبتلا ہوئے اے حمزہ تم طلسم میں گرفتار ہوگئے یہ سنکر امیر نے عرض کیا کہ پھر آپ تو واقف
ہیں کہ میں صاف دل ہون اُسکے فریب میں آگیا حضرت نے ارشاد کیا کہ اے حمزہ تم جانتے بھی ہو کہ یہ کون سی جگہ اور
کونسا بیابان ہے اے حمزہ یہ وہ جگہ ہے اور وہ بیابان ہے کہ حضرت سلیمان بن داؤد علیہما السلام نے یہان طلسم بنوایا تھا
کہ تمام فوج اس طلسم میں رہے مخلوق اللہ کو ایذا نہ پہونچا سکیں نام اس طلسم کا سموم سلیمانی ہے اور یہ وہ عرصہ ہے کہ اگر تمام عمر
پھرو گے تو یہیں رہو گے یہ سنکر امیر نے عرض کیا کہ پھر یا حضرت کچھ ایسی ہدایت فرمائیے کہ خادم اس طلسم کو توڑے حضرت
نے ارشاد فرمایا کہ اے حمزہ فاتح اس طلسم کے تم نہیں ہو بلکہ اس طلسم کا فاتح ایک شخص تمہاری ہی اولاد سے بدیع الملک
نام نور الدہر کا بیٹا ہے بعد تمہارے صاحبقرانی کے ایک شخص تمہاری نسل سے ہزاکو فرما پیدا ہوگا کہ اُسکے ہاتھ سے بہت
اہل اسلام قتل ہونگے بلکہ اولاد تک تمہاری قتل ہوگی اور تمام اہل اسلام کو اُسکے ہاتھ سے بہت ایذا پہونچے گی جب
وہ لڑکا شیر خصلت رستم ہیبت شجاع دلاور پیدا ہوگا تو سب سے اُسکی شمشیر کے وہ کافر ناہنجار مفرور ہوکر طلسمون مین
پناہ لیگا اور وہ بہادر ان سب طلسمون کو فتح کریگا بمجرد فتح اُسکے وہ کافر اس طلسم میں بھی پناہ لیگا اور وہ فرزند تمہارا اس طلسم کو
بھی بقدرت خدا توڑیگا یہ سنکر امیر نے عرض کیا کہ یا حضرت میں بھی اُسے دیکھونگا حضرت نے ارشاد فرمایا کہ اسکا عالم علام
ہے امیر نے عرض کیا کہ کیا میں اُسکے خروج تک اس طلسم میں مبتلا رہونگا حضرت نے ارشاد فرمایا کہ نہیں میں تمہین یہ
دعا سکھائے دیتا ہون تم صبح کو اسے پڑھنا ایک طاؤس سبز رنگ پیدا ہوگا اور ایک درخت پر آکے بیٹھیگا تم اُس طاؤس
سے کہنا کہ اے طاؤس زرین بال مجھکو حضرت کا حکم ہے کہ طاؤس کے ساتھ اس طلسم سے نکلو اے طاؤس تو میرا رہبر
ہو مجھکو اس طلسم سے نکال دے یہ کلام تمہارا سنکر وہ طائر زرین بال ایک طرف کو پرواز کریگا تم مع لشکر بھی

کہ یہ مکار میرے آقا کے ہاتھ پاؤں باندھنے کا قصد کرتا ہے بس دم لگا کر اُٹھے دانتوں کو چمکا کر آنکھوں کو نکال کر جھنجھلا
ہوا اس عیار مکار کی طرف دوڑا اس طرح سے کہ آئے کھا ہی جاتا عیار نے جو یہ معرکہ دیکھا گھبرا کر آدم خوار ہو اُسکے
پاس سے بھاگا اور دور جا کر کھڑا ہوا اشقر پھر چرنے لگا مگر چرتا جاتا تھا اور گوشۂ چشم سے دیکھتا جاتا تھا کہ پھر وہ عیار مکار
بارادۂ فاسد امیر کے پاس آیا اشقر پھر امیر پر دوڑا پھر وہ مردود بھاگا کئی مرتبہ ایسا ہی واقعہ ہوا آخر کار مجبور ہو کر وہ
کھڑا ہوا حیران و پریشان تھا کہ کیا کرے اسی اثنا میں شاگرد اس عیار کے پہونچ گئے اُس عیار نے اپنے شاگردوں سے کہا
کہ میں تو اس گھوڑے کا سامنا کرتا ہوں تم اس شخص کا پشتارہ باندھ لیجاؤ شاگردوں نے امیر کو پشتارے میں باندھ کے بعد
اُٹھا لیا وہ مکار بھی جست و خیز کر کے چلا گیا اشقر تو ادھر ہو کر رہ گیا اور وہ عیار مع شاگردوں کے نکلا ہوا چلا گیا لیکن اس جگہ
براے آگاہی ناظرین و ذہن صحیح سامعین اتنا لکھدینا بھی ضرور ہے کہ ایک بادشاہ ہے شہنشاہ مرصع پوش بادشاہ
ہے اس قلعۂ مرصع حصار کا جب اُسنے سنا کہ حمزہ صاحبقران اس نواح میں آئے ہیں تو اپنے مشیران کار کو جمع کر کے
یہ بیان کیا کہ اگر کسی طرح یہ عرب ہاتھ آجائے تو اُسے خوب سزا دوں اور اتفاق کار یہ عیار بھی کہ نام اسکا طرار تیز رفتار ہے
وہاں موجود تھا اس نے کہا کہ اگر حمزہ کو گرفتار کر لاؤں تو قسم ہے زمرد شاہ باختری کی ہیں اُنکے برابر انعام قبول کر
مجھکو دیجئیگا یہ کہکر مکار وہاں سے چلا اور امیر کو اسیر کر کے اب یہیں لیے جاتا ہے الغرض بہت جلد پشتارے کو داخل دربار شہنشاہ
مرصع پوش ہوا پشتارے کو دیکھا شہنشاہ مرصع پوش نے پوچھا کہ لایا حمزہ کو اُسنے عرض کیا کہ حضور ہاں باقبال خداوندی
اسیر کر لایا اور پشتارہ سامنے بادشاہ کے رکھدیا گرہ پشتارے کی کھولی امیر تو بیہوش تھے بادشاہ نے کہا کہ کیوں اے طرار
یہ زندہ ہے یا مردہ طرار نے کہا کہ حضور زندہ ہے میں نے بیہوشی دے دی ہے اس وجہ سے یہ بیہوش ہو گیا ہے شہنشاہ نے
کہا پھر اسے ہوش میں لا عیار نے عرض کیا کہ حضور یہ قید آہنی کو تو خیال میں لاتا نہیں ان طلسمات گنبد کی کیا
حقیقت ہے ایک ادنے سے زور میں تو ٹوٹ جائینگے تو پھر کون اسکا سامنا کر سکیگا بہتر یہ ہے کہ پہلے اسے قید
آہنی میں گرفتار کروا دیجئے پھر ہوش میں لائیے تو مضائقہ نہیں ہے یہ سنکر شہنشاہ نے کہا کہ بلاؤ آہنگروں کو اُسی وقت آہنگر
حاضر ہوئے صاحبقران کو غل و زنجیر میں گرفتار کیا بعد اُسکے عیار نے فتیلہ رفع بیہوشی دیا امیر کی آنکھ جو کھلی تو اپنے کو بد [illegible]
[illegible] خصلت شوم سیرت بادیہ ضلالت میں گرفتار غل و زنجیر پایا اپنے دل میں خیال کیا کہ یہ بھی تقدیر عیاری کر کے مجھے گرفتار
کر لایا مجبور و ناچار کہیں کیا لیکن ایک ایسی انگڑائی اور زور سے اُٹھے کہ حلقۂ زنجیر میں فغان ہونے قریب تھا کہ زنجیر کی صدا
سنکر اہل دربار دیوانے ہو جاتیں بلکہ ہر شخص کو یہ گمان پیدا ہوا کہ صاحبقران نے قید توڑ ڈالی مگر قید کا ٹوٹنا وقت اور
ساعت معینہ پر موقوف ہے اُسکو پکارے کہ سلام ہو میری جانب سے اُس شخص پر جو خدا کو واحد و لاشریک جانتا ہے
اور اُسکے نبی مرسل جناب رسالتمآب حضرت محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نبی برحق اور رسول آخر الزمان جانتا ہے
بس یہ سلام کیا تھا کہ ایک تیر دلدوز اور جگر سوز تھا کہ اُنکے دل و جگر میں پیوست ہو گیا اور کل حاضرین بارگاہ نے
مار سرو دم کو نہ دے بیتاب ہو کر آواز دی کہ آیا اے خداپرست اگرچہ تو اس وقت گرفتار قید شدہ ہے مگر کلمہ وہی
فرما جو تونے بغیر خوف و خطر کہا تھا رسی جل گئی مگر بل ابھی باقی ہے یہ سنکر امیر نے آواز دی او تیرہ روزگار او
بے تمیز رسی بھی جل گئی اور بل بھی جل گیا اسے ایک مکار کو میرے لیے بھیجا تھا وہ مجھے مکر و فریب گرفتار کر لایا اپنے
پر یہ مناسب ہے اسے اگر کسی بہادر کو بھیجتا اور وہ مجھے زور و جرأت دکھا کر گرفتار کر لاتا تو البتہ مقام فخر تھا
اس قسم کے کلمات زبان سے اور اب تم سب اپنے گریبان میں منھ ڈالو کہ تمنے وہ حرکت کی کہ جو کوئی بہادر دلیر
شجاع ہو اور اسکے ساتھ نہ کرتا اور اب بھی میں یہ کہتا ہوں کہ تم سب میں اب بھی کوئی ایسا ہے جو میرے ہاتھ سے جھگڑی

دیکھا کیا ہی کہ دونوں سنگ و دل بیٹھے ہوئے شب اوس کی کیفیت دیکھ رہے ہیں اور شاہزادی حمزہ سے لگی ہیں باتیں ہو رہی ہین رنگین مجلس ہو رہی ہی بیچ لگا ہوا رہا ہی اگر حضور کو یقین نہ ہو تو خادم چلکر حضور کو دکھلا دے یہ حال سنکر شہنشاہ مرصع پوش کی ہو گیا اور کہنے لگا طرار تو سچ کہتا ہی طرار نے عرض کیا کہ خداوندا اگر اسمین ایک سر مو فرق ہو تو خادم کو اسی وقت قتل کیجئے گا یہ سنکر شہنشاہ اسی وقت طرار کے ساتھ روانہ ہوا اور دیوار باغ کے برابر آکر کمند پھینک کر داخل باغ ہوا دیکھا کہ حمزہ صاحبقران ملکہ کے ساتھ معروف بوس و کنار ہین صحبت رقص و سرود ہو رہا ہی یہ کیفیت دیکھکر شہنشاہ مرصع پوش مثل شعلۂ آتش کے برافروختہ ہوا اور کہا کہ باش ای حمزہ صاحبقران ذرا دم تو لے کہ ان دست سے بیدردی غضب کیا کہ میرے ناموس مین تو خلل انداز ہوا گذار کہ ازدست من زندہ و سلامت رہی اور تلوار کھینچ کر دوڑا ملکہ نے جو باپ کے غیظ کی آواز سنی حالت تباہ ہو گئی تمام جلسہ پریشان ہو گیا کوئی کسی طرف بھاگا کوئی کہیں چھپا کسی کا پیشاب خطا ہو گیا کوئی کانپنے لگا مگر صاحبقران جس طرح بیٹھے تھے اسی طرح بیٹھے رہے اور شہنشاہ نے قریب پہونچکر تلوار ماری صاحبقران نے وار کو ڈھالکر پیچھے کیا اور دونوں مٹھیوں کو ٹیک کر بسم اللہ کہکے اٹھ کھڑے ہوے اور ایک ہی جھپکی جو دیتے ہین تو تلوار اسکی چھٹ پڑی اور صاحبقران نے قبضے پر اسکے ہاتھ ڈال دیا اور تلوار اسکی چھین لی اور کمر زنجیر میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا اور کہا کہ او مردود دین حق اسلام کو اختیار کر ورنہ اس زور سے پٹکونگا کہ سر تیرا پاش پاش ہو جائیگا اور ابھی تو واصل جہنم ہوگا اُسنے عرض کیا کہ ای صاحبقران مین نے ادیان باطل پر لعنت کی آپ کلمہ تعلیم کیجئے مین مسلمان ہوتا ہوں امیر نے اُسے زمین پر رکھ دیا وہ امیر کے قدموں پر گر پڑا اُس صاحبقران نے اسکو کلمہ تعلیم کیا وہ کلمہ پڑھکر بظاہر مسلمان ہوا بعد اُسکے اُسنے عرض کیا کہ یا صاحبقران ملکہ کو تو مین نے آپ کی کنیزی مین دیا اب آپ بارگاہ مین تشریف لیجیے کہ اور لوگ بھی شرف اسلام سے مشرف ہوں کل مین حضور کی دعوت کروں امیر نامور نے فرمایا کہ اچھا میں صبح کو آونگا یہ سنکر شہنشاہ تو چلا گیا ملکہ نے امیر سے کہا ای شہریار دیکھیے مین آپ کو مطلع کیے دیتی ہوں مجھے الزام نہ دیجیے گا ای شہریار باپ میرا بڑا مکار اور بے انتہا کا فریبی ہی آپ ہرگز اُسکے فریب اور مکر مین نہ آئیگا مجھے تو اُسکے اسلام لانے کا بالکل یقین نہیں ہی میری دانست مین تو آپکے خوف سے حفاظت جان کے لیے بظاہر ایمان لے آیا ہی اور دل مین اُسکے وہی مکر اور ادیان باطل کی پیروی راسخ و مضبوط ہی صاحبقران نے فرمایا کہ ای ملکہ کچھ مقام خوف تو ہی نہیں ہی خدائے بزرگ است حق تعالے میرا حافظ و معین ہی اگر وہ نبی ہی تو وہ مسخرہ میرا کیا بنا سکتا ہی اور میرا کیا کر سکتا ہی جو امر پروردگار عالم میرے حق مین بہتر و مناسب جانے گا وہ کریگا مجھے اُسکے مکر و دست کم اندیشہ نہیں ہی القصہ رات تو یہیں گذری اور انھیں باتوں مین کٹی جب صبح ہوئی تو صاحبقران عالیشان بارگاہ شہنشاہ کی طرف روانہ ہوئے اور یہاں شہنشاہ امیر کا انتظار کر رہا تھا بارگاہ کو آراستہ کیا ہی سب انتظام کر رہا ہی کہ اس اثنا مین صاحبقران بھی جا پہونچے سب کے سب تعظیم کے واسطے اٹھ کھڑے ہوئے شہنشاہ نے دست بستہ عرض کیا کہ حضور تخت شاہنشاہی کو جلوہ افروز فرمائیں کہ آپ ہی لائق تخت و تاج ہیں یہ سنکر امیر نے ارشاد کیا کہ ای شہنشاہ ہم تاج بخش ہیں تاج گیر نہیں ہیں تمھارا تخت و تاج تمکو مبارک رہے ہمیں تمھارے تخت و تاج سے کچھ غرض نہیں یہ کہکر شہنشاہ کو تخت پر بٹھایا اور خود دوسری کرسی پر بیٹھے صحبت عیش برپا ہوئی شراب و کباب چلنے لگے اس کمبخت نے ان سب چیزوں کو پہلے سے آغشتہ بدارو سے بیہوشی کر رکھا تھا امیر انکے کھاتے اور پیتے ہی بیہوش ہو گئے چار سو زرہ پوش چھپے ہوئے بیٹھے تھے وہ صاحبقران کے بیہوش ہوتے ہی نکل آئے اور امیر کو طوق و زنجیر مین مقید کر لیا اور جلاد کو بلا کر چاہا کہ امیر کو تہ تیغ کرے کہ قضائے کار

اتفاقات روزگار منظر کردہ علے عمران صاحب بندہ کہ ان مہتر قران حبشی امیر کو ڈھونڈھتا ہوا ایکبارگی ان پہونچ گیا شاہ
کہ امیر کو تیغ بیجا بپا ہی اور ارادہ قتل کا کیا ہو یہ سنتے ہی مہتر قران حبشی بتقید کھینچ دروازہ بارگاہ پر پہونچا اور جو
دربان دروازے پر تھے پھر آنکھ ادھر کر بارگاہ کے اندر آیا اور قریب سواد میون کے جو اسکے سامنے آگئے انکو قتل کرکے
شہنشاہ کے سامنے آکر پکارا کہ او نا معقول خبردار اگر ایک رونگٹا بھی امیر کا تو قہر کا سیلاب ہوا تو یاد رکھو نا کہ تو ہی
مارا جائیگا یہ کہکے جست کرکے بارگاہ سے نکلا اور صورت اپنی تبدیل کرکے غائب ہو گیا شہنشاہ نے قران کے
تعاقب مین کچھ لوگ روانہ کیے مگر سب ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر تھک گئے اور آکر شہنشاہ سے عرض کیا کہ ای شہنشاہ
تو مثل باد صرصر کے نکلا ہر چند اسکا تفحص کیا مگر کہین پتا نہ لگا ہم ہارتے کے اور کرتے کے یہ سنکر شہنشاہ
کانپنے لگا اور طرار سے کہا کہ دیکھا تونے عیار ایسے ہوتے ہین آپنے کہا کہ شہنشاہ یہ عیار کا سبب کوہی بلاے بے درمان
آفت جان ہے مگر حضور کے اقبال سے مین ضرور اسے گرفتار کرونگا شہنشاہ کا ذہن کسی طرح کم نہین ہوا اور اسے دہشت
کے کانپنے جاتا ہے اور کہا کہ جب تک یہ بلا گرفتار نہ ہوئے حمزہ کا قتل کرنا مناسب نہین ہے اسے زندانخانہ
مین لے جاؤ اور قید بشدید کرو ادھر تو صاحبقران کو قید کیا اور ادھر ملک کو نظر بند کیا مگر قران حبشی نے
دو تین روز تامل کرکے جب خبر اسیری حمزہ کی سن لی تو قصد کیا کہ جا کر امیر کو رہا کرے بایں قصد کے جانب زندانخانہ روانہ ہوا
زندانخانہ پر پہونچکے وہ پاسبانی اور حفاظت دیکھی کہ عیاذاً باللہ جو شخص ادھر سے نکلتا تھا انسے رفع شک کے
لیے نہلاتے تھے اور اگر کوئی عیار ان عیارون مین سے جو زندانخانے پر تعین تھے کسی ضرورت کے لیے ادھر ادھر نکلتا
تھا تو اسکا بھی خوب امتحان کر لیتے تھے جب اپنے گروہ مین شریک کرتے تھے اور طرار تیز رفتار بھی ہر وقت وہین بیٹھا
رہتا تھا اور اندرون زندانخانہ چار عیار باشمشیر برہنہ امیر کے سرپر کھڑے رہتے تھے قران نے جب یہ نقشہ دیکھا
اپنے دل مین کہا کہ یہان کچھ نہ ہو سکیگا اور ایک مرتبہ خواجے والے کی صورت بنکر آیا تھی تو پہچان لیا گیا تھا لیکن چند
عیارون کو قتل کرکے نکل گیا اور اپنے دل مین کہا کہ ای قران لشکر اسلام مین چلکر خبر کر دیجو تو کیا بہتر ہے یہ بات اپنے
دل مین ٹھہرا کر روانہ ہوا قضائے کار اتفاقات روزگار اسفندیار گیلانی اور فرخ بخت قلندر شکار کھیلنے کو آئے
ہوئے تھے کہ مہتر قران سے ملاقات ہوئی مہتر قران نے حال صاحبقران کا من وعن بیان کیا یہ حال سنکر دونون
لشکر دونون شاہزادے کمال دل ملول ہوئے اور وہان سے پھر کر لشکر اسلام مین آئے تمام حال صاحبقران
من وعن بادشاہ سے گذارش کیا اور عرض کیا کہ اگر حکم عالی شرف اصدار پائے تو ہم جا کر بزور امیر کو قید سے چھڑا لاوین
بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ اچھا جاؤ معاذ اللہ ہر حق سبحانہ تعالے تمھارا حافظ و نگہبان ہو الغرض پھر یہ دونون
لشکر فوج بیکران ہمراہ لیکر روانہ ہوئے اور سامنے شہر مرصع حصار کے پہونچکے خیمے اپنے برپا کیے جب یہ خبر
شہنشاہ کو پہونچی کہ فرزندان صاحبقران عالیشان بارادۂ پیکار و رہائی امیر بادشاہ شہر مرصع حصار کے
سامنے آگئے ہین اور خیمے اپنے برپا کیے ہین تو اسنے بھی لشکر اپنا باہر نکالا اور نقارہ زنی ہوا دیا یہ خبر سنکر شاہزادون
کے لشکر مین بھی نقارہ زنی ہونے لگی تمام رات تیاری جنگ رہی آواز بیدار باش ہشیار بلند رہی علی الصباح
دونون لشکر میدان نبرد مین معرکہ آرا ہوئے صفوف جدال و قتال آراستہ ہوئین نقیب نقابت کرکے چلے گئے
شہنشاہ میدان مین آیا مبارز طلب کیا شاہزادہ اسفندیار گیلانی مقابل ہوا بعد گفتگوے بسیار نیزہ بازی ہونے
لگی پہلے ہی وار مین اسفندیار نے نیزہ اسکا جدا کیا شہنشاہ نے تلوار ماری اسفندیار نے سپر کو چہرے کی
پناہ کیا مگر ناگاہ تلوار سے آرہی ہوئی تھی جب تلوار نزدیک پہونچی سپر کو اشارہ کیا کہ علی بند سپر کا

پشت پر جا کھڑا ہوا بختیار کو دراز کر کے جگہ دی کہ کمر اپنے پڑی لیس اسفندیار نے قبضہ پر ہاتھ ڈال کے تلوار چھین لی
اور گرز بگیر بن با ہم ڈال کر فرش زمین سے اٹھا لیا اور سر پر چرخ دیکر زمین پر دے مارا اور عجب تماشا ہے کہ چھاتی پر چڑھ بیٹھا کہ جلد
لقائے بے لقا پر لعنت کر اور ملت بیضائے اسلامیہ کو اختیار کر ورنہ ابھی واصل جہنم کروں گا شہنشاہ نے عرض کیا کہ ای
شہریار میں نے بصدق دل لقا پر لعنت کی آپ کلمہ طیبہ ارشاد فرمائیں میں بصدق مسلمان ہوتا ہوں اور تصدیق کرتا
کہ دین آپکا دین حق ہے اور لقا کاذب و مکار ہے ہرگز لائق خدائی اور پرستش کے نہیں ہے پس شاہزادہ اسکی چھاتی
سے اترا وہ قدموں پر گر پڑا شاہزادے نے گلے سے لگا لیا اور کلمہ طیبہ تلقین کی شہنشاہ کلمہ پڑھکر از سر صدق مسلمان
ہوا اور دونوں شاہزادگان عالی وقار گلگشت سیر بوستان امیر با وقار کو شہر میں لایا اسیر حمزہ
صاحبقران کو قید سے نجات دی عفو تقصیر کرائی حمام کروایا لا کر بارگاہ میں بٹھایا دونوں شاہزادوں نے قدم
ہمت لزوم امیر کشور گیر کو بوسہ دیا امیر نے شاہزادوں کو گلے سے لگایا اپنے پاس بٹھایا شہنشاہ نے امیر بانوفرزاد
دونوں شاہزادوں کی بڑے تزک و احتشام سے دعوت کی تمام شہر کو اسلام آباد کیا تمام فوج و لشکر مسلمان ہوا تخت شاہی
بڑوا دائے مسجدوں کی بنا ڈالی سکہ بنام سعد بن قباد کے جاری ہوا آواز اذان چار طرف سے بلند ہوئی بعد اسکے
شہنشاہ نے ملکہ کو امیر بانوفرح کے ساتھ منسوب کیا صحبت عیش برپا ہوئی بعد تین روز کے امیر کشور گیر شہنشاہ کو
ساتھ لیکر لشکر اسلام میں رونق افروز ہوئے بادشاہ اسلام کی ملاقات ہوئی کل حال اپنا بیان کیا بعد اسکے شہنشاہ
کو بادشاہ اسلام سے قدمبوس کروایا بادشاہ اسلام نے شہنشاہ کو خلعت سے سرفراز و ممتاز کیا بعد چند روز
کے امیر بانوفرح ہفت منظر سلیمانی کی جانب روانہ ہوئے اب امیر کو اثنائے راہ میں چھوڑیے

## دوسری داستان صداقت بیان لندھور بن سعدان کے ملاحظہ کیجیے

کہ جب ارشاد امیر حمزہ صاحبقران لندھور بن سعدان نے قلعہ فولاد پر حملہ کیا اور عوجان دریا بار کی سے کہلا
بھیجا کہ ای عوجان دریا بار تجھکو چاہیے کہ اپنے باطل مذہب کو ترک کر اور ملت حقہ اسلام کو اختیار کر ورنہ
مقتول کیا جائیگا یہ سنکر عوجان نے اسکے جواب میں کہلا بھیجا کہ ای ہندی تو سمجھا کیا ہے زبدۂ آفتاب بستان
ایرج نوجوان جو یہاں موجود نہیں ہیں تو تو میرے دباؤ ڈال رہا ہے ہم کوئی بات تیری نہ مانینگے جو تجھسے ہوسکے وہ کر
ذرا بھی قصور نہ کر ہم بھی کسی طرح تجھسے کم نہیں ہیں مگر بہتر یہ ہے کہ اب تو یہاں سے چلا جا جس وقت ایرج نوجوان
یہاں آئیگا اسوقت سمجھ لینا جب یہ پیغام لندھور کو پہونچا تو لندھور نے پھر کہلا بھیجا کہ ہم تیرے ان عذرات
بارد کو نہیں سنتے بہتر یہ ہے کہ تو قلعہ کو خالی کر دے ورنہ بہت پچھتائیگا جب یہ پیغام عوجان نے سنا تو کہلا بھیجا کہ ای
لندھور اگر تیرے یہ ارادے ہیں تو ہم بھی آمادہ مرگ اور مہیائے قضا ہیں یہ نہیں کہ مر آئی تو تجھکو قلعہ سپرد کر جائیں
اور میں تجھکو دست دوں جب یہ پیغام عوجان کا لندھور نے سنا تو نہایت برہم ہوا اور حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں
طبل جنگ بجا دیا جائے کل ہم قلعہ کو لے لینگے فرمانا لشکر لندھور میں طبل جنگ نوازش میں آیا ہرکاروں نے یہ خبر
لشکر عوجان میں پہونچائی ادھر بھی نقارہ رزمی پر چوب پڑی رات بھر دونوں لشکروں میں تیاری رہی آواز بیدار
باش ہوشیار باش کی بلند رہی جب صبح طالع ہوئی عوجان فیلسند دروازے پر آ بیٹھا اور ادھر سے لندھور بھی فوج
ظفر موج لیے ہوئے سامنے آ موجود ہوا [illegible] نے لگا تمام ہندی تو کٹنے کی غرض سے منتظر کھڑے ہوئے مگر لندھور گرز
سنگ انسان رنگ ہاتھ میں لیکر یکہ و تنہا قلعہ کی طرف چلا لندھور کا آگے بڑھنا کہ اس طرف سے گولہ برسنے لگا مگر
لندھور ساتھ [illegible] بالکل رد کرتے ہوئے گولوں کو رد کرتے ہوئے لب خندق پہونچ گئے جب فیلسند بارہ کے داغ [illegible]

تو ہاتھ کو روک لیا دھواں برطرف ہوا اور روشنی ہوئی دیکھا کہ لندھور لب خندق کھڑا ہوا ہے یہ دیکھتے ہی قلعہ پر سے ماہ منیر
پڑھنے لگا مگر لندھور ان سب بلاؤں کو رد کرتا ہوا خندق کے پار پہنچ گیا گرز سے دروازہ شہر کا توڑ ڈالا اور داخل
شہر ہوا دروازے کے ٹوٹتے ہی فوج لندھور بھی گھس پڑی اور لندھور کے پیچھے پیچھے جنی غوجان دریا باری سے اور لندھور
سے لڑائی ہوئی آخر کار غوجان دریا باری لندھور کے ہاتھ سے زخمی ہو کر بھاگا لندھور نے حکم دیا کہ تین پہر تک قتل عام
ہو سلسلہ قتل کا بے تحاشا گوشہ مارو جب تین پہر تک خوب شہر قتل ہو چکا تو دہائی امیر حمزہ صاحبقران کی بلند ہوئی
اور شور الامان الامان کا آسمان تک جانے لگا لندھور نے سب کو امان دی اور شیرون پریزاد کو مالک شہر کر کے
روانگی خدمت حمزہ صاحبقران کا قصد کیا دیو چہر عیار طرار نے جو یہ رنگ ڈھنگ دیکھے تو اپنے ذہن میں یہ خیال کیا
کہ ایرج کو بھی اس واقعہ سے اطلاع کرنا بہ ضرور ہے پھر یہ خیال کیا کہ نہیں پہلے اس ہندی کو گرفتار کر لینا چاہیے
بعد اُسکے ایرج کو خبر کرنا چاہیے اسواسطے کہ اگر ایرج یہ خبر سنکر آگیا تو پھر اس ہندی سے معرکہ درپیش ہو جائیگا یہ خیال
اپنے دل میں مضبوط کر کے لندھور کے خیمے کی جانب روانہ ہوا اور تیتان کا حال سُنیے کہ لندھور آکر اپنے خیمے میں
بیٹھا ہے اور سامان کوچ کا تیار کر رہا ہے کہ کل حمزہ صاحبقران کی خدمت میں روانہ ہونگے الغرض جب شب ہوئی
تو لندھور اپنے خیمۂ خاص میں جاکر سو رہا اور بہرام زادہ دیو چہر صورت اپنی تبدیل کر کے بانے عیاری کے ہمراہ لیکر
خیمۂ خوابگاہ لندھور پر آیا چار طرف خیمے کے گردش کی کسی طرف سے راستہ جانے کا نہ پایا دیکھا جاتا ہے چاہتا ہے پشت خیمہ پر آیا
وہاں پہونچکر دیکھا کہ کچھ فراش بیٹھے ہوئے آپس میں چہلیں کر رہے ہیں اور چار پچیس تیس کا غل ہو رہا ہے یا غل
غپاڑہ مچائے ہوئے ہیں خوش فعلیاں کر رہے ہیں بس دیو چہر بھی بہیئت فراش کی صورت بنکر انہیں میں مل بیٹھا ہوا
کا رنج دیکھکر تعجب سے بیہوشی اڑا دی بو سے تازہ اور عجیب جو ان سب کے دماغ میں پہونچی خوب ناک پھلا
پھلا کے سونگھی ایک نے دوسرے سے کہا کہ بھائی دیکھنا کیا بو سے عجیب آ رہی ہے جسنے سونگھی اُسنے کہا کہ بھائی ہاں کچھ
عجب طرح کی بو آرہی ہے معلوم نہیں کس طرف سے آتی ہے غرض خوب طرح سب نے سونگھی اور باتیں کرتے کرتے سب کے
سب وہ اس ہو گئے کئی آپس میں تکرار ہونے لگے ایک کہتا تھا کہ چار چت پڑی تھیں پہلے پیچ چار کو دکھا کر اٹھایا ہے اور تم کہتے ہو
پچیس پڑے تھے کوئی ایسی چینچی کرتا ہے واہ بھائی ارے جو بیت سا ہو تو اسے بے ایمانی پر کمر باندھی ہے اس سے ہو کیا
کچھ ہم اپنے کمزور نہیں ہیں کہ تم جیسے داؤں لے اوسکے اوپر دوسرے نے کہا کہ ہم تو اپنے پچیس لینگے دیکھیں تو کیونکر نہیں
دیتے تم ہمیشہ یونہیں کوڑیاں جیت لیجایا کرتے ہو اور ہم جھک کے رہجاتے ہیں مگر آج کی ہم نہیں چھوڑینگے اپنا داؤں لے لینگے
دیکھیں تو تم کیونکر نہیں دیتے ہم تو رستم سے بھی لینے والے ہیں یہاں تک کہ آپس میں جوتیوں پیزار سے گستاخ ہونے لگی اور وہ
لڑتے لڑتے بیہوش ہو کر سب گرے یہ رنگ دیکھکر مہتر جی اُٹھے کہ یہ لوگ عجب طرح کے پاجی ہیں اور انتہا کے بیوقوف
ہیں مگر جوا اکثر کھیلتے ہیں اور دھینگا مشتی کرتے ہیں مارے جلد انکو الگ کرو یہ کہکر اُٹھے ہی تھے کہ بیہوش ہو کر وہ بھی گر
گرے اور جو فراش کہ مہتر جی کو اٹھانے آئے تھے وہ بھی سب کے سب بیہوش ہو ہو کر گرے کوئی ذیہوش باقی نہ رہا پس اس
حرامزادے نے جھٹ خنجر نکالکر سبھوں کو ذبح کیا اور قنات خیمہ کو چاک کر کے اندر خیمے کے جاکر جو دیکھا تو کیا دیکھا کہ تکیہ ساہی کا
استادہ ہے جالی کا پلنگ بچھا ہوا ہے اوپر پردہ تشالی پڑا ہوا ہے گرد پلنگ کے کافوری شمعیں جل رہی ہیں شیشہ ہائے
عطر کے منہ کھلے ہوئے ہیں دو غلام بردار سونے کی خاصیاں ہاتھوں میں لیے ہوئے کھڑے ہیں نہایت نفیس زرین کمر
پہرے پر کھڑے ہوئے ہیں دو دفعہ نگار پچی پر بیٹھے ہوئے ہیں بس اس حرامزادے نے فلنگ میں بو دانہ بیہوشی کا جو پھینکا
تو وہ شمع کی لو پر گرے اور جلے دھواں اٹھا جو تمام سرد ماغوں اور دفعہ نگاروں کے دماغ میں گیا سب بیہوش ہو کر گرے

اور اسی طرح بیہوش اور بند کر کے ایرج کے پاس لیجا چکا ہے مگر لندھور کو زندان خانہ میں بھیجا اور تب وہاں سے
کوچ کر کے شہر فرنگو شیہ کو روانہ ہوا دوسرے دن شہر فرنگو شیہ پہونچا جس وقت کہ فرہاد خان بیگفر پلی اور
رفقائے لندھور لندھور کے غائب ہونے سے مطلع ہوئے تو نہایت متردد ہوئے اور اس کا قلق ہوا لیکن داناب
گلبرگی نے دیو چہر کا پتا پہچان لیا اور سب سے کہا کہ یہ کام کسی کا نہیں ہے دیو چہر عیار لندھور کو چرا لے گیا۔ یہ باتیں
ہو رہی تھیں کہ یکایک گرد لشکر نمودار ہوئی اور طرماسپ مع فوج و سپاہ آ پہونچا اور لشکر اپنا مقابل لشکر لندھور کے اتارا
اور اسی وقت حکم دیا کہ طبل جنگ بجا دیا جاوے اس وقت لشکر طرماسپ میں نقارۂ رزمی نوازش میں آیا جب یہ خبر
ہرکاروں نے فرہاد خان کو پہونچائی تو اس نے بھی اپنے لشکر میں طبل حربی بجوا دیا ساری شب دونوں لشکروں میں تیاری
رہی اور دلاوران بیدار رہ کر ہوشیار باش ہوتے رہے صبح کو دونوں لشکر میدان کارزار میں صف آرا ہوئے جب کہ صفوف
جدال و قتال آراستہ ہو چکیں اور نقیب نقابت کر کے نکل گئے تو طرماسپ میدان میں آیا اور مبارز طلبی کی فرہاد خان گھوڑا جھپٹا کر طرماسپ
کے مقابلے کو نکلا بعد از گفتگوئے بسیار طرماسپ نے نیزہ فرہاد خان پر نیزہ مارا فرہاد خان نے نیزہ دے کر روکا کہ نیزہ بازی
ہونے لگی کامل دو گھڑی تک نیزہ بازی ہوا کی سنانیں نیزوں کی ناکارہ ہو گئیں جب برچھے چڑھنے کی باری طول پکڑا
ریشے پر پنجے اڑ گئے برچھے ہاتھوں سے نکل دیے طرماسپ نے فرہاد خان کے ساطور مارا ہر چند کہ فرہاد نے سپر
دوا کے روکا مگر ساطور طرماسپ کا سپر کو کاٹ کر تا خود اتر گیا فرہاد خان کے دستار و خود ساطور تو بچا کر کٹ گیا
اور سر سے چادر خون کی جاری ہوئی فرہاد خان نے بڑی پھرتی سے زخم سر کو نہ دیکھ کر طرماسپ پر تلوار ماری طرماسپ
نے وار فرہاد کا سپر پر روکا کہ سپر دو ٹکڑے ہو گئی طرماسپ نے سر جا پیچھے ہٹا لیا تلوار گیندے کی گردن پر پڑی
گردن اس کی قلم ہو گئی طرماسپ گیندے پر سے کود پڑا یہ رنگ دیکھتے ہی جمیع پہلوان طرماسپ دوڑے بعض سردار
ہندی بھی بڑھا کر کے دوڑ پڑے جنگ مغلوبہ واقع ہو گئی خوب گھمسان کی لڑائی ہوئی آخر کار قریب شام لشکر فرہاد کا
بھاگا طرماسپ نے طبل شادمانی بجوایا اپنے خیمے میں گیا صحبت عیش برپا کی افسران فوج نے نذریں خوشی کی دیں
جام شراب گلرنگ گردش میں آیا ملوچ کا ناشروع ہوا شب بھر صحبت عیش و عشرت برپا رہی۔ علی الصباح طرماسپ نے قلعۂ
فرنگو شیہ کا قصد کیا جب یہ خبر وحشت اثر ارشیون پریزاد کو پہونچی کہ لندھور طرماسپ کے پاس قید ہوا اور فرہاد خان نے
مع فوج طرماسپ سے شکست کھا کر فرار اختیار کیا اور طرماسپ اب قلعۂ فرنگو شیہ پر آتا ہے تو نہایت متفکر اور متردد ہوا کہ اب کیا
کرنا چاہیے رفقائے ارشیون نے صلاح دی کہ آپ بیکار تردد کرتے ہیں طرماسپ سے قلعہ بند ہو کر رہیے قلعہ کا لے لینا
کوئی ہنسی کی بات نہیں ہے یہ سنکر ارشیون نے جواب دیا کہ ان سب کو سچ ہے لیکن میں اگر حصاری ہو کر لڑتا ہوں تو مجھے یہاں کی
رعایا پر اعتماد نہیں اور انکے اسلام پر [illegible] شہر آفتاب پرستوں کا ہے ادھر سے طرماسپ یورش کریگا اور
ادھر سے اہل شہر بلوا کریں گے تو میں بالضرور بیچ میں گرفتار ہو جاؤنگا ایک خوف تو یہ ہے دوسرا خدشہ یہ ہے کہ لوگ طعن کرینگے
کہ ارشیون طرماسپ سے خائف و ترسان ہو کر قلعہ بند ہو گیا اور دوبدو میدان تاب مقاومت نہ لا سکا میں تو ہرگز قلعہ بند
ہونا پسند نہیں کرتا بہتر یہی ہے کہ میں قلعہ سے باہر نکلکر مقابلہ کروں یہ کہکر حکم دیا کہ لشکر ہمارا قلعہ سے باہر نکلے اسی وقت
لشکر ارشیون کا قلعہ سے باہر نکلا جب یہ خبر طرماسپ کو پہونچی تو اس نے اسی وقت نقارۂ رزمی بجوا دیا ہرکاروں نے یہ
خبر لشکر ارشیون میں پہونچائی اس طرف بھی کوس حربی پر چوب پڑی ساری شب دونوں لشکروں میں تیاری رہی علی الصباح
دونوں لشکر صف آرائے میدان کارزار ہوئے جب صفوف جدال و قتال ہو چکیں نقیب نقابت کر کے چلے گئے تو
طرماسپ میدان میں آیا اور مبارز طلبی کی ادھر سے ارشیون پریزاد مقابل ہوا طرماسپ نے کہا کہ ارشیون تجھے اپنی خیریت منظور ہے کہ

اور اپنی جان عزیز ہو تو میرے سامنے سے چلا جا اور قلعہ میرے حوالے کر دے ورنہ بہت ہی سخت سزا پائیگا کیون اپنی
جان کے پیچھے پڑا ہے ارشیون نے کہا کہ اگر مجھکو اپنی جان ہی کا خیال ہوتا تو مین تیرے مقابلے کو کیون نکلتا مین ہرگز
تجھسے خائف نہین ہون جو تیرے بہانے مین پڑے اسمین قصور کوتاہی نہ کر میدان جنگ مقام گفتگو و رفع خلش نہین ہے
یہ سنکر طرماسپ نے نیزہ اٹھاکر ارشیون کے مارا ارشیون نے نیزے کو نیزے پر روکا کچھ نیزہ بازی ہونے کامل
تین گھنٹے تک نیزہ بازی ہوا کی تا اینکہ سنانین اور بازین اکارہ ہو گئین دونون نے نیزے ہاتھ سے پھینک دیے اور گرز بازی
ہونے لگی جب گرز بازی مین بھی دونون برابر رہے تو شمشیر زنی ہونے لگی خوب ہی تلوار چلی مگر اسمین بھی دونون برابر رہے
آخر کار طرماسپ نے ساطور اٹھاکر دو دستی ضرب لگائی تو سپر کو کاٹ کر ساطور تا دو میر دوڑ گیا ارشیون کے زخمی ہوتے
ہی ہمراہیان ارشیون دوڑ پڑے اسطرف سے طرماسپ کے ساتھی دوڑ پڑے جنگ مغلوبہ واقع ہوگئی خوب ہی کھیت پڑا
آخر کار لشکر ارشیون کو شکست ہوئی کہ مفرور ہوا طرماسپ وہان سے مراجعت کرکے قلعہ زنگوشیہ پر آیا آفتاب پرستون
نے دروازہ قلعہ کا طرماسپ کے آتے ہی کھولدیا اور سب کے سب طرماسپ کے قدمون پر گر پڑے طرماسپ نے
سبھون کو گلے سے لگایا تسلی اور دلاسا دیا اور عوجان دریا باری کو ماتحت کے اپنے ہمراہ لیا اور اسی کو قلعہ زنگوشیہ کا
مالک کرکے کل اہل قلعہ کو امر بہ اطاعت عوجان دریا باری کیا اور خود خدمت ایرج نوجوان مین روانہ ہوا

## دوسرے داستان ایرج نوجوان کے میدان مین جانے مین

جسوقت ایرج نوجوان نقابدار کے خیمے سے نکلکر اپنے لشکر مین صحیح و سلامت پہونچا تو سرداران لشکر نہایت
مسرور ہوئے اور حال استفسار کیا ایرج نے تمام سرگذشت اپنی ابتدا سے انتہا تک بیان کی کہ اس بوڑھے نامعقول
نے زہر سے قتل کرنے مین کسی طرح کی کوتاہی نہ کی تھی مگر نقابدار یاقوت پوش نے نہایت بلند ہمتی کو صرف کیا اور دلاوری و جرأت و
بہادری دے دی اور مجھکو چھوڑ دیا کسی قسم کا ضرر نہ پہنچنے دیا مگر مجھسے اوس سے لڑائی کا وعدہ ہو چکا ہے یہ کہکر حکم دیا کہ اسی وقت ہمارے
لشکر مین نقارہ رزمی بجایا جاوے اسی وقت حسب الارشاد نقارہ رزم جلی نوازش مین آیا ہرکارون نے یہ خبر لشکر نقابدار مین
پہونچائی نقابدار نے بھی فوراً حکم دیا کہ ہمارے لشکر مین بھی کوس حربی پر چوب پڑے اسطرف بھی اوسی وقت طبل جنگی نوازش
مین آیا شب بھر دونون لشکرون مین تیاری جنگ رہی اور دیدہ بانی ہوشیار باش کی بلند رہی جب صبح طالع ہوئی تو
دونون لشکر میدان کارزار مین صف آرا ہوئے جب صفوف جدال و قتال آراستہ ہوچکین نقیب نقابت کرکے چلے گئے
تو ایرج نوجوان مرکب اوڑاکے میدان نبرد مین آیا اور طلب کیا نقابدار یاقوت پوش اپنے لشکر سے نکلکر مقابل ایرج ہوا ایرج
نے کہا کہ او نقابدار یاقوت پوش مین صرف حسب وعدہ میدان کارزار مین نکل آیا ہون لیکن خدمت سامی مین التماس یہ ہے کہ اے نقابدار
مناسب یہ ہے کہ آپ مجھسے نہ لڑین اور میری دلی خواہش یہ ہے کہ آپ سے ہرگز نہ لڑون اور آپ کا مقابلہ نہ کرون آپ مجھسے درگذر
فرمائین مین تو آپکا ہر طرح ممنون منت ہون اور آپکے احسان اور عنایت سے کسی طرح سرخرو نہین ہو سکتا کہ آپ نے طلسم
آذر سلیمانی سے میری جان بچائی اور اس طلسم کو فتح کرکے مجھے چھڑایا اگر آپ میرے حال پر عنایت نہ کرتے اور طلسم آذر سلیمانی
کو فتح نہ کرتے تو ہرگز میری رہائی ممکن نہ تھی اگر آپ مجھے نہ چھیڑینگے اور مجھ سے درگذر کرینگے اور ان خدا پرستون کے درمیان مین
دخل نہ دینگے تو مین اس سے بہت زیادہ آپ کا احسانمند ہونگا یہ تقریر ایرج کی سنکر نقابدار نے جواب دیا کہ یہ ہرگز ممکن نہین ہے
کہ مین خدا پرستون کو تمہارے ہاتھ سے ایذا اوٹھاتے دیکھون اور کسی بات مین دخل نہ دون تم اونکو قتل کرو اور مین اپنی آنکھون سے
دیکھون لیکن ہان یہ ممکن ہے اور اس شرط پر مین تم سے دست بردار ہو سکتا ہون کہ تا وقتیکہ ان سب کے زخم اچھے نہ ہولین اور
وہ اچھی طرح تندرست ہوکر بیمار ہے سے نہ اوٹھین اوسوقت تک تم ان سے تعرض اور مزاحم نہ ہونا اور جب وہ سب اچھے ہو جاینگے اور

اور برابر پلنگ کے آگ کا نٹے سے دو مشال ایرج کے منہ سے لگایا اور دوا روے بیہوشی کا گرم کر کے چھری میں رکھ کر ایرج
کے دماغ کے برابر لگا دی جب ایرج نے دو ہی سانس لی اور بیہوشی دماغ میں چڑھی تو ایرج کو چھینک آئی آنکھ کھلی جالسوز
پلنگ کے نیچے چھپ رہا ایرج نے ادھر ادھر دیکھ کر جب کسی کو اپنے قریب نہ پایا تو پھر تکیے پر سر رکھ کے سو رہا اور بیہوش ہو گیا پس
فوراً جالسوز نے کمند ابریشم نکال کر دو حلقوں سے دونوں ہاتھ دو حلقوں سے دونوں پاؤں دو حلقوں سے گردن و کمر باندھ
ساتویں حلقے سے گٹھڑی کر کے پشتارہ سے میں رکھ کر دروازہ خیمہ کی جانب پشتارہ پیٹھ پر رکھے ہمہ دم دست [illegible] ہوا اب
ہر ایک کی نگاہ سے بچتا ہوا جلد جلد راستہ طے کرتا ہوا چلا جاتا ہے یہاں تک کہ لشکر ایرج میں پہنچا طلایہ پھر رہا تھا آواز بیدار باش
ہوشیار باش اور حاضر باش کی بلند تھی سیقل سپر گردان طلایہ کی گشت پر تھا اور ہر چہار طرف دیکھ بھال لگا ہوئے
دیکھ رہا تھا جب جالسوز اس طرف سے گزرا اور سیقل نے دیکھا کہ ایک شخص پشتارہ بردوش جاتا ہے سیقل نے بڑھ کر ٹوکا کہ ارے
کون جاتا ہے اور کیا لیے جاتا ہے گٹھڑی رکھ جا اور دیتا جا یہ سنکر جالسوز نے للکارا کہ ارے تو مجھے نہیں پہچانتا کہ میں کون ہوں میں
جالسوز بن فراں اور اس پشتارہ میں ایرج نوجوان ہے اسد غازی کے حکم سے گرفتار کر کے لیے جاتا ہوں اور حضرت اسد
کے حوالے کرتا ہوں یہ کلمہ جو سیقل نے سنا للکارا کہ اے جالسوز کمزاد تو میں آن پہنچا تو قریب آ تو لیے جاتا ہے دیکھ کس طرح
قتل کرتا ہوں یہ کہکر بے تحاشا دوڑا مگر جالسوز نے اپنے دل میں یہ خیال کیا کہ اگر میں نہیں بھاگا تو ابھی لشکر ایرج سے لوگ
نکل آئینگے اور دستی لڑائی ہوگی ایرج ہاتھ سے مفت میں نکل جائیگا اس سے بہتر یہ ہے کہ جلد لشکر سامنے نکال لے چلو اور دو
چار کوس بھاگ سے ہٹ کر دو دو ہاتھ کر لوں یہ سوچ کر سیقل کے سامنے سے بھاگا سیقل نے اسکا تعاقب کیا
آگے آگے جالسوز پشتارہ بردوش پیچھے پیچھے سیقل تعاقب میں جالسوز کے چلا جاتا ہے جب دو تین کوس لشکر سے نکل آیا
اس وقت جالسوز پھرا اور کہنے لگا کہ ادھر مرد و سے تو اپنے دل میں یہ نہ سمجھنا کہ جالسوز بھاگ گیا میں تجھ سے ہرگز نہیں
بلکہ میں سامنے تیرے لشکر سے ہٹ کر ذرا آیا کہ وہاں تیرے ساتھی بہت سے تھے اور میں تنہا تھا ایک دو کی وہ ہو سکتی ہے دیکھو کہ ایک تیغ
پر اسقدر لوگ ٹوٹ پڑے گویا تو بھی اکیلا ہے اور میں بھی تنہا ہوں جسطرح تیرا جی چاہے مجھ سے دیکھو میں بھی تیری کیا حالت
کرتا ہوں اور کیا گت بناتا ہوں دوسرے یہ کہ میں گراں بار بھی تھا اگر وہاں میں ٹھہرتا تو اکیلا آدمی لڑتا بھی اور بوجھ کی حفاظت بھی
کرتا یہ کیونکر ممکن تھا میں لڑنے میں مصروف ہوتا اور کوئی صاحب اس بار گراں کو میری پشت پر سے اٹھا لیجاتے اب یہاں تو میں ہوں
اور تو ہے جو کچھ ہو سکے کر اور مجھے بھی جو کچھ کرنا ہوگا میں کر دونگا تو جانتا کون ہے اگر خدا نے فضل کیا تو آج خوب ہی دکھا کر
نکالتا ہوں اور تیرے ٹکڑے ٹکڑے کرتا ہوں سیقل یہ سنکر ہنس پڑا اور کہنے لگا کہ اچھا جب تیرے ہاتھ سے بچا تو سب کچھ کر لینا یہ کہکر
ایک ہاتھ تلوار کا اپنے زعم میں ایسے زور سے مارا کہ ابھی آخر میں فیصلہ ہے مگر جالسوز نے نہایت پھرتی سے پشت شمشیر پر روک کے ایک
ہاتھ جو سیقل کے رسید کیا تو تلوار اسکی پھر کاٹ کر چار انگل میں سیقل کے در آئی دوسری تلوار ماری کہ شانہ بھی سیقل کا زخمی ہوا
سیقل نے باگ پھیری کہ جالسوز کے سامنے سے بھاگ جائے کہ جالسوز نے اپنی گیند کو ایک کر اس زور سے کھینچ کر مارا کہ سر گیند
کا زمین سے لگ گیا سیقل جھٹ کود کر اپنے لشکر کی جانب بھاگا گویا تھا کہ اسی اثنا میں پھر یہاں سیقل دوڑ آئے سیقل آگے دوڑ
ہو کر بھاگ گیا جالسوز نے گیند کو ہلا کے پھر چرخ دے کر جو پھر ایک بار سیقل پر کھینچ مارا تو کوئی دس بارہ آدمی کچل گئے اس عرصے
میں صبح تو طلوع ہو ہی چکی تھی جالسوز جانب کوہستان اسد بن کرب غازی کی خدمت میں روانہ ہوا جلد جلد راستہ طے کرتا ہوا
چلا جاتا تھا کہ دفعۃً سامنے سے ایک تیرہ گرد کا بلند ہوا اور سات سو علم ستارہ پیکر نشان سات ہزار سواران جرار کے ہویدا ہوئے
جب علم گزر گئے اور لشکر بھی ہویدا ہو گیا تو دیکھا کہ بیچ فوج میں ایک شخص کو تخت پر دیکھا کہ ہاتھوں میں [illegible] بالوں میں
[illegible] لگے ہیں طوق کمر میں [illegible] خنجر [illegible] اور ایک علم ستارہ پیکر کے سایہ میں ایک جوان حسین خوبصورت

ایرج سے کہا کہ کیوں صاحب میں نے تمکو اسی واسطے قید آہنی میں گرفتار نہیں کیا تھا اسی واسطے تمکو اسد کے
پنجے سے چھڑایا اب تم اپنے لشکر میں جاؤ وہاں ٹھہرنا تمہارا مناسب نہیں ہے اسد سے اور تمسے ہرگز نہ بنیگی اور
ایرج کو مرکب دے کر رخصت کیا ایرج گھوڑے پہ سوار ہو کے اپنے لشکر کو گیا بعد روانگی ایرج کے اسد غازی
نے بھی خورشید کے خیمے سے جانے کا قصد کیا خورشید ستارہ پرست مانع ہوا اور کہا کہ اے اسد غازی میں ابھی تو تمہیں
نہ جانے دونگا اسواسطے کہ میں نے تو ایرج کو تمہارے عیاروں سے چھین کر چھوڑ دیا اب میں جبتک اُسے گرفتار نہ
ہولے نہ کر دونگا اسوقت تک تمہیں نہ جانے دونگا یہ کہکر اسد سے لپٹ گیا اور کہا کہ بھائی خانہ بخانہ شہامت تم آج رات
کی رات میں قیام کرو کل کی لڑائی تو میری اور آفتاب پرست کی دیکھو کہ کس طرح ہوتی ہے اسد غازی کو بھی خورشید کے ساتھ
محبت ہو گئی تھی اسواسطے کہ خورشید کی بول چال نورالدہر کی گفتگو سے بہت مشابہ تھی اور صورت شکل بھی نورالدہر سے مشابہ
تھی اور دوسرے خورشید کی خبریں کلاہی نے اسد کے دل میں گھر کر لیا تھا کہنے لگا کہ اچھا اے خورشید میں آج
نہ جاؤنگا تمنے واسطے میں تیرے ساتھ رہتا ہوں اور وہ محبت کی کہ مجکو تمہارے کہنے سے انکار کرتے ہوئے حجاب آتا ہے
بہر طرح تمہاری خاطر مجکو منظور ہے کل تمہاری اور ایرج کی لڑائی کا بھی تماشا دیکھ لیں یہاں تو یہ باتیں تھیں اور وہاں ایرج
کا حال سنیے کہ یہ جا پہنچے تھے ادھر اسکے لشکر میں شادمانی کے طبل بجنے لگے ہر طرف خوشی کی دھوم ہو گئی ہر ایک
اکر قدموں ہوا استفسار حال کیا ایرج نے تمام حال شروع سے بیان کیا سب نے عرض کیا کہ اے زبدۂ آفتاب پرستان ہم
بھی بہت متردد تھے کہ ایسا کون بہادر ہوا اور تمہارا اس چوکی پہرے سے اس بلا کی گشت سے آپ کو چھڑا لیگیا مگر خیر شکر صد شکر
نیر اعظم کا کہ اسنے بڑی بلا آپ پر سے ردّ کی اور مصیبت بڑے شکنجے سے نجات دی نیر اعظم نے بارہا ہرگز زندگی عطا فرمائی ایرج
نے کہا کہ واقعی یہی ہے کہ نیر اعظم کا افضال تھا ورنہ ایسے وسے جیسے درمان کے پنجے سے چھوٹ جاتا کوئی آسان امر نہ تھا یہ
کہکر حکم دیا کہ اچھا اب طبل جنگ بجایا جائے حسب الحکم اسی وقت نقارہ زری نوازش میں آیا ہرکاروں نے یہ خبر لشکر
خورشید میں پہنچائی خورشید نے بھی حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی طبل جنگ بجے خورشید کے لشکر میں بھی کوس حربی نوازش
میں آیا یہ خبریں ہو دار اب سے لشکروں میں ہر چند نے بھی کوس حربی بجوایا شب بھر تینوں لشکروں میں جنگ کی تیاری
رہی آواز بیدار باش و ہوشیار باش کی بلند رہی علی الصباح تینوں لشکر میدان نبرد میں صف آرا ہوئے جب صفوف
جدال و قتال آراستہ ہو چکیں نقیب نقابت کر کے چلے گئے تو اس وقت خورشید اپنا مرکب چمکا کر میدان میں آیا مبارز طلب
کیا ایرج نے چاہا کہ خورشید کے مقابلے کو جاے مگر دیلم شاہ زنگی پھاند کر گردن جھکا کے آگے آیا اور ایرج سے کہا کہ
اے زبدۂ آفتاب پرستان جہان اے ایرج نوجوان آپ کیوں اسکے مقابلے کو نکلے ہیں جب یہ ایسا لازم آیا حاضر رکاب
سعادت انتساب ہو تو پھر بلا کی فرض ہو اور آپ کو کیا ضرورت ہے کہ ہر کس و ناکس سے مقابلہ کریں آپ ایک دم صبر توقف کریں
میں ابھی تو جا کر اس ستارہ پرست کو گرفتار کیے لاتا ہوں آپ کھڑے تماشا دیکھیے کہ نیر اعظم کیا کرتا ہے ایرج نے کہا کہ
اچھا جاؤ نیر اعظم تیرا حافظ ہے یہ دیلم شاہ زنگی سلام کر کے مرکب اڑا کر سامنے خورشید کے آکر گالی دینے لگا اور وزن ہوا
دیلم شاہ کا گنبد کا سا گرز سے کئی قدم پیچھے ہٹا کر دیلم نے پھر وار کیا اور خورشید کا بھی مرکب دو ایک قدم پیچھے ہٹ گیا غرض
دونوں کے دونوں بھنا کر ایک دوسرے سے مقابل ہوئے خورشید نے کہا کہ اے اشقی دیو روسیاہ بخت و سیاہ دل
کیا تیری قضا آئی ہے اور موت دامنگیر ہوئی ہے جو میرے مقابلے کو نکلا ہے اگر اپنی جان بچانا اور اپنی خیریت منانا منظور ہے تو
جا پھر ان سے بھی جا اور وہاں کسی آفتاب پرست کو بھیج سے وہ کمبخت ہی چڑا کی غیرت ہوا اور سر میدان مقابلے کو نکلا دیلم نے
کہا اے ستارہ پرست تو اپنے زعم میں ایرج کو سمجھا کیا ہے ارے وہ صاحبقران زمانہ ہے جسکے ملازم ایسے موجود ہیں

میں بھی جاتا ہوں اور ایرج کو دیکھتا ہوں کہ اسکی حقیقت کیا ہے مگر بارگاہ خورشید سے نکلکر اسنے عیاری کے اپنے
بدن پر آراستہ کرکے لشکر ایرج کا راستہ لیا غرض اسے کا اتفاقات روزگار شاپور شیر دل اپنی صورت تبدیل کیے ہوے
دریافت حالات کیلیے بارگاہ خورشید میں موجود تھا کل گفتگو اسد اور خورشید کی سن رہا تھا جب اسنے یہ کہا کہ کوکب
ایرج کو جوان کے گرفتار کرکے لاویگا تو شاپور نے اپنے دل میں یہ خیال کیا کہ ای شاپور اگر کوکب ایرج کو گرفتار کر لایا تو بڑی دقت
ایرج کو اٹھانا ہوگی اوسکا ہرگز تو بہر جا نہیں اس سے بہتر یہ ہو کہ تو راستے ہی میں جاکر کوکب ہی کو پکڑلے یہ خیال اپنے دل
میں مستقل کرکے کوکب کے تعاقب میں چلا اور آگے بڑھکر تمام حرکات کا تجزیہ کرکے واسطے اسکے زمین میں بچھا کر خود
ایک جھنڈی کی آڑ میں جا بیٹھا جب کوکب یہان پہونچا اور جنون کوکب کے حلقہ میں کمندین اپنے بس غرض شاپور
نے لی ہوئی تو کوکب گھبراکر ادھر ادھر دیکھنے لگا کہ یہ شیر کی آواز کسطرف سے آرہی ہے اور یہ بالون کا ہے میں
الجھا ہے بس کوکب کا بھیجنا تھا کہ شاپور نے ایک جھٹکا اس زور سے مارا کہ کوکب اوندھے منہ گر پڑا بس اسکو گرفتار کرکے شاپور
اس جھاڑی میں سے نکلا اور جھپٹ کوکب کی مشکین باندھ لین اوسی طرح ایرج کے پاس لے آیا اور تمام حال
ایرج سے بیان کیا ایرج نے کہا کہ ای شاپور تمنے خوب کیا کہ اسے پکڑ لائے کہ اگر یہ یہان آ بھی جاتا تو کیا بنا سکتا تھا مگر ہاں
اسے سرزنش کامل ہوگئی کہ راستے ہی سے پکڑ لیا گیا اور اسکا ارادہ پست ہوگیا اب کبھی ایسی جرأت نہ کریگا ای شاپور
اسے چھوڑ دینا چاہیے کہ کل مجھکو بھی خورشید نے چھوڑ دیا تھا اب میں نا مناسب سمجھتا ہوں کہ اسکو گرفتار رکھوں یہ کہکر کوکب کی مشکین
کھلوا دین اور کہا کہ ای کوکب جا تو بھی کیا یاد کریگا تو اپنے سردار کے پاس جا میں بھی آتا ہوں جسطرح دل چاہے مجھسے پیش آئے
یہ کہکر کوکب کو تو رخصت کیا اور سوار ہوکے روانہ ہوا اسکے عقب میں ایرج بھی بارگاہ خورشید کی طرف چلا جب
کوکب بارگاہ خورشید میں آیا تو اسد نے پوچھا کیون کوکب ایرج کو لائے کوکب نے تمام حال اپنا بیان کیا اور کہا کہ ایرج
بھی آتا ہوگا اسی اثنا میں ہرکارون نے آکر خبر دی کہ ایرج آپہونچا اسد نے کہا کہ اچھا جب وہ آئے تو دروازے پر ٹھہرائیں
ہم اسکا استقبال کرکے لے جائینگے القصہ جب ایرج دروازہ بارگاہ پر پہونچا تو دربانون نے روکا کہ آپ یہان توقف کرین
لوگ آپ کے استقبال کے واسطے آتے ہیں یہ سنکر ایرج ٹھہر گیا کوئی آدھ گھڑی گذر گئی تو ایرج نے پکار پکار کر
باتین کرنا شروع کین جب ابھی بھی کوئی خبر نہوا تو ایرج اپنے دل میں سمجھا کہ اسد نے میری باتین ضرور سنی ہونگی مگر
سنتا ہی اور غفلت کرتا ہے اور کسی کو بہر استقبال نہیں آنے دیتا اب خود ہی چلنا چاہیے یہ کہکر بارگاہ کے اندر قدم رکھ
صاحب سلامت کی خورشید ایرج کی صورت دیکھتے ہی جلدی سے تعظیم کے لیے اٹھ کھڑا ہوا اور کہا کہ جلد ایرج کیلئے
کرسی لاؤ اسد نے کہا کہ ای خورشید یہ جو ایرج کے واسطے کیا کرسی دیکر کیسی کہے یہ سنکر تم تو ایرج بھی اس لائق ہے کہ اسے
کرسی دیجائے ہرگز کرسی کے قابل نہیں ہے کہیں ادھر ادھر فرش جوتیون کے برابر بچھا جائیگا جیسی اسکی حقیقت ہے ویسا ہی
اسکے ساتھ برتاؤ کرنا چاہیے یہ سنکر ایرج نے کہا کہ او اسد میں تجھسے بہت ناخوش ہوں تو اپنی آن بان سے کہیں نہیں
ہوگا نور الدہر کی خدمات میں بھی تو نے بہتیری رخنہ اندازی کی تھی اور یہان بھی تو وہی حرکت کرتا ہے ای اسد طرح برتن نشست
اور ہر جگہ مقابلے ... یہ باتین تجھکو زیبا نہین ہین یہ سنکر اسد کہنے لگا کہ اوایرج ابتو نے بچا جب ہی کہ اس بچاؤ سے
میں نے تجھے معاف کیا اور تیری منہ پھیری کی خبر تو بھی کیا یاد کریگا ... خورشید نے اسی وقت کرسی جواہر نگار منگوا کر ایرج
کو کرسی پر بٹھا دیا خورشید نے حکم دیا کہ صحبت عیش برپا کی جائے اسی وقت بزم کا ناچ ہونے لگا جام شراب گلرنگ گردش میں
آیا میں گرمی صحبت میں ایرج نے کہا کہ اے اسد تو نے اپنے عیار کوکب کو بھیجا تھا کہ مجھے پکڑ لائے اسکو تو میں نے گرفتار
کرکے چھوڑ دیا اب میں خود ہی چلا آیا ہوں موجود ہوں جو تیرا جی چاہے مجھے برتاؤ کر یہ سنکر اسد غازی نے کہا کہ ای

ایرج آج تو تیری منت و سماجت پر مجھے رحم آگیا خطا تیری بخش دی اب ایسی بدزبانی کبھی نہ کرنا ورنہ اگر تو سمجھ
ایسی جسارت کی تو بے موت مارا جائیگا۔ یہ باتیں سنکر خورشید نے کہا کہ ای واسد اب ان باتوں کو موقوف کرو آخر اس وقت ان باتوں
سے کیا حاصل ہے اب سے بجائی روز جنگ جنگ و روز آشتی آشتی۔ یہ کہکر اپنے ہاتھ سے جام شراب بھرکر ایرج کو دیا کہ ذرا ان پر
بھی اسوقت ایسی باتیں نہ چاہیئیں ایرج نے سلام کرکے جام شراب ہاتھ سے لیکر پی لیا اور کہا کہ اے خورشید مجھے تجھے
کچھ اسوقت التماس کرنا ہے اگر قبول کرو خورشید نے کہا کہو ایرج نے کہا کہ ای خورشید کل کی میدان داری میں تم دیلم شاہ کو بھی
گرفتار کر لے گئے ہو اگر تم اسے مجھ کو دے دو تو میں تمہارا بہت ممنون ہونگا اسلیے کہ اسکے قید رہنے سے تضیع ہو جائیگا
خورشید نے کہا کہ ابھی ابھی اور دیلم شاہ کو بلواکر ایرج کے حوالے کردیا ایرج نہایت خوش ہوا اور کہا کہ ای خورشید کل کے
میدان میں اب ہمارے تمہارے مقابلہ ہونا چاہیے خورشید نے کہا کہ ہاں ایرج میں بھی یہی چاہتا ہوں کہ ہمارے تمہارے
مقابلہ ہو تو البتہ لطف ہے ایرج نے کہا بہتر ہے اب میں رخصت ہوتا ہوں اجازت ہے اسد نے کہا کہ بس بیٹھے بیٹھے بات
ہو چکی مطلب تمہارا نکلگیا ہم کہاں تمہاری چلے ہی بجھ گئے تھے کہ تمہارا آنا خالی از علت نہیں ہے دیلم کو چھڑانے
آئے تھے بہت اچھا تشریف لیجائیے ایرج نے کہا کہ جی نہیں اگر آپ کی مرضی نہ ہو تو میں اور تھوڑی دیر ٹھہر جاؤں جو آپکے
مزاج مبارک میں آئے ارشاد کیجیے اسد نے کہا کہ جی نہیں اب آپ کو تکلیف ہوگی تشریف لیجائیے یہ سنکر ایرج اٹھ کھڑا
ہوا خورشید دروازے تک پہنچانے آیا القصہ ایرج دیلم کو لیے ہوئے اپنے لشکر میں آیا ملکہ میں پھر صحبت عیش
برپا ہوئی جام شراب گلرنگ گردش میں آیا نشے میں آکر حکم دیا کہ نقارے جنگ اسی وقت نقارہ سدری پر چوب پڑی
ہرکاروں نے یہ خبر خورشید کو پہنچائی وہاں بھی کوس حربی پر چوب پڑی شب بھر جنگ کی تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر
میدان میں آئے جب صفوف جدال و قتال آراستہ ہو چکیں نقیب نقابت کرکے چلے گئے تو ایرج میدان میں آیا مبارز
طلب کیا خورشید ستارہ پرست مقابلے کو نکلا گداوں کے بعد نیزہ بازی ہونے لگی اسد بھی ایک طرف کھڑا ہوا تماشا
دیکھ رہا ہے القصہ بعد چند طعنوں کے ایرج نے سنان نیزہ خورشید کی کمالی کہ دہر فانوس پٹخنے لگی جب سنانیں نیزوں کی
ملکئیں تو نیزوں کو ہاتھ سے پھینک دیا دونوں نے گرز نکالے پہلے خورشید نے گرز ایرج پر مارا ایرج نے خورشید کا وار
رد کرکے اپنا وار کیا خورشید نے بھی وار اسکا رد کرکے اپنا وار کیا ایرج نے پھر رد کیا اور نہایت پھرتی سے گرز
پھینک کر تلوار خورشید پر ماری کہ سپر کو کاٹ کے سر پر پہنچی اور شانہ دو ابرو آ گئی خورشید نے دستانہ مارا تلوار کی
جھنکار کی گئی گرز سے چادر خون کی جاری ہوئی خورشید نے جیب سے سر انگشت المسک کا گولی کر زخم سر کو باندھا اور
اسی حالت زخمداری میں ایک وار تلوار کا پوری قوت سے ایرج پر مارا ہر چند ایرج نے سپر کو پناہ کیا مگر تلوار خورشید
کی سپر کو کاٹ کر خود و مغفر غرق جیسی زرہ و خود کو کاٹ کر سر میں رسائی کرتا ہوا ابرو آگئی ایرج نے سر اپنا کھینچ لیا
تلوار گردن مرکب پر پڑی کہ گردن اسکی قلم ہو گئی ایرج مع مرکب زمین پر آیا آفتاب پرست ایرج کے گرنے
ہی پر بھاگے کہ ایرج مارا گیا ایرج جھنجھکر دوڑ پڑے آفتاب پرستوں کو دیکھکر خورشید ستارہ پرست کی فوج بھی ٹوٹ پڑی
باہم ہتھیار چلنے لگے جنگ مغلوبہ واقع ہوئی ایرج کو لوگ اٹھا لیگئے اور مرکب پر سوار کرکے لشکر میں لے گئے مگر ایرج
نوجوان پھر سنبھل سنبھلکر خورشید ستارہ پرست کے لشکر میں آیا اور خونریزی کرنے لگا خورشید یہ رنگ دیکھکر ایرج
کے لشکر میں گھس پڑا اور شمشیر آزمائی کرنے لگا فوجیں تلوار دونوں جانب چلی اسد بن کرب غازی نے جو یہ کیفیت
دیکھا بس ایک جانب سے آکر ایرج کے لشکر پر گرا اور تلوار لیکر بے دریغ قتل و قمع کرنا شروع کیا لاش پر لاش
گرانا شروع کی کشتوں کے پشتے لاشوں کے انبار لگا دیے ایک تلاطم مچگیا دہائی پڑ گئی آفتاب پرست بھاگ نکلے

لالٹین سرخی نے ہوش سرخ کرن کز کرکے بچھائی گئی بیچون بیچ میں ایک خیمہ رشک بیچوبۂ فلک بلکون بجائے بارگاہ کھڑا
قائم کیا گیا گرداگرد اس خیمے کے نقرئی نشان روشنی کے لیے باندھی گئیں اور خیمے کے مخمل کاشانی کا فرش کرکے فرش
سوزنی سے فانوسیں اور مردنگیں رنگی گئیں سقف خیمہ میں جھاڑ اور سے لنتھے لگائے گئے بیچون بیچ میں ایک تخت جواہر نگار
بچھا کر دو کرسیاں طلائی خورشید و اسد کے بیٹھنے کے لیے نصب ہوئیں تخت کے گرداگرد دو دو کرسی زرین رفقائے اسد و
خورشید اور افسران فوج کے لیے بچھائے گئے غرض ہر طرح کا سامان جشن دلنشیں مہیا ہوا دن بھر تو یہ سامان ہوا کیا
سر شام سے روشنی ہونے لگی جب روشنی ہو چکی اور بارگاہ درست ہو چکی فوجداروں نے اسد غازی کو اطلاع کی
کہ حضور آپ تشریف لے چلیں باقبال حضور موفور السرور تمام سامان درست ہو گیا یہ سنکر اسد خورشید کو ہمراہ لیکر
مع چند رفقائے خاص کے بارگاہ کی طرف چلا آکر کیا دیکھتا ہے کہ تین چار کوس کے گرد میں تمام صحرا صاف و شفاف
کیا ہوا ہے روش پڑی ہوئی گیا وہیں اسطرح قائم ہوئی ہے کہ جسے دیکھ صانع کبریا کی قدرت یاد آتی ہے بادلہ کترا ہوا
بچھا ہے تمام سرخ سرخ کرن کز کرکے بچھائی ہے روشنی کے لیے جو نشان لگائی گئیں ان میں نقرئی چراغ روشن ہیں
تمام صحرا جگمگا رہا ہے ... باوجود سہانے بیابان کے بے روپ معلوم ہوتا ہے جو صحرائی درخت
انار و انگور کے بیچ میں لگے ہوئے ہیں انہیں دیکھ کر بھوک پیاس جاتی رہی ہے خوشے پر تاک کی تھیلیاں جو نظر
دی ہیں خندان نقرہ معقول کے رکھے ہوئے ہیں جا بجا پھولوں کے انبار لگے ہوئے ہیں کہ دماغ جان معطر
ہوا جاتا ہے خلاصہ یہ کہ اسطرح کا ساز و سامان اس صحرا میں فراہم کیا ہے کہ وہ صحرا باغ شداد بلکہ جنت عنبر سرشت کا
نمونہ معلوم ہوتا ہے اسد علا دراز و خورشید ستارہ پرست اس سامان کو دیکھ کر نہایت مسرور ہوئے خورشید نے
اسد سے کہا کہ بھائی واقعی عجب سامان تمہارے ملازمین نے اس جنگل میں فراہم کیا ہے کہ جسے دیکھ کر ایک
عجب طرح کا استعجاب دامنگیر ہوتا ہے اسد نے کہا کہ بھائی یہ سب تمہاری عنایت و کرم ہے ورنہ یہ سامان کیا چیز
ہے اگر یہ جشن کسی شہر میں قائم ہوتا تو پھر البتہ تم دیکھتے کہ ان ملازمین نے کیا کام کیا اور اس جنگل بیابان لق و دق
میدان میں کیا سامان ہو سکتا ہے خیر جو کچھ ہو گیا ہو گیا رفقائے اسد نے عرض کیا کہ حضور واقعی یہ ہے کہ اس صحرا میں جو
جو سامان اقبال حضور سے مہیا ہو گیا وہ بڑے بڑے شاہنشاہوں کو انکے پایہ تخت میں مہیا ہونا محال اور
دشوار ہے خداوند سبحانہ تعالے حضور کے اقبال اور اجلال کو روز افزوں مضاعف فرمائے بمحمد و آلہ الامجاد شعر
الٰہی تخت تو بیدار بادا - بچشم دشمنانت خار بادا - حق جل و علی حضور موفور السرور کو سلامت و با کرامت رکھے
دشمنوں کو پامال اور دوستوں کو با مسرت رکھے الغرض جب خوب سیر کر چکے تو خورشید نے کہا کہ بھائی اب بیابان کی
تو سیر کر چکے اب بارگاہ کے اندر چلیں اسد نے کہا کہ بھائی آتشبازی کی تو سیر ہو اسی وقت آتشبازی چھوٹنا شروع
ہوئی جب آتشبازی بھی چھوٹ چکی تو اسد خورشید کا ہاتھ پکڑے ہوئے بارگاہ کے اندر آیا دیکھا کہ عجب بارگاہ
عرش اشتباہ نہایت عالی شان مرصع کار جواہر نگار قائم کی گئی ہے کہ شعر ... کرسے سے جس میں وہ چند
قسم قسم سے مرتبے میں بلند مگر گرداگرد بارگاہ کے نقرئی نشان لگی طلائی چراغ جلے ہوئے عطر کثیر بھرا ہے
روشن ہیں خوشبو اس طرح کی آ رہی ہے کہ دماغ کو تقویت اور قلب کو فرحت حاصل ہوتی ہے اور اتفاقاً شب
شب چار دہ تھی ماہتاب سر شام سے نکلا ہوا تھا آسمان کی وہ چاندنی اور زمین کی یہ روشنی عجب
طرفہ بہار دے رہی تھی اشعار وہ صفائی وہ روشنی کا روپ * چاندنی پر گمان تھا کہ ہے دھوپ * وہ
شب چار دہ وہ جلوۂ بدر وہ زیب ہو گر اسے کہوں شب قدر * کہ جسکا جلوہ میں ماہ شب برات روشنی شرماتی تھی

سنگار کی اسد نے کہا کہ بہتر ہے کل کو کرو ہوا دربار برخاست ہوا سب رفقا و افسران فوج اپنی اپنی قیامگاہ کو سدھارے اور
اسی بارگاہ میں ایک جانب ایک خیمہ علیحدہ استادہ تھا اسد اور خورشید اس طرف سے آ کر کیا دیکھے کہ اس خیمے
میں کار چوبی کام نہایت پر تکلف کیا ہوا ہے بچھا ہے کا مدانی کا فرش کیا ہوا ہے دو پلنگ الماس کے پایوں کے برابر
بچھے ہوئے پلنگ کے برابر ایک مسند بیند بادلے کا کام زر کیا ہوا موتیوں کی جھالر لگی ہوئی بچھی ہے آفتاب بستہ آسمان پر
لگی ہوئی پلنگوں پر اودے رنگ تاب پڑے ہوئے زر جیب تکیہ میں مخملی پھولوں کی کلیاں گردہ پلنگ کے رکھی ہیں
اور پھول بھی پلنگوں پر پڑے ہوئے ہیں خوشبو سے دماغ معطر ہوا جاتا ہے القصہ اسد اور خورشید اس مسند پر آکے
بیٹھے سامنے چوبدار کھڑے ہوئے تھے اسد نے اُنسے حکم دیا کہ جلد کھانا منگاؤ اسی وقت چوبدار باورچیخانہ میں سے
بار دفعہ باورچیخانہ کھانے کے خوان لے کر حاضر ہوا جبل نے دسترخوان بچھا کر کھانا چنا اسد اور خورشید نے بہم کھانا کھایا
کھانا کھا چکے تو دو ایک جام مے گلگون کے پی کر پلنگوں پر بیٹھے آرام کی خواہش ظاہر کرنے لگا کوئی پنکھا جھلنے لگا غرض
دونوں سو گئے جب صبح کو اٹھے پھر وہی سامان اور وہی تیاریاں تھیں غرض اسی طرح تین شبانہ روز انجمن جشن و عشرت
برپا رہی زمین و آسمان سے صدائے تہنیت و مبارکباد بلند رہی اب ذکر تو اس حالت پر چھوڑیئے اور وہاں ایرج کا
حال سنیے کہ اسکے ہرکاروں نے آکر خبر پہنچائی کہ اسد نے خورشید ستارہ پرست سے رشتہ بیاہ کیا اور بھائی
بنایا ہے سنکر ایرج نے اپنے رفقا سے کہا کہ دیکھا تم نے اس دیوانے نے کیا تماشا کیا ہے خود تو ہم کو اور خورشید کو
زبردست دیکھ کر رشتہ بھائی چارہ کا اور بھائی بنایا ہے خیر ہمیں بھی بنانا دیکھو تو اس دیوانے کی کیا گت بناتا ہوں ہمیں خورشید
ستارہ پرست تین روز کے بعد اسد غازی کو اپنے ہمراہ لے کر اپنے خیمے میں آیا دونوں کے دونوں باہم
بیٹھے ہوئے تھے کہ امیر بن عمرو نے آکر اسد غازی کو سلام کیا اور عرض کیا کہ آپ کو بدیع الزمان نامور نے بلایا
ہے اسد اسی وقت اٹھ کھڑا ہوا اور خورشید سے کہا کہ بھائی میں ابھی آتا ہوں خورشید نے کہا کہ بھائی میں بھی چلوں
اسد نے کہا کہ نہیں بھائی کوئی ضرورت نہیں ہے میں ابھی تو آتا ہوں یہ کہہ کر بارگاہ سے نکلا اور امیر کے ساتھ بیمار
پر آیا بدیع الزمان کو سلام کیا کہا کہ ماموں جان کیوں مزاج آپ کا کیسا ہے فرمایئے کیا کام ہے میں آنکھوں سے
بجا لاؤں گا بدیع الزمان نے آہ سرد کھینچ کر کہا کہ کیوں اسد بھی تم تو عیش کر رہے ہو جشن و تعیش میں مصروف ہو
اور یہاں ہم سب زمانے سے ہیں مٹے کا نام و نشان نہیں ہے آفتاب پرستوں نے نہ کوئی رہائی دی نہ چین آنے
دیتے ہیں سب ہم کو ان مر رہے ہیں جلد کوئی تدبیر نکالو کہ ... اسد غازی نے کہا بہت خوب ماموں جان آپ گھبراتے
کیوں ہیں تردد کا ہے کا ہے میں جلدی یا دیکھوں تو کون روکتا ہے یہ کہہ کر بیمار سے اتر کر روانہ ہوا آفتاب پرستوں
نے اگرچہ آتے بھی دیکھا اور جاتے بھی دیکھا مگر رعب اسد سے کسی کا حوصلہ نہ پڑا کہ اسد کو کوئی روکتا یا کوئی بکتا بلکہ
اسد کا آنا جانا بھی اور گیا بھی نہ معلوم ہوا آفتاب پرستوں کے سردار ... خود دیکھا کہ مسند سے ہو ہی
میں مزے اڑاتے ہیں اور ہمارے ماموں جان سے پاس لشکر تک نہیں آنے دیتے اناج کی بھی بندی کی ہو دیکھو تو
ہم جا کر غلہ لاتے ہیں دیکھیں تو کون مدد کرتا ہے اور جو یہ ارادہ ہم کار ہو تو کہا دے دو تم میرے سامنے تو کوئی آجاے اور
مجھ روکے دیکھیے تو کیا سزا ملتی ہے یہ کہتا ہوا خیمے بارانداز سے ہوتے چلا گیا ہرکاروں نے یہ خبر ایرج کو پہنچائی
کہ اسد کو بدیع الزمان نے بلا کر کہا تھا کہ ہم بھوکوں مر رہے ہیں غلہ کی فکر کرنا چاہیے تو اسد غلہ کی تلاش میں گیا ہے
یہ سنکر ایرج نے کہا کہ رے یارو اس دیوانے کے بہتیرا کی کوئی تدبیر ذہن میں نہیں آتی ہے کیا کیا جائے جاتا ہو جب تک یہ دیوانہ
مارا نہ جائیگا یا گرفتار نہ ہوگا اس وقت تک کوئی تدبیر نہیں بن پڑتی اگر میں اپنی کرہ کا کچھ نہ بنا سکونگا یہ لشکر شاہ پور

چوری چھپے کی کارروائی کو پسند نہیں کرتے یہ سنکر اسوقت فتاح چپ ہو رہا اور داراب کے سامنے سے ہٹ آیا
مگر دل کو قرار نہ تھا آخر کار اپنی صورت بدل کر شب کو خوابگاہ ایرج پر آیا دیکھا کہ گرد اگرد خیمے کے عیار بیٹھے ہوئے ہیں
علاوہ پہرہ رہا ہے اندر عیار ہاشم ہوشیار باش کی صدا ہو رہی ہے اور شاپور شیر دل بھی گرد خیمۂ ایرج کے پھر رہا ہے
فتاح نے جو یہ رنگ دیکھا دل میں اپنے سوچنے لگا کہ یہاں تو بے انتہا جاگ ہو رہی ہے چاروں طرف چوکی پہرا ہے کوئی تدبیر ایسی
کرنا چاہیے کہ یہ لوگ دم بھر کو بھی غافل ہو جائیں یا کسی طرح یہاں سے ہٹ جائیں تو میرا کام آسانی سے انجام دے
یہ خیال کرکے تھوڑی دیر تک سوچا کیا بعد تھوڑی دیر کے سر بالائے قنات اٹھا کر جھپٹ ایک آدمی بیت نوبی ہیکل جیسا بنا
بنا کاغذ کا بناکر اسکے پاؤں میں پہیے لگا کر دور سے شاپور کو دکھلایا اور آہستہ آہستہ تھوڑی دور تک اس پتلے کو لیکر چلا
شاپور نے جو نگاہ اٹھا کر دیکھا تو یہ دیکھا کہ ایک سیاہ پوش آدمی آہستہ آہستہ چلا جاتا ہے وہیں سے آواز دی کہ بھلا عیار بچ کے
مجھے دیکھ پایا کہاں جاتا ہے ٹھیر جا اور دوڑ میں آ پہنچا مگر دو قدم فتاح نے ہوا کے رخ پر اس پتلے کو اڑا دیا اور پتلا اڑتا ہوا
چلا جاتا ہے اور شاپور اسکے پیچھے دوڑا جاتا ہے جب شاپور اور شاگردان شاپور اس پتلے کے تعاقب میں گئے تو جب
فتاح شاپور شیر دل کی صورت بنکر ایرج کے خیمے میں آیا پہلے تو خدمتگاروں اور خاصبرداروں کو کچھ میوہ آغشتہ
بدارو بیہوشی کھلا کر بیہوش کیا بعد اسکے جتنی شمعیں جل رہی تھیں ان سب کو گل کیا ایک آدھ شمع جو قریب پلنگ تھی
اسکو رہنے دیا کہ بالکل اندھیرا نہ ہو جائے اور قریب پلنگ کے جا کر چاہتا تھا کہ ایرج کے دوشالہ ہٹائے اور دارو
نکال کر کنور عیاری میں سے لکھلکھہ دماغ کے برابر لگا دی جب ایرج نے دم لیا ہو بیہوشی دماغ کو چڑھی چھینک آ گئی آنکھ
کھولکر ادھر ادھر دیکھنے لگا فتاح تو جب پلنگ کے نیچے چھپ رہا ایرج نے جب کسی کو نہ پایا تو پھر تکیے پر سر رکھ کے
سو رہا بس فتاح پلنگ کے نیچے سے نکلا اور دوبارہ سکتے میں گرفتار کرکے چادر عیاری میں لپیٹا اور پیٹھ پر لادا اور
خیمے سے صحیح و سلامت نکلکر روانہ ہوا ادھر شاپور اس پتلے کے پیچھے تلوار کھینچے ہوئے چلا جاتا تھا اور اپنے شاگردوں
سے کہتا جاتا تھا کہ اوسے تم سب لوگ داہنی بائیں جانب سے رہنا پھر کسی اور طرف سے بھاگ نہ جائے
اتفاق وہ پتلا اڑتے اڑتے ایک درخت میں جا کر اٹک رہا شاپور نے لپک کر تلوار ماری تو آواز کھڑاک کی پیدا ہوئی شاپور سمجھا
کہ پتلا کٹ گیا ہوا اور یہ شخص کیسا شیر آیا تھا کہ میرا وار کھا کر چپ ہو رہا اور کوئی حربہ نہ کیا یہ خیال کرکے اس پتلے کے
قریب جاکر دیکھنے لگا یہ بولا کیا ہی کہ اس اثنا میں اسکے شاگرد بھی آ پہنچے اور تلواریں مارنا شروع کیں جو تلوار چلتی تھی تو آواز
کھڑاک کی پیدا ہوتی تھی وہ شاگرد بھی متحیر تھے کہ یہ کیا معاملہ ہے آخر کار تلواریں پڑتے پڑتے وہ پتلا زمین پر گرا اور
ایک شخص نے جو آ کر قریب سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ یہ کاغذ کا پتلا تھا ہوا پر اڑتے اڑتے یہاں تک آ گیا تھا مجبور ہو کر
اپنی بیوقوفی پر افسوس کرتے ہوئے واپس آئے یہاں جو آ کر خیمے کے اندر دیکھا تو کل خدمتگار اور خاصبردار بیہوش پڑے ہوئے
ہیں اور ایرج کا پلنگ بھی خالی پڑا ہے ہر چہار جانب دیکھا کہیں پتا نہ لگا مجبور ہو کر خیمے سے نکلا ایرج کی تلاش میں
چلا اب فتاح کشوری کا حال سنیے کہ جب شہزادہ ایرج کو لیکر خیمے سے نکلا تو جلد جلد پائے شاطری بڑھاتا ہوا چلا جاتا تھا
جاتے جاتے قریب اس پہاڑ کے پہنچا کہ جس پر سپہ سالار خسرو آیا ہوا تھا اور جالنوز بن قران اپنے شاگردوں سمیت
سامنے پہاڑ کے منتظر رہا تھا کہ سامنے سے ایک سیاہ پوش پشتارہ بدوش کو جاتے دیکھا دوڑ کر آواز دی کہ او لوگ
ہو اور پشتارہ کا ہے کا لیے جاتا ہے ٹھیر رہو کہ ہم آتے ہیں یہ سنکر وہ ٹھہر گیا جب جالنوز اسکے قریب گیا تو اسنے کہا کہ اے
جالنوز بن قران میں داراب کشور کشا کا عیار ہوں فتاح کشوری میرا نام ہے جالنوز نے پوچھا اس پشتارے
میں کیا ہے فتاح نے کہا کہ اس پشتارے میں ایرج ہے میں اسکے خیمے سے اسے بیہوش کرکے پکڑ لایا ہوں یہ سنکر

جانسوز بن قران اپنے جی میں سوچا کہ اسوقت فتاح اکیلا ہے اس سے پشتارہ چھین لیجئے کہ میری محنت میں برباد
نہ گئی یہ سوچ کر فتاح سے کہا کہ ای فتاح پشتارہ مجھے دے دے کہ میرا آقا اسد غازی کہ بیٹا اور ایرج کا دشمن
جان ہے ایک مرتبہ میں بھی اسے گرفتار کر لایا تھا اور راستے سے خورشید نے چھین لیا تھا اسی دن سے میں اسد سے نہایت
نادم ہوں اور آنکھ میری شرم سے چار نہیں ہوتی اگر تو مجھکو دے دیگا تو میں بہت ممنون ہونگا اور لیجا کر اپنے مالک کو دیکر
سرخرو ہونگا فتاح نے کہا کہ ای جانسوز بھلا یہ کیا بات ہے کہ میں تو اتنی محنت سے اسے لایا ہوں اور تمہیں مفت خواہ دیدوں
میں تو ہرگز نہیں دونگا جانسوز نے کہا کہ بھلا بھائی فتاح تم ہماری کب کے مجھ سے نکل بھی جاؤ گے تم یہ نہیں سمجھتے کہ میں
اکیلا ہوں اور سب سے سارا مقدور شاگرد ہیں اور میں اکیلا بھی کسی سے کم نہیں ہوں تم تو دیدو بہتر ہے بھلائی ہے اگر تم نہیں
بسہل میں دے دو گے تو میں تمہارا ممنون ہونگا تمام عمر احسان مند رہونگا اور نہیں تو جس طرح دو گے اسطرح لونگا جو
نہیں اور بے اس پشتارہ کے لیے ہوئے تمہیں جانے نہیں دونگا یہ سنکر فتاح نے خیال کیا کہ ای فتاح اگر تو نہیں دیتا
اور اس سے مقابلہ کرتا ہے تو اسکے ساتھ بہت سا مجمع ہے اول تو یہی مجھ سے نپٹ لیگی دوسرے اگر دیا دو غل غپاڑا ہوا تو
تو اسد غازی بھی دوڑ پڑیگا تو مفت میں مارا جائیگا یا گرفتار ہوگا اس سے بہتر یہی ہے کہ پشتارہ اسکو دے ہی دے
ورنہ انجام اسکا اچھا نہیں معلوم ہوتا یہ سوچ کر پشتارہ جانسوز کے حوالے کر دیا اور خود داراب کی خدمت میں روانہ
ہوا اب سنیے کہ جب فتاح پشتارہ دے کر چلا گیا تو جانسوز نے جلدی سے ایک گڑھا کھودا اور پشتارے
کو اس غار میں رکھکر منہ گڑھے کا پتھر کی چٹان سے بند کر دیا اور اسد کی خدمت میں روانہ ہوا اور فتاح
نے داراب کے پاس پہونچکر سب حقیقت حال گذارش کی داراب یہ قصہ سنکر بہت برہم ہوا اور کہا کہ او بخت
میں نے تجھے منع کیا تھا کہ خبردار تو ایرج کے گرفتار کرنے کا قصد تک نہ کرنا اور تو نے یہ غضب کیا کہ جا کر اسے
گرفتار کر ہی لایا اور میرے کہنے پر عمل نہ کیا ارے بدبخت اگر تو نے اپنی شرم پر درپے ہی کی تھی اور اسے
گرفتار کر لایا تھا تو کاش یہاں اسی طرح لیے چلا ہی آتا کہ وہ زندہ تو بچ جاتا ارے تو تو اسے شہر کے منہ میں
دے آیا اسد تو اسکا دشمن جانی ہے وہ کاہے کو زندہ چھوڑیگا جسوقت جانسوز ایرج کا پشتارہ اسے جا کر
دیگا وہ اسی وقت تو ایرج کو تہ تیغ کریگا میں تمام زمانے میں تیری وجہ سے مفت بدنام ہوا اور ناحق سلطان حلیم
پیرایہ تو نے جو کچھ کیا سو کیا اور جو ہوا سو ہوا اگر اب تو یہ کر کہ اسی وقت جھپٹا ہوا بدیع الزمان کے پاس جا اور میری
جانب سے بدیع الزمان کی خدمت میں بہت بہت سلام کہنا اور کہنا کہ ای بدیع الزمان میں ہر چند چاہتا ہوں کہ میری
جانب سے کوئی فساد نہ نکلے اور اس بدنامی سے بچ رہوں مگر یہ گروہ ناحق مجھ سے بر سر فساد ہے اور لڑائی پر آمادہ ہے میرا
عیار آج ایرج کو اسکے خیمے سے پکڑے ہوئے پشتارہ میں باندھے لیے آتا تھا کہ راستے میں عیار اسد سے
ملاقات ہوئی اسنے پشتارہ زبردستی چھین لیا بہتر یہی ہے کہ پشتارہ ایرج کا بہت جلد میرے پاس بھجوا دیجیے ورنہ اب سب
آپ کے فساد رکھا ہوا ہے فتاح حسب حکم اسی دم جھپٹا ہوا گیا اور پیغام داراب کا بدیع الزمان سے آ بیان
کیا بدیع الزمان یہ پیغام داراب کا سنکر بہت متوحش ہوئے اور فتاح سے کہا کہ ٹھہرے رہو میں ابھی اسد کے
پاس آدمی روانہ کرتا ہوں اور اسی وقت امیہ کو اسد کے پاس روانہ کیا کہلا بھیجا کہ ای اسد یہ کیا حرکت تم نے
اختیار کی ہے مدت میں ایرج کے ہاتھوں سے تو پریشان تھا ہی اب تمہاری مرضی یہ ہے کہ داراب سے بھی
بگڑ جائے اور اس سے بھی مجھ سے بگاڑ رہے اور وہ بھی میرا دشمن ہے داراب کا عیار ایرج کو گرفتار کیے
لیے آتا تھا کہ تمہارے عیار نے اس سے چھین کر پشتارہ ایرج کا چھین لیا بھلا یہ کون سی مصلحت اور کونسی شجاعت تھی

یہ باتیں ابھی نہیں ہیں بہتر یہ ہے کہ تم اسی وقت لبنتارہ و ایرج کو ڈھونڈ لا سکے یہ سن کر امیہ اسی وقت اسد کے
پاس روانہ ہوا جلد جلد راہ طے کرتا ہوا چلا آتا تھا کہ جالنسوز بن قران سے ملاقات ہوئی جالنسوز نے پوچھا کہ امیہ
اس وقت تم کیسے ہوئے کہاں جاتے ہو امیہ نے ساری حقیقت جالنسوز سے بیان کی جالنسوز نے کہا کہ تم اسد کے
پاس بیکار جاتے ہو اسد کے تو فرشتوں کو بھی اس معرکے کی خبر نہیں ایرج کا تو لبنتارہ میں ہی نے چھینکر غار میں چھپا
دیا ہے تم میرے ساتھ چلو میں دکھا دیتا ہوں اسد سے اور اس معرکے سے کوئی غرض نہیں ہے میں نے ابھی تک اسد
سے ذکر بھی نہیں کیا امیہ جالنسوز کے ساتھ ہوا جالنسوز امیہ کو لیے ہوئے اس غار پر آیا دیکھا کہ غار کا منہ کھلا
ہوا ہے پتھر کی دور پڑی ہوئی ہے لبنتارہ کا نشان بھی نہیں یہ دیکھکر زانو پر ہاتھ دے مارا اور کہا کہ ہائے افسوس
یہ کیا سانحہ ہوا کہ لبنتارہ و ایرج کا غائب ہو گیا امیہ یہ سمجھا کہ جالنسوز نے مجھ سے دل لگی کی کہا کہ واہ جالنسوز بھلا
ایسی دل لگی ٹھیک نہیں ہے جالنسوز نے کہا کہ اے امیہ واللہ میں دل لگی نہیں کرتا سچ یہ ہے کہ میں نے لبنتارہ و ایرج
کا فتاح سے چھینکر اس غار میں رکھ دیا تھا معلوم نہیں یہاں سے کون اڑا لے گیا اور میں نے اسی چھپانے کے لیے
اتنا بڑا بھاری پتھر اس غار کے منہ پر رکھ دیا تھا لیکن معلوم نہیں کہ کون شخص ایسا آیا کہ جس نے اتنا بھاری پتھر اٹھا کر
پھینک دیا اور لبنتارہ لے بھاگا اور بھائی امیہ مجھے جھوٹ بولنے کی تو کوئی وجہ نہیں ہے یہ سنکر امیہ وہاں سے پھرا
بدیع الزمان کی خدمت میں آکر تمام حقیقت بیان کی بدیع الزمان نے فتاح سے کہا کہ اے فتاح سنا تم نے
جو کچھ حال تھا وہ امیہ نے بیان کیا اب میں مجبور ہوں کیا کروں کہ لبنتارہ ہی غائب ہو گیا فتاح بھی سنکر ساکت ہو گیا اور
داراب کے پاس آکر ساری حقیقت حال گذارش کی کہ بدیع الزمان کے خلاق و مروت اور کرم و حمیت کی بہت تعریف
بیان کی کہ خداوند یہ تو قصہ آپ سے گذارش ہی کر دیا گیا مگر واقعی یہ امر ہے کہ بدیع الزمان کیا صاحب عدل و انصاف
ہے اور کس قدر با مروت شخص ہے آپ کا پیام سنتے ہی امیہ کو اسی وقت اسد غازی کے پاس روانہ کیا اور بہت تاکید
کی مگر ابھی تم اس وقت مجبور تھے کہ لبنتارہ ہی غائب ہو گیا یہ حال سنکر داراب بھی چپ ہو رہا اور ادھر جالنسوز بن قران
نے آکر ساری کیفیت اسد سے بیان کی اسد نے خوب ہی لعنت ملامت کی کہ ایک مرتبہ تو ایرج کو گرفتار کر کے لایا تو تم
کے لوگوں سے چھڑوا دیا اب دوسری مرتبہ جو بے مشقت وہ چیز ہاتھ لگ گیا تو یوں کھو دیا تجکو اسی وقت
میرے پاس لے آنا تھا اسے غار میں چھپانے کی کیا ضرورت تھی معلوم ہوا کہ تم بیاد امیدی کے ہی ہو گئے ہیں کسی نے تجکو
اس غار میں رکھتے دیکھا ہوگا وہ تیرے آنے کے بعد نکال لے گیا جالنسوز اپنی خطا پر نادم ہو کر خاموش ہو رہا اسکی
خاموشی پر اسد کو خیال گذرا کہ اس نے مجھ سے غرور کیا تھا اپنی سرخروئی جتلانے کے لیے اس نے کہا تھا اسلیے کہ اگر لبنتارہ
ایرج کا اسکے ہاتھ لگ جاتا تو اسکو غار میں رکھنے کی کوئی وجہ نہیں تھی ضرور میرے پاس لے آتا یہ سوچکر جالنسوز سے
کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب جھوٹی باتیں ہیں تو نے مجھ سے اپنی خجالت مٹانے کے لیے تقریر کیا اس امر کی کوئی اصلیت نہیں محض
کذب ہے اور بالکل جھوٹ ہے یہ سنکر جالنسوز نے قسم کھا کر بیان کیا کہ اے اسد میں سچ ہی بیان کرتا ہوں اول تو میں
جھوٹ نہیں بولتا دوسرے اگر جھوٹ بولتا بھی تو آپ سے یہ سنکر اسد نے کہا کہ اچھا اگر سچ ہے تو وہ مقام تو مجھے چلکر
دکھا دے کوئی نشان کسی قسم کا تو ہو گا جالنسوز نے کہا کہ بہت اچھا چلیے اور اپنے ساتھ لے کر اس غار پر آیا کہ جہاں
لبنتارہ ایرج کا پوشیدہ کیا تھا اور اسد سے کہا کہ دیکھیے اسی غار میں چھپا دیا تھا اب جو وہاں نظر سے ہو کر اسد
نے چاروں جانب نظر دوڑائی تو ایک جانب خورشید کا لشکر تھا ایک طرف بدیع الزمان کا اور ایک جانب لشکر
داراب کی فوج چوتھی طرف ایرج کا لشکر تھا بس اسی طرف اسد نے گھوڑا بڑھایا جالنسوز بن قران سے بھی

ساتھ سے تو کوئی دو ہی تین کوس آیا ہوگا کہ دور سے ایک سیاہ پوش کو دیکھا کہ بے تحاشا بھاگا ہوا چلا جاتا ہے بس جانسوز نے
نعرہ کیا کہ او مردود کہاں بھاگا جاتا ہے ٹھہر جا اور ادھر اسد غازی نے آواز دی کہ او نابکار کہاں جاتا ہے اگر زندگی اپنی چاہتا
ہے تو پشتارہ رکھدے ورنہ بغیر مارے نہ چھوڑونگا میں یہ لقمۂ اجل ہو جائیگا یہ پکارتا ہے اور اس سیاہ پوش کے پیچھے
گھوڑا اٹھائے چلا جاتا ہے جاتے جاتے جب اسکے قریب پہونچا تو دیکھا کہ دیو چہر عیار پشتارہ لیے چلا جاتا ہے نعرہ کیا
کہ بس ٹھہر جا میں آپہونچا اور تیر چلہ کمان میں جوڑ کر چاہتا تھا کہ دیو چہر کا اسنے پلٹ کر دیکھا کہ اسد چلا آتا
ہی چاہتا ہے بسبب خوف جان کے پشتارہ چھوڑ کر بھاگا اب اسکی حقیقت حال سنیے کہ اسکے ہاتھ پشتارہ کیونکر لگا کہ جب
جانسوز پشتارے کو غار میں چھپا رہا تھا تو اتفاقات روزگار دیو چہر ایرج کو ڈھونڈھتا ہوا شہر فرنگو شیہ سے
نکلا تھا اس مقام پر بھی اسی وقت پہونچا جانسوز کو چھپاتے ہوئے دیکھ پایا دیکھکر ایک گوشے میں چھپ رہا جب جانسوز
چلا گیا تو یہ اس گوشے سے نکل پشتارہ کو لے بھاگا الغرض اسد نے اس پشتارہ کو کھولکر دیکھا تو ایرج بندھا پڑا تھا
بس جانسوز سے کہا کہ اٹھائے اس پشتارے کو جانسوز نے اس پشتارے کو اٹھا لیا اسد ساتھ لیکر اپنی فرودگاہ
میں آیا اور پشتارے سے نکالکر درخت سے خوب جکڑ کر بندھوایا اور جانسوز نے قرابے سے کہا کہ اسے ہوش میں
لا جانسوز نے دارو بیہوشی سے کہ اسے ہوش میں دیا اب جو ایرج کی آنکھ کھلی ہے تو دیکھا کہ ایک درخت سے جکڑا ہوا
بندھا اور اسد کو سامنے کھڑا ہوا دیکھ خیال کیا کہ شاید میں خواب دیکھ رہا ہوں یہ سوچ کر آنکھیں بند کر لیں اسد نے جو دیکھا
کہ اسنے آنکھوں کو بند کر لیا ہے کہا کہ او بدبخت اس حالت کو عالم خواب سمجھا ہے آواز دی کہ او بد ذات بچے یہ خواب نہیں ہے بلکہ
میں بیداری اور امر واقعی کا سامنا ہے خواب خرگوش سے بیدار ہو دیکھ تو میں نے تیری کیا حالت کی ہے تجھکو تیرے بچے
سمیت پکڑوا لیا اور اس درخت سے جکڑ کر بندھوا دیا ہے اب تو میرے ہاتھ سے نکلکر کہاں جائیگا دیکھ تو کیسی سزا دیتا ہوں
ارے کمبخت یہ وقت تجھکو یاد نہ تھا خرابات رسوخ میں تو نے یہ آفت برپا کی اور اس طرح محسن کشی پر کمر باندھ لی
شاہزادہ نور الدہر کے احسانات اور مراحم و عنایات کو بھولکر عالم عشق اور حالت بیہوشی میں تو نے کوڑا مارا اور
وہ قرۃ العین حسن نور حدیقہ سلطانی تاجدار کو دیکھکر اس سرو دل پر دو دست کھینچ کر ناخوش ہو رہا او مردود تو نے یہ بھی
خیال نہ کیا کہ ہم کسکے ساتھ یہ بدسلوکی کرتے ہیں اور کس محسن کے ساتھ یہ بدسلوکی کرتے ہیں ارے بے حیا اس نے تجھکو خاک
سے پاک کر دیا اسکے ساتھ تو نے بیمروتی کی آخر اپنی حالت پر گیا تا گرفتار دیکھ تو اب میں بھی تجھے کس گت کو پہونچاتا ہوں
تو ہی جو مستحق جزا ایسے نمارے ہیں کہ بند بند تیرا الگ ہو جائے اور گوشت تیرا آتش ہو جائے یہ سنکر ایرج
نے کہا کہ او دیوانے بھول الفعل جو بکے ہو گئے اور جو تیرے بنائے بنے ہیں اس میں قصور و کوتاہی ذرا کر کہ اب تو میں
تیرے قابو میں ہوں میرا بس ہی کیا ہے لیکن اگر نیر اعظم کی نظر میرے حال پر عنایت ہے تو تجھ جیسے دو کروڑ
بھی میرا کچھ نہیں کر سکتے اور سر سوئے آسمان بلند کر کے کہنے لگا کہ ای نیر اعظم اے آفتاب جہان تو ہی
بچانے والا ہے اور اس دیوانے کے ہاتھ سے چھڑانے والا ہے یہ سنکر اسد غازی کو ہنسی آ گئی کوڑا ہاتھ میں لیکر اٹھا اور کہا
کہ رکھے ہی تو ہی کو نیر اعظم تجھکو کیونکر بچاتے ہیں بڑا آفتاب پرست بنا ہے یہ کہکر پہلے خوب زور سے ہاتھوں پر
کوڑے مارے اور کہا کہ کیوں مردود انہیں ہاتھوں سے شاہزادہ نور الدہر عالی قدر پر کوڑا مارا تھا ہو خسرو
کہ تیر سے ہاتھ بند دست سے قلم کر دوں یہ کہکر اس قدر مارا تھوڑی سی دیر میں کوڑا دونوں کوڑا مارتے مارتے
بیحال کر دیا اسکا بند بند ایرج کا شق ہو گیا اور ہزاروں خون بہ گیا آخر تو بے اختیار ہو کر پکارنے لگا کہ ای اسد
تو بھائی اسد تو بھائی اسد از برائے خدا واسطے تجھکو اپنے دین و مذہب کا اب میری خطا کو معاف کر

اب کبھی ایسی خطا اور گستاخی نہ ہوگی یہ سنکر اسد نے کہا کہ ہاں اب تو یہ سوجھتی ہے تو یہ بھولی تھی پہلے تجھے اس دن کا خیال
نہ تھا کہ یہ جو ایسی بیہودہ حرکت کرتے ہیں تو اسکا انجام بھی بد ہے اور اسکی پاداش بہت سخت ہے مصرع چہ کار
کند عاقل کہ باز آید پشیمانی۔ ارے مردود ابھی کیا ہے دیکھ تو تجھکو کیسی کیسی تکلیف اور کیسی کیسی ایذائیں پہونچاتا ہوں اور
اس طرح تجھکو مارتا ہوں کہ ماہیان دریا اور مرغان ہوا تیرے حال پر نوحہ و زاری کریں یہ باتیں باتوں میں جو ذرا ہاتھ اسد
کا ٹھہر گیا اور جان میں جان آئی تو پھر وہی اپنی گانے لگا کہ اب تو جو چاہے سو میرا حال کر دے جس قدر تیرا جی
چاہے مجھے ایذا دے مگر قسم ہے نیر اعظم آفتاب تابان کی جس وقت چھوٹا اور تیرے پنجے سے نجات پائی تجھے جان ہی
سے مار ڈالونگا یہ کلام ایرج کا سنکر اسد ہنسنے لگا اور کہا کہ ہاں ابھی او بنا ہے اب تجھے چھوٹنے کی بھی امید ہے کہ میرے
ہاتھ سے صحیح و سلامت چلا بھی جائیگا لاحول ولا قوۃ الا باللہ ارے کمبخت مجھ کس دینا ابھی تو جب تجھے تہ تیغ کرتا ہوں تو جائیگا کہاں
جب میں تجھے چھوڑ دونگا تو جو سلوک چاہنا میرے ساتھ کر لینا اور جب میں تجھے مار ہی ڈالونگا تو تو میرا کیا کر سکیگا:
مصرع از مرغ سر بریدہ صداے نمی شود۔ یہ کہکر تو پھر ایرج پر مار ہی قضاے کار اتفاقات روزگار ابھی زندگی
ایرج کی باقی تھی وہ جلوا اس رسی پر پڑی کہ جس سے ایرج کو درخت میں باندھا تھا اور وہ رسی کٹ گئی ایرج کے ہاتھ پاؤں جو ڈھیلے
ہوئے زور کر کے قید آہنی بھی توڑ ڈالی اور مانند شیر کے اسد پر جھپٹا اسد نے غور کی کہ یہ مردود چھوٹ کیا خوف تو ہو وہ بھاگ
کھڑا ہوا اور اپنے رفیقوں سے کہا کہ اسے جلد مار ڈالو یہ مردود تو چھوٹ گیا خبردار ہونے نہ پائے اسد کی یہ آواز
سنکر سب کے سب دوڑے قریب تو کوئی آتا نہیں دور سے لگے پتھر مارنا شروع کیے ایک تو بدن ایرج کا کوڑوں سے
شق ہو ہی رہا تھا دوسرے خشت و سنگ کی جو بوچھار ہوئی تو اور بھی زیادہ مجروح ہو گیا مجبور ہو کر سامنے بھاگ کھڑا ہوا
سامنے ایک جھیل تھی گھبرا کر اس جھیل میں کود پڑا مگر رفقاے اسد ہر چہار طرف سے پتھر برسا رہے ہیں یا اسد کہہ رہا ہے
کہ زندہ بچ جانے نہ پائے جس طرح ہو مار ڈالو اب ہر طرف سے ایک غل ہو رہا ہے ہر ایک چلا رہا ہے کہ وہ پانی سے نکلا پانی
میں سے وہ پانی کی جھیل میں سے وہ نہ جھیل ہی کے اندر تیرا جاتا ہے اور جب ایرج پانی سے سر باہر نکالتا ہے تو ہر طرف سے
پتھروں کا مینہ برسنے لگتا ہے پھر ایرج ہو کو پانی کے اندر غوطہ مار لیتا ہے گھڑی دو گھڑی کے بعد پھر جب دم گھٹنے لگتا ہے
وہ پانی سے سر نکالتا ہے پھر وہی بلا دیکھتا ہے آخرکار اس بلاے شدید سے ایرج کو یقین ہو گیا کہ اب تو زندہ نہ بچونگا
اس دیوانے کے ہاتھ سے آج نجات نہایت ہی دشوار ہے یہ خیال کر کے بلبلا بلبلا کر دعائیں مانگنے لگا کہ اے نیر اعظم
اے آفتاب تابان اس وقت بیکسی میں سواے تیرے میں کسکا نام لوں اور کسکو پکاروں بچا لے مدد کر
تو ہی اس دیوانے کے ہاتھ سے نجات دیگا تو نجات ملیگی یہ تو اس حالت میں ہے اور ادھر کا حال سنیے کہ دیو چہرہ جادو
جو پشتبان ایرج کا پھینک کر بھاگا تو بجلد مستقر طرماسپ کے پاس پہونچا طرماسپ نے پوچھا کہ دیو چہرہ تجھے کیا ہوا
اس قدر متردد اور پریشان کیوں ہو دیو چہرہ نے ساری حقیقت ایرج کی بیان کی اور کہا اے طرماسپ جلد چلو ورنہ
وہ دیوانہ ضرور ایرج کو مار ڈالیگا یہ سنکر طرماسپ اسی وقت اٹھ کھڑا ہوا اور اپنی فوج کو ساتھ لیکر اسد غازی
کی جانب چلا بہت ہی جلدی راہ طے کرکے اس وقت پہونچا کہ ایرج پھر اوہ ہو کر دعائیں مانگ رہا تھا اور رفقاے
اسد پتھروں کا مینہ برسا رہے تھے جاتے ہی نعرہ مارا کہ ہاں او دیوانے مجہول بخت برگشتہ طالع کے گزند کا زدست
من زندہ و سلامت رہے پہلے تو اسد کو یہ خیال گذرا کہ یہ کیا ہو گئی ہی اسکو بھی مار لوں مگر آنکھ اٹھا کر جو دیکھتا ہے تو گرد
و غبار کا سلسلہ اٹھتا ہوا معلوم ہوا فوج کثیر کی علامت پیدا ہوئی اسد غازی نے یہ خیال کیا کہ تنہا نہیں ہے
فوج کثیر اسکے ساتھ ہے جب جنگ میں اس سے الجھونگا اس وقت تک فوج بھی اسکی آپہونچیگی یہ سوچ کر اپنے خدا میت

چمکتا ہوا جا لگا خنجر ماہ آفتاب بدست یار زندہ و صحبت باقی تو میرے ہاتھ سے جائیگا کہاں طرماسپ تیرا مقابل آ پہونچا
اس سے آج تو بچ گیا مگر خیر کبھی تو بچیگا اگر میں زندہ ہوں تو تیرا پیچھا نہ چھوڑونگا یہ کہتا ہوا صاف نکلا ہوا چلا گیا اتنے
میں طرماسپ بالکل نزدیک آگیا اور چاہا کہ اسد غازی کا تعاقب کرے مگر ایرج نے اُس جھیل میں سے رینگ کر
طرماسپ کو آواز دی کہ اے طرماسپ کہاں جاتا ہے خراب ہوگا پہلے میری تو خبر لے کہ میں اس حالت زار میں
مبتلا ہوں پھر اسد کا تعاقب کرنا یہ آواز ضعیف ایرج کی سنکر طرماسپ پھر پڑا اور ایرج کو جھیل میں سے آکر نکالا
عجب حالت دیکھی ایرج کی کہ سر سے پانو تک زخمون سے چور ہے اور زخموں میں پانی بھرا ہوا اور چہرون سے سب زخم لگا ہوا پوچھا
کہ ای ایرج یہ کیا حالت ہو گئی تیری ایرج نے کہا کہ اب یہان سے لے تو چلو جو اس میرے درست ہولین تو پھر ساری حقیقت
بیان کرون غرض طرماسپ ایرج کو پالکی پر سوار کر کے لشکر ایرج میں لایا اور بیان کا حال سُنئے کہ حامد بن حمید زنگی
نہایت متفکر اور متردد اپنے خیمے کے آگے ٹہل رہا ہے شاپور شیر دل چار جانب دیکھ رہا تھا کہ طرماسپ ایرج
کو لیے ہوئے پہونچا سب کے سب کمال درجہ خوش و مسرور ہوئے حامد بن حمید بھی دوڑتا ہوا آیا سلام کیا مزاج پرسی کی
جو حالت ہوا ایرج کی دیکھی زانو پر ہاتھ مارا اور کہا کہ ای نبیرہ آفتاب پرستان ہو ای ایرج نوجوان یہ کیا حادثہ مصیبت
گذرا جو آپ کا یہ حال ہوا ایرج نے کہا کہ ای حامد کیا میرا حال زار پوچھتے ہو اے بھائی آج تو تیر اعظم
سے وہ ماہ مرحالی ورنہ کیا بچنے کی امید تھی آفتاب تابان طرماسپ کا بھلا کرے اور اسکے مقاصد پر اسکو کامیاب
کرے کہ اسنے آج جان میری بچالی ورنہ وہ دیوانہ مقتول آج مجھکو بغیر ہلاک کیے نہ چھوڑتا وہ تو کہیے کہ طرماسپ
پہونچ گیا کہ اسکے خوف سے وہ دیوانہ مجھے چھوڑ کر بھاگ کھڑا ہوا اگر نہ آتے تو میری ہلاکت میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں
کیا تھا مارے کوڑون کے تمام بدن میرا مجروح کر دیا اور اسپر سے تھپڑون کی بوچھار پڑی کہ سب زخم شگفتہ ہو گئے
اور بھائی اس حالت زار میں اب بھی کوئی امید نہ رکھنا چاہیے اگر زخم میرے اچھے ہو گئے تو ہو گئے ورنہ موت کا تو سامان
ہی ہے غرض ایرج کو خیمے میں لیجا کر پلنگ پر لٹایا زخمون میں ٹانکے لگوائے علاج شروع ہوا جب ذرا افاقہ ہوا تو ایرج
نے شہر فرنگوشیہ کا حال استفسار کیا طرماسپ نے کل حال فرنگوشیہ کا بیان کیا کہ میں نے از سر نو فرنگوشیہ کو
مسخر کیا اور لندھور کو گرفتار کیا آئین آفتاب پرستی کو رواج دیا یہ سنکر ایرج بہت خوش ہوا اور کہا کہ واقعی تمنے بڑا
کام کیا آفتاب تابان کا فضل و کرم تمہارے شامل حال رہے بعد اسکے شاپور سے کہا کہ ای شاپور اس دیوانے نے مجھے
سخت عاجز کیا اور بہت ذلیل کیا اگر تو جا کر اسد کو گرفتار کر لاوے میں اسکے برابر تجھے جواہر تول دونگا اور اسقدر انعام دونگا
کہ تیرے اولاد سے زندہ رکھیگا شاپور نے کہا کہ بہت اچھا میں آپ کے کہنے سے اسے گرفتار کیے لاتا ہوں مگر آپ سے کبھی کچھ
نہ ہو سکیگا اور آپ اسکا بال بھی نہ بیکا کر سکینگے پھر وہ صحیح و سلامت نکل جائیگا ایرج نے کہا کہ تمہیں اس طعنہ زنی سے
کیا فائدہ ہے تمہے جتاتے کہتے ہیں اُسکو گرفتار کر لاؤ اس بحث سے تمہیں کیا ہے شاپور نے کہا کہ بہت اچھا تو آپکی تعمیل ارشاد
سے غرض ہے میں گرفتار کیے لاتا ہوں یہ کہکر شاپور بفکر گرفتاری اسد میں روانہ ہوا اور بیان کا حال سنیے کہ جس
روز ایرج کو زنے کہا کہ اسد غازی کے ہاتھ سے چھوٹا اسی روز بدیع الزمان نے غسل صحت کیا اور امیر اکرم اسد
غازی کو لیگیا اسد غازی نے صبح کو جشن کیا اور خورشید ستارہ پرست اور داراب کشور کشا سے کہا کہ میرے بھائی
جان نے غسل صحت کیا ہے اس لیے میں نے اس خوشی میں جشن اور دعوت احباب کا سامان کیا ہے مجھے امید ہے کہ آپ کرم
کو سرفراز فرمائیے اور شاہزادہ بدیع الزمان نے بھی کہا کہ میں بھی تم دونوں کا مشتاق ملاقات
ہوں اور ممنون منت ہوں کہ تم دونوں نے خوب خوب میری امدادین کین اور خوب میری کمک کی اب

میری خواہش ہے یہ کہ اک صحبت جشن و عیش میں شریک ہوں جس وقت پیغام اسد اور بدیع الزمان کا داراب و خورشید نے
سنا پیغامبر کو خلعت و انعام سے سرفراز کیا اور کہلا بھیجا کہ ہمیں آپ کے ارشاد سے عذر نہیں ہے بسر و چشم حاضر ہونگے پیامبر رخصت
ہوا داراب و خورشید نے جانے کا سامان کیا الغرض بعد تھوڑی دیر کے داراب و خورشید دونوں حاضر خدمت بدیع الزمان
ہوئے صحبت عیش و عشرت مہیا ہوئی ناچ ہونے لگا جام شراب گلرنگ گردش میں آیا اسد غازی نے اپنے ہاتھ
میں جام و صراحی لیکر شراب پلانا شروع کی تین شبانہ روز صحبت عیش برپا رہی بعد اسکے سب کے سب رخصت ہوکر اپنے
خیموں میں آئے خورشید و داراب اپنی اپنی فرودگاہ کو گئے اسد اپنے مقام پر آیا رات کو بیٹھا ہوا شب ماہ کی کیفیت دیکھ
رہا تھا کوئی دو پہر رات گذر گئی تھی کہ اسد نے جانسوز سے کہا کہ اے جانسوز اسوقت مرغ کے کباب کھانے کو جی چاہتا
ہے کہیں سے مرغ تلاش کر کے لاؤ جانسوز نے کہا کہ بہت اچھا آپ یہیں بیٹھے رہیں ابھی آتا ہوں چلا جاتا ہوں ابھی لاتا ہوں
یہ کہکر جانب صحرا روانہ ہوا کوئی کوس بھر گیا ہوگا کہ ایک مرد کہنہ سال زیر درخت بیٹھے دیکھا سلام کیا اور کہا کہ اے عزیز یہاں کہیں
مرغ بھی ملیگا اسنے کہا کیا خوب آپ نے بھی پاؤں پھیلائے دو پہر رات گئے مرغ تلاش کرنے چلے ہو اور ایسا کون منچلا ہے
کہ جسکو اتنی رات گئے مرغ ملتا ہے جانسوز نے تمام حال بیان کیا اور کہا کہ میں اسد کا عیار ہوں جانسوز میرا
نام ہے اگر نہ لاتا تو وہ خفا ہوتا اس مرد پیر نے کہا کہ اچھا وہ جو درخت معلوم ہوتے ہیں اس طرف ایک چھوٹا سا گاؤں ہے
وہاں مرغ ملیگا یہ سنکر جانسوز تو اس گاؤں کی طرف روانہ ہوا اور یہ مرد پیر دراصل شاپور شیر دل تھا اسد
کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے قریب شام یہاں پہونچا رات ہو جانے سے اسی مقام پر ٹھہر رہا موقع غنیمت جانکر جانسوز کو
دھوکا دیکے اس طرف روانہ کیا اور خود جانسوز کی صورت بنکر کچھ سموسے اور کچھ دال موٹھ ملکی دارو بیہوشی
میں آغشتہ کرکے اسد کے پاس آیا اور کہا کہ چاروں طرف ڈھونڈھ پھرا مرغ تو کہیں نہیں ملا مگر یہ سموسے اور دال موٹھ ملکی ہے
اسے نوش فرمایئے صبح ہوگیا سمجھے آیا اسد نے اسے لیکر کھایا اور رفیق تو سب کے سب جا جا کر پہلے ہی سو رہے تھے اسد
تنہا تھا القصہ اس دال موٹھ اور سموسوں کے کھاتے ہی سر پھرنے لگا اور آثار بیہوشی کے نمایاں ہونے لگے کہا کہ اے جانسوز
یہ دال موٹھ اور سموسے تو کہاں سے لایا تھا مجھے تو اسمیں کچھ بیہوشی آمیز معلوم ہوتی ہے تو دیکھ کر کون کہ تونے دغا کی ہو
ہو نہ ہو شاپور نے کہا کہ اے شہریار آپ کے بھی کیا کیا خیالات ہوتے ہیں کہ جسکا نہ سان نہ گمان رات زیادہ جا چکی ہے
اور آپ نے اب تک دم بھر بھی آرام نہیں فرمایا اس وجہ سے دوران سر ہونے لگا ہے اب جاکر آرام فرمایئے صبح کو صحیح
و سلامت اٹھیئے گا یہ سنکر اسد اٹھا کہ پلنگ پر آرام کرے کہ دفعتہ بیہوشی نے طمانچہ مارا اور وہ حضرت زمین پر گرے شاپور
نے جھٹ مشتاب کمند نکالکر دو حلقوں سے دونوں ہاتھ دو حلقوں سے دونوں پاؤں دو حلقوں سے گردن اور
ساتویں حلقے سے گٹھری کرکے چادر عیاری میں پشتارہ باندھ کر روانہ ہوا مگر جانسوز جو مرغ لیکر پھر آیا تو اسد کو وہاں
نہ پایا بستر اسد کا پڑا پایا اور رفقائے اسد غازی کو بیدار کیا حال بیان کیا کہ غضب ہوگیا تم سب سوتے کے سوتے
رہے اور اسد غازی کو ایرج کا عیار شاپور چرا لیگیا مگر خبردار تم سب تیار ہوکر پیچھے پیچھے آؤ اور پوشیدہ
ہوکر گوش بر آواز کمر بستہ رہو یہ کہکر سب قزاقوں سمیت مسلح و مکمل ہوکر روانہ ہوا اور یہاں صبح کو ایرج نوجوان
بارگاہ میں بیٹھا حامد بن حمید زنگی تخت پر متمکن ہوا امرا اور ارکان دولت اور افسران فوج جمع ہونے لگے تھے ایرج
طرماسپ سے بارگاہ میں بیٹھا ہوا کہہ رہا تھا کہ شاپور سے ابھی کچھ بھی خبر نہ آئی کئی روز ہو چکے ہیں کہ وہ اسد کی
کوشش میں گیا ہوا ہے اب تک تو خبر آیا نہ اسد غازی کو لایا وہاں اسد غازی اور بدیع الزمان نے جشن کیا
صحبت عیش برپا ہے جب اس جشن میں شاپور کا قابو نہ چلا تو اب کیا ہوگا مجھے تو قرینے سے یہ معلوم ہوتا ہے

ونیاز عرض کیا کہ اے رب العزت تو ہی اس وقت بیکسی میں میرا حامی و کفیل ہے خدایا تو خوب واقف ہے کہ اس مجمع میں سوا
میرے دشمن جان اور تشنہ خون کے ہواخواہ و مددگار کوئی نہیں ہے ... آنسو شدت الم سے آنکھوں سے جاری ہیں
اور جی ہی جی میں متفکر تھا آخر کار ایرج نے حکم دیا کہ جلد اس شخص کی گردن ماریں اور لٹکائیں یہ حکم سنتے ہی جلاد نے اسکا
کھینچا اور تیغہ کھینچ کر چاہا کہ اسد کو قتل کرے کہ دفعتاً ایک پتھر جلاد کے سر پر پڑا کہ سر جلاد کا پھٹ گیا اور زمین پر گر کے مر گیا غل ہوا
کہ وہ مارا ایرج نے آواز دی کہ اسد مارا گیا شاپور نے کہا کہ نہیں اسد تو زندہ و سلامت ہے جلاد دوسرا سودائی ہو گیا تھا
پھر اپنا پھر اکر زور سے اپنے سر پر مارا کہ سر اسکا شق ہو گیا وہ مر گیا ایرج نے حکم دیا کہ خیر ایک سودائی ہو گیا ہوگا جلد دوسرے
جلاد کو بلاؤ حسب الحکم دوسرا جلاد آیا وہ بھی اسی طرح ہلاک ہو گیا تیسرے جلاد کو بلوایا وہ بھی اسی طرح مارا گیا اب تو ایرج
نے یہ رنگ دیکھا کہ جو جلاد آتا ہے ... جھنجھلا گیا اور کہنے لگا کہ یہ سر کیا ہے جو جلاد آتا ہے وہ آپ ہی لقمۂ اجل ہو جاتا ہے
ارے اب کسی ہوشیار شخص کو بلاؤ کہ جو بہت قوی دل اور آزمودہ کار ہو وہ آکر اسے قتل کرے اب جسے بلاتے ہیں
وہ شخص انکار کر دیتا ہے یا کوئی عذر ... کوئی کہتا ہے کہ صاحب میں جلادی کیا جانوں میں ہمیشہ گھانس
کھودا کیا مجھے اور جلادی سے کیا علاقہ کوئی کہتا ہے میں تو ماشی کرتا ہوں کوئی کہتا ہے کہ میں تو ہمیشہ لکڑیاں کاٹتا ہوں
غرض جس شخص کو طلب کرتے ہیں وہ یہ سوچ کر کہ کون جائے جو اس کے قصد سے جاتا ہے وہ ہلاک ہوتا ہے انکار کر دیتا ہے نہیں
معلوم کیا بلا ہے مگر ایک شخص قوی ہیکل قوی بازو و بلند بالا بھاری تیغہ ہاتھ میں لیے ہوئے اتفاق سے ملا اُس سے کہا کہ
زبدۂ آفتاب پرستان نے ہے ایک دشمن قوی ہیکل کو گرفتار کیا ہے کوئی شخص اُسکے خوف سے اسکے قریب نہیں جاتا
اگر تو چلکر اسکو قتل کریگا تو سرکار ایرج تو جوان سے بہت کچھ انعام پائیگا یہ سنکر اُسنے کہا کہ حضور ہاں غلام اس کام کو انجام
دیگا اور یہ لوگ جلادی کیا جانیں ایک ہاتھ میں تو کام اُس ... زبان اور ... زبدۂ آفتاب پرستان کا تمام
کر دونگا القصہ اُس شخص کو ایرج کے پاس لائے ایرج نے کہا کہ میں تجھے بہت کچھ انعام دونگا جلد اس دیوانے کا کام تمام
کر یہ حکم سنکر جلاد اسد غازی کے قریب آیا اور کہا کہ یاد کیجے خدا کو بہت جلد اب تیرا فیصلہ ہوا جاتا ہے اور پیچھے سے کہا
کہ اے آقا میں جانسوز بن قزان ہوں آپ جلدی سے میری گردن پر اُچک کے چڑھ جائیے اور خوب مضبوط بیٹھے
رہیئے میں آپ کو نکالے لیے چلتا ہوں یہ کہکر تیغہ ہاتھ میں لیکر بہ ارادۂ قتل میں بڑھا بس اسد غازی سے
جس طرح ہو سکا پانوں اُچھالکر گردن جانسوز بن قزان پر جا بیٹھا اور دونوں ہاتھوں سے خوب مضبوط سر جانسوز
کو پکڑ لیا اور جانسوز لیکر بھاگا اور بھاگتے وقت ایرج سے پکار کر کہا کہ اے ایرج ہوشیار ہو جا کہ میں جانسوز بن
قزان اپنے آقا کو لیے جاتا ہوں ہے کوئی تیرے لشکر میں ایسا صاحب حوصلہ جو مجھسے میرے آقا کو چھین لے بس پھر تو
ایرج اسے دیکھکر کانپ گیا اور پکارا کہ ہے کیا غضب ہو گیا آؤ لوگو ہاتھ سے نکل گیا اسے لینا خبردار خبردار
بلا سے جلد نہ جانے پائے پھر تو لوگ دوڑ پڑے مگر جانسوز کو کب پاتے ہیں جانسوز جب سراپچہ کو پھاڑ
کر باہر نکل گیا اور تھوڑی دور جاکر اسد غازی کو اتار ... اسد غازی نے قید آہنی کو توڑ ڈالا اور جانسوز
نے کسی جنگل کا گھوڑا ... کر دیا اسد غازی اُس گھوڑے پر سوار ہوا اور جانسوز ساتھ ساتھ
ہوا چند قدم پر جاکے رنگیل جاری ... قزاق تو حسب ہدایت جانسوز ... آواز ... ہی ہوے تھے
جیسا کہ سابقا گزارش ہو چکا ہے تو فوراً بھاگ کر دوڑ پڑے اور بہت سے آفتاب پرستوں کو قتل کرکے صاف اسد غازی
کو نکالے لیے چلے گئے اسد نے جاکر ... اور یہاں شاپور شیردل نے ایرج سے کہا کہ آپ
بہت مجھے کہا کرتے تھے کہ تجھسے کبھی کچھ نہیں ہو سکتا میں نے تو تعمیل ارشاد کی اور اس دیوانے کو جا کر پکڑ لایا

بس جب دیوچہر طلوع ہوئے کمر میں کہکے پشتارہ باندھ کر اُسی نقب کے راستے سے روانہ ہوا اور صبح ہوتے ہوتے
بارگاہ ایرج میں داخل ہوا اور ایرج کو شب بھر نیند نہ آئی تھی منتظر دیوچہر میں بیٹھا تھا کہ دیوچہر سامنے سے
نمودار ہوا ایرج کو سلام کیا اور پشتارہ سامنے رکھ دیا کہ خداوند یہ خورشید حاضر ہے یہ سنکر ایرج فرط مسرت سے اچھل
پڑا اُسی وقت دیوچہر کو خلعت دیا اور حکم دیا کہ آہنگر ابھی اسی وقت آہنگر حاضر ہوئے اور خورشید کو طوق و زنجیر میں گرفتار
کیا بعد اُسکے ایرج نے حکم دیا کہ اس ستارہ پرست کو ہوش میں لاؤ کہ اپنے کردار کی سزا سے بدپائے دیوچہر نے
بموجب حکم قید اور رفع بیہوشی دیا خورشید کی آنکھ کھلی دیکھا کہ بہ طوق و زنجیر بارگاہ ایرج میں کھڑا ہوا ہے نہایت دل
ملول اور آزردہ خاطر ہوکر ایرج سے کہا کہ اے ایرج کیا اسی طرح دلاور و شجاع بہادروں سے سلوک کرتے ہیں
جو تو نے کیا باوجود اسکے کہ میں نے تیرے ساتھ بہت بڑا احسان کیا تھا کہ عیار اسد غازی تجھے پکڑے لیے جاتا تھا میں نے
اُس سے چھین لیا اور پھر اسد کس کس طرح مجھے مانگا کیا مگر میں نے نہ دیا اور تجھے چھوڑ دیا مگر تو نے اُسکے عوض میں
میرے ساتھ یہ مکر کیا کہ مجھکو میری خوابگاہ سے چروا منگایا ایسے افعال قبیح بہادروں کی شان سے بہت
بعید ہیں ایرج نے کہا کہ اے خورشید تو مانع قتل خداپرستان ہوتا ہے اس واسطے تجھے گرفتار کر لیا تا استیصال
اہل اسلام تجھے قید رکھونگا اور اس امر سے اطمینان رکھ کہ میں تجھے کسی طرح کی ایذا نہ پہونچاؤنگا جس وقت
کہ ان اہل اسلام کا کام تمام کر لونگا اُس وقت تجھے چھوڑ دونگا یہ سنکر خورشید ستارہ پرست نے کہا کہ اے
ایرج تو انتہا کا بزدل اور بے حمیت ہے تو نے ہم مردی و مردانگی کا خراب کیا کوئی حرکت تیری قابل تحسین و
آفرین نہیں ہے جو حرکت تیری ہے وہ نامردوں کی ہے تجھسا نامرد اور بے حمیت اور بزدل شاید ہی دنیا کے پردے پر
کوئی ہوگا جسے زبردست پایا اور جس سے تاب مقاومت نہ لا سکا اُسے اسی طرح پکڑوا بلوایا اسے او نامرد و بے
حمیت اول تو نور الدہر ایسے شخص کے ساتھ وہ نالائق حرکت کی کہ ایک عورت زنگی بچے کے واسطے تو نے اُس شاہزادہ
عالیقدر پر کوڑا مارا اور پھر اُسکے عوض میں تو اسد غازی نے تجھپر وہ کوڑے بدلے کہ کمال تیری اور مرتبے کی دوسری
حرکت یہ وہ ہوئی کہ بدیع الزمان اسمٰعیل ماہرو کو حالت زنداری میں تکلیف دہی کا قصد کیا اور اب بھی
خواہ مخواہ تو اُن لوگوں کے قتل کا درپے ہو گرتا ہے بھی اُن سب کے شامل حال ہے اول ہے اس سے وہ سب بچ بچ جاتے
ہیں اور تو انکا کچھ نہیں بنا سکتا تیسری نالائق حرکت یہ کی کہ مجھے چروا منگایا اب اس سے زیادہ کونسی نالائقی ہوگی
اور تجھے زیادہ کون نامرد ہوگا لعنت ہے تیری حمیت اور دلاوری پر القصہ خورشید نے سب کچھ کہا مگر ایرج
غیرت کے ایسے گھونٹ پی گیا کہ خاموش ہو رہا بعد اُسکے حکم دیا کہ اسے زندانخانے میں لیجا کر قید کرو بختیارک
نے کہا کہ اے ایرج اسے قید رکھنا مناسب نہیں ہے بلکہ اسے قتل ہی کر ڈال تو اچھا ہے اس وقت اس نے وہ سخت
کلمات کہے ہیں کہ میں کانپ کانپ اٹھا اگر تیرا لحاظ مانع نہ ہوتا تو میں اثنائے کلام ہی میں اس ستارہ پرست
کو ایک ہاتھ ایسا مارتا کہ یہ ہلاک ہو جاتا ایرج نے کہا کہ تُو سچ کہتا ہے میں بھی تیرا مشکور ہوں مگر اس امر میں دخل
نہ دے یہ امر مجھسے ہرگز سرزد نہ ہوگا اور یہ بے حمیتی ہرگز مجھے دنیا میں نہ آئیگی اور خورشید ستارہ پرست
کو زندانخانے میں لیجا کر حکم دیا کہ طبل جنگ بجے اُسی وقت بموجب حکم ایرج لوہاں نقارہ رزمی پر
چوب پڑی اور ایرج نے افسران فوج کو بلا کر حکم دیا کہ آج شب بھر بہت اچھی طرح کل فوج چست
و چالاک کر دو اور اسباب جنگ خوب درست کر لو کہ کل صبح کو میں ان خداپرستوں کا کام ضرور تمام کرونگا
جب یہ خبر بدیع الزمان کو پہونچی کہ ایرج نے طبل جنگ بجوا دیا اور کل ارادہ یورش کا ہے تو

بدیع الزمان نے بہت افسوس کیا اور کہا کہ افسوس زخم تو میرا اچھا ہو گیا ہے مگر ابھی اتنی طاقت مجھ میں نہیں آئی کہ
اس آفتاب پرست سے اچھی طرح مقابلہ کر سکوں گا۔ مرطماس اور مجیل نے بھی یہی کہا کہ ہم میں بھی ابھی پوری
طاقت نہیں آئی مگر خیر نقارہ رزمی بجوا دینا چاہیے اور روبرو لڑنا کرنا چاہیے اس آفتاب پرست سے عاجزی
یا فرار کرنا ہمارا مذہب ہے اور عزت کے بہت خلاف ہے۔ اُسی وقت بدیع الزمان نے طبل جنگ بجوا دیا اور وضو
کر کے سب نے نمازیں پڑھیں بعد فراغ نماز سب کے سب دعا و زاری میں درگاہ جناب باری مصروف ہوئے
چار پہر رات مناجات و دعا میں بسر ہوئی۔ علے الصباح ایرج زیر کوہ آیا اور پکارا کہ اے خدا پرستو آج تک
تو تم بچتے چلے آئے مگر آج تم سب کو ضرور قتل کروں گا اور ایک کو زندہ نہ چھوڑوں گا۔ ملکہ قمرچہر بھی اپنے برآمدے
پر بیٹھی ہوئی یہ رنگ دیکھ رہی تھی اور کمال درجہ تڑپ تڑپ کر اور بلک بلک کر دعائیں مانگ رہی تھی کہ اے پروردگار
تو ہی ان اہل اسلام کا حافظ و نگہبان ہے اور تیری ہی جانب رجوع ہے خداوندا جلد امیر حمزہ صاحبقران کو روانہ
کر کہ وہ ان دکھیاروں کی کمک کریں ابھی یہ دعا ملکہ قمرچہر کی تمام نہ ہوئی تھی اور ایرج پہاڑ پر جانے نہ پایا تھا
قصد کرتا تھا کہ پہاڑ پر چڑھے کہ یکایک تیغ گرد و غبار بلند ہوا اور آواز طبل سکندری کی زمین و آسمان کو ہلانے
لگی آواز طبل سکندری سنکر خواجہ عمرو نے ملکہ سے کہا کہ اے ملکہ قمرچہر اٹھو اور کہو کہ در شکر ہے خداوند عالم
کا کہ امیر کشور گیر آپہنچے اے ملکہ تم ذرا کان لگا کر سنو تو دیکھو وہ آواز طبل سکندری کی آتی ہے اور وہ
تیغ گرد و غبار کا اڑتا ہے یہ سنکر ملکہ قمرچہر فرط مسرت سے اچھل پڑی اور کہا کہ اے خواجہ عمرو تمہیں میرے
سر کی قسم ہے کہ خواجہ عمرو نے کہا کہ اے ملکہ تمہاری بھی عجب باتیں ہیں ارے میاں سامنے یہاں تم ذرا نظر دوڑا کر
دیکھو تو اور کان لگا کر سنو تو وہ تیغ گرد بلند ہوتا آتا ہے اور وہ آواز طبل سکندری کی آرہی ہے ابھی یہ باتیں
ہو ہی رہی تھیں کہ لشکر امیر حمزہ صاحبقران قریب آپہنچا خواجہ عمرو نے کہا کہ ملکہ دیکھو یہ لشکر ہے امیر حمزہ
صاحبقران کا ملکہ نے کہا کہ کہاں کہاں ارے مجھے امیر حمزہ صاحبقران کو تو دکھا دو خواجہ عمرو نے کہا کہ
ٹھیرو ابھی دیکھو یہ صاحبقران ہیں یہ فلاں سردار ہے یہ فلاں افسر ہے غرض کہ ہر ایک افسر و سردار کو مع صاحبقران
ملکہ قمرچہر دیکھ کر بہت خوش ہوئی اور اپنے دل میں کہا کہ خدا اُس شہریار کو بھی لائے تو میں اُس خاندان
عالیشان میں شریک ہوں اور آسمان کی طرف دیکھ کر کہا کہ اے پروردگار عالم دو مہینے ہو چکے ہیں کہ اُس
شہریار عالیجاہ کی کچھ خبر نہیں معلوم ہوتی تو چاہے تو وہ یہاں تک پہونچ جائے اور آنکھوں سے ملکہ کے
اشک حسرت جاری تھے خواجہ عمرو نے تسلی و تشفی دی کہ گھبراؤ نہیں خدا کو یاد کرو امیر حمزہ صاحبقران
کو تو خدا نے بھیجا نور الدہر بھی عنقریب آیا چاہتا ہے تم گھبراؤ نہیں مضطر و پریشان نہ ہو مگر ایرج نے جو یہ
رنگ دیکھا کہ صاحبقران آپہنچے تو گھبرا کر ادھر سے بھاگا اور اُدھر سے اسد بن کرب غازی
نے جو سنا کہ ایرج پہاڑ پر گیا ہے تو اپنے قراقوں سمیت لشکر ایرج پر گر کر قتل و غارت کرنا شروع کیا
خورشید ستارہ پرست کو زندہ اٹھا لے گیا ابھی اسد قتل و غارت میں مصروف تھا کہ ضرغام نے آکر
خبر دی کہ اے اسد خبردار ہو جاؤ حضرت امیر کشور گیر حمزہ صاحبقران عالیشان آپہنچے اور ایرج پہاڑ سے
پھرا چلا آتا ہے بس یہ سنکر خورشید کو لشکر خورشید کی طرف روانہ کیا اور خود خیمہ و ڈیرہ جلا کر اپنا لشکر لیکر جانب
کوہستان روانہ ہوا اور یہ جو چہرے نے آکر ایرج کو خبر دی کہ اسد خورشید کو آکر چھڑا لیگیا جلد چلئے ایرج یہ خبر
سنکر بہت آزردہ ہوا اپنے دل میں کہا کہ افسوس صد افسوس مفت میں خورشید سے بھی ندامت ہوئی اور ملکہ بھی

اٹھا لیجائے اور پھر دل کی آرزو دل ہی میں رہ جائے پہلے اسکا کام تمام کر دیجیے۔ شمشیر نور الدہر نے جو اپنا ہاتھ دوڑایا تو
ایک ہاتھ دیو کا نور الدہر کے ہاتھ میں آ گیا ایک جھٹکا جو دیتے ہیں تو سر دیو کا جھک گیا اب شاخ نور الدہر نے
پکڑ لی اور دوسری کا ایرج نے پکڑ لی اب ایرج تو اپنی طرف کھینچتا ہے اور نور الدہر اپنی جانب کھینچتے ہیں اب اس
کشمکش میں دیو کی جان پر آ بنی اپنے دل میں خیال کرتا ہو کہ اب کیا کروں اور کیا نہ کروں ہزار ہزار لعنتیں اپنے
اوپر دیتا ہو کہ تو یہاں آیا ہی کیوں ایک شاخ تیری پہلے ہی ایرج کے ہاتھ سے ٹوٹ چکی تھی مگر پھر بھی خیال نہ آیا تو
اپنے دل میں یہ باتیں سوچ سوچ کر پچتا رہا ادھر ایرج اور نور الدہر نے جو یہ دیکھا کہ نہ ہم کھینچ سکتے ہیں نہ یہ کھینچ سکتا تو
اب کوئی تدبیر ایسی کرنا چاہیے کہ یہ دیو کسی طرح ہلاک ہو جائے یہ خیال نور الدہر نے ایرج سے ظاہر کیا اور ایرج
نے بھی نور الدہر سے یہی کہا آخر کار یہ بات قرار پائی کہ اس کمبخت کو بیچ سے چیر ڈالو یہ سنکر دیو کی جان نکلی
اور اپنے دل میں خیال کیا کہ افسوس تو مفت میں مارا گیا یہ کیا غضب ہوا آخر اپنا دل تو کرکے پھر جا بے جو کچھ ہو جائے
یہ سوچ کر دونوں ہاتھوں سے جو ایرج کے دونوں ہاتھ ہلائے تو دونوں ہاتھ ایرج کے مڑ گئے اور انکے صدمے
سے شاخ دیو کی ہاتھ سے ایرج کے چھوٹ گئی بس ایرج کے ہاتھ سے شاخ کا چھوٹنا تھا کہ فوراً اپنے مخود بڑھ کر
نور الدہر کے ہاتھ پر اس زور سے لات ماری کہ ہاتھ نور الدہر کا زخمی ہو گیا اور شاخ دیو کی ہاتھ سے چھوٹ
گئی بس شاخوں کے چھوٹتے ہی وہاں سے اڑتا ہوا بھاگا اور ہفت منظر سلیمانی میں آ کر دم لیا اور ملکہ سے
کہا اے ملکہ حقیقت یہ ہو کہ یہ لوگ آدم زاد کاہے کو ہیں اژدہے ہیں قریب تھا کہ مجھکو چیر ڈالیں مگر زندگی تھی جو بچ گیا اے
ملکہ میں سمجھا کہ نہ ان کے بستر پہ چڑھا یا شمشیر ملکہ نے کہا کہ او مردے [illegible] تیری منع کرتی تھی کہ نہ جا مگر تو نے نہ سنا
تو مارا جاتا تو میں خوش ہوتی اور [illegible] ایک دفعہ شاخ تڑوا چکا تھا اور پھر بھی خیال نہ آیا خوب ہوا کہ
بچکے آیا اب پھر جا اور [illegible] تیرے ٹکڑے ٹکڑے کرے تو میرے دل میں ٹھنڈک پڑے [illegible]
لوگوں کو منع کرتی ہوں کہ تجھے ساعت ہی نہیں ہوتی اپنی دن ہی میں مرا جاتا ہے دیو قطیاس نے کہا اے ملکہ جو تم کہتی ہو
سب سچ ہے اب مجھ سے کبھی ایسی خطا سرزد نہ ہوگی اے ملکہ قسم ہو ابلیس پرتلبیس راس الشیاطین کی جو اب کبھی بھی
ان آدم زادوں پر جاؤں اے ملکہ ان آدم زادوں کے مردے سے بھی حذر کرنا چاہیے معلوم نہیں یہ کون بلائیں ہیں اب اگر
انکا مردہ بھی دیکھونگا تو دور بھاگونگا دیو قطیاس تو اس طرف بھاگا اور ادھر نور الدہر اور ایرج میں یہ باتیں
ہوا کہ دیو ہم تم دونوں ایک بلائے ناگہانی میں مبتلا ہو گئے ہمارا ہاتھ زخمی ہو گیا تمہارے بھی ہاتھ مڑ گئے اب کل
رخصت نور الدہر اپنے خیمے کو گیا ایرج اپنے لشکر کو پھر گیا امیر نے نور الدہر کے ہاتھ میں مرہم پٹی کرائی ایرج
نے اپنے ہاتھ میں مالش کرائی دوسرے دن ایرج نے حامد بن حمید زنگی کو تخت پر بٹھانے کا سامان درست کیا
اور مالک بن ملکوت شاہ سے کہا کہ آپ برا نہ مانیے گا کہ میں حامد بن حمید کو بادشاہ لشکر قرار دیتا ہوں میں فقط
ملکہ قمر چہر کے دکھانے کے لیے حامد بن حمید کو تخت نشین کرتا ہوں مالک بن ملکوت نے کہا کہ مجھے اس امر میں
برا ماننے کا کوئی باعث نہیں ہے تمہیں اختیار ہو میں مانع نہیں ہوں غرض سارا دن تو درستی سامان میں بسر ہوا
وقت شب حامد بن حمید زنگی کو سر سے پا تک جواہر اور لباس فاخرہ پہنا کر تخت زرنگار پر بٹھایا اور پہلے خود نذر
دی پھر انکے اپنے رفقا اور افسران فوج نے نذریں دیں اور شادیانے طبل شاہانی بجنے کا حکم دیا کوسوں تک اپنے لشکر
کے گرداگرد روشنی کرائی مالک بن ملکوت شاہ وزیر اقبال شاہ گرداگرد تخت کے متمکن ہوئے ایرج خود
مع تجمل شوکت پر شکن ہوا [illegible] آ کر حاضر ہوئے [illegible] ہونے لگا دور شراب گلرنگ گردش میں آیا بجتیا رک

خوب ہی سیر و تفریح کرنے لگا اور تماشبینی کو دینے لگا خواصوں نے کہا کہ آج تو لشکر ایرج میں بڑی ہی روشنی
ہو رہی ہے کہ سوتوں تک یہ معلوم ہوتا ہے کہ آفتاب نکل آیا ہے دیو قلیاس اور عمرو اور ملکہ قمر چہرہ سامنے آکر بیٹھے اور
تماشا دیکھنے لگے دیکھتے دیکھتے عمرو کی نگاہ بختیارک پر پڑ گئی دیکھا کہ وہی حرامزادہ ہے غصہ سے بدن میں آگ لگ گئی
آگ ہو گیا اور اپنے دل میں کہا کہ افسوس یہ حرامزادہ تو اس طرح زعفران و شادمان ہو اور تو اس طرح بلا میں گرفتار رہے
ای عمرو یہی حرامزادے کی بدولت تجھسے اور امیر سے جدائی ہوئی اور تو اس زندان میں مبتلا ہوا کسی طرح تو اس
مردود کو بھی گرفتار بلا کر یہ باتیں دل میں کر رہا تھا کہ دیو قلیاس نے کہا کہ ای آغا جبل کچھ گاؤ اس وقت جی
گھبرا رہا ہے عمرو نے اس موقع کو غنیمت جان کر دیو سے کہا کہ ای شاہ دیوان گانے کو تو میں گاؤنگا اور جب آپ نے
کہا میں نے گایا مگر گانا میرا بغیر سازندے کے اچھا ہو اگر سازندہ کوئی ملجائے تو اور بھی لطف زیادہ ہو اور میں گانا
میرا رونق پکڑے اور آپ بھی بہت زیادہ محظوظ ہوں دیو قلیاس نے کہا کہ ای آغا جبل پھر سازندہ کہاں سے
عمرو نے کہا کہ میں آپ کو بتلائے دیتا ہوں اٹھا لاؤ تو آپ کا کام ہو دیو نے کہا کہ بتلاؤ خواجہ نے دور سے بختیارک
کو دکھایا اور کہا کہ دیکھو وہ سازندہ بیٹھا ہوا ہے کمبخت نام اسکا حافظ بختیارک ہے سازندہ بے مثل و بے نظیر
ہے کہ جب اسے اٹھالاؤ تو پھر میرے گانے کا حظ ہے یہ سنکر دیو قلیاس نے کہا کہ میں جانے کو تو جاؤں مگر یہ بتلاؤ کہ
وہاں بھی شمع نور الدہر و ایرج کے زبردست تو نہیں ہے کہ مجھکو ایذا پہونچائے عمرو نے کہا کہ نہیں وہ ایک سازندہ
ہے اسکی حقیقت کیا ہے جو تمھیں آزار پہونچائے تم کچھ خوف نہ کرو دل کڑا کرکے اٹھا بھی لاؤ دیو نے کہا کہ اچھا تم مجھے
اچھی طرح پہنچوا دو تو پھر میں جاؤں خواجہ عمرو نے بختیارک کو اچھی طرح پہچنوا دیا جب دیو خوب پہچان گیا تو
قصر ہفت منظر سے اڑکر جانب بارگاہ ایرج روانہ ہوا وہ اس طرف گیا اور یہاں عمرو نے ملکہ قمر چہرہ سے کہا
ای ملکہ تم مجھسے اکثر کہا کرتی تھیں کہ کسی طرح اس دیو کا کام تمام کرو اب کیا کہتی ہو قمر چہرہ نے عمرو سے کہا کہ ای
خواجہ بہت جلد اس مردود کا کام تمام کرو کہ میرا پیچھا چھوٹے یہ کہکر خواجہ سے لپٹ گئی اور کہنے لگی کہ بہ سعی خواجہ
تم ساحت ہو جلد کسی طرح اسکا کام تمام کرو یہ سنکر خواجہ عمرو نے ایک پڑیا دارو بیہوشی کی نکالکر ملکہ قمر چہرہ کو
دی اور کہا کہ ای ملکہ اس پڑیا کو تم اپنے پاس رکھو جب دیو شکار کو جائے تو تم یہ پڑیا شراب میں ملا رکھنا جب وہ
شکار سے واپس آئے تو تم وہی شراب اسے پلا دینا وہ پیتے ہی بیہوش ہو جائیگا پھر سمجھ لینگے یہ لیکر پڑیا ملکہ کو
سے دی ملکہ نے اسے اپنے پاس بحفاظت تمام رکھا اور ادھر جیسا ہوا دیو قلیاس بارگاہ ایرج میں داخل
ہوا اور بختیارک کو اٹھا کر لیا بختیارک چلایا کہ ای زبدۂ آفتاب پرستان جلد میرے پیچھے دیو مجھے
پکڑے لیے جاتا ہے ایرج جب تک اٹھے ہی اٹھے دیو قلیاس بختیارک کو لے بھاگا اور قصر ہفت منظر
میں آکر آسمان سا ہر چند بختیارک چلاتا رہا کہ آزاد دو میں ملکہ قمر چہرہ کا عاشق نہیں ہوں مجھے چھوڑ دو مگر دیو قلیاس کب
سنتا ہے القصہ جب نظر بختیارک کی ملکہ قمر چہرہ پر پڑی یہ معلوم ہوا کہ ایک برق تجلی تھی جو دفعتہ چمکی قریب تھا
غش کھا کر گر پڑے مگر ضبط کیا اور اپنے دل میں کہا کہ اگر یہ معشوقہ دلفریب حامد بن حمید زنگی کو ملجائے تو کیا ہی
خوب ہو مگر یہ تو نور الدہر پہ مائل ہے حامد بن حمید زنگی کے ہاتھ لگنا بہت مشکل ہے مگر خیر اگر زندہ رہا تو پھر کوئی
تدبیر سوچونگا یہ باتیں بختیارک اپنے دل میں کر رہا تھا کہ خواجہ عمرو نے کہا کہ کہو اچھی طرح ہے بختیارک
نے جو خواجہ عمرو کو دیکھا تو سمجھ گیا کہ یہ انھیں مرشد کی کارستانی ہے جلدی سے اٹھکر سلام کیا اور کہا کہ میں تو
آپ کا غلام ہوں خواجہ عمرو نے کہا کہ خیر سمجھ لیا جائیگا دیو قلیاس نے کہا کہ ای حرامزادہ تیرا کیا نام ہے

بختیارک نے کہا کہ اے آقا دیو مجھے بختیارک کہتے ہیں دیو قلیاس نے کہا کہ تو نے حافظ بختیارک
کیوں نہ کہا میں نے تیرا نام حافظ بختیارک رکھا ہے یہ کہکر جام شراب اپنے ہاتھ سے بھر کر بختیارک کو دیا اور
کہا کہ لو حافظ بختیارک پیو آج تمہیں سے صحبت گرم ہوگی بختیارک نے کہا کہ اے آقا دیو میں تو شراب نہیں پیتا
مجھے تو معاف رکھو دیو قلیاس نے برہم ہو کر کہا کہ پیتا ہے یا نہیں نہ پیے گا تو کچا ہی چبا جاؤنگا بختیارک نے چار ناچار
ہاتھ سے لیا گر وہ جام دھوبی کے نادسے سے کم نہ تھا ایک مرتبہ میں تو پینا دشوار ہی سے خالی نہ تھا دو تین مرتبہ میں کچھ
چھلکی کچھ گرائی کچھ پی غرض بہ ہزار خرابی وہ جام شراب خالی کر کے دیو کو دیا دیو نے بھی کئی قدح شراب زہر مار کیے جب خوب
مست ہوا تو بختیارک سے کہا کہ اے حافظ بختیارک میرے سامنے آج تمہیں گانا پڑیگا یہ سنکر بختیارک بہت ہی
پریشان ہوا اور سمجھا کہ یہ خواجہ عمرو کی کارستانی ہے اسی کمبخت نے دیو سے کہکر اس تقریب سے الجھوایا ہے موت
مجھے قتل کروایا کانپ کانپ کر کہنے لگا کہ اے شاہ دیوان میں تو گانا نہیں جانتا دیو نے کہا اے حرامزادے صبح سے جناب
ملکہ کو گایا کیا اور ناچا کیا اچھلا کودا کیا اور مجھے کہتا ہے کہ میں گانا نہیں جانتا یہ سنکر بختیارک نے کہا اے شاہ دیوان میں
سچ ہی کہتا ہوں کہ مجھے بالکل ناچنے گانے میں تمیز نہیں ہے یار گا: ایرج بن تخت نشین حامد بن جمید کا جشن تھا ایرج
ہو رہا تھا میں بھی بوجہ مسخرا پن کے اچھل کود رہا تھا دل لگی کر رہا تھا میں یہ سنتا تھا کہ دیو آگ ہو گیا اور کہنے لگا او مردک کیوں
جھوٹ اور صلوات و واہیات بکتا ہے گاتا ہے تو گا نہیں تو سزا سے مقتول پائیگا بختیارک نے کہا کہ اے شاہ دیوان میں
کیا گاؤں مجھے فن موسیقی میں بالکل امتیاز نہیں ہاں اگر کہیے تو کچھ اپنی مصیبت کا گانا شروع کر دوں یہ سنکر دیو قلیاس
نے کچھ جواب نہ دیا اور اٹھنے کے ساتھ ہی بختیارک کو پکڑ کر اُلٹا لٹکا دیا اور ملکہ قمر چہرہ کی پاپوش اُٹھا کر
اسقدر بختیارک کے سر پر ماریں کہ سر کے بال جھڑ گئے تب تو بختیارک بلبلا گیا اور خواجہ عمرو کی طرف دیکھکر
ہاتھ جوڑ کے کہنے لگا کہ اے خواجہ اب تمہیں بچاؤ گے تو بچونگا اور تمہیں جان بخشی کرو گے تو جاں بری ہوگی یہ حال
بختیارک کا دیکھکر اور اسکی لجاجت و منت کرنے پر خواجہ کو رحم آ گیا اور دیو سے کہا کہ آقا قلیاس معلوم ہو
کہ حافظ بختیارک گاتے گاتے تھک گیا ہے آواز اسکی پڑ گئی ہے اسوقت اسے معاف کرو پھر کسی وقت گائیگا مگر
تمہاری دل لگی اور اشتعال طبع کے لیے میں گاتا ہوں اور حافظ بختیارک مسخری کریگا دیو نے کہا اچھا ہے اسکو
اپنا مسخرہ مقرر کیا اور اسی وقت حکم دیا کہ تمام قصر میں روشنی کرا دو جب روشنی ہو چکی تو خواجہ عمرو نے گانا شروع کیا
اور بختیارک اچھلنے لگا عمرو کوئی دو پہر رات تک گایا کیا اور اُسکے ساتھ ہی ساتھ بختیارک اچھل کود مچایا کیا جب
دو پہر رات گذر گئی تو صحبت برخاست ہوئی دیو قلیاس بھی سو رہا اور ملکہ نے بھی آرام کیا عمرو بھی سو رہا بختیارک
کو بھی سونے کی اجازت ملی جب صبح کو دیو سو کر اُٹھا تو عمرو کو پنجرے میں بند کیا اور بختیارک کو ستون سے باندھکر
شوشہ اسکی زبان میں چبھو دیا اور خود شکار کو چلا گیا جب شکار سے واپس آیا اور جانوران شکاری وغیرہ کھا پی چکا تو
عمرو کو پنجرے میں سے نکالا بختیارک کو بھی رہا کیا ملکہ کو بلا کر اپنے پاس بٹھایا جام و صراحی شراب گلرنگ کی
خواصوں نے سامنے لا کر رکھ دی ملکہ نے پہلے ہی سے دارو بیہوشی شراب میں ملا رکھی تھی اور اس سبب سے اطمینان
تھا کہ آج تو اسکا کام تمام ہی ہو جائیگا برخلاف ایام گذشتہ ملکہ نے دیو سے خوب ہی اختلاط کرنا شروع کیا بظاہر خوب ہی
شادمان و فرحان ہوئی خوب ہی بشاشت ظاہر کی کبھی تو مونچھ پکڑ پکڑ کے ہلاتی ہے کبھی سر پر ہاتھ پھیرتی ہے کبھی شانہ میں
پکڑ پکڑ کے دھولیں مارتی ہے اور کہتی ہے کہ ارے میں تیرے سر کی خاک جھاڑتی ہوں دیو قلیاس بھی یہ حرکتیں دیکھکر
بہت ہی خوش ہوا اور اپنے دل میں کہتا ہے کہ خیر آج ملکہ خوش تو ہے کبھی اپنے ہاتھ سے شراب انڈیل کر پیتا ہے کبھی ملکہ

اور بڑا بیگر بیٹھا ہی ہے غرض دیو قلیاس شراب پی کر خوب مست ہوا جب عمرو نے دیکھا کہ بیہوشی نے خوب اثر کیا
تو دیو قلیاس سے کہا کہ ای آقا قلیاس اب میں دائرہ بجاتا ہوں تم ٹھمکا دو اور حافظ چھیارک تمہارے ساتھ
گاوے تو بڑا لطف ہو اور مجلس میں بہت ہی خوشی ہو۔ دیو نے کہا کہ ای آقا بلبل بہت بہتر ہی بجا بجاتا ہوں یہ سنکر خواجہ عمرو نے
دائرہ بجانا شروع کیا دیو ٹھمکا دینے لگا چھیارک اچھلنے لگا جب خوب بیہوشی نے اثر کیا تو چکر کھا کر دھڑسے گرا
تب عمرو نے خنجر نکالکر اسکے گلے پر پھیرا لیکن ایک رونگٹا بھی اسکا نہ کٹا سمجھا کہ یہ کمبخت ایسے ہی روئین تن ہی خنجر
سے اسکا کام تمام ہونا دشوار ہی بس یہ سوچ کر کمند آصفا سے باصفا نکالکر پھندا اسکا دیو کے حلق میں ڈالدیا اور
دعا نے بلقاں کی کہ اے کمند تجھے قسم رسول ای آصفا سے باصفا کی کہ تو ایسی تنگ ہو جا کہ اس مردود کا دم گھٹکر نکلجاے
یہ کہکر کمند کو ستون سے باندھ دیا اور ایک جھٹکا دیا کہ آنکھیں اسکی نکل پڑیں اور پھڑک پھڑک کر مرگیا عمرو
نے پھر کمند میں باندھکر قصر ہفت منظر کے نیچے لٹکا دیا رات بھر لٹکا رہا صبح کو ہرکاروں نے شاہزادہ
نورالدہر اور ایرج سے خبر کی کہ آج دیو قلیاس ہفت منظر کے نیچے دریا کے کنارے کھڑا ہی یہ خبر سنکر
دونوں کے دونوں مرکبان تیز رفتار پر سوار ہوکر ہفت منظر کی جانب آئے اور داراب و خورشید و تورج
بھی یہ خبر سنکر ہفت منظر کی جانب دوڑے آکر دیکھا کہ واقعی دیو قلیاس ہفت منظر کے سامنے کھڑا ہی
نورالدہر اور ایرج تلواریں کھینچ کھینچکر دوڑے جب دیو کے نزدیک پہونچے تو عمرو نے آواز دی کہ سبحان اللہ
مرے مرائے آئے ہو واہ واہ واہ کیا بہادری ہی اور کیا دلاوری ہی اسے تو میں نے مارڈالا یہ مردہ ہی ناحق اسپر
تلواریں کھینچے ہو یہ کہکر کمند سے معجزہ طلب کیا کہ دیو کو کھینچ لاے کہتا تھا کہ دیو ہفت منظر پر آگیا عمرو نے کمند
اسکے گلے سے کھولکر دریا میں پھینکدیا سب نے آواز تحسین و آفرین کی بلند کی اور ایک ایک پوچھنے لگا کہ خواجہ
اب ملکہ کو کسے دیجیے گا عمرو نے کہا کہ تم لوگ یہ کیا کہتے ہو کہ ملکہ کو کسکے بیچیے گا ارے صاحبو میں خود ملکہ پر
عاشق ہوں دونگا کسے میں تو کسی کو بھی نہ دونگا اور جو دونگا بھی تو ایسے شخص کو جو مجھے روپیہ بہت سا دے میں
تو روپیہ کا میت ہوں جو مجھے خوش کرے سو یہ سنکر داراب و خورشید و تورج نے یہ خیال کیا کہ اب ملکہ
عمرو کے قبضے میں ہی اور نورالدہر پہ عاشق ہی سواے شاہزادہ نورالدہر کے اور کون پاسکیگا یہ سوچ کر
نورالدہر سے کہا کہ ای شہریار اب تو ملکہ عمرو کے قبضے میں آگئی اور عمرو کو آپ کے ساتھ جو خصوصیت ہی وہ
ظاہر ہی سواے آپ کے اور کون ملکہ کو لے سکتا ہی ہمنے ملکہ سے ہاتھ اٹھایا ملکہ آپ ہی کو مبارک رہے یہ کہکر
داراب و خورشید و تورج تو پھر گئے مگر ایرج وہیں کھڑا رہا جب یہ سب چلے گئے تو عمرو سے پکار کر کہا کہ آقا
کرک مست قلماق بابر قطب دوران شاہنشاہ عیاران زمان میں آپ کا ایک ادنے تابعدار ہوں میری
بات آپ کے ذمہ ہی حامد بن حمید زنگی سے میں وعدہ کرکے لایا تھا کہ تمہیں ملکہ قمر چہر کو دلوادونگا آپ ہی نے
مجھکو یہ عزت دی آپ ہی کی بدولت میں اس مرتبہ صاحبقرانی کو پہونچا اگر نہ دیجیے گا تو ساری کی ہوئی میری کرکری ہو جاویگی
جسقدر روپیہ آپ کو مطلوب ہو وہ مجھسے لیجیے اور ملکہ کو میرے حوالے کردیجیے یہ سنکر خواجہ عمرو نے کہا کہ اچھا پہلے تم
روپیہ تو جمع کرو ابھی یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ دفعتاً آسمان پر ایک ابر نمودار ہوا اور اسمیں سے ایک آواز نوبت
اور نقارے کی بلند ہوئی جب وہ ابر شق ہوا تو بہت سے دیو نادار اور پری زاد نمایاں ہوئے اور کچھ افراد دیو کی
گردنوں پر سوار نمودار ہوئے اور ایک نقابدار سرخ پوش تخت جواہر نگار پر بیٹھا دکھائی دیا جب وہ تخت
قصر ہفت منظر پر پہونچا تو وہ نقابدار تخت سے اترا اور عمرو سے پوچھا کہ ای خواجہ ملکہ قمر چہر کے دو گ

نور الدہر کے نقش ناخن پا پر نثار کروں اور ایسے جیسے کہ تیری شان میں آئی ہیں یا اپنی جان کے پیچھے پڑا ہی تو اس بھی تیرے
درست ہیں یا کچھ تھوڑی سی بھنگ پی گیا ہے ارے موذی کاٹنے کسکی نسبت تو نے یہ کلمہ کہا تو جانتا بھی ہے کہ خواجہ
عمرو کون شخص ہے اور میں اُسے کیا سمجھتی ہوں ارے وہ میرا باپ ہے میرا محسن ہے اُسنے مجھے دیو کی قید سے چھڑایا اور ہی
میرا ہر وقت ہمدم و ہمراز رہا اُسنے میری زندگی رکھوالی اگر خواجہ نہ ہوتے تو میں اسی قید بخت میں تباہ ہوتی اور گھٹ
گھٹ کر جان بحق تسلیم ہوتی او گھوڑے مارے عمرو کو تو میں بندہ ہوں اور تجھے زندہ رکھوں اور مرنے جوگے
تجھے میں خاک میں ملاؤں تجھے عمرو کے نقش پا پر سے صدقے کروں رہ تو جا مردے دیکھ تجھے کیا سزا دلواتی
ہوں اور کیا تیری حالت بناتی ہوں یہ کہکر جشنوں سے کہا کہ ارے مارو تو اس نالائق کو بس سنتے ہی
جشنیں دوڑ پڑیں اور بختیارک کو اسقدر جوتیاں اور لاتیں ماریں کہ توبہ توبہ پکارنے لگا لیکن جشنیں
کب کاری کر رہی ہیں اور ملکہ نے خود بھی خواجہ عمرو کو کھولا بختیارک کے پٹنے اور توبہ کرنے پر عمرو
کو رحم آگیا اور ملکہ سے کہا کہ اے ملکہ اب اسے چھوڑ دو ملکہ نے کہا کہ نہیں خواجہ اسے اور پٹنے دو اسلیے کہ اس
مردے نے تمہاری شان میں بڑی گستاخی کی تھی خواجہ عمرو نے کہا کہ نہیں ملکہ میں نے اسے معاف کیا تم بھی
معاف کرو میرے سر کی قسم اب اسے چھوڑ دو یہ سنکر ملکہ نے کہا کہ اے خواجہ اگرچہ یہ موذی قابل عفو نہیں ہے مگر تمہارے
سر کی قسم سے مجبور ہو گئی خیر چھوڑے دیتی ہوں اور جشنوں سے کہا کہ خیر اب اسے چھوڑ دو جشنوں نے بختیارک
کو چھوڑ دیا مگر حالت بختیارک کی مار کھاتے کھاتے یہ ہوئی کہ منہ سوج گیا بال گر گئے جا بجا خون چھلک آیا گھٹنے
چھل گئے سر میں گومڑے پڑ گئے ہفر ہفر کرنے لگا کتے کی طرح ہانپنے لگا جب ذرا حواس درست ہوئے اپنی
موقوف ہوئی تو خواجہ نے کہا کہ کہو ملک جی کیا نقشا ہے مزاج کیسا ہے بختیارک نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ اے خواجہ
خدا آپ کو سلامت رکھے جو حالت ہے وہ ظاہر ہے اگر آپ اس وقت نہ بچاتے تو کام ہی تمام تھا عمرو نے ہنسکر
کہا کہ ملک جی خوشامد تو موقوف کیجیے آپ تو میرے دشمن جان ہیں ابھی مجھے قتل کرواتے تھے اب فرمایئے کہ آپکے
ساتھ کیا سلوک کروں اور آپ کی کیا حالت بناؤں بختیارک نے ہاتھ جوڑ کے کہا کہ اے خواجہ غلام آپ کے قبضہ میں
ہے بیچارہ بندہ کو اختیار ہے جان میری آپ کے قبضہ قدرت میں ہے چاہیے ہلاک کیجیو چاہیے معاف کیجیے گو میں اپنے
کردار بد کی سزا کو پہونچ گیا ایسی مار کھائی کہ تمام عمر یاد رہیگی فقط جان نکلنا باقی تھا ادھ موا تو ہو گیا عمرو نے کہا کہ
خیر گذشتہ را صلوٰۃ اب میں تجھے کیا سزا دوں مگر اس شرط پر تیری خطا معاف کرتا ہوں کہ جو میں کہوں سو تو کر
اتنا سمجھ لے کہ اگر ایک سر مو تو نے فرق کیا تو پھر میں عمرو ہوں خوب سمجھ لے کہ جان تو جائیگا بغیر مارے نہ چھوڑونگا
بختیارک نے کہا کہ میں حضور سے خوب واقف ہوں کیا مجال جو آپ کے ارشاد سے ایک سر مو فرق کروں
جو حکم دیجیے گا اسے بجا لاؤنگا جب عمرو نے اسے خوب بگاڑ لیا اور یہ سمجھ لیا کہ بختیارک خلاف نہ کریگا تو
اس سے کہا کہ اے بختیارک میں نے ملکہ قمر چہر کی صورت بنا کر حامد بن حمید کے حوالے کر دیا تھا اور اس سے
یہ کہدیا تھا کہ اے حامد یہ ملکہ قمر چہر حاضر ہے میں نے تمہارا بیچ تیرے واسطے اسقدر مشقت گوارا کرکے
یہ کام کیا ہے اور شاہزادہ نور الدہر سے انحراف کیا ہے تو جلد اسے لیکے یہاں سے چلا جا اور ایک دم بھی یہاں
توقف نہ کر ورنہ اگر نور الدہر اس حقیقت حال سے مطلع ہو گیا تو ملکہ قمر چہر تیرے ہاتھ سے چھن جائیگی
اور وہ اسکے بیری اور تیری جان بھی مفت میں جاتی رہیگی دو منزل یہاں سے لیجا کر اسے ہاتھ لگانا کیونکہ یہاں
تو اس سے بولا ہو… ہاتھ لگایا تو یہ چلا اٹھیگی اور سارا کھیل بگڑ جائیگا الغرض جب حامد بن حمید

بھیجے جان سے لیکر نکلجائے تو تو اسوقت تک اپنا حال ظاہر نہ کرنا اور ہرگز ہرگز جب تک وہ تجھسے مشغول اختلاط نہ ہو
اور جب تک وہ تیرے اختیار میں نہ آجاوے اسوقت تک اپنا حال ظاہر نہ کرنا اور جس طرح اطمینان رکھنا تجھکو
ہرگز نہ پہونچے پائیگی یہ کہکر قصر ہفت منظر کے برآمدے پر آیا دیکھا کہ ایرج اور نورالدہر دونوں کھڑے ہوئے
ہیں ایرج سے پکار کر کہا کہ ای ایرج نوجوان مجھے تیری خاطر بہت عزیز ہے میں یہ نہیں چاہتا کہ تیری بات خالی جاوے
اور تجھے رنج پہونچے میں ملکہ قمر چہر کو اس شرط پر تیرے حوالے کرتا ہوں کہ تو مجھے چار لاکھ روپیہ ہم پہونچادے
یہ سنکر ایرج کے دانت کھل آئے اور کہا کہ ای خواجہ خواجگان ای شاہ عیاران زمان اس حقیر کو آپ کی
ذات فیض آیات سے اس سے زیادہ توقع ہے آپ ہی نے مجھکو خاک سے پاک کردیا آپ کے باعث سے
میں اس اعزاز کو پہونچا آپ ہی کی بدولت میں اس مرتبہ صاحبقرانی کو پہونچا ورنہ میں اور صاحبقرانی کہاں میں
تو ایک تاجر زادہ تھا یہ دولت اور حکومت یہ جاہ و مرتبت کہاں سے پاتا سب آپ ہی کے تصدق میں حاصل
ہوا کہاں تک آپ کا شکریہ ادا کروں شعر اگر بہر موے من گردد زبانے ۔ نباشد حرفی از شکرت بیانے ۔ ای خواجہ
اس احسان سے تو آپ کے میں تمام زندگی سر نہ اٹھا سکونگا اگر میری جان بھی آپ کے کام آئے تو حاضر ہے تو روپیہ پیسہ
کیا چیز ہے میں ابھی تو جاکر روپیہ لاتا ہوں یہ کہکر ایرج تو چلا گیا اور خواجہ عمرو نے نورالدہر سے کہا کہ ای شاہزادہ
عالیقدر تم اطمینان رکھو اس مردک سے صرف روپیہ مقصود تھا وہ دے تو نگا مگر ملکہ کو تھوڑی ہی اسکے حوالے کرونگا
ملکہ تمہاری ہے تم ملکہ کے ملکہ کو میں تمہاری خدمت میں حاضر کرونگا اور اب تم جاؤ کیوں زحمت اٹھاتے ہو
شب کو میں تمہارے پاس آؤنگا یہ سنکر نورالدہر تو اپنے خیمے کو چلا گیا عمرو پھر کر قصر میں آیا ملکہ کے پاس آکر
بیٹھا صحبت عیش آراستہ ہوئی عمرو نے بختیارک کو بھی لاکر بٹھایا ملکہ نے کہا کہ کیوں خواجہ ہمارے لیے تم نے
کیا تدبیر سوچی ہے اب بھی ہم اس شہزادہ تک پہونچینگے یا اسی طرح گھل گھل کے مرینگے خواجہ عمرو نے کہا کہ ای ملکہ گھبراؤ
نہیں ظلم رعونت ایام کٹ گئے اب وہی ایک مہر اور رات ہیں بعد وہ ایک روز کے میں تمہیں نورالدہر کے
چلہ میں بٹھا دونگا آج رات کو میں شاہزادہ نورالدہر کے پاس جاؤنگا اور تمہارے ہی ذریعہ سے حمزہ
سے صفائی کرونگا اور سوائے اس ذریعہ کے اور کوئی ذریعہ نہیں ممکن ہے میں آج ہی تمہیں نورالدہر سے ملادیتا
مگر میرا کام بگڑ جائیگا مجھے اور امیر حمزہ صاحبقران سے صفائی نہ ہوگی ملکہ قمر چہر نے کہا کہ خیر خواجہ جو
تمہاری مرضی مگر یہ سمجھ لو کہ اگر شاہزادہ نورالدہر کے سوا تم نے اور کو مجھے دیا تو میں اپنی جان ہی دیدونگی میں نے
سنا ہے کہ تم نے ایرج سے وعدہ بھی کرلیا ہے کہ میں ملکہ کو تجھے دونگا عمرو نے یہ سنکر کہا کہ ملکہ تمہیں کچھ خبر ہی اس
بات سے میں نے روپیہ کے لیے یہ کہدیا ہے ورنہ میں اور تمہیں ایرج کو دیدونگا تمہاری بھی کیا باتیں ہیں بختیارک
کو اسلیے میں نے زندہ رکھا ہے کہ اس سے روپیہ لیکر اسے تمہاری صورت بناکر حامد بن حمید کے حوالے
کردونگا اور اب تو میں شاہزادہ نورالدہر کے پاس جاتا ہوں ملکہ نے کہا کہ خواجہ بھلا کیونکر وہاں تک پہونچوگے
خواجہ نے کہا کہ ملکہ تم تماشا دیکھو یہ کہکر کمند تھا اور برآمدے پر سے آسمان کی جانب پھینکی کہ زمین کی
طرف گرنے لگا تلوار پٹ کرکے پانوں کے تلے رکھکے پھر زمین پھری اسی طرح اڑتا ہوا دریا کے پار گیا اور بعوض
اصل لشکر اسلام کی طرف متوجہ ہوا نورالدہر اپنے خیمے میں بیٹھا ہوا تصور ملکہ قمر چہر میں رو رہا تھا اور
اپنے دل میں کہتا تھا کہ دیکھیں اب ملکہ کسکے قبضہ میں ہے وہ تو عمرو کے قبضے میں ہے اور عمرو اور حمزہ سے
نااتفاقی ہے وہ ملکہ کو مجھے کیوں دینے لگا فقط اُسنے مجھے بہلا دیا ہے اور کبھی دل میں یہ خیال کرتا تھا کہ نورالدہر

اگر خواجہ نے سچ کہا ہے اور حمزہ سے صفائی کی خواہش رکھتا ہے تو وہ میرے پاس ضرور جاتا لیگا اور اسی شرط کو
پیش کریگا کہ حمزہ سے مجھے صفائی کرا دو تو مین ملکہ کو دیدون بس تو بھی جا کر صاحبقران کے قدمون پر گر پڑنا اور
عمرو کی صفائی کرا دینا ای نور الدہر اگر آج وہ تیرے پاس چلا آئے تو سب کام بن جائین ابھی نور الدہر اپنے
دل سے یہ باتین کر رہا تھا کہ خواجہ سامنے سے دکھائی دیا نور الدہر عمرو کو دیکھکر بہت خوش ہوا اور تعظیم کے
لیے اٹھ کھڑا ہوا اور دوڑکر ہاتھ پکڑ لیا اور اپنے پاس مسند پر بٹھا لیا اور عرض کیا کہ اے دادا جان آپ فی الواقع بڑے
صاحب محبت اور صادق الاقرار ہین مین تو واقعی آپ کے آنے سے ناامید تھا کہ آپ یہانتک کیون آئینگے عمرو نے
کہا نہین شاہزادے بھلا مین آپ سے وعدہ کرکے خلاف وعدہ کرتا ابھی یہ باتین ہو ہی رہی تھین کہ اسد بھی آگیا اور
دادا دادا کہکر عمرو سے لپٹ گیا عمرو نے اسے گلے سے لگا لیا نور الدہر نے سامان دعوت خواجہ مہیا کیا اور خوشامد
کرنا شروع کی کہ خواجہ میری زندگی اور آبرو آپ ہی کے دم قدم سے وابستہ ہے آپ ہی چاہیے گا تو میری زندگی ہوگی
ورنہ چند روز مین کام تمام ہے آپ واقف ہین کہ مین ہمیشہ سے عشق عاشقی کو برا جانتا تھا اور اُسپر لعنت کیا کرتا
تھا گر خدا جانے اُسکے حسن خداداد نے میرے دل پر کیا تاثیر کی کہ مین از خود رفتہ ہو گیا اور اب یہ حالت
ہم ہو گئی ہے کہ اگر دو چار دن اور وصل اسکا حاصل نہ ہوا تو جان میری تمام ہے اور اے خواجہ آپ مجھے ہر طرح
اطمینان رکھیے گا آپ کے ارشاد سے مین کبھی باہر نہ ہونگا اور مال و اسباب جو کچھ میرے پاس ہے وہ تو آپ ہی کا
ہے جو طلب کیجیے گا سو حاضر کرونگا از برای خدا اب آتش فراق سے نہ جلایے اور صدمۂ ہجر سے نہ تڑپایے
وصل ملکہ قمر چہرہ سے شادان و فرحان کر دیجیے جو جو احسان آپ نے لشکر اسلام پر علی الخصوص مجھ پر کیے ہین
اُسکا اظہار میرے امکان سے تو باہر ہے کہان تک آپ کا شکریہ ادا کیا جاے اکثر مقامات پر آپ ہی کے
باعث سے میری جان بخشی ہوئی ہے یہ سنکر عمرو نے کہا کہ اے نور الدہر مین ایک کوڑی کا آپ سے خواستگار
نہین ہون ملکہ قمر چہرہ آپ کی خدمتگذاری کے لیے حاضر ہے مگر ہان اتنی شرط ہے کہ صاحبقران سے قصور میرے
معاف کرا دیجیے اور ملکہ قمر چہرہ کو مجھ سے لیجیے نور الدہر نے ہاتھ باندھ کر جواب دیا کہ خواجہ آپ تو دادا جان کے مزاج
سے بخوبی واقف ہین روپیہ اشرفی جسقدر مطلوب ہو دو لیجیے مگر اس امر مین معترض نہ ہو جیے ملک باختر کا خراج
سالانہ تک آپ کو دے سکتا ہون مگر اس امر کا اقرار نہین کر سکتا یہ سنکر خواجہ عمرو نے کہا کہ مین ملکہ قمر چہرہ کو
صاحبقران کی ملاقات کا وسیلہ جانے ہون بغیر اس امر کے ملکہ کو نہ دونگا یہ سنکر نور الدہر بہت رنجیدہ
ہوا اور سر اپنا جھکا کر رونے لگا قریب تھا کہ روح پرواز کر جاے مگر اسد غازی نے جو یہ حال دیکھا نور الدہر
سے عرض کیا کہ بھائی صاحب آپ آزردہ نہ ہون اور کسی طرح کا رنج و صدمہ نہ کرین مین اس امر مین سعی کرونگا
اور دادا کی تقصیر معاف کرا دونگا اور عمرو سے کہا کہ دادا جان مین آپ کا ذکر خیر حضور صاحبقران ضرور
کرونگا گر لندھور اور بادشاہ اسلام کی بھی شرکت ضرور منظور ہے اور نور الدہر سے کہا کہ بھائی صاحب
آپ بھی اتنا کیجیے گا کہ علی الصباح نانا جان کے سامنے بہت ہی غمگین ہو کر بیٹھیے گا آخر نانا جان آپ سے
پوچھینگے اُسوقت مین گفتگو کرونگا آپ خاموش رہیے گا مین سب باتین طے کر لونگا اور سردارون کو بھی
مین کسی نہ کسی طرح شریک کرونگا غرض طرح صفائی ہو جائیگی یہ سنکر عمرو بہت خوش ہوا اور کہا کہ اے اسد مین بھی
تخت بادشاہی کے تلے بیٹھونگا اور شاہزادہ نور الدہر سے کہا کہ اے نور الدہر مین ہفتاد شاہ کو جاکر راضی
کیے لیتا ہون اور تم یہ کرو کہ اور سرداران کو اسی وقت اس مضمون کے رقعے لکھوا کر روانہ کرو کہ وصل

ملکہ قمر چہرہ کا مجکو اس صورت سے ممکن ہو سکتا ہے کہ خواجہ عمرو سے اور حمزۂ صاحبقران سے صفائی ہو جائے
اسواسطے ذکر کو صاحبقران کے سامنے چھیڑیگا تم اُنکے ہمزبان ہو کر اس مقدمے مین ساعی ہو تا نورالدہر نے
اسی وقت کل سردارون کو رقعے لکھوا کر اپنی مہر و دستخط سے مزین کرکے روانہ کیے اور عمرو وہان سے اُٹھکر بادشاہ
سلام کی خدمت مین گیا اور جاتے ہی مجسے بادشاہ کے قدمون پر گر پڑا شہنشاہ گیتی پناہ نے فرمایا کہ اے
عمرو کیا ہے کچھ کہو تو سہی عمرو نے کہا کہ حضور مین ایک حاجت لیکر آیا ہون بادشاہ نے کہا کہ اچھا سر تو اُٹھاؤ
عمرو نے کہا کہ حضور آپ جب تک اقرار حاجت روائی نہ کرینگے تابعدار قدمون سے آپ کے سر نہ اُٹھائیگا مجبوراً
بادشاہ نے کہا کہ اچھا جو کچھ تم کہوگے مجھے قبول ہوگا اور تمھاری حاجت برآری مین سعی کرونگا جب بادشاہ
نے اقرار کر لیا تو عمرو نے قدمون سے سر اُٹھا کر ہاتھ باندھ کے عرض کیا کہ حضور تو حال شاہزادۂ نورالدہر
سے خوب واقف ہین کہ وہ شاہزادہ ملکہ قمر چہرہ پر عاشق ہے اور اُس حالت عشق مین اُس والا قدر پر کیا کیا مصیبتین
گزر گئین بادشاہ نے کہا کہ ہان مین خوب جانتا ہون صاحبقران آخر یہان کسلیے آئے اسی لیے آئے کہ نورالدہر
کا تدارک کرین یہ سنکر عمرو نے کہا کہ اب مین نے اُس دیو کو مار ڈالا اور ملکہ میرے قبضے مین ہے مین نے اُسے
صاحبقران کی صفائی کا وسیلہ سمجھا ہے اور قصد مصمم ہے کہ بعد صفائی صاحبقران ملکہ کو نورالدہر کے حوالے کردون
کل اسواسطے حضور حمزۂ صاحبقران سے ملکر چھیڑیگا تو حضور بھی اُنکے ہمزبان ہو کر میری سفارش فرما دیجیے گا اور صاحبقران
سے صفائی کرا دیجیے گا یہ سنکر بادشاہ نے فرمایا کہ اچھا تم خاطر جمع رکھو مین ضرور اس امر مین ساعی ہونگا بس عمرو
یہ سنکر بادشاہ کو سلام کرکے بارگاہ ایرج مین آیا ایرج تعظیم عمرو کے لیے اُٹھ کھڑا ہوا اور بکمال عزت و توقیر
سے پیش آیا اور کہا کہ اے خواجہ مین آپ سے نہایت نادم و پشیمان ہون کہ مین نے حمزہ اور نورالدہر کے کہنے
سے آپ کو اپنے پاس سے جدا کیا مگر اے خواجہ ویسا ہی پچھتاتا بھی ہون اور ہر دن آپ کی جدائی مین یاد کرتا ہون
دیکھیے یہ مالک بن ملکوت شاہ بیٹھا ہے اس سے پوچھیے مالک نے کہا کہ واقعی خواجہ ایرج سچ کہتے ہین عمرو
نے کہا کہ ہان مین بھی خوب جانتا ہون کہ ایرج کو مجھسے کمال محبت ہے اور مجھکو بھی ایرج سے جیسی محبت ہے خدا ہی
خوب جانتا ہے ایرج نے کہا کہ اے خواجہ آپ کے احسانات بے پایان کا مین کہانتک شکریہ ادا کرون اگرچہ ان
آپ کے وہ سب احسانات ہین وہان ایک احسان یہ بھی کیجیے کہ ملکہ قمر چہرہ کو حامد بن حمید کے حوالے کر دیجیے
خواجہ نے کہا کہ سنو ایرج تمکو خوب معلوم ہے کہ مین ایک مدت سے ہفت منظر سلیمانی مین دیو قلیاس کا مقید
رہا بے روپے کی صورت مین رہ گئی اور اسپر کیا منحصر ہے قید کو تو تھوڑا ہی زمانہ ہوا اصل مین جب سے کہ حمزہ
صاحبقران سے مجھسے بگاڑ ہوا جب سے ایک کوڑی کہین سے ہاتھ نہین لگی اب دیو کو مار کر قید سے رہا ہوا تو
سواے ملکہ کے اور کوئی مایہ و بساط نہین رکھتا اگر تم مجھے سہ سالہ خراج شہر فرنگوشیہ کا ہبہ کردو تو مین ملکہ کو
تمھارے سپرد کر دون ایرج نے یہ سنکر تامل کیا اور مجبورانہ کہا کہ اچھا دونگا خواجہ عمرو نے کہا کہ دونگا کیا
ابھی دو اور ملکہ کو لو غرض اسی وقت ایرج نے عمرو کو زر مطلوبہ دیا عمرو نے روپیہ کمر مین رکھا اور کہا کہ کل کو دو
گھڑی رات گئے تم آکر ملکہ کو لیجانا اور وہان سے اُسی وقت کوچ کرکے چلے جانا لیکن اتنا کہے دیتا ہون کہ مین
ملکہ سے تمھارا نام نہین لونگا اور تم بھی یہان سے دو تین منزل پر نکلے ملکہ کو ہاتھ لگانا ورنہ اگر یہین سے ہاتھ لگاؤ
تو وہ تمھین پہچان کر شور و غل کریگی تو نورالدہر اپنے خیمے سے نکل ملکہ کو لیجائیگا یہ کہکر ایرج کے پاس سے
چلا داراب کے خیمے مین آیا داراب عمرو کو دیکھکر بہت خوش ہوا نہایت اعزاز و اکرام سے اپنے پاس بٹھایا

سامان عیش مہیا کیا کشور شاہ نے کہا کہ ای خواجہ میں ملکہ پر بہت مائل ہوں کہاں سے کہاں تصویر دیکھ کے عاشق ہو گیا
ہوں اب آپ کے ہاتھ میری زندگی ہے عمرو نے کہا کہ میاں بغیر کام زر کا روپیہ بڑی چیز ہے کشور شاہ نے کہا کہ
کس قدر روپیہ دوں گا ہے عمرو نے کہا کہ شہر کشور پیہ کا سالانہ خراج غرض بڑی چیز ہوتی ہے مجبور ہوا عمرو نے وہ
بھی روپیہ گرہ میں رکھا اور کہا کہ تم بےپرواہ رہو کہ ٹالو نہ لیکر آتا ملکہ کو تمہارے ساتھ کر دوں گا مگر شرط یہ ہے کہ اپنے شہر
میں جاکر ملکہ کو دیکھنا اسلیے کہ میں ملکہ سے تمہارا نام تو نہ لونگا نہیں ملکہ سے بھی کہونگا کہ یہ لشکر شاہزادہ نورالدہر کا
ہے اگر راہ میں ہو لوگے تو افشا سے راز ہے جو خرابی متصور ہے وہ ظاہر ہے یہ کہکر وہاں سے اٹھ کے خورشید و توج
کے پاس گیا اُنسے بھی زرخطیر لیکر بارگاہ سلیمانی میں آیا اور زیر تخت بادشاہ اسلام آکر بیٹھ رہا جب صبح ہوئی بادشاہ
اسلام آکر تخت پر بیٹھے صاحبقران نے آکر مجرا کیا و گل شوکت پر متمکن ہوئے بدستور سرداران حاضران
فوج حاضر دربار ہوئے سلام کرکے اپنے اپنے دنگلوں اور کرسیوں پر متمکن ہوئے دربار معمور ہوا ناچ ہونے لگا
اور دور جام شراب گلرنگ گردش میں آیا ہر شا ہوش نوشانوش کی صدا بلند ہوئی مگر امیر کی نگاہ نورالدہر پر
پڑی تو دیکھا کہ چپکا بیٹھا ہوا رو رہا ہے بس دیکھنا تھا کہ امیر بیقرار ہو گئے اور دوڑ کر نورالدہر کو گلے سے لگا لیا
اور پوچھا کہ کیوں بیٹا تم کیوں روتے ہو باعث ملال کیا ہے آزردگی کی وجہ تو بیان کرو نورالدہر تو آہ سرد
کھینچکر چپ ہو رہے اور کچھ جواب نہ دیا مگر اسد غازی نے ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ نانا جان آپ سب حال
تو نورالدہر عالیقدر کے عشق کا سن چکے ہیں اُسکے بیان کرنے کی حاجت نہیں ہے کہ بھائی صاحب کا ملکہ قمرچہر
کے عشق میں کیا حال ہو گیا تھا بلکہ اسی حالت مدہوشی میں اُس پاجی بدکار بیکسے کو بھی مارا کہ جسکے عوض میں
میں نے اُس مردود کو کوڑوں کے مارے ادھیڑ دیا خیر وہ تو جو کچھ ہوا سو ہوا مگر اب بھائی صاحب کی عجب
حالت ہے جلد تدبیر کیجیے اور قمرچہر کے وصال کی کوئی فکر سوچیے ورنہ دشمنوں کی ہلاکت کا خوف ہے امیر نے
فرمایا کہ ای اسد پھر میں کیا تدبیر کروں پہلے تو ملکہ دیو قلیاس کے قبضے میں تھی اب سنا ہے کہ عمرو نے
اُسے مار ڈالا اور ملکہ عمرو کے قبضے میں ہے وہ جسے چاہیگا اُسے دیگا اب رہا یہ کہ میں اُس نمک حرام سے التجا کروں
اور اُسکی خوشامد کرکے ملکہ کو لاؤں تو یہ مجھے ناممکن ہے میں اُسکی التجا اور خوشامد ہرگز نہ کرونگا اسد نے
کہا کہ اجی نانا جان اگر عمرو خود آکر آپکے قدموں پر گر پڑے اور عفو جرائم چاہے تو آپ کو تو کوئی عذر
نہ ہوگا اور تقصیر اُسکی معاف کر دیجیے گا امیر یہ سنکر خاموش ہو رہے اور سر نیچا کیے فکر پر جھکا کر سوچنے لگے کہ
اس معاملے میں کیا کرنا چاہیے کہ بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ ای صاحبقران اب آپ کچھ عذر نہ فرمائیے عمرو
آپ سے تقصیرات کی معافی کا خواہشمند ہے تقصیر اُسکی معاف کر دیجیے اور ملکہ قمرچہر کو بخاطر نورالدہر عمرو سے
لے لیجیے آپ کی اور اُسکی تفریق کو ایک زمانہ ہو چکا اب آپ درگذر فرمائیے جب بادشاہ اسلام چپ ہوئے
تو لندھور نے کہا کہ ای شہریار عمرو کے بغیر تو بارگاہ میں بالکل سناٹا ہے ادھر مالک اژدر پکارا کہ ای شہریار
ہم سب تو عمرو کے احسانمند ہیں اور وہ ہمارا محسن ہے اب اُس سے ایسی خطا کبھی نہ ہوگی پھر تو تمام سردار
عمرو کی سفارش کرنے لگے امیر نے جو اصل عاشق عمرو ہیں فرمایا کہ صاحبو وہ کہاں ہے جسکی تم سب کے سب
سفارش کرتے ہو اُسے بلاؤ تو بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ صاحبقران آپ کے مزاج سے تو معلوم ہوتا
ہے ایسا نہ ہو کہ آپ اسے دیکھکر غیظ و غضب میں آجائیے اور مزاج آپ کا برہم ہو جائے امیر نے فرمایا کہ نہیں
میں برہم نہ ہونگا آپ کے ارشاد سے اور ان سب کی سفارش سے میں نے تقصیر اُسکی معاف کر دی

یہ سب کہیں پر ہجوم ہو رہا تھا اسے بلواؤ یہ لشکر بادشاہ نے آواز دی کہ خواجہ آؤ اور اپنے عفو جرائم کراؤ بس فوراً عمرو
تخت کے نیچے سے نکلا امیر کے قدموں پر گر پڑا اور رونے لگا امیر نے سر اُسکا قدموں سے اُٹھا کر چھاتی سے لگا لیا
اور فرمایا کہ خواجہ خطا تو تمہاری سب نے معاف کر دی مگر یہ بتاؤ کہ مین نے قسم کھائی تھی کہ جب تک مین ایک سو ایک بانس
عمرو پر نہ توڑونگا جب تک قرار نہ آئیگا اور اگر عمرو پر بانس نہ توڑے تو حمزہ نام نہ رکھا اور تمنے قسم کھائی تھی کہ مین
جلولیلو پیونگا صفائی تو میرے تمہارے ہو گئی مگر یہ قسمین کیونکر ادا ہونگی اب عمرو بھی متفکر ہے صاحبقران بادشاہ
اسلام تمام سردار بھی متحیر ہیں کہ یکایک آواز سبوح قدوس ربنا ورب الملائکة والروح کی بلند ہوئی اور بہ قدم حضرت
خضر علے نبینا وعلیہ السلام کا نمودار ہوا امیر اور جملہ سرداران اسلام مع بادشاہ تعظیم کے اُٹھ کھڑے ہوئے اور
دوڑ کر ہاتھ حضرت خضر کے چوم لیے قدموں کو بوسہ دیا اور پوچھا کہ یا نبی اللہ ہم سب حیران ہیں کہ ان دونوں کی قسمیں کیونکر
ادا ہونگی حضرت نے جواب دیا کہ تردد کس امر کا ہے دونوں قسم بہت سہل و رسل ہے امیر سے فرمایا کہ تم سو بانس کے
عوض سو سرکنڈے منگا کر عمرو کے مارو اور عمرو سے کہا کہ تم حمزہ کی نصیحت لکھ کر پیو جلولیلو امیر اور عمرو نے قدم
حضرت علی نبینا وعلیہ السلام کو بوسہ دیا حضرت خضر تو غائب ہو گئے امیر با توقیر اور عمرو نے حسب الارشاد
فیض بنیاد حضرت خضر قسمیں ادا کین بعد اُسکے عمرو نے امیر سے عرض کیا کہ ابھی اس امر کو مشہور نہ فرمائیے گا کہ مین نے
خطا عمرو کی معاف کر دی اور ممانعت فرما دیجیے کہ لشکر مین بھی ابھی کوئی منھ سے نہ نکالے مین داراب و خورشید و ایرج وغیرہ
کو یہان سے ٹالدون تو پھر اختیار ہے فرمایا کہ بہت مناسب یہ کہکر عمرو وہان سے اُٹھا اور امیر حمزہ صاحبقران کو
سلام کرکے ہفت منظر سلیمانی کا راستہ لیا اور سارا کل حال ملکہ قمر چہرہ سے بیان کیا ملکہ کمال مسرور ہوئی اور کہا کہ اے
خواجہ پھر اب کب مجھے لیجاؤگے عمرو نے کہا کہ اے ملکہ مین ایرج وغیرہ کو یہان سے ٹالدون تو پھر تمہین لیچلون ملکہ
نے کہا کہ پھر کب تک ان سب کو نکالیے گا عمرو نے کہا کہ آج ہی شب کو یہ کہکر اُسی وقت بختیارک کی داڑھی مونچھین
مونڈ کر رنگ روغن عیاری منھ پر ملے آنکھون مین سرمہ لگایا بالون مین کنگھی کی لباس زنانہ پہنایا ٹھیک ملکہ قمر چہرہ کی
صورت پر شکل کرکے ملکہ کو دکھایا ملکہ نے جو اُسے دیکھا تو اپنی صورت سے سرمو فرق نہ پایا ہو بہو اپنی صورت پائی
خواجہ سے کہا کہ واہ خواجہ سبحان اللہ کیا صورت بنائی ہے کہ سرمو میری صورت سے فرق نہین ہے اے خواجہ تو بھی تمہارا
مثل و نظیر نہین ہے ان باتون چیتون مین کوئی دو گھڑی رات آئی ہوگی کہ ایرج مع لشکر کانڈیکر دریا کنارے آکر کھڑا ہوا
عمرو نے جو ایرج کو دیکھا ملکہ معشوقی کو زنبیل مین ڈالکر جست و خیز کرکے ایرج کے پاس آیا اور ملکہ کو نکالکر کجاوے مین
سوار کرکے ایرج سے کہا کہ جلد مع لشکر یہان سے چلے جاؤ ایرج نے نہایت مسرور ہو کر ملکہ کو اپنے ساتھ لیکر مع لشکر
کوچ کیا بعد اُسکے عمرو نے اور تین شخصون کو ملکہ قمر چہرہ کی صورت مشکل کیا کوئی دو پہر رات گئے داراب آیا
ایک کو اُسکے حوالے کیا پھر کوئی تین پہر رات گئے خورشید آیا ایک کو اُسکے سپرد کیا پھر کوئی پہر رات رہے تورج آیا ایک
کو اُسکے حوالے کیا غرض ہر شخص کو باری باری ملکہ اسے معشوقی کو سپرد کرکے رخصت کیا اور ہر شخص سے کہدیا کہ خبردار خبردار
بیاہ اپنے شہر مین داخل ہوئے ملکہ کو ہاتھ نہ لگانا جب سب کے سب خوش و مسرور عمرو کو دعائین دیتے چلے گئے
عمرو نے کل مال و اسباب اور کنیزون اور خواصون سمیت ملکہ کو زنبیل مین ڈالا اور ہفت منظر سے جست و خیز کرکے
دریا پار آکر داخل لشکر اسلام ہوا اب اسکو تو لشکر اسلام مین چھوڑیے اور اب حال عبرت بیان ایرج نوجوان کا سنیے
کہ ایرج ملکہ معشوقی کو خوش و خرم اپنے ساتھ لیے ہوئے جلد جلد منزل طے کرتا ہوا چلا جاتا تھا اور کہتا جاتا تھا کہ
فی الحقیقت خواجہ نے مجھپر وہ احسان کیا کہ تمام عمر اُسکے احسان سے سر نہ اُٹھا سکونگا فی الواقع اگر عمرو مجھکو مدد نہ دیتا

تو ہرگز ملکہ باعزت آتی القصہ جب جاتے جاتے وہ منزل طے کر چکا تو تیسری منزل پر پہونچ کے حامد بن حمید زنگی کو ملکہ
مصنوعی کے ساتھ منعقد کیا حامد بن حمید زنگی نہایت خوشی خوشی داخل حجلۂ عروسی ہو بیٹھے تو سجدے میں جاکر نیر اعظم کی حمد
کی اور کہا کہ اے نیر اعظم آفتاب تابان کرور کرور شکر ہے تیرا کہ تو نے مجھ ایسے روسیاہ نالائق روزگار کو ایسی ماہ طلعت
مہ صورت عنایت کی اے آفتاب تابان شعر اگر بر ہر سر موئے من گردد زبانے ٭ نیاید حرفے از شکرت بیاسے وجہ
کے سر سجدے سے اٹھا کر ملکہ مصنوعی کے گرد پھرا تصدق ہوا خوب اچھلا کودا خوب کود اب یہ تو خوش خوشی میں اچھل کود
رہا ہے اور بختیارک اپنے دل میں کہہ رہا ہے کہ واہ اس صورت پر ملکہ قمر چہر کے لیے یہ خوش خوشی کر رہا ہے اب کوئی
دم میں رو بیٹھا کہ حامد بن حمید نے دیکھتے دیکھتے ہی ہاتھ ڈالا ہے رخ انور کے بوسے لینے لگا اور کہا کہ اے ملکہ مجھ سے تو بو
بات کرو اس قدر شرم و حجاب کیوں کرتی ہو آنکھ کھولو دیکھو یہاں سوائے میرے اور کوئی نہیں ہے ایک مدت ہوئی ہے
تمہارے فراق میں رویا کرتا تھا اور جان اپنی کھویا کرتا تھا آج آفتاب پرستوں کے طفیل میں نیر اعظم نے یہ دن
دکھایا کہ تمہارے وصل سے کامیاب اور شاد کام ہوا مگر بختیارک خوف عمرو سے خاموش بیٹھا ہوا ہے کیونکہ عمرو نے
کہہ دیا تھا کہ جب تک حامد بن حمید دست درازی نہ کرے اس وقت تک تو خاموش رہنا اور اپنے کو ظاہر نہ کرنا
الغرض حامد بن حمید نے بوسہ لیکر اپنے ہاتھوں سے قسمیں دے کر مٹھائی کھلائی عطر لگایا ایک آدھ جام شراب کا نوش
کیا جب خوب مست ہو لیا اور خواہش نفسانی سے دیوانہ ہو گیا تو بقصد شہوت رانی بختیارک کے قریب گیا اب جو
خیال کرکے دیکھتا ہے تو بجائے علامت اناث کے علامت ذکور کی پائی متعجب ہو کر کہنے لگا کہ اے نازنین مہ جبین یہ کیا
امر ہے کہ تو بجائے علامت عورت کے علامت مرد کی رکھتی ہے تب بختیارک بول اٹھا اور کہا کہ او مردود بتلا نازنین کون ہے
اور تو مجھے سمجھا کیا ہے ارے احمق میں ہوں بختیارک پہلے اپنا منہ تو دیکھ پھر ملکہ قمر چہر کی خواہش کرنا وہ سرداروں
کے لیے مخصوص ہے کہ تمام دنیا کے حسین اس کو نہیں لگتے ہیں اے حامد بن حمید ملکہ تو نور الدہر کے پاس گئی تو یہاں
کہاں سے آئی ہے یہ سنتا تھا کہ ایک تیر حامد بن حمید کے جگر پر پڑا اور روتا پیٹتا ہوا ایرج کے پاس آیا ایرج نے
کہا کہ کیوں حامد کیوں روتے ہو کیا بات ہے معلوم ہوا کہ عروس نہ بدست ہے تیرا قابو نہیں چلتا حامد نے کہا کہ آپ
چلکر دیکھیے تو وہاں سفر کر ہی وہ کون ہے کیسی عروس اور کیسی ملکہ ایرج نے کہا ارے کیا کہا تو سن حامد نے کہا کہ اے ایرج
میں کیا کہوں خلاصہ یہ ہے کہ آپ نے میرے واسطے بڑی کوشش کی اور بڑی جانفشانی کی مگر آپ کیا کریں میری
قسمت ہی میں وصل ملکہ کا مقدر ہی نہیں ہوا محنت کی محنت ضائع ہوئی روپیہ کا روپیہ برباد ہوا ایرج حیران و پریشان
ہو کر حجلۂ عروسی میں آیا دیکھا تو ملکہ بیٹھی ہوئی ہے ایرج کو جو تنے دیکھا اٹھ کر سلام کیا ایرج نے کہا کہ اے ملکہ یہ کیا
امر ہے حامد بن حمید کہتے ہیں کیوں خفا کرتی ہو سچ کہو تو ملکہ قمر چہر ہو یا عمرو نے کسی اور کو بنا کر میرے حوالے کر دیا ہے
اس وقت بختیارک نے کہا کہ اے زبدۂ آفتاب پرستاں اے ایرج نوجوان ملکہ قمر چہر کا کیا ذکر ہے وہ یہاں
کیا وہ تو نور الدہر کے پہلو میں بیٹھی ہوگی میں تو بختیارک ہوں جب تو ایرج کو غصہ آگیا اور کہا کہ او نابکار
تو نے پہلے کیوں نہ اپنے کو ظاہر کیا تو نے مجھے اسقدر زحمت بیکار ہی کو دلوائی اگر وہیں تو ظاہر کر دیتا تو میں یہاں
کیوں آتا مگر اب جیسا تو نے مجھے پریشان کیا ہے ویسا ہی میں بھی تیری وہ حالت کروں گا کہ تو بھی تمام عمر کو یاد کرے
بغیر مارے تجھے نہ چھوڑوں گا کہ ور اور روپیہ میرا تو نے برباد کر دیا یہ سنکر بختیارک ایرج کے قدموں پر گر پڑا
اور کہا کہ میری کوئی خطا نہیں ہے میں بالکل بے گناہ ہوں اب چاہیے قتل کیجیے چاہیے عفو فرمائیے آپ کو صاحب
مروت جان کر اپنی جان بچانے کے لیے یہ حرکت کی ہے اگر میں یہ حرکت نہ کرتا تو وہ مرشد کامل مجھکو

مدہی ڈالا اور ایرج عمرو نے تھیلے کہدیا تھا کہ جب تک حامد بن حمید تشنہ شہوت رانی نہ کرے اُسوقت تک تو
اپنے کو ظاہر نہ کرنا ورنہ وہیں آکر تجھے مارڈالونگا زندہ نہ چھوڑونگا اے ایرج بن عمرو سے اس طرح ڈرتا ہوں کہ
جس طرح گائے قصاب سے اے ایرج عمرو وہ بلا ہے بدجو وہ آفت روزگار ہے کہ سپرت باپ نا حرامیہ مجھے پکار کر
کھلا دیا میں نہ ڈرون تو کون ڈرے عمرو سے تو میری روح بھی کانپتی ہے اور آپ بھی تو اُس مرشد سے خوب واقف
ہیں کہ جیسے وہ ذات بابرکات ہیں اور کیسے معقول آدمی ہیں کیا آپ کو معلوم نہیں کہ ایک مدت کے بعد حمزہ نے
تقصیر عمرو کی معاف کردی اور حمزہ اور عمرو سے صفائی ہو گئی عمرو نے ملکہ قمر چہر کو نورالدہر کے حوالے
کردیا اس میں بھی تو باعث صفائی ہوا اے ایرج میں بھی بدولت عمرو ہی کے دیلو قلیا اُس کی قید میں رہا اور جو جو
میرا لکھا پورا ہوا کیا گذارش کروں آخرالامر وہ مرشد میرے قتل پر آمادہ ہوئے جب مجھے پر فرد جیش کی کہ میں تجھے
ملکہ قمر چہر کی صورت بنا کر ایرج کے حوالے کرونگا خبردار خبردار تو اُسوقت تک نہ بولنا اور اپنے کو اُس وقت تک ظاہر
نہ کرنا جب تک حامد بن حمید دست درازی نہ کرے اور کہا کہ اگر ایسا نہ کریگا تو میں عمرو ہوں وہیں پہونچکر تجھے
قتل کرونگا تو اے ایرج نوجوان میں نے مجبور ہو اس شرط کو قبول کیا اور آپکو صاحب کرم سمجھکر اور عفو قصور آپکا
معقول جانکر یہ حرکت کی اور عمرو نے تو ملکہ قمر چہر کو پیش کیا تھا اور قمر چہر نے اُس سے اقرار کر لیا تھا کہ آپ
مجھے سوائے نورالدہر کے اور کسی کو نہ دیجیے گا ملکہ تو نورالدہر کے نام پر ہزار جان سے نثار ہے جب یہ ساری
رام کہانی ایرج نے سُنی تو سر ہلا کر کہا کہ ہاں معلوم ہوا کہ اُن مرشد کلان نے مجھے دم دیا اور تجھے مسخرہ بن کیا مگر خیر
خواجہ عمرو سے تو کیا سمجھونگا کہ وہ میرا محسن ہے مگر نورالدہر کا عیش تلخ کردونگا ملکہ کو اُسکے پاس ہرگز نہ بیٹھنے
دونگا یہ کہکر وہاں سے کوچ کرکے جلد جلد اُسی راہ طے کرکے اُسی مقام پر آیا کہ جہاں پہلے اسکا لشکر اُترا تھا اور وہاں
پہونچ کر خیمے ڈیرے استادہ کرائے اور شاپور شیردل کو بلا کر چپکے سے کہا کہ اے شاپور شیردل تجھے جس طرح
ہوسکے نورالدہر اور قمر چہر کو باندھ لا میں ممنون منت ہونگا شاپور نے کہا کہ خداوند مجھے تعمیل ارشاد میں تو
عذر نہیں ہے آنکھوں سے بجا لاؤنگا مگر یہ تو سوچ لیجیے کہ آپ سے کچھ بنائے ہی بنی پڑیگا میں تو یہ جانتا ہوں
کہ کبھی بھی آپ کے بنائے کچھ نہ بن پڑیگا اور بے تامل وہ چھوٹ جائینگے ایرج نے کہا کہ تجھے ان قصوں سے کیا
مطلب ہے تو کیوں دخل در معقولات دیے جاتا ہے تجھے ہمارے حکم کی تعمیل سے غرض ہے یا دنیا بھر کے قصیوں سے
تو جا گرفتار کر کے سمجھ لیا جائیگا یہ سنکر اُسی وقت شاپور شیردل صورت اپنی تبدیل کرکے روانہ ہوا جب داخل
لشکر اسلام ہوا تو دیکھا کہ نورالدہر عالیقدر کے خیمے کے برابر ملکہ قمر چہر اور کیوان فلک رفعت کا خیمہ استادہ
ہے اور وہ نگہبانی اور پاسبانی ہو کر مجال کیا ہے جو پرندہ پر مار سکے اور درندہ دندہ کی تو کیا تاب وطاقت اور
مجال وقدرت ہو کہ وہاں پہونچ سکے تین پہر رات گرد اگرد خیموں کے پھرا پھر اگر کوئی تدبیر بن نہ آسکی مجبور
ہو کر وہاں سے پھرا راستے میں بدیع الزمان کا خیمہ ملا بس شاپور اُسی کو غنیمت جانکر ایک جگہ بیٹھ گیا اور خیمہ
کی سیدھ باندھ کر نقب کنی شروع کی اور ایک تھوڑی ہی دیر میں سرہ نقب کا خیمہ بدیع الزمان میں نکالا
خیمے کے اندر پہونچ کر بے ہوشی کے شمعوں کی لو پر مارے جب وہ جلے اور دھواں اُسکا خاصبرداروں اور
خدمتگاروں کے دماغ میں گیا تو وہ سب بیہوش ہو کر گرے شاپور شیردل بدیع الزمان کے پلنگ کے
پاس گیا اور جھپٹ پٹ بدیع الزمان کو بیہوش کر کے چادر عیاری میں پشتارہ باندھ کر وہاں سے چلتا ہوا اور
قریب طلوع آفتاب ایرج کے پاس پہونچا اور پشتارہ سامنے رکھدیا ایرج نے پوچھا کہ شاپور کسے لایا

شاپور نے ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کہ حضور نور الدہر اور قمر چہر پر تو کسی طرح قابو نہ چل سکا وہ زبردست پہرا تھا کہ پرندہ پر
نہیں مار سکتا تھا وہ تو بے کا تو کیا ذکر ہو ہم بہر بات گرد اگرد خیمے کے پڑا پھرا اور ہمارا سر مو چالاکیا کر کوئی فکر پیش
نہ جا سکی مجبور ہو کر وہاں سے پھرا راستے میں بدیع الزمان کا خیمہ ملا غلام نے بمصداق مصرع گندم اگر بہم نرسد جو
غنیمت است وہ اسی کو غنیمت جانا اور اندرون خیمہ نقب لگا کے پہونچ گیا اور بدیع الزمان کو بیہوش کرکے باندھ
لایا ایرج نے کہا خیر جو آیا وہی سہی جلد اسے جا کر قید کر دو سمجھا جائیگا شاپور نے اسی وقت آہنگروں کو طلب کرکے
بدیع الزمان کو مسلسل و مطوق کر کے زندانخانے میں بھیجدیا جب صبح ہوئی اور بادشاہ اسلام تخت پر رونق افزا
ہوئے سرہنگان درگاہ سے دربار مطلوب ہوا تو امیر نے جو نظر اٹھا کر دیکھا تو سب ہیں مگر بدیع الزمان کا کسی طرف
پتا نہیں بہت متحیر ہوئے پوچھا کہ آج بدیع الزمان نہیں آئے لوگوں نے عرض کیا کہ خداوند ان ابھی تک تو
نہیں آئے یہ سنکر امیر بتوقیر نے لندھور سے کہا کہ جا کر دیکھو تو لندھور خیمۂ شاہزادہ بدیع الزمان میں
جا کر کیا دیکھتے ہیں کہ خدمتگار اور خاصبردار بیہوش پڑے ہیں بدیع الزمان کا پلنگ خالی پڑا ہے مگر تیرا شاپور
معلوم ہوتا ہے سمجھا کہ وہی مردود آ کر لیگیا ہوگا جا کر امیر سے عرض کیا کہ خداوند بدیع الزمان کو تو شاپور عیار ایرج
کا پکڑ لیگیا امیر نے فرمایا کہ ایرج تو چلا گیا تھا پھر آ گیا لندھور نے کہا کہ حضور ہاں اگر نہیں آیا تو پھر شاپور
کو کسنے بھیجا معلوم ہوتا ہے کہ آ گیا امیر نے فرمایا کہ اس کمبخت آفتاب پرست نے سخت جنگ کیا ہے میں نے
تو ارادہ کیا تھا کہ نور الدہر کی شادی کر دونگا مگر اب جب تک کہ بدیع الزمان چھوٹ کر نہ آئے کیونکر شادی
ہو سکتی ہے یہ سنکر نور الدہر نے کہا کہ حضور بغیر برادر بزرگوار کے ہمارے کیسی شادی اور کیسا بیاہ وہ چھوٹ کر
آئینگے تو پھر سب کچھ ہوگا نہیں تو سب ہیچ ہے اس گفتگو سے تمام حاضرین دربار میں ایک سکوت کا عالم ہو گیا گو
اسد غازی چپکے سے اٹھکر بارگاہ کے باہر آیا اور ضرغام شیردل کے ہاتھ ایک نامہ اس مضمون کا ایرج کو
لکھ بھیجا کہ او پاجی آفتاب پرست کبابفروش بچۂ بازاری تو نے اسقدر نامردی پر کمر باندھی ہے کہ جب تیرا
کچھ بس نہیں چلتا تو سرداران لشکر اسلام کو چوری سے منگاتا ہے او مردود کیوں تیری قضا آئی ہے اور موت سر پر کھیل رہی
ہے جلد اس نوجوان کو رہا کر دے ورنہ وہ شکست فاش دونگا کہ تمام عمر یاد کریگا جب ضرغام نامہ لیکر ایرج کے پاس
پہونچا اور ایرج نے اس نامے کو کھولکر پڑھا تو مسکرا کر کہنے لگا کہ وہ مسخرہ مجھے کیا شکست دیگا ہر مرتبہ تو دم دبا کر
بھاگ جاتا ہے اور پھر یہ لن ترانیاں کرتا ہے جس دن ہاتھ لگیگا مار ڈالونگا اور ضرغام سے کہا کہ جا کہدینا اُس
ابوالفضے کو کہ بدیع الزمان جب چھوٹیگا جب ملکہ قمر چہر میرے پاس آ جائیگی یہ جواب ایرج کا سُنکر
ضرغام وہاں سے واپس آیا اور تمام حال اسد سے گذارش کیا اسد نے کہا کہ خیر او ضرغام سمجھا جائیگا اسے
تو میں جو اس رذیل کو آگ ہی نہ دے دوں اور حامد بن حمید ہی کا فیصلہ نہ کر دوں تو مرا ہوگا نوآموز گردان کون
لی رفقا نے کہا کہ او شہریار خبردار ایسا قصد نہ کیجیے گا اگر آپ حامد کو مار ڈالینگے تو وہاں بھی تو بدیع الزمان
قید میں معلوم نہیں وہ مردک بدیع الزمان سے کیا سلوک کرے اسد نے کہا کہ صاحبو تمہیں کچھ خبر ہو اپنے
ہواس درست کرو وہ مردک اس نوجوان کا کیا بنا سکتا ہے یہ کہکر یکہ و تنہا سر شام سے روانہ ہوا اور کسی کو
ساتھ نہ لیا سبھوں سے کہدیا کہ خبردار کوئی میرے ساتھ نہ آئے دیکھو ہم تنہا جا کر جو کچھ ہو سو کھائے دیتے ہیں
یا نہیں القصہ جب دروازۂ بارگاہ ایرج پر پہونچا تو منھ اپنا ڈھاٹے سے لپیٹ دیا لوگوں نے چاہا کہ جہان
اور سوار اردلی کے پہرے پر کھڑے ہیں انھیں میں یہ بھی ہوگا یہ سمجھکر کوئی اس سے متعرض نہ ہوا

جب دربار برخاست ہوا اور حامد بن حمید بارگاہ سے نکل کر اپنے خیمے کو چلا تو اسد غازی نے جلدی سے آگے بڑھ کر کہا کہ
او بدکار بدشعار روسیاہ تو اور ملکہ قمر چہر کا عاشق ہو کمبخت تو۔ وہ کہاں جائیگا میں غضنفر روز ہیجا شیر بیشۂ وغا نیر سپہر
شجاعت دُرِ دریائے فتوت شہسوار میدان یکتاری اسد بن کرب غازی نعرہ اسد شہسوارم کہ در روز جنگ ،
بدرم دل شیر و چرم پلنگ ، شہنشاہ نام آور و کامران ، م اسد شیر دل ابن صاحبقران ، اور جو لوگ وہاں پھر رہے
تھے وہ تو اسد کا نام سنتے ہی بھاگ کھڑے ہوئے اور ایک غلغلہ پڑ گیا کہ ارے بھاگو شیر آگیا حامد جب تک
بھاگے ہی بھاگے اسد غازی نے لپک کر جو ایک ہاتھ جمشیدی کا رسید کیا تو مثل خیار دو ٹکڑے ہو کے
حامد کے دو ٹکڑے زمین پر گرا اور تڑپے اور دونوں ٹکڑے پھڑک پھڑک کر بالکل ٹھنڈے ہی ہو گیا جب حامد بن بالکل ٹھنڈا ہوا تو
اسد گھوڑا اڑاتا ہوا اور یہ کہتا ہوا راہی ہوا کہ زندگی میں تو ملکہ کی جدائی جلاتی تھی اب مرے پر دوزخ کی آگ
جلائیگی القصہ جب اسد چلا گیا اور حمید پدر حامد کو یہ حال معلوم ہوا تو گریبان چاک کر کے روتا پیٹتا ہائے حامد
ہائے حامد کے نعرے مارتا ہوا ایرج کے پاس آیا تمام حال ایرج سے بیان کیا آخر ہچکی لگی ہوئی تھی آنسو برابر
آنکھوں سے جاری تھے اور کہتا تھا کہ ہائے افسوس اس بڑھاپے میں یہ داغ ہوا تھا ہائے افسوس میں کہتا تھا
کہ ایک روز یہ دیوانہ اسے مار ڈالیگا اور ملکہ قمر چہر کا عشق اسکی جان لیگا اسی کا سامنا ہوا ہائے فرزند آفتاب مثال
اب کیا کروں یہ معلوم ہوتا ہے کہ کمر میری ٹوٹ گئی یہ حال سنکر اور حمید کی بیقراری دیکھکر ایرج کے بھی آنسو نکل آئے
اور حمید کو گلے سے لگا لیا اور کہا کہ اے حمید اب صبر کرو حامد کا زندہ ہونا تو ممکن نہیں مگر اسکا عوض لینے کو اب
بدیع الزمان موجود ہیں اسے حاضر کرتا ہوں تم اُسے قتل کر کے خون کے بدلے کا خون لیاو اور دل اپنا ٹھنڈا
کرو یہ سنکر بختیارک نے کہا کہ اے ایرج نوجوان یہ کیا ارشاد ہوتا ہے بدیع الزمان کا قتل کرنا امر سہل نہیں ہے نہایت
دشوار ہے جسوقت خدا پرستوں کو خبر ہوگی کہ بدیع الزمان قتل ہوتا ہے اسی وقت سب کے سب مستعد ہونگے نورالدہر
اور حمزہ قیامت ہی تو برپا کر دینگے مگر ایک تدبیر میرے ذہن میں آئی ہے کہ جس سے اسد بھی ہاتھ لگ جائیگا اور کوئی جنگ
اور فساد بھی نہ ہوگا ایرج نے کہا کہ اے بختیارک جلد بتاؤ وہ ترکیب کیا ہے بختیارک نے کہا اے فرزند آفتاب پیشانی
آپ تابوت حامد کا حمزہ کے پاس بھیجیے اور کہلا بھیجیے کہ اے حمزہ اس اسد مجہول العقل نے حامد کو دغا بازی سے
مار ڈالا ہے اور مار کر بھاگ گیا ہے یا تو آپ اسد کو باندھ کر میرے پاس بھیجدیجیے ورنہ بدیع الزمان سے ہاتھ
اٹھائیے ایرج نے اس رائے کو پسند کیا اور اُسی وقت تابوت حامد کا بنا کر صاحبقران کے پاس روانہ کیا اور شاپور
کے ہاتھ جو کچھ بختیارک نے کہا تھا حمزہ سے کہلا بھیجا شاپور راہی تابوت کے ساتھ لشکر اسلام کی طرف چلا جب دروازہ
بارگاہ سلیمانی پر پہونچا تو تابوت کو تو دروازے پر چھوڑا اور خود بارگاہ کے اندر جا کر صاحبقران کو سلام کیا
اور پیغام ایرج کا سنایا امیر یہ سنکر بہت آزردہ ہوئے اور پہلوان عادی سے کہا کہ جلد جا کر اسد کو لاؤ کہ اُس نے
نہایت بیجا حرکت کی ہے پہلوان عادی اسی وقت اسد کے لینے کو روانہ ہوا جب اسد کے پاس پہونچا تو اسد تعظیم
کے لیے اُٹھ کھڑا ہوا سلام کیا کہ دادا جان اسوقت آپ کہاں آئے اور اس حقیر کو سرفراز کیا پہلوان عادی نے کہا
کہ میں تمہیں لینے کو آیا ہوں صاحبقران عالیشان نے تمہیں یاد کیا ہے اسد ناواقف اٹھ کھڑا ہوا اور فوراً پہلوان
عادی کے ساتھ روانہ ہوا اثنائے راہ میں ضرغام شیر دل نے اسد کے کان میں کہا کہ آپ جاتے کہاں ہیں آپکو
کچھ خبر بھی ہے کہ دادا جان آپکے آپ کو کیوں بلاتے ہیں اسد نے کہا کہ مجھے تو کچھ نہیں معلوم تم بتاؤ تو کہ
کیا امر ہے ضرغام نے کہا کہ میں اتنا جانتا ہوں کہ آپ کا جانا اصلاح وقت نہیں جو جائیے گا تو

پہنچا یگا اسد نے سنا کہ آخر کہتا کیوں نہیں خوف کاہے کا ہے کہ صاف صاف جو تو نے دریافت کیا ہو جب تو مختصر تمام
صاف صاف کہنے لگا کہ یہ کیا آپ نے جو حامد بن حمید کو مارا۔ خلاصہ ایرج نے امیر کے پاس کہلا بھیجا کہ اگر آپ اسد کو
اندر کر بھیجینگے تو بہتر ورنہ میں بدیع الزمان کو مار ڈالونگا یہ سنکر صاحبقران بہت آزردہ ہوئے ہیں اور اسی
خفگی میں آپ کو طلب کیا ہے آپ سامنے گئے اور صاحبقران نے ایرج کے پاس کہلا بھیجا کہ ہرگز ہرگز تو جانیو کا بہت
خوب پایا کہ ایرج نے حامد کا تابوت تک بھیجا ہے اور وہ بارگاہ کے دروازے پر رکھا ہوا ہے بس یہ سنکر اسد
آگ بگولا ہو گیا اور پہلوان عادی سے کہا کہ واہ واہ واہ واہ اے شکم بزرگ میرے قتل ہی کروانے کی فکر کی تھی
ارے لعنت ہے تیری بزرگی پر پہلوان عادی نے کہا کہ ارے بدیع الزمان جو تیرے سبب مارا جائیگا اسکا کیا
علاج ہے اسد نے برہم ہو کر ایک تلوار پہلوان عادی پر ماری کہ دو انگل کا زخم سر پہ آیا اور اسد گھوڑے سے
کود کر دروازہ بارگاہ سلیمانی پر آیا اور لوگوں سے کہا کہ تمکو قسم ہے صاحبقران کے نمک کی کہ میرے آنے کی خبر
صاحبقران سے نہ کرنا اور وہ جو لوگ تابوت کے ساتھ تھے انکو مار کر بھگا دیا اور حامد بن حمید کے تابوت پر روغن
رکھوا کے آگ لگوا دی اور وہاں سے چلتا ہوا اسد کے جانے کے بعد ایک غل ہو گیا کہ اسد نے حامد کا تابوت بھی جلا دیا
جب امیر کو یہ خبر پہنچی تو بہت خفا ہوئے اندر کرب سے کہا کہ جلد اسد کو جا کر پکڑ لاؤ اُسی وقت کرب اسد
کے گرفتار کرنے کے لیے تنہا بارگاہ سلیمانی سے روانہ ہوا مگر اسد جب تابوت حامد کا جلا کر چلا تو دل میں خیال کیا کہ
کسی طرف چلا جاؤں پھر سوچا کہ نہیں جانا مناسب نہیں ہے ایسا نہ ہو کہ یہ آفتاب پرست امو بخان کو مار ڈالے تو مفت
میں رسوا ہو جاؤنگا پہلے امو بخان کو چلکر چھڑا لاؤں پھر مجھے اختیار ہے جدھر چاہے چلا جاؤنگا یہ سوچ کر لشکر ایرج کا راستہ
لیا اور ادھر ایرج سے شاہ پور نے آکر حال تابوت جلنے کا بیان کیا یہ سنکر ایرج نہایت غضبناک ہوا اور
اُسی وقت حکم کیا کہ جلد بدیع الزمان کو لاؤ میں انکو بعوض خون حامد بن حمید کے قتل کرونگا یہ سنکر اُسی وقت
لوگ دوڑے اور بدیع الزمان کو طوق و زنجیر میں گرفتار ایرج کے سامنے لائے جب بدیع الزمان اور
اسد سے سامنا ہوا تو بدیع الزمان نے پکار کر کہا کہ سلام ہو میرا اس شخص پر جو بہادر ہو اور طرز شجاعت سے واقف
ہو سپاہی ہو یہ سنکر ایرج نے جواب دیا کہ ہم بیشک شجاع ہیں اور بہادر ہیں اور نہیں تو اسکا نام بہادری
ہے کہ جس طرح اسد نے حامد بن حمید کو قتل کیا یہ سنکر بدیع الزمان نے کہا کہ او بد ذات آفتاب پرست مجھے
بھی جو کچھ ہو سکے تو بھی قصور نہ کر یہ سنکر ایرج نے بعوض خون حامد کے بدیع الزمان کو حمید کے حوالہ کر دیا
اور کہا کہ اے حمید اسے بعوض خون حامد کے بیرون بارگاہ لیجا کر قتل کر حمید بدیع الزمان کو لیکر بارگاہ کے
باہر لایا اور میدان خونی تیار کرا کے جلاد سے کہا کہ جلد اسکی گردن مار جلاد نے قصد ہی کیا تھا کہ بدیع الزمان
کی گردن پر تیغ لگائے کہ دفعتہ نعرہ اسد بن کرب غازی کی آواز آئی کہ او نابکار نابکار۔ دست خود را
نگہدار جلاد بیرحم یہ آواز سنکر جلاد نے گردن اٹھا کر دیکھا ہی تھا کہ اسد نے مثل برق کوند کر جا ایک ہاتھ مارا
تو سر اُسکا قلم ہو کر دور جا پڑا یہ دیکھکر حمید نے جو اسد کو تنہا دیکھا اور للکار کر کہا کہ او دغا باز تو ہی قاتل
ہے میرے بیٹے حامد کا آخر آج تو میرے ہاتھ آیا حمید بھی بڑا پہلوان تھا اسد نے پکار کر کہا کہ او
بدنہاد ٹھہر جا تجھے بھی تیرے بیٹے کے پہلو میں پہنچا دیتا ہوں جاؤ تم بھی اسکی مصاحبت کرو یہ سنکر حمید نے اسد
کے برابر آکر ایک تلوار ماری اسد نے پشت شمشیر پر روک لیا وار روک کے جواب دیا تو ہاتھ ایسا مارا کہ
حمید کے مثل خیار تر دو ٹکڑے ہو گئے ادھر بدیع الزمان نے جو اتفاق دیکھا تو [illegible] اسد کے

شریک ہو کر لڑنے لگا اسد نے بدیع الزمان کو پیادہ دیکھا گھوڑے سے کود پڑا اور کہا کہ اے عمو جان آپ تو
سوار ہو کر لشکر اسلام کا راستہ لیجئے بدیع الزمان نے کہا کہ بیٹا تم جو پیادہ رہ جاؤ گے اسد نے کہا کہ عمو جان
میں جو آپ سے کہتا ہوں آپ چلے جائیے اگر ایرج آ جائے گا تو پھر آپ کا نکلنا دشوار ہو جائے گا بدیع الزمان
نے کہا کہ بیٹا دل میں نہیں مانتا ہے کیونکر اکیلا چھوڑ دوں اسد نے کہا کہ اے عمو جان بات کو سمجھئے یہ وقت اس
قسم کا نہیں ہے تکرار نہ کیجئے چلے ہی جائیے اور میرا خیال نہ کیجئے میں عیار ہوں سو طرح سے نکل جاؤں گا غرض
بدیع الزمان چار ناچار لشکر اسلام کو راہی ہوا اور یہاں ایرج کو خبر ہوئی کہ اسد آ پہونچا اور بدیع الزمان
کو چھڑا کر لشکر اسلام میں بھیج دیا اور خود زنگیوں سے لڑ رہا ہے حمید کو بھی مار ڈالا بس یہ سنتے ہی ایرج مرکب پر
سوار ہو کر دوڑا کہ یہ دیوانہ جاتا کہاں ہے جب وہاں پہونچا تو دیکھا کہ اسد پیادہ ہو رہا ہے اور زنگی بھاگے پھرتے ہیں
یہ دیکھ کر ایرج نے نعرہ کیا کہ او دیوانے بھول اجل کھڑا تو سامنے بھی آ پہونچا کہتا ہوا تلوار کھینچے ہوئے اسد کے برابر
پہونچا اسد نے جو ایرج کو با شمشیر برہنہ مرکب تیز رفتار پر سوار دیکھا للکار کے کہا کہ اے ایرج تو اپنے کو شجاع اور بہادر جانتا
ہے اور سپاہیوں میں منسوب کرتا ہے میں پیدل اور تو سوار اگر تجھے بہادری کا دعویٰ ہے اور ارادہ جنگ ہے تو تو بھی
پیادہ ہو جا ایرج نے کہا کہ ارے شغل میں کیا ہے لے میں ابھی پیدل ہوا جاتا ہوں یہ کہہ کر گھوڑے سے کود پڑا اور سب لوگوں
سے کہا کہ تم سب ہٹ جاؤ میں تنہا کافی ہوں اس اپنے دشمن پر بھاری ہوں ابھی تو میں اسے باندھے لیتا
ہوں سب لشکر سب ہٹ ہٹ گئے اسد ایرج کی طرف لپکا ایرج اسد کی جانب بڑھا جب دونوں برابر پہونچے
تو اسد پینترا بدل کے ایرج کے گھوڑے کی جانب دوڑا اور گھوڑے کے قریب آ کر یال فرس مضبوط پکڑ کے جست
پشت فرس پر تھا اور گھوڑے کو کڑا کر کے ایرج کے سامنے سے بھاگا ایرج پکارا کہ یہ کیا بزدلا پن تھا کہ تو فریب
کر کے میرے ہی گھوڑے پر سوار ہو کے بھاگ نکلا اسد یہ کہتا ہوا چلتا ہوا کہ سپاہی کے تئیں فریب بھی آئین سے
ایک فن ہے یہ سنکر بعجلت تمام ایرج دوسرے گھوڑے پر سوار ہو کے اسد کی طرف لپکا اور پکارا کہ کھڑا تو رہ وہ
گھوڑا نہایت تیز رفتار تھا آن واحد میں اسد غازی کے برابر پہونچ گیا اب جو اسد مڑ کر دیکھتا ہے تو ایرج بالکل
قریب آ گیا جس کا ایک ہاتھ جمایا تو ایک اوچھا سا زخم ایرج کے سر پر آیا اتنے میں گھوڑے کو کڑا کر کے نیا ہوا ایرج
پھر اسی حالت میں اسکی طرف لپکا اور بہت تیزی سے اسد کے قریب آ کر ایک تلوار ماری کہ اسد بھی زخمی ہوا مگر
سر جو کھینچا تو تلوار ایرج کی گھوڑے کی گردن پر پڑی کہ گردن اسکی قلم ہو گئی اسد گھوڑے سے کود پڑا
اس عرصے میں تمام قزاق اور رفقائے اسد غازی آ پہونچے اور اسد کو بچا کر تلواریں مارتے ہوئے نکلے چلے
گئے ایرج نے ہر چند تعاقب کیا مگر اسد کی گرد قدم کو بھی نہ پا سکا مجبور ہاتھ مل کر رہ گیا اور اسد نے دامنہ کوہ
میں پہونچ کر زخم میں ٹانکے لگوائے زخم پر پٹی باندھے ہوئے بیٹھا ہی تھا کہ ایک سوار سامنے سے دکھائی دیا
اسد حیران ہوا کہ یہ کون سامنے سے گھوڑے کو گشت دوڑاتا چلا آتا ہے اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کے دیکھنے لگا
قزاق واہمہ میں وہ سوار نزدیک آ گیا غور سے جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ فرزند دین مستعان اسلام کرب پیر حرب
نظر کردہ شاہ ولایت آپ امیر شرق و غرب تو نہایت غیظ و غضب میں تیر کمان میں پیوست کئے ہوئے دوڑا
چلا آتا ہے دیکھتے ہی جان نکلی یہ معلوم ہوا کہ ملک الموت کا سامنا ہو گیا کانپتا تھر تھراتا اٹھا اور چاہا کہ کسی
کونے میں چھپ جائے مگر کرب نے دیکھ پایا دور ہی سے آواز دی کہ بھلا مقتول میں نے دیکھ پایا بحق علی ابن ابیطالب
اگر تو سننے سے بھاگا اور دست بستہ میرے سامنے نہ آیا تو ایک ہی تیر میں کام تمام کر دوں گا اور بالکل اس

مرکا کام تمام کرو نہ کہا کہ تو میرا بیٹا ہو مگر صاحبقران کو تجھ سے زیادہ عزیز جانتا ہوں بہتر یہی ہو کہ ہاتھ باندھ کر چل
پس اسد گھوڑے پر سے اترا اور دست بستہ ہو کر کھڑا ہو گیا کرب نے قریب پہونچ کر مشکیں اسد کی باندھیں اور اپنے
ہمراہ لیکر خدمت امیر میں روانہ ہوا اب اتنی دیر میں بدیع الزمان بارگاہ سلیمانی میں پہونچے اور امیر با توقیر کو آگے
سلام کیا امیر نے کلیجے سے لگا کر بیٹھنے کا حکم دیا بدیع الزمان سلام کر کے اپنی جگہ پر متمکن ہوئے امیر نے پوچھا کہ اے
فرزند سعادتمند تم ایرج کے پھندے سے کیونکر رہا ہوئے عرض کیا کہ خداوند باقبال حضور موفور السرور اسد بن
کرب غازی نے نہایت محنت اور جانفشانی سے مجھکو رہا کیا اگر اسد نہ پہونچ جاتا تو میں قتل ہو جاتا کوئی بات قتل
ہونے میں باقی نہ رہی تھی فی الواقع آج اسد نے وہ کام کیا ہو کہ رستم و اسفندیار سے بھی ممکن الوقوع نہ تھا اگر سام
نریمان موجود ہوتے تو وہ بھی غلامی اسد کا حلقہ کان میں پہنتے حضور کیا حقیقت ہو کسی بہادر و جری کی خلاصہ یہ
کہ اسد لائق صد ہزار تحسین و آفرین ہو میری مقدور میں اسد کی تعریف کرنا محال بشری سے خارج ہو یہ سنکر
صاحبقران نے فرمایا کہ اے بدیع الزمان تم چاہے جو کہو اور چاہے جتنی تعریف کرو مگر ممکن نہیں کہ میں آج اسد
کو زندہ چھوڑ دوں ضرور ہی قتل کر ڈالونگا یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ اسد غازی کو کرب پہ مشکیں باندھے
ہوئے امیر کے سامنے لے آیا اور عرض کیا کہ یہ اسد حاضر ہو امیر نے جو آنکھ اٹھا کر دیکھا تو اسد نے کہا کہ سلام
ہو میرا اس شخص پر جو خدائے برحق کو واحد جانتا ہو یہ سنکر سب نے جواب سلام دیا مگر صاحبقران نے
فرمایا کہ او بیوفا نے کیا تو اس صحبت کو مجمع کافران سمجھا ہو جو اس طرح سلام کیا یا مجھکو کافر سمجھا اسد نے
کہا کہ آپ کیسے مسلمان ہیں جو آپ نے ہم بیچارے زخم خوردہ پریشان حال بیگناہ کو ایک گوسالہ پرست کافر
نا سرکے عوض خون میں گرفتار کروا ڈالا اور اب آپ بیگناہ میرے خون کا بار اپنے سر پر لیتے ہیں امیر نے فرمایا
کہ یہ سزا اس کافر کے خون کرنے کی نہیں ہو بلکہ سزا تیری نامردی کی ہو کہ تو نے اسے نامردی سے قتل کیا اگر تجھے
قتل کرنا تھا تو سرگرم ہو کر قتل کیا ہوتا اسد نے کہا کہ اے صاحبقران اور سرگرم ہو کر قتل کرنا کس کا نام ہو جب وہ مردود
بارگاہ ایرج سے باہر نکلا تو میں نے اسکے سامنے جا کر اسے خبردار و ہوشیار کر کے ارادۂ قتل کیا اور جب وہ
آمادہ پیکار ہوا تو میں نے اسے دین اسلام کی طرف ہدایت کی جب اس نے فحش کلمات زبان سے نکالے اور
راہ پر نہ آیا تو میں اسے قتل کر کے چلا آیا اے صاحبقران انصاف فرمایئے اگر یہی نامردی ہو تو پھر بہادری کس کا
نام ہو مجھے بتلایئے تو سہی صاحبقران نے فرمایا کہ بس خاموش ہو زبان اپنی بند کر بس اب مردی یہی ہو
کہ کلمہ پڑھ اور مرنے سے نہ ڈر اسد نے کہا کہ میں نے علماے اسلام سے سنا ہو کہ اگر مظلوم کو ظالم قتل کرے
تو حاجت کلمہ پڑھنے کی نہیں ہو امیر یہ سنکر ہنس پڑے اور فرمایا کہ کیا میں ظالم ہوں اسد نے کہا کہ اب آگے
کہنا ترک ادب ہو یہ سنکر بادشاہ اسلام نے فرمایا کہ کیوں اے صاحبقران اگر کوئی شخص اسد کی سفارش کرے
تو اسوقت مقبول ہوگی یا نہیں امیر نے فرمایا کہ نہیں بلکہ اسکو بھی اسکے ساتھ قتل کر دونگا اور اوروں کو عبرت ہو تا کہ
پھر کبھی کوئی شخص ایسی حرکت نہ کرے یہ سنکر بادشاہ اسلام خاموش ہو رہے اور اسد نے آواز دی کہ اے
جلاد تو کدھر ہو جلد آ اور مجھکو قتل کر کہ تا جان خوش ہوں میں مارا جاؤنگا تو اوروں کو فخر و عبرت ہوگی اور
جلد آ ایسا نہ ہو کہ کوئی سفارش میری کرے اور وہ بھی میرے سبب سے عذاب ہو یہ سنکر امیر با توقیر قہقہہ
مار کے ہنس پڑے پس امیر کا ہنسنا کہ نور الدہر اور لندھور اور رخشاہ وغیرہ سب کے سب امیر کے قدموں
پہ گر پڑے اور کہنے لگے کہ اے امیر ایکی مرتبہ اسد کی تقصیر معاف کر دیجئے اب اس سے ایسی خطا نہوگی اور اگر ہو تو پھر

آپ کو اختیار ہے مگر کرب کی جان پر بنی ہوئی تھی کہ دیکھیے کیا ہوتا ہے اور اسد اپنے دل میں دعائیں کر رہا تھا کہ خداوند میری
آپ ہی اسکے پالنے والے ہیں آپ ہی بچا لیجیے تو اسد بچیگا اب جب صاحبقران نے یہ رنگ دیکھا کہ اسد کی
سفارش کی آواز ہر طرف سے بلند ہے تو فرمایا کہ اچھا ایک شرط سے میں اسد کو چھوڑتا ہوں کہ اب کبھی ایسی حرکت نہ کرے
بغیر میری اجازت کے کسی کو نہ مارے اسد نے کہا کہ خداوند مجھسے اقرار نامہ لکھا لیجیے اب میں کبھی کسی کافر کو قتل
نہ کرونگا امیر نے مسکرا کر فرمایا کہ کیا خوب یہ غضب میرا تھوڑے ہی ہے کہ تو کسی کافر کو قتل نہ کر جو تو خدا نے قاتل کفار
کیا ہے ہم لوگ یہ نہیں کہتے مگر ہاں بغیر مجھسے پوچھے ہوئے کسی کو نہ مارنا اسد نے کہا کہ بہت بہتر یہ سنکر امیر نے حکم دیا
کہ اسد کو چھوڑ دو اسی وقت اسد کی مشکیں کھولدی گئیں کرب نے بھی شکر کیا اسد امیر کے قدموں پر گر پڑا امیر
نے اسے گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیا خلعت و انعام سے سرفراز فرمایا اسد اپنے دل پر بیٹھا صحبت عیش
برپا ہوئی میں گرمی صحبت میں اسد اٹھا اور ہاتھ باندھ کر عرض کیا کہ صاحبقران حکم دیں تو غلام جا کر ایرج
کو قتل کر آئے امیر نے فرمایا کہ بیٹھو اپنی جگہ پر پھر یہ دیوانگی سوجھی اسد اپنے مقام پر بیٹھ گیا امیر نے کیوان
فلک رفعت سے کہا کہ اے کیوان میں چاہتا ہوں کہ نور الدہر و قمر چہر کو اس دھوم سے منعقد کردوں اور
اس دھوم سے شادی رچاؤں کہ کسی نے کبھی شادی نہ کی ہو یہ سنکر کیوان نے عرض کیا کہ خداوند نعمت تابعدار
تو اولاد ان والا شان کی بھی برداری نہیں کر سکتا صاحبقران نے فرمایا کہ اے کیوان تم اطمینان رکھو تمہیں
جس قدر روپیہ پیسہ درکار ہو گا وہ ہم دینگے تم ملکہ کو لیکر قلعہ قمر بخش میں جاؤ ہم یہیں رہینگے کیوان فلک
رفعت نے عرض کیا کہ اے صاحبقران مجھکو ایرج بد نژاد سے اندیشہ ہے ایسا نہ ہو کہ وہ مردود کچھ خلل انداز ہو
اور شادی کو برہم کر دے اگرچہ حضور کے مقابلے میں وہ کچھ نہیں کر سکتا مگر خداوند شیطان مارتا نہیں ہے بہکا تو
دیتا ہے فرمایا کہ تم خاطر جمع رکھو ہم سب بندوبست کر دینگے کوئی اندیشہ کی بات نہیں ہے یہ کہکر مقبل کو طلب کیا اور فرمایا
جلد سنگ مرمر کی چوکی لاکر بچھاؤ اور جامہ و خلعت وغیرہ سب چوکی پر لاکے رکھو مقبل نے اسی وقت سب سامان
درست کیا جب حسب الحکم سامان مہیا ہو چکا تو امیر نے فرمایا کہ اے سرداران حق شناس و اے پہلوانان گردون
اساس آیا ہے تم میں کوئی ایسا ہے کہ اس خلعت کو پہنے اور اس جام کو پیے اور اس بیڑے کو کھائے اور نور الدہر
و قمر چہر کی حفاظت کرے کہ شادی میں کوئی برہمی نہ ہونے پائے اور ایرج کسی طرح کی خلل اندازی نہ کرنے
پائے ابھی کہنے سب بس یہ سنتا تھا کہ وہ شخص اپنے دنگل پر سے اٹھا کہ جسے رستم زماں لندھور بن سعدان
کہتے ہیں اور آکر صاحبقران کو سلام کیا اور دست بستہ عرض کیا کہ اے شہریار بلند اقتدار یہ غلام شاہزادہ
نور الدہر والا قدر پر جان نثاری کریگا آپ شوق سے شادی رچائیے جب وہ مردود مجھے قتل کر لیگا تو پھر شادی
کو برہم کریگا میری زندگی میں تو وہ کچھ نہیں کر سکتا یہ کہکر خلعت پہن لیا جام پی لیا بیڑا اٹھا لیا اور اسی وقت بارگاہ سے
باہر نکلکر نواکہ بندی ساتھ لیکر مقابل لشکر ایرج اتر پڑا جب یہ خبر ایرج کو پہونچی کہ شاہزادہ نور الدہر کی شادی
کا سامان ہو رہا ہے تو کہنے لگا کہ اگر میں زندہ ہوں اور ہاتھ پاؤں میرے سلامت ہیں تو اس شادی کو بعد ملی پر غم کر دونگا
میں خسب عروسی کو رنگ چاندنی شب رحال نے کہا کہ خداوند ہم سب شریک ہیں کسی طرح کی کوتاہی نہ ہوگی ہرکارہ
نے خبر لندھور کو پہونچائی کہ ایرج یہ کہتا ہے لندھور نے کہا کہ تجھے وہ وہ مسخرہ کریگا کیا کہا جائیگا جو خدا کو
منظور ہو گا وہی ہو گا اس مردک کی کیا قدرت ہے اور کیا تاب و طاقت ہے خداوند جل و علا مالک و مختار
و قادر و توانا ہے یہاں تو یہ باتیں تھیں اور وہاں کیوان فلک رفعت ملکہ قمر چہر کو عماری میں سوار کر کے

لکال فیروز شان سے قلعہ قمر بخش میں لایا تمام شہر کو آئینہ بند کرایا قلعۂ قمر بخش سے ۱۲ بارگاہ سلیمانی تک فرسنگ کا فاصلہ
تھا وہ فرش تمام قمر بندی کرائی چاندی سونے کے گاڑیں جڑوائے تیل کے بدلے عطر بھروا دیا پس پشت تمام [illegible]
کے خیمے ڈیرے استادہ کرائے ہر خیمے میں ہر قسم کا سامان تجمل جمع کیا ہر خیمے میں تاج اور رنگ رنگ کی تیاری ہوئی
فرش مکلف بچھوا دیا جمازہ قوس مروگیں سے تھے اپنے اپنے موقع سے چڑھوائے غرض ہر ایک خیمہ ایک بارگاہ شاہی
معلوم ہوتی تھی تمام شہر میں حکم عام تھا کہ بہ تقریب شادی تمام شہر یہاں سے کھانا پائے اور عیش و عشرت
میں بسر کرے جس قدر روپیہ درکار ہو خزانۂ شاہی سے لے غرض ایک جشن عام تمام شہر میں ہے یہاں کیوان بلند
کی تیاری میں مصروف ہوا تمام جوہری اور سنار طلب ہوئے رکابدار اور زرگر بلائے گئے ایک طرف جوہری بیٹھے
جس جوہر پیش بہا دولہا کے تصدق کے لئے فروخت کرتے ہیں وہ دفعۃً وہ تمام انکے کشتیوں میں لگوا رہے ہیں
ایک طرف زردوز بیٹھے جس دولہا کے کپڑے سی رہے ہیں تاج مرصع کار جامہ چکن پاجامہ وغیرہ جتنے
ضروری کپڑے تھے سب تیار کر کے کشتیوں میں چنوائے رکابداروں نے چینیاں تیار کر کے چاندی سونے
کے ورق لگا کر رکھیں سناروں نے سونے کے خوان تیار کئے غرض ہر طرح کے سامان اسکے درست ہو گئے
جب سامان درست ہو گیا تو کیوان سے جا کر عرض کیا کہ خداوند سب سامان تیار ہے فرمایا کل بھجوا دینا آج صرف چینیاں
چاندی کی بنگیوں میں رکھوا کر دولہا کے گھر پہ بھجوا دو اور کہلا بھیجو کہ کل باجا آئیگا اسی وقت داروغہ نے چینیاں چاندی
کی بنگیوں میں سجا کر چوبداران شاہی کو ساتھ کر کے بارگاہ سلیمانی کی طرف روانہ کیں اور جداگانہ دیوان خاص سے
ایک عرضی کیوان فلک رفعت کی جانب سے لکھ کر مہر شاہی ثبت کر کے ایک خاص بردار خاص کے ہاتھ خدمت
امیر میں بدین مضمون ارسال کی کہ حضور یہ مختصر آتا ہے امید ہے کہ شرف اجابت سے مشرف ہو اور کل شب کو باجا
آئیگا خاص بردار یہ عرضی لیکر روانہ ہوا ادھر تو چینیاں پہونچیں اور ادھر سے چوبدار پہونچا پہلے صاحبقران نے
عرضی کیوان فلک رفعت کی پڑھی نہایت خوش و مسرور ہوئے چینیاں محل خاص میں بھجوا دیں اور سامان
ضیافت پیش کیا اور خلعت و انعام دے کر خاص برداروں اور چوبداروں کو رخصت کیا وہ سب خوش خوش واپس گئے
رات بھر تو سب سامان درست ہوا کیا ادھر ادھر دونوں طرف تیاری رہی صبح کو کیوان فلک رفعت نے زینت
کے ساتھ ہی حکم دیا کہ سب سامان ہمارے سامنے لا کر رکھو اسی وقت سب سامان کیوان فلک رفعت
کے سامنے رکھا گیا خاص بردار چوبدار حاضر ہوئے کیوان نے حکم دیا کہ کپڑے نوشاہ کے کشتیوں میں لگائے جائیں
اسی وقت سونے کی کشتیاں حاضر ہوئیں پہلے سب کشتیوں میں تاش کے تھان اور کمخواب کے تھان لپیٹے گئے ایک کشتی
میں تاج جواہر نگار جسکی چمک سے آنکھیں خیرہ ہوتی تھیں لگایا گیا ایک کشتی میں کنٹھا جسمیں موتی ٹکے ہوئے آبدار
[illegible] کسی صدف سے نہیں نکلے تھے ایک کشتی میں جامہ ایک میں خیمہ ایک میں چکن ایک میں زیر جامہ
ایک میں پائجامہ ایک میں پٹکا ایک کشتی میں دوشالہ اور کمخواب کی لنگی رکھی گئی غرض ایک ایک کشتی میں ایک ایک
کپڑا لگایا گیا مگر ہر کپڑا اسقدر بھاری اور بیش قیمت تھا کہ تمام کشتیوں میں ایک نور کی روشنی ہوتی
معلوم ہوتی تھی غرض جب سب کپڑے چنے جا چکے تو کیوان فلک رفعت نے نگینیں اور [illegible]
کشتی پوش ڈلوا دیے بعد اسکے پھولوں کا گہنا کشتیوں میں لگایا گیا بعد اسکے ایک سونے کی چوکی جسپر بڑا ابر
سے موتی ٹکے ہوئے تھے جواہر پیش بہا کی جھالر لگی ہوئی تھی کمخواب کا تھان بچھا ہوا تھا لا کر رکھی گئی سونے کا لوٹا
سونے کا کٹورا جسپر رکھا گیا سونے کے تاروں سے باندھا گیا انمیں عطر میں گھول کر رکھا گیا ایک اشرفی [illegible]

رکھی گئی جب یہ سب سامان درست ہو چکا تو چاندی کے خوانوں میں کشتیاں بنات و الاگو اب تک تھانوں میں لپیٹ کر
درست کیے گئے جب یہ بھی درست ہو چکا تو کھانے جوڑے اور دودھ پینے کے لیے اور سال کا داخل شہر قمر بخش کا
ہاتھیوں پر لدوا دیا بعد اُسکے محل میں کہلا بھیجا کہ دلہن کو مانجھا پہنایا جائے محلدار نے اندر جاکر یہ خبر سنائی کہ حسب حکم
بادشاہی یہ ہے کہ دلہن کو مانجھا پہنا کر سواریاں سوار کرائی جائیں اُسی وقت دلہن کو مانجھا پہنایا گیا شادیانہ بجا جب مانجھا
پہنا چکے تو محلدار نے آکر کہا کہ دلہن مانجھا پہن چکی جلوس تیار ہو سواریاں ڈیوڑھی پر لگائی جائیں اُسی وقت سواریاں
ڈیوڑھی پر لگائی گئیں جلوس آراستہ ہوا جب سواریاں سوار ہو چکیں تو ہزاروں رسالے ہزاروں پلٹنیں قریب
قریب کل جلوس شاہی خاص کیوان کی ہمراہی کا اور کل رفقائے خاص کیوان فلک رفعت کے بڑی تزک
و حشم سے نقارہ و نوبت بجتے ہوئے مانجھا لیکر جانب بارگاہ سلیمانی روانہ ہوئے جب قریب بارگاہ پہونچے اور
خبر مانجھے کی آمد آمد کی امیر نے سنی تو بعض خاص خاص رفقا کو استقبال کے واسطے روانہ کیا کل سواریاں اور سامان
اندر محل کے بھیجا گیا جو لوگ ساتھ تھے وہ بارگاہ میں آکر اپنے اپنے مراتب سے بیٹھے سواریاں اندر اتر گئیں دولہا
بلوایا گیا جب دولہا مانجھا پہن چکا تو سمدھیوں کو شربت پلایا گیا شادیانہ دیا گیا ماہر امیر بانو قمر نے کل ہمراہیوں کو
خلعت و انعام دیا سب کے سب خوش و مسرور ہوئے جب سب امور ضروری سے فراغت ہو چکی تو سواریاں ڈیوڑھی
پر لگائی گئیں سمدھنیں سوار ہوئیں خوش خوش قلعہ قمر بخش میں واپس گئیں جاکر کیوان فلک رفعت کو مبارکبادی
دی کیوان فلک رفعت نے روشنی کا حکم دیا اور یہاں صاحبقران نے جشن کی تیاری کی دولہا مانجھا پہن کر
باہر آیا سب بزرگوں کو سلام کیا امیر نے اُٹھکر گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیا بدیع الزمان نے بھی گلے سے
لگایا سب کے سب خوش و مسرور ہوئے صحبت عیش برپا ہوئی ناچ ہونے لگا صدائے مبارک سلامت آسمان تک
جانے لگی رات بھر ناچ اور راگ رنگ رہا صبح کو امیر نے اُٹھتے کے ساتھ ہی تمام لشکر کو زر و جوڑے تقسیم کیے کل بالکل
زر و کپڑے سے منڈھی گئی ہر سردار کے خیمے پر زر و جھنڈیاں لگائی گئیں افسروں کو لاکھ لاکھ روپیے کے جوڑے
اور تمام فوج کو ہزار ہزار روپیے کے جوڑے پہنائے گئے غرض مانجھے کے دن سے ساچق تک دن عید رات شب برات
رہی حکم عام تھا کہ تا ختم شادی تمام فوج میں کھانا سرکار سے تقسیم ہو ہر سردار کے خیمے میں ناچ رنگ ہو جسکو جسقدر روپیے
کی ضرورت ہو خزانہ سرکاری سے لے غرض عجب دھوم دھام اور عجب مسرت کا سماں تھا اینکہ ساچق کا دن قریب آیا
ایک دن پیشتر ہاتھیوں پر لکھوکھا من تیل لدوا کے روانہ کیے اور کیوان فلک رفعت سے کہلا بھیجا کہ کل
ساچق آئیگی اور بعد اُسکے تمام لشکر کو لال جوڑے تقسیم ہوئے ساچق جانے کا سامان مہیا ہونا شروع ہوا آرائش
تیار ہونے لگی سناروں نے سونے کے کڑے جلد جلد تیار کیے اندر محل کے رت کے کپڑے درست ہونے
لگے چڑھاوے کا سامان مہیا ہونے لگا جب سامان درست ہو چکا اور ساچق کا دن آیا تو کل فوج میں تیاری
ہوئی جلوس شاہی ساتھ جانے کے واسطے مرتب ہوا جو گھوڑے سونے کے تاروں سے باندھے گئے جب سب
سامان درست ہو چکا اور سواریاں سوار ہو چکیں تو نہایت تزک و حشم سے ساچق دلہن کے گھر پہونچی آتشبازی
جو ساتھ تھی چلنے لگی وہ چھوٹی بعد اُسکے آرائش شہر گشت ہوئی کیوان نے سمدھیوں کو بارگاہ میں لا کر بٹھایا سواریاں
محل میں اُتریں دلہن کو چڑھاوا چڑھا صدائے مبارکبادی بلند ہوئی جب چڑھاوا چڑھ چکا شادیانہ بج چکا تو کیوان نے
سب کو جواہر کے ہار تقسیم کیے کشتیاں عطر اور پان پھول کی پیش کیں سب کے سب پھر کر بارگاہ سلیمانی میں
آئے امیر بانو قمر کو مبارکباد دی دوسرے روز کیوان نے بڑے تزک سے مہندی بھیجی دولہا کے مہندی

لائی گئی امیر با توقیر نے سب کو خلعت جوڑے تقسیم کیے دو مہینے روز برات کا سامان ہوا تمام اہل اسلام وضیع و شریف
سب کے سب خلعت پوش ہوئے بارگاہ سلیمانی سجی گئی دولہا کے مکان سے لیکر دلہن کے گھر تک دو رویہ چراغان
چاندی سونے کے گلاسوں میں شہر بھر کے روشنی ہوئی آتشبازی گاڑی گئی دعوت کا سامان مہیا ہوا سب اہل
لشکر سرداران و افسران لشکر کو کھانا کھلایا گیا جب کھانے سے فراغت ہوئی تو آتشبازی چھوٹنا شروع ہوئی جب
آتشبازی چھوٹ چکی سب لوگ بارگاہ میں بیٹھے امیر نے سبھوں کو خلعت و انعام سے سرفراز کیا اور جواہر کی تقسیم
کے بعد اُنکے ناچ کا حکم دیا ناچ ہونے لگا صحبت عیش و عشرت برپا ہوئی ایک مسند جواہر نگار بیچ بارگاہ میں بچھی
ہوئی تھی اُس پر نورالدہر آکر متمکن ہوا داہنی جانب بادشاہ اسلام بائیں جانب صاحبقران سامنے اسد و قارب
اور اور سرداران اسلام آکر بیٹھے پس پشت خاص بردار چنور ہاتھوں میں لیے ہوئے مگس رانی کر رہے تھے غرض اس قسم
کی صحبت عیش و عشرت برپا تھی کہ مشتری فلک صدائے مبارکباد بلند کر رہی تھی کوئی دو پہر رات تک صحبت عیش
برپا رہی بعد اُسکے پچھلے پہر رسومات طے ہوئی کہ دولہا کو حمام کے لیے لے چلے نورالدہر دولہا محل کے اندر گیا
پہلے منڈوے کے نیچے چوک پر بٹھایا گیا بعد اسکے گنگا جمنی چوکی مخمل کا گدا بندھا ہوا لاکر منڈوے کے نیچے بچھائی گئی دولہا
نہانے کے لیے بٹھا دولہا کی بہنوں نے روپے اور سونے کے دوب اور دودھ سر پر ڈالا نورالدہر کی والدہ نے
نیگ میں نورالدہر کی بہنوں کو ایک ایک دو شالہ نہایت گران قیمت اور ایک ایک توڑا اشرفیوں کا دیا بعد
اسکے باری باری آکر حاضر ہوئیں دو توڑے اشرفیوں کے نیگ میں لیے دولہا کو نہلا دھلا کر بارگاہ میں بھیجا امیر
با توقیر نے آکر اپنے ہاتھ سے سہرا باندھا خلعت پہنایا بعد اسکے اپنے ساتھ لیکر صحبت رقص میں لائے ہر ایک نے مبارکباد
دی دولہا نے سب بزرگوں کو سلام کیا مسند پر بٹھایا مبارکباد گائی جانے لگی اس عرصے میں صبح قریب ہوئی
ناچ برخاست ہوا برات جانے کا سامان ہوا امیر نے پہلوان عادی کو بلا کر کہا کہ اے پہلوان عادی
جلد برات ہمراہ کل فوج اور جلوس شاہی تیار کروا پہلوان عادی سلام کر کے گیا اور نہایت جلد
جلد سامان درست کر کے خدمت امیر میں آکر عرض کیا کہ حضور سب سامان تیار ہو گیا جلوس وغیرہ مرتب
ہو چکا دولہا کا ہاتھی حاضر ہے سوار کرا لیجیے یہ سنکر نورالدہر کو لیکر امیر اُٹھے موتیوں کا سہرا اپنے ہاتھوں میں اُٹھائے
ہوئے پہنچا غرض نورالدہر کو سوار کیا بائیں جانب نورالدہر کے خود بیٹھے داہنی جانب بادشاہ اسلام کو بٹھایا خواصی میں
پہلوان عادی کو اشرفیوں کے توڑے دے کر بٹھایا بعد اُسکے اور سرداران عالی مقام افسران فوج نامدار
ہاتھیوں پر سوار ہوئے آگے آگے دولہا کا ہاتھی پیچھے پیچھے ان سب کے ہاتھی دولہا سے زر و جواہر نثار ہوتا
ہوا ہاتھی بھی سر سے پاؤں تک زیور جواہر میں غرق سونے کا ہودا رکھا ہوا چاندی کا مرصع جواہر آبدار کا سہرا
لگا ہوا طلائی زنجیریں سونڈ میں لپٹی ہوئی دُم میں موتیوں کے گچھے لگے ہوئے آتشبازی کے انار چھوٹتے ہوئے
نقارے اور نوبت باجے بجتے ہوئے روشنی اور انواع و اقسام کے باجے بجتے ہوئے تمام فوج صاحبقرانی
ہمراہ کوئی سوار اور کوئی پیدل ایسا نہ تھا جو برات کے ساتھ نہ ہو سوا توپ کی کشتی کے کہ وہ تو حفاظت بارگاہ کے لیے
رہ گئے تھے روشنی اس طرح کی کہ رات کا دن معلوم ہوتا تھا اور کمال یہ تھا کہ بجائے تیل کے مشعلیں عطر مشعلوں پر
چھڑکاتے ہوئے جاتے تھے کہ وہ صحرا تمام معطر ہو گیا تھا غرض بڑی شان و شوکت سے برات دلہن کے دروازے
پر پہنچی کیوان فلک رفعت نے استقبال کیا کل ہمراہیوں کو محل میں لیگیا دولہا کو شربت پلاتے اور
بیڑے پان کے لیے اندر بلایا گیا جب دولہا شربت پی چکا تو باہر آیا اور صحبت رقص میں مسند پر بیٹھا نا

3

ہونے کا تھوڑی دیر تک ناچ ہوا کیا بعد اسکے خواجہ بزرگ امید اور خواجہ عمرو بن امیہ ضمری نے خواجہ
بزرگ امید دولہا کی طرف سے اور خواجہ عمرو دلہن کی طرف سے وکیل ہوئے عقد پڑھا گیا دو کرور روپے
خواجہ بزرگ امید کو دیے اور دو کرور روپے خواجہ عمرو کو دیے بعد عقد کے شربت پلائی ہوئی دلہن کا جو تھا
شربت دولہا کے لیے بھیجا گیا ... بعد اسکے دولہا کو زنانہ محل کے طلب کیا رسمیں ادا ہونے لگیں دلہن
کو دولہا کے برابر لا کے بٹھایا دلہن کی پشت پر دولہا نے ہاتھ رکھا ڈومنیوں نے دونوں کو آرسی مصحف دکھایا گئی تو باتیں
چھپوائی گئیں جب رسموں سے فراغت ہو چکی تو دلہن کو حجلۂ عروسی میں لا کر بٹھایا سب عزیز و اقربا بانٹنے کو اسکے
ڈومنیوں نے بھی گالی دولہا باہر آیا کیوان فلک رفعت کو سلام کیا کیوان نے سلامی میں خلعت قمر بخش
دولہا کو دیا اور جتنا سامان بیاہ کا کیوان کے پاس تھا سب جہیز میں دے دی دولہا پھر اندر گیا دلہن کو گود میں اٹھا کر
سامنے میں بٹھایا بارات رخصت ہوئی نور الدہر خوشی خوشی دلہن کو بیاہے ہوئے چلا جاتا تھا کہ ایرج کو خبر
پہونچی ایرج نے کہا کہ اسی کا تو انتظار تھا اب دیکھتا ہوں کہ نور الدہر کیونکر لیجانے پاتا ہے اور ایک روایت یہ ہے
کہ بعد شادی نور الدہر کے ایرج بدیع الزمان کو پکڑ کے ... اور اسد حامد بن حمید کو مارتا ہوا اور
عادت اسکی جلاتا ہوا ... لشکر ایرج سوار ہوا اور قصد کیا کہ برات کی طرف جائے لندھور تو اُسی واسطے
قریب لشکر ایرج آ رہا ہوا تھا للکارا کہ او آفتاب پرست ادھر آ ... بہتر یہ ہو کہ اپنے ارادہ فاسد سے
باز آئیں جب تک زندہ ہوں تیری ہوا کو بھی ادھر نہ جانے دونگا ایرج نے کہا کہ خیر پہلے تجھ کو ماروں تو آگے
بڑھوں اور عروس کو لوں یہ کہکر قبضے پر ہاتھ ڈالے لندھور کی طرف دوڑا اور ایک تلوار لندھور کے سر پر
لگائی کہ سپر کو قلم کرکے پار اُتر سر میں در آئی لندھور نے دستانہ ... تلوار تو بچا کر نکلی چاہ دو خون کی سر سے جاری
ہوئی مگر لندھور نے اُسی حالت زخمداری میں جو پوری قوت سے ایرج کے سر پر تلوار ماری تو سپر کو کاٹ
کر تا دو اور ... ایرج نے دستانہ مارا تلوار تو بچا کر نکلی مگر پانچ زخم کی کاری ہوئی اُسی حالت زخمداری
میں ایرج نے پھر وار کیا کہ بایاں شانہ لندھور کا زخمی ہوا لندھور نے پھر تلوار لگائی کہ داہنا ہاتھ ایرج کا
زخمی ہوا الغرض دونوں میں خوب لڑائی ہوئی قرار واقعی دونوں چور چور ہوئے اور بیہوش ہو کر گرے ادھر
آفتاب پرست کھڑے ہوئے تھے اُس طرف ہندی استادہ تھی وہ ایرج کو اُٹھا لیگئے یہ لندھور کو اٹھا لیگئے
ادھر امیر باتوقیر فرحان و شادان عروس کو لیے ہوئے لشکر اسلام میں داخل ہوئے خوشی خوشی دلہن کو اُتروا کر حجلۂ
عروسی میں بٹھایا چاندی کا ... تختے میں لگایا گیا دودھ سے پاؤں دھلوائے بعد اسکے نور الدہر دامن عروس
پر نثار کرکے باہر آئے امیر کو سلام کیا امیر نے گلے لگا کر خلعت دیا لوگوں نے مبارکباد دی خوش ہونے لگا کہ اس
اثنا میں ہرکاروں نے آکر خبر پہونچائی کہ لندھور اور ایرج میں خوب تلوار چلی آخر دونوں بیہوش ہو کر گرے
آفتاب پرست ایرج کو اٹھا لے ہندی لوگ لندھور کو اٹھا لائے یہ سنتے ہی امیر اسی وقت اٹھ کھڑے ہوئے
اور خیمۂ لندھور میں تشریف لائے لندھور کو ہوشیار کیا زخموں میں ٹانکے لگوائے فرمایا کہ مرحبا لندھور
تم نے بڑا کام کیا مرد ایسا ہی کرتے ہیں ای لندھور تم نے رفاقت کا حق ادا کر دیا تھوڑی دیر تک بیٹھے رہے تحسین و آفرین
فرمایا کیے بعد اسکے تشفی و دلاسا دے کر معالج مقرر کرکے بارگاہ میں واپس آئے اب اس عرصے میں رات تو ہو ہی چکی
تھی نور الدہر حجلۂ عروسی میں داخل ہوئے نوشاہ نے آتے ہی ملکہ کو آغوش میں لیا اب بیان یہ ہے دونوں
جانب کے اشتیاق شرم آمیز اور انکار اقرار خیز ایک عجیب لطف دے رہے تھے کہ جنکا تحریر کی قدرت

اس سے کہا کہ جا کر خبر لاؤ کہ لشکر ایرج میں کیسا غل و شور کیسا بلند ہے جب سے یہ آواز سنی ہے دل خود بخود گھبرایا جاتا ہے اور بے
سبب آپ ایک وحشت سی پیدا ہوتی ہے چالاک تو اسی وقت سلام کر کے لشکر ایرج کی طرف روانہ ہوا اور امیر با توقیر
داخل بارگاہ ہوئے بادشاہ اسلام تخت پر متمکن ہوئے سرداروں نے آداب مجرا کیا اپنے اپنے مقام پر متمکن ہوئے لیکن جو آتا ہے
وہی کہتا ہے کہ آج پچھلی گھڑی رات سے لشکر ایرج میں ایک غل مچا ہوا ہے امیر نے فرمایا کہ ہاں میں نے نماز پڑھتے
میں ایک شور سا سنا تھا اسی وقت چالاک بن عمرو کو روانہ کیا تھا اب وہ آتا ہی ہوگا حال معلوم ہو جائیگا یہ باتیں ہو ہی رہی
تھیں کہ چالاک آ پہونچا امیر نے پوچھا کہو چالاک کیا خبر ہے چالاک نے دست بستہ ہو کر عرض کیا کہ حضور سانحہ عظیم
ہو گیا امیر نے فرمایا کہ کیا جلد بیان کر انہوں نے کہا کہ کیا عرض کروں بڑا غضب ہو گیا ہے شہزادہ رات کو کسی نے ایرج کا سر کاٹ
ڈالا لشکر آفتاب پرستاں میں ایک قیامت بپا ہو رہی ہے یہ سنتا تھا کہ امیر کو سناٹا سا آگیا اور ایک آہ سرد بھر کر فرمایا
کہ افسوس صد افسوس نوجوانی ایرج پر ہائے ایرج واسا ایرج یہ سنکر نور الدہر بھی آبدیدہ ہو گئے اور تمام سردار بھی
غمگین ہوئے امیر نے عمرو سے کہا کہ اے خواجہ یہ کیا بتاؤ کہ یہ کس کی حرکت ہے عمرو نے کہا کہ حمزہ میں کیا بتاؤں یہاں آپ میں وہیں
میں بھی ہوں امیر نے فرمایا کہ یہ کچھ اٹکل ہی سے کہو عمرو نے سر جھکا کر کہا کہ حمزہ خدا ہی خوب جانتا ہے میں کیے کہوں کہ یہ
حرکت کس نے کی امیر نے فرمایا کہ اچھا ایک بات تو سنو جب عمرو قریب آیا تو چپکے سے کہا کہ خواجہ یہ اسد کی تو حرکت
نہیں ہے عمرو نے کہا کہ جی نہیں اب وہ اتنا نادر نہیں ہے ابھی وہ ایک حرکت کر کے آپ کی خفگی اٹھا چکا ہے اب وہ کبھی ایسی
حرکت کا مرتکب نہ ہوگا یہ سنکر امیر با توقیر چپ ہو رہے مگر اب ایرج کا حال سنیے کہ علی الصباح مالک بن ملکوت شاہ
جو سوتا ہوا خیمہ ایرج میں آیا تو دیکھا کہ ایرج کا سر کٹا ہوا اپنے پر رکھا ہے بس یہ دیکھتے ہی ایک نعرہ کر کے شیون کیا اور زمین
پر گر کے پچھاڑیں کھانے لگا گریبان چاک کیا ڈاڑھی نوچ کر سر اپنا پیٹنے لگا غرض حالت تباہ کی کہ اس اثنا میں لقا
اور بختیارک بھی پہونچے ایرج کا لاشہ دیکھکر بختیارک بھی سر پیٹنے لگا اور دھاڑیں مار مار کر رونے لگا جب لقا
نے بغور سے دیکھا تو عمرو کا خنجر پایا کہ خون بھرا ہوا پڑا ہے بس بختیارک نے مالک سے کہا کہ اے مالک بن ملکوت شاہ
ایرج تو اب زندہ نہیں ہو سکتا لیکن قاتل ایرج کا ملنا ہے مالک نے کہا کہ اے بختیارک ایرج کا قاتل
کون ہے اور تم نے کس نشان سے پہچانا بختیارک نے کہا کہ قاتل ایرج کا سوائے عمرو کے اور کوئی نہیں ہے دیکھو
یہ خنجر اسی کا ہے اگر تم یہ خنجر لیے ہوئے حمزہ کے پاس چلے جاؤ اور حمزہ سے کہو کہ سیمین اندام دلاور ہی اسی کو کہتے ہیں
کہ آپ نے اپنے عیار کو بھیجکر ایرج کو قتل کروا دیا دیکھیے تو یہ خنجر عمرو کا ہے یا نہیں پہچانیے تو سہی جس وقت حمزہ اس
خنجر کو پہچانیگا تو اسی وقت عمرو کو پکڑ کے تیرے حوالے کر دیگا تو اسے لا کر بعوض ایرج کے قتل کرنا مالک کو بھی
یہ رائے پسند آئی اور اسی وقت ایرج کی لاش مع خنجر خون آلود اپنے ہمراہ لیکر دروازہ بارگاہ پر آیا اطلاع کرائی کہ
مالک لاش ایرج کی لیکر آیا ہے امیر نے فرمایا کہ جلد لاؤ ہائے افسوس صد افسوس ایرج کے مرنے سے کمر میری ٹوٹ
گئی ہائے ایسا جوان خوبصورت صاحب شجاعت زمانے سے اٹھ گیا اور سب سردار بھی افسوس کرنے لگے مالک
بن ملکوت شاہ گریبان چاک سر برہنہ خاک پھینکتے پیٹتے ہوئے ہائے ایرج نوجوان وائے ایرج نوجوان
کا نعرہ بلند کرتا ہوا سامنے صاحبقران کے آیا صاحبقران نے فرمایا کہ اے مالک کس نے ایرج کو مارا کچھ پتا بھی لگا اس نے
کہا کہ آپ جان بوجھکر پوچھتے ہیں آپ یہ سمجھے کہ میں ایرج سے عہدہ برآ نہ ہو سکونگا اس لحاظ سے عمرو کو بھیجکر
ایرج کو قتل کروا ڈالا اور پھر آپ یہ پوچھتے ہیں کہ کس نے ایرج کو مارا آپ سے یہ امر بہت بعید تھا اگر اور
کوئی ایسا کرتا تو مقام شکایت نہ تھا کہ حریف کا مطلب ہر طرح حریف کے قتل و غارت سے ہوتا ہے لیکن آپ سے

تو نہ دینا بہتر تھا یہ سنکر مالک بن ملکوت اُسی وقت خدمت صاحبقران میں گیا اور جو کچھ بختیارک نے نقل کیا تھا
امیر سے دُہرایا صاحبقران یہ سنکر بہت آزردہ ہوئے اور فرمایا کہ ای مالک تم کہدو کہ عالم کہیں سے کچھ
نہیں بیچا یہ گمان تمہارا بالکل فضول ہے اگر تم اُس نقابدار کا پتا بتادو کہ وہ کدہر ہے تو میں ابھی جا کر
عمرو کو اُسکے پنجے سے چھڑا لاؤں اور تمہارے حوالے کردوں مالک بن ملکوت نے کہا پتا معلوم ہونا کیا ضرور ہے ہرکارے
تو اُسکا لشکر تک دیکھ آئے امیر باتوقیر نے فرمایا کہ اچھا تم اُن ہرکاروں کو میرے ساتھ کردو میں ابھی جاتا ہوں یہ سنکر
مالک نے اُن ہرکاروں کو بلوا کر حاضر خدمت امیر کیا امیر باتوقیر اُسی وقت سوار ہو کر لشکر نقابدار کی طرف روانہ ہوئے اور
ادہر نقابدار نے عمرو کو اپنے لشکر میں لاکر استفسار کیا کہ ای خواجہ سچ کہو کہ تمنے ایرج کو قتل کیا ہے یا نہیں عمرو نے کہا کہ ای
نقابدار قسم ہے وحدہ لاشریک لہ کی ہرگز میں اس امر کا مرتکب نہیں ہوا مجھ پہ بالکل جھوٹ اتہام لگایا ہے اور مجھے بہت ایرج
کے ساتھ تعلق تھا شاید یہ وہ بات کسی کی ہو گی اسلیے کہ وہ تو میرا ہی ساختہ و پرداختہ تھا تم یہ نہیں سمجھتے کہ میرا ہاتھ تو باوجود ان
حالات کے ایرج پر کیونکر اٹھتا خدا جانے یہ بیہودہ حرکت کس ظالم مکار کی تھی اور بڑی حیرت تو یہ ہے کہ میرا خنجر ایرج
کے سر میں کسنے رکھدیا میں نے تو جب سے حال ایرج کا سنا ہے بے اختیار ہو کر رو رہا ہوں اور خود بخود مرا جاتا ہوں
نقابدار نے کہا کہ خواجہ مجھے تمہارے کہنے کا یقین تو آگیا مگر ابھی میں تمہیں چھوڑ نہیں سکتا اسلیے کہ ہرکارے حمزہ کے پاس گئے ہیں
دیکھوں حمزہ میرے پاس آتے ہیں یا نہیں اور اگر آتے ہیں تو تمکو طلب کرتے ہیں یا نہیں یہ کہکر عمرو کو پوشیدہ کردیا ایک
تھوڑی دیر کے بعد ہرکاروں نے آکر عرض کیا کہ صاحبقران آپہنچے نقابدار اسی وقت استقبال صاحبقران کیواسطے
خیمے سے باہر آیا امیر کو سلام کیا اور ہاتھ پکڑ کے خیمے کے اندر لیجا کر مسند پر بٹھایا خود دست ادب باندھ کے سامنے بیٹھا عطردان
پاندان چنگیروان جو کچھ تھے سب اسباب دعوت مہیا کیا صاحبقران نے فرمایا کہ ای نقابدار خوب تمنے مجھے رسوا کیا عمرو
کہاں ہے جلد اُسے بلاؤ میں بغیر قتل کیے اُسے نہ چھوڑونگا تھوڑی ہی مدت کے بعد وہ کمبخت میرے پاس آیا اور عذر تقصیر
کرائی اور پھر وہی حرکت کی بلکہ جب سے بدتر حرکت کی جب تو فقط آبس بن الوس کی ناک ہی کاٹ ڈالی تھی ابکی مرتبہ تو
اس حرام نے ایرج سے نوجوان کو جان ہی سے مار ڈالا اور ہائے اُسکی نوجوانی پر رحم نہ آیا جلد اسے بلاؤ نقابدار نے کہا کہ
ای صاحبقران عالیشان میں نے عمرو سے استفسار حال کیا تھا عمرو نے قسم کھائی کہ میں اس امر بیجا سے واقف بھی نہیں
ای صاحبقران عمرو تو نوجوانی ایرج پر خود ماتم اور متاسف ہے اور اپنی حیرت ظاہر کرتا ہے کہ میں خود اس امر سے متحیر
ہوں کہ ایرج کو کسنے قتل کیا اور میرا خنجر کسنے رکھدیا جب عمرو نے اپنی بیگناہی مجکو یقین کردی تو میں نے اُسے
بے گناہ سمجھکر چھوڑ دیا یہ سنکر صاحبقران بہت غضبناک ہوئے اور نہایت برہم ہو کر نقابدار سے کہا کہ اگر تو نے عمرو کا پتا نہ بتایا
اور نشان نہ دیا تو خیر ورنہ میں تجکو عمرو کے عوض میں قتل کرونگا نقابدار نے کہا کہ سر میرا حاضر ہو کاٹ لیجیے اور عمرو کو
مجھ سے نہ لیجیے کہ وہ آپ کا خادم قدیم اور یار ندیم ہے کیسی کیسی جانبازیاں عمرو نے آپ کے ساتھ کی ہیں ہمیشہ آپ کا سینہ سپر
رہا کیا اور وہ محض بے تقصیر ہے امیر نے کہا کہ ای نقابدار تو عمرو کو بے گناہ جانتا ہے اگر وہ بے قصور ہوتا اور ایرج کا
قاتل نہ ہوتا تو خنجر اُسکا ایرج کے سرھانے سے کیونکر نکلتا جلد عمرو کو بلاؤ میں ایک بات تو تمہاری مانونگا نہیں یہ سب خدمات
بارہا میں تم سے کہ چکا ہوں نقابدار نے جو امیر کو غضبناک دیکھا سمجھا کہ اب کوئی عذر میرا پیش نہ جائیگا اور کوئی سفارش
میری قبول نہ ہوگی اپنے عیار سے کہا کہ جلد جاکر عمرو کو لے آ عیار اُسی وقت آیا اور عمرو سے تمام حال بیان کیا اور کہا
کہ ای عمرو اب موت تمہاری آگئی ہر چند نقابدار نے تمہیں چھپایا اور بچایا اور بہت عذرات اور التماسے در بیچ
کی سفارش کی مگر کوئی بات صاحبقران نے نہ مانی بلکہ اُلٹے نقابدار سے برہم ہوئے اور فرمایا کہ اگر عمرو کو نہ دوگے

تو اپنی جان سے ہاتھ دھو ؤ میں عمرو کے عوض تمہیں قتل کرونگا یہ سنکر عمرو ساکت ہو گیا اور عیار کے ساتھ ہو عیار نقابدار
کا عمرو کو ساتھ لیے ہوئے چلا جاتا ہے اور عمرو اپنے حال زار پر روتا ہوا چلا جاتا تھا کہ یکایک ایک آواز پیدا ہوئی کہ او نابکار و
نامراد و تباہ عیاران خواجہ عمرو بن امیہ ضمری نامدار کو کہاں لیے جاتا ہے یہ آواز سنکر عیار نے جو مڑ کر دیکھا تو دیکھا
کہ ایک شخص مثل برق کے چلا آتا ہے عیار کو تو مارے دہشت کے سوائے بھاگنے کے اور کچھ نہ بن آیا وہ تو عمرو کو چھوڑ کر
بھاگ گیا اور عمرو کو وہ شخص اٹھا لیگیا عیار کانپتا تھرا ہوا نقابدار کے سامنے آیا اور عرض کیا کہ عمرو کو ایک شخص مجھ سے
چھین لیگیا نقابدار نے تو یہ سمجھا کہ عیار شاید بہانہ کرتا ہے خاموش ہو رہا مگر امیر ہاتوقیر نے فرمایا کہ اے نقابدار میں خوب
سمجھتا ہوں مجھے اس سے کوئی غرض نہیں ہے کہ عمرو کو کون لیگیا جان سے بے عمرو کو لاؤ نقابدار نے عیار سے کہا کہ اے
صاحبقران نہ مانیئے اور کوئی بات نہ سنیئے تو جانئے کہ عمرو کو جا کر لے آئے نے کہا کہ میں بہانہ نہیں کرتا آپ مراہیہ کو گردا اگر
خود دیکھ لیجیے جھوٹ ہے میرا کہا یہ سنکر نقابدار مع امیر خیمے سے باہر آئے دیکھا کہ کوئی شخص عمرو کو پیٹھ پر لادے ہوئے
جاتا ہے نقابدار نے کہا کہ ملاحظہ ہو وہ سامنے کوئی شخص عمرو کو لیے چلا جاتا ہے یہ ملاحظہ فرما کر امیر نے اسکا تعاقب کیا اور
نعرہ کیا کہ ہاں او دہستول کہاں جائیگا میرے ہاتھ سے یہ آواز سنکر اس شخص نے پلٹ کر جو دیکھا تو دیکھا کہ امیر کشورگیر چلے
آتے ہیں سامنے ایک پہاڑ تھا عمرو کو تو شاگردوں کے حوالے کرکے کہا کہ تم اسے لیکر پہاڑ پر چڑھ جاؤ میں سمجھ لیتا ہوں
شاگرد تو عمرو کو لیکر پہاڑ پر چڑھ گئے اور یہ وہیں کھڑا ہو رہا جب امیر قریب آئے تو دیکھا کہ نظر کردہ علی عمران صاحب بندہ
کران مہتر قران حبشی کھڑا ہے کہا کہ ای چاہتے ہے کہ قران فوراً قدموں پر گر پڑا اور کہا یا صاحبقران میں حاضر ہوں
چاہے قتل کیجیے چاہے عفو فرمائیے میں بیشک عمرو کو عیار نقابدار سے چھین لایا ہوں اور اس پہاڑ پر جو سامنے دکھائی دیتا ہے
اسکے سپرد ہے دیکھیں اے صاحبقران عمرو قسمیں کھاتا ہے کہ میں بالکل بے گناہ ہوں میں نے ایرج کو نہیں مارا امیر نے فرمایا کہ اے
قران تو نظر کردہ شاہ ولایت امیر عرب ہے میں تیرا بہت لحاظ و پاس کرتا ہوں مجھے تو یہ پاس لکھتا ہے اے قران اگر عمرو
ایرج کو نہ قتل کرتا تو خنجر اسکا ایرج کے سرہانے سے کیوں نکلتا میں کیونکر یقین کروں کہ عمرو نے ایرج کو نہیں مارا اس
امر سے صاف ظاہر ہے کہ عمرو نے ایرج کا سر ضرور کاٹا ہے مگر جس وقت یہ اپنا کام کر چکا تو شاید جاگ ہو گئی وہ گھبراہٹ کے
مارے خنجر چھوڑ کر بھاگ کھڑا ہوا اے قران میں نہ مانونگا تو عمرو کو میرے حوالے کر دے قران نے عرض کیا کہ قیاس
حضور کا بہت بجا ہے لیکن میں عمرو کو جھوٹا نہیں کہہ سکتا اور جب وہ قسمیں کھاتا ہے تو میں اسکی تکذیب نہیں کر سکتا آپ میری
خاطر ایک شب کے واسطے عمرو کو میرے پاس رہنے دیجیے اور آج شب کو بعد فراغ نماز دعاے انکشاف حقیقت
کرکے سوئیے جو کچھ ہوگا آپ پر منکشف ہو جائیگا امیر نے فرمایا کہ اس امر میں کوئی کلام نہیں ہے اسے میں نے
قبول کیا مگر پہاڑ کو میں گھیرے رہونگا قران نے کہا کہ بہت مبارک اسکا مضائقہ نہیں ہے امیر نے اسی وقت اس مقام پر
خیمہ استادہ کرایا اور مقبل و بہرام سے بلا کر کہا کہ تم اپنے لوگوں سمیت اس پہاڑ کو شب بھر گھیرے رہو کہ یہ دونوں ایک
گردن کہیں بھاگ نہ جائیں فرمان مقبل وفادار بہرام سب کے سب گرد پہاڑ کے اتر پڑے القصہ دن تو
گذر گیا جب شام ہوئی تو امیر ہاتوقیر نے وضو کرکے نماز مغرب ادا کی اور وظائف معمولی پڑھکر دست دعا درگاہ قاضی الحاجات
بلند کرکے کہنے لگے کہ بار الٰہا واسطہ مجھکو اپنی کبریائی کا مجھ پر اس امر کی حقیقت کو منکشف کر دے یہ دعا بکمال الحاح و زاری
جناب باری سے طلب کرکے جادہ سے اٹھے اور ماحضر نوش فرما کر بستر خواب پر تشریف لیگئے خدمتگار خاص عمرو اور
وغیرہ سب اپنے اپنے عہدہ پر کھڑے ہوئے صاحبقران نے آرام فرمایا قریب صبح حضرت ابراہیم خلیل الرحمن کو خواب
میں دیکھا کہ حضرت تشریف لائے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اے فرزند ارجمند آگاہ ہو کہ اس مقدمہ میں عمرو بالکل بے قصور ہے

اسکا کوئی گناہ نہیں ہے وہ جو تجھی قسم ہرگز نہیں کھاتا ہے کچھ کہتا ہے وہ سب سچ ہے بیچارہ تُو نے منسوذ کیا ہے ای فرزند تم نظر کردہ
ہفت پیغمبران ہے اسکو ایذا نہ دے اور آپ اس علت مین منسوذ نہ کر آپ جا کر اس سے عذر خواہی کر بلکہ عفو تقصیرات
کر یہ سنکر صاحبقران عالیشان نے عرض کیا کہ یا نبی اللہ پھر اس امر کی حقیقت ارشاد فرمائے کہ اسکی اصلیت کیا ہے ایرج
کو کسنے مارا ہے اور یہ خنجر کسکا ہے حضرت نے ارشاد فرمایا کہ ای فرزند ایرج واصل نار نہیں ہوا بلکہ زندہ ہے ایک ساحرہ مدت
سے ایرج پر عاشق تھی اور وہ چاہتی تھی کہ کسی طرح ایرج میرے پاس آجائے اگر کوئی تدبیر اسکے بنائے نہین پڑتی تھی
اب کی مرتبہ اسکا موقع بن گیا اسنے ایک شخص کو بصورت ایرج شکل کے پلنگ پر لٹا کر سر اسکا کاٹ
ڈالا اور ایرج کو اٹھا لیگئی اور خنجر عمرو کا چرا کر اسکے سرہانے ڈالدیا ای فرزند ایرج بعد ایک مدت کے اس ساحرہ کو
مار کر خروج کریگا اور اپنے لوگون سے آکر ملیگا مدتون تک ممالک باختر مین لڑیگا یہ کہکر حضرت آنکھون سے پوشیدہ ہوگئے
حمزہ صاحبقران کی آنکھ کھلی دیکھا کہ وقت نماز صبح کا ہے اٹھے وضو کیا نماز پڑھی بعد فراغ وظائف کل سردارون اور بادشاہون
وزرا سب نے عرض کیا کہ حضور ہم سب نے بھی یہی خواب دیکھا ہے امیر حمزہ صاحبقران نے فرمایا کہ اب مین عمرو کے
لینے کو جاتا ہون یہ کہکر مرکب تیز رفتار پر سوار ہوکے جانب کوہ روانہ ہوئے وہان عمرو کا حال سنئے کہ شب کو جو عمرو سویا
تو اسنے بھی یہی خواب دیکھا کہ ای عمرو تو حمزہ سے آزردہ نہ ہو وہ تیرا آقا اور خاوند ہے پہلے تیری بے گناہی اسپر پوشیدہ
تھی اب اسے تیری بے گناہی معلوم ہوگئی اور وہ علی الصباح تیرے لینے کو آئیگا خبردار اس سے انحراف نہ کرنا جب
عمرو خواب سے بیدار ہوئے تو وضو کر کے نماز پڑھی اور انتظار امیر حمزہ صاحبقران مین بیٹھے کہ یکایک امیر
حمزہ صاحبقران نزد کوہ آپہنچے عمرو صورت امیر کی دیکھکر پہاڑ سے نیچے اترا اور امیر کو بصد ادب سلام کیا امیر
جواب سلام دیکر گھوڑے سے کود پڑے اور دوڑ کر خواجہ عمرو سے لپٹ گیا اور فرمایا کہ خواجہ معاف کرنا مین نے
لاعلم تھا تمہاری بے گناہی مجھپر ثابت نہ تھی عمرو نے کہا کہ ای حمزہ مین خادم تم آقا خادم و آقا کا کیا مقابلہ مگر یہ خیال کرو
کہ مین نے تمہارے ساتھ کیا کیا جانبازیان کین کیا کیا نہ تمہین تمہاری بلا سے بچایا کیسے مقام پر سینہ سپر رہا ہمیشہ مثل
پروانہ کے نثار رہا اور تمہین ذرا بھی میرے مقابلے مین چشم مروت نہ آئی اور مجھکو اوچھا کر ایک کافر خونخوار
کے اسکے حوالے کر دیا کہ اسے قتل کر ڈالو اگر انتا بدار مجھکو نہ بچاتا تو اب تک مین دفن بھی ہو گیا ہوتا ای حمزہ اگر
میرے کہنے پر تمہین اعتماد نہ تھا تب بھی تحقیق جرم تو ضرور تھی مگر الحمد للہ والمنۃ کہ میری بے گناہی تم پر
ثابت ہوگئی صاحبقران نے فرمایا کہ خواجہ حقیقت مین مین تمسے شرمندہ ہون مجھے علم غیب تو تھا ہی نہین تمہارا
ہی خنجر اس امر کا اذعان ہوا تھا کہ تمسے یہ حرکت ہوئی ہوگی لیکن خواجہ اب مین عہد کرتا ہون کہ بلا تحقیق کوئی بات منہ
سے نہ نکالونگا اب تو جو کچھ ہوا سو ہوا خطا میری معاف کرو خواجہ عمرو نے کہا کہ ای حمزہ صاحبقران تم آقا
مین خادم تمہاری خطا کیسی یہ کیا فرماتے ہو امیر نے فرمایا کہ نہین خواجہ عمرو اب خطا میری دل سے معاف
کرو اور میرے ساتھ چلو خواجہ عمرو نے کہا کہ ای امیر حمزہ اصل یہ ہے کہ اب دل میرا پھٹ گیا اور دنیا
سے ہٹ گیا کہ جب مثل مالک یون دشمن ہو جائے اور یہ خیال نہ کرے کہ ابھی تو بعقدر الوس مین سے
اسکی خطا معاف کی ہے اب یہ ایسی حرکت ناشایستہ کیا کریگا مگر ای امیر حمزہ صاحبقران یہ تمہارا قصور نہیں
ہے میرے مقدر کا قصور ہے مشیت خدا ہی یون تھا شعر از خدا دان خلاف دشمن و دوست ۔ کہ دل ہر دو در تصرف
اوست ۔ اب مین تمہارے ساتھ چلکر کیا بناؤن اب تو دل مین یہ ٹھان لی ہے کہ یہ دنیا ہیچ پوچ ہے اور ناپائدار
بے ثبات ہے اب اس سے کنارہ کشی ہی بہتر ہے فقیر ہو کر نکل جاؤنگا اور گوشۂ عافیت اور کنج عزلت

عرض رسا ہوئے کہ خداوند ہر چند ہمنے تلاش کی کہ کہیں پتہ نہ لگا یہ سنکر امیر نہایت غمگین ہوئے اور باشتاب مرتبہ آزردہ
خاطر ہوئے اور فرمایا کہ ہائے خواجہ عمرو نے ہی دغا دی گئے بعد اسکے حکم دیا کہ خزانہ عمرو کا قلعہ ارمنوس حصار میں روانہ کرو
اُسی وقت روپیہ پیسہ عمرو کا قلعہ ارمنوس حصار میں بھیج دیا گیا بعد اسکے خواجہ عمرو کے ناموس کو قلعہ ذوالامان میں
روانہ کر دیا اور فرمایا کہ تم مطمئن ہو کر بیٹھو میں جس طرح ہو گا تمہاری خبر گیری کرتا رہونگا الغرض ناموس خواجہ عمرو کا قلعہ
ذوالامان میں جا کر مطمئن ہو کے بیٹھا مگر امیر نے اپنا حال بہت تباہ کیا کھانا پینا ترک کر دیا ہر دم یہ زبان پہ یہی جاری تھا
کہ خود کردہ را درمان نیست ہائے جو کچھ کیا میں نے اپنے ہاتھ سے کیا ہائے عمرو میں تجھے کہاں سے ڈھونڈھ لاؤں ہائے
عمرو تو مجھ سے کیا چھوٹ گیا ہائے عمرو اب میں تجھے کہاں سے پاؤنگا یہ عالم ہو کہ دیکھنے والوں کا دم قلق کرتا ہو کہ مرے
ہیں تو روتے ہیں بیٹھے ہیں تو روتے ہیں ہر چند سردار اور بادشاہ اسلام سمجھاتے ہیں کہ حضور گھبرائیے نہیں خواجہ
عمرو سے ملاقات ہو ہی جائیگی آپ کھانا تو کھائیے مگر امیر کو کسی طرح قرار نہیں آتا فرماتے ہیں کہ بھائیو کھانا پینا سب عمرو
کے ساتھ رہا ہو اب ایسا یار وفادار چھوٹ جائے تو پھر زندگی فضول ہے تا دنوں اسی طرح بے آب و دانہ متواتر ساعات
فاقے ہوئے رنگ چہرے کا متغیر ہو گیا آنکھوں میں حلقے پڑ گئے اب جو اٹھکر کھڑے ہوتے ہیں تو پاؤں تھرتھرا گیا دھڑ سے
گر کر بیہوش ہو گئے سب سردار دوڑ پڑے صاحبقران کو اٹھا کر گلاب کیوڑے کے منہ پر چھینٹے دیے جب تھوڑی
دیر کے بعد ہوش آیا تو بادشاہ اسلام نے کھانا منگوایا اور پھر اپنے ہاتھ سے تھوڑا کھلایا اور بہت تشفی اور دلاسا دیا فرمایا کہ حمزہ
تم اتنے بڑے عقلمند ہو کر خلاف دانش باتیں کرتے ہو اسوقت عمرو آزردہ ہو کر چلا گیا ہے جسوقت اُسے روپے کی ضرورت
ہوگی خود بخود چلا آئیگا صفائی ہو جائیگی دل بھی بندہ تو نہیں غرض جب کھانا کھایا پانی پیا ہوش و حواس درست ہوئے
تو فی الجملہ تسکین ہوئی گو یہ مزا اسی کم ہوئی کاروبار ضروری میں مصروف ہوئے کھانے پینے لگے آخر متفکر رہنے لگے
امیر حمزہ صاحبقران کو صبر آگیا اور خیال خواجہ عمرو کا دل سے گیا لیکن اب حال لقا سے بختک کا ملاحظہ فرمائیے
کہ جب یہ راندہ درگاہ آل ایرج کی جانب سے مایوس ہوا تو بختیارک سے کہا کہ ای بختیارک اب میں کیا تدبیر کروں
باختر میں تو اب کوئی ملک میرے قبضے میں رہا نہیں کہ جہاں جا کر خلوت گزین ہوں ایرج کا دامن تھا بنا تھا وہ بھی جدا
ہو گیا اور حمزہ کے پاس جا کر اسکا دین قبول کرنا میت کے خلاف ہے کروں تو کیا کروں بختیارک نے کہا کہ یا خداوند
یہ رہ ظلمات میں آپ کا چھوٹا بھائی زریر چہرہ شاہ موجود ہے اور ملکہ دماسہ جادو خداوند ساحران اُسکی مددگار ہے
وہیں چلے چلئے اگر خداپرست وہاں آئینگے بھی اور آپ کا تعاقب کرینگے ہی تب بھی کچھ نہ بنا سکینگے اور مارے جائینگے
لیکن وہاں حمزہ صاحبقران بہ قران صعب ہے یہ سنکر لقا نے کہا کہ ای بختیارک تو بہت ٹھیک کہتا ہے میں نے بھی دو
لاکھ برس قبل ہی تقدیر کی تھی غرض لقا تو رلتی رہا اپنا سامان درست کر کے جانب ظلمات روانہ ہوا اور یہ حال
جب مالک بن ملکوت شاہ نے یہ خبر سنی تو سبھوں سے کہا کہ صاحبو سنو میں کسی طرح حمزہ سے مقابلہ نہیں کر سکتا
وہ دم ووہی ایرج ہی کا تھا کہ وہ حمزہ سے مقابل ہوا سب نے کہا کہ بجا ہے تب مالک نے کہا کہ میں نے نجومیوں سے
دریافت کیا تھا تو معلوم ہوا کہ ایرج زندہ ہی چند روز کے بعد خروج کریگا پس میں لشکر حمزہ صاحبقران میں
چلا جاتا ہوں کہ وہاں سے ایرج کی خبر اچھی طرح معلوم ہوتی رہیگی اور تم لوگ جا بجا چلے جاؤ جسوقت ایرج
کے آنے کی خبر سننا فوراً چلے آنا سبھوں نے کہا کہ بہت مناسب ہو آپ کی مرضی یہ سنکر مالک بن ملکوت
نے اقبال شاہ کو نطاق سکندری میں میاد رشک دراز گردن کے پاس روانہ کیا اور دیلم شاہ طاز نگی
کو جزیرہ کاخ کی جانب بھیجا خرجان اور مرجان کو شہر دیا بار کی جانب رخصت کیا ارسلان شاہ کو

ملک فرنگو شیہ میں جانے کا حکم دیا جب وہ سب چلے چلے گئے تو خود خدمت حمزہ صاحبقران میں حاضر ہوا اور بظاہر اسلام
قبول کیا صاحبقران نے حال زمرد شاہ باختری کا استفسار کیا کہ رہ سندہ درگاہ ذوالجلال لقاے بد اقبال
خسران مآل کدھر بھاگ کر گیا ہے اسنے عرض کیا کہ بختیارک کے ورغلانے سے جانب ظلمات گریزان ہوا ہے امیر
نے فرمایا کہ چاہئیے اب دیکھیں جب تک اُسے تخت سلطنت سے تختۂ تابوت پر نہیں کھینچا یا اور ملک اسلام میں چین و اطمینان
قرار نہ ہوگا اس واسطے کہ اگر اسے اسکے حال پر چھوڑ دونگا تو وہ بادشاہ بزرگ ہے اور لشکر اسکا بہت ہے اسکے پاس وہ سب
جمع ہو جاینگے پھر خروج کریگا اور سر اپنا بلند کریگا تمام عالم مسخر کرنے کا قصد کریگا اور یہ محنت میری ضایع و برباد ہوجائیگی
پھر از سرِ نو اسکی شکست دینے کے لیے وہی محنت شاقہ لاحق ہوگی اسوجہ سے مجھے اسکا تعاقب کرنا ضرور ہے یہ فرما کر حکم
دیا کہ جہازوں کی تیاری کیجائے بعد اسکے ارشاد فرمایا کہ میں نے اپنے جد امجد سے سنا ہے کہ ایرج زندہ ہے وہ عنقریب
خروج کریگا اور جہانگیر ہوگا ایک تو ایرج دوسرا تورج تیسرا خورشید ستارہ پرست چوتھا داراب کشورکشا
یہ سب میرے حریف ہیں اور ان سب سے بڑھا داراب کشورکشا کا اقبال ہے اے مقبل جلد سنگ مرمر کی چوکی
اور جام شربت اور خلعت لاکر رکھ مقبل نے اسی وقت تعمیل ارشاد کی جب چوکی پر جام و خلعت رکھا گیا تو صاحبقران
نے ارشاد فرمایا کہ آیا ہے کوئی ایسا بہادر کہ جاکر قریب ملک کشور جو کہ اترے اور داراب کشورکشا کو ہر بلا سے
محفوظ رکھے اور جب تک میں ظلمات سے واپس آؤں اس وقت تک داراب کی حفاظت کرے اور کوئی چشم زخم
نہ پہنچنے دے ہر آفت و ہر بلا سے محفوظ رکھے کس واسطے کہ داراب کشورکشا میں نشانیاں اولاد ابراہیمی کی ظاہر
ہو رہی ہیں مجھے ثابت ہوا ہے کہ داراب کشورکشا بیشک و بیشبہ میری اولاد میں سے ہے اس لحاظ سے اسکی
حفاظت ضروری اور واجبی معلوم ہوتا ہے ابھی امیر حمزہ صاحبقران کے منہ سے یہ کلام تمام نہ ہونے پایا تھا کہ صاحب
تیغ و سر غلام نبی چار حیدر یعنی مالک اژدر اپنے دل سے اٹھا اور امیر کشورگیر کے سامنے آکر دست ادب
بستہ عرض رسا ہوا کہ اے امیر باتوقیر اگر ارشاد فیض بنیاد حضرت صاحبقران ہو تو یہ جاں نثار احقر روزگار اس امر کو
انجام دے اور اس خدمت کو بجا لاکر عزت و افتخار حاصل کرے یہ سنکر صاحبقران نے ارشاد کیا کہ میں بھی یہی کہنا چاہتا
تھا تو ہی جائے تو بہتر ہے مجھے بڑھ کر اس کام کے لیے کوئی لائق نہیں ہے یہ فرما کر مالک اژدر کو خلعت دیکر جانب
شہر کشور جو روانہ کیا بعد اسکے فرمایا کہ اور کوئی بہادر ایسا ہے کہ دربار اختریہ اور سیقولیہ کا سرگروہ بنے عجیل ماہرو
اٹھا اور عرض کیا کہ اس خدمت کو کمترین بجا لائیگا صاحبقران نے عجیل ماہرو کو خلعت دیکر جانب دربار اختریہ
اور سیقولیہ روانہ کیا بعد اسکے سلیمان شاہ فارسی کو بلا کر فرمایا کہ اے سلیمان تم میرے بزرگ ہو اور نہایت عاقل
و متین اور صاحب حوصلہ ہو میں تمام زمانے کے عقلا سے تمہاری رائے کو پسند کرتا ہوں اور ترجیح دیتا ہوں تمہاری رائے
بہت صائب ہوتی ہے لہذا میں نے تمکو ممالک باختر کا ارشاد کیا تم جا کر بابل میں بادشاہی کرو اور اسی کے سامنے
قلعۂ ذوالامان واقع ہے اس قلعہ میں میرے ناموس رہتے ہیں ان سب کو تمہارے سپرد کرتا ہوں اور تمکو خضر ای کی
مسند و امان میں دیتا ہوں سلیمان نے کہا کہ تعمیل ارشاد میں تو مجھے عذر نہیں ہے اور جانے میں بھی کوئی عذر نہیں ہے لیکن
اگر وہاں کوئی فتور اٹھا اور کوئی حریف زبردست آگیا تو اس وقت میں کیا کرونگا امیر حمزہ صاحبقران نے
فرمایا کہ اسکی تدبیر بھی تم سوچ لینا میری تعلیم کی کوئی حاجت نہیں ہے تم خود عقیل آدمی ہو فوج تمہارے ساتھ حسب
ضرورت رہے گی دیجائیگی یہ فرما کر لندھور بن سعدان کی طرف دیکھ کے فرمایا کہ اے بہادر بجان برادر تم بھی ہمراہ
بارگاہ سلیمانی اور خانۂ صاحبقرانی سب تمہارے واسطے ہے اگر ایرج نوجوان ظاہر ہو تو اسکی مخالفت

جان میں بہت کوشش کرتا کہ وہ میری اولاد میں سے ہے خبردار کوئی اُسے قتل نہ کرنے پائے جس طرح وہ خوش ہو
اُسے خوش رکھنا یہ سنکر لندھور بن سعدان آبدیدہ ہو کر عرض رسا ہوا کہ ای شہریار میں قدم بوسی سے آج تک
کبھی جدا نہیں ہوا اب آپ مجھے اپنی خدمت سے علحدہ کرتے ہیں یہ سنکر امیر حمزہ صاحبقران نے فرمایا کہ ای رستم زمان
ہرچند کہ جدائی تمھاری مجھے کسی طرح گوارا نہیں ہے مگر کیا کرون کہ سوائے تمھارے اس امر کے لائق کسی اور کو میں
نہیں پاتا سوائے تمھارے کوئی ایسا نہیں ہے جو ایرج سے تاب مقاومت لاسکے کا تمھارا رہنا مثل میرے قیام کے ہے
میں تمھیں اپنا قوت بازو اور اپنا جانشین تصور کرتا ہون القصہ لندھور بن سعدان کسی طرح راضی نہیں ہوتا تھا جون تون
صاحبقران نے اُسے راضی کیا اور دوانے کو مشتری حصار میں قیام کا حکم دیا بعد اُسکے تمام رخاش شاہزادہ
خاور سپاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری کے جو بے سردار تھے اُنکا سردار قیاس خان خاوری کو
معین فرما کے ملک فرنگوشیہ کا مالک کیا اور کہا کہ تم جاکر ملک فرنگوشیہ میں قیام کرو غرض جب سب کے سب
امور حسب منشا ہو چکے تو اسد غازی اقدام بوس ہو کر کھڑا ہوا اور امیر حمزہ صاحبقران کو سلام کیا صاحبقران
نے فرمایا کہ کیا ارادہ ہے عرض کیا کہ ای شہریار میری خواہش ہے کہ میں بھی دارائے ہند رستم زمان کی خدمت میں رہون
آپ فرماتے ہیں کہ ایرج ظاہر ہوگا تو میں بھی اُنکی خدمتگاری کرونگا صاحبقران نے فرمایا کہ ای اسد شاید تو خیال
کرتا ہے کہ میں ایرج کو قتل کرونگا ہر ایک شخص ایرج کو قتل کریگا میں اُسکو مع اُنکی ذریات کے قتل کرونگا اسلیے
کہ ایرج میری اولاد میں سے ہے یہ سنکر اسد غازی نے کہا کہ نانا جان یہ خیال آپ کا ناحق ہے میں تو ایرج کا نام
بھی نہیں لیتا مطلب ایرج سے کیا مطلب ہے آپ بیکار خفا ہوتے ہیں صاحبقران نے فرمایا کہ اچھا کچھ بھی ہو مگر میں
تمھیں چھوڑونگا نہیں یہ سنکر اسد آبدیدہ ہو کر رہ گیا کہ صاحبقران جو اُس شب کو سوئے تو حضرت ابراہیم علی نبینا و
علیہ السلام کو خواب میں دیکھا کہ حضرت ارشاد فرماتے ہیں کہ ای فرزند ارجمند اسد غازی کا تمام ملک باختر
ہی میں خوب ہے اس واسطے کہ وہان ایرج کے ہاتھ سے تمھارے ناموس میں رخنہ پڑنے کا خوف ہے اگر اسد
وہان ہوگا تو حفاظت ناموس میں بہت کوشش کریگا جب صبح ہوئی اور صاحبقران بیدار ہوئے تو اسد کو بلا کر
گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیا اور فرمایا کہ ای اسد میں تمھاری آزردگی گوارا نہیں ہے بہتر ہے کہ تم باختر ہی میں
رہو اسد یہ سنکر بہت خوش ہوا صاحبقران کو سلام کیا صاحبقران نے بھی اپنی خوشنودی اسد سے ظاہر کرکے
خلعت سے سرفراز کیا اسد وہان سے پھر کر کرب کے پاس آیا تمام حال بیان کیا کرب بھی بہت خوش ہوا اسد کو
گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیا اور فتاح چلیپنہ پوش کو بارہ ہزار قزاقون بیست ساتھ کیا اور مرکب ابرش
گل اندام سکندری اسد کو عنایت کیا اور فتاح سے بہت تاکید کی کہ ای فتاح اسد سے بہت ہوشیار رہنا
خبردار کسی وقت اسد سے غافل نہ ہونا فتاح نے عرض کیا کہ آپ مطمئن رہیے جس طرح میں آپکا مطیع ہون اور
آپکو اپنا پیر و مرشد جانتا ہون اسی طرح میں انکو بھی اپنا پیر و مرشد جانتا ہون جو بات خیرخواہی کی ہوگی میں بانسے عرض کرونگا
ماننا نہ ماننا انکے اختیار میں ہے غرض اسد بھی ملک سبائل کو روانہ ہوا اور صاحبقران بھی بساعت سعید و نیک جہازون
پر سوار ہوئے اور وقت روانگی کے ایک نامہ سر بمہر لندھور کے حوالے کیا اور فرمایا کہ ای لندھور اگر فلک کج رفتار
اور گردون غدار کوئی شعبدہ اُٹھائے اور تمکو انجام مرام میں وقت ہو اور کوئی تدبیر صائب ذہن میں نہ آئے تو
اس کاغذ کو کھولکر پڑھنا جو کچھ اسمین لکھا ہو اُسپر عمل کرنا لندھور بن سعدان نے وہ نامہ اپنے بازو پر باندھا
اور امیر سے رخصت ہوا صاحبقران مع سرداران عالیشان و لشکر فراوان تعاقب میں زمرد شاہ باختری کے

جانب ظلمات روانہ ہوئے مگر لقا جو کوچ بکوچ جزیرۂ اخراسیہ میں پہنچا تو سامنے سے ایک پیر مرد آتا تھا اس سے
لقا نے پوچھا کہ اس جزیرے کے لوگ کسکی پرستش کرتے ہیں اُسنے کہا یہاں کے لوگ شجر پرست ہیں لقا نے پوچھا کہ شجر پرستی
کیسی اور یہاں کا بادشاہ کون ہے اُس مرد پیر نے جواب دیا کہ بادشاہ یہاں کا اخراس زحل پیشانی ہے اور اس جزیرے
میں ایک درخت ہے کہ اُس میں ایک ہزار ایک شاخ ہے اور ایک ہزار آدمی اُسکے سایے کے نیچے بیٹھ سکتے ہیں تمام جزیرے
والے اُسی کی پرستش کرتے ہیں اور اُسی کو خدا مانتے ہیں لقا یہ سنکر چپ ہو رہا اور اُسی جزیرے میں بیٹھ کر ارادہ کیا اُسنے
اپنے لوگوں سے کہا کہ ایک آدھ روز یہاں قیام کرلو تو پھر آگے بڑھینگے الغرض لقا بے حیا نے وہاں قیام کیا جب خبر
زحل پیشانی کو اُسکے آنے کی خبر معلوم ہوئی تو دوڑ کے اُسکے پاس آیا اور اُسی غرض بادب منزلت کے قدموں کو بوسہ دیا
ہاتھ جوڑے [illegible] کی نیتی ہے لقا نے کہا کہ اے اخراس زحل پیشانی تیری فراست سے سخت تعجب ہے کہ میرا
مخلوق ہو کر شجر پرستی کرتا ہے اور بے عقل [illegible] میں خالق جن و انس ہوں تجھکو لازم ہے کہ تو مجھے سجدہ کرے اخراس
زحل پیشانی نے کہا کہ اے الٰہی دو شرطوں سے آپ کو سجدہ کرتا ہوں ایک تو یہ کہ کشتی میں مجھکو زیر کیجیئے دوسرے یہ کہ یہ درخت
جو ایک ہزار ایک شاخ رکھتا ہے اور ہر فصل میں سرسبز و شاداب رہتا ہے ایک ہزار ایک آدمی اُسکے سایے کے نیچے بیٹھ سکتے ہیں
کم و زیادہ لوگ [illegible] ہو جاتے ہیں اُسکے بھید سے مطلع کیجیے لقا نے کہا کہ امر اول تو البتہ ممکن ہے لیکن امر ثانی کی نسبت
[illegible] اسرار قدرت سے ہے اس سے کسی کو مطلع نہ کرینگے اخراس نے کہا کہ اچھا ابھی کشتی ہی میں امتحان
ہو جائے غرض اُسی وقت اکھاڑا [illegible] آگیا اخراس [illegible] میں کشتی شروع ہوئی دن بھر کشتی ہوا کی شام کو اخراس نے
لقا کو زیر کیا اور کہا کہ بس ابھی [illegible] معاملہ ہے خدائی کا دعوی تو بہتر یہ ہے کہ اب ٹھنڈے ٹھنڈے یہاں سے ہوا کھائیے اور
[illegible] ورنہ میرے ہاتھ سے بہت کچھ ذلت اُٹھا کر نکالا جائیگا لقا یہ سنکر خائف و ترسان وہاں سے کوچ کرکے جانب
ظلمات روانہ ہوا لیکن حضرت امیر حمزہ صاحبقران جہازوں پر سوار راہ دریائی کرتے ہوئے چلے جاتے تھے کہ
ایک روز دریا متلاطم ہوا اور جہازوں پر شور و غل بلند ہوا کہ دریا متلاطم ہو گیا امیر نے فرمایا کہ یہ غل کیسا ہے ناخداؤں
نے عرض کیا کہ حضور اب نہنگ نکلا چاہتا ہے دریا متلاطم ہو رہا ہے صاحبقران نے کہا کہ پھر خوف کاہے کا ہے ناخدا نے
عرض کیا کہ حضور جب وہ اپنی دم کسی جہاز میں مارتا ہے تو جہاز پاش پاش ہو جاتا ہے یہ سنکر صاحبقران نے فرمایا کہ کچھ
پروا نہیں ہے یہ کہکر نور الدہر کو اپنے ہمراہ لیکر کشتی پر سوار ہوئے تھوڑی دور آگے بڑھے ہونگے کہ وہ نہنگ بلا
ظاہر ہوا اور کلا اپنا پانی سے باہر نکالکر جہاز کی طرف چلا بس صاحبقران نے بہت پھرتی سے ایک تیر اُسکی داہنی آنکھ
پر ایسا زور سے مارا کہ وہ پیوست ہو گیا ساتھ ہی اُسکے نور الدہر نے بائیں آنکھ پر تیر مارا کہ وہ بھی پیوست ہو گیا
دونوں آنکھیں اُسکی کور ہو گئیں اُس نہنگ نے دم اُٹھائی کہ جہاز پر مارے بس ساتھ ہی اُسکے نور الدہر نے ایک
تلوار اُسکی دم پر ماری کہ دم اُسکی دو ٹکڑے ہو گئی اور ایک تلوار صاحبقران نے ماری کہ وہ بیچ سے دو ٹکڑے ہو کر دریا
میں غرق ہو گیا نور الدہر اور امیر نے صدائے تکبیر بلند کی اور جہاز پر آبیٹھے سب کے سب خوش ہوئے اور جہاز
وہاں سے روانہ ہوئے جاتے جاتے بعد چند روز کے جزیرۂ اخراسیہ میں پہونچے جب اخراس زحل پیشانی کو خبر ہوئی
تو وہ تحف و ہدایا لیکر خدمت امیر میں حاضر ہوا امیر کو نذر دی صاحبقران نے نذر اور تحف اُسکے قبول کرکے خلعت
سے ممتاز کیا اور فرمایا کہ اے اخراس لقا تو یہاں نہیں آیا تھا اُسنے عرض کیا کہ ہاں حضور آیا تھا اور تمام سرگذشت اُسکی
بیان کی امیر نے فرمایا کہ اچھا اُس مردود پر تو لعنت کر دو مگر دین [illegible] اخراس نے عرض کیا کہ مجھے قبول اسلام میں
عذر نہیں ہے مگر وہی شروط جو میں نے لقا سے کیے تھے آپ کے سامنے بھی پیش کرتا ہوں اگر آپ مجھکو [illegible]

بیدرے مطلع کیجیے تو میں ابھی اپنے لوگوں سمیت دائرہ اسلام میں داخل ہوتا ہوں صاحبقران نے کہا کہ اچھا کیا مضائقہ ہے پر
درگاہ باری تعالے میں عرض کرتے ہیں جیسا ہوگا دیا کریں گے یہ فرما کر حکم دیا کہ ہمارے جہازوں سے اتار کر کنارے
دریا کے نصب کر دیے جائیں اور ہماری عبادت کے لیے ایک بارگاہ الگ برپا کیجائے اُسی وقت خیمے اتار کر دریا کے
کنارے استادہ ہوئے اور صاحبقران کے واسطے ایک سفید کپڑے کی راوٹی علیحدہ استادہ کی گئی صاحبقران عالیشان
سر شام سے اُس راوٹی میں داخل ہوئے بعد فراغ نماز مغرب و وظائف معمولی سے دو رکعت نماز حاجت پڑھ کے طلب
حاجت میں مصروف ہوئے اور درگاہ باری میں بصد خضوع و خشوع دعا کرنے لگے کہ اے پروردگار عالم اپنے اگر اس جزیرہ
کے مسلمان ہوتے ہیں حال اس درخت کا مجھ پر منکشف کر دے یہ دعا مانگتے مانگتے کوئی چار گھڑی رات رہے دیدہ ظاہر بین
بند ہو گئے اور دیدہ باطنی وا ہو گئے عالم رویا میں حضرت سلیمان بن داؤد علے نبینا و آلہ علیہا السلام کو دیکھا کہ حضرت تشریف
لائے ہیں ملائک گرد و پیش ساتھ ہیں تخت حضرت کا سرہانے آکر اترا صاحبقران نے تعظیم سلام کیا ہاتھ باندھ کر کھڑے
ہوئے حضرت نے ارشاد فرمایا کہ اے فرزند پریشان و ہراسان کیوں ہو صاحبقران نے عرض کی کہ اس درخت
کے انکشاف حقیقت کی خواہش ہے کہ آخر اس درخت پر کیوں جانور سایہ فگن رہتے ہیں اور بیٹھتے نہیں بیٹ تک نہیں
کرتے اور اسکی عظمت و شان کس وجہ سے ہے حضرت نے فرمایا کہ اے فرزند ایک انگوٹھی ہیری کہ جسپر نام نامی اور اسم
گرامی حضرت حبیب خدا ختم الانبیا احمد مجتبے محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مع اسم مقدس حضرت ولایت مآب خلافت
مآب امیر المشارق والمغارب علی ابن ابیطالب علیہ السلام کا کندہ ہے ایک صندوقچے میں مقفل کی ہوئی اس درخت
پر رکھی ہے یہی باعث اسکی عظمت و شان کا ہے صبح کو یہی باعث تم اخراس سے بیان کر دینا اگر وہ تمہارے کہنے کا یقین لائے
تو بہتر اور نہ تم خود جا کر اُس صندوقچے کو اتار کر اپنے ہاتھ سے کھول کر وہ انگوٹھی نکالکر دکھلا دینا اور پھر اُس انگوٹھی کو کسی مقام
طاہر پر پوشیدہ کر کے دفن کر دینا اس طرح کہ اس حال سے کوئی دوسرا مطلع نہ ہو کیونکہ یہیں اسرار خداوندی مکتوم ہیں
یہ بیان کر کے حضرت تشریف لیگئے صاحبقران کی آنکھ کھلی دیکھا تو اول وقت نماز صبح کا ہے اور ایک لمعہ نور زمین سے
عرش بریں تک بلند ہے خوشبو نہایت نفیس پھیلی ہوئی ہے ہوا نہایت خوش اسلوبی سے چل رہی ہے یقین ہوا کہ خواب سچا ہے
وضو کر کے نماز پڑھی اور اوراد معمولی سے فراغت کر کے بارگی سے باہر آئے اخراس زحل پیشانی کو طلب کیا
حقیقت حال سے مطلع کیا اُس نے عرض کیا کہ یہ امکن ہے کہ ایسا ہی ہو صاحبقران نے ارشاد فرمایا کہ اے اخراس اگر
تمکو یقین نہ ہو تو میں ابھی تمہیں ساری حقیقت دکھائے دیتا ہوں اور ان جانوروں کو درخت سے اڑائے دیتا ہوں یہ
کہکر اُس درخت کے قریب مع اخراس تشریف لیگئے اور بسم اللہ الرحمن الرحیم کہکر درخت پر چڑھ گئے اور وہ
صندوقچے کو اتار لائے انگوٹھی اپنے ہاتھ میں پہن لی جتنے جانور اُس درخت پر سایہ فگن تھے وہ سب درخت سے جدا
ہو گئے اور صاحبقران کے سر پر سایہ افگن ہوئے امیر نے اخراس سے کہا کہ اے اخراس دیکھا تو نے اخراس
اُسی وقت امیر حمزہ صاحبقران کے قدموں پر گر پڑا اور پیشانی اپنی صاحبقران کے قدموں پر ملنے لگا اور عرض کی
کہ اے امیر عالیشان اعتقادات اسلام تلقین فرمائیے میں از سر صدق مسلمان ہوتا ہوں امیر نامور نے اعتقادات اسلام تلقین
فرمائے کلمہ طیبہ تعلیم کیا اخراس کلمہ طیبہ پڑھکر از سر صدق مسلمان ہوا اور تمام اہالیان سلطنت و ملک جزیرہ کو تلقین کی
دن تو اس اہتمام میں گزرا کہ جوق جوق لوگ آتے تھے شرف قدمبوسی صاحبقران حاصل کرتے تھے صاحبقران انہیں
تلقین اسلام فرماتے تھے جب رات ہوئی تو اُس صندوقچے اور انگوٹھی کو لیے ہوئے صاحبقران جانب صحرا روانہ ہوئے اور
ایک گوشے میں صندوقچے سمیت اُس انگوٹھی کو دفن کر دیا بعد چند روز کے ارادہ کوچ کا کیا حکم دیا کہ اسباب جہازوں پر

کیا کرو ارے یہ کوئی سردار زادہ یا کوئی شہریار زادہ ہی یا ستہ ہو کر یہاں نکل آیا ہی میں اسکو اپنا مہمان کرونگی سامان دعوت
اور اسباب ضیافت مہیا کرو ایرج تو اُس بہوئی جاتا تھا اُسکے کہتے ہی ایرج میں جان آگئی شرماتا ہوا اُس نازنین کے
قریب آیا اُس نازنین نے ایرج کا ہاتھ پکڑ لیا اور لا کر مسند زرنگار پر بٹھایا اسباب عیش و راحت مہیا کیا ناچ گانا شروع
ہوا جام شراب گلگون گردش میں آیا اُس نازنین نے ایرج کو جام بھر کر دیا ایرج نے اُسے جام بھر کر دیا خوب شراب پی گئی
جب دونوں نے دو دو شراب پی کر خوب مست ہوئے تو آب کچھ مزہ کی باتیں ہونے لگیں وہ سب عورتیں تو بکھر
بکھر کر چلی گئیں ایرج نے اُسکے گلے میں ہاتھ ڈالدیا اور چاہا کہ بوسہ لے جیسے ہی منہ اُسکے منہ کے برابر لیگیا ایک
ایسی بو بد اُسکے منہ سے آئی کہ دماغ ایرج کا پریشان ہوگیا قریب تھا کہ استفراغ ہو جائے بس جلدی سے الگ
ہٹ بیٹھا اور کہا کہ ارے یہ بو تیرے دہن سے کیسی آئی کہ دماغ میرا پریشان ہوگیا اُس نازنین نے کہا کہ ای شہریار قسم ہی تیری
جان عزیز کی کہ سوائے اس بو کے اور کوئی عیب مجھ میں نہیں ہی ایرج نے کہا کہ جب تیرے منہ سے ایسی بو آتی ہو کہ میٹھا میں جا
تو میرے تیرے کیونکر صحبت برآر ہو گی اُس نازنین نے کہا کہ ارے شاید تیرا خیال یہ ہی کہ تو مجھ سے اب چھوٹ ہی
جائیگا ارے میں تو تجھ پر بچپن سے عاشق ہوں مگر کوئی موقع نہ تھا کہ تجھے اُٹھا لاتی اب جو تجھے عالم شباب پر دیکھا تو ایک
شخص کو تیری صورت بنا کر تیرے بستر پہ سلا دیا اور سر اسکا کاٹ کر تیرے پلنگ پر رکھ دیا اور خنجر عمرو کا بنا کر سینہ میں
ڈالدیا اور تجھے اُٹھا لائی اب تو اُن سب سے دست بردار ہو اور میرا کام دل بر لا اور بھلا اپنے وصال سے خط کر تیرے
ساتھ والے سب جان بچے کہ تجکو عمرو نے مار ڈالا اب تو اُن سب کی ملاقات کی امید نہ رکھ اگر میرا کام دل بخوشی خاطر
تو خیر ورنہ میں زبردستی اپنی آگ کو بجھاؤنگی اور کام دل اپنا حاصل کرونگی ای ایرج یہ جزیرہ مسخرہ ہی اور میرا نام الضروت جادو
ہی ای ایرج میں اپنے نام کی ایک ہی ہوں ہرگز تجھے نہ چھوڑونگی ای ایرج بہتر یہ ہی کہ اب اُن خیالات سے درگذر کر
اور میرے ساتھ عیش و عشرت تمام بسر کر ایرج نے یہ باتیں سنکر کہا کہ او ناکتخدا گندہ دہن غضب کیا تو نے کہ مجکو یوں تباہ
و پریشان کیا اور میرے سرداروں کو یوں آوارہ و خراب کیا اور مجھے پھر خواہش کرتی ہی کہ میں تیرا وصل حاصل کروں یہ کبھی
نہ ہوگا میں تو کبھی تیری طرف منہ کو نگا بھی نہیں یہ سنکر الضروت جادو آگ ہوگئی اور کہا کہ او موئے بدلے دیکھ تو تجھے کس
عذاب سے مارتی ہوں یہ کہکر آواز دی کہ ای فولاد زنگی اور ای رستم زنگی جلد آ کر اس مردوے بدذات کو پکڑ لیجاؤ یہ آواز
سنتے ہی ایک جانب سے دو زنگی پیدا ہوئے اور کہنے لگے کہ کیا حکم ہوتا ہی الضروت جادو نے کہا کہ اس موئے کو پکڑ
لیجاؤ یہ حکم سنکر وہ زنگی ایرج کی جانب چلے ایرج نے چاہا کہ اُن زنگیوں کا مقابلہ کرے اور یہ قصد کر کے اُٹھا ہی تھا
کہ اُس ساحرہ نے فوراً سحر کیا ہاتھ ایرج کے خشک ہوگئے اُن زنگیوں نے بڑھ کر ایرج کو پکڑ لیا اور مشکیں باندھکر
لے گئے اور قید خانے میں لیجا کر بند کر دیا اور تین دن تک بے آب و دانہ رکھا بعد تین دن کے الضروت جادو نے
پھر ایرج کو طلب کیا جب ایرج اُس ساحرہ کے سامنے آیا تو وہ بہت شفقت سے پیش آئی اپنے پاس بٹھایا کھانا کھلایا
شراب پلائی اور کہا کہ او کمبخت کیوں اسقدر ہٹ کرتا ہی اور ستاتا ہی اور اپنی شامتیں بلاتا ہی ارے کمبخت اب بھی مجھے قبول
اور مجھے حاصل ہو ایرج نے کہا کہ او قحبہ اگر تو مجھے مار بھی ڈالیگی تو میں تیرے پاس نہ جھوٹگا اور تجھے قبول نہ کرونگا
تو کیوں اسقدر اصرار کرتی ہی یہ سنکر وہ ساحرہ بہت برہم ہوئی اور پھر ایرج کو زندان خانے میں بھیجدیا اسی طرح سے
چار مہینے ایرج کو گذر گئے کہ ہر روز وہ قحبہ ایرج کو بلاتی تھی اور منت و زاری کر کے طالب وصل ہوتی تھی اور جب ایرج
انکار کرتا تھا زندان خانے میں بھیجدیتی تھی القصہ ایک روز ایرج اپنے حال پر روتے روتے جو سوگیا تو عالم
رویا میں کیا دیکھتا ہی کہ ایک نازنین مہ جبین مہر تمکین سیاہ لباس پہنے ہوئے ایرج کے پاس آئی اور

کہا کہ اے فرزند تو غمگین کیوں ہے اپنا حال تو بیان کر جو کچھ چاہے سو مجھ سے لے اسی عالم میں ایرج نے جو نظر بھر کر
دیکھا تو ایک تیر عشق جگر کے پار ہو گیا کہنے لگا کہ اے محبوب جانی اے ماہ پارہ جادو دانی چلا مرنے لگا اور ایک بوسہ
رخ انور کا دیدے تو پھر میں کچھ کہوں یہ سنکر اُس نازنین نے کہا کہ پہلے دودھ تو میرا پی لے کہ تجھ میں کچھ قوت آئے اور ہوش
و حواس تیرے درست ہوں پھر مجھسے بات چیت کرنا تو جانتا ہے کہ میں کون ہوں ارے میں تیری ماں ہوں محبت
تیری بیقرار کرکے مجھے لے آئی ہے یہ سنکر ایرج چاہتا تھا کہ ہم اُس نازنین کا پستان [illegible] کہ آنکھ کھلی دیکھا تو پھر وہی زندان ہے
اور وہی زندان بان بیقرار ہوکر زار زار ماں ماں کرکے رونے لگا زندان بانوں نے کہا کہ اے شہزادہ کیوں اپنی جان کے پیچھے
پڑا ہے کیوں اپنی حالت تباہ کرتا ہے اسوقت ملکہ النفروت جادو کا قبول نہیں کرتا مگر ایرج نے کچھ جواب نہ دیا اپنے
حال پر روتا رہا جب علی الصباح النفروت جادو کو یہ خبر پہنچی تو آئی ایرج کو اپنے سامنے بلوا کر دیکھا کہ آنکھیں سوجی
ہوئی ہیں اور پیشانی بہتی ہیں آنسوؤں کے نشان رخساروں پر بہتے ہوئے ہیں ریش بستہ ہو کر رہی ہے رو دی اپنے
پاس بٹھایا کھانا کھلایا شراب پلائی اور کہا کہ اے ایرج تو کیوں اپنے کو ہلاک کرتا ہے بہت تکلیفیں اٹھاتا ہے اسواسطے تو جسکے
واسطے اسقدر نالاں ہے اسکا نام تو بتا میں ابھی اسے بلوا دوں ایرج نے کہا کہ اے النفروت جادو میں نے ایک
نازنین کو عالم خواب میں دیکھا ہے اُسپر دلدادہ ہوا ہوں اور اُسی کے واسطے بیقرار ہوں اگر تو اُسے ڈھونڈ دے
تو یہ بیقراری میری ابھی کم ہو جائے بس یہ سنتے ہی النفروت جادو آگ بگولا ہو گئی اور کہا کہ یہی سبب ہم تجھپر مرین
اور تو اور پر جان دے اچھا جا اپنی اصلی جگہ پر بیٹھ کے اُسکے فراق میں جان کھو اور اپنی ماں کو یاد کر کے رو وہ ماں کمین
تو یہ دودھ پلا گئی اور پستان اٹھا کر چل دی دودھ انکا ایرج پیا سے کہ بیہوش ہو گیا اور انہیں زنگیوں سے کہا
کہ اس موے کو اٹھا لیجاؤ اور زندان کوٹھری میں بند کرو بیٹھتے ہی وہ زنگی بد مزہ ایرج کو اٹھا کر لیگئے اور ادھر النفروت
بھی تخت سے گر کر بیہوش ہو گئی ساتھ والیوں نے عرق منگا کے چھینٹے دیئے بیکھوڑے گلاب کے چھینٹے دیے جب تھوڑی دیر
کے بعد ہوش آیا تو پھر وہی آہ و زاری اور وہ بیقراری تھی نہ کھانا نہ پانی ہر چند ساتھ والیوں نے کہا کہ حضور آپ
کیوں اس انسان کے بچے کے واسطے بیقرار ہوتی ہیں یہ تو ادنی ہی کا ہوتا ہے کھانے کا نہیں ہوتا ہم آپ کے
واسطے اور اور جوان خوبصورت تلاش کر لائینگے دنیا میں ایک سے ایک حسین اور خوبصورت پڑا ہوا ہے اس موے کی
حقیقت کیا ہے وہ بھی بیچ النفروت جادو نے کہا کہ او کمبخت کیا بکتی ہو چپ رہو میں تو اُسپر دل سے عاشق ہوں اور
دم بھرتی ہوں قیمت اسکی کیا قدر ساتھ تم اس مزے کو کیا جانو جسپر پڑے سو جانے ہر چند کہ میں اسکو زبردستی راضی کر سکتی
ہوں مگر اسمیں کچھ لطف نہیں ہے اور کچھ مزا نہیں کیونکہ اگر میں نے اسپر جبر کرکے راضی کیا بھی تو یہ امر ایک زبردستی سے
ہو جائیگا خوشی کا سودا نہ رہیگا اور صحبت خوشی سے ہوتی ہے اسکا لطف ہی کچھ اور ہوتا ہے اسکا کچھ و اللہ و لذت ہی اور ہے
غرض یہی باتیں کرتی تھی اور روتی تھی بڑی مشکل سے سمجھا بجھا کر ساتھ والیوں نے کھانا کھلایا پانی پلایا اسکو سکون ہوا
اب حال ایرج کا سنیے کہ رات بھر قید خانے میں بیہوش پڑا رہا تو مطلق وہاں نہ ہوا کہ ماں کس پر ہے کس پر باتیں
کہتے رو رو کر پکارنے لگا کہ اے محبوب جانی اے ماہ پارہ جادو دانی یہ کیسا غضب کر گئیں کہ اپنی صورت دکھا کر بیقرار کر گئیں
اشعار یہ تو کیا غضب ہے کہ خواب میں ہمیں شکل اپنی دکھا گئیں • بیٹھے بٹھائے دل کو جلا گئیں نئے سرے آگ لگا گئیں نہ کسی کی
زلف سے کام تھا نہ کسی کی زلف کا دام تھا • میں تو فارغ عالم تھا مگر آپ کے پیچ میں آ گئے • اے ملا صاحب حسن و جمال ہم
تو نے آگاہ بھی نہ تھے نہ واقف بھی نہ تھے تم آپ ہی خواب میں آ کر اپنا عاشق بنا گئیں اور دل کو جلا گئیں اگر تمہیں
ہمسے کچھ محبت ہے تو پھر ایک بار خواب میں آ جاؤ اور اپنے نام و نشان سے آگاہ کر جاؤ اور اس رنج جدائی سے چھڑا دو

اسے نکاری بہت ظاہر کرنے مین بہرکیف وہ اُس پلنگ کے بیچ اُنکے پہلوون کی درمیان بیٹھا ای محبوبۂ دلفریب تمکو قسم ہی
اپنے دین و مذہب کی کہ پھر ایکبار اپنی صورت دکھا جاؤ یہ کہتے کہتے اور روتے روتے سو گیا گھڑی دو گھڑی کے بعد عالم
خواب مین کیا دیکھتا ہی کہ وہی نازنین مہ جبین سامنے سے چلی آتی ہی اور آتے ہی ایرج سے لپٹ گئی اور خوب پیار کیا اور
کہا کہ ہاے مین تیرے صدقے مین تیرے قربان اے تیرے بن نازنین ہے اُس لکانے نے اسقدر باتین ماری مین
کر بن تیرا انکار ہو گیا خدا اُس سے سمجھے اور خدا اُسے غارت کرے ایرج تو اسکی محبت مین بیقرار تھا ہی بس یہ کلمات
محبت اُس نازنین سے سنکر باغ باغ ہو گیا اور کھلکھلا کر ہنس پڑا چاہا کہ رخ انور کا بوسہ لے فوراً آنکھ کھلگئی اور چار
طرف آنکھین پھاڑ پھاڑ کے دیکھنے لگا جب کسی کو نہ پایا تو بے اختیار چیخین مار مار کر رونے لگا اس بیقراری اور ماس
شدت سے چیخین مار کر رو رہا کہ الضروت جادو کو بھی خبر ہو گئی اسی وقت ایرج کو طلب کیا اور اپنے کو خوب آراستہ
و پیراستہ کرکے بیٹھی جب ایرج سامنے آیا تو اُسے اپنے پاس بٹھا کر کھانا کھلایا شراب پلائی اور کہا کہ ای ایرج
نوجوان مین تیرے قربان تو کیون اسقدر بیقراری کرتا ہی اور اپنے کو معرض ہلاکت مین ڈالتا ہی اور مجھکو جلاتا ہی
ای ایرج میرے کہنے پر عمل کر اور اپنے وصل سے مجھے شاد و مسرور کر ای ایرج مین تیری عاشق زار ہون
اور تیری فرقت سے بیقرار ہی اور ہون ای ایرج تو اتنا بڑا عقلمند ہو کر بے عقلی کی باتین کرتا ہی ای ایرج تو اتنا نہین
سمجھتا کہ اپنا چاہنے والا کہین میسر ہوتا ہی اسے اس دن کی تو لوگ تمنا کرتے ہین کہ کوئی اپنا چاہنے والا پیدا ہو ای
ایرج دیکھ اپنے ہاتھون اپنے پاؤن مین کلہاڑی نہ مار میرا مطلب دل پورا کر دے پھر تو کیا آنکھون سے بجا لاؤنگی
جے لیگا اُسے تیرے پاس لا دونگی جو تیری آنند ہو گی اُسے ملا دونگی ایرج نے کہا کہ ای الضروت جادو مین اول ہی
وعدہ سے کر چکا ہون کہ جان دینا مجھے قبول ہی مگر تیرے پاس بیٹھنا گوارا نہین ای الضروت جادو اب تو بیکار اصرار
کرتی ہی جو منہ سے کہا سو کہا اگر تو مجھے مار بھی ڈالیگی تب بھی نہ مانونگا بلکہ اور تیرا ممنون ہونگا کہ تیرے ہاتھون اس کشمکش دنیا
سے نجات ملیگی یہ سنکر الضروت جادو آگ ہو گئی اور کہنے لگی کہ خیر ای ایرج قتل تو تجھے کیا کرونگی مگر ایسی قید شدید مین
مجھے مقید کرونگی کہ تو خود ہی گھل گھل کر مرجائے یہ کہکر پھر ایرج کو زندان خانے مین بھیجدیا وہان بھی تو ایرج یاد معشوق
مین رو رہا کیا جب شام ہو گئی تو روتے روتے سو گیا عالم خواب مین کیا دیکھتا ہی کہ وہی نازنین سیاہ پوش عجب سج دھج
سے ایرج کے قریب آئی اور کہا کہ کہو ایرج کیون کیا حال ہی اور کیا خیال ہی ایرج نے کہا کہ ای جان جاے تیرے
خیال کے اور کوئی خیال نہین ہی ای نازنین مہ جبین مجھے واسطہ اپنے دین و مذہب کا کہ تو اپنے نام نامی سے آگاہ کر شعر
اگر ای ترا آخر چہ نام است ٭ وگر شاہی ترا منزل کدام است ٭ یہ سنکر اُس نازنین نے کہا کہ ای ایرج تو مجھے واقف
نہین اچھا ہو کہ نام میرا ملکہ گیتی افروز ہی مقام سکونت میرا اکمہ ذو الامان ہی یہ سنکر اسی عالم خواب مین ایرج اٹھکر
چلا اور کہا کہ ای ملکہ مجھے گلے سے لگا لو کہ ذرا دل کو تسکین ہو مین دن بھر تمہاری جدائی مین تڑپتا ہون یہ کہکر جیسے ہی
اُسکے قریب آکر ہاتھ پھیلائے ویسے ہی آنکھ اسکی کھلگئی جب چارون طرف دیکھکر کسی کو نہ پایا تو ایک ہاے کا نعرہ مار کر
زمین پر گرا اور بیہوش ہو گیا جب تھوڑی دیر کے بعد ہوش آیا تو پھر وہی گریہ و زاری اور وہی [illegible]
اور وہی چلاتا کہ ہاے ای محبوب جانی اور ہاے ای یار روحانی مین تمکو کہان ڈھونڈھون اور کہان سے اور کیونکر
لے آؤن ای قید شدید سے نجات پاؤن تو تمہارے منزل عالی مین پہنچون اسطرح چیخین مار کر رو رہا کہ پھر الضروت جادو
کو خبر ہو گئی فوراً کنیزون سے بلا کر کہا کہ لاؤ تو اس موے نگوڑے مارے کو ہم تو اسپر جان دین اور یہ کسی اور کا دلدادہ
ہو اور پھر ایسا بیقرار ہو کہ میرا بھی لحاظ نہ کرے اور یون اپنے تعشق کا اظہار کرے اسی وقت اُن کنیزون نے ایرج کو

اُسے ساکت کیا ملکہ نے اُسی وقت تمام اسباب عیش و عشرت مہیا کیا پہلے کھانا کھلایا پھر شراب پلائی ایرج نے اُسے
شراب پلائی جب خوب دونوں مست ہوچکے تو ایرج نے اُسے اٹھا کر گود میں بٹھا لیا اور گلے سے لگایا وہ ناقتہ اسکی گود میں
تڑپنے لگی اور کہنے لگی کہ ہائین ہائین یہ کیا کرتا ہے لیکن بظاہر تو انکار اور بباطن غنچہ دل اُس مشتاق کا اب مطلب دل حاصل ہوا تھا
وہ تو بظاہر انکار کرتی رہی مگر ایرج نے اُسے جون توں کر کے پلنگ پر لٹایا اُسنے بھاگنے کا قصد کیا ایرج نے اُسکے دونوں
پانوں میں رکھ کے خوب دبوچا اور ایسا زور سے ایک جھٹکا دیا کہ اسکی ٹوٹ گئی جب وہ بھاگنے سے مجبور ہوئی تو اُسنے
چاہا کہ اسم سحر کا ایرج پر دم کرے بمجرد اُسکے منہ کھلتے پایا تھا کہ ایرج نے اُسکے دہن نجس پر ایسا زور سے ہاتھ رکھا کہ روح
نجس اُسکی قالب تن سے پرواز کر گئی اور ایک غل و شور بلند ہوا سارے پریزاد اپنی اپنی تدابیر بھول کر ناک اُڑانے لگے
تمام مکان تیرہ و تار ہوگیا اور ایک آواز دردناک پیدا ہوئی کہ ای نوجوان مارا جوان جنتی مارا جان کشتی نام من النصروت
جادو بود القصہ جب روشنی ہوئی اور وہ تاریکی بالکل رفع ہوئی تو ایرج نے کیا دیکھا کہ ایک پیرزال پشت خمیدہ سر کے
بال جیسے روئی کا گالا نہ منہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت کوئی تین سو برس کا سن سیاہ فام زشت رو کریہ منظر کوئی سو گز
کا قد مری ہوئی پڑی ہے جب ایرج نے ایک لات مارکر اُسے دریا میں پھینکدیا اب جو اُس قصر میں چار طرف پھر کے
دیکھا اور کسی کو نہ پایا سوائے عالم آب کے اور کچھ نظر نہ آیا تو نہایت دم گھبرایا اور اپنے جی میں بہت نادم ہوا اور کہا
کہ ای ایرج غضب کیا تو نے کہ اس ناکتہ کو مار ڈالا اس ساحرہ کو یہاں ہرگز نہ مارنا تھا اسلیے کہ اب اس عالم آب سے نجات
کیونکر ہوگی اور کون یہاں سے نکالیگا القصہ تین روز تک اسی کشمکش و پیچ میں بسر ہوئی تیسرے روز ایک جانب
سے اُس قصر کے کچھ لوگوں کے بولنے کی آواز اور پانوں کی چاپ آئی چار طرف نظر پھاڑ پھاڑ کے دیکھنے لگا جب کسی
کو نہ پایا تو نہایت درجہ حیران ہوا کہ یہ سحر کیا ہے یہ صدا لوگوں کے بولنے کی اور چلنے پھرنے کی کیسی آرہی ہے اور
کوئی دکھائی نہیں دیتا اسی حیرت میں کھڑا ہوا تھا کہ ایک آواز سنائی دی کہ ارے اس جوان کا نام تو پوچھو کہ کون ہے
اور یہاں کہاں سے آیا ہے یہ سنکر ایک آواز پیدا ہوئی کہ ای جوان اپنا نام بتا اور یہ کہ تو کون ہے اور کہان سے آیا ہے
اور کون تجھے لایا ہے یہ آواز سنکر ایرج نے کہا کہ میں نہایت حیران ہوں کہ آوازیں تمہاری سنتا ہوں اور صورت
تمہاری نہیں دکھائی دیتی جب تمہیں دیکھوں تو کچھ جواب دوں جب ایرج نے یہ جواب دیا تو ایک نازنین کی آواز آئی
کہ اچھا اسکی دونوں آنکھوں میں سرمۂ سلیمانی لگا دو کہ یہ بھی ہمکو دیکھ سکے یہ حکم سنکر کسی نے ایرج کی آنکھوں میں
سرمہ لگا دیا کہ آنکھیں خنک ہوگئیں اب جو آنکھ اٹھا کر دیکھتا ہے تو پریزادوں کا ایک اکھاڑا جمع ہے کہ جس میں ہر ایک
پریزاد ایسی حسینہ ہے کہ آنکھیں اُسکی خیرگی کرنے لگیں اور ایک نازنین مہ جبین سر سے پانوں تک دریائے جواہر میں
غرق انداز جلوہ برق طور سراپائے کا ہر بیچ میں ان پریزادوں کے نہایت ناز و انداز سے کھڑی ہے جس اُسے دیکھتے ہی
ایرج کا یہ عالم ہوا کہ ہوش و حواس بجا نہ رہے شعر صد اول نے دی اشتیاق باشتیاق ۔ کہا صبر نے الفراق الفراق
ایک گھڑی بھر تو سکتے کے عالم میں کھڑا رہا بعد اُسکے اُس مہر طلعت کے قریب جا کر دست بستہ عرض کرتا ہوا کہ ای
نازنین مہ جبین آپ کو قسم ہے اپنے دین و مذہب کی کہ مجھے اپنے نام نامی اور اسم گرامی سے مطلع فرمائیے اُس نازنین نے
یہ سنکر ایرج کو اپنے پاس بلایا اور کہا کہ ارے صاحب تم تو پہلے اپنا نام و نسب بیان کرو اور یہ بتاؤ کہ اس قصر میں
تمہارے آنے کا کیا باعث ہوا اور کون لایا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ ای نازنین ماہ طلعت و مہ جبین ہر صورت میں غریب
ایرج نوجوان صاحبقران لشکر آفتاب پرستان کے ہوں اتفاقات روزگار سے النصروت جادو کی قید میں
قید ہوگیا تھا اور دونوں بعذاب الیم مبتلا رہا آخر کار اُس ناکتہ سے مجھے بیان لاکر مقید کیا انجام کار میں نے بغرض

اُسے قتل کرکے اس دریا میں پھینکدیا اور اپنی حرکت پر کمال نادم تھا اور اپنے جی میں کہہ رہا تھا کہ اب یہاں سے کیونکر
نجات ہوگی اور کس طرح اس عالم آب سے رہائی پاؤنگا کہ نیر اعظم آفتاب تابان نے شہرستان سپہر پایاب قدم
رفتار کیا نام ہے اور کس آسمان کی ماہ اور کس گلستان کی سرو ہو اس نازنین نے کہا کہ ای ایرج کیا تو عجیل سے
واقف ہو ایرج نے کہا کہ ہاں ہاں میں خوب واقف ہوں اور اچھی طرح سے آگاہ ہوں وہ امیر حمزہ صاحبقران
کے چھوٹے بھائی ہیں یہ سنکر اُس نازنین نے کہا کہ ای ایرج میں انھیں کی بیٹی ہوں اکثر اس شہر کی سیر کو آیا کرتی ہوں
ملک افروز پری میری ماں کا نام ہے عجیل اسپر عاشق ہوئے تھے میں انھیں کے بطن سے پیدا ہوئی ہوں نام میرا
عالم آرا بانو ہے آج جو سیر قصر مجمع البحرین کو آئی تو تجھے دیکھکر دل پر تابو نہ رہا اگر ای ایرج اگر تو میں آفتاب پرستی
ترک کرکے ملت بیضاے اسلامیہ کو اختیار کرے تو بیاہ منظور ہے ایرج نے کہا کہ بھلا میں اپنے دین و دشمن کو کیونکر چھوڑ دوں
اور مذہب اسلام اختیار کروں یہ ہرگز نہ ہوگا جو نام ہو انجام ایرج کو سنکر ملکہ عالم آرا بانو کو قہر ہو گیا اور پاس بیٹھنے کو
جی نہ چاہا مگر خلاف مروت جان کر صحبت شراب و کباب مہیا کرائی خود بھی شراب پی ایرج کو بھی پلائی جب ایرج کو
خوب نشہ ہو گیا تو اُسنے قصد کیا کہ ملکہ سے مختلط ہو ملکہ کو اگرچہ اسکی طرف میلان طبع تھا مگر یہ خیال کیا کہ ای عالم آرا
یہ مردود کافر اور تو ایک مسلمان مسلمان کی بیٹی تجھے حیف ہے کہ تو اس سے مختلط ہو یہ سوچ کر اٹھ کھڑی ہوئی اور کہا
کہ ای ایرج تو شاہزادہ اور نہایت نالائق معلوم ہوتا ہے میں تو جاتی ہوں اب تیری سزا یہی ہے تو یہیں پڑا رہ یہ کہکر
اپنے تخت پر سوار ہو گئی اپنی پریزادوں سمیت پرواز کرکے چلی گئی ایرج ہرچند چلایا کیا کہ ای جان جہان و ای
راحت جان ایرج نوجوان ہمکو تیغ ابرو کرکے چھوڑے جاتی ہو ای ملکہ یہ کیا ستم کیے جاتی ہو شعر مرا کشتی بکیری
نگرتی ای عجب سنگین دلے اللہ اکبر + ایضا تمہاں ہوں میں کوئی وار لگائے جاؤ + بجلی سے مجھے ای جان گرائے جاؤ
ہو کر کے تم اُمراء ہوں مر نہیں ہو کوئی دم بیچ تو دم واپسیں ہو مگر ملکہ نے پھر نہ سنا تخت پر سوار ہو کے چلی گئی ایرج
نہایت مضطر اور پریشان ہوا ادھر ادھر اُس قصر میں دوڑتا پھرتا تھا اور ٹکریں لگاتا پھرتا تھا اور کہتا تھا کہ شعر
بس اپنا کچھ نہیں اب آہ چلتا + کہ دل کرلیگا ایک راہ چلتا + ہاے ای ملکہ عالم آرا بانو تم ہمیں مجروح تیغ ابرو کرکے
چلی گئیں ای ظالم ہم یونہیں تڑپتے رہے اگر تمکو یہ بیدردی کرنا تھی تو پہلے ہی اپنی صورت نہ دکھائی ہوتی اے ای مار جانی
محبوب جادو ادائی شعر سخت بے تیرے عشق دل کا ستاتا ہے مجھے + اُٹھاتا ہے مجھے گاہ بٹھاتا ہے مجھے + القصہ چار پہر
تو اسی بیقراری اور آہ و زاری میں بسر ہوئی بعد اُسکے گرسنگی نے غلبہ کیا تو ساری عشق و عاشقی بھول گئے اور اب
بھوک کے مارے دم نکلنے لگا لیکن سواے غم و غصہ کھانے کے غذا وہاں کیا دو شبانہ روز فاقے سے گذر گئے غش پر غش
آنے لگے اُٹھنا بیٹھنا محال ہو گیا کہ یکایک اس دریا میں چند جہاز اور کشتیاں نمودار ہوئیں اور آن واحد میں قصر کے
قریب آگئیں ہرچند ایرج چلایا لیکن کسی نے سماعت نہ کی اسلیے کہ بسبب گرسنگی کے آواز میں اتنی قوت ہی کہاں تھی
کہ اہلیان جہاز کے کان تک پہنچ سکتی جب کسی نے جواب نہ دیا تو مجبور ہو کر اُسنے رومال ہلانا شروع کیا
قضاے کار اتفاقات روزگار یہ جہاز خواجہ فولاد سوداگر کے تھے اور خواجہ فولاد خواجہ فرخ تاجر کا غلام ہو اُسکی
نظر جو ایرج پر پہنچی تو دیکھا کہ ایک شخص نہایت حسین خوبصورت قصر میں کھڑا ہوا رومال ہلا رہا ہے خواجہ فولاد یہ
منظر دیکھکر متعجب ہوا کہ اس قصر میں یہ کون شخص کھڑا ہے اور کہاں سے آیا ہے اپنے لوگوں سے کہا کہ ذرا اس جوان
کا حال تو دریافت کرو کہ یہ کون ہے یہ سنکر لوگ کشتی پر سوار ہو کے اُس قصر کے متصل آئے اور ایرج سے کہا کہ ای جوان
تو کون ہے اور یہاں کہاں سے آیا ہے ایرج نے اپنے نام و نشان سے مطلع کیا ان لوگوں نے آکر خواجہ فولاد سے کہا کہ

ایک شخص نہایت وجیہ بلند قامت جس کا چہرہ آفتاب درخشاں کے مانند چمکتا ہے اور پیشانی سے فرِ شاہی نمایاں ہے بسبب
ضعف و ناتوانی کے طالب امداد ہے تمام حال بیان کیا خواجہ فولاد ایرج کا نام سنکر بہت خوش ہوا اور کہا کہ صاحبو میں
ایرج ان کے باپ کا غلام ہوں انکی خدمتگاری میرے فخر و افتخار کا باعث ہوا ہے کیا فخر و افتخار کا باعث ہو کہ انکے باپ نے مجکو
بہت سا مال دیکر آزاد کیا ہے یہ کہکر جلد اپنا آگے بڑھایا اور پھر فوراً ایرج کو قصر سے اپنے جہاز پر اُتار لا اور ما
مستفسر احوال ہوا ایرج نے کل حال اپنا ابتدا سے انتہا تک بیان کیا خواجہ فولاد نے کہا کہ خیر اے شہریار جو تکلیف
آپ کو پہنچنا تھی وہ تو پہونچی مگر اب تو یہ غلام حاضر ہے جو ارشاد فرمایئے گا بجا لاؤنگا یہ سنکر ایرج کو کھانا کھلایا پانی پلایا
شراب پلائی اور کہا اب آپ دم بھر استراحت فرمایئے یہ سنکر ایرج لیٹ رہا دو آدمی چپی کرنے لگے ایک آدمی پنکھا
جھلنے لگا تا دیر ایرج سو گیا جب تھوڑی دیر کے بعد آنکھ کھلی تو حال اپنے لشکر کا استفسار کیا کہ اے خواجہ فولاد تمہیں
میرے لشکر کا کچھ حال معلوم ہو تو بیان کرو خواجہ فولاد نے کہا کہ ہاں کچھ کچھ معلوم ہے عرض کرتا ہوں ایرج نے کہا کہ اچھا
بیان کرو خواجہ فولاد نے کہا کہ اے شہریار سالک بن ملکوت شاہ نواب لشکر لندھور بن سعدان میں ہے اور حمزہ
بہ تعاقب لقا ظلمات کو گئے ہیں کہ وہ بعد انکے جانے کے ظلمات کی طرف بھاگ گیا تھا اب آپ یہاں سے میرے
ہمراہ شہر فرنگو شیہ کا راستہ لیجئے میں بآرام تمام آپ کو فرنگو شیہ میں پہونچا دونگا ایرج نوجوان نے کہا کہ اچھا یہ تو
سب ہو رہیگا پہلے یہ تو بتاؤ کہ انتظام باختر کے واسطے امیر حمزہ صاحبقران کسے چھوڑ گئے ہیں خواجہ فولاد نے کہا
کہ لندھور بن سعدان کو ایرج نوجوان نے کہا کہ اسد دیو امیر حمزہ کے ساتھ گیا یا باختر میں رہ گیا
ہے خواجہ فولاد نے کہا کہ وہ باختر ہی میں رہ گیا ہے امیر حمزہ صاحبقران کے ساتھ نہیں گیا یہ سنکر ایرج بہت
دل ملول ہوا اور کہا کہ اے خواجہ فولاد قسم ہے میرا عقل گم ہے کہ اگر حمزہ اپنے تمام لشکر کو چھوڑ جاتا تو مجھے اتنا رنج نہ ہوتا جتنا
کہ اس دیوانے کے باعث سے اندیشہ ہوا ہے اے خواجہ فولاد یہ دیوانہ بہت بے درمان آفت جان ہے مگر خیر اب جو کچھ
ہو سو ہو دیکھا جائیگا اچھا خواجہ اب تم بتاؤ کہ تمہارا کیا عزم ہے خواجہ فولاد نے کہا کہ پہلے آپ کو ملک فرنگو شیہ میں پہونچا
ملک سبائل کو جاؤنگا ایرج نوجوان نے نام ملک سبائل کا سننا نہایت خوش ہوا اور اپنے دل میں کہا کہ
وہی تو کوئے یار اور کوچہ دلدار ہے جہاں وہ ملکہ گیتی افروز ہے یہ سوچ کر خواجہ فولاد سے کہا کہ اے خواجہ فولاد میں شہر
فرنگو شیہ کو نہ جاؤنگا مجھے بھی ملک سبائل ہی میں پہونچا دو کہ میں بہت مشتاق ہوں سیر سبائل کا میں نے
ملک سبائل کی بڑی تعریف سنی ہے خواجہ فولاد نے کہا کہ اے شہریار ملک سبائل میں آپ کا جانا نہایت نامناسب
معلوم ہوتا ہے اور میں آپ کو ہرگز نہ لیجاؤنگا اسلئے کہ شاید کوئی آپ کو پہچان لے تو قیامت ہی ہو جائیگی وہاں آپ تنہا ہونگے
نہ آپ کا لشکر وہاں موجود ہے نہ اور کوئی رفیق و یار ہے بے نوکر کیا صورت ہوگی ایرج نوجوان نے کہا کہ خواجہ فولاد
اس امر سے تم مطمئن رہو مجھے کوئی نہیں پہچانیگا میں اپنی شکل تبدیل کر ڈالونگا خواجہ فولاد نے کہا کہ اے شہریار
مجھے اطمینان نہیں ہے میں آپ کو نہیں لیجاؤنگا یہ سنکر ایرج نوجوان نے کہا کہ اے خواجہ فولاد اگر تم مجھے ملک سبائل
نہ لیجاؤ گے تو میں تمہیں بھی مار ڈالونگا اور اپنے کو بھی ہلاک کر ڈالونگا مجبور ہو کر خواجہ فولاد نے کہا کہ بہت اچھا جیسی
آپ کی خوشی لیکن فرمایئے کہ آخر ملک سبائل میں کون ایسی ضرورت اور اصل مطلب کیا ہے ایرج نوجوان
نے کہا کہ سوائے سیر و تماشے کے اور کچھ مطلب نہیں ہے خواجہ فولاد خاموش ہو رہا اور لنگر جہاز کا وہاں
سے اٹھوا کر ملک سبائل کا راستہ لیا ایک چند ہی روز کے بعد ملک سبائل میں پہونچ کر وہاں سرا
ضیغم خون آشام میں مقام کیا اور اسباب نذر مہیا کرکے دوسرے روز سلطان شاہ فارسی کے دربار میں جا پہنچا

قصد کیا ایرج نے کہا کہ ای خواجہ فولاد ہم بھی چلینگے خواجہ فولاد نے کہا کہ آپکا جانا میرے ہمراہ مناسب نہیں ہے آپ اور م
لازمین کو ساتھ لیکر تشریف لیجائیے گا ایرج نے کہا کہ اے خواجہ فولاد کیون تمہین اپنے ساتھ لیجانے مین کیا اندیشہ ہے
کیا یہ خیال ہے کہ مین وہان جاکر کوئی حرکت ناشایستہ کرونگا تو آپ ایسا ہی مین بیوقوف نہین ہون خواجہ فولاد
نے مجبور ہوکر ایرج کو اپنے ساتھ لیا ایرج اپنی وضع و شکل تجار تبدیل کرکے خواجہ فولاد کے ساتھ ہوا اور یہان
سلمان شاہ فارسی تازہ تازہ حاکم ہوکر آئے ہین ابھی کل چار ہی پانچ مہینے گذرے ہین کل شاہان باختر آئے
ہوئے ہین سلمان شاہ ہر ایک سے بکمال خلق و مروت پیش آرہا ہے ہر ایک کو اپنے گرویدہ کر رہا ہے ہر ایک
کا دل ہاتھ مین لے رہا ہے سب کے سب سلمان شاہ سے بہت خوشنود و راضی ہین بلا عذر زر خراج ادا کردیے سب ہین
خلعت و انعام سے ممتاز و سرفراز ہوے ہین تمام رعایا و برایا آباد کل علاقہ اور کارندے شاد و شاد ہین القصہ خواجہ
فولاد بارگاہ سلمان پہ اسوقت پہونچا کہ جس وقت سلمان شاہ دربار کیے ہے تہ سلمان شاہ ایک تخت مرصع نگار
پہ تمکن ہے دس بارہ ہزار شاہان باختر گرداگرد تخت سلطنت کے کرسیات جواہر نگار پہ بیٹھے ہوئے ہین خادم و
خدمتگار دست ادب بستہ دور دور کھڑے ہوئے ہین منشی اور محرر سامنے استادہ ہین کاغذات کی درستی
ہو رہی ہے ہرکارون نے عرض کیا کہ حضور خواجہ فولاد سوداگر نذر دینے در دولت پہ حاضر ہوا ہے کیا حکم ہوتا ہے
فرمایا کہ بلا لو ہرکارے گئے اور خواجہ فولاد کو مع ایرج نوجوان بارگاہ مین لے آئے مجرا گاہ پہ سے مجرا کرایا جب سلمان
شاہ فارسی کی نظر ایرج پہ پڑی بے اختیار ہوکر تعظیماً کھڑا ہو گیا اٹھنا تھا کہ ایک چھینک آئی اور تاج سر سلمان شاہ
سے گر پڑا جو بادشاہ قریب بیٹھے ہوئے تہے انھون نے دوڑ کر تاج اٹھالیا اور سلمان شاہ فارسی کے سر پہ رکھا لیکن
سلمان شاہ بہت نادم اور متحیر ہوا کہ یہ کیا بیہودہ حرکت مجھسے سرزد ہوئی کہ ایک ادنے سوداگر کی تعظیم کے واسطے
تو اٹھ کھڑا ہوا اگر پھر اپنے دل مین خیال کیا کہ ای سلمان شاہ ضرور اس امر مین کوئی بھید ہے اور ادھر ایرج نے
جو سلمان شاہ کو اس رعب و دبدبے سے دیکھا ہاتھ پاؤن مین تھرتھری پڑ گئی رنگ چہرے کا متغیر ہوگیا رعب
شاہی نے غضب ایرج پہ بڑا اثر کیا القصہ خواجہ فولاد نے دو کشتیان جو نذر کے لیے لایا تہا پیشکش کین سلمان شاہ نے
نذر اسکی قبول کی اور خلعت و انعام سے ممتاز کیا اور بیٹھنے کا حکم دیا ایرج اور خواجہ فولاد دونون کرسیون پہ بیٹھے لیکن
سلمان شاہ فارسی ایرج نوجوان کو غیر و غیرہ نظرون سے دیکھ رہا ہے اور اپنے جی مین خیال کرتا ہے کہ ای سلمان اسکو
تو نے کہین دیکھا ہے اور سوچتا ہے کہ کہان دیکھا ہے آخرکار خواجہ فولاد سے پوچھا کہ کیون خواجہ فولاد یہ جوان
تمہارا کون ہے خواجہ فولاد نے کہا کہ پیر و مرشد یہ میرا آقا زادہ ہے مین اسکا نمک خوار ہون جو کچھ مال و اسباب
میرے پاس ہے وہ سب اسی کا ہے سلمان شاہ نے پوچھا کہ اسکے باپ کا نام کیا ہے خواجہ فولاد نے کہا کہ حضور اسکا نام
خواجہ خورشید ہے فنون سپاہ گری مین اسکو دخل تامہ ہے یہ سنکر سلمان شاہ فارسی نے کہا کہ خیر یہ تو معلوم ہوا
اب یہ بتاؤ کہ تم کیا کیا چیزین لائے ہو اور کہان سے پھرتے پھراتے یہان آئے ہو خواجہ فولاد نے عرض کیا کہ
خداوند ہر قسم کی چیز تابعدار کے پاس موجود ہے جو حکم ہوگا وہ حاضر کرونگا اور بالفعل تو مین ظلمات سے آیا ہون
سلمان شاہ نے کہا کہ حمزۂ صاحبقران اسیر گنج ستان سے تو رہائی نہین ہوئی خواجہ فولاد نے کہا کہ
پیر و مرشد وہ ہفت منظر سے گئے ہین اور مین دوسری جانب سے واپس آیا ہون سلمان نے کہا کہ آجکل
حاکم ظلمات کا کون ہے عرض کیا کہ نزہ بہ شاہ چہوٹا بھائی زمرد شاہ کا بادشاہ ہے اور خداوند بادشاہت کیسی
وہ ملعون تو خدائی کا دعوی کرتا ہے اور فی الحقیقت اسکا جاہ و جلال بھی بہت کچھ ہے اور اصل یہ ہے کہ مکر و جادو

شاہنشاہ ساحران اسکی سوداگر ہو گئی ہے سارا جادو جلال اسی کی بدولت ہوا ہے ایک تاج مرصع کار کمال بجواہر
آبدار دیکر جمشید شاہ کو بنا کر پہنا دیا ہے اور بیچون بیچ تاج میں ایک لعل درخشندہ ہمرے ترتیب دیکر لگا یا ہے کہ جب
وہ ملعون دربار میں بیٹھتا ہے تو شعاع آفتاب جوہر اسکی ضو پڑتی ہے جو شخص اسے دیکھتا ہے وہ بے اختیار اس کا سر
تسلیم کو جھکا دیتا ہے اور سجدہ کرتا ہے اور سجدہ باشندہ وہ ملعون گویا خدائی کرتا ہے اور کل ملک و ماہ جادو کے مشورے سے
سرانجام دیتا ہے لیکن اس راز سے کوئی مطلع نہیں ہے سلمان شاہ فارسی نے کہا کہ دیکھیے صاحبقران عالیشان
کی آمد خدا ہی ہے خواجہ فولاد سے کہا کہ ضرور وہ با اقبال ہیں اُنکا خدا اُنکا حامی و مددگار ہے سلمان شاہ
سے کہا کہ ان خدا ہی مددگار ہے الغرض بڑی دیر تک باتیں ہوا کیں جب دربار برخاست ہوا تو خواجہ فولاد رخصت ہو کر
کاروانسرا میں آیا جب خبر ورود تجار کی تمام ملک میں مشہور ہوئی اور رفتہ رفتہ ملکہ گیتی افروز کو بھی یہ خبر معلوم ہوئی
کہ سوداگر بہت عمدہ عمدہ چیزیں لیکر آئے ہیں ملکہ نے کہا کہ میں کیا کرونگی جب میرا وارث ہی میرے پاس نہیں ہے تو اب
مجھے کسی شے سے سروکار نہیں ہے نہ مجھے احتیاج لعل و گوہر نہ تمنائے زر و زیور خورشید خاوری نے کہا کہ شاباش صدقے
گئی کیوں اسقدر رنج و الم کرتی ہو اور اپنے کو حیران و پریشان کرتی ہو اے گیتی افروز تو نے تو مجھے اور بھی ہلاک کر دیا
اپنی سوداگروں کو بلوا جو چیز چاہے خرید و اپنا دل بہلا شاہزادہ بخیر و سلامت اور حق تعالیٰ قایم ہے خواجہ زادوں کا
کہنا مجھ کو نہیں ہوتا ہم بہ ہر سن گذر چکے ہیں چھ سال اور باقی ہیں یہ بھی بات کہتے ہیں گذر جائینگے تم اسقدر ہراسان
کیوں ہوتی ہو یہ سنکر ملکہ گیتی افروز نے کہا کہ اچھا اماجان بلوا لیجیے مجھے اختیار ہے خورشید خاوری نے اسی وقت
مظفر بن ضیغم خون آشام سے کہ وہ صاحب ملک تمام قلعۂ ذوالامان کا مالک ہے اور حاکم کا مصاحب خاص ہے کہلا
بھیجا کہ اے مظفر میں نے سنا ہے کہ سوداگر کاروانسرائے ضیغم خون آشام میں آکر فروکش ہوئے ہیں اور بہت عمدہ عمدہ
اشیا لائے ہیں انھیں ہمارے پاس بھیجو مظفر بن ضیغم خون آشام نے اسی وقت چوبداروں کو کاروانسرا کی طرف
روانہ کیا جب قافلہ خواجہ فولاد میں پہونچے تو ایرج کو دیکھا کہ ایک جوان حسین خوبصورت باشوکت و شان بیٹھا ہوا
ہے حیران ہو کر لوگوں سے دریافت کیا کہ وہ سوداگر کہاں ہے جو جواہر و اسباب بیش قیمت لایا ہے سب نے شخص ایرج
کی طرف اشارہ کیا کہ یہی ہے وہ چوبدار ایرج کے پاس آئے اور نہایت ادب سے جھک کر ایرج کو سلام کیا ایرج نے جواب
سلام کا دے کر استفسار کیا کہ تم لوگ کون ہو اور کہاں سے آئے ہو اور کیا مطلب و مدعا رکھتے ہو چوبداروں نے
عرض کیا کہ ہم مظفر بن ضیغم خون آشام کے جو قلعۂ ذوالامان کا مالک و حاکم ہے ملازم ہیں امیر حمزہ صاحبقران
کے حرم محترم نے سنا ہے کہ آپ جواہر بیش بہا لائے ہیں اور اُنکا پیام آپ کو منظور ہے لہذا مظفر بن ضیغم خون آشام
کا حکم ہے کہ آپ اپنا مال و اسباب لیکر در دولت صاحبقرانی پر تشریف لائیے یہ سنکر ایرج نوجوان اپنے دل میں بہت
خوش ہوا اور کہا کہ خیر وہاں تک رسائی کی صورت تو نکل آئی اور ان چوبداروں سے جواب دیا کہ ہاں ہمارے
پاس بہت عمدہ عمدہ اشیا اور نہایت نایاب جواہر صرف بیچنے ہی کے لیے ہیں چوبداروں نے کہا کہ جو تشریف لے چلیے ایرج نے
خواجہ فولاد سے کہا کہ اے خواجہ فولاد چلنے کی تیاری اور اسباب درست کرو مظفر بن ضیغم خون آشام کے یہاں سے
طلب آئی ہے خواجہ فولاد نے اسی وقت جواہر و اشیائے نفیس شاہانہ صندوقچہ ہائے زرنگار میں بھروا کر اپنے
ہمراہ لیے اور ان چوبداروں کے ساتھ مع ایرج نوجوان قلعۂ ذوالامان کا راستہ لیا جب متصل مکان مظفر بن
ضیغم خون آشام کے پہونچے تو چوبداروں نے کہا کہ آپ مہربانی فرما کر ایک لمحے کو یہاں توقف فرمائیے ہم
عرض کر دیں پھر آپ کو بلا لیں خواجہ فولاد نے کہا کہ اچھا کیا مضائقہ ہے چوبدار گئے اور خواجہ فولاد کے

آنے کی اطلاع کرکے اجازت حضوری حاصل کرکے خواجہ فولاد کو مظفر کے سامنے لے مظفر نے جو ایرج نوجوان کو
دیکھا بھوک اٹھا کہ کیا جوان رعنا ہے القصہ ایرج و فولاد نے سلام کیا مظفر نے جواب سلام دے کر بیٹھنے کا حکم دیا فولاد
و ایرج سلام کرکے کرسیوں پر جا بیٹھے بعد اسکے خواجہ فولاد نے ایک لاکھ یاقوت پیش بہا مظفر کو نذر دیا مظفر بہت
خوش ہوا اور نہایت نوازش سے پیش آیا اور کہا کہ تم یہیں بیٹھو اور اسباب اپنا یہیں دیدو ہم جا کر دکھائیں جو شے
پسند آئیگی اسکی قیمت بتائیگی اور جو ناپسند ہوگی واپس آئیگی یہ سنکر ایرج نوجوان نے اپنے دل میں کہا کہ واہ یہاں تو
مطلب ہی فوت ہوا جاتا ہے چاہتا تھا کہ ہم ملکہ گیتی افروز کی صورت ہی دیکھ کر دل کو تسکین دے لینگے اور یہ ہم سے
کہتے ہیں کہ آواز ہی سن لینگے سو یہاں تو وہ مضمون ہی تشریف لیے جاتا ہے یہ سوچ کر خواجہ فولاد سے کہا کہ اے خواجہ تم کہدو
کہ ہم یوں معاملہ نہ کرینگے بیچینگے تو دست بدست بیچینگے یہ سنکر خواجہ فولاد نے کہا کہ اے شہریار اس طرح تو معاملت میں
منظور نہیں ہے کہ جو اسباب ہم آپ کے ساتھ کردیں اور ہم نہ جائیں بیچینگے تو دست بدست ہی بیچنے کی مرتبہ
اس طرح وعدہ کا اٹھایا ہے آپ کا جہاں جی چاہے لیجائیے مگر ہم بھی ساتھ ساتھ رہینگے مظفر نے برہم ہوکر کہا کہ کیا تم
بے ایمان سمجھے ہو کہ ہمارا اعتبار نہیں کرتا ہم مرد مسلمان ہیں بڑا ہے اور ظلم کیا اور کروڑ ہا روپیہ کی چیز پر خیال نہیں کرتے
وہ اور ہی لوگ ہونگے جہاں تو نے دھوکا اٹھایا ہے ہمارے یہاں یہ ارزانی کہاں داخل خواجہ فولاد نے عرض کیا کہ
حضور بجا ارشاد ہوتا ہے اور بہت صحیح و درست خداوند نعمت کی یہ مجال نہیں ہے کہ حضور کو معاذ اللہ ایسا کر سکے مگر
خداوند اگر درمیانی لوگ تبدیل کرلیں تو اس وقت ہم کیا کرینگے مظفر نے کہا کہ اے تاجر زمان اپنی سنجال ہو شامل ہو
درست کرا رہے یہ متعلقات ناموس امیر گیتی ستان حضرت امیر حمزہ صاحبقران ہیں یہاں کیا مجال ہے کہ کوئی غیر
شخص آنے پائے یہ سنکر خواجہ فولاد نے عرض کیا کہ حضور اگر جب ایسا ہی ارشاد ہوگا تو کیا مضائقہ ہے میں ہوں اور
میرے ساتھ یہ لڑکا ہے یہاں تو یہ باتیں ہو رہی ہیں اور وہاں سے جو دار یہ جو وار خواجہ سرا ہے خواجہ سرا چلا
آتا ہے کہ جلد سوداگروں کو لاؤ آخر کار مظفر نے خواجہ فولاد و ایرج کو اپنے ہمراہ لیکر باغ یاقوت میں لایا وہ وہ
باغ ہے کہ شاہزادہ ملک قاسم نے تعمیر کرایا ہے ان سوداگروں سے کہا کہ تم یہیں ٹھہرو ہم اطلاع کرتے ہیں اور یہ وہ
مقام ہے کہ سوائے شاہزادہ خاور سپاہ اور شاہزادہ بدیع الزمان ناموس کے اور کوئی نہیں آیا غرض خواجہ
فولاد اور ایرج نوجوان وہاں بیٹھے اور خواتین صاحبقرانی پس پردہ مع ملکہ گیتی افروز ہوئیں اور کہا کہ سوداگرین
کو لاؤ خواجہ فولاد اور ایرج کو پردے کے قریب لاکر بٹھایا اب جو ایرج غور سے دیکھتا ہے تو ایک لونڈی اٹھ رہی ہے
دل اسکا تڑپ گیا اور بیقرار ہوکر کانپنے لگا خواجہ سرا نے پر جاکر خواجہ فولاد یہ لڑکا کانپتا کیوں ہے خواجہ فولاد نے
کہا کہ بیمار کا مرتعش ہے لیکن ایرج نہایت دل ملول ہوا اور دل میں کہتا ہے کہ اے ایرج افسوس معشوق پس پردہ
بیٹھا رہے اور تو اسے نہ دیکھ سکے عیب ہے تیری ہمت پر کہ تو قریب آکر خالی پھر جائے اے ایرج ہر چہ بادا باد بغیر معشوق
کے دیکھے یہاں سے نہ جا اس عرصے میں خواصوں نے صندوقچہ جواہر بیش بہا کا خواجہ فولاد سے طلب کیا خواجہ
فولاد نے صندوقچے کھلوائے کیا وہ اندر لے گئیں ایک ساعت کے بعد پس پردہ سے آواز آئی کہ اے گوہر ملک تم
کیا لوگی کسی نے جواب دیا کہ یاقوت سرخ پھر آواز آئی کہ گیتی افروز تم کیا لوگی جواب دیا کہ زمرد چاہیے جس ایرج
نے جو گیتی افروز کی آواز سنی تو بے اختیار کہا کہ گرنے کو تھا بہت ضبط کیا اور اپنے دل میں کہا کہ اے ایرج تو گھبراتا کیوں
ہے جس نیر اعظم نے آواز سنائی ہے وہی وصل سے بھی کامیاب کردیگا صبر کر صبر کر گھبراتا کیوں دل کو سمجھاتا ہے ہوں
یوں بیقراری اور شدت کرتی جاتی ہے ہر مرتبہ ارادہ کرتا ہے کہ پردے کے اندر گھس چل اور معشوق کو اٹھا لی لا

اور پھر ضبط کر کے خاموش رہجاتا ہے لیکن حالت یہ ہے کہ ایک رنگ آتا ہے اور ایک جاتا ہے دلوں میں محبت کا وفور اور
جوش عشق کی شدت ہے یکایک خواجہ فولاد کی نظر جو ایرج کے چہرے پہ پڑی ہے تو دیکھا کہ آثار عشق کے ظاہر ہیں
رنگ زرد ہے لب پر آہ سرد ہے آنکھوں میں اشک بھرے ہیں منھ پہ ہوائیاں اڑ رہی ہیں ایرج سے کہا کہ شہریار خیر باشد
میں آپ کے اور ہی رنگ پاتا ہوں اے شہریار اتنا مجھے بتائیے کہ محرم محترم ہوں حیرانی ہے مضطرب ہیں قریب بیان نہیں آنے
پاتا کہیں ایسا غضب نہ کیجئے گا کہ کسی پہ مبتلا ہو بیٹھے نہ میرا ہی پتا لگیگا نہ آپ ہی کا نشان ملیگا کچھ تو کہیے آخر معرکہ کیا ہے شوق
ایرج نوجوان نے تمام کیفیت اپنی چپکے چپکے بیان کی اور کہا کہ اے خواجہ فولاد میں تو ملکہ گیتی افروز کے لیے بے جان ہوا ہوں
ورنہ یہاں میرا کیا کام تھا اے خواجہ فولاد جب شہر فرنگو خیمہ میں میں نے لقا کو پناہ دی ہے تو اسنے اپنی انگشتری
اور اپنی دختر ملکہ گیتی افروز مجھکو دے دی تھی وہ انگشتری تو میں نے لے لی تھی اور کہا تھا کہ اے لقا ملکہ گیتی افروز تو قاسم
کے پاس ہے اُسے میں کیونکر لونگا تو اُسنے کہا کہ میں نے تمہیں دے دی تم جس طرح چاہو لیلو تو پہلے تو مجھے خیال
نہ تھا مگر جب الضرورت جادو کی قید میں میں نے ملکہ گیتی افروز کو خواب میں دیکھا تو اسپر ہزار جان سے عاشق
ہو گیا اب خیر اعظم کی امانت سے یہاں تک تو میں پہنچا اب اُس سے ملنا ہونی ہے دیکھیں وصل سے کامیاب کرو دیگا
اے خواجہ فولاد اب میں بغیر معشوق کے لیے ہوئے یہاں سے ٹلنے کا نہیں جاؤں گا خواجہ فولاد نے جو یہ حال سنا تو تن
سے جان نکلی اور اپنے دل میں کہا کہ اے خواجہ فولاد تو بھی مارا گیا اور ایرج بھی قتل ہوا اے خواجہ فولاد ہی گیا
جان بھی گئی ہائے فلک تفرقہ پرداز نے یہ کیا حادثہ دکھایا اسے میں تو کہیں کا نہیں رہا کہ اسی اثنا میں دوا ساز دوا
پیالہ لیے ہوئے آیا ایرج نے خواجہ سرا سے کہا کہ او نواب ناظر یہ دوا کسکے واسطے آئی ہے اُسنے کہا کہ یہ دوا ملکہ
گیتی افروز کے واسطے آئی ہے ایرج نے پوچھا کہ کیوں صاحب شہزادی کا مزاج کیسا ہے خواجہ سرا نے کہا کہ جس روز سے
شاہزادہ خاور سپاہ کا انتقال ہوا ہے اُس روز سے ملکہ کسی صورت اچھی نہیں رہتی ہر روز دوا پیا کرتی ہے ایرج
نے کہا کہ میں بھی تپ میں ہوں تھوڑی سی ہمیں بھی دینا خواجہ سرا نے کہا کہ اچھا ملکہ تو کہیں ایک گھونٹ بھر پی لیتی ہے باقی دوا
پھر آ جاتی ہے وہ تمہیں دے دینگے یہ سنکر ایرج بہت خوش ہوا الغرض تھوڑی دیر کے بعد ملکہ گیتی افروز نے کوئی گھونٹ دو گھونٹ پی کر
واپس کر دی خواجہ سرا نے وہ دوا لا کر ایرج کو دی ایرج نے وہ دوا پی لی اور پیالہ بغل میں دبا لیا غلاموں نے
کہا کہ دوا پی چکے پیالہ ہمارے حوالے کرو ایرج نے کہا کہ پیالہ تو میں نہ دونگا خواجہ سراؤں نے کہا کہ یہ کیا واہیات بات
ہے کہ تو پیالہ نہیں دیتا ایرج نے کہا کہ بھائی تم تو کچھ خلاف انصاف باتیں کرتے ہو بھائی جو کوئی بزرگ کسی کو کچھ دیتا ہے
اگر یہ ظرف دیتا ہے اور ظرف واپس نہیں کرتا اب وہ غلام اور خواجہ سرا سختی کرنے لگے کہ جلد پیالہ ہمارے کر نہیں
تو بری درگت بنائی جائیگی اور ایرج پیالے کو سینے سے لگائے ہوئے ہے اور یہی کہتا ہے کہ اے ایرج یہ پیالہ
معشوق کے منھ لگا ہوا ہے میں اس میں پانی پیا کرونگا اور اپنا دل ٹھنڈا کرونگا مجھے تو نہ دیا جائیگا ہر چند خواجہ
فولاد ایرج سے کہتا ہے کہ اے شہریار پیالہ دیدیجئے کیوں اپنی اور میری شامتیں بلواتے ہو مگر ایرج چپکا بیٹھا ہوا ہے
پیالے کو سینہ سے لگائے ہوئے ہے اور کسی طرح نہیں دیتا اب خواجہ سراؤں نے قصد کیا کہ اس سے
بہ جبر چھین لیں اور ایرج نے قصد کیا کہ اگر جبر کیا جائے تو بری نوبت جاوے جو ہو سو ہو خواجہ فولاد نے دیکھا کہ
اب بڑی قباحت ہوا چاہتی ہے اور فساد عظیم ہوا چاہتا ہے جلدی سے کچھ لعل و گوہر خواجہ سراؤں کو دیا کہ بھائیو تم یہ لیلو
اور پیالہ چھوڑ دو خواجہ سراؤں نے خوشی خوشی وہ لعل و گوہر لے لیے اور پیالہ چھوڑ دیا اور اپنے اپنے کام کو چلے گئے
اب ایرج تو بیٹھا ہوا دعائیں مانگ رہا ہے کہ اے خیر اعظم اے آفتاب تابان دروازہ معشوق پہ بیٹھا ہوا ہوں

اور صورت دیکھنے کو ترستا ہوں پکتا ہے اور روتا ہے اور جب آتش عشق بھڑکتی ہے تو یہ ارادہ کرتا ہے کہ اندر محل کے
گھس چلے خواجہ فولاد ہر چند روک رہا ہے اور ہاتھ جوڑ رہا ہے کہ ای شہزادہ کیوں آپ میرے قتل کے درپے ہوئے ہیں
مگر کسی طرح نہیں مانتا اور کہتا ہے کہ میں تو بغیر معشوق کے لیے ہوئے نہ جاؤنگا یہاں تو یہ باتیں ہیں اور وہاں جواہر
پسند ہو رہا ہے کہ اسی اثنا میں ایک جھونکا ہوا سے تند کا چلا کہ ہوا کی تیزی سے پردہ اڑ گیا اور ایرج نے بخوبی تمام
ہر ایک کو دیکھا اپنے جی میں کہا کہ واہ واہ کیا حرم سرا ہے سراسر جنت ہے ہر ایک سے بہتر ایک یہاں موجود ہے اور ایک
نازنین سیاہ پوش بیچ میں ان پری وشوں کے جلوہ گر ہے اور ایک لو نور کی اُسکے چہرہ نورانی سے اٹھ رہی ہے شعر
بحالت دیدہ اند بشر ندیدہ ۔ نہ دیدہ اند بشر نشنیدہ انخوب تر است جو دیکھا تو خیال آگیا کہ وہی مہ جبین ہے کہ جسے
خواب میں دیکھا تھا بس تڑپ کے غش کھا کے زمین پر گر پڑا خواجہ سراؤں نے پوچھا کہ خواجہ اسے کیا ہوا خواجہ فولاد
نے کہا کہ کچھ اندیشہ نہیں ہے یہ مرض صرع میں مبتلا ہے اور اس مرض کا خاصہ یہ ہے کہ آب جاری کے دیکھنے سے زیادہ
کرتا ہے از بسکہ یہاں بہت نہریں جاری ہیں اس سبب سے اسکو دورہ ہو گیا یہ سنکر حکم ہوا کہ اسے یہاں سے لیجاؤ
خواجہ فولاد میں یہ سنکر جان آگئی اور اسکا اٹھا لیجانا بہت مناسب سمجھا اور سوچا کہ اگر ذرا بھی تو نے تامل کیا اور اسے
ہوش آگیا تو معلوم نہیں یہ کیا حرکت بیہودہ کر بیٹھیگا یہ سوچ کر جو جواہر کا تھا اسکی قیمت بھی نہ لی اور بجلدی تمام
ایرج نوجوان کو باغ سے باہر لایا اور سواری پر ڈال کے کاروانسرا میں لایا بعد تھوڑی دیر کے جو ایرج
ہوش میں آیا ہے تو دیکھا کہ نہ وہ باغ ہے نہ قصر نہ وہ حور و پری خواجہ فولاد اور اُسکے گماشتے بیٹھے ہیں بس اسے کو
غش رونے کے رونے لگا اور کہنے لگا کہ ای فلک جفا کار ای گردون غدار یہ کیا کجروی تو نے کی کہ معشوق کو دکھا کر
پوشیدہ کر دیا شعر من جدا از یار و یار از من جدا افتادہ است ۔ زینچنین مشکل کہ من دارم کرا افتادہ است اور ای
خواجہ فولاد یہ تو نے کیا حرکت ناشائستہ کی کہ مجھکو وہاں سے اٹھا لایا میں تو بغیر معشوق کے لیے ہوئے ہرگز وہاں
سے نہ ہٹتا کیا کروں کہ تو میرے باپ کا غلام ہے ورنہ بے تامل تجھے مار ڈالتا کہ تو مجھکو در محبوب سے پھیر لایا خواجہ
فولاد نے کہا کہ نہیں نہیں سر میرا حاضر ہے شوق سے کاٹ لیجئے ایرج نوجوان نے کہا کہ تجھے کیا ماروں مگر سلمان شاہ
اور مظفر سے پوچھونگا اگر انھوں نے بسمل مجھے دیا تو دیا ورنہ بزور شمشیر لونگا میرے پاس لقا کی سند موجود ہے کہ
اسنے ملکہ گیتی افروز کو مجھے بخشدیا ہے یہ سنکر خواجہ فولاد اپنے جی میں ڈرا کہ ارے غضب ہی ہو گیا مفت میں یہ قتل
ہوا بہتر یہ ہے کہ تو اسے بیہوش کر کے یہاں سے نکال لیجا اور ایرج نے خواجہ فولاد سے کہا کہ ای خواجہ فولاد اب
میں سلمان شاہ فارسی کو تنبیہ کرنے جاتا ہوں کہ وہ مرد پیر ہے اور اس سے کچھ اندیشہ نہیں ہے خواجہ فولاد
نے کہا کہ ای شہزادہ جو بات سوچئے کر جاتے سمجھ کے تدبیر اور تحمل کے ساتھ کیجئے ایرج نے کہا کہ اچھا ایسا ہی
ہوگا غرض دن تو انھیں باتوں میں گذر گیا رات کو خواجہ فولاد نے ایرج کو بیہوش کر کے جہاز پر ڈالکے روانہ
کر دیا اور ایک پٹی دارو بیہوشی کی دماغ پر ایرج کے چڑھا دی کہ بیہوش میں نہ آنے پاوے اور جب نا
یہاں سے گذر گیا تو جہاز کو جلدی تو چلاتا ایک ہفتے میں جو بھی یہاں سے چل کر ہوا اور وہ سے آکر ... جب
صبح ہوئی تو جو جواہر بک چکا تھا اسکی قیمت حاصل کی اور جو نہیں بکا تھا اسے بیچ کر ایک ہفتے بعد وہاں سے کوچ
کیا اور جلد جلد جہاز ہانکتا ہوا چلا تا انکہ تیسرے دن قریب اُس جہاز کے ہو گیا جسپر ایرج تھا اب دونوں جہاز
ساتھ ساتھ روانہ ہوئے جب مقام لنگر جہازات پر پہونچے تو جہازوں کا لنگر کیا خواجہ فولاد اس جہاز
پہ آیا کہ جسپر ایرج تھا اور تمام رات ایرج کو ہوش میں لایا جب ایرج کو ہوش ہوا ہے تو اپنے

جہازوں پہ دیکھا خواجہ فولاد سے کہا کہ کیا تجھے سبائل سے لے آیا اُسنے عرض کیا کہ ہاں آپ تو بصورت عشق
پہونچتے جنون کا ولولہ تھا اور ہر مرتبہ یہ خیال تھا کہ سب کو مار کر معشوق کو لے لیجیے پیر و مرشد یہ امر بہت مشکل تھا
آپ اکیلے کیا کرتے مفت میں رسوا ہوتا اور آپ مارے جاتے پھر میں فرخ چہر کو کیا جواب دیتا ای
شہریار اب آپ لشکر جمع کیجیے اور ملک سبائل پہ چڑھائی کرکے بزور شمشیر معشوق کو لے آئیے اور اگر ایسی ہی
عجلی ہے تو سر غلام کا حاضر ہے شوق سے کاٹ لیجیے یہ سنکر ایرج دم بخود ہو رہا اور اپنے جی میں سوچا کہ خواجہ فولاد
سچ کہتا ہے کہا کہ خیر ای خواجہ فولاد جو کچھ تو نے کیا بہتر کیا لیکن اگر وہ پیالہ دوا کا جو مجھے دیا تھا اپنے ساتھ لیتے آئے ہو
تو ہمین دے دو خواجہ فولاد نے کہا کہ حاضر ہے اور جلدی سے پیالہ نکالکر ایرج کو دے دیا ایرج نے اس پیالہ
کو لیکر سینے سے لگایا اور کہا کہ خیر اگر تیرا عشق ہے مدعی تو معشوق کو بھی لیجیے ہی آئیں ابھی یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں
کہ سامنے سے کچھ جہاز اور نمایاں ہوئے ایرج نے دریافت کرایا معلوم ہوا کہ یہ جہاز شہر فرنگیشیہ سے آتے ہیں
اور انھوں نے دریافت کرایا کہ ان جہازوں پہ کون ہے تو انکو بھی معلوم ہوا کہ ان جہازوں میں ایرج نوجوان ہے
الغرض دونوں باہم ملاقی ہوئے ایرج نے احوال اپنے لشکر کا دریافت کیا اُنھوں نے کہا کہ ای شہریار جب کہ یہ
حادثہ گذرا ہے تو مالک بن ملکوت شاہ نے اقبال شاہ کو دشت کافور میں روانہ کیا اور دیلم کو جزیرہ
کالج میں بھیجا اور خود لشکر امیر حمزہ صاحبقران میں چلا گیا اور لقا ظلمات کی جانب راہی ہوا اور حمزہ
صاحبقران اُسکے تعاقب میں گئے ہیں اور اب مالک بن حارث شاد لشکر لندھور بن سعدان میں ہے
ایرج یہ خبر سنکر بہت خوش ہوا اور وہین جہاز سے اتر کر دشت کافور کا راستہ لیا دوسرے روز حوالی شہر
اسکندریہ میں پہونچا باہر قلعہ کے ایک مینار بلند دکھائی دیا کہ طول اُسکا دو سو چھبیس گز کا تھا وہاں کے لوگوں سے
مستفسر حال ہوا اُن سب نے بیان کیا کہ ہمکو اسکی کیفیت مفصل نہیں معلوم مگر ایک پیر مرد اُس جگہ موجود تھا اُسنے
بیان کیا کہ اس قلعہ کو سکندر ذوالقرنین نے تعمیر کرایا تھا اور گرداگرد اس قلعہ کے تیغ دودمی اور خزانہ مدفون
ہے اور مینار کی پیشانی پر لکھا ہے کہ جو شخص صاحبقران ہو وہ اس مینار پہ جاے اور تیر و کمان
بالاے مینار رکھا ہوا ہے اسکو اُٹھاے اور تیر چلہ کمان میں پیوستہ کرکے مارے جس جگہ وہ تیر گریگا وہیں خزانہ اور
تیغ دودمی ہے کھود کر نکالے اور اگر سواے صاحبقران کے کوئی دوسرا شخص اس قصد سے بالاے مینار جائیگا
تو ایک چمک بجلی کی سی پیدا ہوگی اور وہ شخص مر کر گر پڑیگا ایرج نوجوان نے کہا کہ میں بھی اسے آزماؤنگا
اتفاقاً اُسی وقت کسی نے دارا شاہ بادشاہ اسکندریہ سے جاکر بیان کیا کہ ابھی ایک شخص آیا ہے اور بالاے
مینار جانے کا قصد کرتا ہے دارا شاہ اُسی وقت سوار ہوکر آیا اور ایرج نوجوان سے ملاقات کرکے احوال
پوچھا کہ آپ کون ہیں جب ایرج نوجوان نے اپنا حال بیان کیا تو دارا شاہ نے کہا کہ پہلے آپ شہر میں
تشریف لیجیے وزیر میرا علم نجوم میں دخل تام رکھتا ہے میں آپ کا حال اُس سے دریافت کرلوں تو پھر آپ
بالاے مینار جاکر تیر پھینکیےگا ایرج نوجوان نے کہا کہ اگر تم آفتاب پرستی قبول کرو تو میں تمہارے ساتھ
چلوں دارا شاہ نے کہا کہ میں آفتاب پرستی اُس وقت اختیار کرونگا کہ جب یہ خزانہ آپ کے ہاتھ لگیگا
اور حال اس مینار کا معلوم ہو جائیگا ایرج نوجوان نے یہ قبول کیا اور دارا شاہ کے ساتھ ہوا دارا شاہ
بعزت تمام ایرج نوجوان کو شہر میں لایا بعد دعوت و ضیافت کے سلیم اختر شمار اپنے وزیر کو
طلب کرکے حکم دیا کہ ای سلیم تو علم نجوم میں دخل کامل رکھتا ہے اس شخص کا تو حال دیکھ کہ صاحبقران

کہا نہیں اور اگر اُس مینار پر جسا کے تیر پہنچیگا تو کامیاب ہوگا یا نہیں اسی وقت حکیم اختر شمار نے فال
ایرج نوجوان کا بنام و نجوم دیکھکر ایرج کے قدمون کو بوسہ دیا اور کہا کہ بیشک تو صاحبقران ہے اور کامیاب ہوگا
مال تیرے ہاتھ لگیگا دوسرے روز دارا شاہ ایرج کو لیکر اُس مینار کے قریب آیا تمام خلائق شہر تماشے کے لیے
جمع ہوئی ایرج دامن گردان کے اور آستینیں چڑھا کر کمند فون پہ پاؤن رکھتا ہوا اور ترنجیرین جو اُس مین
نصب تھین اُنہین پکڑتا ہوا بالاے مینار چڑھ گیا دیکھا کہ ایک کمان آہنی کئی سو من کی بھاری اور ایک تیر آہنی
نیزے کے برابر رکھا ہوا ہے پس ایرج نوجوان نے تیر کمان اُٹھا کر تیر کو کمان مین پیوستہ کرکے بقوت تمام مارا
وہ تیر سہ پہر کر اُس مینار کی جڑ مین غرق ہوگیا اور ایرج اُس مینار سے اُترا بیلدارون کو بلا کر کھودنے کا حکم
دیا ہرچند بیلدار انکار کرتے رہے کہ ہم ہرگز نہ کھودینگے معلوم نہین کہ کس بلا مین گرفتار ہو جاینگے مگر ایرج
نے نہ مانا اور خود بھی کدال ہاتھ لے کر کھودنا شروع کیا اور بیلدارون نے بھی بہ جبر کھودنا شروع کیا تا اینکہ کھودتے
کھودتے وہ مینار بلکہ گر پڑا اب جو دیکھتے ہین تو ایک تختۂ سنگ گران نمودار ہوا اور ایک قلابہ اُسمین لگا ہوا ہے ایرج
نے اُس قلابے کو پکڑ کر خوب زور کیا کہ وہ تختہ سنگ اُکھڑ آیا اور ایک نقب کا دکھائی دیا اور ایک ہواے گرم
وتند اُس نقب سے ایسی نکلی کہ ایرج تاب نہ لا سکا اور بہت گھبرا ہوا جب وہ ہواے گرم موقوف ہوئی تو ایرج
روشنی کراکے اُس نقب کے اندر گیا ہو ایک سو ساٹھ زینے کے ایک بڑی دروازہ دکھائی دیا مگر مقفل ایرج
حیران ہوا کہ اس قفل کو کیونکر کھولے چارون طرف دیکھنے لگا کہ ایک طاق پر کنجی سی دکھائی دی ایرج نوجوان نے
اُس کنجی سے قفل کھولکر دروازہ وا کیا اور اندر چلا گیا دیکھتا کیا ہے کہ چارطرف کو چار کوٹھے مقفل ہین اور کنجیان انکی
کسنہ ڈورون مین لٹک رہی ہین ایرج نے کنجیان اتار کر ان سب کوٹھون کو کھولا اور ان کوٹھون کے اندر
جاکر کیا دیکھتا ہے کہ ایک مین روپیہ ایک مین اشرفیان ایک مین جواہر ایک مین زر سے صندوقچے مقفل رکھے
ہوئے ہین اور کنجیان انکے برابر رکھی ہوئی ہین اسنے ایک کنجی اُٹھا کر ایک صندوقچے کو کھولا دیکھا کہ اس صندوقچے
مین ایک مار سیاہ کنڈلی مارے ہوئے بیٹھا ہوا ہے اُس مار سیاہ کو دیکھکر بہت خائف ہوا کہ یہ بلاے بد ہے
مگر غور سے جو دیکھتا ہے تو اُسمین مطلق حس وحرکت نہین ہے اور بیچ مین اُس کنڈلے کے قبضہ شمشیر آبدار کا معلوم
ہوتا ہے ایرج یہ دیکھتے ہی خوش ہوگیا اور سمجھا کہ یہی تیغہ دودمی ہے پس اُس تلوار کو نکالکر جو میان سے ہاتھ
ڈالکے کھینچتا ہے تو وہ شمشیر آبدار نظر آئی کہ کبھی چشم فلک نے بھی نہ دیکھی ہوگی کرمین لگا کر باہر آیا اور سب
مال وخزانہ نکلوانا شروع کیا یہ دیکھتے ہی بادشاہ و وزیر مع رعایاے شہر ایرج نوجوان کے قدمون پر
گر پڑے اور دو دن آفتاب پرستی قبول کیا ایرج نے دارا شاہ سے کہا کہ اے دارا شاہ اب مین دشت
کافور کو جاتا ہون کہ اقبال شاہ میرا بادشاہ وہان موجود ہے دارا شاہ نے کہا کہ مین بھی آپ کے ساتھ
ہون اور بارہ ہزار کی جمعیت لیکر ایرج کے ساتھ ہوا اور ایرج نوجوان نے وہان سے کوچ کیا اور منزل
بمنزل چلنا شروع کیا اب اسکو تو راستے ہی مین چھوڑیے اور کچھ حال اقبال شاہ کا سنیے کہ یہ جو قطع
منازل کرتا ہوا طاق سکندریہ مین پہونچا تو میعاد رشک درناز گردون نے بہت اچھی طرح اقبال شاہ کی
اور نہایت خاطر و مدارات سے پیش آیا احوال ایرج نوجوان کا استفسار کیا اقبال شاہ نے کل کیفیت
ایرج کی از ابتدا تا انتہا بیان کی اور کہا کہ اے میعاد رشک درناز گردون نجومی یہ کہتے ہین
کہ ایرج زندہ وسلامت ہے بالشوکت وجولت پیدا ہوگا میعاد نے بھی اپنے یہان کے اہل نجوم کو جمع کرکے

استفسار کیا اُن سب نے عرض کی کہ حضور اس مقام پر با شان و شوکت پیدا ہوگا اقبال شاہ نے کہا کہ
کتنی مدت میں اُنہوں نے کہا کہ اسکا جواب کل دینگے میعاد رشک دراز گردن نے اُن سب کو رخصت
کیا علی الصباح وہ سب پھر حاضر ہوئے اور اگر عرض کیا کہ ای شہریار چار مہینے کے بعد ایرج یہاں آئیگا اسی
ایسے وقت میں آئیگا کہ آپ کمال مصیبت میں مبتلا ہونگے اقبال شاہ یہ سنکر چپ ہو رہا اور ایک ایک دن
اُسنے گننا شروع کیا تا اینکہ چند روز کے بعد میعاد رشک دراز گردن کے بھائی معاد رشک دراز گردن
نے کہ اسکا ملک اُسکے ملک سے تین منزل تھا معلوم کیا کہ میعاد آفتاب پرست ہو گیا ہے ایرج مارا گیا اور
اقبال شاہ یہاں آیا ہے اپنے مشورہ کاروں سے کہا کہ ارے یہ تو بڑا غضب ہو گیا کہ میعاد آفتاب پرست
ہو گیا اور سچا دین چھوڑ کر برا دین اختیار کیا اس ملعون کو سزا دینا کافی اور نہ پروائی دینا ضرور معلوم
ہوتی ہے مشورہ کاروں نے عرض کیا کہ حضور اس ارادہ سے باز آئیے اور ہرگز ایسی جرأت نہ کیجیے
مفت میں آپکو ذلت حاصل ہوگی اور مآل کار کچھ بھی حاصل نہ ہوگا وہ آپ سے بہت زبردست اور اوس
کی فوج اُسکی آپکی فوج سے کہیں زیادہ ہے غالب آنا کیسا مساوات ہی تو دشوار ہو جائیگا یہ سنکر معاد نے
کہا کہ پھر کیا کیا جائے کوئی تدبیر تو ایسی چاہیے کہ وہ ملعون پھندے میں پھنسے اور میں اُسے اچھی طرح بسزا
پہونچاؤں یہ سنکر سبھوں نے اپنے اپنے سر زانوے فکر پر جھکا لیے اور غور کرنا شروع کیا بڑی دیر تک سب
غور و تامل کیا کیے مگر دُر مقصود ایک کے ہاتھ نہ آیا لیکن وزیر کی عقل لڑ گئی اور اُسنے دست بستہ عرض
کیا کہ خداوند اس غلام کے ذہن میں ایک امر آیا ہے اسے بتوجہ سماعت فرما کر غور فرمائیے اگر بندہ خاطر فیض آثر
ہو تو اُسیر کار بند ہوجیے معاد نے کہا کہ جلد بیان کر وہ کیا امر ہے شاید تیرا ہی تیر عقل ہدف مقصود پر جا پہنچے وزیر
نے عرض کی کہ حضور میری رائے ناقص میں تو یہ آتا ہے کہ آپ میعاد کو بہانہ دعوت طلب فرمائیے جب وہ یہاں
آجائے تو کھانے پانی وغیرہ میں بیہوشی دیکر اُسے گرفتار کر لیجیے یہ تجویز اس وزیر کی معاد کو بہت پسند
آئی اور بہت خوش ہوا اور اُسی وقت میعاد رشک دراز گردن کو پیام دعوت بھیجکر طلب کیا جب
وہ آیا تو اسی ترکیب سے اُسے گرفتار کر لیا اور جو لوگ اُسکے ساتھ آئے تھے اُنکو بھی مقید کر لیا اور حکم دیا کہ فوج
میں کمر بندی ہو میں اقبال شاہ پر فوج کشی کرونگا اور میعاد کو غل و زنجیر میں گرفتار کرکے اپنے سامنے طلب
کیا اور کہا کہ او میعاد رشک دراز گردن یہ تجھے کیا خبط اور جنون ہوا تھا کہ اپنے دین آبائی کو ایک ادنی
شخص کی تعلیم سے چھوڑ کر دین باطل آفتاب پرستی کو اختیار کیا اور پرستش لات اعلی اور منات معلی
کی چھوڑ کر آفتاب کی پرستش اختیار کی جلد لعنت کر دین آفتاب پر اور بت پرستی کو حق جان ورنہ تجھے
بعذاب الیم مار ڈالونگا میعاد نے کہا کہ او نامرد تجھے شرم نہیں آتی کہ مجھکو بہ نامردی گرفتار کرکے یہ کلام بدانجام
پیش کرتا ہے مگر خیر اب تو میں تیرے قبضے میں ہوں چاہے مار ڈال اور چاہے چھوڑ لیکن میں دین آفتاب پرستی
ہرگز ترک نہ کرونگا یہ سنکر معاد نے کہا کہ خیر اب تو میں اقبال شاہ کو تنبیہ کرنے جاتا ہوں وہاں سے آلوں تو پھر تجھے
سمجھ لونگا تو یاد رکھیگا کہ ہاں اور یہ کہکر میعاد کو زندانخانے میں بھجوا دیا اور خود فوج و لشکر لیکر اقبال شاہ پر آیا ہرکاروں
نے یہ خبر اقبال شاہ کو پہونچائی کہ میعاد کو تو معاد نے بدغابازی بہانہ دعوت بلا کر گرفتار کر لیا اور اب تجھ پر فوج
کثیر لیکر آتا ہے یہ سنتا تھا کہ اقبال شاہ کے ہوش و حواس پراگندہ ہو گئے اور ہاتھ پاؤں میں رعشہ پڑ گیا لیکن
بمجبوری بہ خیال ننگ لشکر اپنے ہمراہ لیکر باہر آیا یہ خبر ہرکاروں نے معاد کو پہونچائی کہ اقبال شاہ

لشکر تیر لیکر آیا یہ خبر سنکر معاد نے طبل جنگ اپنے لشکر میں بجوایا دوسرے دن دونوں لشکر صف آرا ہے میدان
نبرد ہوئے پھر تو معرکہ اندازیوں میں تمام سردار اقبال شاہ کے زخمی ہوئے اور بہت سی فوج کام آئی اور اقبال
شاہ خود بھی مجروح ہوا مجبور ہو کر قلعہ میں بھاگ آیا اور دروازہ قلعہ کا بند کر لیا اور خندق پر آب کروادی پل
تختہ اٹھوا لیا گولہ اندازوں کو برجوں پر بٹھا دیا جب یہ خبر معاد کو ہوئی تو وہ اپنا لشکر لیکر قلعہ پر آیا چار طرف سے قلعہ کو
گھیر لیا کئی روز تک قلعہ کو گھیرے ہوئے پڑا رہا آٹھویں روز بعد طبل جنگ بجا کر قلعہ پر یورش کی اور گولوں کو رد
کرتا ہوا لب خندق پہونچگیا اب اقبال شاہ گھبرایا اور اسکو یقین ہوگیا کہ اب قلعہ اترے جاتا ہے اسلیے کہ جب
لب خندق معاد پہونچگیا تو پل تختہ لگا کر دروازے پر آ جانا کیا بات ہے اسی گھبراہٹ میں نجومیوں سے کہا کہ تمنے
جو حکم لگایا تھا کہ ایرج نوجوان چار مہینے کے بعد پیدا ہوگا تو وہ چار مہینے تو گذر گئے اور اس مصیبت سے بڑھکر کون
مصیبت ہوگی کہ ہماری جان ہی پر بنی ہوئی ہے نجومیوں نے عرض کیا کہ حضور سترہ دنوں دل کو تسلی رکھیں ایرج نوجوان
آیا ہی چاہتا ہے اور نیر اعظم کی مدد ہوا ہی چاہتی ہے اقبال شاہ نجومیوں سے یہ باتیں کرہی رہا تھا کہ گولہ اندازوں
نے عرض کی کہ حضور دشمن بڑھتے بڑھتے دروازہ کے دن نکل آ پہنچا اب کیا حکم ہوتا ہے حکم دیا کہ اچھا اب ہاتھ روک لو دیکھو کہ اتنے
گولوں میں کوئی گولا تھا کہ اس حرامزادے کے لگا یا نہیں پس گولہ اندازوں نے ہاتھ روک لیا اور جب دھوان
برطرف ہوا اور روشنی ہوئی تو دیکھا کہ معاد مع فوج لب خندق کھڑا ہوا ہے تمام اہل قلعہ میں کھلبلی پڑگئی اور اقبال شاہ
سے گولہ اندازوں نے عرض کیا کہ حضور وہ ملعون تو سب گولوں کو روکتا ہوا لب خندق پہونچ گیا اقبال شاہ
بھی مضطر و پریشان ہو کر دعائیں مانگنے لگا کہ ای نیر اعظم ای آفتاب تابان اب وقت مدد ہے ابھی اقبال قلعہ
پہ دعا مانگ ہی رہا تھا کہ گرد و غبار جانب صحرا سے بلند ہوا اور ایرج مع دارا شاہ نمایان ہوا اہل قلعہ نے ایرج
نوجوان کو دیکھکر طبل شادمانی بجانا شروع کیا اور ایرج نے بعد دریافت حال مرکب کو آگے بڑھا کر نعرہ کیا کہ او ملعون
پھر قلعہ کی طرف سے ورنہ کل فوج تیری تباہ کیے دیتا ہوں ادھر سے تو ایرج نوجوان نے یہ نعرہ کیا
اور ادھر سے آواز طبل شادمانی کی سنائی دی معاد نے اسوقت پکار کر کہا کہ کیوں اہل قلعہ اپنے مارے جانے کی
یہ شادی کر رہے ہو انہوں نے جواب دیا کہ نہیں بلکہ تیرے مارے جانے کی یہ خوشی کر رہے ہیں کہ پھر ایرج نے
نعرہ کیا کہ او مادی پھر قلعہ کی جانب سے ورنہ لشکر تیرا تباہ کیے دیتا ہوں معاد نے جو پھر کر دیکھا تو دیکھا کہ ایرج
ایک بت بنے گردن پر سوار چلا آتا ہے بس یہی اپنے مرکب کو بڑھا کر مقابل ایرج نوجوان ہوا اور اہل قلعہ سے
پکار کر کہا کہ بس اسی کا ہی کے آنے پر اسقدر پھولے ہو کہ طبل شادمانی بجانے لگے دیکھو ابھی میں اسکا کام تمام
کرتا ہوں اور اسے مار لوں تو پھر فرار واقعی تمہاری خبر لونگا القصہ ادھر سے معاد بڑھا اور ادھر سے ایرج
پکا دونوں مقابل یکدگر ہوئے ایرج تو پہلے ہی میاد کے گرفتار ہونے کا حال سن چکا تھا معاد سے کہا کہ
او مادی حیف ہے تیری جرأت پر کہ تو اپنے بھائی کو دغابازی سے گرفتار کر کے اسکے قلعہ پر چڑھ آیا ہے اور یہ
باوجودیکہ ان لوگوں نے تیرا مقابلہ کیا اور عاجز ہو کر فرار اختیار کر کے قلعہ بند ہوگئے اور تیرا پیچھا نہیں
چھوڑتا مفرور کا تعاقب کرنا کون سی بہادری ہے او نامرد لعنت ہے تجھ پر بس یہ کلمہ سنتا تھا کہ معاد آگ ہوگیا اور کہا
کہ میاد تو میرا بھائی تھا اسے میں نے گرفتار کر لیا کہ اسنے اپنے آبائی مذہب کو ترک کر کے آفتاب پرستی اختیار کی
تھی لوگوں پر کیا تیرا حق بگڑا ہے اور تو آیا ہے تو پہلے پکڑنا کاہے کے واسطے لیا ایرج نے کلمہ کہتے ہی
تردد سے جھٹکا دیا کہ اگر معاد چھوڑ دے تو تمہارا سکا اگر جائے بسبب خوف جان کے گرز کو ہاتھ سے چھوڑ کر

ایک تلوار ایرج پر ماری ایرج نے تلوار اُسکی چھین کر کمر میں ہاتھ ڈالدیا معاد بھی اُس سے لپٹ گیا اور زور دکھانے
لگے مرکب تو اُس کشمکش میں بیٹھ گئے اور یہ دونوں کے دونوں مرکبوں سے کود پڑے اور کشتی ہونے لگی سر شام
ایرج نے معاد کو زیر کر کے مشکیں اُسکی باندھیں یہ معرکہ دیکھکر اقبال شاہ نے دروازہ قلعہ کا کھولدیا اور اپنے
لوگوں سمیت قلعہ سے باہر آکر ایرج سے ملاقات کی اور اُسے اندرون قلعہ لیگیا اور بہت تزک و احتشام سے
ایرج کی دعوت کی بعد فراغ طعام ایرج نے معاد کو اپنے سامنے بلوایا اور دین آفتاب پرستی کی جانب دعوت
کی معاد دین بت پرستی کو ترک کر کے بصدق دل آفتاب پرست ہوا ایرج نے اُسے قید سے رہا کیا اور حکم دیا
کہ میعاد کو طلب کر معاد نے میعاد کو طلب کیا وہ بھی آکر قدمبوس ہوا دو چار روز ایرج وہاں رہکر سبھوں کو
ساتھ لیکر جانب ملک فرنگوشیہ روانہ ہوا دوسری منزل پر ایک دیو پیدا ہوا اور اقبال شاہ کو اُٹھا کر یہ
آواز دیتا ہوا راہی ہوا کہ ای ایرج سنو دیو قہار تو نے میری معشوقہ کو قتل کیا یعنی النضروت جادو کو گود
کردسا میں ڈالدیا اب میں تیرے بادشاہ کو اُٹھائے لیے جاتا ہوں کہ تو بھی تو اسکے فراق میں اُسی طرح رہ کر
جس طرح میں النضروت جادو کے فراق میں تڑپ رہا ہوں اور ای ایرج میں نہ طاق سکندری میں رہتا
ہوں اگر تو چاہتا ہو کہ اقبال شاہ کو میرے پھندے سے چھڑا دے تو نہ طاق سکندری میں آنا اور یہ کہکر
پروانکے ہوئے چلا گیا ایرج اس واقعہ سے بہت پریشان ہوا اور وہیں سے عنان عزیمت کو طرف نہ طاق
سکندری کے منعطف کیا جب چند روز کے بعد وہاں پہونچا تب اپنے استادہ کرائے کل ہمراہی اپنے اپنے خیموں
میں گئے یہ اپنے خیمے میں داخل ہوا شب بھر استراحت کی علی الصباح نہ طاق سکندری کے دیکھنے کو چلا جا کر کیا
دیکھتا ہے کہ اوپر نو رنگ کے نو طاق بنے ہوئے ہیں اور ہر طاق ہزار ہزار گز کا رفیع و وسیع ہے اور اوپر
اُس نہ طاق کے ایک عمارت عالیشان رفیع المکان نظر آتی ہے اور ایک جانب کو زینے لگے ہوئے ہیں ایرج
اُس زینے پر چڑھتا ہوا اُس عمارت پر گیا دیکھا کہ ایک باغ بہشت آئین بلکہ رشک فردوس بریں بنا ہوا ہے ہوائے
خوش اور طرب افزا چلی آتی ہے ایرج چاروں طرف سیر کرنے لگا چلتے چلتے ایک جانب کو گیا دیکھتا ہے کہ ایک اژدر
آتش فشاں منہ کھولے ہوئے بیٹھا ہوا ہے اور شعلہائے آتشیں منہ سے چھوڑ رہا ہے ایرج نے اُسکے قریب جا کر
ایک تیر جلد کمان میں پیوستہ کر کے چھوڑا تو داہنی آنکھ اُسکی کور ہو گئی دوسرا تیر اندھا مارا بائیں آنکھ بھی اندھی ہو گئی
مگر اُس اژدہے نے بعد کور ہو جانے کے حبس نفس کشی کی تو ایرج زمین سے اُکھڑ کر اُسکے منہ کی طرف چلا جس وقت
ایرج وہاں اژدر کے پہونچا تو اپنے حواس درست کر کے تیغ دو دمہ سکندری کمر سے نکال کر ایک ہاتھ زور سے مارا کہ آدھا
منہ اُسکا کٹ گیا دوسرا ہاتھ جو مارا کہ بالکل سر اُسکا کٹ گیا پھر تو ایرج نے تلوار میں مار کر اُسکے ٹکڑے ٹکڑے
کر دیے اور وہاں سے آگے بڑھا دیکھا کہ ایک ایوان بہت بلند ایک جانب بنا ہوا ہے اور اُس ایوان سے
ایک آواز دردناک آ رہی ہے کہ افسوس صد افسوس غریب فوت شدیم و بمطلب خود نرسیدیم ایرج
یہ آواز سنکر اُس ایوان کے اندر آیا دیکھا کہ اقبال شاہ ایک ستون سے بندھا ہوا غل و زنجیر میں گرفتار کھڑا
ہوا ہے اور ایک دیو بہت زبردست قوی ہیکل دالان میں سو رہا ہے یہ معرکہ دیکھکر ایرج ٹھٹک گئے [illegible]
اقبال شاہ سے کہا کہ ای شہریار آپ گھبرائیے نہیں میں آپہونچا دیکھیے کہ میں اس دیو کو مار کر آپ کو کس طرح
پنجہ اُسکے سے لیجاتا ہوں اقبال شاہ ایرج نوجوان کو دیکھکر بہت خوش ہوا اور ایرج نوجوان سے کہا کہ ای نبیرہ
آفتاب پرستان ای ایرج نوجوان ای صاحبقران زمان خوش آمدی و صفا آوردی آپ اچھے وقت پہونچے

تشریف لاوے کہ یہ بدبخت و نابکار نالائق روزگار بے اجواسو رہا ہے جلد اسے قتل کیجیے ورنہ اگر یہ جاگ اٹھا تو تمام
ہی برباد کر دیگا ایرج نوجوان نے کہا کہ ای اقبال شاہ سوتے مین کسی کو قتل کرنا تو مین نامردی کہتا ہون اسے
ہوشیار کرکے مارونگا یہ کہکر قریب دیو کے جا کر ایک ٹھوکر ماری اور کہا کہ ای خوابیدہ بخت اٹھ خواب خرگوش سے
جلد بیدار ہو کہ قضا تیری آن پہونچی یہ آواز سنکر دیو چونک اٹھا اور ایک چیخ ماری کہ ہان او آدمزاد تو آ پہونچا
تیر تو جانتا کہان ہے دیکھ تو کس طرح تجھے قتل کرتا ہون کہ مرغان ہوا اور حیوان دریا تیرے حال زار پر نوحہ کرینگے
یہ کہکر اٹھا اور دار شمشاد اٹھا کر ایرج پہ چلایا ایرج نے وار اسکا رد کرکے یا تیر اعظم آفتاب تابان ہو دوے
لگے کہ ایک وار تیغہ و ومہ سکندری کا اسکی کمر پر مارا کہ اُسی دیو کے دو حصے کر دیے اور اقبال شاہ
کو قید سے رہا کیا اب جو ادھر ادھر نظر دوڑا کر دیکھتا ہے تو دیکھا کہ ایک جانب کچھ کمرے ہین کہ قفلون سے مقفل
ہین ایرج نے جو قفل انکے توڑ کر دیکھا تو خزانۂ عظیم الشان نظر آیا بہت خوش ہوا اور سانڈنی شترون سے وہ خزانہ
نکلوا کر چار ہزار شترون پہ بار کرا کے وہان سے کوچ کیا اور راستے مین اقبال شاہ سے مشورہ کیا کہ ای
اقبال شاہ میرے ذہن مین یہ بات آتی ہے کہ مین خفیہ خفیہ بے ظاہر ہونے کی خبر مالک بن ملکوت شاہ سے کر دون
اور کہلا بھیجون کہ ای مالک بن ملکوت شاہ تم لندھور کو غافل کر کے وہان سے چلا آؤ اقبال شاہ نے کہا کہ ہان
ہان بہت اچھی بات ہے ضرور چاہیے جب اقبال شاہ نے بھی اس بات کو پسند کیا تو یکہ بہادر نام ایک شخص
اقبال شاہ کے ساتھ تھا اُس سے کہا کہ ای یکہ بہادر تو جا کر مالک بن ملکوت شاہ کو خفیہ میرا نامہ پہونچا دے
اور انکو جس طرح بن پڑے لے آ اُسنے عرض کیا کہ بہت اچھا مین ابھی جاتا ہون اور جس طرح بنتا ہے اُنکو لیے
آتا ہون آپ ہر طرح خاطر جمع رکھیے کہ مین عیار پیشہ ہون جس طرح بنیگا مین مالک بن ملکوت شاہ
تک پہونچونگا اور آپ کا نامہ اُس تک پہونچا دونگا یہ سنکر ایرج بہت خوش ہوا اور اُسی وقت ایک نامہ
بنام مالک بن ملکوت شاہ بدین مضمون تحریر کر کے یکہ بہادر کے حوالے کیا کہ ای مالک بن ملکوت شاہ
آگاہ ہو کہ مین انصروت جادو کی قید سے چھوٹ کر اور اُس کافر کو مار کر طاق سکندری سے اقبال شاہ
کو چھڑا لایا ہون تم میرا نامہ دیکھتے ہی جلد اپنے کو مجھ تک پہونچا دو اسلیے کہ ابھی خدا پرست میرے آنے سے
مطلع نہین ہین ابھی تمہارا نکل آنا سہل ہے اور اگر تمنے ذرا بھی تعویق کی اور خدا پرست میرے ظاہر ہونے
سے مطلع ہو گئے تو پھر نکلنا تمہارا بہت دشوار ہو جائیگا بس یکہ بہادر اُسی وقت اُس نامے کو لیے ہوئے
راہی ہوا بعد چند روز کے قریب شہر مشتری حصار کے پہونچ کر قیام کیا کہ وہان سے لشکر لندھور بن سعدان
کا چار کوس پر تھا اور اُس گانون مین ایک پیرزال اور ایک پیر مرد اُسکا شوہر ایک مدت سے قیام
پذیر تھا یکہ بہادر نے اُنکے پاس جا کر ملاقات کی اور کہا کہ ای پیر مرد جلد میرے واسطے بیضۂ مرغ اور شراب مہیا کر
اُسنے کہا کہ صاحب یہ تو اُن چیزون کا نام بھی یہان نہین سنا روٹی اور تھالی البتہ ممکن ہو سکتی ہے کہیے تو
جا کر مہیا کر لاؤن یہ سنکر یکہ بہادر نے کئی دن سے کچھ نہ کھایا تھا جھلا اٹھا اور ڈانٹ کر کہا کہ نہین جس طرح
ہو سکے انڈے اور شراب میرے واسطے مہیا کر ورنہ مین بہت بری طرح تجھ سے پیش آؤنگا اور تیرے
ناموس مین خلل انداز ہونگا پھر تجھے رونے نہ بن پڑیگا مجھے تو ایسا ویسا نہ سمجھنا مین بہت بڑا آدمی ہون
اور اگر تو انڈے اور شراب مہیا کر لائیگا تو تجھے بہت کچھ انعام دونگا اور تجھ سے بہت خوش ہونگا یہ سنکر اُس
پیر مرد نے کہا کہ ارے صاحب ہم تو ایک کمزور اور بوڑھے آدمی ہین آپ کا کیا بنا سکتے ہین چند روز ہوئے ہین

جو چاہے وہ ہمارا حال بتائے لیکن جب یہ اشیا یہاں ممکن ہی نہیں اور ممکن ہوں کیسا ہے کبھی نام بھی ان چیزون
کا سوا آپ کے اور کسی کی زبان سے نہیں سنا تو ہم لوگ کہاں سے آپ کا غصہ بیکار ہے بس یہ سنتے ہی یکہ بہادر
نے اُس پیر مرد کے کئی کوڑے بہت زور زور سے مارے کہ وہ پیر مرد تڑپ گیا اور بلبلا کر دعا کرنے لگا کہ الٰہی تو دانا
تو خوب جانتا ہے کہ ہم مظلوم ہیں اس ظالم کو تو کوئی سزا دینے والا ہے یہ بالکل بے قصور ہے یہ سنکر یکہ بہادر
نے کہا کہ اب خدا تیرا تیری فریاد کو پہونچتا ہے اور یہ کہکر بارادۂ قتل جو اُس پیر زال کو اپنے آگے کھینچا یہ معرکہ دیکھکر
وہ پیر مرد اور بھی بلک بلک کر رونے لگا اور دعا کرنے لگا اتفاقات روزگار قضائے کار صبح روز بجا شیر بیشۂ وغا
نجم سپہر شجاعت وندیب قوت صف شکن و صفدر اسد بن کرب دلاور شکار کھیلنے کو نکلا تھا اور ایک ہرن
کے پیچھے گھوڑا اڑائے ہوئے چلا آتا تھا آتے آتے اس رباط کے پاس آکر اُس ہرن کو صید کیا مگر بسبب تمازت
آفتاب کے تشنگی نے غلبہ کیا ایک درخت سایہ دار کے نیچے کھڑا ہو کر خیال کیا کہ اس رباط کے اندر چلکر پانی
پیونگا چلکر سیراب ہوجیے یہ خیال کرکے آگے بڑھا اور یہاں اُس وقت پہونچا کہ یکہ بہادر اُس پیر زال کو عریان
کر چکا تھا۔ اور وہ عورت چلا رہی تھی اور یکہ بہادر منت کر رہی تھی کہ اے شخص از بہرائے خدا مجھے چھوڑ دے
اور بے عزت نہ کر اے میں نے تو تیرا کوئی قصور نہیں کیا اور دوسرے مجھ بڑھیا سے تجھے کیا حظ ہوگا لیکن
وہ کسی کی نہیں سنتا اور اپنے ارادے کو یہاں وقوع میں لایا چاہتا ہے اور جب وہ پیر مرد تڑپ کر فریاد کرتا ہے
تو یہ اکبر کوڑا اُٹھاتا ہے اور اُسے مارنے کا قصد کرتا ہے اور کہتا ہے کہ بس خاموش رہ نہیں تو مارے کوڑوں کے
اُدھیڑ دونگا کیوں تو نے میری نافرمانی کی اب تو نے میری عدول حکمی کی ہے تو اسکا خمیازہ بھگت بس
اسد غازی نے جو یہ فقرہ سنا دیکھا اسکی تڑپ اور بیقراری پر رحم کھا کر اُس پیر زال کو اس حرامزادے کے
پھندے سے چھڑا کر اُسے گرفتار کر لیا اور کہا کہ او مردود تو حکومت صاحبقرانی کے احاطہ میں ایسے مظالم
سخت کا مرتکب ہوا اب تو بھی اسکی سزا بھگت القصہ یکہ بہادر کو تو باندھ کر کھڑا کر دیا اور اُس پیر مرد سے
کہا کہ اے پیر مرد صاف صاف اور مفصلاً بیان کر کہ یہ کیا ماجرا تھا اُسنے عرض کیا کہ اے شہریار اصل حقیقت
یہ ہے کہ اس شخص نے آتے کے ساتھ ہی مرغ کے انڈے اور شراب مجھسے طلب کی اور کہا کہ اگر نہ لائیگا تو مین
بہت بُری طرح پیش آؤنگا جب مین نے انکار کیا اور اس سے کہا کہ مین نے تو یہاں ان چیزون کا نام بھی
نہیں سُنا اور آنکھ سے نہیں دیکھا مین لاؤن کہان سے یہ سنکر اُس شخص نے کئی تازیانے مارے کہ مین بلبلا گیا
جب مین نے فریاد کی تو اُسنے میرے ناموس مین دست اندازی چاہی اے شہریار یہ تو بڑی قیامت کا مقام ہے
کہ امیر حمزۂ صاحبقران کی عملداری مین ایسے مظالم سخت ہمپر گذر جائین یہ سنکر اسد غازی نے یکہ بہادر
سے کہا کہ اے شخص خوب کان کھولکر سُن مین حضرت امیر حمزۂ صاحبقران کا نواسا ہون اسد بن کرب
میرا نام ہے اور حرامزادے حلال زادے کو مین خوب جانتا ہون اگر تو نے اپنی کیفیت مشرح
و مفصل بیان کر دی تو تو خیر تجھے چھوڑ دونگا اور کچھ نہ کہونگا اور اگر تو نے ایک شمہ بھر بھی جھوٹ کہا تو قسم ہے اُسی
پروردگار عالم کی کہ جسکے قبضۂ قدرت مین میری جان ہے کہ مین تیرے ٹکڑے ٹکڑے ہی نہ کر ڈالون تو اپنا
نام اسد غازی نہ رکھون یکہ بہادر نے کہا کہ اچھا اے شہریار مین بھی صاف ہی صاف بیان کیے دیتا ہون
اے شہریار مین ایرج نوجوان کا ملازم ہون یکہ بہادر میرا نام ہے ایرج نوجوان القروت جادو کی قید
مین تھا اب وہ اُسے مار کر چھوٹا ہے اور نہ طاق سکندری سے خزانہ کثیر اُسکے ہاتھ لگا ہے سنجے نامہ

نامہ دے کر مالک بن ملکوت شاہ کے پاس بھیجا ہے اسد غازی نے کہا نامے میں دیکھوں یکہ بہادر نے نامہ دیا اسد
غازی نے نامہ پڑھا مضمون سے آگاہی ہوئی مشکیں یکہ بہادر کی کھلوا دیں اور کہا کہ تو نے سچ سچ حال بیان کیا
اس سبب سے تجھے چھوڑ دیا اب جہاں تیرا جی چاہے وہاں چلا جا یکہ بہادر اسد کے پیروں پر گر پڑا اور عرض کیا
کہ اب غلام کہاں جائے میں حضور ہی کے پاس رہونگا اسد غازی نے کہا تو مسلمان ہو اور کلمہ طیبہ تلقین کیا
وہ کلمہ پڑھ کر از سر صدق مسلمان ہوا اسد غازی نے کہا کہ اے یکہ بہادر مجھکو تو لشکر ایرج کی جانب لے چل اسنے
کہا کہ بہت اچھا اسد مع رفقا روانہ ہوا بعد کئی روز کے جہاں لشکر ایرج نوجوان کا تھا وہاں پہونچا اُن کو
تو دامان کوہستان میں رہا رات کو جہاں لشکر پڑا تھا شبخون مارنے کو روانہ ہوا لشکر ایرج نوجوان کا حال سنیے کہ
جس وقت قلعہ قمر بخش کے قریب پہونچا ہرکاروں نے عرض کیا کہ اے شہریار قارن قمر جبین خود پیدل
آپ کی قدمبوسی کے واسطے آتا ہے ایرج نوجوان نے کہا کہ خبردار اسے کوئی روکے نہیں جب قارن قمر جبین
ایرج کی خدمت میں آیا نذر دی گرد پھر اتصدق ہوا ایرج نوجوان نے کہا کہ اے قارن قمر جبین ہمارے واسطے کھانا
تیار کرو اُسنے کہا بہت اچھا غرض اسی وقت قارن قمر جبین نے زرہ پیشا حال دریافت کر کے عرض کیا کہ آپ صاحبقران
عالم ہونگے تمام ملک باختر میں آپ کا عمل ہوگا اور پیچھے سے کان میں کہا کہ ایک معشوق پر خواب میں عاشق
ہوئے ہیں اور ظاہر میں بھی اُسے دیکھا ہے جلد اُسکے وصل سے آپ کامیاب ہوا چاہتے ہیں ایرج یہ سنکر بہت
خوش ہوا قارن قمر جبین کو خلعت دیا وہ پہر رات گئی تھی کہ ادھر اسد بن کرب غازی شبخون لشکر ایرج
پہ گرا اور بارہ ہزار جوق بڑا بڑے بہے کی سوتے جاگتے کہا سپاہیوں کو قتل کرنا شروع کیا خیموں میں آگ
لگادی طنابیں کاٹ دیں اور لشکر والوں کی یہ کیفیت کہ کچھ لوگ اس خیمے سے نکلے اور کچھ اُس خیمے سے
باہر آئے وہ اُنکو حریف جانے اور وہ اُنکو حریف سمجھے باہم لڑنا شروع کیا اسد غازی یہ تماشا بھی دیکھتا جاتا
تھا اور قتل میں بھی مصروف تھا یہاں تک کہ تمام لشکر کو یوں نہیں آپس میں لڑوا دیا اور کٹوا دیا اور خود بھی
خوب قتل کیا تلواریں مارتا ہوا خزانے پر پہونچا جو نگہبان خزانے کے تھے اُنکو مار کر دو دو صندوق ہر قزاق
نے اُٹھا اُٹھا کر اپنے اپنے مرکب پر رکھ لیے اور صاف نکلے ہوئے چلے گئے صبح کو ایرج جو سو کر اُٹھا غل سنا کہ کوئی
شبخون آکر گرا اور خزانہ لوٹ لیگیا اور کئی ہزار آدمی مارے گئے ایرج نوجوان نے کہا کہ اسکے دریافت
تو کرو کہ کوئی اُنمیں کا بھی مارا گیا یا پکڑا گیا دریافت ہوا کہ کوئی حریف بالاتفاق سب آفتاب پرست مارے
گئے تھے ایرج حیران ہوا اور وہاں سے کوچ کیا جب منزل پر اترا جو کپسان پہرے پر مقرر کیے ادھر اسد جو
صندوق جواہر کے لوٹ لیگیا تھا جواہر تو اُنمیں سے نکال لیا اور دھجیاں کاغذ پر لکھیں ... اسپ وغیرہ تیار ان
بندوں کے بھیجتے اُن صندوقوں میں بھر کر لشکر ایرج پر نعرہ کیا کہ اے آفتاب پرستان منحوس دار سے
صاحب راس سواد اعظم ہندوستان جانشین امیر حمزہ صاحبقران رستم زمان لندھور بن سعدان
کہاں جاتے ہو میرے ہاتھ سے یہ کہکر شبخون مارتا ہوا آپس میں اہل لشکر کو لڑواتا ہوا خزانے پر آ کر نگہبانوں کو
مار کر وہ صندوق جو لیگیا تھا رکھ دیتے اور اور صندوق جواہر لیکر اڑتا ہوا چلا گیا ایرج پچھلے پہر سوار ہوا
جدھر آتا تھا لڑائی موقوف ہو جاتی تھی آپس میں ایک دوسرے کو پہچانتا اور تا دم صبح لڑائی موقوف ہو گئی ایرج
نوجوان نے پوچھا کہ کوئی حریف بھی مارا گیا یا گرفتار ہوا دریافت کیا تو کوئی نہ تھا نہایت متحیر ہوا خزانے پر
آیا حال خزانے کا دریافت کیا تو لوگوں نے عرض کیا کہ وہ جو کل صندوق غائب ہو گئے تھے وہی رکھے ہیں

آتے آتے پہاڑ قریب ہے بلکہ زمین معلوم نہیں ہوتی ایک تاریکی سی نظر آتی ہے بس اسد بہت پریشان ہوا کہ افسوس
وقت ایسا ہے کہ اب کسی طرح یہاں نہیں پہنچتی آپ اپنے بیرون سے اجل کے منہ میں آئے سنقا نے کہا کہ بیہوش
خیر اب تو جو کچھ ہوا وہ ہوا آج کی شب تو جس طرح ہو بسر کیجیے صبح کو جیسا ہوگا سمجھا جائیگا اسد بولا کہ ہاں بھائی یہ
مرضی الہی لیکن ایرج جو منہ کو دیکھا جاتا اور پہاڑ کے پاس تمام رفیق مانع ہوئے کہ شام قریب ہے ایرج
نے کہا کہ یہ بھی اچھا ہے پھر سبب [illegible] قارن قمر جبین بولا کہ اے شہریار اس سے اطمینان رکھیے اور یہ
راستہ نکالا [illegible] اگر اسد رات کو چلا جائے تو آپ مجھکو جھوٹا جانیے گا
اس وقت میں [illegible] ایرج [illegible] کہ یہ دیوانہ نکل کر چلا نہ جائے تمام لشکر ایرج
اس پہاڑ کا محاصرہ کرکے اتر پڑا ایرج بارگاہ میں داخل ہوا طبل جنگ بجنے کا حکم دیا مگر یہاں اسد کمال
فکرمند ہے کہ افسوس ہاتھ سے اس بچہ بازاری کے تو مارا گیا اور ان سیمون کو بھی قتل کرایا سکوت میں بیٹھا
ہوا ہے اور خواص عقل کو بحر بے پایاں فکر میں غوطہ زن کیا ہے جو رفقا بھی حیران و پریشان بیٹھے ہیں کبھی اسد
کہتا ہے کہ چچا فتاح آپ تو بادشاہان کے ساتھ رہے ہیں بہت سے مجنون مارے ہیں کوئی تدبیر تو بتائیے فتاح نے کہا
کہ میری جان مجھکو اگر کوئی تدبیر سوجھتی تو میں بیان نہ کرتا سوائے مرجانے کے اور کوئی تدبیر نہیں ہے سو پہلے ہم اپنی
جان نثار کرلیں تب تیرا آنچ آئے [illegible] اسد نے سر جھکا لیا اور پھر باغبان فکر کو گلشن سینہ پر لاکے کاسفر کیا ہر ایک
طرح کے گل سے تدبیر کے [illegible] کر اپنے سامنے لیے کوئی بھی پسند نہ ہوا پھر سر اٹھایا کہا کہ کیوں چچا اندلس تم
کوئی تدبیر کرو وہ بولا کہ صاحبزادے تم ہی تجربہ جوان کیا کروں اگر فرمایئے تو ایرج کو جا کر پکڑ لاؤں اسد
نے کہا کہ اس سے بہتر تو کوئی تدبیر نہیں ہے مگر ایرج ہاتھ نہ لگیگا آج کی رات وہ جاگ کر بسر کریگا اور اگر سو بھی جائیگا
تو بڑی نگہبانی اور پاسبانی رہیگی اور [illegible] نظر آتے قارن قمر جبین سا ہوشیار و دانا وہاں ہے تم جاؤ گے تو خطا اٹھاؤ گے
اگر ایسا نہ جانتا تو میں خود جاتا اور اس پاجی کو پکڑ لاتا یہ کہکر پھر سر جھکا لیا الہی نقاش خیال نے کچھ نقشے پیش کیے ایک نقش
انمیں سے پسند آیا اچھل پڑا اور پکارا کہ وہ مارا لگا کودنے لگا ٹوپی اچھالنے اور کہا کہ میاں تم سب خوش ہو کہ اس
بلائے خدا سے نجات ہی سب رفیقوں نے عرض کیا کہ فرمایئے تو کیونکر نجات ہوگی بولا کہ دیکھو کس طرح تمہیں بچاتا
ہوں اور کہا کہ ماجیو تم سب یارو ہزار ہو اور سب کے پاس کمندیں ہیں سب اپنی اپنی کمندیں مجھے دو سب کمندیں
اپنی اپنی دیں اسد نے ایک کمند دوسری کمند میں باندھی اور دوسری تیسری میں اور تیسری چوتھی میں اسیطرح
ہزار کمندیں [illegible] ہیں اب اسد نے پہلے ایک آدمی کو اتارا وہ نیچے اترا اور پھر چڑھ کر آیا کہا کہ شہریار نیچے زمین بہت صاف
و شفاف ہے خوشی سے پہلے اسد نے کئی کمندیں اسی طرح جوڑ کر پہلے سب مرکب اتارے بعد انکے تمام رفقا اور قزاقان
کو اتارا اور آپ کمندیں [illegible] جب سب اتر چکے ایک قزاق کہ زنجام ادہک اسکا نام تھا رہ گیا اسد نے کہا
کہ میں کمند پکڑے ہوں تم بھی اتر جاؤ میں کہیں چھپ کر بچ جاؤنگا اسے عرض کیا کہ شہریار مجھکو اپنی جان سے آپ کی جان
زیادہ عزیز نہیں ہے آپ اتر جایئے میں کمند پکڑے ہوں شہریار اگر میں ایک آپ پر سے نثار ہو جاؤنگا تو میں تو بوڑھا ہوا
آپ کے باپ کا رفیق ہوں آپ میرے بال بچوں کو بہت سا کچھ دینگے اور جو خدانخواستہ آپ کے دشمن مارے گئے اور ہم
بچے تو کس کام کے ہم ایسے ہزاروں تصدق ہو جائینگے اور جو آپ نہ مانیں گے تو میں اپنے تئیں ابھی ہلاک کرونگا اسوقت اسد
نے کہا ای زنجام مرحبا صد مرحبا رفیق جانباز ایسے ہی ہوتے ہیں خیر اچھا تم یہاں رہو کیا مجال ایرج کی جو تمہیں
قتل کرسکے ای زنجام صبح کو ایرج جوتے ڈھونڈتا ہوا پہاڑ پر آئے اور حال میرا پوچھے تو صاف صاف کہہ دینا

ستون سے بندھا ہوا ہے آگے آیا فرفرک کو پہچانا اُسکو اُسکا احوال پوچھا کہ کون تجھے باندھ گیا ہے فرفرک نے کہا کہ جسنے ہو بیکو
قتل کیا کوتوال نے پوچھا وہ کون ہے اُسنے کہا میں ہرگز نہیں کہونگا کیونکہ اُسنے مجھے قسم لی ہے کہ خبردار سوائے
ایرج کے کسی سے یہ نہ کہنا نہیں تو رات کو آکر مار ڈالونگا سو مجھکو جان اپنی دینا منظور نہیں ہے کوتوال نے کہا مفصل حال کہو
نہیں تو میں ابھی تجھے قتل کرتا ہوں فرفرک نے جب اختیار کی پرزہ بولا ہرچند ڈرایا دھمکایا کوڑا مارنے کو اُٹھایا مگر اُسنے
جواب نہ دیا اودھر صبح کو گھر میں قارن کے غلغلہ اُٹھا کہ کوئی رات کو آکر بہت سے لوگوں کو مار کر اقبال شاہ کو پکڑ
لیگیا اور اسباب بھی لوٹ لیگیا قارن گھر میں سر پیٹنے لگا کہ افسوس میں ایرج کے سامنے روسیاہ ہوا مشعل فرفرک کو
لیے ہوئے پوچھا اور کہا کہ اے حال معلوم ہے یہ نہیں کہتا قارن قدموں پر گر گیا کہ تو حال بیان کر اُسنے کہا کہ مفصل
حال ایرج کے سامنے بیان کرونگا اور مجمل یہ ہے کہ اسد بن کرب غازی اقبال شاہ کو لیگیا ہے قارن نے کہا
ارے کیوں لیگیا ہے فرفرک اب چپ ہوا تو پھر کچھ نہ کہا آخرکار قارن اُسے لیے ہوئے ایرج کے پاس آیا ایرج
اقبال شاہ کا حال پہلے سُن چکا تھا نہایت آزردہ خاطر بیٹھا تھا کہ قارن مع فرفرک و مشعل شب گرد پہونچا اور کہا کہ
یہ شخص حال اقبال شاہ کا جانتا ہے ایرج نے اُس سے پوچھا اُسنے جو کچھ کہ اسد کہ گیا تھا سب بیان کیا ایرج کو تسکین
ہوئی اُسیوقت زجام کو زندانخانے سے بلایا قید اُسکے بدن سے دور کی سرو قد تعظیم کر کے پاس بٹھایا اور کہا کہ ای
زجام تقصیر میری معاف کر اور خلعت دیا زجام سمجھا کہ اسد نے کچھ کارروائی کی جب تو یہ تیری تعظیم و توقیر کرتا ہے
زجام نے کہا ای ایرج میں نے پہلے سے کہا تھا کہ کچھ نہ ہوگا وہ تجھے تمام مارا اور اپنے بادشاہ کو گرفتار کرایا ایرج نے کہا کہ بیجا
کیا و بیا پایا اور قارن سے کہا کہ ای قارن تم زجام کو گھوڑے پر سوار کر کے اپنے ساتھ لیجاؤ اسد فلان پہاڑ پر بیٹھا ہے
پھر اس سے میرا سلام کہو اور زجام کو اُسکے حوالے کر کے اقبال شاہ کو لے آؤ قارن نے گھوڑے پر زجام کو سوار کیا گھوڑا
با ساز و یراق مع آراست تھا اور خلعت ہماری زجام کو دیا تھا قارن زجام کو لیے ہوئے وہاں آیا جہاں اسد پہاڑ پر بیٹھا تھا
قارن نے جھککر ادب سے سلام کیا ہاتھ باندھ کر عرض کیا کہ جس طرح حضور نے فرفرک سے فرمایا تھا ویسا ہی ایرج نے کیا یہ
زجام حاضر ہے بس اسد نے زجام کو دیکھتے ہی کہا کہ اقبال شاہ کو بھی خلعت پہنا کر لاؤ اسیطرح اقبال شاہ کو گھوڑے پر
سوار کر کے قارن کے سپرد کیا اور کہا کہ کہو ایرج سے یہ کہ اُسنے نہ طاق سکندری میں سے چار چوڑا صندوق جو
دافسری کے پائے اور ایک صندوق بھی نہ بھیجا آخر کو بزرگ یہ ہے اُسکا دل کیا ہے ایسی بات اُسنے کہاں پائی کہا کہ
اچھا ہے لا ٹھوکی اصل پر پہنچی گی مگر خیر وہ یہی ہے تو اپنے واسطے یہ ایک صندوق ہماری طرف سے اُسے دینا
اور ملازموں سے کہلا بھیجا کہ لاؤ صندوق اُسی وقت صندوق اطلس سے منڈھا ہوا لاکر قارن کو دیا کہ یہ ایرج کو
ہماری طرف سے دینا اور ہماری دعا کہنا قارن اقبال شاہ کو اور اس صندوق کو لیکر روانہ ہوا ہر قدم پر
تعریف اسد غازی کی کرتا جاتا تھا بعد قارن گھر میں کے رخصت کرنے کے اسد نے کہا کہ ای بیجا و قاج و ای
بچا اندلس اب چلکر چھوٹے تا الند حور بن سعدان کو دیکھے اور مالک بن ملکوت شاہ کو چلکر بہ سزا
پہونچایئے اور جو میں نہ جاؤنگا تو مالک بن ملکوت شاہ صاف نکل جائیگا اُسکو زجر و توبیخ کر کے پھر اسرآفتاب بنا
کی نہ منظوری میں آؤنگا یہ کہکر اپنے رنگا اور قراقون بہت ملک سبائل کو روانہ ہوا اودھر قارن اقبال شاہ
کو ایرج نوجوان کے پاس لایا ایرج نے احوال پوچھا قارن گھر میں نے کہا کہ ای زبدہ آفتاب پرستان جو اسد غازی
کو دیوانہ کہتا ہے وہ خود دیوانہ ہے اور جو اسد غازی کو نامرد کہتا ہے وہ خود نامرد ہے اسد مرد مردانہ اور شیر فرزانہ
ہے اور وہ دبدبہ اُسکے چہرے پر ہے معلوم ہوتا ہے کہ شیر بیٹھا ہے وہ باتیں کرتا تھا میں ہمہ تن کانپتا تھا میں نے ایک

بہادر نہین دیکھا اور گھر گیا ہے کہ آپ نے خزانہ پایا اور مجکو کچھ اُسمین سے نہ بھیجا اسد نے یہ صندوق آپکو بھیجا ہے
اور آپ ملک سبائل کو مالک بن ملکوت شاہ کی تنبیہ کے واسطے گیا ہے ایرج نے کہا لاؤ کہان ہے وہ صندوق
دیکھون قارن قریبن نے صندوق ایرج کے سامنے رکھا ایرج نے کہا کہ یہ صندوق تو میرے صندوقون مین
کا ہے اسنے کھلوایا تو اُس صندوق کو جو کھلوایا جواہر جس بہا اور اشرفیان کہ جنپر سکہ سکندر ذوالقرنین کا تھا نکلین ایرج
پکارا کہ یہ میرا صندوق ہے ارے بلاؤ خزانچی کو جب وہ آیا کہا کہ ہمارا خزانہ نہین ہے اسنے عرض کیا کہ آپکے صندوق
اسی طرح مقفل ہین ایرج بولا کہ ایک صندوق اُٹھا لاؤ مین دیکھون تو خزانچی بموجب حکم کے صندوق اٹھا لایا جو نہین
اُسے کھلوا کیا دیکھتے ہین کہ اندر اُسکے سرگین اور کنکر پتھر ہڈیان اور خاک بھری ہوئی ہے اور صندوق منگوا کر
کھلوائے اُسمین سے بھی یہی بلا نکلی بس ایرج نے سر پیٹ لیا اور کہا افسوس یہ دیوانہ مجھے لوٹ لیگیا اسے بیلوہ
اُسے دیوانہ کون کہتا ہے یہ تو لاکھ سیانون کا ایک سیانہ ہے اُسنے کیا میرا پکا دیا قسم ہے نیر اعظم کی کہ اگر حمزہ سے
سامنا ہوتا تو مجھے اندیشہ نہ تھا مگر اس دیوانے نے مجھے دیوانہ کر دیا خیر جائیگا کہان میرے ہاتھ سے جب ہاتھ لگیگا
سزائے مقتول دونگا پھر کہا کہ صندوق کو صاف کر دو مین اور ملک گیری کرکے خزانہ جمع کرونگا اور حکم کیا کہ کوچ
ہو طرف ملک سبائل کے ہے تو تعاقب مین اسد غازی کے روانہ ہوا لیکن اسد خدمت لندھور بن سعدان
مین آیا سلام کیا پاس آکر بیٹھا لندھور بن سعدان نے پوچھا اے شہزادے اسد بن کرب غازی کہان سے
آتے ہو اسد نے تمام حال ایرج کا بیان کیا اور کہا کہ نانا جان اُسنے جو خزانہ کہ نہ طاق سکندری مین سے پایا تھا
وہ سب مین لوٹ لایا چار ہزار صندوق طلائے خالص کے آپکے واسطے لایا ہون یہ لیجیے اور اسکا سکہ بنوا کر سب
لشکر مین بنوا دیجیے لندھور نہایت خوش ہوا اور سکہ کرکے لشکر مین بنوا دیا دوسرے دن اسد غازی نے لندھور
کو تنہا کرکے کان مین کہا کہ ہمنے یہ تھا مالک بن ملکوت شاہ کو قید کر لیجیے کسواسطے کہ یہ اندر سے ترس جان
مسلمان ہوا ہے سے موافق نہین ہے جس وقت یہ سُنیگا کہ ایرج پیدا ہوا بھاگ کر چلا جائیگا لندھور بن سعدان نے
کہا کہ مجکو کیونکر معلوم ہوا کہ یہ مسلمان نہین اور ایرج کے پاس کیونکر چلا جائیگا اسد غازی نے وہ نامہ ایرج کا کہ پیادے
سے لیا تھا وہ لندھور بن سعدان کو دیا کہ ملاحظہ فرمائیے لندھور نے اُسے پڑھا جب مضمون سے آگاہ ہوا کہا کہ
اگر مالک بن ملکوت شاہ اس نامے کو دیکھکے کہہ دے کہ مین نے تو ایرج کو کچھ نہین کہا ایرج نے اگر مجھے لکھا ہے
تو کیا کرے مجھے اُس سے کچھ کام نہین مین آپکے ساتھ ہون تو پھر شرمانا پڑیگا اس نامے سے مالک پر
گرفت نہین ہوسکتی اسد غازی نے کہا مین آپ پر اسکا کفر ظاہر کر دونگا اور نامہ لندھور سے لے لیا اور ایک
پیادے کو دے کر کہا کہ تو صورت آفتاب پرستون کی بنا کر جا اور یہ نامہ مالک بن ملکوت کو تنہائی مین
دے اور یہ کہ کہ یہ نامہ ایرج نے بھیجا ہے وہ بہت خوش ہوگا تجھے خلعت دیگا اور جو جواب اسکا وہ لکھکر دے
تو اسکو میرے پاس لے آ وہ پیادہ اسی طرح مالک بن ملکوت شاہ کے پاس گیا وہ نامہ دیا وہ ایسا
خوش ہوا کہ چھپنے لگا اُس پیادے کو گلے سے لگا لیا اور ہر دفعہ اُس سے پوچھتا تھا کہ ایرج بہت اچھی
طرح سے ہے وہ کہتا تھا کہ ایرج نوجوان بڑی شان و شوکت سے ہے طلسم توڑا ہے خزانہ نکالا ہے اقبال شاہ
ساتھ ہے جو جو یہ باتین مالک بن ملکوت شاہ سُنتا تھا خوشی کے مارے پھولا نہ سماتا تھا آخرکار اُس پیادے کو
جواب نامہ لکھ دیا اور مخلع بخلعت کرکے روانہ کیا اور کہا کہ تو جلد یہان سے چلا جا القصہ وہ پیادہ جواب لیے
ہوئے اسد غازی کے پاس آیا اور سارا حال اسد سے بیان کیا اسد نے لندھور بن سعدان

کے پاس لایا اور جواب نامے کا دکھایا لندھور بہت خوش ہوا اسد غازی کو گلے سے لگا لیا اور کہا مرحبا صد ہا
آفرین صد آفرین صبح کو مالک بن ملکوت بہت خوش و خرم یہاں ارادہ کیا کہ آج شکار کی رخصت لیجے اور ادہر
سے ادھر چلے جائیے بارگاہ میں آیا اور سلام کر کے بیٹھا پہلو میں اسد کو بیٹھے دیکھا جی میں کہا کہ یہ بلا تو گئی تھی پھر کہاں
سے پیدا ہو گئی بس یا تو خوش تھا یا مرجھا گیا اسد نے پوچھا کہ اے مالک بن ملکوت شاہ آج تم خلاف آئے تھے
کیا وجہ ہے کہ مجھے دیکھتے ہی پژمردہ ہو گئے میں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے کیا ایذا پہونچائی ہے پھر کہو تو مالک بن ملکوت
نے ہاتھ باندھ کر عرض کیا کہ آج مجھ پر کیا اعتراض ہے حضور کلام فرماتے ہیں اسد غازی نے کہا کہ اے مالک
تو جانتا ہے کہ میں مجھ پر جس رات کو نامہ ایرج کا تیرے پاس پہونچا اور جواب میں نامے کے تو نے ایسا کچھ لکھا
میں نے تیرے ساتھ کیا بدی کی تھی کہ تو نے لکھا کہ اسد کے ہاتھ سے جگر خون ہو گیا ہے آپ کے پاس پہونچونگا عرض
کرونگا ظاہر میں اسلام لایا ہے اور باطن میں بھاگنے کی فکر میں ہے مالک بن ملکوت شاہ نے عرض کیا کہ میں ان
باتوں سے آگاہ نہیں ہوں کسی دشمن نے از راہ بغض مجھ پر بہتان کیا ہے اسد غازی نے کہا اگر یہ بات سچ ہو تو تیرا ایک
حال مالک بن ملکوت شاہ سے لکھ کر جو ہرکارہ لیجاتا اسد بولا یہی بات مالک نے عرض کیا
کہاں اسد غازی نے کہا کہ سب شاہ رہین بعد اُسکے حکم دیا کہ وہ اُس پیادے کو اُسی وقت وہی پیادہ
جو رات کو مالک بن ملکوت شاہ کے پاس گیا تھا آ کر موجود ہوا اور اُسنے جواب نامہ کا جو مالک بن ملکوت نے
لکہا تھا دیا پس مالک اسکو دیکھتے ہی کانپ گیا اور دریا خوف غالب ہوا کہ مارے ڈر کے پیشاب خطا ہو گیا رنگ
زرد ہو گیا اسد غازی نے نعرہ کیا کہ باندھ لو اس حرامزادے کو پس لوگوں نے دوڑ کر مالک اور نیلم
زنگی اور اشتر صبا اور نصر طراول کشتی گیر وغیرہ سب کی مشکیں باندھیں ہتھکڑیوں کو لا کر طوق و زنجیر میں گرفتار
کروایا زندانخانے میں بھیجا اور لشکر جو اسکے ساتھ تھا اُسکا محاصرہ کر لیا خزانہ سب لوٹ لیا لندھور بہت خفا
ہوا کہا کہ اے شاہزادے اسد بن کرب غازی اب ایرج کے مقدمے میں کیا کہتے ہو اسد نے کہا کہ آپ
بزرگ ہیں جو بہتر جانیے وہ کیجیے میں آپ کے سامنے کل کا بچہ ہوں آپ پیر جہاندیدہ و کار آزمودہ ہیں میں
نا تجربہ کار ہوں البتہ آپ تو سات آدمی ہیں میں تیار ہوں لندھور بن سعدان بولا کہ میں چاہتا ہوں کہ کوئی
شخص جا کر راستے پر شہر فرنگوشیہ کے ایرج کو روکے جب تک میں لشکر تیار کر کے آؤں اور اس آفتاب پرست
سے مقابلہ کروں اسد غازی نے کہا کہ میں موجود ہوں جا کر اُسے روکونگا لندھور نے کہا کہ صاحبزادے
میں تمکو کیونکر کہوں کہ جا کر اس زبردست سے سامنا کرو ایرج بلا ہے بے درمان و آفت جان ہے خدا نخواستہ
تمکو اگر گزند پہنچی تو میں روسیاہ ہوا میں اپنے سرداروں میں سے کسی کو بھیجونگا اسد بولا چھوٹے!! نا اُس
کرباس فروش بچہ بازاری کی کیا حقیقت ہے ایک گرز کی کے ساتھ ہی کا پیشاب خطا ہو جاتا ہے میں جا کر اُسے
تنبیہ کرونگا جب تک آپ آئیں میں اُسے آگے نہ بڑھنے دونگا اللہ جو آپ مجھے نہ جانے دینگے تو میں رنجیدہ
ہونگا اور ناحق جان بغیر موت آئے کوئی کسی کو مار نہیں سکتا ہے نہیں سنا ہے آپ نے شعر گر تیغ عالم بجنبد ز جائے
نبرد رگے تا نخواہد خدائے ۔ لندھور بن سعدان نے کہا کہ صاحبزادے اچھا جائیے خدا آپ کا نگہبان
ہے اسد بن کرب غازی اُسی وقت اپنے رفیقوں سمیت روانہ ہوا اور راستہ فرنگوشیہ کا لیا بعد اُسکے لندھور
بن سعدان نے کہا کہ رہنا میرا اس مقام پر لا حاصل ہے لشکر تو عادل شیردل کے حوالے کیا اور کہا
کہ تم پیچھے پیچھے آؤ میں آگے جاتا ہوں کس واسطے کہ اسد غازی جا چکا ہے اور چالیس ہزار سوار لیکر

تھا بہار سفید پوش بنکر روانہ ہوا لیکن ایرج نوجوان کا حال سنئے کہ بجلی پر کوچ چڑھا آتا ہے سمت فرنگو شیر سے
گرد و غبار کا حق ادا کر سپہر دوار کو تاریک کر دیا آواز بوق کے بجنے کی آئی ایرج نوجوان نے اپنے رفقا سے کہا
کہ یہ تو دیوانہ آتا ہے بہون نے عرض کیا کہ آمد تو اسی کی ہے یہ کہتے تھے کہ گرد شق ہوئی اور اسد بن کرب غازی
چوبیس ہزار قزاقوں سے پہونچا صف آرائی ہوئی میدان میں آکر نعرہ کیا کہ او ہزارہ بچے کہاں ہے فروش آمیرے مقابلے
کو حال تجھے معلوم ہو جائیگا مالک بن ملکوت شاہ کو قید کرکے تیری گوشمالی کرنے آیا ہوں ایرج نوجوان نے
اپنے دل میں کہا کہ یہ دیوانہ کیا بہادر و جری ہے از بسکہ مجھ سے عہدہ برا نہیں ہوتا اور پھر مانند شیر کے تیرے سامنے
آتا ہے مجھے ناحق کی عداوت و بغض رکھتا ہے اور اپنے سرداروں سے رخصت ہوکر فوراً مقابلے میں اسد
بن کرب غازی کے آیا بعد لگاوٹ زنی کے ایرج نوجوان نے کہا کہ ای اسد غازی تو جو مجھ سے عداوت رکھتا
ہے اسکا کیا باعث ہے اسے وضع چھوڑ دے کہ تو کسی طرح مجھ سے عہدہ برا نہ ہوسکیگا ناحق تو اپنے کو ہلاکت میں
ڈالتا ہے اسد بن کرب غازی نے کہا او ہزارہ بچے تو اپنے دل میں گھمنڈ رکھتا ہے کہ میں زبردست ہوں ملک
میں نے مارے تلواروں کے اڑا کر دیا تو کچھ کام نہ کیا اور نام اسد غازی شد کف دیکھوں
کیا بہادری اور کیا دلیری تو کرتا ہے قدرت خدا کی کل کا پڑا بچہ تھا آج بہادر بنتا ہے دیکھوں تو کو تو میرا کیا بناتا
ہے لاحول اپنا ایرج نوجوان نے کہا او دیوانے بدبخت بھول العقل کیوں شامت تیری آئی ہے قسم ہے نیر اعظم
آفتاب تابان کی یہ سب زبان درازی تیری بھلا دونگا بہتر ہے کہ اطاعت اور فرمانبرداری میری قبول
کر ورنہ نوبت پہونچیگی اسد غازی غیظ و غضب میں آیا اور پکارا کہ او پاجی تلاش کیا بکتا ہے اس وقت
ایرج نوجوان نے کہا کہ خبردار رہ اور نیزہ اسد غازی پر مارا اسد بن کرب غازی نے تیر سے
رکھ وار سے قلم کیا اور وہی تلوار ایرج نوجوان پر ماری ایرج نوجوان نے تلوار سپر پر روکی اسد بن کرب
غازی نے دوسری تلوار ماری وہ بھی روکی اب اسد بن کرب غازی پر بس پڑا کہ ایرج
نوجوان کو وار اسکے روکنا مشکل ہوگئے اسد غازی نے سر سے پاؤں تک تلوار کا ریجھا باندھ
دیا پھرتا پھر تلوارین مار رہا ہے اور ایرج نوجوان کا بھی یہ عالم ہے کہ ہمہ تن چشم بنا ہوا ہے جہاں تلوار
ماری وہیں نگاہ ہوئی اور فوراً اسکے وار کو روکا دو گھڑی تک اسد بن کرب غازی نے تلوار کا مینہ برسایا
آخر کار ایک مقام پہ اسد غازی کا ہاتھ سست پڑا بس ایرج نوجوان نے چھکی دی کہ تلوار بیچ پڑی ایرج
نوجوان نے قبضے پہ ہاتھ ڈالا اور مروڑ کر ہاتھ سے تلوار چھین لی اور کمر میں ہاتھ ڈالکے یا نیر اعظم کہہ کے اٹھالیا
اور کہا کہ بتا تیرا اب کیا حال کروں اسد بن کرب غازی نے کہا کہ تو مجھے قتل کر قزاقوں نے ارادہ
کیا کہ اسد غازی کی مدد کریں اسد غازی نے آواز دی کہ خبردار تم لوگ میری مدد کو نہ
آنا اپنے اپنے مقاموں پر اور پہلے ہی اسد بن کرب غازی نے ان سب سے کہہ رکھا تھا کہ اگر میں
گرفتار ہو جاؤں تو تم سب چلے جانا اور میری مدد نہ کرنا بس قزاقوں نے پکار کے کہا کہ ای آفتاب پرست
اگر تو نے ایک رونگٹے کو ہمارے آقائے نامدار کے ایذا دی تو ہم تجھے بھی مار ڈالینگے مگر دوق بچا بچا کر صحرا کا
راستہ لیا یہاں ایرج نوجوان نے اسد بن کرب غازی کو زمین پر پچھاڑ کے مشکیں باندھیں اپنی بارگاہ میں
لایا کہا کہ او دیوانے یا تو دین آفتاب پرستی قبول کرکے میرے ساتھ رہ اور یا آمادہ مرگ و دنیا سے قضا
اسد بن کرب غازی نے کہا کہ او بیوقوف فلک سفلہ پرور ہے کہ تجھ نادان کے ہاتھ سے مجھے گرفتار کرایا

تو شوق سے میرا سر کٹوا کر فرخ تاجر کی جورو کے واسطے بھیجے کہ وہ بہت خوش ہوگی اور اگر مجھکو یہ خیال ہے
کہ میں تیری اطاعت کرونگا لاحول ولا قوۃ الا باللہ مجھکو جان دینا قبول ہے اور تیری اطاعت نہیں قبول
ہے ایرج نوجوان نے کہا او دیوانے کل تجھے قتل کرونگا آج تو شام ہوگئی اور آہنگرون کو بلا کر کہا کہ اسے
غل و زنجیر میں مسلسل کرو اور پیادو زندانخانے میں اقبال شاہ نے کہا کہ او نہ پدو آفتاب پرستان
اسد غازی کا نام کے چار پہر اگر بجا لینگے اور پہرے دیوانہ کبھی نہ ہاتھ آئیگا ایرج نوجوان نے کہا کہ میں اسکو
بہت احتیاط سے رکھونگا کوئی اسکا سراغ بھی نہ پائیگا یہ کہکر اسد بن کرب غازی کو صندوق میں بند
کیا اور خزانچی کے حوالے کیا اور کہا کہ صندوقون میں جواہر کے اسے بھی رکھو صبح کو میں منگاؤنگا خزانچی
صندوق اٹھوا لیگیا اور قفل دے کر جواہر خانے میں رکھدیا اور چوکی پہرے والون کو تاکید کی کہ خبردار
تم غافل نہ ہونا آج بڑی رقم یہان رکھی ہے انھون نے کہا آپ خاطر جمع رکھیے ہم بہت ہوشیار رہینگے
قضائے کار و اتفاقات روزگار جہان لشکر ایرج نوجوان کا اترا ہے سامنے ایک پہاڑ ہے اس پہاڑ پر ایک
شخص رہتا ہے نہایت بہادر و شجاع بے بدل ہے یکتائے زمانہ قطاع الطریق مال مردم خوار نام اسکا ضرغام
شیر دل ہے ہمیشہ لوٹ مار پر اوقات بسری اسکی ہوتی ہے اور چالیس جوان اسکے ساتھ میں وہ بھی
علامہ دہر اور آفت روزگار ہیں اور ضرغام شیر دل تاک رہتا ہے سنا اسنے کہ لشکر ایرج نزد کوہ
اترا ہے اور طلسم نطاق سکندری توڑ کر مال و خزانہ بہت سا لایا ہے ضرغام شیر دل نے اپنے ساتھیون
سے کہا کہ یارو کبتک غریب آزاری ہم کریں اور روز لوٹ مار پر اوقات گذاریں اس سے بہتر ہے
کہ ایرج نوجوان کے لشکر میں چلو اور جواہر خانہ اسکا لوٹ لو ایک مدت تک کھائیں سبھون نے عرض کیا کہ ہم
بھی آپکے ہمراہ ہیں چلیے پس ضرغام شیر دل اپنے ہمراہیون کو ساتھ لیکر روانہ ہوا سر شام سے لشکر
ایرج میں داخل ہوا سیر کرتا ہوا چلا آتا ہے یہانتک کہ قریب خزانے کے پہونچا چہار طرف سبھون کو
پھیلا دیا اور جب رات زیادہ گئی تو بہ اقتضائے دیگر بیہوشی اڑانا شروع کی کہ سب پہرے والے اور خزانہ
دار بیہوش ہوئے پس ضرغام شیر دل نے اسد بن کرب غازی کا صندوق کہ سب سے بڑا تھا
اسے اٹھایا اور لیکر روانہ ہوا تمام طلایہ کی گشت سے بچتا ہوا اور اپنے کو بچاتا ہوا صحیح و سلامت لشکر سے نکل
اور پہاڑ پہ پہونچا کہ ضرغام شیر دل اپنے مکان میں آیا پیچھے ان چالیسون نے صندوق اپنے اپنے کھولے
اشرفیان اور جواہر نکالا ضرغام شیر دل نے کہا کہ بھلا لیو میرے صندوق میں سب سے اچھا
جواہر ہے دیکھو میں بھی کھولتا ہون یہ کہکر صندوق جو کھولا تو دیکھا کہ ایک آدمی مانند شیر کے بیہوش پڑا ہے نہایت
آزردہ ہوا سبھون سے کہا کہ ہائے ہماری محنت رایگان ہوئی سبھون نے عرض کیا کہ آپ ہمارے مالک ہیں
یہ مال آپ ہی کا ہے جو آپ دیجیے گا وہ ہم لینگے مگر اسے ہوش میں تو لائیے احوال تو پوچھیے کہ یہ کون
ہے کیا اس سے تقصیر ہوئی ہے کہ ایسے مقام پر اسے بند کیا تھا ضرغام شیر دل نے اسد غازی کو صندوق
سے باہر نکالا فقط دافع بیہوشی دیا اسد غازی کی ناک سے چند قطرے آب کثیف کے گرے چھینک آئی آنکھ اسد کی
کھلگئی اپنے کو ایک مکان میں دیکھا اور چند عیار وضع قطاع الطریق گرد و اطراف میں کھڑے ہوئے تھے ایک شخص
کو دیکھا چست و چالاک بہادر و شجاع کھڑا ہوا ہے مگر آزردہ ہے اسد نے کہا کہ تم لوگ کون ہو اور مجھے کون
پکڑ لایا ہے ضرغام شیر دل نے کہا کہ میں بد قسمت ہون کہ جواہر سمجھ لایا تھا جواہر تو نہ نکلا آپ نکلے اسد غازی جنگ

اسے بہت تشفی اور دلاسا دیا اور کہا کہ اے مومن اقبال شاہ حواس درست کرو تم سے یہ اضطراب و تردد سخت تعجب خیز ہو ہنگام
اقبال شاہ نے کہا کہ اے نبیرہ آفتاب پرستان اب مجھ چراغ سحری کے مثل شمع کشتنی کی عمر بھی آج نہ تھی [illegible] اے ایرج
نوجوان ایک نہ ایک دن یہ دیو ضرور ہی مجھے مار ڈالیگا آپ تو یونہیں چھوڑ چھوڑ کر ہر سو نکل جاتے ہیں اور ہماری جان
ہر وقت سولی پر رہتی ہے آخر ایک نہ ایک دن سولی کا سامنا ہو ہی جائیگا ایرج نے کہا کہ اے اقبال شاہ اصل یہ ہے کہ آج میں خود
پھر تیں ہوں کہ پیچھے کیسے سردار زبردست کو تمہاری حفاظت کے لیے چھوڑ گیا تھا وہ سب مارے گئے اقبال شاہ نے کہا کہ اے
ایرج نوجوان آپ اسے کچھ کیا ہیں انکا ایک ایک رفیق ایسا ایسا زبردست ہے کہ سو سو جوان پر بھاری ہے اے صاحبقران
آفتاب پرستان پہلے تو اُنکے رفقا ہی نے ستم کیا ہے اسد تو اُنکے بعد آیا ہے میں یقین کرتا تھا کہ آج کبھی نہ چھوڑیگا اور ضرور [illegible]
ہو دیوانہ آج نہ چھوڑیگا وہ تو یہ کہیے کہ زندگی تھی جو میں آج بچ گیا اے صاحبقران آفتاب پرستان اب قلعہ فرنگو شیہ ہاتھ سے نکلنے
اور اُسکے لینے کی تدبیر ہے اور آپ نے چلے ہی پہنچے وہ دیوانہ بہت پیچھے پڑا ہے جس روز اُسکا دسترس چل گیا وہ اس روز فیصلہ
کر دیگا اے صاحبقران آفتاب پرستان وہ ملک ہی آفت کا بنا ہوا ہے اور بلائے بے درمان ہے تیرا عظم ہی اُسکا شر سے بچائے
رکھے تو ہم بچیں اے نبیرہ آفتاب پرستان بہتر یہی ہے کہ آپ میرا کہنا مانیے اور یہاں سے چلے چلیے کیوں خواہ مخواہ سخت میں
آپ خود پریشان ہوتے ہیں اور ہم لوگوں کو بھی پریشان کرتے ہیں اس سے کیا حاصل ایرج نے کہا کہ اے اقبال شاہ یہ تم سے ہرگز نہ ہوگا
تسلی قلعہ کے لیے ہوئے یہاں سے چلا جاؤں اب اسمیں جو کچھ ہونا ہو وہ ہو مگر افسوس یہ ہے کہ ابتک کوئی صائب تدبیر ذہن میں نہیں آئی
کہ اس مقدمہ میں کیا کرنا چاہیے اور قلعہ کیونکر ہاتھ لگے یہ سنکر اقبال شاہ تو خاموش ہو رہا مگر قارن قمرین نے دست بستہ
عرض کیا کہ اے شہریار اس غلام کے ذہن میں ایک امر آتا ہے اگر حضور کا منشا ہو تو میں عرض کروں یقین تو ہے کہ اگر حضور اس
امر پر کاربند ہونگے تو بہت سہل و آسان طور سے قلعہ ہاتھ لگ جائیگا ایرج نے کہا کہ اے قارن قمرین اچھا جلد بیان کرو کہ
وہ کیا امر ہے اُسنے عرض کیا کہ اے شہریار جب سکندر سد یاجوج سے پھر کر قلعہ فرنگو شیہ پر آیا اور بانی اس قلعہ کے لینے کی تدبیر
کی ہے تو وہ بھی اُنکا عاجز و پریشان ہوا تھا اسوقت حکیم ارسطو جو اُسکے ساتھ تھا اُسنے جوالک کے ذریعہ سے لڑکر اس قلعہ کو لیا تھا
میری رائے یہ ہے کہ آپ بھی یہی کیجیے اور جوالک کے ذریعہ سے لڑکر اس قلعہ کو اپنے قبضہ میں کیجیے ایرج نے کہا کہ اے قارن بیان کرو
جوالک کسے کہتے ہیں قارن نے کہا کہ خداوندا ایک مکان بہت بڑا لکڑیوں سے تین درجہ کا تیار کیا جاتا ہے اسے جوالک کہتے ہیں پہلا درجہ
اُنکا اسقدر بلند ہوتا ہے کہ سب سے قلعہ کے کل برج محسوس ہوتے ہیں اور گنبد اُس درجہ میں بیٹھکر اہل قلعہ کا مقابلہ کرتے ہیں
دوسرے درجہ سے یہ بات ہے کہ بیچوں بیچ تمام قلعہ کا حال معلوم ہوتا ہے اور اسمیں گولہ بارود رکھا جاتا ہے اور تیسرا درجہ
اسقدر بلند ہوتا ہے کہ جیسے شہر کی گلیاں اور کوچے سب معلوم ہوتے ہیں ایرج اس تدبیر کو سنکر بہت خوش ہوا اور کہا کہ اے
قارن قمرین ضرور یہ آلہ بنواؤنگا اور اسیوقت حکم دیا کہ نیزہ دار جاکر جلد جلد جنگل سے لکڑیاں کاٹیں اور مزدور جلد جلد اُٹھالائیں
یہ حکم سنکر اسیوقت نیزہ دار اور مزدور بجانب صحرا روانہ ہوئے لیکن قضائے کار اتفاقات روزگار عمرو نام شیر دل اپنی صورت
تبدیل کیے ہوئے یہاں موجود تھا وہ باتیں سنکر دوڑا ہوا اسد کے پاس آیا اور تمام حال بیان کیا اسد یہ سنتے ہی اپنے رفقا کو ہمراہ لیکر
صحرا کیطرف روانہ ہوا اور جلد جلد راہ طے کرتا ہوا اسوقت پہونچا کہ جب نیزہ دار لکڑیاں کاٹ چکے تھے اور چاہتے تھے کہ چھکڑوں اور اونٹوں
پر بار کرکے لیجائیں کہ اسد نے پہونچتے ہی خبردار ہوشیار کہکر اُن سب پر حملہ کیا کچھ لوگوں کو [illegible] دیر ہی کچھ لوگوں کو گھولے قتل
کیا کچھ لوگوں کو بیچ سے چیر ڈالا کچھ اپنی جان بچاکر بھاگ نکلے اور چھکڑے اور اونٹ لکڑیاں بار کیے ہوئے رکے تھے وہ سب اپنے قبضہ میں
کرکے چلتا ہوا جو لوگ بھاگ نکلے تھے وہ بھاگے ہوئے ایرج کے پاس آئے اور تمام کیفیت بیان کی ایرج یہ حال سنکر بہت آزردہ
ہوا اور خود سوار ہوکر جنگل کیطرف چلا جب جنگل میں پہونچا تو دیکھا کہ بہت سے لوگ گردنیں کٹی ہوئی پڑے ہیں اور بہت سے لنگڑے

داراب کے پہونچا داراب نے جو ایک شیر صولت قدر طاقت کا تھا دیکھا یہ بھی تیغ زن ہے تو دو ہاتھ اُدھر مالک نے
گرز و سپر کا ہاتھ میں لیا اور بڑے زور سے دونوں لگاور رزم میں ہوئے بہادروں کے سپر پہ سپر پڑی سپروں کے ہوا میں ٹکڑے اُڑے
آگ کی جھڑیں بندھیں گنبد سپہر شکل گلہائے آتشبازی کے شرر افشان ہوئے پانچ پانچ سات سات قدم دونوں کے مرکب
برابر سے ہٹ گئے مثل سنگ زرہ نوش ایک دوسرے کے مقابل ہوا داراب نے مالک کو دیکھا چہرہ ایک شیر شان
و دبدبہ و رعب داب معلوم ہوتا ہے ایک تکمہ خود کے نیچے چھپی ہوئی اور دونوں ہاتھ زانوں سے گزرے ہوئے موت سہمی
جاتی جاتی ہے بس داراب کو اس سے ایک الفت پیدا ہوئی اور مالک کی نگاہ جو داراب پر پڑی ایک جوان ماہ طلعت کو دیکھا
کہ صفت گردن بلند بالا کوہی سینہ چوڑا بعینہ صورت و شکل حمزہ صاحبقران کی صورت سے مشابہ معلوم ہوتی ہے مالک کو بھی یہ جی
کمال محبت پیدا ہوئی سامنا ہوتے ہی دونوں کے ہاتھ سلام کو اُٹھ گئے داراب نے کہا اے مالک تم کیوں میری سر میں آگئے
کروکشی ہوت ہو مالک نے کہا کہ میرا آقا تمہاری حفاظت کے لیے مقرر کیا ہے اور حمزہ صاحبقران کا کہ جب تک میں نکلکے
واپس نہ آؤں تم داراب کا ساتھ نہ چھوڑنا اسلئے کہ داراب میری اولاد میں سے ہے داراب نے کہا یہ خوب عجب بات ہے جسکا باپ میرا چچا
اُسے داری نہیں کہتے میرا باپ تو مر گیا ہے حمزہ صاحبقران نے یہ سراسر غلط کہا ہے میں ہرگز اُنکی اولاد میں نہیں ہوں مالک
نے کہا کہ اے داراب بچے امیر حمزہ صاحبقران کے ارشاد کو کبھی جھوٹ نہیں پایا وہ ہرگز خلاف واقع امر زبان سے نہیں
نکالتے بدیع الزمان کشتی لڑتا پھرتا تھا اور باپ اُنکا رفیع کا دزد شہرہ تھا مگر جب حمزہ صاحبقران نے اُسے نظر کیا تو رفیع
کا دزد سے ثابت ہوا کہ بدیع الزمان حمزہ صاحبقران کا فرزند ہے کیا عجب ہے بلکہ مجھے تو یقین ہے کہ ایسا ہی کچھ معاملہ تمہارا
بھی ہو جب تمہے اور صاحبقران سے ملنا ہوگا تو ثابت ہو جائیگا سرکردار نے کہا کہ خیر ایسی ہی باتیں مجھے بہت کہی گئی ہیں
میدان جنگ جائے قیل و قال نیست اب تمہے جو کچھ ہو سکے قصور نہ کرو مالک نے کہا اے شاہزادہ داراب ہم اہل اسلام ہمیشہ سبقت جنگ نہیں کر
سکتے سبقت جنگ اہل اسلام کے قواعد کے مخالف ہے داراب نے کہا کہ خیر بھلا تو تم سے ہو خبردار ہوشیار یہ کہکر مرکب کو پیچھے ہٹا
اور پھر خبردار خبردار کہکر مالک پر نیزہ مارا مالک نے نیزے کو نیزے پر روکا بس اب کیا تھا ان پر جان نکلے گی پھر تو چلنے
لگی سناں سے سناں لڑنے لگی دیکھنا یہ حال ہو کر لشکر و نیز مثل چھیوں کے چل بسے ہیں سنانیں مثل ستاروں کے درخشاں ہیں
خوب نیزہ بازی ہوئی یہ مالک اژدر صاحبقران نیزہ دار ہے داراب عمرو کا تعلیم یافتہ ہے عمرو فنون سپاہگری میں حمزہ
صاحبقران کا شاگرد ہے غرض دونوں نیزہ بازی تک رہے سب سنانیں ٹکڑے ہوگئیں نیزوں کو ہاتھ سے پھینک دیا نوبت شمشیر زنی
کی پہونچی داراب نے مالک پہ تلوار ماری مالک نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا جس وقت تلوار قریب پہونچی سپر کو چھوڑ دیا اور خود
پشت کے نیچے جا جھکا اور جو بجلی کی طرح لڑ کر کے چمک دی کہ تلوار پٹ پڑی قبضہ پر ہاتھ ڈال دیا اور چاہا کہ تلوار چھین لے داراب نے
جھنجھلا کر کہا اے مالک میں ایسا نہیں ہوں کہ تم تلوار مجھ سے چھین لو گے مالک نے کہا کہ یہاں بہت سچ ہے گر مجھکو تو خود سے کوئی
لڑائی منظور نہیں ہے اسلئے کہ تلوار کی لڑائی واسطے بیارے کی ہوتی ہے اور میں تمہارا دشمن جان نہیں ہوں بلکہ میری تو جان بھی حاضر ہے داراب
نے کہا میں بھی کشت و خون کا خواہاں نہیں ہوں یہ کہکر مالک نے تلوار چھوڑ دی داراب نے تلوار میان میں رکھ لی اور مرکب سے اتر پڑا مالک بھی
بہ رنگ دیگر مرکب سے کود پڑا اور دونوں نے دامن کمر سے آستینیں چڑھا لیں باہم دست و گریبان ہو کر کشتی لڑنے لگے دن بھر صبح
زور آزمائی رہی جب شام کو بھی منہ وہ نہ ہوئے دونوں لشکر دیکھتے رہے کشتی ہوتی رہی آخر کشور شاہ نے بھی تخت اپنا زمین پر رکھوا دیا
اور تمام لشکر کو اتر پڑنے کا حکم دیا اُدھر سے مالک بھی اتر پڑے القصہ وہ شبانہ روز کشتی رہی یہاں تک تیسرا دن ہوا دونوں
برابر لڑتے رہے میں کوئی آپس میں غالب و مغلوب نہیں ہوتا کہ ایک جانب صحرا سے ایک بگولا گرد کا اُٹھا اور ایک عیار کمال
چست و چالاک ایک ناسہ سر سے باندھے ہوئے مالک کے قریب آیا داراب و مالک کو سلام کیا مالک نے پوچھا کہ یہ شبرنگ ہے

تو خیر آپ کا کوئی ہمسر نہیں ہے لیکن اس دیو کو سبب تجربہ کار پر مطلق جرأت نہ آیا اور کہا کہ تمہارے واسطے سو قرابے شراب کے اور
ایک آدمی روزمرہ ہوا کرے جب میں نے اسکو قبول کیا تو وہ دیو چلا گیا اب میں ہر روز اسکے واسطے سو قرابے شراب کے اور ایک
آدمی بھیجا کرتا ہوں ایک روز مذکور ہے کہ ایک دن خراسان جہان سے انکے کھانے کے لیے بھیجا گیا تو اسنے دیکھکر بہت خفا ہوا اور
اس آدمی کو پھیر دیا تین دن ہوئے ہیں کہ اس دیو کی آمد نہیں ہوتی ہے اور ہر مرتبہ یہی کہتا ہے کہ تو نے آدم زاد کیوں
بھیجا ای شہریار اب میں بھی آمادہ مرگ اور بیٹھا ہوا تھا ہوں اور خوب سمجھے ہوئے ہوں کہ وہ دیو کسی نہ کسی دن آکر مجھکو
ضرور کھا جائیگا لیکن اگر آپ میری حمایت کریں اور اس دیو کا کچھ تدارک کریں تو میں آپ کا مطیع ہوں داراب نے کہا
کہ تم کچھ اندیشہ نہ کرو اب جس وقت وہ آئیگا میں اس سے لڑونگا اور جب وہ آکر تم سے کہے کہ تو نے آدم زاد کیوں نہ بھیجا
آخر تو کس کی حمایت پر بیٹھا ہوا ہے تو میری طرف اشارہ کر دینا اور کہنا کہ یہ میرا حامی ہے اسی نے نہیں بھیجنے دیا ہمایل شاہ
نے یہ سنکر کہا کہ بہت خوب ایسا ہی ہوگا لیکن یہاں دیو غراب نے چار روز تک انتظار کیا جب دیکھا کہ ہمایل شاہ نے
شراب و کباب اور آدم زاد نہیں بھیجا تو نہایت درہم و برہم ہو کر داخل بارگاہ ہوا اور نعرہ کیا کہ کیوں ہمایل شاہ تو اب
ایسا مغرور ہو گیا کہ آج چار روز گذر چکے پانچواں دن ہے کہ تو نے ہمارے لیے کچھ نہیں بھیجا اگر ہم برہم ہوں تو میں تجھکو مع شہر
غارت کر دونگا جلد کوئی آدم زاد تو لا اور میرے واسطے حاضر کر یہ سنکر ہمایل شاہ نے داراب کی طرف اشارہ کیا کہ ہمارے ڈر کے
بند بند کانپنے لگا ہاتھ پاؤں میں رعشہ پڑ گیا ہو رہا ہی اسکے تھر تھرا رہے ہیں اور ہر ایک یہی خیال کرتا ہے کہ آج
وہ سب کا ایک ہی لقمہ کر جائیگا مگر دیو نے جو داراب کو دیکھا کہ ایک جوان حسین و خوبصورت نہایت فربہ اور توانا بیٹھا
ہے اپنے دل میں بہت خوش ہوا کہ آج خوب لقمہ چرب ہاتھ لگا اور کہا کہ اے ہمایل شاہ تو ڈر نہیں میں نے خطا تیری
معاف کی بس ایسا ہی آدمی مجھے چاہیے تھا یہ سنکر ہمایل شاہ نے کہا کہ اے دیو غراب تم یہ کیا کہہ رہے ہو یہ تو تیرا
ارادہ رکھتا ہے اسکے منع کرنے سے میں نے آج چار روز سے کچھ نہیں بھیجا یہ سنکر دیو نے کہا کہ یہ کیا مال ہے ابھی اسے
کھائے لیتا ہوں اور داراب کی جانب متوجہ ہو کر کہنے لگا کہ اے آدم زاد تو مجھے لڑیگا یہ سنکر داراب نے کہا
کہ او حرامزادے مردم آزار تو کیا کہتا ہے میں تجھکو وہ سزا دونگا کہ تو مدت العمر یاد کریگا یہ سنکر دیو نہایت غضبناک ہوا
اور دونوں چنگل پھیلا کر داراب کی طرف بڑھا کہ اسے اٹھا کر کھا جائے لیکن داراب بغور دیکھ رہا تھا جب
دونوں ہاتھ اسکے قریب پہنچے تو داراب نے اسکے ہاتھ پکڑ کر ایسے زور سے جھٹکا دیا کہ دیو منہ کے بھل زمین
کی طرف جھک گیا بس دیو یہ سمجھ گیا کہ آدم زاد بہت زبردست معلوم ہوتا ہے کہنے لگا کہ اے آدم زاد تو مجھے چھوڑ دے
اب میں تجھے نہ کھاؤنگا تو بہت سخت ہے داراب نے کہا کہ او مردک اب میں تجھے کب چھوڑتا ہوں اور ہاتھ اسکی
گردن میں ڈالدیا اور زور کرنے لگا دیو بھی داراب سے لپٹ گیا کشتی ہونے لگی ہمایل شاہ اور تمام اہل بارگاہ
کے مارے خوف چوب خشک کے کھڑے ہوئے تماشا کشتی کا دیکھ رہے ہیں اور دیو کے مغلوب ہونے کی دعائیں مانگ
رہے ہیں کوئی دو پہر تک تو خوب زور ہوا کیا بعد دو پہر کے داراب نے دیو کو چار وناچار چت دے مارا دیو نے
چاہا کہ سنبھل کر اٹھے مگر داراب کب اٹھنے دیتا تھا جھٹ دیو کی چھاتی پر چڑھا اور زور سے سینہ کو دبا کر کہا کہ او مردک
دین آب پرستی اختیار کر اور مذہب ابلیس پرستی ترک کر اسنے کہا کہ اے داراب مجھسے ہرگز نہ ہوگا بس
یہ سنکر داراب کو غصہ آگیا اور ایک ہاتھ گردن کے نیچے اور ایک ہاتھ ٹھوڑی کے نیچے رکھ کر جھٹکا دیا کہ زخمے سمیت
دھڑ سے گردن کھنچ آئی ایک غلغلہ بلند ہوا کہ آدم زاد نے دیو کو ہلاک کیا ہمایل شاہ نے آکر دونوں ہاتھ داراب کے
چوم لیے اور گرد داراب کے پھرنے لگا اور اسی وقت سے تائب ہو کر لعنت کی کیے دین آب پرستی اختیار کیا لاش دیو کی

انہوں کر باہر بھجوا دی لوگوں سے عرض کیا کہ خداوند دامنہ کوہ میں ایک دیو کا مکان بنا ہوا ہے کہ مال و اسباب وہاں
موجود ہے اور بہت سے آدم زاد وہاں قید ہیں داراب نے کہا کہ کل چلکر دیکھینگے رات تو وہیں بسر کی صبح کو ہابل شاہ و
داراب کشورکشا و مالک اژدر و کشور شاہ وغیرہ جانب کوہ روانہ ہوئے جب دامنہ کوہ میں پہونچے دیکھا
کہ دامن پہاڑ میں اسقدر گلہائے رنگین لگے ہیں کہ نگاہ خیرگی کرتی ہے لالے کا تختہ پھولا ہوا ہے درختان میوہ دار سے چشمے
بہتے پانی کے جاری ہیں چادریں آبشاروں کی گرتی ہیں کوسوں تک سبزہ معلوم ہوتا ہے ہوا سے سرو چل رہی ہے جانور
درختوں پر نغمہ سرا ہیں بزبان بیزبانی تعریف ذوالجلال کرتے ہیں القصہ تماشا دیکھتے ہوئے قصر دیو کے قریب پہونچے لوگوں کو
بھجوا کر دیکھا کہ وہی مال و اسباب و زر و جواہر کا ڈھیر لگا ہوا ہے بہت سے آدم زاد قفل و زنجیر میں گرفتار بیٹھے ہوئے ہیں
اتفاق کا زرطاسپ بن طماس بھی انہیں میں قید تھا مالک نے پہچان کر تمام حال داراب سے بیان کیا داراب نے
پوچھا کہ اے زرطاسپ تو کیونکر گرفتار ہوا زرطاسپ نے کہا کہ میں ہابل شاہ کا وزیر ہوں کہ اس دیو سے لڑ اٹھا پاؤں میرا
اکھڑ گیا دیو نے مجھے گرفتار کر لیا ایک مدت ہوئی ہے میں اس قید میں مبتلا ہوں داراب نے کہا کہ اگر دین آپ پرستی اختیار
کرو میں ابھی چھوڑا دیتا ہوں زرطاسپ نے کہا کہ یہ ہرگز نہ ہوگا مالک نے کہا کہ اچھا باپ تیرا مسلمان ہے تو بھی اسلام
اختیار کر زرطاسپ نے کہا کہ میں مذہب آفتاب پرستی کو ترک کر کے کوئی مذہب نہ اختیار کرونگا مجھے یہ امر ہرگز ممکن الوقوع
نہیں ہے کہ میں رفاقت ایرج ترک کر کے کسی دوسرے کا مطیع ہوں یہ سنکر داراب بہت برہم ہوا اور تمام قیدیوں
کو تو رہا کر دیا لیکن زرطاسپ کو چاہا کہ قتل کرے کہ مالک مانع ہوا اور زرطاسپ کو بہت سمجھایا کہ اے زرطاسپ
ایرج ایک تاجر زادہ ہے وہ سامنے نورالدہر کے کیا لیاقت رکھتا ہے یہ سنکر زرطاسپ نے کہا کہ اے مالک تم
میرے محسن ہو میں تمہارا ممنون ہوں وہ بات نہ کرو کہ ملال کی صورت دکھائی دے تم سب سامنے میرے
آقا کو برا کہتے ہو اگر عقیدہ نہ تھا تو پھر اسکا نہ چلنا دیتا یہ سنکر داراب آگ ہو گیا اور مالک سے کہا کہ اے مالک
میں اسے اس عذاب شدید میں مبتلا کرتا ہوں کہ یہ خود ہی ہر رگ پھڑک کر مرجائے مالک نے کہا کہ نہیں اس میں بہت
بڑی بدنامی مشہور رہیگی لہذا چھوڑ دیجئے کہ مالک نے زرطاسپ کو دیدہ و دانستہ کشتہ کرا دیا یہ سنکر داراب نے کہا کہ اچھا
اے مالک میں اسکو قلعہ حصین قرطاس میں بھجوا دیتا ہوں کہ یہ وہاں قید رہے مالک نے کہا کہ اچھا اس میں کچھ
مضائقہ نہیں ہے یہ سنکر شیرزاد کشوری سے کہا کہ اے شیرزاد کشوری زرطاسپ کو قلعہ حصین قرطاس میں لیجا کر
مقید کرو اُسنے کہا کہ بہت اچھا اور اسیوقت دو ہزار سوار لیکر زرطاسپ کو لیکر جانب ملک کشوریہ روانہ ہوا
واضح رہے ناظرین ہو کہ یہ قلعہ بھی سرحد ملک کشوریہ میں ہے القصہ دوسری ہی منزل تھی کہ قافلہ خواجہ فولاد بازرگان
کا ظلمات سے آتے ہوئے ملا واضح ہو کہ یہ وہی خواجہ فولاد ہے کہ جسنے ایرج کو قصر تحریر سلیمانی سے قلعہ ذوالامان
پہونچایا تھا قصہ مختصر جب خواجہ فولاد کو یہ معلوم ہوا کہ زرطاسپ رفیق خاص ایرج نوجوان کا شیرزاد کشوری کی
قید میں ہے اور وہ قلعہ حصین قرطاس میں لیے جاتا ہے تو اپنے لوگوں سے کہا کہ یہ سب ہی زرطاسپ ایرج نوجوان کی
جان و روح ہے ایرج اسے دم و ہوش بچا بتا ہے اسکا رہا کرنا بہت اچھا ہے لیکن خوش بختی میں لگو کو شیرزاد کشوری
کی خدمت میں نذر گذرانی شیرزاد نے اُسے خلعت دیا بعد اسکے خواجہ فولاد نے عرض کیا کہ غلام کی خواہش دلی
یہ ہے کہ فقیر کو جو کچھ آتش میسر ہے اگر اُسے بھی قبول کیجئے تو باعث افتخار ہے یہ سنکر شیرزاد نے کہا کہ خواجہ ہم بھی
سفر میں ہیں اور تم بھی سفر میں ہو یہ کونسا موقع ہے کہ تم میری دعوت کرو خواجہ فولاد نے کہا کہ میں غلام ہوں میری
یہی آرزو ہے کہ میں خداوند کی خدمت بجا لا کر فخر حاصل کروں اگر آپ قبول نہ فرماوینگے تو میری سخت دلشکنی

ہوگی خلاصہ یہ کہ جب خواجہ فولاد دست معہ ہو تو شیر زاد کشوری نے دعوت اُسکی قبول کی خواجہ فولاد نے اپنے مکان میں
جاکر سامان دعوت مہیا کیا اور طعام و شراب بیہوشی آلود تیار کر لیا جب شیر زاد اپنے رفقا سمیت خواجہ کے خیمہ میں آیا
اُسکو وہ طعام و شراب کھلا کر مع رفقا بیہوش کر کے قید کیا اور طرماسپ کو سامنے بلوا کر کہا کہ ای پہلوان دوران و ای سپہ
سالار لشکر ایرج نوجوان آپنے مجھے پہچانا بھی کہ میں کون ہوں طرماسپ نے کہا میں نے تو نہیں پہچانا خواجہ فولاد نے کہا
طرماسپ میں خواجہ فرخ بادرنگان کا غلام ہوں شیر زاد کشوری کو میں نے گرفتار کر لیا اور آپکو قید سے چھڑاتا
ہوں یہ کہکر آہنگروں کو بلوا کر کہا کہ جلد قید کو طرماسپ کی کاٹ دو طرماسپ نے کہا کہ ای فولاد آہنگروں کی کوئی حاجت نہیں
میں قید کو خود ہی توڑ سکتا ہوں یہ کہکر ہاتھوں کی جنبش دی اور بیڑی ہتھکڑی وغیرہ کو مثل رسن کہنہ کے جھٹکا دے کر توڑ ڈالا
خواجہ فولاد نے طرماسپ کو حمام کروا کے لباس فاخرہ پہنایا اور مسند مخمل میں لا کر بٹھایا طرماسپ نے کہا کہ جلد شیر زاد کشوری
کو بلواؤ اسیوقت خواجہ فولاد کے لوگ شیر زاد کو طرماسپ کے پاس لائے شیر زاد نے بطرز اہل پرستان سلام کیا طرماسپ نے
کہا کہ ای شیر زاد دین آفتاب پرستی قبول کر ورنہ مارا جائیگا شیر زاد نے کہا کہ بکتا کیا ہے ابھی تک تو تو میری قید میں تھا
اور آج یہ کلام درمیان میں لاتا ہے اسے لا کر جان میری خداوند آبِحیات پر عشق ہے تو جو چاہے میرے حق میں
حکم کر میں اپنا دین ہرگز نہیں چھوڑونگا لیکن اگر کچھ بھی غیرت رکھتا ہے تو آ سمجھ کہ جب تو میری قید میں تھا تو میں نے تجھے کوئی ایذا
نہیں پہنچائی ہر چند کہ جب میں چاہتا تجھے قتل کرتا بس یہ سنتے ہی طرماسپ نے ایک ساتھ شیر زاد کا سر تن سے جدا کیا
اور بعد اُسکے شیر زاد کے ہمراہیوں کو بھی جو خالک تھے قتل کیا اور جو بھاگ گئے اُنکا تعاقب نہیں کیا مال متاع اسباب سب
لیا بعد اُسکے خواجہ فولاد نے کہا کہ میں آپکو زنگو شہر میں پہنچا دوں آپ وہیں چلے جائیے طرماسپ نے کہا نہیں چلو
نہیں جاتا ہوں تم جاؤ میں چلا جاؤنگا خواجہ فولاد نے گھوڑا سواری کو دیا اور کچھ آدمی بھی ہمراہ کیے اور اصرار کر کے ساتھ لیا
اور خود ملک ظلمات کو روانہ ہوا ادھر طرماسپ شہر زنگو شہر کو چلا جاتا تھا کہ تیسری منزل پر کوئی چار گھڑی دن
رہے صحرا میں ایک خیمہ دکھائی دیا حیران ہوا کہ یہ خیمہ کسکا ہے اور کھڑا ہو کر تفحص کرنے لگا کہ یکایک ایک سواری
نمایان ہوئی اور ایک جوان قوی ہیکل قوی بازو شخص گردن بلند با تزک و احتشام نمودار ہوا ادھر طرماسپ
کی نگاہ اُسپر پڑی اور ادھر اُس جوان کی نگاہ طرماسپ پر پڑی دیکھا کہ ایک دیو قالب انسانی میں کھڑا ہوا ہے اپنے ساتھ
والوں سے کہا کہ یارو اگر یہ شخص میری نوکری کرے تو کیا اچھی بات ہو اسلیئے کہ یہ شخص بڑا ہی جری معلوم ہوتا ہے چوبدار
سے کہا کہ جلد جا کر اسے بلا لاؤ چوبدار ادھر گیا ادھر خیمہ استادہ کر کے داخل خیمہ ہوا چوبدار طرماسپ کی طرف چلا
اور طرماسپ بھی اُس جوان کے استفسار حال کے لیے آگے بڑھا چوبدار نے قریب آکر سلام کیا اور کہا کہ چلئے آپکو
ہمارے مالک نے بلایا ہے طرماسپ اُسکے ساتھ داخل خیمہ ہوا دیکھا کہ وہی جوان مسند شوکت پر بیٹھا ہوا ہے رفقا اُسکے گرد
بیٹھے ہوئے ہیں طرماسپ نے بطرز اہل پرستان سلام کیا اور کہا کہ سلام ہو میرا اس شخص پر جو نیر اعظم آفتاب کو
اور اُسکے نائب پیر فلک دوران کو برحق جانتا ہو بس یہ سننا تھا کہ اُس جوان نے کہا کہ ای عزیز مجھکو سخت تعجب ہے کہ تو
لقائے بے بقائے باختری کو جو ہیجدہ هزار ملک باختر کا خداوند ہے برحق نہیں جانتا طرماسپ نے کہا کہ تم پہلے
بیان کرو کہ تم کون ہو کہاں سے آئے ہو اُسنے کہا کہ آپ بیٹھئے تو میں کہتا ہوں اور کرسی زرنگار طرماسپ کے لئے
طلب کر کے بچھوائی طرماسپ اُس کرسی پر بیٹھ گیا اور کہا کہ اچھا بیان کرو کہ تم کون ہو اس جوان نے کہا کہ طوفان
سماک اژدر گیر میرا نام ہے سماک اژدر گیر ایک سردار ہے سرداران باختر سے لقا کا رفیق خاص ہے اُسکا بیٹا ہوں
میں نے سنا کہ ملا ہوت شاہ مصر سے خداوند زمین نے سخت کیا ہے اور سوا اسکے آذر کو میں آیا ہوں ارادہ ہے کہ اُسکی خدمت میں

جا کر کسب سعادت کروں اور حصول قدمبوسی سے مشرف ہوں اب آپ اپنی کیفیت بیان کیجیے طرماسپ نے کہا کہ مجھے
طرماسپ بن طہماس کہتے ہیں اور بندہ آفتاب پرستان ایرج نوجوان کا رفیق خاص ہوں طوفان بن سماک شدہ گیر
نے کہا کہ اے طرماسپ یہ تو بتا کہ ستون بارگاہ لقا مشہور تھا تو بھی خداوند زادے کے پاس چل طرماسپ نے کہا کہ اے
طوفان میں اپنے مالک کی خدمت میں جاتا ہوں مجھے کیا ضرورت کہ میں ایرج کی رفاقت ترک کر کے لاہوت شاہ کے پاس
جاؤں اے طوفان ایرج وہ شخص ہے کہ جب خداوند لقا نے بھی اُنکے پاس پناہ لی تھی شہر فنگوشیہ میں لقا سے جتر لیے بیٹھا
ہوا تھا جنگ فیل کا تماشا دیکھنے میں مصروف تھا کہ کشرہ ٹوٹا اور لقا سہمے گرا ایرج نے لقا کو بادے ہوا اس طرح ہوا کہ
کہ اُسکے فوراً ہی ہوش نہ رہے جب لقا کو ہوش آیا تو ایرج کو اپنی دختر اور تمام مالک بخش ہبہ کر دیے اور اپنے ہاتھ سے
انگوٹھی اُتار کر ایرج کو پہنا دی اور دونوں ایرج کے ساتھ رہا جب جادوگری نے سر ایرج کا کاٹ لیا اور اُسے اُٹھا
لے گئی تب لقا یوں ہو کر ظلمات کو چلا گیا اب ایرج پھر پیدا ہوا ہے جب لقا ست کا تو پھر میں آئیگا یہ سنکر طوفان نے
کہا کہ اچھا طرماسپ ہم تم دونوں باہم زور آزمائی کریں جو غالب آئے وہ اُسکا برحق ہے طرماسپ نے کہا کیا مضائقہ
ہے طوفان نے اُسیوقت اکھاڑا تیار کرایا طوفان اور طرماسپ دونوں آستینیں چڑھا کر دامن گردان کے اکھاڑے
میں کودے اور مصروف کشتی ہوئے دن بھر کشتی ہوئی شام کو طوفان نے کہا کہ اے طرماسپ اب تو رات ہو گئی شب بھر
آرام کرو کل پھر صبح کو لڑینگے اور تمہیں قتل ضرور کرینگے بہتر ہے تو مشہور ہو طرماسپ نے کہا کہ اے طوفان نہیں اب فیصلہ ہی
ہو جاے تو بہتر ہے بغیر فیصلہ کشتی دونوں نہ کریں گے یہ کہکر کہا کہ کھانا لاؤ اور روشنی کر دو یہ سنکر طوفان نے حکم دیا کہ جلد
روشنی کر دو اور کھانا منگواؤ بموجب حکم اُسیوقت چند نے مشعلیں روشن ہوئیں خوان کھانے کے آگئے دونوں نے تھوڑا
تھوڑا کھا کر کشتی پھر شروع کیا اب لوگ گرد کھڑے ہوے تماشا دیکھ رہے ہیں اور آپس میں کہ رہے ہیں دیکھو کیا اسلوب
ہوتا ہے کون غالب ہوتا ہے کون مغلوب ہوتا ہے بعضے کہ رہے ہیں کہ بھئی طوفان ہی طوفان اُٹھائیگا بعضے کہ رہے
ہیں کہ نہیں طرماسپ جاسے بے دوران ہے باپ اسکا کیسا زبردست ہے یہی غالب آئیگا بعضے کہتے ہیں کہ میاں کیوں
سرگوشیاں کر رہے ہو جو کچھ ہونے والا ہوگا وہ ہوگا ابھی دیکھ لینگے غرض اسی طرح تین شبانہ روز کشتی رہی چوتھے روز
طرماسپ نے طوفان کو زیر کیا بس طوفان نے طرماسپ کے قدموں پر سر رکھدیا اور کہا کہ میں نے غلامی
آپ کی اختیار کی اب آپ جہاں چاہے چلیے میں آپ کے ہمراہ ہوں طرماسپ نے کہا کہ اچھا چلیے خیر مقدم خداوند
آفتاب پرستان ایرج نوجوان کہاں ہے طوفان نے اُسیوقت اپنے عیار ارقم کو بلا کر کہا کہ جلد جا کر ایرج کی خبر لا کہ
وہ کہاں ہے ارقم ایرج کی خبر لینے کے لیے اُسیوقت روانہ ہوا جاتے جاتے قریب لشکر داراب پہونچا تو اتفاق روزگار سے داراب
اپنے لشکر سے ہرن کے پیچھے لگا نکلا تھا ہرن کے پیچھے گھوڑا اڑائے ہوے چلا جاتا تھا دور جا کر ہرن کو شکار کیا تھا
اس فکر میں بیٹھا ہوا تھا کہ کوئی شخص آجاے تو اسکے کباب بھنوا کر کھاؤں کہ اس اثنا میں ارقم ابن ازرق فقیر کی شکل
بنا ہوا سامنے سے نمودار ہوا اور پکار کر نعرہ کیا کہ تجھے معبود کا دور ہے فضل و برکات سے جو کچھ تو کھاتا ہے ہو معاش
رب یہ چشمہ دو جہاں کا رب ہے جو معبود ہمیشہ تجھکو شاد و خرم رکھے اقبال تیرا بلند رہے داراب نے کہا کہ آؤ شاہ صاحب
تو کہاں سے آتا ہو اللہ عمر کا تصدق ہے اُس نے کہا کہ بابا جہاں سے سب آتے ہیں وہیں سے میں بھی آیا ہوں
اور جہاں سب جائینگے وہیں میں بھی جاؤنگا داراب نے کہا کہ اچھا آئیے بیٹھیے کرم کیجیے اس شکار کے کباب بنا کر نوش
فرمائیے مجھے بھی کھلائیے فقیر نے کہا کہ بابا تجھے آباد رکھے اپنے نام سے تو فقیر کو آگاہ کر کس والی کے اقبال کا
ظہور تجھ میں پایا جاتا ہے داراب نے کہا کہ شاہ جی میں تو ایک بندہ خداوند آب حیات کا ہوں

نام میرا داراب کشور کشا ہے دعوی صاحبقرانی کا رکھتا ہوں لشکر میرا یہاں سے قریب اترا ہوا ہے میں شکار کھیلنے کو نکلا
تھا لوگ میرے دور رہ گئے ہیں ابھی مجھ تک پہونچے نہیں ہیں یہ سنتے ہی ارقم بن ازرق نے خیال کیا کہ طرماسپ اسکی تلاش میں
تھا اگر تو اسکو پکڑ لیجائیگا تو طرماسپ بہت خوش ہوگا اچھا شکار ہاتھ آیا یہ سوچکر داراب سے کہا کہ بابا تو ہی نے طرماسپ
کو قید کر کے شہر کشور میں بھیجا تھا داراب نے کہا ہاں شاہ صاحب کیا تم نے کہیں دیکھا تھا اس نے کہا کہ بابا وہ تو قید سے
چھوٹ گیا تمہارا رفیق خود اسکو لیے جاتا تھا وہ مارا گیا افسوس کیا اچھا جوان تھا داراب نے پوچھا کہ شاہ جی کس نے
اسے مارا اور طرماسپ کیونکر چھوٹا فقیر نے کہا کہ بابا فولاد بازرگان غلام فرخ باد ارگان نے جنھے ایرج کو
قعر بحر سلیمانی سے نجات دی تھی اس نے شیرزاد کی دعوت کی طعام بیہوشی کھلا کر طرماسپ کو قید سے
نجات دی طرماسپ نے شیرزاد کو قتل کیا داراب یہ سنکر نہایت رنجیدہ ہوا اور پوچھا کہ اب طرماسپ اور بازرگان وہ
سوداگر بچہ کہاں گیا فقیر نے کہا کہ وہ ناسور آزر و ظلمات کو گیا اور طرماسپ بھی کسی طرف ہو گیا بابا اب وہ وہ اندر کس
میں فوراً کیوں کر تاہم صبر کر خداوند آب حیات اس سے بہتر رفیق تجھے عنایت کر دیگا یہ کہکر بغل سے قلیان اور کچھ
چقماق پتھری میں سے آگ نکالی ہرن کے کباب نمک مرچ بیہوشی آلود اس پر چھڑک کر کباب تیار کر کے داراب کو
کھلائے پانی پلایا ایک دم بھر کے بعد داراب کا سر گھومنے لگا فقیر سے کہا کہ بابا میرا سر گھومنے لگا فقیر نے کہا کہ بابا
زحمت شکار کے بعد کباب کھائے اور پانی پیا ہے اس وجہ سے دوران ہونے لگا ہے دم بھر لیٹ رہو یہ کہکر زمین پر پوش
بچھا دیا داراب اسپر لیٹتے ہی بیہوش ہو گیا بس اس حرامزادہ نے حلقہ کمند نکال کر داراب کو گرفتار کر کے
چادر عیاری میں پشتارہ باندھا پیٹھ پر لاد کے راہی ہوا تیسرے دن بارگاہ طوفان میں اسوقت پہونچا کہ وزیر
طوفان اور طرماسپ بیٹھے ہوئے ناچ دیکھ رہے تھے آکر سلام کیا طوفان نے کہا ہے تجھے بھیجا تھا کہ ملک
سے اس قدر جلد جا کر چلا آیا کیا خبر لایا عرض کیا کہ جی ہاں بہت خوشخبری لایا ہوں طوفان نے کہا کہ کیا
تیری مٹھی پر مہندی بندھی ہوئی ہے کہ کیا پہیلی سی کہتا ہے مفصل بیان کر اس وقت اس نے پشتارہ سامنے رکھدیا
اور حال داراب کے گرفتار کرنے کا بیان کیا طرماسپ یہ سنکر بہت خوش ہوا اور کہا کہ واقعی تو نے
بڑا کار نمایاں کیا اس ابرست کو جلد ہوش میں لا اس نے عرض کیا کہ پہلے اسے غل و زنجیر میں گرفتار کیجیے
بعد اسکے ہوش میں لائیے طرماسپ نے کہا کہ جلاد آہنگروں کو اسیوقت آہنگر حاضر ہوے اور داراب
کو قید آہن میں مقید کیا بعد اسکے فقیر نے رفع بیہوشی کر کے داراب کو ہوش میں لایا داراب کی جو آنکھ کھلی
ہے تو اپنے کو طرماسپ کے سامنے مقید بہ قید آہن پایا سمجھا کہ یہ اسی فقیر حیا پیشہ کا کام تھا کہ مجھے بیہوش کر کے
پکڑ لایا جبراً قہراً بطریق ادب بہ ستان الحکر سلام کیا طرماسپ نے کہا کہ اے داراب دیکھا تو نے کہ کیا ملعم
حضرت اعظم نے عوض دیا ہے کل تو میں تیری قید میں تھا آج اب تو میری قید میں ہو گیا داراب نے کہا کہ کیا ہوا بہادر
اسیطرح بدلا بازی کے دن بدلا کرتے ہیں طرماسپ نے کہا کہ جسطرح میں تیرے ہاتھ لگ گیا تھا اسیطرح تو بھی میرے
ہاتھ آیا ہے تو نے مجھے بار ادوم حبس دوام قلعہ حصین قرطاس میں بھیجا تھا اگر میں تجھے ایرج کی خدمت
میں لیے جاتا ہوں جو وہ چاہیگا سو تیرے حق میں حکم دیگا مجھے تجھ سے سروکار نہیں ہے ہر چند داراب نے
کہا کہ تو مجھے ایرج کے پاس نہ لیجا بلکہ مجھے قتل کر ڈال تو بہتر ہے قتل ہونا گوارا ہے مگر ایرج کے سامنے جانا گوارا نہ
ہے لیکن طرماسپ نے سنا نا بلکہ حکم دیا کہ ابھی اسے قیدخانہ میں لیجاؤ کل لیا جائیگا اور یہاں سے کوچ کر کے
فرنگوشیہ کو روانہ ہوا اب یہاں سے حال ہمراہیان داراب سنیے کہ یہ داراب کو ڈھونڈتے ہوئے جب

نکلنا اسد کی زبان سے نکلتے ہی فیلبندوں نے پکار کر بتایا اسد حسب دستور سابق تلوار کھینچ کر کھڑا ہوا اور کہا کہ او نابکار دیکھ
مالک بن ملکوت شاہ کو تو نے آگے قدم بڑھایا اسی میں نے مالک کا کام تمام کیا ایرج نے تصور کیا ہی بیتاب
کہ خندق کو پھاند کر دروازہ قلعہ پر جائے کہ ایک ہی مرتبہ اسد کی یہ آواز سنکر اکٹھا ہوا اوپر کی دیکھتا ہی تو دیکھا کہ مالک
بن ملکوت شاہ قید آہن میں گرفتار سر جھکائے ہوئے بیٹھا ہوا ہی بس یہ دیکھتے ہی ایرج بہت حیران ہوا کہ یکایا
سمرکر یہ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگا محمود تو یہ ہو بہو مالک کی صورت تھا ہی کسی طرح اشتباہ نہ ہوا کہ مالک ہی
یا اور کوئی شخص ہی جب یقین کامل ہوگیا کہ بیشک یہ مالک ہی ہی پکار کر کہا کہ ای اسد مالک کو زندہ میں ابھی چھڑا
جاتا ہوں یہ کہکر قلعہ سے پھر کر اپنے لشکر میں آیا اور اسد نے کہا کہ مجھکو کسی اہل قلعہ نے بھگا دیا تھا یہ تیر و رقعہ باندھکر
انہیں قلعہ والوں نے پھینکا ہوگا یہ کہکر داخل خیمہ ہوا اور یہاں قیماس خان و تمغاج خان وغیرہ نے فرط مسرت
سے اسد کے ہاتھ چوم لیے اور کہا کہ سبحان اللہ سبحان اللہ کیا عقل عیاری کی ہی اصل یہ ہی کہ اس بدحواسی میں یہ تدبیر سوجھنا
آپ ہی کا کام تھا اسد نے کہا کہ ان بھائی مدبر ہی تو یہ سوجھ گئی مگر سخت اضطراب یہ ہی کہ لٹے جانے والا اب تک
معلوم نہیں ہوتا اور ہر چند اسقدر تلاش کی کہ ضرغام شل ہوگیا لیکن میں یہ خوب جانتا ہوں کہ ابھی مالک شہر کے باہر
نہیں جانے پایا ہی مگر تو بھی جو مالک بن ملکوت شاہ کو نہ پیدا کروں ضرور تلاش کرکے ڈھونڈھ نکالونگا اور یہ کہکر زانو
پر سر جھکا کے غور کیا کہ اس امر میں کیا کرنا چاہیے تھوڑی دیر کے بعد سوچتے سوچتے حکم دیا کہ اسم نویسی خانہ شماری
طلب کی جاوے حکم کے ساتھ ہی ہزاروں متصدی مقرر ہوگئے اور تمام کٹنے شہر کی مردم شماری ہونے لگی فردیں اسم نویسی
اسد کی نظر سے گذرنے لگیں لیکن حال نہروان کا سنیے کہ اسنے اب اپنے دل میں خیال کیا کہ ای نہروان غضب ہوگیا
اسد نے محمود حلاج کو مالک بن ملکوت شاہ بنا کر بٹھا دیا ہی اور اب مالک کو تمیں بطور کافی کر رہا ہی اب مجھکو
لازم ہی کہ ایرج کے پاس جس طرح ہو سکے چلا چلوں اور اسکو اس ماجرے سے آگاہ کروں بس یہ خیال کرکے براہ دروازہ قلعہ کے
باہر نکلا اور خندق کو پیر کر لشکر ایرج کی طرف روانہ ہوا اسوقت پہونچا کہ جب ایرج اپنی بارگاہ میں بیٹھا ہوا کہہ رہا ہی کہ سوا
نہیں الیاس قلعہ سے بہت قریب مجھے کس نے دیا ہی کہ یکایک خدمتگار نے عرض کیا کہ ایک شخص دروازہ کے باہر
کھڑا ہوا اجازت حضوری طلب کر رہا ہی کہتا ہی کہ مجھے زبدۂ آفتاب پرستان سے کچھ کہنا ہی ایرج نے کہا کہ اچھا بلا لو کیا
مضائقہ ہی یہ چوبدار گیا اور نہروان کو جاکر بلا لایا جب نہروان سامنے آیا تو اسنے سلام کیا ایرج نے کچھ پہچان کر کہا کہ
میں نے تجھے کہیں دیکھا ہی اسنے قریب آکر کان میں کہا کہ خداوند نعمت میں دیو چہر کا بھائی ہوں نہروان میرا نام ہی
مالک بن ملکوت شاہ کو پکڑ لیگیا ہوں وہ میرے مکان میں موجود ہی اور اسد نے کل محمود حلاج کو لباس شاہانہ
پہنا کر زیر تیغ بٹھایا تھا اسلیے کہ محمود حلاج مالک بن ملکوت سے بہت مشابہ ہی یہ سنکر ایرج نہایت خوش ہوا اور فوراً
سوار ہوکر قلعہ کے سامنے آیا اور کہا او دیوانے کل تو نے خوب حکمت کی تھی کہ محمود حلاج کو مالک کی قطع پر شکل کرکے
زیر تیغ بٹھا دیا تھا اور میں فریب کھا کر پھر گیا تھا مگر آج میرے ہاتھ سے کہاں جاتا ہی اور قلعہ کو کیونکر بچاتے گا اسد نے
یہ سنکر جواب دیا کہ او آفتاب پرست کیا کہنا خوب سمجھا خیر جو وقت بارادہ قلعہ گیری آئیگا اسوقت حال کھل جائیگا
ایرج یہ سنکر پیچ و تاب کھاتا ہوا پھر آیا اور آتے ہی طبل جنگ بجوا دیا اسد آواز طبل جنگ کی سنکر نہایت ہی مضطرب
و پریشان ہوا مالک بن ملکوت شاہ کو تلاش کرتا ہوا نکلا اور ہر ہر کوچہ میں ڈھونڈتا ہوا چلا جا رہا تھا نہروان کے
مکان پر پہونچا اور لوگوں سے دریافت کیا کہ یہ مکان کسکا ہی لوگوں نے کہا کہ یہ مکان دیو چہر عیار کا ہی اسد نے
یہ سمجھا کہ وہ گھر میں بھی نہیں معلوم ہوا کہ وہ تو نہیں ہی مگر بھائی اسکا نہروان گھر میں ہی اور اسکی جان گل اندام

ہو اسد نے کہا کہ چہ مات بلاؤ تو اور دروازہ کھلواؤ یہ سنکر ہرچند لوگوں نے شور مچایا و دستکین دین مگر صدا نہ
نکلی نہ جواب دینے والے کسواسطے کہ نہروان تو ایرج کے پاس جاچکا تھا انکی گھر مین چلبلی مچی ہوئی تھی کہ جان
صد ستا کا اب کوئی صورت بچنے کی معلوم نہیں ہوتی بس ہاتھ جلدی سے مالک بن ملکوت شاہ کو تو بیہوش کر کے ایک
تہ خانہ مین کہ جو سات درجے کا تھا اور اُس مین گھاس بھری ہوئی تھی ڈالدیا اور خود دیوار پھاند کر بھاگ گئی جب اسد کو
بڑی دیر کے بعد معلوم ہوا کہ مکان مین کوئی نہیں ہے یقین ہوا کہ مالک ضرور بالضرور یہین ہے حکم دیا کہ زینے لگا کر گھر
کے اندر اُتر جاؤ اُسیوقت لوگ سیڑھیان لگا کر مکان کے اندر گئے دیکھا کہ گھر مین کوئی نہیں ہے ادھر اودھر دیکھکر دروازہ
مکان کا کھولدیا اسد بھی مکان کے اندر گیا چار طرف ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے اسد کی نگاہ ایک دروازہ پر
پڑی حکم دیا کہ یار دروازہ کھلواؤ مجھے یقین ہے کہ مالک اسی مین ہے میرا دل گواہی دے رہا ہے لوگوں نے اُسیوقت دروازہ
کھلوا دیکھا کہ ایک تہ خانہ سات درجے کا معلوم ہوتا ہے مگر تاریکی اسقدر ہے کہ ہاتھ کو ہاتھ نہیں سوجھتا اسد کو اطلاع دی کہ
خداوند یہان تو تاریکی اس شدت کی ہے کہ ہاتھ کو ہاتھ نہیں سوجھتا یہ سنکر اسد نے روشنی اپنے ساتھ لی اور اُس تہ خانہ
کے اندر گیا دیکھا کہ تمام تہ خانہ مین گھاس بھری ہوئی ہے جو درجہ کھولکر دیکھا سوا گھاس کے اور کچھ نظر نہ آیا اسد نے
حکم دیا کہ تمام گھاس یہ سب سے نکال لو گھوڑون کو کھلا دینگے اُسیوقت گھاس نکلنا شروع ہوئی بارے جب ساتوین
درجے سے گھاس نکالی تو اُس درجے مین ایک آدمی کو بیہوش پڑے ہوئے دیکھا اسد سے عرض کیا اسد نے کہا کہ اُسے
لے آؤ سب الکر لوگ اُسے باہر اُٹھا لائے فرصت دیکھا تو معلوم ہوا کہ یہ مالک بن ملکوت شاہ ہے بس ایک غل ہو گیا کہ مالک
بن ملکوت شاہ مل گیا اسد کا یہ حال ہوا کہ مارے خوشی کے پھولا نہیں سماتا تھا کبھی ادھر سے اُدھر اور اُدھر سے ادھر جاتا تھا
کہہ رہا تھا کیوں علقمہ سچ کہتا تھا کہ اس کافر کو ڈھونڈھنا ہے علقمہ اور سب لوگ کہہ رہے ہیں کہ بیشک یہ کام حضور ہی کا تھا
حضور کے کس مین یہ تھا کہ اس عالم اضطراب مین یون تلاش کرتے القصہ تھوڑی دیر کے بعد اسد نے کہا کہ اسے ہوشیار
لاؤ افسر قاسم نے جنہی دار وسے بیہوشی کی دماغ سے اتار کر تقدمہ رفع بیہوشی دیا مالک کو چھینک آئی آنکھ کھل گئی ہوش آیا
سرپر ملک الموت کو پایا جان نکل گئی اسد نے کہا کہ اے مالک تو ڈر نہیں مین تجھے قتل نہ کرونگا مگر سچ بتا دے تجھے کون
پکڑ لایا مالک نے کہا نہروان عیار اور اُسکی بہن گل اندام بدکردار اسد نے پوچھا کہ پھر وہ کہان چلی گئی مالک نے
کہا کہ نہروان تو میری رہائی کی خبر دینے ایرج کے پاس گیا ہے اور گل اندام آپ کے خوف سے بھاگ گئی اسد نے کہا
کہ خیر معلوم ہوا اور مالک کو پھر گرفتار غل و زنجیر کر کے زندان خانہ مین بھیجدیا لشکر ایرج مین جلیل جنگ تو بج ہی چکا تھا
جب شب گذر گئی اور صبح ہوئی تو ایرج بدستور قلعہ پر آیا اور نہروان کو ساتھ لایا قلعہ پر سے حسب معمول گولہ برسنے لگا جب
ایرج گولون کو دور کر کے لب خندق پہونچا اور نعرہ کیا کہ ای خدا پرستو خبردار ہو جاؤ مین آپہونچا جب اسد نے یہ نقشا
دیکھا تو کہا کہ جلد مالک بن ملکوت شاہ کو لاؤ اور زیر تیغ بٹھاؤ اُسیوقت لوگ مالک کو زندان خانہ سے لے آئے اور اسد
مالک کے سرپر تلوار کھینچکے کھڑا ہوا اور للکارا کہ اوکر پاس فروش بچہ ابھی مالک کو نہروان عیار پکڑ لے گیا تھا
گھر مین اُنکا میں اُستاد ہون مین نے مالک کو نہروان کے گھر سے ڈھونڈھ نکالا دیکھ یہ مالک بن ملکوت شاہ موجود
ہے لنگر چاہتا تھا کہ مالک کی گردن پر تلوار لگائے کہ مالک نے چلا کر آواز دی کہ اے ایرج کیا مجھے قتل کرانا چاہتا ہے
جب ایرج نے جو مالک کو دیکھا اور اُسکی آواز بھی سنی تو یقین ہو گیا کہ بیشک یہ مالک ہے مجبور ہو کر کمال رنج و اندوہ سے
مایوس ہو کر جانب لشکر پھر گیا اور داخل بارگاہ ہوا اپنے لوگون سے کہا کہ میرے عجب بلا کا مقابلہ ہے کہ نہ اب طرح کسی
حیلے مین پھنستی ہے اور نہ قلعہ ہی ہاتھ آتا ہے اس دغا باز کے ہاتھ سے تنگ آ گیا ہون یہ سنکر قارن قہرمین نے کہا کہ خداوند

یہ خیال نہ فرمائیے قلعہ تو ضرور آپ کے ہاتھ آئیگا اور عنقریب آئیگا ایرج نے آزردہ ہو کر کچھ جواب نہ دیا اسی اثنا میں
جوڑی ہرکارے کی گردن کو پسینے میں غرق حاضر بارگاہ ہوئی اور دعا دے کر عرض کیا کہ خداوند نعمت طراسپ
بن طماس مع طوفان بن سماک اور گیر ساٹھ ہزار کی جمعیت سے داراب کشور کشا کو قید کیے ہوئے لاتا ہے
یہ خبر سنتے ہی ایرج بہت شاد اور فرحان ہوا اور تمام سرداروں کو استقبال کے واسطے روانہ کیا اور طبل شادیانی بجنے
کا حکم دیا اور خود بھی دروازہ بارگاہ تک استقبال کے لیے آیا اور بکمال عزت و تکریم طراسپ کو بارگاہ میں لایا بہت عیش
بہا ہوئی ایرج نے احوال پوچھا طراسپ نے کل حال ابتدا سے انتہا تک بیان کیا ایرج نے کہا کہ وقتی نیر اعظم لطف
جدا انتقام لیا یا تو داراب کی تقدیر میں تھے باب داراب تھا سفید میں ہی خسرو آپ بہت کہیں اٹے بلاؤ تو
اسیوقت داراب کو ایرج کے سامنے حاضر کیا جب داراب داخل بارگاہ ہوا دیکھا کہ گرداگرد ایرج کے تمام آفتاب پرست
جمع ہیں لندھور ایک جانب بیٹھا ہے ایرج بر تخت صاحبقرانی مسند شوکت پر تکیہ ہے طراسپ سپہ سالاری کے دنگل پر
بیٹھا ہوا ہے گرد اس زنگ بر شجاعت سے بانوں دخلر بطریق آب پرستان سلام کیا جواب سلام تو کسی نے نہ دیا مگر ایرج نے
تعظیم کر کے کرسی جواہر نگار بیٹھنے کو دی داراب کرسی پر بیٹھا ایرج نے کہا کہ اے داراب تو اتنا بڑا احمق ہو کر کس چیز کی
پرستش کرتا ہے کہ جس میں تمام دنیا کی نجاست بستی ہے بہتر یہ ہے کہ نیر اعظم آفتاب تابان کو سجدہ کر اور آگاہ ہو کہ حمزہ میری تلوار
کے خوف سے ظلمات کی طرف بھاگ گیا جانشین حمزہ صاحبقران لندھور بن سعدان نے میری بیعت کر لی آج میں صاحبقران
زمانہ ہوں داراب نے جواب دیا کہ اے ایرج صاحبقران ایسے نہیں ہیں کہ تمہارے خوف سے بھاگ جاتے وہ تو لقا کے
تعاقب میں جانب ظلمات گئے ہیں اور اگر صاحبقرانی شاہی لندھور کے بیعت کرنے سے مسلم ہوئی ہے تو دوسرے جانشین بالک
اگر دونے میری بیعت اختیار کی ہے میں بھی صاحبقران ہونے کا دعوی کروں تو کچھ بھی ہو جائیگا اور خیر اس گفتگو سے تو
کچھ حاصل نہیں ہے دین آفتاب پرستی تو میں جب قبول کروں کہ جب تم مجھ پر غالب آؤ اگر دعوے صاحبقرانی کا ہے تو وہ الک
شایان یہ امر ہے کہ مجھ کو چھوڑ دو اور سر میدان میرا مقابلہ کرو اگر مجھ پر غالب آجاؤ گے تو جو کہو گے قبول کرونگا ایرج نے کہا کہ اچھا
کیا مضائقہ ہے جو تم کہتے ہو ویسا ہی ہوگا قلعہ فرنگوشیہ کے معاملے سے جو فارغ ہو لے تو تمہیں چھوڑ دینگے اور شاپور سے
کہا کہ شاپور لے جاؤ داراب کو اور بہ آرام تمام رکھو خبردار کسی طرح کی تکلیف نہ ہونے پائے شاپور اسیوقت داراب کو
زندان خانہ میں لے گیا اور یہاں ایرج نے صحبت جشن برپا کی ناچ ہونے لگا جام مے ارغوانی گردش میں آیا قضا کار
اتفاق روزگار ضرغام شیر دل بھی استماع لشکر ایرج میں آیا ہوا تھا یہ حال دیکھ کر اسد کے پاس گیا اور تمام حال اسد
سے بیان کیا اسد نے کہا کہ اس آفتاب پرست نے اس عادی کے آنے کا جشن کیا ہے تو پھر آؤ ہم تم چل کر اسے گرفتار کریں
قیماس خان نے طراسپ کا نام سنا کانپ گیا اور کہا کہ اے اسد دلاور جانے بھی دو لشکر ایرج کا بادشاہ جب تلک
اس موجود ہو تو پھر اس عادی کا گرفتار کرنا بے سود ہے اسد نے کہا اب تو ہمارے منہ سے نکل گیا یہ ممکن نہیں کہ کل کسی
کام کو نہ کریں اور اب اس عادی کو گرفتار کریں القصہ دن تو یونہیں گذر گیا جب شب ہوئی تو اسد نے لباس شب روی
زیب بدن کر کے اور اپنے عیاری سے جسم پر آراستہ کر کے صورت عیاروں کی بنا کر سپر تلوار بغل میں لیکر قفلی کمند کو
کھول کے خندق کو پیر کر لشکر ایرج کا رخ کیا جب متصل بارگاہ پہنچا تو دیکھا کہ تمام ہندی دروازہ بارگاہ پر پہرہ دیتے ہیں
طوفان بن سماک کے آگے ہی لشکر کا نقشہ دیکھ ... سے اسد سے بھی نہ پوچھا کہ تم کون ہو اور کہاں جاتے ہو
اسد دروازہ بارگاہ پر پہنچ گیا اور بلا خوف و خطر داخل بارگاہ ہوا ایرج کو کمال شان و شوکت سے بجائے صاحبقران
پایا اور طراسپ کو برابر بیٹھے ہوئے دیکھا اسی ندامت غضبناک ہوا قبضہ پر ہاتھ ڈالکر چاہا کہ ایرج کو مارے ضرغام نے

اُسکے ساتھ ہو گیا ہے بیعت اسکی کرنی ہی بارگاہ سلیمانی اور درباشہ صاحبقرانی سب اسکے حوالے ہو چوتھا سالک نامی جن کا
اُسکے دستوں تباہ و برباد کر ڈالا ہے چنانچہ اس آفتاب پرست نے ترکوں کا قتل و قمع کرکے شہر فرنگوشیہ اسنے چھین لیا
ملک بن کنعان زنگی جی مارا گیا اب ارادہ ایرج کا یہ ہے کہ یہان سے کوچ کرکے قلعہ ذوالامان پر جائے اور ناموس صاحبقران
مین رخنہ انداز ہو آپ کو لازم ہے کہ عرضی دیکھتے ہی باختر مین تشریف لیجیے ورنہ ناموس صاحبقرانی مین
رخنہ اندازی کا خوف کیا بلکہ یقین ہے ہر چند کہ مین ہر طرح جان دینے پر مستعد ہون جو کچھ ہو سکیگا قصور نہ کرونگا ہی
نہ کرونگا مگر بغیر آپ کے کام نہ چلیگا یہ عرضی روانہ کرکے اسد تو قصر اعظم کو روانہ ہوا اور ترک خاوری
تتماج کا تابوت لیکر سیاہ پوش ہو کے خدمت صاحبقران مین روانہ ہوے اور یہان جب ایرج شہر فرنگوشیہ کو اپنے
قبضہ مین کر چکا تو مالک بن ملکوت شاہ کو زندان سے بلوا کر حمام کرایا لباس فاخرہ پہنا کر تخت پر بٹھایا طرماسپ نے
ملک مین مصروف ہوا جو آفتاب پرست مارے گئے تھے انکی لاشون کو جلوا دیا لندھور نے ترکون اور خاوریون کی لاشوں
کو دفن و کفن کروایا اور اپنے ساتھ والون سے کہا کہ دیکھی تم نے ان لوگون نے میرا کہنا نہ مانا آخر اپنی جانین دین اب زمانہ
بجز اسکے کیا کہیگا کہ لندھور موجود رہا اور اہل اسلام قتل ہوا کیے اور حالانکہ مین حالت مجبوری مین تھا اپنے آقا کے حکم
تابع تھا کیا کر سکتا تھا ساتھ والون نے کہا کہ بہت درست ہے بہت بجا ہے جیسا کیا ویسا پایا ان سب کا خون انہین کی
گردن پر ہے غرض لندھور تو اس رنج مین رہا اور ایرج نے تین دن تک جشن کرکے فتح نامہ بھیجا شہر فرنگوشیہ کا
مالک کرکے حکم دیا کہ لشکر ہمارا تیار ہو ہم ملک گیری کو چلینگے اسی وقت سامان سفر درست ہوا اور لشکر شہر سے باہر نکلا

## چند کلمہ حال پر اختلال مالک اژدر اور کشور شاہ لشکر داراب کے بیان کیے جاتے ہین

کہ مالک اژدر اور کشور کشا کاہنون کی خبر دینے پر شہر فرنگوشیہ کو روانہ ہوے کوچ بکوچ اور منزل بمنزل جب علاقہ فرنگوشیہ
پہنچ گئے تو ہرکارون کو خبر لیجانے واسطے روانہ کیا حسب الحکم جاسوس گئے اور دوسرے دن آکر خبر دی کہ ایرج نے شہر فرنگوشیہ
لے لیا ترک اور خاوری مارے گئے باہر ہوکر شہر سے نکل گئے تتماج خان مارا گیا مالک نے پوچھا کہ شاہزادہ اسد بن کرب
غازی کی کچھ خبر معلوم ہوئی عرض کیا کہ وہ پہلے ہی نکل گئے تھے ... وہ کے ہاتھ لگے ہین مگر ... ترکون اور خاوریون کی کمال
کی حمایت کی ... کہ آفتاب پرستون کو قتل کر ڈالا مالک نے کہا کہ بیشک وہ سب ایسے ہی تھے وہ سب تھا
اور وہ سب کے سب شاہزادہ قاسم کے رفیق اور عزیز تھے ان لوگون کا نام لیکر تلوار باندھنا چاہیے افسوس اگر شاہزادہ
خاور سیاہ زندہ ہوتے تو کاہیکو یہ لوگ یون تباہ و برباد ہوتے اور خوب قاسم کو یاد کرکے رویا کشور شاہ نے کلمات
تسکین اور صبر کہکر ہرکارون سے پوچھا کہ جو خبر ہو تم سب باتین معلوم ہوئین کہ داراب کی بھی کچھ خبر لائے کہ وہ کہان ہے
ہرکارون نے عرض کیا کہ حضور یہان معلوم ہوا کہ ارقم بن ارزق طوفان بن سماک اژدر گیر کا عیار گرفتار کرکے
سے اُسے پکڑ لیگیا اور طرماسپ کے حوالہ کر دیا وہ ایرج کے پاس لے گیا ایرج نے بعد فتح فرنگوشیہ یہان سے کوچ کیا
داراب ابھی کے لشکر مین قید ہے یہ سنکر کشور کشا نے فتاح کشوری عیار داراب سے کہا کہ او فتاح اپنے آقا کا
حال تم نے سنا اب ... کے ... کہ اپنے آقا کو جا کر ... فتاح نے کہا کہ آپ اطمینان سے رہیے مین
گیا اور لایا یہ کہکر اپنے خیمہ مین آیا اسباب عیاری درست کرکے لشکر ایرج کا رخ کیا جلد جلد پاے شاطری مارتا
ہوا چلا جاتا تھا کہ دوسرے ہی دن قریب لشکر ایرج کے پہونچ گیا رنگ و روغن عیاری اپنے چہرے پر ملا صورت بنائی
فقیر آزادون کی بنا کر ... کا صفایا کرکے ... آزادی کا تاک پر لگا چمڑے کا رومال ہاتھ مین لیکر داخل لشکر ہوا
کوڑی کوڑی مانگتا ہوا چلا جاتا تھا کہ لشکر ایرج کو انتہا سے زیادہ بے پایان دیکھ کر حیرت ہی ایک طرف اترا ہوا ہے

پڑھی گیا گھڑی بھر بجی میں کہنے لگا کہ اے فتاح حقیقتاً ایرج بڑا صاحب جلال ہے صاحبقران جہان اقبال ہے غرض جب
کہ تاجور داخل بارگاہ ہوا تو بجز دربان اور بادہ شان و شوکت نظر آئی ملک گیری کے منصوبے دکھائی دیے غرض واں سے
پھر کر زندان خانہ داراب کا تلاش کرکے ایک نالے میں مجہر رہا اور چپکے چپکے نقب کی شروع کی بہر رات رہے دوسرا سرا
نقب کا زندان خانہ میں نکال دیا کہ داراب بے خبر سو رہا ہے چنگا کا ہنباب جلا کر جگایا اور بیہوش کرکے چادر چادری
میں پشتارہ باندھ کر براہ نقب صحیح و سالم لیے ہوئے چلا گیا اور جلد قریب صبح دوسرے دن لشکر مالک میں پہونچ گیا اور
پشتارہ سامنے رکھ دیا اور کہا کہ میرا مالک دیکھ داراب حاضر ہے کشور شاہ نے کہا کہ اے فتاح بیشک تمنے کار نمایاں
کیا تجھ سے سوا اور کسی کا یہ کام نہ تھا اب اس پشتارے کو کھول فتاح نے پشتارہ کھولا اور دم میں بیہوشی دے کے بیہوشی برطرف کی
داراب ہوش میں آیا دیکھا کہ کشور شاہ اور مالک اژدر دم تمام سرداران لشکر بیٹھے ہوئے ہیں حیران ہو کر عالم خواب
تصور کرکے آنکھیں بند کرلیں مالک نے پکار کر کہا کہ اے داراب ہوشیار ہو یہ خواب نہیں ہے لشکر میں ہماری ہے کچھ غم
فکر نہیں ہے تمہارا عیار فتاح کشور ہی تمکو چھڑا لایا ہے یہ سنکر داراب شاداں و فرحاں ہو کر آغا کشور شاہ مالک اژدر دم
سے صاحب سلامت کی اور فتاح کو گلے سے لگا کر خلعت گراں بہا عطا کر دیا بعد اسکے حمام کرکے کہا کہ اطلاع (?) فرمایا اور کپڑے
پہنکر بارگاہ میں آکر بیٹھا صحبت عیش و عشرت برپا ہوئی داراب نے مالک سے مخاطب ہو کر کہا کہ اے سپہ سالار لشکر
صاحبقران وہ میرا رفیق خاص امیر تیغ ستان شہر فرنگو فیہ کا سامنے سنا کر ترک مارے گئے اسد چلا گیا اور ایرج وہاں بھی
نہیں رہا اور یہی کچھ رتبہ اور مرتبہ حاصل کیا ہے لشکر بیشمار جمع کیا ہے مال و خزانہ لا انتہا خداوند (?) آب حیات نے فنا سے (?) نکمہ ہے
تمام اسباب صاحبقرانی ایرج کے پاس موجود ہے آج کل نہایت شوکت ہے اب ہم کیا کریں جیسی تمہاری صلاح ہو ویسا
کروں مالک نے ایک گھڑی بھر تک تامل کیا بعد اسکے کہا کہ اے داراب ایرج مثل بالا باختر سے خراج لیتا پھرتا ہے تم
چلکر تاجداران کوچک باختر سے خراج لو اور ان سب کو اپنا مطیع کرو تمہاری شان و شوکت بھی قریب قریب ایرج کے ہو جائیگی
اس مشورے سے داراب بہت خوش ہوا اور دعا دی اور کہا کہ واقعی مالک میرا سچا خیر خواہ ہے کہا کہ اے مالک اژدر دم واقعی خوب
صلاح تمنے دی ابھی تو پہلے ملک سجان کو چلتے ہیں مگر دو ہی تین دن میں سامان درست کرکے ملک سجان کو روانہ ہوا اور
لشکر ایرج میں صبح کو ایک غلغلہ بلند ہوا کہ داراب کو کوئی پکڑ لے گیا جب ایرج کو یہ خبر پہونچی کہ داراب زندان خانہ سے
غائب ہو گیا اور نقب لگا ہوا ہے پھر ایرج نے شاپور کو بلا کر کہا کہ اے شاپور میں نے داراب کو تیرے حوالے کیا تھا اس
کا ایسا تامل ہو گیا کہ کوئی شخص نقب لگا کر اسے چرا لے گیا اور تجھے خبر نہ ہوئی جا جا کر معلوم کر کہ یہ کام کس بد انجام کا تھا
یہ سنکر شاپور زندان خانہ میں گیا بہتر اقسام سے پہچان کر ایرج کے پاس آیا اور کل حال بیان کیا یہ سنکر ایرج نے بہت
تاسف کیا اور کہا کہ افسوس اگر میں خود ہی اسکی درخواست کے موافق اسکو چھوڑ دیتا تو میرا اسکے اوپر بڑا احسان ہوتا شاپور
نے کہا کہ اگر آپ حکم دیں تو میں پھر داراب کو جا کر گرفتار کر لاؤں آپ اسے اب کی مرتبہ چھوڑ دیجئے گا ایرج نے کہا کہ نہیں
اب کچھ حاجت نہیں ہے انشاء اللہ دو روز کے بعد کوچ کر دونگا کوچ کی تیاری کرو لندھور نے کہا کہ اے ایرج نوجوان اب تو تکلیف
سفر گوارا نہ کرو آخر اب کیا ضرورت ہے اگر یہ غرض ہے کہ ملک گیری کیجئے اور سب سے خراج لیجئے تاجداران باختر کو
اپنا مطیع کیجئے تو تمہارے سفر کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے صاحبقران کی جانب سے کل ملک باختر جو قبضہ
میں ہے صاحبقران مجھے مالک کر گئے ہیں میں خراج ہر ملک کا گھر کو منگوا دونگا تم کہیں نہ جاؤ ایرج نے جواب دیا کہ
اے والا سے جد رستم زمان مجھے ملک و مال سے کچھ غرض نہیں ہے بلکہ مطلب میرا اور ہی کچھ ہے بعد چند روز کے
ظاہر ہو جائیگا لندھور نے کہا کچھ تو کہیے کہ میں آپکا خیر خواہ ہوں بد خواہ نہیں ہوں کچھ تو مجھے بیان سمجھے شاید میں

کی مہر کر کے کہون ایرج نے ... نہین ہے آپ ... جب لندھور بہت مضطر ہوا تو اُسوقت ایرج نے کہا کہ ای
لندھور بن سعدان تو اپنی معشوقہ کو جسمین جانتا ہی ای لندھور اول تو آفتاب خداوند با اختر تجھکو اپنی دختر
بخش دیگا یہ وہ سبب ہے میں خواب مین دیکھکر اُسپر عاشق ہوا ہون مگر تم چاہتے ہو اور تمہاری یہ خواہش ہو کہ مین یہان سے
جنبش نکرون تو ملکہ گیتی فروز کو تجھے منگوا دون اور نہین تو جسطرح تجھے معشوق سے ملا دونگا اُسطرح لونگا ہر چند ادا یا کبھو ملی
یار کمال مضطر و بیقرار ہون اور یہی سودا ہی کہ سلطنت جا کر اپنی جبہ ہو کرون بس ان کلمات سے لندھور کی بہت بھلی
اندیہ دار بلانے لگا قریب تھا کہ کوئی کلمہ سخت ایرج کو کہے مگر از بسکہ مرد جہاندیدہ تھا چپ ہورہا اور اپنے دل مین
کہا کہ ابھی بگاڑنے سے کیا فائدہ ہی وقت پر سمجھ لیا جائیگا لیکن پھر بھی اتنا منھ سے نکل گیا کہ ای ایرج یقین ہی کہ تمہی کو
اس امر مین بہت کچھ گفتگو ہوگی اور مین تو ایسا ہی تمہارا دوست ہون کہ سن کے چپ ہورہا اور دم نہ مارا لیکن یہ
خیال بہت محال ہی اس سے ... آیندہ تمہین اپنے فعل کا اختیار ہی یہ کہکر بارگاہ ایرج سے اٹھکر اپنے خیمہ مین چلا آیا
رفقا نے کہا کہ شہریار کیا ارادہ ہی لندھور نے کہا کہ یارو ابھی تو مین کچھ نہین ہوتا یہ آفتاب پرست جو علیہ
لیتا ہی بلا سے جس وقت دیکھون کہ یہ آفتاب پرست قصد ذوالامان پر پہونچ گیا اور کوئی رخنہ اندازی کیا چاہتا ہی
اور کوئی روکنے والا نہین ہی تو پھر اُس وقت جان دینے پر مستعد ہو جاؤنگا ابھی بگاڑنا مناسب نہین ہی یہ ہرگز ہرگز
ممکن نہین ہی کہ میرے بیٹھے ہی ناموس صاحبقرانی مین کوئی شخص رخنہ انداز ہو اگر تم سب میرے ساتھ ہو تو ساتھ رہو یاروں نے
کہا کہ آپکی بیعت سے تو ہم کیا کنارہ کشی کرینگے مگر سنا چاہتے ہین کہ آپ فرماتے ہین حرمت ہندوستان کی خاک مین ملانا
اب تو کچھ اسدی کا کلام ہی معلوم ہوتا ہی یہ سنکر لندھور نے کہا کہ یارو تم جو کچھ کہتے ہو مگر مین اپنے آقا کے حکم سے
سرتابی نہ کرونگا کہ میرے آقا نے مجھے اسکی حفاظت کا حکم دیا ہی حتی الامکان تو اس سے نہ بگاڑونگا اور جب ایسا ہی
پانی سر سے اونچا ہو جائیگا تو سمجھ لیا جائیگا یہ سنکر ہر ایک نے کہا کہ ای داراے ہند اچھا آپ نہ بولیے مگر ہمکو تو اجازت
دیدیجیے کہ ہم اس سے سمجھ لین لندھور ہر ایک کو مانع ہوا اور ہر ایک سے کہا کہ صاحبو ابھی توقف کرو جلدی نکرو
دیکھو تو کیا ہوتا ہی غرض ادھر تو ہر ایک بیتاب کہا کہ ساکت ہو رہا اور ادھر ایرج نوجوان نے ملک سبائل
کی طرف کوچ کا قصد کیا فوج سب تیار ہوئی لندھور بھی مع رفقا اسکے ہمراہ ہمراہ جاتے جاتے لشکر ایرج کا ایک
پیچ دار بے پر پہونچا عرض ہوئی کہ ای شہریار یہان سے چار راہین ہین جس طرف حکم ہو اُسطرف چلین ایرج نے
دریافت کیا لوگون نے عرض کیا کہ خداوند ایک راہ تو شہر اختم کو گئی ہی دوسری راہ شہر زریج آباد کو گئی ہی تیسری
جزیرہ نارون کو گئی ہی چوتھی بیت حصار کو گئی ہی یہ سنکر ایرج نے کہا کہ سب لشکر یہین قیام کرے اور ان سب
مقامات کے تابداروں کو نامے لکھے جائین کہ یہ سب آکر حاضر ہون اور جو خراج حمزہ صاحبقران کو دیتے تھے وہ مجھے
آکر دین اور میری بیعت کرین کسواسطے کہ حمزہ صاحبقران جنکو اپنی طرف سے حاکم کر گئے تھے یعنی دارائے ہندوستان
لندھور بن سعدان اُس نے میری بیعت کر لی ہی اگر تم سب میری اطاعت نہ کروگے تو جو حال مین نے ... کا
کیا ہی اُس سے بدتر تمہارا حال کرونگا غرض حسب الحکم منشیون سے نامے تحریر کرکے ... اور قاصد ایرج نے اپنی جانب سے
بہلانے لگے اور ادھر لندھور نے اپنی طرف سے لکھ بھیجا کہ حمزہ صاحبقران اپنی طرف سے مجھکو حاکم کر گئے ہین ... 
تمہارا حاکم و مالک ہون تمکو تاکید ہی کہ لکھتا ہون کہ تم سب کے سب اگر ایرج سے بیعت کرو اور خراج اُس کی خدمت
مین گذرانو جسوقت کہ صاحبقران آوینگے اور نہ بہت باز پرس کرینگے تو تم سب میرا نوشتہ پیش کر دینا چنانچہ بنظر
زنگی ایرج کا نامہ لیکر چلا اور الیاس ہندی لندھور کا نامہ لیکر چلا اب حال شہر اختم کا سنیے کہ جسوقت

اسد بن کرب غازی شہر اختر میں پہونچا تو جمشید و خورشید اختمی استقبال کرکے اپنے ساتھ لائے ایوان شاہی
میں لا کر بٹھایا صحبت عیش و عشرت کی آراستہ کی حال حمزہ صاحبقران کا دریافت کیا اسد نے کہا کہ مجھے ٹھیک علم
نہیں کہ نانا جان کہاں ہیں پہلے انہوں نے عرض کیا کہ ہم نے سنا ہے کہ ایرج نے خروج کیا ہے اسد نے کہا کہ بھائی وہ کیا اور اسکا
خروج کیا ہے سارا لشکر عدالت بندی سے گیا ہے بارگاہ سلیمانی اٹھا دے کر آسمان پر چڑھا دیا اور مرتبہ صاحبقرانی کو
پہونچا دیا اور جلسہ میں بندی کے سامنے اہل حق ترکوں کو قتل کرتے اور یہ تماشا دیکھا کرتے ہیں جمشید اور خورشید میں کیوں
ہوں کہ فلک نے ہمکو زیر دست کر دیا ورنہ کس طرح ممکن تھا کہ یہ سب منظور ہو سکتا ہے افسوس اس وقت
بھائی صاحب بیٹھے ہیں نور الدہر بن بدیع الزمان تو موجود نہیں ہیں کہ اسے سزائے مقتول اور تنبیہ فرما دیتے میں
یقین ہے کہ اب تمہارے پاس بھی ایرج آفتاب پرست کا نامہ و پیام آتا ہوگا جمشید و خورشید نے عرض کیا کہ حسب
آنے دیجیے ہم لیا جائیگا اسد نے کہا کہ بھائی ہمدردی اس وقت یہ ہے کہ بغیر سر دیے عزت و آبرو کی حفاظت لازمی ہے
جمشید و خورشید نے عرض کیا کہ اے شاہزادہ نامدار آپ کیا فرماتے ہیں ہم آپ کے ارشاد سے سرتابی نہیں کریں گے جو حکم
دیجیے گا قبول کریں گے مگر ایرج کی بیعت قبول نہ ہوگی اسد نے کہا کہ صاحبو کا ہیکو جہالت کرتے ہو اور اپنی جانیں دیتے ہو
بالفعل بیعت کر لو بعد چند روز کے جب حمزہ صاحبقران آئینگے اسوقت پھر لینا چاہے ان دونوں نے وہی کہا
کہ اے شہریار ہمیں جان دینا قبول ہے اور قبول نہیں ہے اسد نے کہا کہ اگر یہی ارادہ ہے تو میں ہر حال میں تمہارا شریک
ہوں القصہ اسد بعد دو ایک روز کے صید و شکار کو چلا گیا اور پہر کا دن تھا کہ خبر دی کہ ایلچی ایرج کا آتا ہے جمشید
نے کہا کہ آنے دو دیکھیں کیا پیغام لاتا ہے جب ایلچی سامنے آیا سلام کیا جمشید خورشید نے کرسی بیٹھنے کو دی صحبت
عیش برپا تھی جام شراب گردش میں آیا جب نشہ بادہ ناب سے دماغ ایلچی کا گرم ہوا تو اس نے کہا کہ منم نامہ دار
ایرج نوجوان زندہ آفتاب پرستان جمشید نے کہا کہ نامہ لاؤ نیلم نے نامہ سر سے کھول کر دیا دبیر نے نامہ پڑھا
جمشید و خورشید مضمون نامہ سے آگاہ ہوئے نامہ پھیر کر پھاڑ ڈالا اور کہا کہ جا کر اس بد نصیب سے کہدینا
کہ تو لندھور کی حمایت پر پھولا ہے ہم کبھی تیری بیعت نہ کریں گے تو ہمارا کیا کر لیگا میرا ابا اس شاہین لندھور کا بھی پہونچ گیا
اس نے بھی نامہ لیکر پڑھوایا اور کہا کہ تو بھی لندھور سے کہدینا کہ تو اس پیرانہ سالی میں ایرج پر عاشق ہوئے دیوانہ
ہو گیا ہے تو نے دیدہ و دانستہ تمام ترکوں کو قتل کروا ڈالا ہم ہرگز ہرگز تیرے قول و فعل پر اعتماد نہیں کرینگے غرض جو
کہ ایلچی تو خاموش رہا مگر ایرج کے ایلچی نے کہا کہ اے شاہان اختر تم نے کیا غضب کیا اور یہ ایک ابلہانہ حرکت کی کہ
صاحبقران زمانہ کے نامے کو پھاڑ کر پھینکدیا اپنے حق میں تیشہ زنی کیا بس یہ کہنا تھا کہ جمشید و خورشید
نے کہا کہ لینا اس حرامزادے کو یہ سنکر نیلم زنگی چاہتا تھا کہ تلوار کھینچے فوراً انہی لوگوں نے گرفتار کر لیا اور جو ہمراہی
اسکے بارگاہ کے باہر تھے انکی مشکیں بھی باندھ لیں اسکے بعد حکم جمشید نے نیلم زنگی اور ان سب روسیاہوں کو زنانہ
لباس پہنا کر گدھوں پر سوار کرکے سوانگ بنا کر شہر سے باہر نکال دو یہ سنکر جب کہ ملازمان جمشید نے اسی وقت
نیلم وغیرہ کی داڑھی مونچھیں منڈوا کر زنانہ لباس پہنا کر تیل توے سے منہ سیاہ کرکے گدھوں پر بٹھا کے شہر سے
نکال دیا ایلچی روتا پیٹتا ہمراہیوں کے اسوقت بارگاہ ایرج میں پہونچا کہ جب ایرج مع تمام اہل دربار کے
مصروف عیش و عشرت تھا آتے ہی ایک غل ہو گیا کہ اسے یہ کون مورت کہاں سے آئی جب نیلم ایلچی نے ایرج
کے پاس جا کر تمام سرگذشت اپنی بیان کی ایرج یہ سنکر مارے غصہ کے بید دار لرزنے لگا پوچھا کہ اسد وہاں تھا یا نہیں
وہاں موجود تھا نیلم نے کہا کہ نہیں ایرج نے لندھور سے کہا کہ سنا آپ نے جو کچھ جمشید و خورشید اختمی نے بیج

ایلچی کے ساتھ سلوک کیا لندھور نے کہا کہ میرے نانے کا بھی ایسا ہی جواب واہیات آیا ہے اب جس طرح چاہیں
انہیں تنبیہ کریں مجھے اُن سے سروکار نہیں یہ ایلچی یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ وہ ایلچی شہر زرنج آباد گیا تھا وہ بہت
بھاری خلعت پہنے ہوئے عرضی اسفندیار خان زرنج آبادی کی لیکر حاضر ہوا اور عرض کیا کہ والی شہریار اُس ایلچی کے
آنے کی بہت کچھ عزت و تکریم کی اور میری دعوت بھی بہت عمدہ طریقے سے کی انجام دار کہتا مناسب جیسا کہ ایلچیوں کے
ساتھ کیا جاتا ہے وہ سب عمل میں لایا ایرج نے کہا کہ اچھا وہ عرضی لاؤ ایلچی نے عرضی حاضر کی دیکھا کہ اُس عرضی میں
بکمال ادب یہ مضمون تحریر ہے کہ اے زبدۂ آفتاب پرستان اے ایرج نوجوان مجھکو اسیر بار تیر و بست فرمائیے کہ میں
حاضر ہوتا ہوں اور لندھور کو بھی سلام کرتا ہوں جو وہ کہ اُنکے حکم سے سرتابی نہ کرونگا سو میں ہر طرح حاضر ہوں مجھے تمہاری
اطاعت ہر طرح منظور ہے غرض یہ مضمون سنکر نائرۂ غیظ و غضب ایرج کا فرو ہوا ایک تھوڑی ہی دیر کے بعد جو ایلچی
بستہ حصاری کو گیا تھا وہ بھی حاضر ہوا اور عرض کیا کہ مالک بستہ حصار کو بھی خراج گذار ہی ہیں کچھ عذر نہیں ہے
حضور دولت پر آستانہ بوسی کو حاضر ہوگا یہ سنکر ایرج نہایت خوش ہوا اور کہا کہ یہ لوگ بہت ذی فہم معلوم ہوتے ہیں
کہ میری اطاعت کرتے ہیں کچھ عذر نہیں کیا ایسی ہی باتیں ہو رہی تھیں کہ وہ ایلچی جو جزیرۂ ناروں کو گیا تھا وہ بھی آ موجود ہوا
اور والد لکھن بن لکمات کی عرضی حاضر کی ایرج نے جو اُسے پڑھوایا تو لکھا تھا کہ اے زبدۂ آفتاب پرستان اے ایرج
نوجوان پہلے حضور معمور السرور نے بنام کمترین شرف اصدار پایا غلام سر پر اُسے آنکھوں سے لگایا مضمون اُسکے سے اطلاع
کامل آگاہ ہوا فدوی ہر طرح تابع فرمان عالی ہے مگر التماس یہ ہے کہ جیسے یہ فدوی لکھن بن لکمات زنگی مارا گیا ہے سوائے میرے کوئی
نہ مجھکو مالک جانتا ہے غلام امیدوار ہے کہ حضور یہاں تشریف لاکر جزیرۂ ناروں کا بندوبست فرماویں پس اس عرضی کے
سے آگاہ ہو کر لندھور سے خطاب کیا کہ اے لندھور میں ضرور جزیرۂ ناروں کو جاؤنگا لندھور نے کہا کہ جیسا ارشاد
مبارک میں آئے مجھے کیا عذر ہے یہ سنکر ایرج نے سامان سفر درست ہو جانے کا حکم دیا اور طرماسپ سے کہا
کہ اے طرماسپ تم لشکر اپنے ساتھ لیکر شہر اختم پر جاؤ اور شاہان اختم کو سمجھاؤ اگر وہ مان جائیں تو بہتر ہے ورنہ بزور
شمشیر دائرۂ اطاعت میں لاؤ بعد اُسکے مالک بن لکموت شاہ اور لندھور کو بھی طرماسپ کی ہمراہی کا حکم دیا الحاصل
لندھور اور مالک اور طرماسپ تو مع فوج و سپاہ جانب شہر اختم روانہ ہوئے اور ایرج بارہ ہزار آفتاب پرست
لیکر جانب جزیرۂ ناروں روانہ ہوا لیکن بے چند کلمے داستان جزیرۂ ناروں کے ملاحظہ فرمائیے کہ جب لکھن بن لکمات
زنگی طرماسپ کے ہاتھ سے مارا گیا اور خبر اُسکے قتل کی جزیرۂ ناروں میں پہونچی تو لکھن کی دختر نے حال اپنا تباہ کیا
باپ کے ماتم میں سیاہ پوش ہوئی اپنے شوہر سے کہا کہ جبتک میرے باپ کے خون کا عوض ایرج سے لے نہیں لیں
اپنی جان دیدونگی اور تیری بھی جان لونگی یہ سنکر اُسکے شوہر طراقوس زنگی نے کہا کہ ایرج سے میں سرکشی ہو کر نہیں
لڑ سکتا الا یہ ہے اگر منظور حق تعالیٰ نے چاہا تو عوض لیلونگا تم گھبراؤ نہیں کہ اسی اثنا میں ایرج کا نامہ پہونچا یہ اُسے
غنیمت جانکر بہت عزت و تکریم کی اور مضمون مسطورہ کی عرضی لکھکر روانہ کی اور اپنی زوجہ سے کہا کہ اب وقت انتقام
آ پہونچا ہے اگر وہ آگیا اور میرے ہاتھ لگ گیا تو دیکھنا کیسا عوض لیتا ہوں اور اعیان جو عمرو کے وقت میں تیار کیے
تھے انکو بلا کر کہا کہ یار وہ آتا ہے اسی آفتاب پرست کے ہاتھ سے مارا گیا میں نے اب اُسے فریب بلایا ہے تمہیں لازم
ہے کہ جس وقت کشتی اُسکی وسط دریا میں پہونچے تو تم سب حسب معمول نیچے مار کر کشتی اُسکی غرق کر دینا اور اُسے
زندہ پکڑ لینا اُن سب نے عرض کیا کہ پیر و مرشد کشتی اُسکی دریا میں آئے تو ہم پھر دیکھیں وہ کیونکر بچ کر جاتا ہے غرض
ہم تو تیر کو سے ہیں بلکہ تین تین دن تک دریا سے باہر نہیں آتے اور خداوند یہ وہی ہے کہ خود طرارہ کیا بات ہے

ہو کر باپ اُسکا ایرج کے ہاتھ سے مارا گیا تو نہایت غضبناک ہوا اور اپنے نانا کے پاس آکر عرض کیا کہ نانا جان
باپ میرا ایرج کے ہاتھوں مارا گیا اب میری آنکھوں میں تیرہ و تار ہے جب تک دم میں دم ہے آرام نہ کرونگا جب تک
میں اپنے باپ کا عوض نہ لونگا مجھے آرام نہ آئیگا اور اگر آپ مجھے جانے نہ دیجیے گا تو میں پیٹ کر [illegible]
کر ڈالونگا [illegible] اسوقت نشہ شراب میں بیٹھا ہوا تھا کہنے لگا جاؤ میں تمہیں اجازت دیتا ہوں الغرض
بن لکمن چالیس ہزار زنگی اپنے ساتھ لیکر روانہ ہوا اور ہرکاروں کو خبر کے واسطے روانہ کیا کہ دیکھو جلد ایرج کی خبر لاؤ
دو ہی چار روز کے بعد معلوم ہوا کہ ایرج جزیرہ نارون کو گیا ہے یہ سنکر اسیوقت الغرض نے عنان عزیمت کو طرف
جزیرہ نارون کے منعطف کیا جب قریب جزیرہ نارون کے پہونچا تو معلوم ہوا کہ طرافوس زنگی نے ایرج کو
گرفتار کر لیا یہ سنکر الغرض نے طرافوس سے کہا چچا کہاں ہے جلدی خبر دو ابھی ایرج کو قتل نہ کرنا میں آپہونچا ہوں جب میں
آؤں تو پھر اختیار ہے طرافوس نے جو خبر آمد الغرض کی سنی بہت خوش ہوا خود استقبال کر کے لایا دعوت کی نہایت تعظیم و
تواضع سے پیش آیا اس روز تو عیش و نشاط [illegible] دعوت و ضیافت میں بسر ہوئی دوسرے روز الغرض بن لکمن
بارگاہ میں آیا طرافوس سے کہا کہ اے بھائی ذرا اس آفتاب پرست کو بلاؤ اسیوقت طرافوس نے چوبدار کو حکم دیا
چوبدار زندان خانے جا کر ایرج کو لے آیا ایرج نے بطریق آفتاب پرستان سلام کیا اور کہا کہ اس شخص پر میرا سلام ہو جو
نیر اعظم آفتاب تابان کو برحق جانتا ہو الغرض نے جو ایرج کو بغور دیکھا تو ایک جوان حسین خوبصورت پایا کہ آثار دلیری
اور شجاعت کے چہرے سے ہویدا ہے پوچھا کیوں ایرج تو نے لکمن زنگی کو قتل کیا ایرج نے کہا کہ میں نے کب مارا بلکہ میرے
لازم نے اسے مارا کیونکہ جب دو لڑتے ہیں تو یک قتل ہوتا ہے اور ایک فتحمند ہوتا ہے وہ دونوں باہم لڑے لکمن
مارا گیا الغرض نے کہا کہ تجھے طرافوس نے کیونکر گرفتار کیا ایرج نے جواب دیا کہ جیسے شیر شکاری روباہ صید کرکے پھندے
میں آجاتا ہے الغرض نے کہا کہ خیر اگرچہ تو میرے باپ کا قاتل ہے لیکن مجھے تیری جوانی پر رحم آتا ہے اگر تو اب بھی خداوند
لقا کو سجدہ کرے اور میری رفاقت اختیار کرے تو میں ابھی تجھے چھوڑ دوں ایرج نے کہا کہ اے لکمن لقا تو میرے ہی
پاس خائف ہو کر چھپ رہا تھا جب میرا [illegible] بظاہر [illegible] تو وہ مایوس ہو کر [illegible] کو چلا گیا اور میں نے تو آج
تو دو دو [illegible] کیا تھا کہ میں [illegible] اس سبب سے وہ خود ہی دین آفتاب پرستی قبول کرنے پر راضی ہوا
تھا پھر ایسا شخص بھی لائق پرستش ہوتا ہے کہ جو خود اپنے کاموں میں حاجتمند ہو اور اگر تو رفاقت کو کہتا ہے تو اس
میں کچھ مضائقہ نہیں ہے اگر تیرا [illegible] ہے تو میں دل و جان تیرا رفیق ہوں بشرطیکہ تیرا دین قبول
کرنے پر راضی ہوں الغرض نے کہا کہ بیشک تو نے ایک امر معقول بیان کیا ہم تمہیں ابھی چھوڑے دیتے ہیں مگر اپنے
قول کو یاد رکھنا جب ہم تمہیں [illegible] کرینگے تو ہماری اطاعت سے سرتابی نہ کرنا ایرج نے کہا کہ کیا مجال جو ہم کہتے ہیں سو کرینگے
یہ سنکر الغرض نے کہا کہ بیڑیاں ہتھکڑیاں و قید اسکی دور کریں طرافوس زنگی نے ہر چند چاہا کہ اے الغرض یہ کیا غضب
کرتے ہو اے بھائی ہرگز اسے نہ چھوڑو میرا کہنا مانو یہ جوان بے ایمان آفت جان ہے الغرض نے کہا کہ تم تماشا دیکھو کیا
تو ہوتا کیا ہے [illegible] میں ابھی تو اسے [illegible] کر پھر گرفتار کر لونگا تم اسوقت ہو کہاں اور یاد رہے ایرج نے جو ہتکڑیوں کا نام
سنا انکار کر کہا کہ اے لکمن ہتکڑیوں کی طلب بیجا ہے قید کا تو نشا وقت پر منحصر ہے مگر ہاتھ کی ہتکڑی اور پاؤں کی
بیڑی گلے کا طوق سب ایک ہی جھٹکے میں توڑ ڈالا اور کل قید کو مثل تارہائے عنکبوت کے توڑ کر پھینکدیا یہ دیکھ الغرض
بہت متحیر ہوا اور دوڑ کر ایرج کا ہاتھ پکڑ کر اپنے برابر بٹھایا جام مے ارغوانی گردش میں آیا بعد اسکے ایرج کو
حمام کروا کے خلعت فاخرہ پہنایا اور کہا کہ دو چار روز تو آسایش کرو بعد اسکے پھر ہم تم دونوں لڑینگے اب ایرج

اس قلعہ کی کسی کو حقیقت نہیں ہو ایک حرف ہمیں یہی معلوم ہے کہ سرکار کے سروال بنانے ہو سے گئے ہو جمشید
کی خدمت میں عرض ہوئی کہ دو آدمی بھاگے کہتے ہیں [illegible] وہ سرکار کے سامنے [illegible] دروازے سے
پہونچے جمشید وخورشید کو سلام کرکے بیان طرماسپ کا پہونچایا خورشید وجمشید نے کہا کہ ہماری جانب سے بار
گو ہوا اور طرماسپ معلوم ہوا کہ وہ قطماس کے نطفے سے نہیں ہے نطفہ شیطان ہے اگر تو قطماس کا نطفہ ہوتا تو ہرگز
ہرگز دائرہ اسلام سے باہر نہ جاتا اہل اسلام کے قتل کا بیڑا نہ اٹھاتا بس جب تو نطفہ شیطان ہے تو فرزند ابلیس کے سے
عمل نہیں کرتے ہو [illegible] ہوئے قصور [illegible] شعر سر [illegible] شمشیر عجب [illegible] سر جیب
آید بر سرش [illegible] اگر زندگی ہماری باقی ہے تو بچینگے اور اگر قضا آئی ہے تو مارے جائینگے یہ سنکر ہرکارے وہاں سے
واپس آئے تمام حال طرماسپ سے بیان کیا طرماسپ یہ سنکر آگ بگولا ہوگیا اور [illegible] پناہ دوسے کر کے کہنے لگا کہ
سمجھانے کا حق تھا ہم اپنے [illegible] تمام [illegible] کو کل قتل نہ کیا تو کچھ کام نہ کیا یہ کہکر مصروف عیش و عشرت ہوا شراب کا دور
چلنے لگا [illegible] رنگ شروع ہوا جب [illegible] آفتاب سے گرم ہوا تو حکم دیا کہ بجے طبل جنگ کل قلعہ پر یورش ہوگی [illegible] وقت
طبل جنگ نوازش میں آیا جاسوسوں نے جمشید وخورشید کو خبر پہونچائی کہ طرماسپ نے طبل جنگ بجوا دیا انہوں
نے کہا کہ خیر جو مرضی الٰہی ہمارے یہاں بھی نقارہ [illegible] پر چوب پڑے اہل قلعہ میں بھی صدائے کوس حربی بلند ہوئی
دونوں جانب جنگ کی تیاری ہونے لگی لشکر آفتاب پرستان میں یک غلغلہ بلند ہو گیا کہ بھائیو کل روز مجادلہ ہے پھر
سے کون بیٹھا ہمارا اپنی بے اختیاری پر بیٹھا اب لطف جنگ نہ اٹھائینگے مفت میں مارے جائینگے کہ [illegible] کا اقبال
ہوا کہ [illegible] تک آتے جلسا [illegible] تک ہرگز نہ جائینگا اور ادھر اہل قلعہ آپس میں کہ رہے ہیں کہ بھائی طرماسپ
ہمارے آفت جان ہو گئے اکثر قلعے لیے ہیں بہت سے سر کر لیے ہیں دیکھئے کیا فساد اٹھائیگا
آفت ڈھائیگا خدا ہی اسکے شر سے بچائیگا تو بچینگے اور ایک جانب جمشید وخورشید باہم باتیں کر رہے ہیں کہ اگر
طرماسپ آگیا ہے تو آجانے دو جب تک دم میں دم ہے قلعے کے اندر نہ آنے دینگے [illegible] کریں [illegible] کہ
پیر و مرشد آپ مطمئن رہیے جب تک ہم زندہ رہینگے آپ پر آنچ نہ آنے دینگے جب ہم مر جائینگے تو [illegible] آپ تک
نوبت آئیگی یہ سنکر جمشید وخورشید نے کہا کہ بھائیو جان دینا بہت مشکل ہے مگر تم سب صاحب [illegible] کہ طرماسپ
اندرون قلعہ آجائے اور لڑائی بڑھ جائے تو تم ہمارے ناموس کو لیکر کسی طرف نکل جانا اور انکی عزت
بچانا [illegible] مکان تو قلعہ ذو الامان میں پہونچا دینا بہر صورت ہمارے ناموس کی عزت تمہارے ہاتھ ہے
ساتھ جانے سے [illegible] بہتر ہے [illegible] نے عرض کیا کہ پیر و مرشد یہ سب سچ ہے مگر دنیا کیا کہیگی یہی کہ اس
ہمارے سامنے سے اپنی جان بچا کر نکل گئے پھر [illegible] کون جمشید وخورشید نے کہا کہ بھائیو کوئی قسمین [illegible]
تم سب آمادہ رہو اور [illegible] تھے ان سب نے عرض کیا کہ شہریار یہ سب باتیں تو ہو چکیں وقت مشکل درپیش
ہے لے اللہ کیجیے یہ وقت باتیں کرنے کا نہیں ہے وضو کیجیے نماز پڑھیے دعا کیجیے کہ حق تعالیٰ مشکل آسان کریگا
یہ سنکر جمشید وخورشید نے حکم دیا کہ جانماز بچھواؤ اور وضو کے لیے پانی لاؤ ملازموں نے جانماز بچھائی
وضو کے لیے پانی حاضر کیا جمشید وخورشید نے وضو کرکے نماز ادا کی بعد الفراغ ہاتھ دعا کو اٹھا شروع کی اور مشغول
گریہ وزاری ہوئے کہ ای رب العالمین ای مالک آسمان وزمین ای خالق جن وبشر رزاق حقیقی ای کریم واکرم
[illegible] تو ہی اس وقت ہمیں حافظ ونگہبان ہو تو ہی ان کافروں کی شر سے بچانے والا ہے پروردگار سوا اس
تیرے کس سے التجا و درد دل بیان کریں خداوندا تو ہی حامی ومعین ہے مصرع عرض حاجت بر تو حاجت نیست

بھائی کو پہچانا یہ تو قلعہ میں بیٹھے ہوئے دعائیں مانگ رہے تھے اور سامنے سے اسفندیار خان زریخ آبادی
پسر خواندہ صاحبقران ایرج ملک زریخ آباد کا سے کر ایرج کی خدمت میں چلا جاتا تھا اسنے جو یہ معرکہ دیکھا کہ طرماسپ
فوج کثیر لیے ہوئے قلعہ کو گھیرے کھڑا ہوا اور جمشید و خورشید نے مجبور ہو کر بحالت تنہائی دروازہ قلعہ کا بند کر لیا ہے اور
طرماسپ تمام زور و کوشش کیے ہوئے ہے اگر اس حرامزادے نے قلعہ پر قبضہ پایا ماحصل کی ذرا فرق میں یہ ہزاروں بیکس
مسلمان مارے جاوینگے یہی یہ خیال کرکے عشرت نام اپنے عیار کو خلوت میں بلا کر کہا کہ اے عشرت تجھ سے ہو سکتا ہے کہ
طرماسپ کو عیاری گرفتار کرکے جمشید اور خورشید کو دے آوے کوئی اس مارے آگاہ ہوا اسنے عرض کیا کہ اے قبلہ ارشاد
نہیں ہو تجھے بہر طور آپ کی اطاعت ہرگز رہا ہوں تو اگر کوئی دشوار کام ہو تب بھی میں اس سے باز نہ آتا یہ کہکر روانہ ہوا
طرماسپ کے خیمے میں آکر ایک خدمتگار کی شکل بنا کر کھڑا ہو رہا جب طرماسپ وقت شب کھانا کھا کر سو رہا چوکی پہرہ
تمام ہو گیا تو اسنے اپنا دماغ جنگ کے بیہوشی (روا) شروع کی جب خدمتگار خاص برطرف کے سب بیہوش ہو گئے
تو اسنے ساری روشنی گل کرکے طرماسپ کے پلنگ کے برابر آکر طرماسپ کو بیہوش کیا اور بوجہ عیاری میں لپیٹا اور
باندھ کر پہلے بستر اٹھایا بجائے کے نقب کنی کرتا ہوا پیدا نقب طرماسپ کو لے چلا بوقت صبح لشکر سے باہر نکلا صبح
کا [illegible] پڑا اور وہاں بھی نقش پا کا نشان باقی نہ چھوڑا اور صحیح و سلامت بیشتارہ طرماسپ کو لیے ہوئے جانب قلعہ
راہی ہوا جب نزدیک قلعہ پہنچا تو زمین پر لیٹ گیا اور پیٹ کے بل خندق تک گیا اور کمند کو پھیلا کر [illegible]
[illegible] کرتا ہوا دروازہ قلعہ تک پہنچا اور پکارا کہ پہرے پر کون ہے جلد دروازہ قلعہ کا کھول دو کہ میں طرماسپ کو
گرفتار کرکے لایا ہوں [illegible] سنتے ہی پہرے والے نے جمعدار کو جگا دیا جب جمعدار آیا تو اسنے پوچھا کہ تو
کون ہے نام تیرا کیا ہے عشرت نے کہا کہ [illegible] عرض کرتا ہوں کوئی ہوں کر تمہارے دشمن کو گرفتار کر لایا
ہوں یہاں جمعدار نے اسی وقت جمشید و خورشید کو اطلاع دی کہ وہ دونوں اسی وقت دروازے پر آئے عشرت
نے جو دیکھا کہ روشنی بہت سی آئی اور [illegible] معلوم ہوا کہ بادشاہ آتے ہیں جب جمشید و خورشید
قریب دروازہ آئے تو خود پوچھا کہ تو کون ہے اسنے ایک کاغذ دراز کی راہ سے دیا کہ پڑھیے اور پہچان
لیجیے جمشید نے اس کاغذ کو پڑھ کر عشرت کو پہچانا اسنے کہا کہ طرماسپ کو پکڑ لایا ہوں اندر نہ آؤں گا
منتظر دروازہ کھول کر بیشتارہ لے لیا اور دونوں بھائیوں نے جو [illegible] تھے وہ عشرت کو دے کر رخصت کیا عشرت
تو اپنی طرف راہی ہوا اور جمشید و خورشید بیشتارہ [illegible] شکر جناب باری ادا کرتے ہوئے نہایت خوش و خرم [illegible] ہوئے
[illegible] کہ پروردگار نے ہماری مدد کی اور دعا ہماری قبول کی خداوند [illegible] شکر [illegible]
[illegible] اپنے مقام پر آکر [illegible] حکم دیا کہ جلد طرماسپ کو طوق و
زنجیر میں گرفتار کرو [illegible] زنجیر ڈال دی اور جمشید
و خورشید سے عرض کیا کہ حضور اب اسکے حق میں کیا حکم ہوتا ہے جمشید و خورشید نے حکم دیا کہ اسے ہوش میں لاکر ہمارے
سامنے لاؤ لوگوں نے اسکو سامنے لاکر [illegible] بیہوشی دے کر ہوشیار کیا اب جو طرماسپ کی آنکھ کھلتی ہے تو دیکھا
کہ طوق و زنجیر میں گرفتار مسلسل و مطوق سامنے شاہزادوں کے کھڑا ہے [illegible] حیران و پریشان ہوکر اپنے دل میں سمجھا کہ یہ خواب
پریشان دیکھتا ہوں جلدی سے آنکھیں بند کرلیں جب اسنے آنکھیں بند کرلیں تو [illegible] لوگوں نے پکار کر کہا کہ اے
طرماسپ کیا تو اسے خواب و خیال سمجھا ہے یہ خواب نہیں ہے بلکہ عین بیداری ہے ہوشیار ہو کر گرفتار ہو کر
آیا ہے [illegible] زنجیر میں [illegible] لوگوں سے کہا غضب ہوا [illegible] توڑ ڈالی

میں اور میں تیرا کام تمام کرنے کو موجود ہوں یہ کہکر داراب کے سامنے آکر داراب پر تلوار لگائی داراب نے تلوار
اسکا پشت شمشیر پر روک کے پھینک دیا کر کوہ سپیر کو قلم کرکے سنجیل کے شانہ پر چلائی کہ شانہ اسکا شگافتہ ہوا آخر سنجیل کا
جھول پڑا بائیں ہاتھ سے داراب پر خنجر مارا داراب نے بلطون سپر اگری جھکا کے خنجر اسکا چھین لیا اور سنجیل سپہر گردان
بیہوش ہو کر گرا سپہر سپہر گردان بھائی اسکا مقابلے کو آیا وہ بھی مجروح ہو تو ایک حیات زنگی نامی گرامی شام تک داراب کے
ہاتھ سے زخمی ہوئے اور تین چار جوان سے مارے گئے داراب نے طبل بازگشت بجوا کر آواز دی کہ او آفتاب پرستو اب تو
شام ہوگئی کل پھر تمہارا مقابلہ ہوگا میرے ہاتھ سے کہاں جاؤ گے کشور شاہ داراب کشور کشا پھر سے زرد جواہر نگار
بارگاہ میں آیا اور ادھر مالک بن ملکوت شاہ کا حال کہ اداس اور نہایت پریشان زخمیوں کو اپنے سامنے کر داخل خیمہ ہوا
جراحوں کو بلا کر زخمیوں کو مرہم لگانے کے بعد اسکے منشی طلب کر کے حکم دیا کہ بہت جلد ایرج نوجوان کو یہ مضمون ایک
نامہ تحریر کر کے روانہ کرو کہ میں بحکم والا شہر اخستم پر مع طرماسپ وغیرہ لشکر کے پہونچا اور شاہان اخستم کو بہت کچھ سمجھایا
لیکن انھون نے کوئی بات نہ مانی اور آمادہ جنگ کا اظہار کر کے قلعہ بند ہو گئے اور طرماسپ بھی معلوم نہیں کس طرح
وہاں قید ہو کر جیسا گیا چنانچہ اب تک قلعہ میں مقید ہے سر کار ایک طرف اب سنئے کہ داراب کشور کشا مع فوج
و سپاہ کثیر آیا ہوا ہے مجھ سے مقابلہ کرتا ہے بہت سے سردار نامور کو قتل کر چکا ہے اور بہت سے مجروح ہو چکے ہیں
آپ کو لازم ہے کہ بمجرد ملاحظہ عریضہ ہذا افواج قاہرہ اس جانب منعطف فرمایئے ورنہ معلوم نہیں کہ ہم داراب کے ہاتھ سے
کس گت کو پہونچ جائینگے دبیر نے اسی وقت وہ نامہ لکھ کر مالک کے سامنے حاضر کیا مالک نے اپنی مہر اس پر ثبت کر کے
ایک ہرکارہ کو خدمت ایرج میں روانہ کیا کہ اسی اثنا میں ہرکارے دوڑتے ہوئے آئے اور عرض کیا کہ داراب کشور کشا نے
طبل جنگ بجوایا ہے کل پھر آمادہ ہے کہ معرکہ آراستہ میدان نبرد ہو مالک نے یہ سنکر حکم دیا کہ جو ہرمزی نیر اعظم آفتاب تابان
کی خبر ہمارے لشکر میں بھی طبل جنگ بجادیا جائے بموجب حکم مالک اسی وقت لشکر آفتاب پرستان میں کوس حربی نوازش
میں آیا شب بھر دونوں لشکروں میں جنگ کی تیاری ہی تیاری رہی یعنی صبح دونوں لشکر میدان کارزار میں صف آرا ہوئے صفوف
جدال و قتال آراستہ ہوئیں بعد نقابت نقیبان کے داراب کشور کشا کشور شاہ سے اجازت طلب ہوا کشور شاہ نے کہا کہ جاؤ تم کو
خدا و خضر آب حیات کی حفظ و امان میں دیا کہ وہی تمہارا حافظ بخشیل اور مددگار ہیں یہ سنکر داراب سلام
کر کے میدان کارزار میں آیا اور مبارز طلب ہو پکارا کہ آج پھر جس کسی کو جوش مرگ اور خواہش جنگ ہو وہ میرے
مقابلے کو نکلے یہ سنکر عوجان درباری مالک بن ملکوت شاہ سے اجازت خواہ ہوا مالک نے کہا کہ جاؤ تمکو
نیر اعظم آفتاب تابان کے سپرد کیا یہ سنکر عوجان درباری سلام کر کے مقابل داراب ہوا اور پکارا
کہ او آتش پرست تو چند آدمیوں کو مجروح کر کے مغرور ہوا ہے بہت سے بہادر ایسے ایسے لشکر آفتاب پرستان میں
موجود ہیں کہ جو تیرے اور تیرے لشکر کے لیے بس ہیں داراب نے کہا کہ او عوجان کیا ہرزہ لایات خواہ مخواہ بک رہا ہے
میدان مصاف جائے گفتگو نہیں ہے اگر ارادہ جنگ آیا ہے تو اپنا حربہ دکھا عوجان نے یہ سنکر غضب ناک ہو نیزہ داراب پر
مارا داراب نے نیزہ اسکا اپنے نیزہ پر روکا بس پھر کیا تھا کوئی دو گھڑی تک صحن پر چمن نکلوں کی خوب داد دیتا رہا اور
پھر پہ چپ دیکھائی آخر کار داراب سے نیزہ اسکا ہوائی کیا عوجان نے جھک کر تلوار ماری داراب نے تلوار اسکی
پشت شمشیر پر روک کے جواب وار کیا تو تلوار داراب کی سپر کو کاٹ کر سر پر آئی کہ تا دہانہ اتر گئی عوجان نے
دستار نہ مارا تلوار تو سر سے نکل گئی چادر خون کی سر سے جاری ہوئی اور عوجان غش کھا کر گر پڑا آفتاب پرست آگے
اٹھا کر لیگئے داراب پھر مبارز طلب ہوا ہرجان درباری مالک بن ملکوت شاہ سے اجازت لیکر مقابل داراب ہوا

وہ بھی مجروح ہوا بعد اُسکے فیلم زنگی آیا وہ بھی زخمی ہوا بعد اُسکے فیلم زنگی آیا وہ بھی مجروح ہوا القصہ جتنے سپاہیان ایران
میں لشکر مالک میں کوئی ایسا شخص باقی نہ رہا کہ جو داراب کا مقابلہ کرتا سبھی سپہ آزمودہ اور نام آوران لشکر سبھی یاور
مجروح ہوئے یا مارے گئے مالک نے مجبور و ناچار ہو کر قصد کیا کہ مقابلہ داراب سے فرار اختیار کرے اور یا داراب
سے امان طلب کرے قارن قمرین نے مالک بن ملکوت سے کہا کہ آپ ابھی فرار اختیار نہ کیجیے اور نہ امان مانگیے
پہلے آپ لندھور کے پاس جائیے اور اُن سے کہیے کہ اے خسرو زمان دارائے ہند لندھور بن سعدان اب ہم سب تمہارے
ہم کسکے پاس جائیں اور کس سے اپنا احوال بیان کریں لشکر ہمارا بالکل تباہ و برباد ہو گیا کوئی مقابل داراب کا
باقی نہ رہا اب آپ کا دامن ہے اور میرا ہاتھ ہے جس طرح ہو میری اعانت کیجیے آپ کی اس لجاجت سے اگر لندھور بھی
مالک کا مددگار ہو تو خیر و مراد ورنہ اگر وہ انکار کریں اور کہیں کہ مجھے تم سے اور تمہارے لشکر سے کوئی سروکار نہیں ہے
میں فقط ایرج کا محافظ جان ہوں تم جانو تمہارا کام جانے تو اسوقت آپ فرمائیے گا کہ پھر میں آپ کے قدوم میمنت لزوم
چھوڑ کر کہاں جاؤں جب آپ اسطرح کہینگے تو وہ ضرور آپکی مددگاری کرینگے مالک بن ملکوت شاہ کو یہ مشورہ
قارن قمرین کا بہت پسند آیا اسی وقت سوار ہو کر لندھور کے پاس آکر سلام کیا لندھور نے تعظیم کر کے اپنے
برابر بٹھایا بعد مزاج پرسی کے پوچھا کہ کیوں مالک اسوقت تمنے کیوں تکلیف کی مالک نے کہا کہ اے دارائے ہند کیا تمکو
معلوم نہیں کہ داراب نے لشکر کی کیا حالت کر دی ہے کوئی سردار صحیح و سالم نہیں ہے کہ داراب سے مقابلہ کرے کل ہم
سب اُسکے ہاتھ سے مارے جائینگے میں اسواسطے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں کہ آپ میری دستگیری کیجیے اور مجکو
داراب کے شر سے بچائیے اور جتنا کہ قارن نے تعلیم کیا تھا اُس سے بھی زیادہ لجاجت و منت کی لندھور نے کہا کہ مجھے کیا کام
ہے جو میں تمہاری طرف سے ہو کر آتش پرستوں سے مقابلہ کروں مجھسے یہ ہرگز نہ ہو گا میں فقط ایرج کا محافظ جان ہوں مجھے
دنیا بھر کے جھگڑوں سے کیا کام ہے کہ تمہارا اجلاس کر کے ہر ایک سے لڑتا پھروں تمنے دیکھ لیا کہ ترک کس طرح قتل ہوئے اور
میں خیر خواہ الخلق دخل نہ دیا ہر چند میں مسلمان ہوں اور وہ سب بھی ہیں اور میرے مسلمان ہیں تھے اعانت انکی مجھپر واجب
تھی مگر میں نے دم نہ مارا اور تمام زمانہ کی برائی کا ٹوکرا اپنے سر پر رکھ لیا ہر ایک مسلمان نے یہی کہا کہ لندھور موجود تھا
اور ترک قتل ہو گئے اور اُسنے حمایت اسلامیہ نہ کیا مگر میں نے اس کان سنا اُس کان اُڑا دیا جب مالک نے یہ گفتگو
درشت سنی تو کہا کہ ہم یہ نہیں کہتے کہ آپ ہماری جانب سے لڑیے مگر اتنی خواہش ہے کہ آپ چند روز کی مہلت دلوا دیجیے
جب ایرج آجائیگا پھر پروا نہیں لندھور نے کہا کہ یہ بھی مجھسے نہ ہو گا مالک نے کہا کہ اے دارائے ہند پھر میں آپکا
دامن چھوڑ کر کہاں جاؤں مختصر ہر چند لندھور نے چاہا کہ کسی طرح مالک چلا جائے مگر وہ کب ٹلتا ہے جب
لندھور نے دیکھا کہ مالک کسی طرح نہیں جاتا تو مجبور ہو کر کہا کہ اچھا میں داراب سے کہونگا اگر اُسنے مان لیا تو خیر
ورنہ میرا کیا اختیار ہے یہ کہکر سواری تیار کرنے کے واسطے حکم دیا اور کہا کہ اس وقت کوئی ہمارے ساتھ نہ چلیگا
لکر ہندی نے کہا کہ اے شہریار ہو آپ کو کیا سوجھی ہے آپ کیوں اپنی بات کھوئے جاتے ہیں داراب ہرگز نہ مانیگا
جب وہ آپ کا کہنا نہ مانیگا تو پھر خواہ مخواہ لڑائی ہوگی لندھور نے کہا کہ بھائی تو بھی تو کچھ نہیں جانتا صاحبقران
سبکے عذاب میں پھنسا گئے ادھر تو میں اسی مخمصہ میں ہوں اُدھر اسد بن کرب غازی پھر گیا طوفان
اُٹھا کے پھرتا ہے کیا کیا تمہیں پھر لگا ہے اُسپر ناک میں دم ہو گیا ہے مگر مالک نے کہا کہ اے دارائے ہند
انہیں باتوں سے آپ بدنام ہیں جو آپ کو سمجھاتا ہے اسپر آپ عمل نہیں کرتے لندھور نے کہا کہ ابھی ہو گا جو ہو گا یہ
یہ کہکر سوار ہوا اور جانب لشکر داراب روانہ ہوا جو ہرکارے داراب کے لگے ہوئے تھے انہوں نے جھپٹ کر داراب کو

پھر دل کی فضا و فند ہوشیار ہو جبکہ لندھور ہندی آتا ہے داراب نے پوچھا کہ کچھ بھی معلوم ہوا کہ آخر غرض آنے کی کیا ہے
ہرکاروں نے کہا کہ خداوند یہ ہمیں نہیں معلوم کہ کیوں آتا ہے اور کیا غرض رکھتا ہے مگر یہ جانتے ہیں کہ بہت قریب آگیا ہے یہ سنکر
داراب بہت برہم ہوا اور مالک اژدر سے کہا کہ اے مالک میں خوب جانتا ہوں اور خوب مجھے معلوم ہے کہ یہ ہندی
مالک بن ملکوت شاہ کی جانب سے مہلت طلب کرنے آتا ہے اور اے مالک میں ہرگز مہلت نہ دونگا ایک لندھور نہیں
سو ایسے لندھور آوینگے تو میں نہ سنونگا اور ہرگز ہرگز مہلت نہ دونگا اے مالک تم مجھکو تو یہی کہ میں مہلت دیکر
بنا بنایا کام بگاڑ دوں جب میں مہلت دے دونگا تو وہ اپنا سامان درست کریگا پھر مجھے اسکے زیر کرنے میں اتنی
ہی دقت ہوگی تو بھائی مجھے کیا غرض ہے کہ میں لندھور کی مروت سے اس دقت کو برداشت کروں
مجھے تو ہرگز منظور نہیں یہ سنکر مالک اژدر نے کہا کہ اے داراب کشور کشا بھائی ذرا عقل سے کام لو اور مجھکو سمجھو
بھائی یہ ہندی بڑا بہادر نہایت صاحب وصف ہے یہ ہندی دوسرا امیر حمزہ صاحبقران ہے یہ بڑے بڑے رستمان
وقت جہاں و جہانیان ہیں اسکے کہنے کو دور جہنیں ہیں لندھور کو مالک بن ملکوت جاہو رہ نہ سمجھنا یہ ہندی اپنی بات
کا بڑا دھنی ہے جو کہتا ہے وہی کرتا ہے اگر تم نے اسکے کہنے کو نہ مانا تو مجھے خوف ہے کہ وہ ابھی تم پر دوری کے واسطے خود
سے مستعد کارزار اور آمادۂ پیکار نہ ہو جائے اور اگر وہ ہندی آمادۂ جنگ ہو گیا تو آفتاب پرست تو ایک کونے میں
بیٹھ رہینگے ہندیوں سے مقابلہ پڑیگا اور جب ہندیوں سے مقابلہ پڑ جائیگا تو پھر بڑی دقت ہو جائیگی تم یہ خوب سمجھے
رہو کہ فوج ہندی تمام لشکر امیر حمزہ صاحبقران میں فرد ہے اور اپنی بہادری و ہمت و علو حوصلگی میں بے نظیر نہیں
رکھتی انمیں ایک ایک اپنے کو رستم وقت سمجھتا ہے اور اپنی بہادری کے نشے میں مستا ہے میرے نزدیک تو یہی بہتر ہے
کہ اگر لندھور تم سے اگر مہلت طلب کرے تو تم یہی جواب دینا کہ اے دارا ہے ہند ہمیں تمہارے ارشاد سے عذر نہیں ہے یہ سنکر
داراب نے کہا کہ اے مالک میں لندھور سے خائف نہیں ہوں کیونکہ اسکا ذلیل نہیں ہوں اگر وہ قائم مقام
حمزہ ہے تو ہوا کرے میں خود حمزہ سے مقابلہ کرنے کو موجود ہوں اور حمزہ سے لڑنے کا ارادہ رکھتا ہوں تو
وہ ہندی کیا مال ہے اور اسکی کیا ہستی ہے اگر مستعد جنگ ہو گا تو اس سے مقابلہ کر لینگے مالک نے کہا کہ یہ سچ ہے مگر
کوئی اور تدبیر ایسی سوچنا چاہیے کہ سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے کیونکہ میں تمہارے ساتھ ہوں اور اس ہندی
سے اور مجھ سے ہمیشہ سے دوستی و اخلاص چلی آتی ہے صرف خیال اس امر کا ہے کہ ہم مسلمانوں سے باہم مقابلہ نہ ہو جائے اور
مسلمان آپس میں نہ لڑ مریں اے داراب اتنا سمجھو کہ اگر عربوں اور ہندیوں سے لڑائی ہو تو پھر ایک بھی زندہ نہ بچیگا
سب ہی نوک کٹ کے مر جاوینگے اور ابد الآباد تک یہ بدنامی ہمارے نام رہ جائیگی داراب نے کہا کہ پھر کیا ہو
فتاح کشوری نے کہا کہ میری رائے تو یہ ہے کہ جب لندھور آکر گفتگو سے ترش کرے تو حلقہ سے کمند مار کر گرفتار
کر لیجئے اور ہندیوں سے کہلا بھیجئے کہ ہم نے لندھور کو ہمیشہ گرفتار کیا ہے کہ آفتاب پرستوں کا جھنڈا کرے جس وقت
ہم آفتاب پرستوں پر فتح پاوینگے اس وقت لندھور کو چھوڑ دینگے مالک نے کہا کہ واقعی یہ صلاح اچھی ہے مگر میرا
ٹھہرنا مناسب نہیں ہے میں یہاں سے چلا جاتا ہوں یہ کہکر مالک تو چلا گیا مگر لندھور جب قریب دروازے کے
پہنچا تو اس خیال سے ٹھہر گیا کہ شاید کوئی استقبال کو آئے جب تھوڑی دیر تک ٹھہرا رہا اور کوئی نہ آیا تو اسکے دل میں
یہ خیال گزرا کہ اے دل تو نے اپنے آنے کی اطلاع پیشتر سے کسی کو نہیں کی کیا معلوم کہ کون آتا ہے کون نہیں آتا اور دوسرے
اگر اطلاع پہنچ گئی ہے اور کسی نے کمر باندھی ہوگی تو اسکو تیرے استقبال کی وجہ کیا ہے وہ تجھے تو سخت مخالفت رکھتا ہے
ایرج نے اسے سخت تنگ کیا تھا ایک مدت دراز تک قید رکھا تھا وہ کیوں تیرا استقبال کریگا یہ سوچ کر دروازہ

بارگاہ پر آیا اور چوبدار سے کہا کہ جاؤ داراب سے ہمارے آنے کی اطلاع کرو کہ لندھور بن سعدان آیا ہے چوبدار
نے کہا کہ آپ شوق سے تشریف لے جائیے آپ کے آنے کی پہلے ہی اطلاع ہو چکی ہے کوئی ضرورت اطلاع کرنے اور اجازت
لینے کی نہیں ہے یہ سنکر لندھور بن سعدان بارگاہ کے اندر آیا بطریق اہل اسلام سلام کیا داراب نے کرسی جواہر نگار بیٹھنے کو
دی لندھور بن سعدان کرسی پر بیٹھ گیا داراب نے پوچھا کہ اے [illegible] اسوقت تمہاری تشریف آوری کی کیا
وجہ ہے یہ سنکر لندھور نے کہا کہ میں تمہارے ہی پاس بحث ضرورت سے آیا ہوں اور ایک نہایت ضروری التجا رکھتا ہوں
اگر تم میرے سخن کو رد نہ کرو اور جو میں کہوں اُسے قبول کرو تو میں بیان کروں داراب نے کہا کہیے تو آخر وہ امر
ہی کیا ہے لندھور نے کہا کہ اے داراب میں اسواسطے تمہارے پاس آیا ہوں کہ آفتاب پرست تمہارے ہاتھ سے
بہت عاجز و تنگ آگئے ہیں اور بشدت زخمی ہو چکے ہیں بہت سے آفتاب پرست جان سے ضائع ہو چکے ہیں اب کوئی
مقابلہ کرنے والا صحیح و سالم باقی نہیں ہے پس میری خواہش یہ ہے کہ ایک چند روز کیلئے انہیں مہلت دیدو تاکہ زخم انکے اچھے
ہو جائیں یا بیچ آجائے پھر انکو اختیار ہے لڑنا داراب نے یہ سنکر کہا کہ اے رستم زمان لندھور بن سعدان سنو جب میں قید
ہو کر ایرج کے ساتھ یہاں آیا تو تم بھی اُسوقت بارگاہ ایرج میں بیٹھے ہوئے تھے میں نے تمہارے سامنے اُس بدطینت سے
یہ کہا تھا کہ مجھکو طوفان کا یہ [illegible] دیکر گرفتار کرلایا ہے تم مجھے رہا کردو اور اگر تمکو یہ منظور ہے کہ میں تمہاری اطاعت کروں تو
حسب قواعد اہل شجاعت تم مجھ سے مردانہ جو کرتا ہو مقابلہ کرو اگر میں تم سے زیر ہو جاؤنگا تو ضرور تمہاری اطاعت کرونگا مگر اُس مردود
نے میرے کہنے کی سماعت نہ کی اور مجھے بیکار قید رکھا اگر [illegible] عیار نہ ہوتا تو میں اب تک قید رہتا اسوقت تم نے میری سفارش
نہ کی اور اب آفتاب پرستوں کی سفارش کرنے آئے ہو میں ہرگز نہ مانونگا یہ سنکر لندھور نے کہا کہ اے داراب حق تمہاری
جانب ہے جو کچھ کہتے ہو بجا کہتے ہو واقعی مجھے آفتاب پرستوں سے کوئی غرض نہ تھی مگر مالک بن ملکوت شاہ نے مجھے
ایسا ہی تنگ کیا جو میں تمہارے پاس آیا مگر خیر اب تو میں آیا میرے آنے کا خیال کرو اور ایک ہفتہ کی مہلت دے دو یہ
سنکر داراب خشمناک ہو کر کہنے لگا کہ اے لندھور تم کیا کہتے ہو ایک ہفتہ تو بہت ہے میں ایک گھڑی بھر کی مہلت
نہ دونگا یہ سنکر لندھور نے کہا کہ اے داراب اب تو مالک بن ملکوت شاہ سے تمہیں مقابلہ ہو چکا اور اُسنے میرے پاس
آکر پناہ لی ہے اگر تم مہلت نہ دوگے اور طبل جنگ بجواؤگے تو پھر میرے تمہارے مقابلے کی ٹھہر جائیگی میں تم سے لڑونگا اور اُسے
قتل سے بچاؤنگا یہ کہکر درہم و برہم ہو کر اُٹھا ہی تھا کہ فتاح کشوری نے جو پہلے ہی سے چار سو کمند اندازوں کو لیے ہوئے بیٹھا
تھا حلقہ کمند لندھور کے گلے میں ڈالدیے بعض فتاح کا کمند مانا کہ چار طرف سے کمندوں کی بوچھار ہو گئی ہر چند لندھور
نے کمندوں کو کاٹا مگر کیا ہو سکتا ہے چار سو کمندوں کو کہاں تک کاٹتا اور کہانتک بچتا آخر مجبور و ناچار ہو گیا اور زمین پر گر پڑا
بس اُسکا گرنا تھا کہ چاروں طرف سے لوگ ٹوٹ پڑے اور لندھور کو گرفتار کر لیا اور اُسکے [illegible] کو جدا کرکے اسیر غل و زنجیر کر لیا اور
مسلسل و مطوق کرکے زندان خانہ میں بھیجا بعد اسکے آکر داراب سے عرض کیا کہ لندھور کو تو اسیر غل و زنجیر کرکے
زندان خانہ میں بھیج دیا اب جو لوگ کہ لندھور کے ساتھ آئے تھے اُنکے بارے میں کیا حکم ہوتا ہے لندھور نے ہر چند زور کیا اور
حلقہائے کمند کو [illegible] الا اسکی کسی طرح نہ چھوٹا اور قید کرلیا داراب نے کہا کہ بہت خوب کیا مگر پہلوان لندھور
کو میرے سامنے لاؤ فتاح جاکر پہلوان لندھور کو داراب کے سامنے لایا داراب نے کہا کہ تم لوگ کسی طرح
خائف نہو مجھے تم سے کوئی مطلب نہیں ہے تم شوق سے اپنی فرودگاہ کو واپس جاؤ رفقائے لندھور سے کہہ دیا کہ ہمنے
پہلوان لندھور بن سعدان کو فہمائش کی کہ تم آفتاب پرستوں کی حمایت نہ کرو اور انکے معاملے میں دخل نہ دو تمہیں
اس معاملے میں کوئی دخل و بحث نہیں ہے تم اپنے کام سے کام رکھو لیکن لندھور نے مطلق نہ مانا اور کوئی بات

جو تمہارا مخاری طرح سے نامردی نہیں کی کہ تشنے فرنگوشیہ کے قتل کرنے کی بیدلی۔ جو شاہزادہ تو خفہ دعا آ بجات سلامت
کی کہ میرا جبار تجھکو حیرت ہوگیا ایرج نے کہا خیر جو کچھ ہو سو ہو داراب اتنا تامل کرو کہ میں شہر ختستم کا فیصلہ کرون پھر
مجھے دیکھنا داراب بولا سبحان اللہ کیا بہادری ہے کہ وہ بیچارے قلعہ بند ہو کر بیٹھے ہیں اور تم اُنکو مار دینا چاہتے
ہو بسبب ہونے لڑکی کی قلعہ ختستم لے نہیں سکتا ایرج نے کہا کہ میں ہر چند چاہتا ہوں کہ تیرے مارے
شاید جو تم نہیں مانتے اچھا جو کچھ ہو سکے قصد نہ کرو داراب نے خبردار خبردار کہکر نیزہ سیدھا کیا ایرج بھی اور پھر
نیزہ بازی ہونے لگی اب سنان بر سنان اور جان برجان نکل رہی ہے پھر گھوڑوں نے زمین کو کھود ڈالا ہے تیر گرد کا بلند ہے
سینہ سنانین اور جانین مانند ستاروں کے درخشاں ہیں گھوڑے اشارہ پر پھر رہے ہیں کہ بادل کے تلے بند
ہوئے ہیں ایرج بند باندھتا ہے داراب اُسکے توڑنے میں رد کرتا ہے داراب بند باندھتا ہے ایرج اُسکو رد کرتا ہے
دونوں برابر مصروف نیزہ بازی ہیں کوئی کسی پر غالب نہیں ہے کس واسطے کہ ایک اُستاد کے دونوں شاگرد ہیں ناگاہ
پھر دو پہر بجا ہے کہ [illegible] سنانین اور بانین بیکار ہو گئیں قبضوں سے ہاتھ جھٹکے تلوارین کھینچ لیں داراب ایرج
پر حملہ آور ہوا ایرج نے بھر کر تلوار روکی داراب نے بھی تلوار ماری ایرج نے ضرب شمشیر لگائی داراب
نے صاف پشت سپر روکی اب تیغ بازی [illegible] کرتا ہے وہ [illegible] کرتا ہے یہاں تک کہ ایرج نے داراب
کو مجروح کیا داراب نے تو بھی ماری ایرج نے تیغ پر روکی اسی طرح سے تمام دن تلوار چلی آخر کو ایک مقام پر ایرج
نے تلوار ماری تو سپر کو قلم کرکے [illegible] اور [illegible] دستانہ مارا تلوار تو بچا کر لگی مگر سے ایک چادر خون کی جاری
ہوئی داراب نے زخم سر پر ہاتھ رکھکر تلوار ایرج پر ماری مگر بسبب زخم کاری کے چشم بصارت پر چادر خون حائل
ہو دیکھتا ہے کچھ دکھائی نہیں دیتا ہے لیکن بجر چیدی کی ایک تلوار ایرج پر ماری ایرج نے ہر کب تر چھا کر کے خالی
دی ہاتھ جو تلوار کا خالی گیا نشان میں اُسکی آب بھی جو کا سر سے داراب کے ایک چادر خون کی جاری ہوئی
غشی طاری ہوئی ایرج پکارا اگر ای آپ بہ رستو داراب زخمی ہوا لیجا اسے کل تم سب سے سمجھ لیا جاویگا طبل
طبل بازگشت ہوا اگر پھر اور آکر داخل بارگاہ ہوا پوشاک رزم اتاری لباس بزم پہن کر صحبت میں بیٹھا رفقا سے
کہا کہ دیکھا [illegible] آپ پرست سے [illegible] جواب در ماسرا ٹھایا تھا وہ آپ ہی پست ہوگیا سب نے عرض کیا کہ اس طرح
کسی کو آپ سے کیا نسبت ہے آپ کو بیٹر اعظم نے صاحبقران کیا ہے [illegible] ہوری تحسین دورہ جام [illegible] ہیں [illegible] کہ نشہ
شراب میں آکر ایرج نے حکم دیا کہ طبل جنگ کل صبح کو بسبب [illegible] کا استعمال کرو کہ اسی وقت نقارہ [illegible]
ہر کارے خبر لیکر روانہ ہوئے ادھر کشور شاہ داراب کو لیکر بارگاہ میں آیا زخم میں ٹانکے دلوا [illegible] خبر آئی
ایرج نے طبل جنگ بجوایا ہے کشور شاہ نہایت متردد ہوا سرداروں نے عرض کیا کہ آپ متردد نہ ہوجیے ہم سب لڑنے کو
تیار ہیں القصہ رات گزری صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیب نقابت کرنے لگے
لشکر میں ایرج کے علم جلوہ گری پر آئے ایرج مالک بن ملکوت شاہ سے اجازت لے کر میدان میں آیا
مبارز طلب کیا جو سردار لشکر داراب سے نکلا ہاتھ سے ایرج کے زخمی ہوا مارا گیا کوئی پھر ن چڑھ جاتا کہ یہاں تک
ہو گیا ایرج نے زیادہ دنیا [illegible] کرنا شروع کیں اور چاہا کہ لشکر داراب پر آئے اُسوقت مالک [illegible] نے کہ
آفتاب پرست تامل کر آیا ہیں یہ لشکر گھبرا اٹھا یا جا رہا ایرج کے آیا [illegible] تھا ور جو ابھار سے مرکب [illegible] لگے
اُن رکیون کو پھیر پھیر کر مقابل کیے کھڑے ہوئے ایرج نے مالک سے پوچھا کہ آپ مقابلے کے واسطے آئے ہیں مالک نے
کہا کہ تم جو ہے داراب کی حفاظت کے لیے مشورہ کیا ہے کہ کوئی اُسے قتل نہ کرے میں نے کہا ہاں [illegible] داراب

زخمی ہوئے سلطنت دو ایرج سے گیا اور مالک اژدر اب بھی گیا کیونکہ جب لندھور ہماری طرف سے صف طلب
کرنے کو گیا اُسکو داراب نے سلطنت نہ دی بلکہ لندھور کو قید کر لیا اب میں کیونکر سلطنت دونگا مالک اژدر بولا
او ایرج داراب نے نقارۂ جنگ کے واسطے بجوا دیا تھا نہیں وہ کاہیکو اسکا مرتکب ہوتا ایرج نے کہا اچھا
لاؤ میں تمہاری مشکیں باندھوں رفع شر ہو جائیگا مالک بولا او آفتاب پرست لڑکے کیا میری مشکیں باندھیگا وہ بندی
کا زو جسکی حمایت سے صاحبقران بنا ہے وہ تو ہمیشہ مجھسے دبا کیا تیری کیا حقیقت ہے ایرج یہ سنکر دنگ ہو گیا کہا خیر
سمجھا جائیگا یہ کہکر نیزہ مالک پر مارا مالک نے نیزے کو نیزے پر روکا خوب نیزہ بازی ہوئی کہ ایرج
دل میں تعریفیں کرتا جاتا تھا کہ حقا یہ نیزہ باز بے بدل ہے اپنا مثل و نظیر نہیں رکھتا یہاں تک کہ دونوں نیزے ٹکڑے ہو گئے
نیزوں کو پھینک دیا تلواریں چلنے لگیں آخرکار مالک ایرج کے ہاتھ سے زخمی ہوا بلیس اعرابی نے سامنا کیا مجروح
ہوا بلیس اعرابی مقابل ہوا وہ بھی گھائل ہوا قصہ مختصر پہروں کچھ لڑائی تھا کہ ایرج مثل آفتاب پرستاں پر گرا اور لگی تلوار
چلنے جلد گرادی آفتاب پرست اکثر آفتاب پرستوں سے اپنے انجام کار سے باہر ہونے لگے دیکھا عربوں نے کہ سامنا نہیں
کر سکتے اور وہ انکو مارے ڈالتے ہیں ناچار بھیس کا ایسا ہو کر داراب بھی مارا جاتے تو آج ہمارا برہم ہوگا جلد آگے ہٹائیں
اور داراب کو کہا ہے پیشرو دستکار وادیاں وادی کے نیچے داہن اور وادیاں کھینچ کھینچ کے رہ گئے تو
گر کے جو آفتاب پرستوں پر گرے لاش پر لاش گرا دی نیزوں پر جو چھید کر اٹھالیا ہزاروں آفتاب پرست
کیا سب تیغ آتش آفتاب میں پہنچ کر واصل جہنم ہوئے رخ انکے پھر گئے عربوں سے انکے آگے نہ بڑھ سکے اور وہاں
صاف آفتاب پرستوں کو مع مال و اسباب و خیمہ و خرگاہ نکالے لیے چلے گئے ایرج حیران ہو کر رہ گیا تعریفیں کرتا ہوا
پھر لشکر عرب کیا ہمارے ہوتے شوق داخل بارگاہ ہوا حکم دیا کہ جتنے آفتاب پرست مارے گئے ہیں انکی لاشیں جلا دو
اور آفتاب پرستوں کے کشتوں کو پانی میں بہا دو یہ کہکر دنگل پر بیٹھا محبت رقص و تماشہ شروع ہوئی دورہ شراب کا
چلنے لگا بعد اُسکے دربار برخاست ہوا سب اپنی اپنی آرامگاہ کو گئے صبح کو پھر دربار ہوا ایرج نے لندھور
سے کہا کہ اے برادر زمان معاملہ شہر اختسم کا کیا ہوگا لندھور نے جواب دیا کہ اے ایرج نوجوان میں انکے متعلق
میں کیا دخل دوں کہ وہ کسی میرا سنتے نہیں بلکہ طرماسپ بھی اُنکے پاس قید ہے معلوم ہوتا ہے اسنے انکو بھی ورغلا کر
خراب کر دیا ایرج لندھور سے یہ کلمہ سنکر خاموش ہو رہا اور بعد اُسکے حکم دیا کہ شہر اختسم پر حملہ کرنا سپہ
فوج نے چاروں طرف سے قلعہ کو گھیر لیا سپہ دار ایرج قلعہ کے سامنے آیا اور پکارا کہ اے ساکنان شہر اختسم بہتر ہے
تمہارے واسطے کہ طرماسپ کو قید سے رہا کر کے میرے پاس لے آؤ اور بیعت میری کرو میں تمہیں کچھ نہ کہونگا اور اگر
تم نے میرے کہنے پر عمل نہ کیا تو یہ ہوگا جو زوزان کے ساتھ میں نے کیا ہے اس سے بدتر تمہارا حال کرونگا قلعہ والوں نے جواب
دیا کہ اوکر دباس فروش بچہ ہمارا تو کبھی ہم تیری اطاعت نہ کرینگے جو تجھسے ہو سکے ضرور دریغ نہ کر ورنہ مارا جائیگا وہ دیکھا
ہی ایرج نہایت خشمناک ہو کر داخل خیمہ ہوا اور اسی فکر میں مصروف ہوا کہ کیونکر قلعہ کو لیجیے اگر یورش کر کے جاؤنگا
تو وہ طرماسپ کو زیر تیغ بٹھا دینگے ناچار پھر آفتاب جانگا یورش کرنا عبث ہے پھر آخر کیا کریں اب وہ سمجھے اور بیٹے کا اسد
سے ضرغام شیر دل کو خبر کے واسطے بھیجا تھا وہ کیفیت دریافت کر کے خدمت اسد میں گیا ایرج کا جو برادر زادوں
سے جو داراب کو شکست دے کر بھاگا تھا بیان کیا اسد نے کہا کہ یارو یہ بات کسی سے منسوب نہیں ہو سکتا اچھا ہاتھ
سے کچھ ہو سکا یہ ضرغام سے خطاب کیا کہ اس طرح ہو سکے تو اسی بہانہ سے گرفتار کر لا ضرغام بولا بہت اچھا
ہماراں کی مددگار ہو تو جاتا ہوں یہ کہکر روانہ ہوا بھیس شاطری ادا کیا ہوا شب کو بہت دیر تک گیا اور شہر

افسوس کہ آرزو دل کی دل میں رہی قضا نے مہلت نہ دی دل کو خدا کی طرف رجوع کیا [illegible] ناگہانی غیب سے آواز آئی
کہ ہان تحقیق اس کافر کے ہاتھ سے تجھے بچا اور جو قضا ہی آئی ہو تو سب کے ہاتھ ہے اور اب کون ایرج پکار رہا ہو
تو تجھے کیونکر تیرا خدا بچاتا ہے اسد بولا او آفتاب پرست میں ایک ناچیز اسکا بندہ ہوں [illegible] جو چاہے وہی
البتہ اگر قضا نہیں ہے تو بچ جاؤنگا ایرج نے کہ کیونکر بچ جائیگا اور اگر حیلہ تھا کہ اسد کو پکڑے اور ہاتھ اس
کی طرف بڑھاے کہ ایک بجلی گری اور ایرج کو کہا کہ آسمان پر سے بجلی اسد نے [illegible] دیکھا تو کہ کس طرف
سے ہمارے خدا نے ہمیں بچایا کہ ایرج نظروں سے غائب ہوگیا اسد آگرہ اپنے لشکر کی طرف روانہ ہوا لیکن
ایرج کا حال سنیے کہ جب بہت بلند ہوا بیہوش ہوگیا اسکو کچھ خبر نہیں کہ کون ہوا اور کہاں جاتا ہوں اور کون مجھے
لیے جاتا ہے نہیں معلوم کہ کتنی دیر تک بیہوش رہا پھر جو ہوش آیا تو ایک باغ بہشت آئین میں اپنے تئیں پایا دیکھا کہ
ایک باغ ہے اور وہ باغ کیا ہے گویا نمونہ بہشت ہے گلہاے رنگا رنگ پھولے ہیں درخت میوہ دار لگے ہیں نہریں
جاری ہیں جانوران خوش الحان بول رہے ہیں خوشبو سے دماغ معطر ہوا جاتا ہے ہوا سے مردے روح تازہ ہوتی
ہے اور وسط باغ میں ایک بارہ دری ہے اسمیں فرش بہت تکلف کا بچھا ہے اور پریزاد وہاں ملازمت کرتے ہیں ایک
پلنگ جواہر نگار پر جمیل ماہرو بھائی حمزہ صاحبقران کا لیٹا ہوا اور ادھر جمیل نے ایرج کو پہچانا پریزادون سے
کہا کہ ارے تم کسے لاے ہو میں نے تو تم سے کہا تھا کہ سرداران لشکر اسلام میں سے کسی کو لاؤ ارغون نے عرض
کی کہ شہریار ہم اسے زبردست جان کر لاے تھے اب کیسے یہاں سے واپس لے جائیں مجبور آئیں لیکن ایرج نے
جمیل ماہرو کو سلام کیا اور کہا کہ جو آپ کا کام ہوگا میں بجا لاؤنگا گو کہ مسلمان نہیں ہوں مگر آپ کی خدمت بدل و جان
بجالاؤنگا جمیل یہ سنکر خوش ہوا اور ایرج کو کرسی جواہر نگار پر بٹھایا اور کہا کہ میں بیمار ہوں اس سے تعظیم کو
اٹھ نہ سکا ایرج بولا کہ کچھ مضائقہ نہیں اب آپ اپنے مرض کا حال بیان کیجیے اور یہ فرمائیے کہ مجھے آپ نے بلایا
کیوں ہے جمیل نے کہا اے ایرج نوجوان مجھکو حمزہ صاحبقران خورشید ستارہ پرست اور [illegible] کی
مخالفت کے لیے چھوڑ گئے تھے کہ بھائی تم ان دونوں کی حفاظت کرنا میں [illegible] اور آخر [illegible] کے
درمیان میں جاکر [illegible] بسبب درد کمر کے پردہ قاف میں چلا آیا ابھی تک اچھا نہیں ہوا ہوں اور ستانے [illegible]
کا سبب یہ ہے کہ ایک دیو ہے افرنج نامے وہ مجھے بیمار جانکر بیہودہ [illegible] لیے لیتا ہے اور میرے لوگون پر ظلم کیا کرتا
ہے مارتا ہے اگر اچھا ہوتا تو اسکو سزا دیتا درد نے ناچار کر دیا ایرج نے کہا کہ میں اسکی تنبیہ کرونگا آپ مجھے وہان
بھیجیے جمیل نے ایرج کی دعوت اور ضیافت کی بعد اسکے فوج و لشکر ایرج کے ساتھ کرکے افرنج کی تنبیہ کو
روانہ کیا جب ایرج قریب پہونچا افرنج کو خبر ہوئی کہ جمیل ماہرو نے ایک آدمزاد مجھے لڑنے کو بھیجا ہے یہ سنکر
نہایت برہم ہوا لشکر لیکر باہر آیا نشہ شراب میں طبل جنگ بجوایا ایک غلغلہ ہوا ساری شب دونوں لشکروں میں تیاری
رہی صبح کو لشکر مرتب کرکے آراستہ ہوئے افرنج میدان میں نکلا مبارز طلب کیا ایرج نوجوان مقابلے کے واسطے
آیا افرنج نے جو ایرج کو دیکھا عاشق ہوگیا کہا اے آدمزاد تو [illegible] قاف کا کون ہے اور کیا نام ہے ایرج نے
کہا کہ میں کوئی عزیز جمیل کا نہیں ہوں اپنے لشکر کا صاحبقران ہوں نام میرا ایرج آفتاب پرستان لشکر [illegible]
پیر قطب دوران ایرج نوجوان ہے مجھے جمیل سے شناسائی تھی تو نے جمیل کو تنگ کیا اور [illegible] تھا اسنے پریزادون
کو بھیجا اور کہا کہ وہ صاحبقران میں سے کسی کو اٹھا لاؤ پریزاد مجھکو لے آئے افرنج نے کہا اے آدمزاد مجھکو جان کا بادشاہ
آیا مجکو اور جمیل سے سب علاقہ [illegible] افرنج نے کہا اے آدمزاد آفتاب پرست ہے کہا ہاں [illegible]

تیری اطاعت کرنی ہی بہتر ہے اعظم کی مانتا ہوں ایرج نے کہا کہ کبھی نہ ہو گا کہ میں تیری اطاعت کروں اور عجیل سے بہرحال میں
بلا تجھکو گرفتار کر کے عجیل کے پاس لیجاؤنگا یہ سنکر دیو بہت سا گرجا اور کہا کہ اے آدم زاد تو نہایت مغرور ہے پر عنقریب معدوم ہو جائیگا
و پناہ جو بہار ایرج ہو وہ میں چند ساعت نہ کرونگا بس یہ سنتے ہی افرنج پکارا کہ ایک حربے میں تیرا کام تمام کرتا ہوں
خبر دار ہو یہ کہکر زاغول کو گردش دیکر ایرج پر مارا ایرج نے خالی دیا زاغول زمین پر پڑا زمین سے
خاک اڑی ایرج خاک میں چھپ گیا دیو پکارا اے آدم زاد آخر تو میرے ہاتھ سے مارا گیا افسوس کہ کیا جوان خوبصورت تھا
ایرج نے خاک میں سے نعرہ کیا کہ حریف تیرا میں زندہ ہوں تو افسوس کرتا ہے اور دوڑ کر زاغول سے لپٹ گئی دیو اور ایرج
ایرج میں صدمت کر جان جو کشتی ہونے لگی خوب زور آزمائی ہوئی بعد اسکے ایرج نے لنگر دیو کا اٹھا کر اور چرخ
دے کر زمین پر مارا چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور کہا کہ اب کیا کہتا ہے میری اطاعت کرنے میں اسنے کہا کہ میں نے غلامی آپ کی
اختیار کی ایک تو دین مذہب میرا اور آپ کا ایک ہے دوسرے آپ ایسا آقا زبردست میں کہاں پاؤنگا ایرج اسکے سینہ پر سے
اتر آیا وہ اٹھکر ایرج کے پیروں پر گرا حلقہ غلامی کا کان میں پہنا ایرج کو اپنے خیمے میں لیگیا دعوت کی بعد اسکے ایرج
افرنج کو عجیل ماہرو کے پاس لایا قدموں پر گرا دیا اور کہا خبر دار اب اپنے پر خاص نہ کرنا افرنج بولا کہ کبھی مجھسے ایسی خطا
نہو گی اب عجیل نے بڑی دھوم سے ایرج کی دعوت کی ناچ پریزادوں کا دکھلایا گانا سنوایا مگر ایرج نے ہر چند چاہا
کہ ملکہ عالم آرا دختر عجیل ماہرو کو دیکھے مگر دیکھ نہ سکا ایرج نے اپنے دلمیں کہا کہ جب حمزہ کا مقدمہ ہو جائیگا
صورت بھی ہو جائیگی القصہ جب عجیل ماہرو دعوت و ضیافت کرچکا ایرج نے رخصت طلب کی کہ میں پردہ دنیا کا [illegible]
عجیل نے کہا بہتر میں بھی [illegible] ہوں ایرج بولا اب افرنج ساتھ میرے ہو جائیگا عجیل نے بہت سا جواہر
اور تحفے دیکر ایرج کو رخصت کیا ایرج افرنج کے مکان میں آیا اور کہا کہ چلو ابھی ہمکو پردہ دنیا میں لیچلو
اسنے کہا کہ قہرمان پہلے آپ کو قلعہ آفتاب نگار پر لیچلونگا جہاں سے آفتاب تاباں برآمد ہوتے ایرج
بولا او افرنج میں بھی زیارت کا مشتاق ہوں مگر ایک دشمن میرا پردہ دنیا میں ہے کہ اسکے ہاتھ سے تنگ ہوں نہیں معلوم
اسنے میرے لشکر کا کیا حال کیا ہو گا افرنج نے کہا کہ اگر آپ صورت اصلی بتاتے ہیں اسے یہاں اٹھا لاؤں اور
آپ زیارت کو چلے ایرج نے اسد کی صورت کا نقشہ کھینچکر افرنج کو دیا اسنے ایک دیو کے حوالے کیا پردہ دنیا
میں خبر اختر ہو جا کر اس صورت کے آدمی کو اٹھا لاؤ وہ دیو نقشہ لیکر روانہ ہوا یہاں اسد بن کرب غازی نے
کئی شبخون لشکر ایرج پر مارے کہ لشکر آفتاب پرستوں کا تہ و بالا ہوا ہر چند چاہتے ہیں کہ اسکے ہاتھ سے نجات
ہو مگر ممکن نہیں ہزاروں آفتاب پرست روز قتل ہوتے ہیں کہ تمام شب لشکر ایرج کو سوا قتل ہونے کے سونا
نہیں ملتا ایک دن کا ذکر ہے کہ رات بھر اسد لشکر ایرج کو قتل کرتا رہا صبح کو کوہستان کا راستہ لیا فتاح جنگ ساتھ
سے باتیں کرتا ہوا چلا آتا تھا کہ دیو آیا اور اسد کو لیگیا فتاح اور جو لوگ ہمراہ تھے دیکھتے ہوئے رہ گئے کہ اسد
کو دیو لیے ہوئے چلا جاتا ہے وہ قاف میں پہنچا ہے کہ ایک دیو جسکا نام اسکا افغان کو جیک ہے رفیق شاہ
بدیع الزمان کا قلعہ زمرد نگار میں رہتا ہے وہ اب دریا پر بیٹھا ہوا سیر کر رہا ہے دیو دریا طرف میں اسکے
گھر سے ہیں کرتا [illegible] اور وہ زور دیو کی آسمان پر سے آتی سر اٹھا کر دیکھا ایک دیو نے کہا کہ کسی آدمزاد کو کوئی دیو
اٹھا لیے جاتا ہے افغان نے حکم دیا کہ یہ حرامزادہ جانے نہ پائے مع آدمزاد اسے پکڑ لو وہاں سے دیو دوڑے
جا کر اس دیو کو گھیرا اسنے اسد کو ہاتھ سے چھوڑ دیا اور چاہا کہ بھاگ جائے مگر خدا دوستوں نے اس دیو کو گرفتار
کیا اور اسد کو بھی بردے جاروں کے سامنے افغان کو جیک کے لائے اسنے اسد کو دیکھا بدیع الزمان کی شکل سے

مشابہ پایا ہوش میں لایا اسد کی جب آنکھ کھلی دیکھا ایک دیو سامنے بیٹھا ہے اور گرد اسکے مجمع اور بہت سے دیوؤں کا ہے
اور ایک دیو کو دیکھا کہ بندھا ہوا کھڑا ہے اسد پکارا کہ مجھکو کون یہاں لایا افغان کوچک بولا کہ یہ دیو آپ کو لیے جاتا
تھا میں نے اس دیو سے آپ کو چھینا ہے آپ یہ فرمایئے کہ حمزہ صاحبقران اور شاہزادہ بدیع الزمان سے آپ کو علاقہ
ہے اسد نے کہا کہ نواسا ہوں ملک سلیمان کا اور ہمشیرہ زادہ ہوں بدیع الزمان کا یہ سنکر افغان کوچک اٹھ کھڑا
ہوا سلام کیا اسد کو لا کر کرسی جواہر نگار پر بٹھایا اور کہا کہ میں غلام ہوں آپ کا مجکو شاہزادہ بدیع الزمان نے
مسلمان کیا ہے اسد نے کہا کہ یہ دیو جو بندھا ہوا کھڑا ہے اسے ہمارے پاس لاؤ اُس دیو کو کھول کر سامنے لائے
اسد نے استفسار کیا کہ تو کون ہے اور مجھے کہاں لیے جاتا تھا اُسنے تمام سرگذشت بیان کی اور کہا کہ مجکو دیو فرخ نے
تجھے ایرج کے پاس لیے جاتا تھا کہ تیری زندگی ختم کرے اگر میں جانتا کہ اسمیں میں تیرے دوست ہیں تو کبھی
ادھر سے نہ آتا اور راستے جاتا اسد بولا خیر جو کچھ ہوا سو ہوا اب اگر تو مسلمان ہو تو میں تجھے چھوڑ دوں اسنے جواب دیا
کہ میں کبھی دین آفتاب پرستی نہ ترک کروں گا اسد پکارا کہ قتل کرو اس نابکار کو اسی وقت اس دیو کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے
کے لاش کو بھی پھکوا دیا افغان نے پوچھا کہ شہزادہ ایرج کو ان جناب سے عداوت کی کیا وجہ ہے اسد نے تمام
حال ایرج کا اور اپنی دشمنی کا بیان کیا اور کہا کہ اے افغان وہ باغی ناسپاس بدست ہے میں کسی طرح اُس سے عہدہ برآئی
نہیں کر سکتا لیکن پروردگار دنیا میں میں نے بھی اسے بہت تنگ کیا ہے اور وہ میرے ہاتھ سے نالاں ہے اور اے افغان
میں نے ایسے ایسے شبخون اسپر مارے کہ اسی کا دل جانتا ہے ورنہ تم بھی اگر شریک ہو تو یہاں بھی شبخون لشکر
افرنج پر ماروں افغان نے ہاتھ باندھ کر عرض کی کہ میں غلام ہوں جان تک کام کے لئے موجود ہوں جو ارشاد
ہو بجا لاؤں اسد نے کہا کہ ہم بوقیں بنواؤ کہ تم ہی سامان جمع کرو اور دیوؤں کو ہم دو دو بنا میں بجا کر آہنگر اور
زرگروں کو طلب کرو افغان نے دیوؤں کو بھیجا وہ صد ہا آہنگروں اور ہزار ہا زرگروں کو اٹھا لائے وہ
سب سہمے ہوئے آئے اسد نے انہیں تسلی دی کہ تم کسی طرح کا اندیشہ نہ کرو جس وقت ہمارا کام ہو چکیگا تم سب کو
بھجوا دینگے خاطر جمع رکھو مگر لقا برق کا اپنے ہاتھ سے بنا کر انہیں دیا کہ ایسی بوقیں تیار کرو انہوں نے چند روز
میں ویسی بوقیں تیار کیں اسد نے انکو انعام دے کر دیوؤں سے کہا کہ جہاں سے انہیں لائے ہو وہیں پہنچا دو
دیوؤں نے انکو مع انعام انکے گھروں میں پہنچا دیا اسد نے افغان کوچک کے دیوؤں کو بوق بجانا سکھایا اور کہا کہ
جب ہم بوق بجائیں تم برق کی صدا کر تیار ہو کر ہمارے پاس آ کر ساتھ ہمارے چلنا ہوگا لشکر دولت پر گرے تم
بے خوف انہیں قتل کرنا اور جس وقت ہم دوبارہ بوق بجائیں تم لشکر حریف سے نکلکر چلے جانا پھر نہ ٹھیرنا القصہ جب
دیوؤں کی تعلیم سے فراغت پائی پوچھا کہ قلعہ آفتاب نگار یہاں سے کتنی دور ہے انہوں نے عرض کی کہ بیس
پانچ منزل ہے اسد نے حکم دیا کہ جو فوج افغان کوچک بارہ ہزار دیوؤں سے اسد کے ساتھ روانہ ہوا اب حال
ایرج کا سنیئے کہ یہ دیو فرخ کے ساتھ قلعہ آفتاب نگار میں آیا تمام شہر یاقوت احمر کا پایا دیکھا کہ بروج و فصائل
اور مکانات و دکانیں اور سکانات یاقوت نگار ہیں ہمہ مردمان سرخ پوش ہیں سے شگفتگی وہاں کے لوگوں کا جوش ہے القصہ دیو افرنج
نے بہت تکلف سے ایرج کی دعوت کی بعد الفراغ دعوت کے ایرج نے کہا کہ اب مجھے نیر اعظم
کی زیارت کرا دو اسنے کہا بہت اچھا اور دوسرے دن ایرج کو لے کر کوہ بلند پر آیا نہایت فضا کا مقام نظر آیا
سامنے اسکے ایک دریائے عظیم الطغیان موج مارتا ہے جہاں تک نگاہ کام کرتی تھی وہی دریا تھا ایرج سے کہا
ای افرنج یہ بڑا دریا ہے اسکا عرض کیا کہ شہریار یہ دریا ہمیں ایک کوس ہو کر بیس ہزار فرسخ کے دور میں ہے

وتا بید اختری تخت پر سوار اور پانچ لاکھ سوار اور پیدل پیچھے پیچھے چلے آتے ہیں اور ہر ایک مقام پر قیام کرتے
جاتے ہیں ناگاہ لشکر نے ایک مقام سبزہ زار میں قیام کیا تھے قریب کے استادہ ہوئے ہرکاروں نے آگے داراب کو
خبر دی کہ خورشید ستارہ پرست آیا ہے داراب نے نقارۂ کوچ بجوایا اور ادھر جب خورشید ستارہ پرست نے داراب
کا لشکر اترتے دیکھا تو کہا کہ خبر لاؤ کہ یہ لشکر کس کا آتا ہے اسی وقت ہرکاروں نے جاکر دریافت کیے عرض کیا کہ یہ
لشکر داراب کشور کشا کا ہے ایرج کے ہاتھ سے زخمی ہو کر آئے ہیں اور آپ کو دیکھ کر بہت خائف ہیں اسباب سب
بیچ میں ڈال لیا ہے فوج سب گرد گھیری ہوگی ہے خورشید نے کہا کہ ہم بھی ہم کیا اتفاق ہے کہ جو مجھسے اسباب کی حفاظت کی ہے
اگر وہ زخمی ہے تو میں اسکی عیادت کو جاؤنگا اور اسی وقت سوار ہو کر روانہ ہوا جب داراب کے تشکے میں پہنچا تو داراب
نے کہا کہ اے خورشید میں زخمی ہوں نہ تمہارا استقبال کر سکا نہ تمہاری تعظیم کو اٹھا خورشید نے کہا کہ آپ بیکار عذر کرتے
ہیں میں آپ کا حال پہلے ہی سن چکا ہوں خود آپکی عیادت کے واسطے آیا ہوں کہیے تو آپ کا حال کیا ہے داراب نے
کہا کہ اے خورشید حمزہ صاحبقران زلقا کے تعاقب میں ظلمات کو گئے ہیں اور ہم لوگوں سے انہیں بہت الفت تھی کہ ہم
کو ایرج کی حفاظت کے واسطے چھوڑ گئے ہیں اور سالک اژدر کو میری نگہبانی کے واسطے متعین کیا اور عجیل اس کی تیمارداری
گرانی کے واسطے مقرر ہوا ہے تو بھائی مالک نے زہر سے سازدہ کیا کہ جو باپ بیٹے کے واسطے کرتا ہے ہر وقت میرے واسطے
سینہ سپر ہے پھر مجھے یہ کب لازم ہے کہ صاحبقران کے ملک سے علاوہ نکلوں مگر ایرج کی خواہش ہے کہ اس لائے کو صاحبقران
کے برباد کرے اور برباد کر رکھا ہے اور بلند حوصلہ ہے بالکل بعض نہیں ہے یہاں تک کہ شہر زنگو شیر ایرج لے لیا
اور زنگوں کو قتل کیا اور داسبزی مردہ مندی خبر نہ ہو ابیت کا بیٹا تو میں اطاعت ہو یا وہ جو اسد مشہور کرتا ہے کہ لنڈ حور
ایرج پر عاشق ہے ایسا ہی کچھ ہو میں ایرج کو سمجھتا کیا تھا جب اسے زمانہ از نوبت بہ جنگ پہنچی گردش فلک سے میں بھی
مجروح ہوا اور مالک بھی زخمی ہوا خورشید نے کہا کہ ایسا مضائقہ کیا ہے زخمی ہونے سے شجاعت میں فرق نہیں آتا حمزہ
صاحبقران بھی اکثر زخمی ہو گئے ہیں مگر تم مجھکو ایسا نامرد سمجھتے تھے اور افسوس کہ ایسا کو جانتے تھے جو مال و اسباب
اپنا حفاظت میں کیا اور یہ خیال کیا کہ میں تمہارا مال و اسباب لوٹ لونگا اور تمہیں حالت زخمداری میں ایذا دونگا اول مجھے
تم سے مخاصمت کی کوئی وجہ نہیں دوسرے اگر کوئی وجہ بھی ہوتی تو میں ایسا نامرد اور دیوانہ نہ تھا کہ حالت زخمداری میں تنگ کرتا داراب
نے کہا کہ بیجا ہوا تمکو ایسا گمان بھی نہ تھا خورشید نے کہا بس بس اب کچھ نہ کہیے مجھے دیکھتے ہی تو اپنے مال و اسباب کی حفاظت کا حکم دیا
داراب نے کہا کہ خورشید تم ایسی باتوں کا خیال نہ کرو اور دعوت میری قبول کرو خورشید نے کہا کہ مجھے کیا عذر ہے غرض ایک حالت
میں غرض دو دن تک خورشید کی دعوت کی تیسرے روز خورشید نے داراب سے کہا کہ اے داراب چلو جب کہ حمزہ صاحبقران
ظلمات سے واپس آئینگے تو پھر لیا جائیگا داراب نے کہا کہ بات ٹھیک ہے مگر میری حالت ظاہر ہے کہ زخمی ہوں اور میں تمہارے ساتھ نہیں
چل سکتا مگر فوج بند جانا چاہیے اسواسطے کہ ایرج اہل اسلام کا خاتمہ کیے دیتا ہے کہ جنگل ایرج شہر اختم ہی ہے تم پہلے
چل کر لے لو پیچھے میں بھی آتا ہوں خورشید نے کہا کہ اچھا آج میں اپنا سامان درست کرتا ہوں کل شہر اختم کو روانہ ہونگا
اور داراب سے رخصت ہو کر اپنے خیمے میں آیا اور دوسرے روز روانہ ہوا اب اسے تو راہ میں چھوڑیے اور چند لمحے داستان
شہر اختم کے سنیے کہ جب یہاں ایرج بستر خواب سے غائب ہو گیا تو مالک بن ملکوت شاہ نے شاپور کو طلب کر کے کہا کہ اے
شاپور ہم کو دریافت ذکر کرو کہ ملک تمہارا شاپور اسی وقت گیا اور جا کر پتہ خبر تمام کا بیان کرنے لگا کہ غضب ہو گیا اسد
نے ایرج کو گرفتار کیا ہے اسد کو کہاں ڈھونڈھیے معلوم نہیں کہ وہ دیوانہ کہاں ہے غرض یہ ملکوت شاہ سے اگر
حال بیان کیا اور کہا کہ ہر چند مجھکو معلوم نہیں کہ اسد کہاں ہے مگر غالباً کسی پہاڑ میں ہوگا میں کوہستان کو ڈھونڈھتا

جاتا ہوں یہ لشکر روانہ ہوا اور جب نزدیک ایرج قریب لشکر مسمار دریا باری اور لب بستہ حصار کے پہونچا تو معلوم ہوا کہ
مجھ قائم سے ایرج کا بستارہ چھین لیا ہے اور اسد آیا ہوا ہے ایرج کو تنگ رہا ہے یہ سنتے ہی شاپور نے خیال کیا
کہ اگر لندھور آجائے تو ایرج بچ جائے یہ خیال کرکے لشکر لندھور کیطرف روانہ ہوا اور اسوقت پہونچا کہ جب لندھور
اپنے رفقا سے کہ رہا ہے کہ نہیں معلوم ایرج کو کون پکڑ لے گیا ہیکل طہماسپ غائب ہو گیا تھا اب ایرج کا پتہ نہیں خدا
جانے کون ایسا زبردست عیار ہے کہ ایسی ایسی چالاکیاں کرتا ہے اور کچھ حال نہیں کھلتا کہ شاپور نے بڑھکر
سلام کیا اور کہا کہ اگر آپ کی یہ خواہش ہو کہ ایرج زندہ رہے تو جلد چلیے ورنہ اسد دیوانہ ایرج کے ٹکڑے
ٹکڑے کر دیگا لندھور نے کہا کہ اچھا میں چلتا ہوں مگر کچھ حال تو بیان کر یہ سنکر شاپور نے کل حال بیان کر دیا جب
لندھور نے کل حال سن لیا تو سوار ہو کر اسی وقت روانہ ہوا مگر اسوقت پہونچا کہ ملک مسمار دریا باری بجائی کی
لاش پر رو رہا تھا استفسار حال کیا اس نے کل حال اور کیفیت بجائی کی بیان کی اس سے خاطر جمع ہوئی کہ ایرج تو چھوٹ گیا
شاپور ملک مسمار کو تشفی و دلاسا دیکر ایرج کے تعاقب میں روانہ ہوا تھوڑی دور آکر معلوم ہوا کہ ایرج کو
کوئی آسمان پر اٹھا لے گیا لندھور حیران و پریشان ادھر سے واپس ہوا ملک لب بستہ نے مسمار دریا باری کی لاش کو دفن
کروا دیا اور ایرج کی خبر کے واسطے ہرکاروں کو روانہ کیا اور وہاں ملک بن ملکوت شاہ نے سات ہزار سوار ایرج
کی تلاش کے لیے روانہ کیے اب اس قصے کو یہیں چھوڑ دیتے اور دوسرے کچھ حال طہماسپ کے ملاحظہ فرمایئے کہ جمشید اور
خورشید انتہی ہونے طہماسپ کو اپنے وزیر جیس اختر شناس کے حوالے کیا جیس نے اپنے قصر کے نیچے قید کیا
مقتضائے کار اتفاقات روزگار ایک روز جیس کی بیٹی حسن افروز بیٹھی تھی کہ یکایک طہماسپ پر نگاہ جا پڑی
بس دیکھتے ہی ایک جان مجبور ہزار جان سے عاشق ہو گئی تیر ابرو جگر کے پار ہو گیا دل سر مژگان سے فگار ہو گیا اشعار
تھی نگہ یار کی آفت تھی • وہ نگہ کی درد کی طاقت تھی • ہوسکی جانا راستہ کے ساتھ • صبر رخصت ہوا ایک
آہ کے ساتھ • بس ہوش و حواس رخصت ہو گئے عقل بالکل جاتی رہی حالت جنون کی طاری ہوئی ہر چند اپنے دل کو
سمجھایا کہ اری حسن عذار یہ تجھے کیا دیوانہ پن چھا گیا کیا دہشت سوجھی ہے اپنے دل کو سنبھال یہ کام عقل سے کام
اسقدر بیقرار و مضطر نہ ہو معلوم نہیں یہ کون شخص ہے اور کس مذہب کا آدمی ہے تو مسلمان اس کے دین و مذہب سے لاعلم
شخص دوسرے تو وزیر زادی ہے یہ مجرم پادشاہ اور معلوم نہیں کس علت میں مقید ہے تو جا سپردار وہ جوڑ ہی تو یہ کونسی
لا حاصل حرکت ہے سنبھل سنبھل ایسی حرکات تجھے زیبا نہیں ہیں انجام اسکا اچھا نہیں ہے مگر دل بیقرار کو کب قرار آتا ہے
ہر دم ولولۂ عشق بڑھتا جاتا ہے صبر و قرار رخصت ہوتا جاتا ہے اشعار پڑھنے لگا پاس ناموس و ننگ • گئی
عقل اور عشق میں ہونے جنگ • مسلط ہوئی دل پہ فوج جنون • علم عقل کے سب ہوئے سرنگوں • اب یہ حال ہے
کہ ملکہ حسن عذار کو نہ کھانے سے سروکار نہ پانی سے کام خواب و خور سب حرام شعر جیکی رہتی ہر لحظہ عالی سے گفتگو
صورت خیالی سے بیرون دل سے باتیں کیا کرتی ہے اکثر منہ ڈھانپ کر رویا کرتی ہے تنہائی پسند آتی ہے
اور جماعت سے نفرت ہوتی جاتی ہے تا اینکہ اگر کوئی خواص تنگ آجاتی ہے تو اس سے برہم ہو کر کہتی ہے کہ تو کیوں آئی
ہے تجھے کس نے بلایا تھا چل جا فورًا دور ہو خبردار بغیر ہمارے طلب کیے نہ آیا کر اور اگر بار دیگر پھر تو بغیر ہمارے
بلائے ہوئے آئی تو بہت سخت سزا پائیگی اور مادر زادان اسی قصر پر آکے بیٹھا کرتی تھی اور طہماسپ کو دیکھا کرتی
تھی یہ حالت ہوگئی کہ رات بھر دن تپ غم سے جلتا ہے اور ہر لحظہ ہر ساعت دل سلگتا ہے نہ کسی سے بات نہ چیت منہ پہ لپیٹے
دن بھر پڑے رہتا اور ہر وقت دل بے صبر ہو جاتے جنون کا سنا جب کوئی زیادہ مضطر ہوتا ہے تو کچھ کہا کرتی ہے اور پھر ٹھنڈی سانس بھر کر

جمدار کے اٹھانے کو آئے تھے وہ بھی دھرتے گئے جب کوئی ذی ہوش نہ رہا تو دایہ نے آکر کنجی جمدار کے سرہانے سے
اُٹھا کر دروازہ زندان کا کھولا روشنی ہاتھ میں لے کر اندر آئی طرماسپ اُسوقت سو گیا تھا دایہ نے آکر جگایا اور کہا کہ
جلد چلو میں تمہارے چھڑانے کو آئی ہوں سب پاسبانوں کو بیہوش کر چکی ہوں طرماسپ نے پوچھا کہ تم کون ہو جو مجھے
چھڑانے آئی ہو آخر کہاں لیجاؤ گی دایہ نے کہا کہ یہ وقت گفتگو کا نہیں ہے اب یہاں سے چلو تم پر سب حال خود ہی
منکشف ہو جائیگا طرماسپ اُٹھ کر دایہ کے ساتھ ہو لیا دایہ اسکو لیے ہوئے ایک خانہ باغ میں آئی طرماسپ نے دیکھا
چمن بیچ باغ میں ایک بارہ دری عالیشان بنی ہوئی ہے طرماسپ اس بارہ دری میں آیا دیکھا کہ فرش بہت ہی پرتکلف بچھا ہوا ہے
مسند زرنگار بچھی ہوئی ہے دایہ نے طرماسپ کو اس مسند پر بٹھایا اسباب عیش مہیا کیا طرماسپ نے کہا کہ اے مادر مہربان دائی تم نے
تو وہ شفقت کی کہ میری حقیقی ماں بھی نہ کرتی مگر اب تک کچھ حال نہ معلوم ہوا کہ تم کو میرے رہا کرنے کی وجہ کیا تھی دایہ نے کہا
گھبراؤ نہیں تھوڑی دیر میں سب حال کھلا جاتا ہے یہ کہکر ایک جانب پردہ پڑا ہوا تھا اُسکے پاس گئی اندر گئی اب کوئی پہر رات
باقی ہے ملکہ بیٹھی ہوئی دایہ کا انتظار کر رہی تھی بلکہ اسی وقت سے بیٹھی ہوئی سارے تماشے دیکھ رہی تھی دایہ کا حلوا لیجانا اور
زندان بانوں کو کھلانا انکا بیہوش ہونا اور دایہ کا طرماسپ کو لے کر نکلنا جب دایہ طرماسپ کو لیکر چلی تھی تو یہ تھوڑے سے
فاصلہ پر ہولی بیٹھی تھی کہ وہ سامنے سے نکلا ہوئی ملکہ نے پوچھا کہ لائی طرماسپ کو دایہ نے کہا کہ جی ہاں لائی ۔ غرض
گئی اسی واسطے تھی نہ کیونکر لاتی بس یہ سنکر قریب تھا کہ شادی مرگ ہو جائے تو دل کو سنبھال کر اٹھی اور طرماسپ کی
طرف چلی تو آگے ہمکے ولیکن جلتی ہوئی ملکہ اپنے تئیں بنا سنوار کر ہوئی دل میں یہ خیال کرتی ہوئی مسکرائی چلی آئی کہ
اگر وہ ملکہ تو جانتی تو اور لیکن اس سے کیا بات کرونگی وہ ایک مرد اجنبی تو کبھی غیر عورت کی محبت سے واقف نہیں یا سمجھے
گا کہ اس ناداں دل نے کیا ہاے میں جو یکایک اُسکے سامنے جا بیٹھونگی اور آثار عشق میرے چہرے سے وہ مشاہدہ
کریگا تو بجز اسکے اور کیا کہیگا کہ یہ عجب بد عورت ہے نہایت ڈھیٹ بیوی کھی ہی جو مجھے اس قید سے چھڑایا ہاے افسوس تو سخت
میں ذلیل ہونگی ہاے وہ تو آفتاب پرست اور تو مسلمان جہاں اس سے مواصلت چاہیگی تو وہ مجھ سے دین آفتاب پرستی
قبول کرنے کا خواستگار ہوگا اور مجھے اس دل ناہنجار کی وجہ سے ترک مذہب آبائی کرنا ہوگا ہاے دین بھی گیا
دنیا بھی گئی پھر اپنے دل میں خیال کیا کہ اے ملکہ بہتیرے عاشق کافر ہو گئے بہت سے مسلمان اس کے واسطے دین اپنا
کھو گئے شعر عشق این بسیار کرد است و کند ۔ سبحہ را زنار کرد است و کند ۔ ہر چہ بادا باد جان تو ہمری بیگی اوسے جان ہو تو
جہاں ہو القصہ یہ باتیں اپنے دل سے کرتی ہوئی طرماسپ کے سامنے آئی طرماسپ نے دیکھا کہ واہ واہ سورج بیچ
بادل نکل آیا ایک نازنین مہ جبین پر رنگین سامنے سے چلی آتی ہے کہ تمام عمر ایسی خوبصورت نہ دیکھی تھی نہ سنی تھی بس دیکھتے ہی
بیقرار ہو کر اٹھ کھڑا ہوا اور پکار کر رباعی ازآمدنت جگر چو داغستہ ۔ و ز رنگ رخت گل چمن کاشتہ ۔ گفتا شنے کرباے
رخاک نہی ۔ خاک تو دست زیر مہ برداشتہ ۔ ملکہ نے قریب آکر ہاتھ میں ہاتھ ڈال دیا وہ نجم خورشید فاحت نگارین
جو طرماسپ کے ہاتھ میں آیا گویا دولت جاوید پر قبضہ پایا بس ہاتھ پکڑے ہوئے آگے دونوں ایک مسند پر بیٹھے طرماسپ
نے پوچھا کہ او ملکہ تم کون ہو حال اپنا بیان کرو اور مجھے بلانے کی جہت ارشاد کرو ملکہ نے کہا کہ او طرماسپ میں ملک
دربار علم دستور معظم برجیس اختر شناس کی بیٹی ہوں اور نام میرا ملکہ حسن عنبر ہے جس روز تم یہاں آکر قید ہوئے تھے
میں اُسی روز تمہیں دیکھ کر عاشق ہوئی تھی ہر چند ضبط کیا اور صبر سے کام لیا مگر دل نے نہ مانا انجام کار تمکو دایہ سے چھڑوا منگایا
اب میں تمہاری کنیز ہوں بدل و جان تمہاری خدمتگزاری کو مستعد ہوں طرماسپ نے کہا کہ اچھا کیا بفضل القدیر تم
مجھے اس قید سے رہا کر دو میں جمشید اور خورشید کو جا کر قتل کر دوں شہر پر قابض ہوں تم کو تخت نشین کراؤں یہ سنکر ملکہ نے

کہا کہ صاحب تم تو یہ باتیں کرتے ہو دو رہم کوئی دم کے مہمان ہیں طرماسپ نے کہا کہ بھلا آخر کچھ تو کہو وجہ کیا ہے ملکہ نے
کہا کہ اب کوئی دم میں صبح ہوا چاہتی ہے کہ یہ میرا تمہارے چھوٹ جانے سے مطلع ہو گا تم ادھر جا کر جنگ و جدل میں
مصروف ہو گے باپ میرا اس بات سے مطلع ہو کر آتا وہ قتل ہو گا اور آخر تم بیکہ و تنہا کس کس سے لڑو گے آخر کار گرفتار ہو گے
اس سے بہتر یہ ہے کہ وہ تدبیر کیجائے کہ ہماری جان بھی بچے اور شہر بھی ہاتھ آئے طرماسپ نے کہا کہ پھر وہ کونسی صلاح ہے ملکہ
نے کہا کہ ابھی تھوڑی سی رات باقی ہے مجھکو اپنے ساتھ لو اور جس طرح ہو اپنے لشکر میں پہونچا دو اور بعد اسکے فوج و لشکر لیکر
آؤ اور دھاوا کر کے شہر کو شوق سے لو طرماسپ نے کہا کہ اچھا وہ راہ بھی تو بتلاؤ کہ آخر جائیں کس راہ سے ملکہ نے کہا کہ یہاں ایک
نقب ایسی کھدی ہوئی ہے کہ جسکا ایک سرا یہاں ہے اور ایک سرا صحرا میں نکلا ہے طرماسپ نے کہا اس سے بہتر کیا ہے ابھی چلو غرض
طرماسپ نے تو اپنی قید کو جھٹکے دے کر توڑ ڈالا اور ملکہ نے بہت کچھ مال و اسباب ہمراہ لیا اور کچھ کنیزیں ہمراہ لیکر
نقب کا منہ کھلوا کر اسی نقب کے راستے سے ملکہ اور طرماسپ نکلے ہوئے چلے گئے اور یہاں جو صبح کو پاسبان زندانخانے
کے ہوش میں آئے تو دروازہ زندان کا کھلا ہوا دیکھا اور طرماسپ کا نشان بھی نہ پایا بس ہر ایک نے گھبرا کے خود کہا کہ یہ
ساری فتنہ گری اسی دار عیار پیشہ کی ہے جس طولعلالا کر بیہوش کر دیا اور طرماسپ کو نکالکے چلے چلکر برجیس کو خبر کیجیے
یہ سوچ کر اسوقت یہ برگ برجیس اخترشناس کے پاس دوڑے ہوئے گئے برجیس دربار شاہ میں جانیکے لیے کپڑے پہن رہا تھا
انھوں کون زندی نے پہونچکر کل حال بیان کیا برجیس یہ سنکر دوڑا ہوا محل میں آیا معلوم ہوا کہ ملکہ بھی غدار ہوا نقب طرماسپ
کو لیکر نکلگئی بس یہ سنتے ہی سر سے پاؤں تک عرق انفعال میں غرق ہو گیا مارے غیرت کے پسینہ پسینہ ہو گیا اور چاہا کہ خنجر سے کام اپنا کرے
یک لخت پھر خیال میں گذرا کہ پہلے نقب تو بند کرا دے یہ خیال کر کے بہت سے مزدور لیکر نقب میں گیا اس سرے کو جو جا
کھدا تھا بند کروا دیا اسکے تمام نقب کو مسدود کر دیا اور بعد اسکے ایک عرضی جمشید اور خورشید کو اس مضمون کی لکھی
کہ اے شہریار آج شب کو اس شخص کی بیٹی یعنی میری بیٹی طرماسپ کو قید خانہ سے نکالکر براہ نقب نکال لے گئی جب صبح کو
میں مطلع ہوا نقب کو بند کروا کے اپنے حال سے مطلع کیا خدا وند اس شرمندگی سے اب یہ حقیر کسی کو صورت نہ دکھائیگا اور اس
دنیا سے وداع کیگا امیدوار ہوں کہ جرائم میرے عفو فرمائیے گا اور ورثا کو میرے قرار واقعی نوازئیے گا بس یہ عرضی لکھکر
جمشید و خورشید کی خدمت میں روانہ کر کے خود زہر کھا لیا اس بیچارے کو سوا اب دو عرضی جمشید و خورشید کے ملاحظہ سے
گذری فوراً سوار ہو کے برجیس کے مکان پر آئے مگر اسوقت پہونچے کہ جب کام برجیس کا تمام ہو چکا تھا دونوں بھائی
برجیس کی لاش سے لپٹ کے چیخیں مار مار کر رونے لگے اور پکار کے کہا اے او برجیس سنتے ہو کیا ستم کیا اگر ایک مرکوب
قتل ہو گیا تھا تجھے کیوں ہماری کمر توڑ ڈالی ہائے اے برجیس اب تجھسا رفیق ہم کہاں سے پائینگے القصہ بعد گریہ و زاری
لاش برجیس کی بہت دھوم سے اٹھا کر دفن کیا اب وہاں طرماسپ کا حال سنئیے کہ یہ جو ملکہ کو لیے ہوئے اپنے لشکر میں
آیا تو پہلے ملکہ کو خیمے میں داخل کیا بعد اسکے خود مالک بن ملکوت شاہ کی خدمت میں آیا کہا کہ جلدی فوج کو تیار کروائیے
میں ابھی چلکر قلعے کو لیلونگا مالک نے اسی وقت تیاری فوج کا حکم دیا جب فوج تیار ہوئی تو طرماسپ فوج کو لیے ہوئے
نقب پر آیا اور نقب کا بند پایا مایوس ہو کر کف افسوس ملتا ہوا واپس آیا اور کہا کہ خیر یہ بدبخت جائینگے کہاں میں کل قلعے پر
یورش کر کے قلعے کو لیلونگا یہ کہکر مالک کے پاس آیا اور تمام حال اپنی رہائی کا بیان کیا اور کہا کہ اے مالک قلعے کو زمین
کے برابر کر کے جسطرح ہو گا لیتا مگر جسے پہرا دیا ہے اسکا کام تمام ہو جائے بعد اسکے طرماسپ رزمی اتار کر لباس بزمی پہنکر بارگاہ
میں بیٹھا تھا دیکھنے لگا میں حالت طرب حکم نوازش نقارہ رزمی نافذ کیا اسی وقت نقارہ رزمی نوازش میں آیا
جب یہ خبر اہل قلعہ کو پہونچی تو وہاں بھی نقارہ رزمی نوازش میں آیا القصہ شب بھر دونوں طرف تیاری ہی کی شکر

تا بیٹے کو زد آیا طرماسپ نے کہا کہ او ستارہ پرست جب میں آنے کا قصد کرتا تھا لوگ مجھے منع کرتے تھے اور جو یہی
کہ زندگی تیری ابتک باقی تھی جو میرا مقابلہ نہ ہوا مگر اب تو میرے ہاتھ سے کہاں جائیگا خورشید نے کہا کہ خداوند پروردگار
ہمکو بچائیگا طرماسپ نے کہا کہ اچھا وار کر یہ اپنا خورشید نے کہا کہ میں صاحبقرانی ہوں سبقت نہ کرونگا تو اپنا حربہ کر سب
خداوند مجھے بچائیگا تو میں اپنا حربہ کرونگا طرماسپ نے نیزہ ہاتھ میں اٹھایا نعرہ دار خبردار کہکر نیزہ مارا خورشید نے نیزے
کو نیزے پر روکا سنانوں میں سے شرارے آتش کے نکل گئے نیزہ بازی ہونے لگی کوئی دو تین گھڑی تک نیزہ بازی رہی آخر کو
خورشید نے نیزہ طرماسپ کا ہوائی کیا طرماسپ کی آنکھوں میں جہان تیرہ و تاریک ہوگیا کمال غضبناک ہو کر سولہ من
سات سو من کا ساطور کھینچ کر یہ کہتا ہوا چلا کہ او ستارہ پرست غضب کیا تو نے کہ نیزہ میرا ہوائی کر دیا مگر اس ساطور سے بچکر
کہاں جائیگا اور جب وقت قریب ہوا نعرہ خبردار خبردار کہکر ساطور خورشید پر مارا خورشید نے بجز حکم سپر فولادی پر روکا مگر معلوم
ہوا کہ ایک پہاڑ ٹوٹ پڑا مرکب خورشید کا ٹخنے تک زمین میں درآیا ہر بن مو سے پسینا جاری ہوا اور غش طاری ہوا
بہ غش گرد دیں آلودہ ہوئی اور طرماسپ پکارا کہ دم کشتم خورشید را یہ سنکر کوکب عیار گردکے جگر پارے کے اور کہا یا ہانکا
کہ شہریار حریف زبردستی کرتا ہے اگر خورشید کی کمک کی کوکب سے پوچھا شہریار حرج کیا ہے کہا اچھا ہے خداوند رحمن
نے رحم کیا یہ کہکر مرکب کو کڑکڑا باہر آیا اور تلوار کھینچکر کہا کہ او طرماسپ خبردار ایک ضرب میرے ہاتھ کی بھی اٹھا
طرماسپ نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا خورشید نے جو وار ماری تو سپر کو کاٹ کر دو انگل سر میں در آئی طرماسپ دہشت
یا تلوار تو جھٹکا کر نکلی چادر خون کی سر سے جاری ہوئی طرماسپ نے جلدی سے زخم سر کو باندھکر ساطور مارا خورشید
نے ساطور کا وار خالی دیکر ایسی پھرتی کی کہ زخم سر کا چوپارہ ہو گیا یہ رنگ دیکھکر مالک بن ملکوت شاہ نے کل فوج
کو حکم دیا کہ مار لو اس ستارہ پرست کو بس چاروں طرف سے تمام آفتاب پرست تلواریں لیکر دوڑے خورشید بھی مع فوج
دوڑ پڑا ادھر سے ستارہ پرست ادھر سے آفتاب پرست باہم تلوار چلنے لگی جنگ مغلوبہ واقع ہوگئی خورشید نے شام تک
کشتوں کے پشتے اور لاشوں کے انبار لگا دیے شام کو طبل بازگشت ہوا کہ دونوں لشکر اپنے اپنے خیموں کو واپس گئے مالک
نے جراحوں کو طلب کر کے پہلے طرماسپ کے ٹانکے لگوائے بعد تیکے اندر خیموں کی دوا دارو کی بعد اسکے پوچھا کہ یارو ایرج کا
کچھ حال معلوم ہوا کہ کون لیگیا اور کہاں گیا اور اب یہاں خورشید سے کون مقابلہ کرنے والا ہے نا کل کیا ہوگا کسی نے کہا بھاگ
چلیے جب ایرج نہیں تو کیا ہو جائیگا کسی نے کہا کہ لندھور سے امانت طلب کیجیے مالک بن ملکوت شاہ نے کہا کہ میں
لندھور سے تو امانت طلب نہ کرونگا کس واسطے کہ سابق ایرج لندھور دار اب سے جب طلب کرنے گیا تھا اُس نے
لندھور کو قید کر لیا تھا اب لندھور ہرگز ہماری جانب داری نہ کریگا رات کو اسی صلاح و مشورے میں کٹ گئی جب
صبح ہوئی تو خورشید نے مالک سے کہلا بھیجا کہ او مالک اب مجھکو تمہاری حالت پر رحم آتا ہے میں تمکو مہلت دیے دیتا
ہوں جہاں جی چاہے چلے جاؤ مگر شرط یہ ہے کہ ملک کا سلیمانی اور اتنا ذ صاحبقرانی میرے حوالے کر دو یہ سنکر مالک نے
جواب بھیجا کہ او کوکب اتنا ذ صاحبقرانی میری ملک اور قبضے میں نہیں ہے بلکہ اسکا لندھور بن سعدان ہندی ہے وہ
جسے چاہے دے اور جسے چاہے نہ دے ہمسے کچھ علاقہ نہیں ہے جب یہ پیام خورشید کے عیار کوکب نے سنا تو مالک
سے کہا کہ او مالک یہ بہانہ اچھا نہیں ہے اگر خورشید گھر گیا تو پھر تمکو زندہ بھی نہ چھوڑیگا مالک نے کہا کہ او کوکب مجھے
قسم ہے نیر اعظم آفتاب تاباں کی کہ میں ابھی کچھ حیلہ گری نہیں کرتا خورشید سے جا کر کہہ دو لندھور سے طلب کرے
اگر لندھور دیدے تو شوق سے لیجاؤ مجھے کچھ دخل نہیں ہے کوکب نے کہا کہ بہت اچھا میں جا کر عرض کرتا ہوں یہ کہکر کوکب نے خورشید
پاس آکر جواب پیام سنایا خورشید اسی وقت سوار ہو کر لندھور کے خیمے میں آیا لندھور نے جو خورشید کو دیکھا مع

جو جو بات بات سو گز کی بڑھنے لگے آفتاب پرستوں کی جان نکل گئی پیچھے ہٹتے ہوئے قدم لینے لگے سب نے نعرہ
کیا کہ ای آفتاب پرستو اب ہم سے بچ کر کہاں جاؤ گے مالک بن ملکوت شاہ مع لندھور کے ڈر سے
ایک تہ خانہ میں جا کر پوشیدہ ہوا مگر ہاتھ پاؤں میں تھرتھری پڑی ہوئی یہ یقین ہو گیا کہ اب نہ بچیں گے اور اسد کے ہاتھ
آفتاب پرست لگی تاکہ دیووں کو کھلوا دیتا ہے در مالک بن ملکوت شاہ کو ڈھونڈھ رہا ہے اور کہتا ہے کہ ای
بے حرامزادہ کہاں گیا ایک غلغلہ اس شہر میں پڑا آفتاب پرست رو رو کر دعائیں مانگ رہے ہیں کہ ای نیر اعظم
آفتاب تابان یا پیر قطب دوران تیمن اس وقت ہم میں ہماری امداد کرتے تو بچیں گے ورنہ کونسی صورت رہائی کی نہ
کہ اسی اثنا میں ایک ابر سیاہ آسمان پر پیدا ہوا اور ایرج تو جوان مع دیو افرنج آ پہنچا اسد تحیر ہو کر دیکھ رہا اپنے
دیووں سے بھاگ گیا ایرج نے آکر تمام آفتاب پرستوں کو عجب حالت اضطراب میں پایا لیکن ان لوگوں نے
جو ایرج کو دیکھا جان میں جان آگئی پکارے کہ ای ذرہ نواز آفتاب پرستان اسد دیوانہ ہم سب کو دیووں سے کھلوائے
ڈالتا تھا نیر اعظم نے آپ کو اسوقت بھیجا کہ ہم سب کی جان بچائی ایرج نے پوچھا کہ مالک بن ملکوت شاہ کہاں ہیں
ہی یا دیو کھا گئے کہا کہ خوف جان سے بھاگ کر کسی طرف چھپ رہا ہے تا اینکہ مالک کو ایرج کے آنے کی خبر ہو گئی تہ خانے
سے نکل کر مع لندھور اور ارسلان شاہ اور اقبال شاہ ایرج کے پاس آیا ایرج بھروں سے بغلگیر ہوا اگر [illegible]
شاہی میں متمکن ہوا مالک بن ملکوت شاہ سے استفسار حال کیا اس نے کل سرگذشت ابتدا سے انتہا تک بیان کی اور کہا
کہ خورشید کے جہاز تو سمندر میں مارے گئے ان کے تباہ کر دینے تھے اور ہمارے سب ڈوب گئے تھے تا اینکہ خورشید کا پتا بھی
نہ لگا مگر اس دیوانے نے آکر ہم سب کو ہلاک ہی کر ڈالا تھا کہ آپ تشریف لے آئے نہیں تو دیو اب تک کھا ہی گئے ہوتے یہ سنکر
ایرج نے بھی اپنی کیفیت ابتدا سے انتہا تک بیان کی مالک نے کہا کہ ای ایرج اب تک جو جو ماجرا ہوا مگر اب اس دیوانے کے
ہاتھ سے بچنا بہت مشکل ہے اسلیے کہ اب اسکی ہمراہی میں دیوان زبردست ہیں اور تمہارے علاوہ اسکے کچھ نہ کر سکینگے افرنج
بولا کہ ہاں بہت سچ ہے ایرج نے کہا کہ خیر دیکھا جائیگا اور لشکر اپنا قلعہ زرنگ شیر سے باہر نکلوایا خورشید ستارہ پرست
کے گم ہو جانے کا حال سنکر بہت افسوس کیا کہ افسوس خورشید مفت میں تباہ ہوا بعد اسکے ایک دیو سے کہا کہ تو جا کر
تلاش کر کے دیو افغان کو جا کے کہاں اترا ہے اسکو بھی اسکے پاس ہر کارہ دوڑ گیا اور ایک دو گھڑی کے بعد آکر بیان کیا کہ فلاں فلاں
کوہ میں اترا ہوا ہے اور اسکے رفیق بھی سب جمع ہوتے جاتے ہیں دیو سے سنتے ہیں یہ سنکر ایرج نے اسد کو ایک نامہ
اس مضمون کا لکھا کہ تم مرد مردانہ اور بڑے شیر زمانہ ہو بہادری اور دلاوری تم پر ختم ہو گیا تھا ہے امیر [illegible] کیسے بہادر
صفدر ہیں مگر انہوں نے کبھی دیووں سے مدد نہیں چاہی جب تک ہم تم بردہ قاف میں رہے دیو ہمارے تمہارے
دونوں کے شریک حال رہے لیکن اب ہم تم دونوں بردہ دنیا پر آئے ہیں ہم بھی دیووں کو رخصت کیے دیتے ہیں تم بھی
روانہ کر دو فقط ہماری تمہاری لڑائی رہیگی جو کچھ ہوگا وہ ہو رہیگا اور اسکے خلاف ورزی وقوع میں آئیگی تو خلاف عہدی
مردی و مردانگی ثابت ہو گی القصہ ایک دیو اس نامہ کو لیکر روانہ ہوا اور اسد کو جا کر دیا اسد نے اس نامہ کو پڑھ کر
جواب پشت نامہ پر تحریر کیا کہ ای آفتاب پرست اگر تو یہ نہیں لکھتا تو بھی میں اپنے دیووں کو رخصت کرنے [illegible]
ڈالتا مگر خیر تو بھی میرا مرد سمجھ کر اب میں اپنے دیووں کو رخصت کیے دیتا ہوں یہ جواب لکھکر اس دیو کو تو رخصت کیا
اور ملائف ان کو جیب سے کہا کہ دونوں تم اپنے دیووں کو لیکر [illegible] میں چلے جاؤ ہم نے تمھیں رخصت دی انہوں نے عرض
کی کہ ای شہریار پہلے ایرج کے دیووں [illegible] بھیجیے تو ہم بھی چلے جائینگے اسد نے کہا کہ نہیں پہلے تم ان دیووں کا
ڈر نہیں تم جاؤ آخر دونوں نے [illegible] دیووں کو لیکر اس کوہ میں پوشیدہ ہو رہا اور ایرج کے پاس جو

جیسا ہوتا اس حرامزادے نوی باندہ کا کیا کام تھا ہمارے زیب میں زنجیر ہیں سے کہ دیا کہ صبح منظور ہیں جمشید خورشید
نے کہا کہ بھائی صاحب مگر اسنے جلد سازی کی ہو تو آپ بھی اسے اسیر و ہم نزد دیجیے جمشید نے کہا کہ بھائی وہ کیا تو میرا ہی
خورشید نے کہا کہ آپ طرماسپ کو یہا بھیجے دروازہ نہ کھولیے بلکہ کوئی کے راستے بلا لیجیے جب وہ اسیر ہو تو اسکو بند
مارکر کو بیجیے جمشید نے اس رائے کو پسند کر کے اسیوقت کمندانداز ون کو بلا کر دروازے میں بٹھا دیا اور پکار کر کہا کہ
بھائی طرماسپ آؤ جو کچھ لکھو کہنا ہو کہ جاؤ یہ سنکر طرماسپ خوشی خوشی اپنے دل میں یہ کہتا ہوا کہ اب قلعہ لیا اور صاحب
قلعہ لیا الغرض جسوقت دروازے میں پہونچا چارطرف سے کمندون کی بوچھار ہوگئی طرماسپ نے دوچار جھٹکے تو
مارے مگر ہوش جاتا رہا کمان تک کہاں تک آخر کار گرفتار ہوگیا جمشید و خورشید نے اسی وقت آہنگرون کو طلب کر کے
اسیر طوق و زنجیر کر لیا جو لوگ طرماسپ کے پیچھے چلے آتے تھے انھون نے قلعے کے اندر داخل ہونا چاہا تو سپاہیون نے
قلعہ بند دروازے پر روک کے بٹھایا اور پکار کر کہا کہ اے آفتاب پرستو تمہارا قریب تمہارے کام نہ آیا اور آخر کار
طرماسپ قریب کو گرفتار کر لیا بس آفتاب پرست یہ سنکر ایرج کے پاس آئے جہان ایرج منتظر بیٹھا ہوا تھا کہ طرماسپ
قلعے میں جاکر دروازہ کھولے تو ہم بھی چلیں یہ لوگ چرچا کرتے ہوئے آئے ایرج نے پوچھا کہ خیر باشد کچھ کہو کیسی
گھبرائے ہوئے کیوں آئے ہو آفتاب پرستون نے تمام حال ابتدا سے انتہا تک بیان کیا ایرج اس کیفیت کو
سنکر بہت آزردہ ہوا اور مالک سے کہا کہ اب کل میں قلعے پر حملہ کرونگا اور بغیر قلعہ لیے ہوئے نہ پھرونگا اب ایمن
ہوا طرماسپ کا بچا اور خواہ زندہ رہے اور بلکہ لشکر میں منادی کرادیا جب خبر شاہان اختر کو پہونچی تو انھون نے بھی اپنے
اپنے لشکر میں نقارہ تیاری بجوا دیا بات آج ہی انکے گذر گئی صبح کو جمشید و خورشید قلعہ بند دروازے پر آکے بیٹھے
ادھر رقاصے جانبازون کا دورہ بند تھا اور ادھر سے فوج آفتاب پرستون کی نمایان ہوئی قلعے سے گولے برسنے لگے ایرج
قلعے کی زد سے ہٹ کر کھڑے ہوئے ایرج نے مالک سے اجازت خواہ ہوا مالک نے کہا کہ جب دل چاہے طرماسپ کو زیر تیغ بٹھا کے
تو آپ کو بھی بے نیل مقصود پھرنا پڑیگا ایرج نے کہا کہ مجھے آفتاب تابان کی قسم ہے کہ میں بغیر قلعہ لیے نہ پھرونگا اب آمین جو
تھا جلسے مارا جائے جو بچ جائے بچ جائے بلکہ گرز گران سنگ آسمان رنگ پشت پیلو پر چھوڑ کر ہاتھ میں لے کر جانب قلعہ
روانہ ہوا ایرج کو اہل قلعہ نے آتے دیکھکر گولہ برسانا شروع کردیا مگر ایرج برابر گولون کو رد کرتا ہوا چلا جاتا ہے گولہ انداز
ہر طرف سے ایرج کو تاک تاک کر گولہ مار رہے ہیں تمام میدان دھوان دھار ہو رہا ہے تا اینکہ ایرج تمام گولون کو
رد کر کے لب خندق پر پہونچا جمشید و خورشید نے کہا کہ ایک ذرا ہاتھ کو روک لو دیکھو کہ اب آدھر گولہ اندازون کا نشانہ
انکار کے لگا ہی ہوگا بس گولہ اندازون نے ہاتھ کو روک لیا دھوان ہر طرف ہوا روشنی ہوئی دیکھا کہ ایرج برلب خندق
موجود ہے اور للکار رہا ہے کہ او اختیو اب میرے ہاتھ سے کہاں جاؤگے تمنے تو چھپا کر دیا ہے دیکھو تو اب تمہارا کیا
حال کرتا ہوں جمشید و خورشید نے یہ رنگ دیکھکر حکم دیا کہ جلد طرماسپ کو لاکر زیر تیغ بٹھا دو یہ حکم سنکر لوگ قید خانے
کی طرف چلے کہ طرماسپ کو جاکرے زنجیر طرماسپ نے جو سنا کہ ایرج تا در قلعہ آچکا ہے تو اپنے جی میں کہا کہ جو کچھ
ایرج قلعہ نہ لیلے تو یہان سے نہ چل یہ سبب کر کہ شکر مار کر بیٹھ گیا اب لوگ چلا رہے ہیں کہ ارے اٹھ یہان سے چل جلدی
کر یہ کب اٹھتا ہے چند لوگ تلوارین کھینچے سر پر کھڑے ہوئے ہیں اور دھمکا رہے ہیں کہ نہ چلیگا تو سر تیرا کاٹ ڈالینگے نہ
چلیگا تو تجھے ہم یہیں مار ڈالینگے کہ وہ سرکار لینگے مگر یہ کسی کی نہیں سنتا اسی طرح سر جھکائے ہوئے بیٹھا ہے اپنی جگہ سے جنبش تک نہیں
کھاتا اور جمشید و خورشید کا حکم پر حکم چلا آتا ہے کہ جلدی طرماسپ کو لاؤ جلدی طرماسپ کو لاؤ آخر کو بدر رو غدار زندان
نے زنجیر پکڑ کر گھسیٹا دیا کہ اس جھٹکے میں خار دار تو بہت زور سے چبھ گیا اور طرماسپ کو سخت ایذا ہوئی بس غصے میں آکر

جو ایک جھٹکا مارتا ہے تو زنجیر داروغہ کے ہاتھ سے چھوٹ گئی اور داروغہ منہ کے بل زمین پر گر پڑا بس اسنے بڑھ کر
طوق و سلاسل کو مانند تار عنکبوت توڑ کر پھینکدیا اور داروغہ کو ایک گھونسا مارا کہ بھیجا اسکا پاش پاش ہو گیا پس
طرماسپ اُسکی صورت دیکھکر ہانپنے لگا ایکغل پڑگیا کہ بڑا غضب ہوا طرماسپ چھوٹ گیا جمشید و خورشید کے رنگ
فق ہو گئے مرگ کا یقین ہو گیا آنکھوں سے آنسو گر پڑے لیکن جمشید نے خورشید سے کہا کہ بھائی میں اب اپنی قلب برت
کا سامنا کرتا ہوں جب تک جان میں جان ہے کسی قطعہ میں گھسنے نہ دونگا اور اگر مارا گیا تو تم میرے فرزند کی جگہ ہو تمسے نام
نشان میرا قائم رہیگا مگر بعد میرے تم اتنا کرنا کہ میرے ناموس کو فوراً قتل کر ڈالنا اور اپنے ناموس کو نکال لیجانا کہ پھر
ہمارے ناموس اسیر ہوں اور یہ کوئی نہ کہے کہ جمشید و خورشید کا ناموس بندی میں آیا اسلیے کہ آدمی ہر وقت عزت و حرمت کا
خیال رکھتا ہے خورشید نے کہا کہ بھائی جو حال تمہارا ہے وہی حال میرا ہے تمنے تو مجھے فرزندوں کی جگہ سمجھا اور فرزندوں سے
زیادہ میری پرورش و پرداخت کی اب اگر میں تمہیں چھوڑ دوں تو زمانہ کیا کہیگا کہ یہ جوان ہو کر نہ لڑا اور اپنی جان بچا کر چلا آیا
مجھے رسوائے عالم نہ کیجیے آپ ناموس کے بچانے کی تدبیر کیجیے میں اس برج سے اترونگا یہ سنکر جمشید خورشید کے قدموں پر گر پڑا
کہا کہ بھائی یہ وقت تکرار کا نہیں میں نے تمہیں فرزندوں کی طرح پالا ہے تمہارا صدمہ مجھے نہ اٹھ سکیگا برائے خدا و رسول تم جلد
جاؤ اور جو میں کہتا ہوں اسپر عمل کرو اور جب حضرت حمزہ صاحبقران یا نور الدہر بن ربیع الزمان ظلمات سے پھر کر آئیں
اور تمسے ملاقات ہو تو پہلے میرا سلام کہنا اور بعد اسکے عرض کرنا کہ میرے خون ناحق کا عوض اس آفتاب پرست سے
ضرور لیجے گا یہ سنکر خورشید روتا ہوا اپنے ناموس میں آیا سب کے سب خورشید کو تنہا دیکھکر پوچھنے لگے کہ کیوں تم روتے
کیوں ہو بھائی تمہارے کہاں ہیں خورشید نے کہا کہ ارے بھائی کا کیا پوچھتے ہو وہ جان دینے پر مستعد ہوئے ہیں مجھے
اسواسطے بھیجا ہے کہ تم جا کر سب کو قتل کر دو تا کہ بعد ہمارے مر جانے کے ہماری رسوائی نہ ہو یہ کوئی نہ کہے کہ ناموس خورشید
و جمشید کا اسیر ہوا اور کافر انھیں لیے جاتے ہیں زوجہ جمشید نے کہا کہ بھیا مجکو خود زندگی منظور نہیں کہ کوئی نامحرم بعد
تمہارے مجکو ہاتھ لگائے جلد مجکو قتل کرو اور ادھر خورشید کی زوجہ نے بھی آواز دی کہ مجکو بھی مار ڈالو مگر خورشید
کا یہ عالم ہو کہ آنکھوں سے علی الاتصال آنسو جاری ہیں خنجر برہنہ ہاتھ میں ہے اور ہاتھ کانپتے جاتے ہیں کہ اسی اثنا میں
خورشید کی زوجہ زیر تیغ آکھڑی ہوئی خورشید نے ایک ہاتھ اسکی گردن پر مارا کہ کام اسکا تمام ہو گیا لاش اسکی زمین
پر گر کے لوٹنے لگی تمام محل میں ایک کہرام عظیم برپا ہو گیا صدائے گریہ و زاری انسان کی کیا در و دیوار سے پیدا ہوئی یہ رنگ
دیکھکر جمشید کی زوجہ بھی سامنے آکھڑی ہوئی کہ بھیا لے بھی [illegible] اور لال خورشید یہ سنکر چیخیں مار مار کر رونے لگا اور کہا کہ
اے بھابی تم تو میری ماں کی جگہ ہو تمپر میرا ہاتھ ہرگز نہ اٹھیگا اب دیکھیے کہ خورشید کی زوجہ مذبوح تو سامنے لوٹ رہی
ہو خورشید کے خون سے لوہو ٹپک رہا ہے آنکھوں سے آنسو بہہ رہے ہیں جمشید کی زوجہ زیر تیغ کھڑی ہوئی منتیں کر رہی ہے
کہ بھیا جان تو نے اپنی بی بی کا کام تمام کیا اب مجکو بھی قتل کرو کہتا ہے کہ اے بھابی وہ تو تمہاری خادمہ تھی مر گئی
مر گئی تمپر میرا ہاتھ نہ اٹھیگا اے بھابی [illegible] تھا یہ کلمات لکھ کر دل کے ٹکڑے ٹکڑے [illegible] جلد محمل پر سوار ہو
وہ کہتی ہیں نہیں بھیا اب مجھے زندگی کٹھن معلوم ہوتی ہے جسکو میں نے بیٹی کی طرح پالا اور بلکہ بیٹیوں سے
زیادہ سمجھا وہ تو مر جائے اور میں زندہ رہوں میں اپنے ہاتھ سے اپنے کو ذبح کرونگی اور یہ کہکر ایک خنجر ہاتھ میں
اٹھا کر چاہتی تھی کہ اپنے کو ذبح کرے کہ خورشید نے دوڑ کر خنجر ہاتھ سے چھین لیا اور حکم دیا کہ جلد اونٹ لاؤ کسیوقت
اونٹ اور محملیں اور کجاوے سب کے حاضر کیے گئے خورشید نے ہاتھ پکڑ کے ایک محمل میں سوار کیا اور جہاں تک
کہ مال و اسباب اٹھ سکا وہ سب بار کیا اور تمام عورتوں کو بھی سوار کر کے بجانب [illegible] دروازہ جانب ملک

سپاہان اور زنان کل کا قول کر صبح کا راستہ لیا اب زوجہ جمشید کا یہ حال ہے کہ روتی پیٹتی زوجہ خورشید کو یاد کرکے بین
کرتی ہوئی چلی جاتی ہے اور ادھر خورشید کا یہ حال ہے کہ آنکھیں لال آنسو جاری بیساختہ شب باری حفاظت کرتا ہوا
چلا جاتا ہے یہ لوگ ادھر روانہ ہوا اور یہاں کا حال سنئے کہ ایرج خندق کو پھاندکر پار آیا اور زینہ سے قلعہ کا دروازہ توڑ کر
اندر چلا اور جمشید بھی رفقاے جان نثار کو ساتھ لیے ہوئے للکارتا ہوا ایرج کی طرف بڑھا کر اوس کافر کہاں آتا کر
اور یہ کہکر ایک تلوار ایرج پر چلا ہی دی ایرج نے وار اوسکا رد کرکے جو ہاتھ وار کیا تو تلوار اوسکی سپر کو کاٹ کر جمشید کے
سر پر پہونچی کہ کوئی بیس انگل کا زخم آیا رفقا نے جمشید ماری ماری تلوار ہوئے کہ سب مارے گئے اب اس عرصے میں
اور لوگ بھی ایرج کے پہونچے تلوار چلنے لگی جمشید اور ایرج سے پھر مقابلہ ہوا ایرج نے شاہ جمشید کا نشانہ کیا
جمشید نے جو تلوار لگائی زرہ کو کاٹ کر ایرج کے سر پر پہونچی کوئی دو انگل کا زخم آیا ایرج نے پھر جو تلوار لگائی تو
زخم سر جمشید کا دو پارہ ہو گیا پھر جمشید نے جرأت کرکے پہلو ایرج کا زخمی کیا پھر ایرج نے تلوار لگائی کہ ہاتھ
جمشید کا اوڑ گیا تا اینکہ جمشید بیہوش ہو کر گرا اور جان بحق تسلیم ہوا اب ایرج نے جانب شہر رخ کرکے حکم دیا کہ خبردار
کسی کو زندہ نہ چھوڑنا جو سامنے آ جاوے اوسکے قتل سے منہ نہ موڑنا یہ جب حکم ہوا اسی وقت شہر قتل ہونے لگا ایک جانب
ایرج قتل کرتا ہوا چلا آتا ہے ایک طرف فرہاد بدست تعدی دراز کرتا ہوا چلا آتا ہے عورات حاملہ کے پیٹ چاک
کرواتا ہے بچوں کو نیزوں پر اچھال اچھال کر پرورش کر رہا ہے ہر چند رعایا چلا رہی ہے کہ اے صاحب ہم رعایا سے تمہیں
ہمارا کیا قصور ہے ہم پر رحم کرو لیکن کون سنتا ہے گھروں میں گھس گھس کر لوگوں کو قتل کر رہا ہے صداے یا رب الغیاث
تا فلک الافلاک بلند ہے اتفاقات روزگار تقضاے کار حارث بن سلطان سعد بادشاہ لشکر لندھور نے کہ یہ لندھور کی
میر باز بجانب مخلوقات لشکر لندھور کا بادشاہ ہوا تھا اپنے دل میں یہ خیال پیدا کرکے کہ افسوس اہل اسلام مفت
قتل ہو رہے ہیں لندھور سے کہنے لگا کہ اے والا مرتبہ جاے تعجب ہے کہ آپ دیدہ و دانستہ اہل اسلام کو قتل
کروا رہے ہیں اور جب اہل اسلام ہی قتل ہو رہے ہیں تو ہمارا سبب کرنا یا انکا مقتول ہونا جبکہ لفظاً سب کے بچانے کے
واسطے بیعت کی تھی نہ اسلئے کہ ہم یہیں سے بیٹھیں اور اہل اسلام قتل ہوں لندھور نے کہا کہ ہم بیٹھے کب گئے ہیں
ہر طرح موجود ہوں چلو ایرج کو منع کر دیں یہ کہکر لندھور اٹھ کھڑا ہوا اور حارث کو ساتھ لے کر داخل شہر ہوا حارث
اور لندھور آفتاب پرستوں کو قتل کرنے لگا لندھور منع ہوا اور کہا کہ اے حارث یہ کیا کرتا ہے چلو ایرج کے پاس
چلو یہ سنکر حارث نے تلوار میان میں رکھ لی اور مع لندھور ایرج کے پاس آیا ایرج برابر حکم قتل دے رہا تھا
کہ خبردار خبردار ایک کو بھی زندہ نہ چھوڑنا یہ دیکھکر حارث کو تاب ضبط باقی نہ رہی اور ایرج سے جھڑک کر کہا کہ اے زبدہ
آفتاب پرستان اب انپر رحم کرو یہ لوگ رعایاے شہر ہیں قابل رحم کے ہیں انکے قتل سے کیا حاصل جو تمہارے نزدیک
مفسد تھے وہ تو مارے جا چکے تم صاحبقران ہو تم کو سب کی پرورش و پرداخت لازم ہے اور منع قتل اسکے ابھی یہ فتح اول
ہے اگر ایسا ہی مظالم کرو گے تو تم سے کیوں کوئی گرویدہ ہونے لگا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ تم عبث سی سفارش کرتے ہو میں
انمیں سے ایک کو بھی زندہ نہ چھوڑوں گا تم اپنی جانبری کو غنیمت سمجھو اور یہی سفارش ہے [illegible] یہ سنکر چہرہ حارث
پر آثار غیظ و غضب کے پیدا ہوئے لندھور نے یہ رنگ دیکھکر خیال کیا کہ کہیں در غضب ہوا اور یہ خیال کرکے
ایرج سے کہا کہ اے ایرج بس اب قتل و غیرہ موقوف کرو تمام شہر تمہاری دہائی دے رہا ہے اور بیعت کرنے پر آمادہ
ہے اور یہی ہمارے تمہارے اقرار تھا اب اگر تم نقض عہد کرتے ہو تو میں بری الذمہ ہوں ساتھ دونے میرے اب میں
مطلق اور نہیں سکتے اگر تم نہ مانوگے اور رد و بدل کر زیادہ جنگ ہو جائیگی تو پھر تم کہوگے کہ لندھور نے بیعت بھی توڑ دی

تلوار چلائی باہم ایک دوسرے کو حریف سمجھ سمجھ کر مارا کیا جب صبح ہوئی تو ہر ایک نے دوسرے کو پہچانا اور لڑائی
موقوف ہوئی جب ایرج بیدار ہوا اور اُسنے یہ ہنگامہ عظیم دیکھا تو کہا کہ میں اس دیوانے کے ہاتھ سے سخت عاجز آیا
ہوں ہرکاروں نے عرض کیا کہ خداوند دیوانہ کیسا یہ تو ایک بڑا گیانی تھا ایرج نے پوچھا کہ وہ کون ہے ہرکاروں نے
عرض کیا کہ خداوند نعمت بادشاہ لشکر لندھور حارث بن سعد لندھور سے آزردہ ہو کر بارگاہ لندھور سے چلا آیا
اور رات کو آپ کے لشکر پر شبخون کر کے صاف نکلا ہوا چلا گیا ایرج نہایت حیران ہوا لاشے مقتولوں کے اٹھوا کر
بارگاہ میں آیا اہل دربار جمع ہونے لگے جب لندھور آیا تو ایرج نے کہا کہ اے دارائے ہند یہ کیا سبب کہ گزری رات حارث
بن سعد نے میرے لشکر پر شبخون مارا کیا تمنے میری بیعت فسخ کر ڈالی لندھور نے کہا کہ اے ایرج یہ والا د صاحبقران
ہیں جب بگڑ جاتے ہیں تو پھر کسی کا کہنا کہ خیال میں نہیں لاتے ہر چند میں نے سمجھایا نہ مانا میرے پاس سے چلے گئے میں کو
تمھے ادمکان تمھاری بیعت فسخ نہ کروں مجھے معلوم ہوتا ہے کہ شاید تمھیں نے اُسنے کچھ سخت کلامی کی ہوگی ایرج نے کہا
کہ وہ بگڑ کر میرا کیا کرینگے یا مفت میں اپنی آبرو کھو دینگے اور کچھ ہاتھ نہ آئیگا بہتر ہے تو اُسکا یہ ہو کہ نمر کم ہو کر سامنا
نہ کیا قزاقوں کی طرح لوٹ مار کر چلے گئے خیر سمجھا جائیگا اور وہ کمر اپنی جانب سے شہر استم میں حاکم مقرر کرکے
ایرج کی تیاری کی اور حارث بن سعد نے شبخون مار کے ملک زنداں کا راستہ لیا بعد چند روز کے کہ جب وہاں پہونچے
تو وہاں کے مجنون بادشاہ شہرزاد مرصع پوش شہنشاہ مرصع پوش شہنشاہ مرصع پوش استقبال کرکے بعزت تمام
توقیر قلعے میں لائے اسباب عیش کا مہیا کیا اور مستفسر حال ہوئے حارث نے کل سرگزشت اپنی بیان کی اور
حال شہر فرنگستان اور شہر اختر کا بیان کرکے کہا کہ بھائی مجھسے اس پاجی کی بیدادگری دیکھی گئی میں تو مجبور ہو کر
چلا آیا مگر لندھور نے اس آزاد پرست کا ساتھ نہ چھوڑا بیعت کو نہ توڑا اور اسی کے ہمراہ رہا اب میں خواہ قتل ہوں
خواہ فتحیاب ہوں اس سے ضرور لڑونگا اور اسکا حوصلہ نکالونگا ایسی زندگی سے تو موت بہتر ہے یہ سنکر ان سب نے عرض
کیا کہ ہمارے پاس تو لندھور کا نوشتہ یہی مضمون پہنچ چکا تھا کہ تم بیعت کرنے سے آگے بیعت ایرج کی اختیار کرو
اور خراج اُسے دو ہم سب مستعد ہو گئے تھے کہ جب لشکر ایرج کا یہاں آئیگا تو ہم جا کر اُسکے شریک ہونگے مگر اے
شہریار اب تو ہم اُس ظالم کے پاس ہرگز نہ جائینگے کافر سے مسلمان ہوئے مسلمان ہو کر پھر کافر نہ کہلوائینگے ہر حال آپکے
شریک رہینگے پھر حارث نے کہا کہ مرحبا صد مرحبا الغرض حارث نے وہاں اقامت کی اور اپنے آغاز و انجام
کو سوچنے لگا ایک روز خیال کرتے کرتے یہ بات ذہن میں سمائی کہ اے حارث بن سعد تیرے پاس فوج نہ لشکر نہ مال
نہ زر تو کیونکر ایرج سے مقابلہ کریگا افسوس صد ہزار افسوس تو وہاں سے آ کر بھی ذلیل ہوا اسی سوچ میں متردد و متفکر
بیٹھا ہوا تھا کہ یکایک ابر سیاہ آسمان پر چھایا ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چلنے لگی دل سیر و شکار کی طرف متوجہ ہوا حارث
نے شہریار مرصع پوش سے کہا کہ اے شہریار یہاں شکار بھی ملیگا اُسنے کہا کہ بکثرت آپ شوق سے تشریف لیجائیے جلو میں
صید گیر ہمراہ لے کر شکار کھیلیے یہ سنکر حارث نے شکار کی تیاری کی اور ان صید گیر ہمراہ لے کر جانب صحرا روانہ
ہوا صید و شکار میں مصروف ہو ہو ایک جا بہت سے ہرن اکٹھا چر رہے تھے سم مرکب کی آواز سے متفرق ہو کر بھاگ گئے
ایک ہرن کو حارث نے سب ہرنوں میں تیز پایا اور چالاک پاکے اسکے پیچھے گھوڑا ڈال دیا اور قصد کیا کہ اے حارث
اگر اس ہرن کو تم پا گئے تو ایرج پر فتحیاب ہو گے ایک پہر بھر کامل اس ہرن کا تعاقب کیا تا اینکہ وہ ہرن ایک
درہ کوہ میں جا کر غائب ہو گیا اور حارث نے ڈھونڈنا شروع کیا ہر چند تلاش کی مگر کہیں پتا نہ لگا جستہ جستہ
ایک مقام با فضا میں پہونچکر دیکھا کہ چند لوگ کھڑے ہیں اور چند بیٹھے ہوئے ہیں اور شکاری گوشت کے کباب

رہے ہیں اور ہر شخص یہ خیال کرتا ہے کہ دیکھیے جان بچتی ہے یا نہیں مگر اسد کو تو فقط خزانہ لینے سے غرض تھی وہ پیدل
گھوڑا اٹھائے ہوئے خزانہ پر جا دھمکا اور ایک صندوق جواہرات فرنگی و جواہر گھوڑے پر لاد لیا اور ایک ہاتھ میں لٹکا لیا
اور لشکر سے صاف نکلا ہوا چلا گیا ادھر یہاں ایرج شکار کر کے خیمے میں بیٹھا ہے کہ اب بیتاب ہو رہے ہیں کہ اب کھانا آتا ہے مگر
ہماری کہ دل گرفتہ ہیں رفقا سے کہا کہ ہماری کیا صورت کچھ میرا دل گھبرا رہا ہے معلوم نہیں کیا سبب ہے لوگ عرض کرتے ہیں
کہ یہ دور خدا ابھی آپ شکار کھیل کے آئے ہیں زحمت شکار سے طبیعت پریشان ہے جلد تشفی ہو کے مزاج درست ہو جائیگا
ابھی یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ شاید سامنے سے نمایاں ہوا اور اس نے عرض کیا کہ خداوند نعمت اسد تمام لشکر کو مارے ڈالتا ہے لوٹے
ڈالتا ہے ایک غل و ہنگامہ عظیم برپا ہے ایرج نے کہا کہ اطراف سب کیا ہو رہا اور نے کہا کہ اسکو تو اسنے بھاری بچے ہی نکلوا دیا
بعد اسکے خود لشکر پر آگرا یہ سنکر ایرج بہت پریشان ہوا غیظ اسکو آ گیا مرکب پر سوار ہو کے جانب لشکر روانہ ہوا جب
لشکر میں پہنچا تو معلوم ہوا کہ دیوانہ بھی ابھی خزانہ لوٹ کر لے گیا ہے اگر آپ تھوڑی دیر اور قبل آتے تو وہ سب مل جاتا
ایرج یہ سنتے ہی بہت رنجیدہ ہوا مالک بن ملکوت شاہ کی خبر نگ زبرجد بھی ادھر اسد کے تعاقب میں روانہ ہوا
مگر اسد اور ہمراہی اسکے گرد ہی سے چل نہ سکتے تھے اور مڑ مڑ کے پھر پھر کر جانب لشکر دیکھتے جاتے تھے کہ کوئی
آتا تو نہیں ہے کہ یکایک ضرغام نے آکر خبر دی کہ وہ ٹھہرو ایرج آپہنچا اسد نے دیکھا کہ خزانہ کے بوجھ سے مرکب چل نہیں سکتا اس
خود بھی اسکی وجہ سے تھکا ہوا تھا کہ اگر صندوق کو تو پھینکدو اور اپنی جان بچا کر بھاگ چلو ہم لیا جائیگا اسی وقت صندوق
تو پھینکدیئے اور آپ سبک ہو کر بھاگے ایرج جو دوڑتا ہوا وہاں پہنچا تو دیکھا کہ صندوق پڑے ہوئے ہیں تب اختر صبا
سے کہا کہ تم تو صندوق لیکر چلو میں اس دیوانہ کے تعاقب میں جاتا ہوں اختر صبا تو صندوق لے کر چلا اور ایرج اسد
کے پیچھے ہوا آگے آگے اسد پیچھے پیچھے ایرج بھاگا بھاگ گرتے پڑتے گھوڑے اٹھائے چلے جاتے ہیں ایک مقام پر پہنچے
تو دیکھا ایک جنگل تھا کہ ہزاروں درخت گھنیرے لگے ہوئے تھے اسد نے مرزنگ بن مرزبان سے کہا کہ میں تو اسی طرف درختوں
کی آڑ میں چھپا رہتا ہوں اور تم شاخیں درختوں کی کاٹ کر صندوقوں میں باندھ کر کھینچتے ہوئے جب جب ایرج تمہارے
پیچھے چلا جائیگا تو میں جا کر پھر ان صندوقوں کو لیلونگا مرزنگ بن مرزبان نے کہا کہ بہت اچھا القصہ اسد تو جا کر
درختوں کی آڑ میں چھپ رہا اور مرزنگ بن مرزبان درختوں کی شاخیں کاٹ کر کندوں میں باندھ کر گھسیٹتا ہوا
چلا ڈھیروں خاک اڑنے لگی ایرج تو اسکے تعاقب میں چلا اور اسد درختوں کی آڑ میں سے نکلکر صندوقوں کے
تعاقب میں چلا اختر صبا وہ صندوق لئے ہوئے تھوڑی ہی دور پہنچا تھا کہ اسد نے نعرہ کیا کہ او نابکار صندوق
کہاں لیے جاتا ہے ٹھہر تو جاتا کہاں ہے اور یہ کہکر تلوار کھینچکر اپنے فرق کی سمت اختر صبا پر گرا اختر صبا نے
صندوقوں کو تو پیچھے کر لیا اور آپ آگے ہوا اسد کے ہمراہیوں سے تلوار چلنے لگی میں گرمی جنگ میں اسد سے اور
اختر صبا سے مقابلہ ہو گیا اختر صبا نے اسد سے پوچھا کہ او دیوانے تو ایرج سے کیونکر بچ آیا اسد نے کہا ارے
تو کیا گنتا ہے میں نے ایسے ایسے لوگ بہت سے بچا دیئے ہیں اور ایسے گروہوں کو بہت راہیں بتائی ہیں پھر اختر صبا
کو غصہ آگیا بگڑا کہا او دیوانے کیا تیری قضا دامنگیر ہوئی ہے یہ کہکر اسد پر تلوار ماری اسد نے وار اسکا رد کر کے ایک
وار کیا کہ اختر صبا زخمی ہوا جس جگہ کیا تھا اسد بہ بس جڑا اسے تلوار دیں کے لوٹا رہا اختر صبا ساتھ سے اسد کے بھاگا
اسکے ساتھ والے بھی تاب مقاومت نہ لا سکے فراری ہوئے صندوق چھوڑ چھوڑ کر بھاگے اسد خزانے کو جانب کوہستان
روانہ ہوا اور مرزنگ بن مرزبان خاک اڑاتا ہوا آگے آگے اور ایرج پیچھے پیچھے چلا جاتا تھا کہ ہرکارہ
نے اطلاع دی کہ خداوند آفتاب پرستان آپ کس کے تعاقب میں جاتے ہیں اسد تو پیچھے کر کے

ہچکر رہ گیا تھا جب آپ آگے نکل آئے تو آپ نے اختر صبا کو بھگا کر خزانہ بھی چھین لیا آپ ناحق اس قزاق کے پیچھے چلے
جاتے ہیں اسد اسمیں نہیں ہے یہ سنکر ایرج نے زانو پر ہاتھ مارا اور کہا کہ افسوس میں اس دیوانے کی کیا تدبیر
کروں اسکے ہاتھوں سخت عاجز آگیا ہوں اور یہ کہکر مرکب کو پھیر کر اس مقام پر آیا جہاں سے اسد اختر صبا کو زخمی
کرکے خزانہ لے گیا تھا وہاں بہو بکر کچھ نہ پایا تو ششدر رہ گیا اور وہاں سے پلٹ کر اپنی بارگاہ میں آیا اختر صبا کے زخموں
میں ٹانکے لگوائے مستفسر حال ہوا کہ سنے تمام سرگذشت بیان کی ابھی ایرج سے اور اختر صبا سے باتیں ہو رہی تھیں
کہ اسی اثنا میں لندھور بھی وارد ہوا استفسار حال کیا ایرج نے کہا کہ اے دارا سے ہند اس دیوانے نے مجھے دیوانہ بنا دیا
ہے کوئی تدبیر نہیں بن آتی لندھور نے کہا کہ اے ایرج اس مقدمے میں میں خود حیران ہوں کہ اسکی کیا تدبیر کروں کہ اسکے
جب مجھے رسوا کیا ہے میرا ہی دل خوب جانتا ہے ابھی یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ ہرکاروں نے آکر یہ خبر سنائی کہ اسد فلاں
پہاڑ میں چھپا ہوا بیٹھا ہے ایرج یہ سنکر اسی وقت سوار ہو کر مع لشکر اس طرف کو روانہ ہوا جہاں اسد و ہمراہ کوہ میں
آرام سے بیٹھا ہوا تھا کہ یکایک اک سمت گرد و غبار کا پیدا ہوا اسد گھبرا کر دیکھنے لگا کہ یہ گرد کیسی ہے ایک لمحہ بھر کے بعد دیکھا
کہ ایرج مع فوج چلا آتا ہے ادھر تو اسد نے ایرج کو دیکھا اور ادھر ایرج نے اسد کو دیکھ پایا ایرج نے
وہیں سے خوب پکارکر کہا کہ اے دیوانے خبردار ہو جا میں آپہونچا اسد نے بھی یہ سنکر وہیں سے آواز دی کہ او بدذات نیچے آتا ہے تو کیسا
بھاگیگا یہ کہکر اپنے لوگوں سے کہا کہ یار وہ آفت بے درست آپہونچا جلد بھاگنے کی تیاری کرو اور علقمہ سے کہا کہ اے علقمہ
تم تو خزانہ لیکر ایک جانب کو چلے جاؤ اور میں اور لوگوں کو لیکر ایک جانب چلا جاؤں اگر وہ بدذات میرا پیچھا کریگا تو تم
سب مال خزانہ چھوڑ کر بھاگ جانا میں سمجھ لونگا علقمہ نے عرض کیا کہ ایسا ہی ہوگا اور خزانہ لے کر ایک جانب کو راہی ہوا
اور اسد ایک طرف کو راہی ہوا ایرج نے خزانہ سے تو کوئی سروکار نہ رکھا اور اسد کا تعاقب کیا اسد نے جو دیکھا
کہ ایرج تیرے پیچھے چلا آتا ہے تو اپنے دل میں کہا کہ اس پاجی کو بھلاوا دیا چاہیے ابراہیم سے کہا کہ تم کل خزانوں
کے اس غول کو لے کے اس طرف بھاگ چلو ایرج کاہے کا ایک ہی غول کا تعاقب کریگا دونوں غولوں کا تو تعاقب
کرنے سے رہا ایک ہی غول پر جو کچھ آفت آنا ہوگی وہ آ جائیگی اور سب تو محفوظ رہینگے یہ مشورہ کرکے اسیطرح عمل کی لیکن
اتفاق کار جس غول میں اسد تھا ایرج نے اسی غول کا تعاقب کیا اور للکارتا ہوا چلا کہ او دیوانے آج تو میں تجھے
زندہ نہ چھوڑونگا تو جائیگا کہاں جہاں جائیگا وہیں پہونچونگا یہ سنکر اسد نے جواب دیا کہ او بدذات نیچے تجھے قسم ہے اپنے
دین و مذہب کی جو میرا تعاقب نہ کرے دیکھوں تو کہاں تک تو میرے پیچھے آتا ہے اسد یہ کہتا ہوا چلا جاتا تھا کہ سامنے
سے ایک جوے آب دکھائی دی کہ کوئی دس گز کی چوڑی تھی اور طول کا کوئی حساب نہ تھا اسد نے بے محابا مرکب کو
پانی میں ڈال دیا لیکن دفعتہ جو گرمی سے پانی کی سردی گھوڑے کو محسوس ہوئی تو وہ بالکل اکڑ گیا اسد گھوڑے
سے کود کر پیادہ ہو کے بھاگا ایرج نے کہا کہ او دیوانے اب تو کہاں جائیگا لے میں نے تجھے اسد نے جواب دیا کہ او
پاجی کیا مجال تیری جو مجھے پاسکے ایرج نے غضبناک ہو کر گھوڑے کو کدایا اور ایک ہی جست میں اسد کے قریب
پہونچگیا اسد نے جلدی سے ایک بڑا بھاری پتھر اٹھا کر گھوڑے کے منہ پر مارا کہ اسکا منہ پھر گیا ایرج نے پھر باگ
موڑ کر اسد کی جانب دوڑایا جب پاس اسد کے قریب پہونچا اسد نے پھر ایک پتھر مارکے اپنی ماد ولی اب ہر چند
ایرج گھوڑا مارتا ہے اچک کر رہ جاتا ہے گھوڑا اسد کی طرف رخ نہیں کرتا ناچار ایرج بھی گھوڑے سے کود پڑا اور
پیادہ ہوکر دوڑا لیکن اسد ایک بلاے بے درمان آفت جان دشمنان دوڑا چلا جاتا ہے ایسا آدمی ایرج اسے
کب پاسکتا ہے اسد چھلاوے کی طرح کودتا پھاندتا چلا جاتا تھا ایرج ہر چند کوشش کرتا ہے مگر اسد کے

کسی طرح نہیں پہونچ سکتا یہاں تک کہ اسد بھاگتے بھاگتے ایک پہاڑ پر چڑھ گیا ایرج بھی جب قریب کوہ پہونچا تو دامن کوہ
پر پہاڑ پر چلا اور للکار کر اور بولا اے اب تو کہاں جائیگا اسد نے کہا کہ تو کیا بکتا ہے اگر قضا میری نہیں ہے تو کیا مجال تیری کہ
ایک رونگٹا بھی میرا میلا کر سکے اب آگے آگے اسد جو گا نہیں بھر رہا ہے اور پیچھے پیچھے ایرج جس کھوہ میں اسد جاتا ہے
ایرج بھی اس کھوہ میں چلا جاتا ہے مگر اسد ایرج سے بچ بچ کر نکل جاتا ہے تا اینکہ کوئی نصف ساعت کو اسد نے دیکھی تھی
کہ ایک غار دکھائی دیا اسد بھاگکر اس غار میں اتر گیا اور ایک بڑا سا پتھر پڑا ہوا تھا اسکی آڑ میں چھپکر کھڑا ہو رہا ایرج
کم دیکھا ہوا اپنے زور میں آگے بڑھتا چلا گیا جب ایرج کوئی سو قدم آگے نکل گیا تو اسد اس غار میں سے نکل کر پکارا کہ او
بزدل بیچ میں تو یہاں ہوں تو کہاں دوڑا بھاگا ہوا چلا جاتا ہے اب میں تیرے مرکب پر سوار ہو کر جاتا ہوں تو یہیں پڑا ہوا
جھک مارا کر ایرج مضطرب ہو کر چلایا کہ ای اسد تجھے قسم ہے میں تجھے کچھ نہ کہونگا تو میرا مرکب نہ لے اسد نے کہا کہ
او بزدل تیرے جیسے بچے تو دو دن میرے قریب [illegible] ایسے تو [illegible] بہت چھوڑا کرتا ہوں یہ کہکر جلدی سے اترکر جلدی تمام وہاں پہونچا
ایرج کا جہاں مرکب کھڑا ہوا تھا اور اس مرکب پر سوار ہو کر ایک طرف تو ایسی میں نظروں سے ناپید ہو گیا اب ایرج حیران و
پریشان ہو کر پیروی کرنے کا [illegible] پاؤں میں چبھے جاتے ہیں خون پاؤں سے بہتا جاتا ہے ہر مقام پر تھک تھک کے
بیٹھ جاتا ہے جب کوئی [illegible] سے چھوٹ جاتا ہے تو نیر اعظم کو بار ہے گھنٹے کوئی چار گھڑی کے بعد لشکر [illegible] آ پہونچے اور
گھوڑے پر سوار ہو کر پیچھے شاپور نے کہا کہ اے شہریار یہ دلاور ہمیشہ سے درین آفت جہان ہے آپ نے ناحق اسکا تعاقب
کیا کبھی آپ کے ہاتھ نہ لگیگا ہرگز اسکا تعاقب نہ کیا کیجئے پریشانی کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئیگا جب تعاقب کیجئے گا
[illegible] تباہ و پریشان ہو جیے گا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ او شاپور اب [illegible] سے کیا فائدہ ہے زخم پر نمک نہ چھڑک
شاپور نے کہا کہ خداوند نعمت یہ تو کوئی برا ماننے کی بات نہیں ہے کیا میں نے کچھ خلاف عرض کیا ہے ایرج نے کہا غیر زیادہ
باتیں نہ بنا جو ہونا تھا وہ ہو چکا جلدی جا کر خبر لا کہ وہ دلاور کہاں ہے یہ سنکر شاپور خبر کے لیے روانہ ہوا اب اسکو تو سرگرم
تلاش اسد چھوڑیے اور حال اسد کا ملاحظہ فرمایئے کہ یہ جو وہاں سے آیا تو سیدھا حارث بن سعدی کی خدمت میں ہو گیا
حارث وہ جوان ہے کہ شہر مرصع حصار میں رونق [illegible] وہاں ہو [illegible] جنگی [illegible] فوج بھاگ کر ناخروج کی تاکید
چندروز میں ساٹھ ہزار سوار اپنے ہمراہ لیکر نقاب سبز منہ پر ڈالکے روانہ ہوا اور [illegible] چلا اور اُدھر سے ایرج نے
جانب شہر مرصع حصار کوچ کیا قریب پہونچا تو نقابدار سبزپوش سد راہ ہوا لشکر نے ایرج کو خبر دی کہ ایک نقابدار
سبزپوش سد راہ ہوا ہے ایرج نے کہا کہ خیر پہلے اس سے سمجھ لونگا تو آگے جاؤنگا یہ کہکر اسی جگہ خیمے برپا کروا دیئے
دونوں لشکروں میں طبل جنگ بجا رات بھر تیاری رہی صبح کو صف آرائی ہوئی نقابدار سبزپوش مرکب کو جست کرا میدان
میں آیا خوب نیزے کے ہاتھ نکالے خوب تماشے فنون سپاہگری کے اور گدہ بازی دکھائیں جب خوب [illegible] غرق ہو لیا تو
ہمارزطلبی کی طرماسب نے چاہا کہ مقابلے کو جائے ایرج اسے مانع ہوا اور خود میدان میں آیا جب برابر نقابدار کے آیا
تو پہلے لگا [illegible] ہوا دونوں کے مرکب بار بار [illegible] اسکے تیغوں کو [illegible] مقابل یکدگر ہوئے ایرج نے پوچھا کہ او نقابدار
تو کیوں میرا سد راہ ہوا ہے تجھے خیال نہیں آتا کہ میں وہ شخص ہوں کہ نانا حمزہ صاحبقران لندھور بن سعدان نے
یہ ہی صحبت اختیار کی ہے حمزہ میری تلوار کے خوف سے ظلمات کو بھاگ گیا بہتر یہ ہے کہ تو بھی صحبت میری اختیار کر ورنہ
پچھتائیگا نقابدار پکارا کہ او بدتمیز [illegible] کیا بکتا ہے حمزہ صاحبقران اسوقت لقا کے تعاقب میں گئے ہیں کہ جب تیرا
نام و نشان بھی نہ تھا ساحرہ [illegible] اٹھا لیگئی تھی اور لندھور کا کیا ذکر ہے وہ تجھپر عاشق ہو گیا ہے صاحبقران لندھور کو
[illegible] کے واسطے چھوڑ گئے تھے اسنے تجھپر فریفتہ ہو کر بارگاہ سلیمانی تجھے [illegible] بٹھایا اور تو نے ظلم و بیداد

جاتا ہوں تو منع نہ کرنا حارث نے یہ کلمہ سنکر کہا کہ ای ایرج یہ سب باتین بیکار ہین تو مجھے قتل کر ڈال مین ہرگز تیری اطاعت
نہ کرونگا اور لندھور سے کہا کہ ای ہندی تو کیون میرے قتل کا مانع ہوتا ہے مین ہرگز ایرج سے بیعت نہ کرونگا اور
قطع نظر اسکے مجکو ان باتون سے کیا کام ہے ان حرکتون سے مجھے کوئی یہ نہین کہیگا کہ لندھور اہل اسلام کا طرفدار
ہے اور ظلم اسکو ہے اہل اسلام سے کیا کام ہے القصہ لندھور نے تو ان باتون کا کچھ جواب نہ دیا اور لوگ ایرج کے آگے
سے سمجھا بین سے گئے دن تو جون تون گذر گیا شب کو لندھور زندان خانہ مین آیا اور ہاتھ باندھکر عرض کیا کہ
مہربان آپ شوق سے مجھے جو چاہیے کہیے مین ہرگز برا نہ مانونگا مگر آپ صاحبقران ایرج سے بیعت کر لیجیے مین آپکے
ادا کا شکرگذار ہون مجھے آپ کا قتل ہونا ناگوار ہے یہ سنکر حارث نے کہا کہ ای لندھور قول مردان جان دارد اب تو منہ سے
نکل گیا سو نکل گیا لندھور ناچار و مجبور ہوکر چلا آیا دوسرے دن پھر جاکر سمجھایا مگر وہی جواب پایا سمجھاتے سمجھاتے عاجز ہوگیا
آخرکار تھک کر بیٹھ رہا تیسرے دن ایرج نے لندھور سے کہا کہ ای لندھور تین روز گذر چکے کہو اب کیا کہتے ہو لندھور
نے کہا کہ اب مجھے اختیار ہے مین بھی قتل نہ دونگا یہ سنکر ایرج نے حکم دیا کہ میدان خونی تیار کرو کل مین حارث کو قتل کرونگا
اور غراب زنگی سے کہا کہ حارث کو جبل کے کنارے لیجا کر قتل کرنا اسنے کہا کہ بہت اچھا اب میدان خونی تو تیار
کرو ایسے یہان تو یہ باتین ہو رہی تھین اور وہان اسد نے فرخ نام سے کہا کہ ای فرخ نام لشکر ایرج مین جاکر حارث
کی خبر لاؤ وہ جو وہان گیا تو قتل حارث کے مشورے دیکھے الٹے پاؤن پھرا چلا اسد کے پاس آیا اور تمام قصہ بیان کیا
اسد نے فتاح لنگینہ پوش سے کہا کہ ای فتاح تیار ہو امروز روز فنا ہے من در رسید باز جہت حارث کو جاکر چھڑا لیا اور یا اپنی
جان بھی دیدی فتاح نے کہا کہ ای اسد جو مرضی تمہاری ہے یہی تدبیر ہم بھی تمہارے ساتھ ہین انشاء اللہ تعالیٰ ضرور
ہم بھی جان دینگے تین پہر رات تو یہی باتین رہین پہر رات رہے اسد نے برق بجائی کہ ای یاران تیار شوید سب کے
سب تیار ہوگئے اسد نے بعد دوسری برق بجائی کہ ای فراقان سوار شوید سب کے سب مسلح و مکمل سوار ہوگئے تیسری
برق اسد نے پھر بجائی کہ ای یاران ہمراہ من بیائید سب کے سب اسد کے ساتھ ہو لیے اور یہان ایرج نے
دو گھڑی رات رہے سے حکم دیا کہ ای غراب جا حارث کو قتل کر غراب اسی وقت حارث کو لیکر میدان خونی مین
آیا اور وہ کشتی خنجران کھولیان تمام اسباب درست پایا غراب نے حکم دیا کہ جلد اسے قتل کرو جلاد جلدی سے
ریگ کا چبوترہ بناکر نطع ڈالکر حارث کو نطع پر بٹھا دیا اور کہا کہ اب جو تجھے کہنا ہو کہلے جو تمنا ہو سے بیان
وصیت کرنا ہو کرلے کہ اب وقت تیرا آخر ہے حارث نے کہا کہ نہ مجھ کو کچھ کہنا ہے نہ تمنا ہے خوب ساغر کھا چکے خوب
آب اشک حسرت پی چکے گر دست ہے کہ جب صاحبقران ظلمات سے پھر کر آئین تو اتنا کہدینا کہ حارث بن سعد
ایرج کے ہاتھ سے قتل ہوا اسکا انتقام ضرور لیجیے گا یہ سنکر غراب نے کہا کہ ارے جلاد دیکھتا کیا ہے جلد قتل کر
جلاد کو لے کر خط کھینچ کر ہو رہا وقت کے سر پر کھڑا ہو تیغے کا منتظر تھا اب جو حارث نے آنکھ اٹھا کر دیکھا تو تمام عالم
تشنہ خون دشمن جان معلوم ہوتا ہے کوئی دوست نہین معلوم ہوتا خیال گذرا کہ ای حارث افسوس لندھور سے ظلم
ہوکر ذلیل بھی ہوا اور جان بھی گئی اب حیات نہین معلوم ہوتی یہ خیال کرکے رونے لگا اور پکارا کہ ای کس بیکسان
داد رس غریبان سوائے تیرے اسوقت مین کسکو پکارون تو ہی بچانے والا ہے خداوندا واسطہ اپنے بندگان
خاص کا اس ظالم کے ظلم سے محفوظ رکھ ہنوز دعا تمام ہوئی تھی اور غراب تیغ کا حکم دینے پایا تھا کہ آواز برق
کی بلند ہوئی اور ایک نعرے کی آواز بلند ہوئی کہ با خبر ای کافران بد نہاد ای کافران [illegible] منم شیر بیشہ
اکنم سپہر شجاعت و دردریائے قوت صف شکن دشمن رزم اسد بن کرب وہ لوگ آنکھین پھاڑ پھاڑ کے دیکھنے لگے

کہ یہ آواز کس طرف سے آرہی ہے ہنوز دیکھ رہے تھے کہ اسد نے تلوار کھینچکر مثل بلاست بہرام اٹن آفتاب پرستوں پر
گرا جتنے تماشائی تھے وہ سب بھاگ کھڑے ہوئے غراب زنگی بھی ڈر کے ادھر ادھر چھپ رہا حارث
نے زنجیر پڑے کے جھٹکا دیا جو اد بھی چھوڑکر بھاگا حارث نے قید توڑ ڈالی غرض تمام گھوڑے سواری کو لایا پھر تلوار اٹھا کر
موجود کی حارث بھی اسد کے ساتھ ہو لیا ایک حشر برپا ہوگیا ایرج نے جو لوگوں کی آواز سنی دونوں ہاتھ زانو پر
مارکے کہا کہ ہائے اس دیوانے نے ویرانہ کردیا مصرع نہ بماند کہ تاوان داد بداد کہ خبر کرد، طرماسب نے کہا کہ شہریار ایرج
تو ہر دن کو آبادی میں جا کر لٹے رہتا ہوں یا زندہ رہتا ہوں ایرج نے کہا کہ اچھا بادی میں مانع نہیں ہوں مگر یہ خوب جانتا ہوں
کہ وہ تمہارے ہاتھ آئیگا نہیں خیر تم چلو میں بھی آتا ہوں یہ سنکر طرماسب اپنے لوگوں کو ساتھ لے کر روانہ ہوا اور پہونچتے
ہی نعرہ کیا کہ او دیوانے تلوار دیکھ آ پہونچا ہر روز خون مارکے مرکے آج ہی دن دیا تیری آفت جو تجھے آیا ہی اسد
پکارا کہ ادھر آ غدار بھلا تو آ تو سہی دیکھ تو تیرا کیا حال بناتا ہوں یہ سنکر طرماسب نے برابر ہو کر تلوار مارنے کے لیے ہاتھ
بلند کیا اسد نے لپک کر ایک تلوار اسکے گھوڑے کی گردن پر ماری کہ سر اسکا قلم ہوگیا اور وہ گرا اسکا گرنا تھا کہ طرماسب
ابھی گھوڑے سے زمین پر تھا اسد نے لپک کر اور ایک تلوار ماری کہ طرماسب کے سر پر پڑی اور ایک تلوار رسید
کی کہ گھوڑے کا پیٹ چاک ہوگیا پھر ایک تلوار کمر پر لگائی پھر ایک تلوار شانے پر ماری غرض مارتے مارتے تلواروں کے
ٹکڑے اڑا دیا اس اثنا میں ایرج بھی پہونچا اور نعرہ کیا کہ ہاں او دیوانے نابکار تو نے بھی میرا کیا دیکھا اور لوگوں کو
بھگاتا ہوا اسد کے سامنے آیا اسد نے ایک تیر گھوڑے کی پیشانی پر مارا کہ گھوڑا لوٹ پوٹ ہوگیا جبتک ایرج
دوسرے گھوڑے پر سوار ہوئے ہی ہوئے تب تک مع اپنے عزیز کے حارث بن سعد کو لیتے ہوئے صاف نکلا چلا گیا
ایرج تھوڑی دور تک تعاقب میں چلا تھا کہ شاپور نے آواز دی کہ اے زہرۂ آفتاب پرستان پھر چلیے ایسا نہو کہ دیوانہ آپکو
دھوکا دے کر ادھر سے لشکر پر آگرے یہ سنکر ایرج جلد نا بدر پھر کر اپنے خیمے کو چلا آیا ادھر اسد حارث کو لیے
ہوئے وادی کوہ میں پہونچا اور کہا کہ میں آج مرنے کو تیار ہو گیا تھا مگر خدا نے خیر کی کہ آپ چھوٹ بھی گئے اور صحیح
وسلامت نکل بھی آئے اب بہتر یہ ہو کہ آپ نامجان کے پاس ظلمات کو چلے جائیے اور اس آفتاب پرست کی زیادتی
بیان کرکے فرمائیے گا کہ کسی شخص کو حفاظت ملک کے واسطے روانہ فرمائیے ورنہ ملک آپ کا بالکل تباہ ہوجائیگا اور یا
سائل بن سلیمان شاہ فارس کے پاس جائیے وہ بھی آپ کو بت پرستی کی طرح رکھینگے جس وقت نامجان ظلمات سے پھر کر
آئینگے سمجھ لیا جائیگا لیکن اس بیابان میں رہنا بیجے سے ایسا نہ کیجیے کہ دوچار ہوں بہت شہزور ہوگیا ہی حارث نے کہا کہ اے
اسد میں نہ ظلمات کو جاؤنگا نہ سائل کو جاؤنگا تمنے میری جان بخشی کی ہے تمہارے ہی ساتھ رہونگا اسد نے کہا کہ
اے شہریار آپ میرے مالک ہیں میں آپ کا مطیع ہوں ایک خدمت میں آپ کی بجالایا ذکی ہوا اور جو کچھ ارشاد
ہوسکے بجا لاؤں جہاں آپ فرمائیے وہاں آپ کو پہونچادوں حارث نے کہا کہ بھائی میں تو کہہ چکا اب میں
تمہارا ساتھ چھوڑ کر کہیں بھی نہ جاؤنگا جہاں اور سالار امیرزادے تمہارے ساتھ ہیں وہاں میں بھی رہوں تو کیا مضائقہ
ہے میں اب ہرگز ہرگز تمہارے ساتھ سے نہ جاؤنگا اسد نے کہا کہ اے شہریار میں تو آپ کا تابع فرمان ہوں آپ کی بیعت میرے
واسطے باعث افتخار ہو جائیگا اور برکت ہوگی مگر ایک تو میرے ساتھ میں دو ہزار دو سو بیست ہیں اور ہر روز بیعت
کا سامنا ہی آپ سے میرا ساتھ نہ ہو پائیگا دوسرے یہ کہ میرے پاس آپ کے لائق کوئی سامان عیش بھی موجود نہیں
ہر میرے ساتھ میں کمال بے چینی اٹھائینگے حارث نے کہا کہ مجھے سب قبول و منظور ہے [illegible] اسد نے جا
کہ حارث کو اپنے ساتھ نہ رکھے لیکن حارث نے ایک نہ مانی اور کسی طرح ترک بیعت [illegible] چار و ناچار ہوکر

اسد نے جام شربت کا جام عف کر چا یا اب یہ بھی اسد کا ہم پیالہ ہوا یعنی الیس امیرزادے اسد کے ساتھ تشنہ آب
ہو الیس ہوئے اب اسد کو تو اسی حال پر مجبور اپنے اور پھر حال ایرج کا سنیے کہ اسکے بعد ہی کی حارث جانب صحرا
کوچ کیا جب بعد بادیہ پیمائی راہ دشت و جبل قریب مرصع حصار کے پہونچا تو لندھور نے شاہان مرصع حصار کو ایک نامہ
بدین مضمون تحریر کیا کہ اے شہنشاہ مرصع پوش شہر یار مرصع پوش فرمانروا مرصع پوش تم سب آگاہ ہو کہ ہم کو حضرت امیر حمزہ صاحبقران
نے اپنا نائب معین کر کے جانب ظلمات کوچ فرمایا اور تم سب کو میرا مطیع و تابع فرمان کر گئے اور میں نے بیعت ایرج
کی اختیار کرلی ہے تم سب کو بھی میری اطاعت اور پیروی لازم و در دم ہے میں تم کو لکھتا ہوں کہ جب تک کہ حضرت
صاحبقران زمان ظلمات سے مراجعت کریں تم بیعت ایرج سے کنارہ نہ کرو اور ایرج کو مثل حضرت صاحبقران تصور کرو
اور اس نامے کو دیکھتے ہی حاضر خدمت ہو اور اگر تم نے اسکی خلاف ورزی کی تو آگاہ و مطلع ہو کہ میں بالکل بری الذمہ ہوں تمہارا
خون تمہاری ہی گردن پر ہو گا جس طرح کہ اہل ختم و اہل فرنگ وغیرہ قتل ہوئے اسی طرح تم بھی مارے جاؤ گے اور سخت خوار
ہو گے اور سب لوگ ملعون مذمت میں بدنام کرینگے قصہ مختصر جب یہ نامہ شہنشاہ مرصع پوش کو پہونچا تو اسنے اپنے دونوں
بھائیوں سے صلاح کی کہ ہمنے تو حارث بن سعد کی وجہ سے عہد کر لیا کہ بیعت ایرج سے کنارہ کشی کریں اور اسکی
اطاعت سے منہ موڑیں مگر وہ مقدر ہی کا ڈھونڈھا ہو گیا حارث بن سعد یہاں سے چلا گیا پھر اب ہم کیسے مجبور ہے
پھر ایرج سے بگاڑیں اور حق ناحق اپنی جانیں دیں بس ہمارے پاس یہ نوشتہ لندھور بن سعدان کا کافی ہے اور سند ہماری
ہے جب کبھی کوئی مستفسر حال ہو گا کہ تمنے ایرج سے کیوں بیعت کی تو اس وقت ہم یہ نوشتہ لندھور کا دکھا دینگے ان دونوں
بھائیوں نے بھی اس رائے کو پسند کیا اور کہا کہ واقعی الامر کذالک جب یہ رائے مستحکم ہو گئی تو شہنشاہ مرصع پوش نے جواب
نامہ لندھور کا بدین مضمون تحریر کیا کہ ہمکو آپکے ارشاد فیض بنیاد سے کسی طرح کا عذر نہیں ہے ہم بے تامل بلا توقف خدمت
فیضدرجت میں حاضر ہونگے جس وقت یہ نامہ لندھور کو پہونچا تو وہ مضمون نامہ سے مطلع ہو کر نہایت خوش و مسرور ہوا اور ان تینوں
بادشاہوں کا منتظر رہا دوسرے دن تینوں بھائی علی الصباح حاضر خدمت لندھور ہوئے نذریں گذرانیں لندھور نے
انکی نذریں لیکر خلعت سے ممتاز کیا اور بعد اسکے اپنے ساتھ لیکر خدمت ایرج میں حاضر ہوا ایرج کی بیعت کروائی
ایرج نے بھی ان تینوں بھائیوں کو خلعت سے سرفراز کیا اور ملک ایک ایک مرصع حصار زنگ حصار زبرجد حصار
میں رہکر چند روز تک خراج ملک حاصل کیا بعد اسکے وہاں سے کوچ کر کے سنہری حصار کی جانب روانہ
ہوا عوجان کو ہراول لشکر کیا بارگاہ سلیمانی دے کر آگے آگے روانہ کیا عوجان دریا باری پیش خیمہ لیے ہوئے چلا آتا تھا
کہ دو کوہ میں ہو کر ایک نقابدار زرد پوش سے سامنا ہوا اور وہ نقابپوش سواروں کی جمعیت سے آکر سد راہ ہوا یہ سلاسل
کہ او آفتاب پرست اگر اپنی زیست تجھے منظور ہے تو بارگاہ سلیمانی میرے حوالے کردے ورنہ جدھر جی چاہے ادھر چلا جا
لشکر عوجان دریا باری ملتفت ہو کر اور نقابدار کا نام کیا تجھے معلوم نہیں کہ یہ بارگاہ و رہبر آفتاب پرستان ایرج
کی جانب نذر کردہ پیر قطب دوران صاحبقران زمان کی ہے مجھ کیسی مجال ہے کہ اس بارگاہ عالیجاہ کی طرف نظر بھر کے
دیکھ سکے یہ سنکر نقابدار نے آواز دی کہ او بادہ گو کیا ہذیانات واہیات بک رہا ہے تو جانتا کہاں اگر بسہولت تو نے
بارگاہ میرے حوالے کردی تو خیر ورنہ سر جنگ سے تجھ سے دست کار بارگاہ تجھ سے چھین لیا جائیگا غرض بعد گفتگو سلیا ہر دو جانب
سے صف آرائی ہوئی نقابدار نے میدان میں آکر مبارز طلبی کی عوجان دریا باری نے آکر مقابلہ کیا پہلے نیزہ بازی
ہوئی نقابدار نے نیزہ اسکا ہوائی کیا عوجان نے برہم ہو کر تلوار ماری نقابدار نے تلوار اسکی رد کی اپنا وار کیا
تلوار نقابدار کی سپر کو کاٹ کر دو انگل عوجان کے سر میں در آئی چادر خون کی سر سے جاری ہوئی عوجان کو غش آگیا

اسے نوک اٹھا لیگئے گرز جان دریا باری سے بھائی نے پھر مقابلہ کیا وہ بھی مجروح ہوا بس پھر تو لقا بدار لشکر
لقا پر مثل بلائے مبرم کے جا بجا جنگ مغلوبہ واقع ہوگئی کوئی پہر بھر کی لڑائی کے بعد لقا بدار نے بارگاہ سلیمانی اور شاہ
صاحبقرانی چھین لیا آفتاب پرست بھاگے ہوئے ایرج کے پاس پہنچے اور تمام حال بیان کیا ایرج اس حال کو
سنکر نہایت درہم و برہم ہوا اور لندھور سے کہنے لگا کہ دیکھا رزم حارث لقا بدار نے کیسے زخم اٹھائے کی مرتبہ نہیں معلوم کہ
کس ذات شریف کی یہ حرکت ہے لندھور نے کہا کہ مجھے بھی اسکا علم نہیں ہے غرض مختصر ایرج نے وہاں سے کوچ کرکے برابر
کوہ مسیحی حصار کے خیمہ برپا کیا یہ خبر لشکر لقا بدار زرد پوش کی دی کوہ سے اتر کر مقابل ایرج خیمہ زن ہوا اور نقارہ
رزمی بجنے کا حکم دیا اور بیان ایرج اس قصہ میں بیٹھا ہوا تھا کہ لقا بدار زرد پوش کو نامہ تحریر کرے کہ یکایک آواز
نقارے کی کان میں آئی ایرج نے دریافت حال کا حکم دیا ہی تھا کہ اسی اثنا میں ہرکارے آگئے اور انھوں نے خبر
دی کہ لقا بدار نے طبل جنگ بجوا دیا ہے کل میدان میں نکلیگا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ خیر کچھ مضائقہ نہیں ہمارے یہاں بھی کوس حربی پر چوب بجے
ہو جب حکم لشکر ایرج میں بھی صدائے نقارہ حربی بلند ہوئی اور رات بھر لشکروں میں تیاری جنگ رہی علی الصباح دونوں لشکر
میدان میں صف آرا ہوئے جب نقابت نقیبان بلند آواز کے لشکر لقا بدار میں علم جلوہ گر ہوا آئے نقارے بجے بہزاد
گیر نگ شاہ زنگی نژاد ابر زرد پوش مرکب کو پھینکا کر میدان میں آکر مبارز طلب ہوا دیلم شیاط زنگی اپنے گینڈے کو بڑھا کر
مالک سے اجازت لیکر مقابل لقا بدار ہوا بعد دنگا و زنی کے دیلم نے کہا کہ او لقا بدار بڑا غضب کیا تو نے کہ لشکر بادشاہ
زمان ایرج سے بارگاہ چین لی یہ نہ سمجھا کہ یہ بارگاہ اس شخص کی ہے کہ حمزہ جیسے نبیرہ شیر سے ظلمات کو بھاگ گیا تاب
حمزہ لندھور بن سعدان نے اسکی مصاحبت اختیار کی ہے اب تو جو حرکت تجھ سے ہوئی ہوئی اب میرے ساتھ خدمت ایرج
میں چل میں تیری خطا معاف کرا دونگا تو عمل کر اسکی بیعت کرے کہ یہی بہتر ہے ورنہ میں بہزاد افضل [illegible] یہ سنکر لقا بدار نے کہا
کہ او حبشی رو سیاہ بس چپ رہ بیہودہ اور لا طائل بک رہا ہے وہ کہاں فروش بچہ بازاری یہ حقیقت رکھتا ہے کہ ہم اسکی بیعت
کر لیتے ارے دو دو ہاتھ عمرو کر جسنے اسے بہادر بنایا اور لندھور نے عاشق ہوکر ملک گیر کیا وہ کہاں فروش بچہ بازاری
اپنے کو بھول گیا ہے دیکھو تو کیسی ضرب جنگ معقول دیتا ہوں کہ ساری سرہنگی بھول جائے اور تمام عمر کو یاد کرے دیلم
شیاط تو یہ کلمات سنکر آگ ہو گیا اور کہا کہ بس اب زبان اپنی بند کر اور جو کچھ تجھے کہنا ہو زبان نیزہ و شمشیر سے کہہ بہت
زبان درازیاں اچھی نہیں ہوتیں یہ سنکر لقا بدار نے کہا کہ پہلے تو سبقت کر اور اپنے دل کا حوصلہ نکال لے پھر ہم بھی سمجھ لینگے یہ سنکر
دیلم شیاط نے نیزے کا وار کیا لقا بدار نے نیزے کو سنان نیزہ سے پیا کی نیزہ بازی ہونے لگی تین گھڑی کے بعد لقا بدار نے نیزہ دیلم
کا ہوائی کیا دیلم نے غضبناک ہو کر [illegible] لقا بدار نے آگے آرے کو خیال میں لاکر دو ایک تلوار [illegible] اور سر
دونوں کو کاٹ کر پھینک دی کہ تا دہ ابر جا تر آئی دیلم غش کھا کر زمین پر گرا لقا بدار نے پھر مبارز طلبی کی سنبل سپہر گردان مقابلے کو نکلا وہ
بھی زخمی ہوا لقا بدار نے پھر مبارز طلب کیا ابکی مرتبہ سپہر گردان نے مقابلہ کیا وہ بھی مجروح ہوا لقا بدار نے پھر مبارز طلبی ابکی مرتبہ
کلید جنہر نے مقابلہ کیا وہ بھی گھائل ہوا الغرض شام تک سترہ آدمی سربرآوردہ مجروح ہوئے لقا بدار طبل بازگشت بجوا کر اپنے
خیمے کو گیا اور تھوڑی دیر آرام لیکر پھر طبل جنگ بجوایا ہرکاروں نے یہ خبر ایرج کو پہنچائی اسنے بھی نقارہ رزمی بجنے
کا حکم دیا غرض شب بھر جنگ کی تیاری رہی صبح کو پھر دونوں لشکر صف آرا ہوئے اس روز سعادہ شاک سوار گردل اور معاذ
رشنک بہادروں کے بعد دیگرے مقابل لقا بدار ہوکر مجروح ہوئے غرض تین دن کی سپاہ داری میں کوئی مقابلہ کرنے والا ایرج
اور طہماسپ کے سوا کوئی نہ رہا چوتھے روز پھر لقا بدار طبل جنگ بجوا کر میدان میں آیا اور پکارا کہ او ایرج نا ہنجار اب تصور اسے تیرے
لشکر میں کوئی مقابلہ کرنے والا باقی نہ رہا سب سردار تیرے باری باری ہمارے ہاتھ سے مجروح ہو چکے اب اگر تجھ میں جرات جنگ ہو تو آ

انھیں پہچان کر کہ یہ سب لوگ شاہزادہ خاور سپاہ کے ہیں بہت کچھ گریہ وزاری کی اور کہا کہ افسوس یہ سب لوگ شاہزادہ
خاور سپاہ کے مرنے سے تباہ و برباد ہو گئے بعد اُسکے پوچھا کہ یہ تابوت کس کا ہے تہماس خان نے کہا کہ یہ لاش
تمتاج خان ترک خطائی کی ہے بیان کیا اسد بن کرب غازی کی عرضی نکال کر پیشکش کی دیکھا کہ تمام عرضی پر جا بجا
آنسو گرے ہوئے ہیں کہ حروف جا بجا سے مٹ مٹ گئے ہیں یہ حال دیکھکر نورالدہر متحیر ہوئے کہ یہ کیا ہو کر جب اس عرضی کو
پڑھا لکھا تھا کہ بھائی صاحب میں اس بزرچینے کے ہاتھ سے بہت پریشان ہوا ہوں اہل اسلام پر بیحد زیادتیاں کر رہا ہے
اہل فرنگ شیبہ اور اہل احتشم پر بیجا دست کی اور انھیں زچ تنگ کیا اور اب اسنے رخنہ اندازی ناموس صاحبقرانی کا
قصد کیا ہے اور برملا ہر ایک کے سامنے کہتا ہے کہ میں ملکہ گیتی افروز پر عاشق ہوں اور وہ میری معشوقہ ہے اور لقائے باختری
اسے مجبور بنا رہی ہے اور یہ بندی ملکہ منصور بن سعدان ایرج پر عاشق ہو رہا ہے اور اس سے محبت کرلی ہے چاہا تھا بیچارے
تماشا دیکھ رہا ہے اور کچھ نہیں کہتا لہذا جس طرح ممکن ہو آپ بہت جلد تشریف لائیے اور میری دستگیری فرمائیے کہ اب
وہاں کا ہے تو واقعہ بیان رہیئے اور اگر آپ نے ذرا بھی تعویق وتامل کیا تو پھر مجھکو نہ پائیے گا دست تاسف مل کر
رہ جائیے گا اور حشر میں ملاقات ہوگی میں آپ کی زیارت کا اشتیاق لیکر مر جاؤنگا نورالدہر نے یہ عرضی پڑھکر اسنے
اختر شناس سے کہا کہ اے گھرا صاحبقران کو میری مدد کے محتاج نہیں ہیں کہ میرا جانا اُسکے پاس ضروری ہو اور چونکہ
ایرج اور اسد میں ہمیشہ سے دشمنی ہے اگر وہ مل گیا تو سخت رنج ہوگا اور لقا سے اگر کسی قسم کی رخنہ اندازی خود بخود
ناموس میں واقع ہوئی تو میرا جانا بہتر معلوم ہو گا اس بارے میں تمہاری کیا رائے ہے اختر کو جانا منظور کا جیات ہے یہ سنکر
سب نے عرض کیا کہ حضور بہت بجا ارشاد ہوتا ہے یہ سنکر اس روز نورالدہر نے ترک و خاور یوں کو مہمان لیا اور
دوسرے دن حضرت امیر حمزہ صاحبقران کو ان مضمون کی عرضی لکھکر تہماس خان کے ہاتھ روانہ کی کہ فدوی
جا نثار حضور ہونے والا تھا کہ عرضی اسد بن کرب کی پہونچی ایرج کی زیادتیوں کا حال دریافت کر کے ادھر کی
طرف کو روانہ ہوا ہوں جب حضور ظلمات سے مراجعت فرمائینگے تو قدمبوسی حاصل کرونگا اور عرضی روانہ کرکے جانب باختر روانہ
ہوئے دوسری ہی منزل ہوئی کہ یکایک شور و غل و عالم دریا میں بلند ہوا اور ایک غلغلہ قیامت خیز اٹھا شاہزادہ نے پوچھا کہ یہ کیا حال ہے
عرض کیا کہ حضور بڑا غضب ہوا کہ ایک نہنگ سیاہ رنگ دریا سے نکلکر جہازوں کی طرف آتا ہے نورالدہر نے کہا کہ گھبراؤ نہیں خدا
بچانے والا ہے اور ہمارے سوار ہونے کے لیے ایک کشتی جلدی لاؤ جب کشتی حاضر ہوئی تو مع طہماس اور چالاک سوار ہو کر
اس نہنگ کی طرف چلے جیسے ہی نہنگ نے سر اپنا نکالا ایک تیر نورالدہر نے داہنی آنکھ پر مارا ایک تیر طہماس نے بائیں
آنکھ پر ایسا مارا کہ دونوں آنکھیں اُسکی کور ہو گئیں سر تو اُسنے پانی میں کر لیا اور دم اُبھار رہا تھا کہ جہاز پر مارے
کہ ایک طرف سے نورالدہر کی تلوار اور ایک طرف سے طہماس کا سامنا ہوا نہنگ کے تین ٹکڑے ہوگئے ایک ٹکڑا اسکا
جو کشتی پر اُچھل کر گرتا ہے تو کشتی شق ہو کر غرق ہو گئی اور شاہزادہ بھی غرق ہو گیا صدائے نالہ و فریاد بلند ہو کر فلک کو
ہلانے لگی گھبرا کے اختر شناس نے زائچہ کھینچکر سب کو تسلی دی اور سمجھایا کہ گھبراؤ نہیں باختر کو چلو شاہزادہ صحیح
و سلامت ہے ملک باختر ہی میں ظاہر ہوگا اور تم سب سے ملاقات ہوگی یہ سنکر سب کے سب بیچارے مجبور ملک باختر کو روانہ
ہوئے لیکن اب حال شاہزادہ نورالدہر کا سنیے کہ ایک تختہ پر بہتا چلا جاتا ہے جہاں تک نظر کام کرتی ہے سوائے عالم آب کے
اور کچھ نظر نہیں آتا کنارہ بھی نظر نہیں آتا ہے یہ دل میں کہتا ہے کہ داد و ہا اس نہنگ کے مارنے کو گئے تھے خود ہی طعمہ نہنگ بنے
ہوئے القصہ اسی حالت میں دو شبانہ روز یونہیں گزر گئے بھوک کے مارے غش پر غش آنے لگے تیسرے روز بقدرت خداوندی
تختہ ایک کنارے پر جا لگا نورالدہر نے جو اس تختہ سے اُترکر دیکھا تو ایک جزیرہ نہایت سبز و شاداب اور جا بجا میوہ دار

درخت تلے ہوئے نورالدہر سے کچھ ہو نہ سکا پانی پیا جب نیم شب گذری ہوش و حواس بجا ہوئے تو ایک درخت سایہ دار
کے نیچے لیٹ کر سو رہا کوئی پہر بھر کے بعد آنکھ کھل گئی منہ ہاتھ دھو کر ایک جانب کو روانہ ہوا کوئی دو تین کوس کے بعد سواد شہر
کا نظر آیا کچھ بیل خالی کپیاں تیل کی لیے ہوئے شہر سے جا رہے ہیں کچھ گاڑیاں غلے کی شہر کو چلی جاتی ہیں دھوبی لادیاں
گدھوں کی بیلوں پر لادے ہوئے پانی کے پیچھے لٹھ ہاتھ میں لیے ہوئے چلے آتے ہیں کچھ خوانچے والے خوانچہ لگائے
ہوئے آ رہے ہیں کچھ سپاہی تیغ نیام بڑے ساز سپر و ترکش لگائے ہوئے ایک کاندھے پر بندوق دوسرے کاندھے پر برچھی دو رنگی
رستم ہوئے چلے آتے ہیں نورالدہر بھی بسم اللہ کہکر داخل شہر ہوا دیکھا کہ دو طرفہ نہایت عمدگی اور صفائی سے دکانیں لگی ہوئی
ہیں تمام دنیا کی چیزیں رکھی ہوئی ہیں سقے کٹوروں سے بجا رہے ہیں پانی بانٹ رہے ہیں عطر فروشوں سے کوچے مہک رہے ہیں چل
پہل جھمک رہی ہے ہر فرش عجیب گہما گہمی معلوم ہوتی ہے شاہزادہ تفریح کناں آگے بڑھتا ہے چلا جاتا ہے جاتے جاتے ایک مقام
پر کیا دیکھتا ہے کہ چو طرفہ تمام شہر سجے ہوئے ہیں ہر طرف نوبتیں بج رہی ہیں ناچ ہو رہا ہے ایک شخص سے پوچھا کہ بھائی اس
شہر کا کیا نام ہے اور بادشاہ یہاں کا کون صاحب احتشام ہے یہ روشنی کیسی ہو رہی ہے اور ناچ رنگ کیوں ہو رہا ہے
اس شخص نے کہا کہ بھائی اس شہر کو شہر مینا کہتے ہیں اور بادشاہ عالیجاہ یہاں کا صدر ماہ منظر ہے اور آج اسکے
بیٹے درج ودر گوش کی شادی ہے یہ سنکر شاہزادہ بعد سیر و تماشا کا دن سرا میں آکر ایک بھٹیاری سے کہا کہ کھانا
کھانے کا بندوبست کرے اسے کچھ دینے لگا اسنے کہا کہ یہاں تم ناحق اپنے پاس سے پھر دیتے ہو کھانا تمھارا بادشاہ کے
یہاں سے آئیگا شاہزادہ یہ سنکر خاموش ہو رہا جب شام ہوئی تو خوان کھانے کا بادشاہ کے یہاں سے اسکے واسطے آیا
شاہزادہ کھانا کھا کر سو رہا صبح کو بعد حاجت ضروریات فضیلت نماز صبح کا تھا شاہزادہ نماز صبح بجا لا کر سیر کو چلا گیا
ہر ایک شخص جو جمال عدیم المثال شاہزادہ عالیجاہ دیکھتا ہے بے اختیار گرد پھرنے لگتا ہے اور پوچھتا ہے کہ آپ
کہاں کے رہنے والے ہیں شاہزادہ کہہ دیتا ہے کہ میں فلاں ملک کا باشندہ ہوں متلاشی روزگار آیا ہوں اور تمام شہر میں ایک
غلغلہ مچا ہوا ہے کہ آج بادشاہ کے بیٹے کی برات چڑھیگی نورالدہر نے یہ سنکر اپنے دل میں کہا کہ کہیں سر راہ بیٹھکر دیکھیے
اتفاق کار صدر ماہ منظر کا بھائی ہزبر سرکش نہایت بہادر دوست ہے اپنے مصاحبت سر راہ ایک مکان پر بیٹھا ہے
تماشا ہزبر کی نگاہ جو شاہزادے پر پڑی بے اختیار پکار اٹھا کہ اے بہادر یہاں تشریف دیجیے آپ کا کفش خانہ اور چوبدار
کہا کہ جلد جا کر اس جوان کو لے آؤ چوبدار گیا اور نورالدہر کو جا کر لے آیا جب نورالدہر بالا خانہ پر قریب ہزبر کے پہنچا
تو وہ نورالدہر کی تعظیم کے واسطے اٹھ کھڑا ہوا اور اپنے برابر ہاتھ پکڑ کے بٹھایا اور مزاج پرسی کے بعد مستفسر ہوا کہ آپ
کیسے اس شہر میں ترکش ہو گئے ہیں اور آپ کے یہاں تشریف لانے کا کیا باعث ہے اور آپ کیا نام و نسب رکھتے ہیں یہ سنکر
نورالدہر نے کہا کہ میں کل سے اس شہر میں وارد ہوا ہوں اور مصر کا باشندہ ہوں پیشہ میرا تجارت ہے میں جہاز
مال تجارت کے لیے ہوئے چلا آتا تھا کہ قضا سے کار اتفاقات روزگار دریا میں طوفان آیا مال و اسباب اور جہازی
میرے سب غرق ہو گئے ہیں اور میں ایک تختے پر بہتا ہوا یہاں تک پہنچا یہاں آکر سنا کہ بادشاہ کے بیٹے کی
شادی ہے اور آج برات جائیگی خیال ہوا کہ کہیں سر راہ چلکر بیٹھے اور دیکھیے کہ آپ نے طلب کر لیا میں آپ کی خدمت
میں چلا آیا اب شاہزادے کی باتیں سنکر ہزبر نے غور سے دیکھا اور کہا کہ واہ عجب رعب و دبدبہ اور صورت شکل
ہے پھر نورالدہر کے ملاحظہ کی اپنے دل میں کہا کہ یہ ہرگز نہ ہوگا یہ کوئی سردار جلیل القدر ہے حال اپنا چھپاتا ہے کیفیت
اپنی ظاہر نہیں کرتا یہ خیال کر کے ہزبر نے پوچھا کہ اچھا آپ اترے کہاں ہیں نورالدہر نے کہا کہ کاروانسرا میں ہزبر
نے کہا کہ پھر آپ یہیں چلے آئیے میں بادشاہ سے آپ کی ملاقات کرا دوں گا نورالدہر نے اسے قبول کیا ہزبر نے

اچھا ہوا کہ اور مکرر بولا کہ جناب عالی آپ سے کیا کہیے کہ میری قسمت ہی میں یہ نہیں لکھا ہو اچھا صبر کیجیے اور دلکو سمجھا کر
مجھے رخصت دیجیے کہ اتنے میں نور الدہر قریب پہونچ گیا اور بادشاہ سے کہا کہ آپ کیوں روتے ہیں میں آپ کے
بیٹے کے عوض جانے کو مستعد ہوں میں بھی ہوں آپ کے بیٹے پر نثار کرنے کو فخر جانتا ہوں آپ شوق سے مجھے دیو
کے پاس بھیج دیجیے بادشاہ نے دیکھا کہ اس جوان خوبصورت نے ایسی آمادگی ظاہر کی کہنے لگا کہ مرحبا صد رحمت آپ
نے تشکیں تو دی خیر میں آپکو ذکر رکھونگا اور جو مانگیے گا وہ دونگا نور الدہر نے کہا کہ بہت اچھا جب میں اُس
دیو کے ہاتھ سے بچ آؤنگا جو چاہیے گا وہ دیجیے گا اور اُس ہرکارے سے کہا کہ تو مجھے لے چل اُس دیو کے سامنے دیکھ تو
میں کیا کرتا ہوں ہر چند بادشاہ بہت مانع ہوا مگر نور الدہر نے ایک بات نہ مانی آخرکار لوگوں نے کہا کہ حضور جانے بھی دیجیے
آپ کا فرزند بچا جاتا ہے آپ کا ہرج کیا ہے یہ جوان کا رہنے والا بھی نہیں معلوم ہوتا مجبور و ناچار جنس و شراب بھی لی اور
نور الدہر کو اُس ہرکارے کے ساتھ روانہ کیا یہ معرکہ دیکھنے کو بہت سے تماشائی بھی نور الدہر کے ساتھ ہوئے تا اینکہ نور الدہر
جب دیو کے مسکن پر پہونچا تو معلوم ہوا کہ وہ دیو شکار کو گیا ہوا ہے مگر ایک چٹان پتھر کی جسپر وہ دیو سوتا تھا بچھی ہوئی ہے
ہرکارے نے کہا کہ آپ یہیں ٹھہریے دیو آتا ہوگا نور الدہر نے کہا کہ اچھا تم جاؤ یہ سنکر ہرکارہ تو دور ہٹ گیا کوئی
دو گھڑی کے بعد ہوا کہ ایک سناٹا سا پیدا ہوا اور ایک ہزار گز کا دیو آسمان سے جڑا ہوا وہ جنس اور شراب سمری
اور نور الدہر کو دیکھکر خوش ہوا اور ہرکارے سے پکار کر کہا کہ بادشاہ سے کہدینا کہ آج ایسا فربہ آدمی تمنے ہمارے
واسطے بھیجا کہ ہم بہت خوش ہوئے لہذا اب دو روز تک تمسے ہم آدمی نہ مانگینگے یہ کہکر نور الدہر کی طرف مخاطب ہوا
اور کہا کہ او آدم زاد میں منہ کھولے دیتا ہوں اور آنکھیں بند کیے لیتا ہوں تو بے تامل میرے منہ میں کود پڑ تو داخل
ہوجائیگا نہ دو دانت تجھکو نہیں لگیں گے نور الدہر نے کہا کہ اسے تو کیا بکتا ہے میں تو تجھے کھانے آیا ہوں مجھکو اس
آدم دیو نے جو یہ سنا تو ایک قہقہہ مار کر ہنسا اور کہا کہ او آدم زاد تو مجھے کھا جائیگا اے اچھا تو سہی مجھے کھا جا
مگر دونوں ہاتھ اس قصد سے بڑھائے کہ شہزادے کو نگل کر جائے بس جیسے ہی ہاتھ اُسکے نور الدہر کے
قریب پہونچے نور الدہر نے اُسکے دونوں ہاتھوں کو پکڑ کر بائیں دی لگا کر جو ایک جھٹکا مارا تو دیو دھڑام سے منہ کے بل زمین پر
آ گرا مگر نور الدہر سے لپٹ گیا کشتی ہونے لگی اب وہ جو لوگ تماشائی آئے تھے وہ دور سے کھڑے ہوئے
تماشا دیکھ رہے ہیں اور آپس میں ایک دوسرے سے کہتا ہے کہ بھلا کیا زبردست آدمی ہے کہ دیو سے لڑ رہا ہے
مگر کیا کر سکیگا انجام کار مار ڈالا جائیگا اُسنے کہا کہ عجب کیا ہے جو یہی اس دیو کو مثل رستم کے مار ڈالے رستم نے
بھی اکثر دیوؤں کو مار ڈالا ہے اور اس شخص کا دل بھی رستم سے کم نہیں ہے یہاں تو یہ باتیں ہو رہی تھیں اور وہاں
یہ صورت تھی کہ جہاں نور الدہر کا ہاتھ پڑ جاتا ہے اور رگڑے دیتا ہے وہیں سے دیو چھلا جاتا ہے اور کہتا ہے کہ او
آدم زاد تو مجھے چھوڑ دے میں تجھے نہ کھاؤنگا اور حضرت سلیمان کی قسم لیلے کہ اگر تو مجھے چھوڑ دیگا تو میں فوراً یہاں سے
چلا جاؤنگا اور کبھی اس شہر میں نہ آؤنگا نور الدہر کہتا ہے کہ او حرامخور تو نے شہر والوں کو بہت سخت تکلیف پہونچائی
ہے میں بغیر مارے تجھے نہ چھوڑونگا اور تو مجھے نہیں جانتا کہ میں کون ہوں میں نبیرہ ہوں زلزال ثانی سلیمان کا
نور الدہر ہوں بدیع الزمان میرا نام ہے تیرے ہی مارنے کو خدا مجھے لایا تھا دیو نے جو زلزال ثانی کا نام سنا تو رعشہ بدن
میں پڑ گیا اور پھر دلکو مضبوط کرکے خیال کیا کہ یہ آدم زاد مجھے دھمکاتا ہے تو اسے پیس ڈالیں یہ خیال کرکے
لگا زور [illegible] کرنے نور الدہر نے [illegible] کو جوابی دے کر ایک اڑنگا مارا تو دیو دھڑام سے چاروں شانے
چت زمین پر آیا چاہا کہ اٹھ کر بھاگے مگر شہزادہ کب چھوڑتا تھا جھپٹ کر چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور کہا کہ دین سلیمان برحق ہے

دین خدا پرستی اختیار کرنے کہا کہ یہ تو مجھ سے ہو گا تو جیتا ہے سو محال کہ ہزار جان اس شخص کی خداوندا لعین ہے
نثار یہ سنکر نورالدہر نے ایک ہاتھ اسکے سینے پر ایک ہاتھ ٹھوڑی کے نیچے رکھکر جو ایک جھٹکا دیا تو گردن اسکی
زور سے بہت کھچ آئی دونوں ہرکارے تو نورالدہر کے گرد ہونے لگے اور تماشائی لوگ مرحبا اور آفرین کہتے ہوئے
شہر میں آئے اور ایک غل شور تمام شہر میں برپا ہو گیا کہ اس آدم زاد تنہا وارد نے اس دیو کو مار ڈالا شہر سے وہ
بلا دفع ہوئی اور یہاں صدران ماہ منظر بیٹے سے کہ رہا تھا کہ فرزند یہی قدرت خدائی خداوند باختر کی ہو کہ اسنے
مجھے عوض دیولی خواب کے بھیجدیا اور تو نے کیا اور بیٹا باپ سے کہ رہا تھا کہ دیو ہر روز اسکے شر سے ناجی
ہوتا تھا کہ وہ دوست خدا ہو گا میں تو اسکے ہمراہ بہر تماشا چلا جاتا مگر آپ کی مرضی نہ پائی اس سے رک گیا خیر
اسکی جو توشنوائی ہے دیکھا جائیگا ابھی یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ خبر مقید خبر کی آئی کہ حضور تمام شہر میں ایک
عام پرچا ہوا ہے کہ اس آدمی نے دیو کو مار ڈالا صدران ماہ منظر نے کہا کہ بالکل جھوٹ ہے یہ بات میری عقل میں
نہیں آتی ہرکارے جلد بخش اور کہ بہلا کہاں تک راست ہو کہ ابھی تو ابھی خبر ہو چکی اب دربان دروازہ کوش نے
کہا کہ حضور ہرکارے سے خبر ہو کر آیا ہے اب چپ ہیں کہ جب جا کر دیکھا اور اسنے دیو کو مارا ہو گا خداوند لقائے باختری کی
قدرت سے کچھ بعید نہیں ہے آپ اس شخص کو باعزاز و احترام استقبال کر کے لائیے کہ وہ ہمارا جان بخش ہے صدران
ماہ منظر نے کہا کہ بیٹا اگر یہ بات ہے تو ہمارا جان بخش ہو نہ گیا وہ تمام شہر کا جان بخش ہے اور اسی وقت سوار ہو کر
تھوڑی ہی دور چلنے پایا تھا کہ نورالدہر کو خوش و بشاش آتے ہوئے دیکھکر دونوں باپ بیٹے اپنے اپنے مرکبوں
سے اور شاہزادے کے قدموں سے لپٹ کر گردیدہ ہونے لگے اور شاہزادے کو اپنے ہمراہ لیکر مراجعت کی اب تمام
خلائق دیکھنے کو دوڑی اور ہر طرف سے انگلی اٹھنے لگی کہ یہی شخص ہمارا جان بخش ہے تا چند صدران ماہ منظر نورالدہر
کو لیے ہوئے ایوان بادشاہی میں آیا اور شاہزادے کو کرسی جواہر نگار پر بٹھلا کر سامان دعوت مہیا کیا نورالدہر
نے کہا کہ اے صدران ماہ منظر جب تک تم مسلمان نہ ہو گے میں تمہارے یہاں کا کھانا حرام سمجھونگا یہ سنکر صدران
نے کہا کہ آپ اپنے حسب و نسب سے تو ہمکو آگاہ کیجیے کہ آخر آپ ہیں کون یہ سنکر نورالدہر نے اپنا حسب و نسب
بیان کیا جب وہ آگاہ ہوا کہ نبیرہ حمزہ صاحبقران ہیں تو مع اپنے فرزندوں کے کلمہ پڑھکر مسلمان ہوا اور بعد اسکے
تمام شہر کو مسلمان کیا اور نورالدہر سے کہا کہ اے شاہ عالیجاہ آپ تخت پر بیٹھیے کہ لائق سلطنت آپ ہی ہیں نورالدہر
نے کہا کہ بھائی تمہارا تاج و تخت تمہیں مبارک رہے ہم تاج بخش ہیں تاج گیر نہیں ہیں اور صدران ماہ منظر کا ہاتھ پکڑ کر
تخت پر بٹھایا صحبت عیش برپا ہوئی جام شراب گلرنگ گردش میں آیا ناچ شروع ہوا جب دربار برخاست ہوا تو نورالدہر
کے واسطے ایک مکان نہایت عظیم الشان خالی کرایا نورالدہر اسمیں قیام پذیر ہوا جب چند روز اسی طرح کٹ چکے
تو ایک روز نورالدہر نے جانے کا سامان کیا اور صدران ماہ منظر کے پاس رخصت کے لیے گیا ابھی نورالدہر
اور صدران ماہ منظر میں باتیں ہو رہی تھیں کہ ایک ہرکارے نے آکر یہ چٹھا جبار کا گزرانا صدران نے اس
پرچے کو پڑھکر نورالدہر کو دیا نورالدہر نے اس پرچے کو پڑھکر کہا کہ کچھ پروا نہیں ایلچی آتا ہے تو آنے دو اور خبردار
روکنا نہیں یہ سنکر نورالدہر نے حکم دیدیا کہ اگر وہ ایلچی آئے تو آنے دو کوئی نہیں آنے دینا قصہ مختصر جب وہ ایلچی دربار
میں آیا تو صدران ماہ منظر نے ذرا بیٹھنے کو دیا اور ساقی سے اشارہ کیا کہ اسے جام شراب حوالے کرو جب ایلچی نے
تین جام شراب کے پیے اور دماغ اسکا گرم ہوا تو اسنے عرض کیا کہ میں ایک نامہ لیکر آیا ہوں صدران نے پوچھا اسکا نام کیا
اسنے عرض کیا کہ سلوان دوران کہ صاحب جہان پہلوان جو سپہ سالار اژدہا چشم جبار سر گردن پیشانی بلند ہمت کا

صیلان نے اس نامے کو ایلچی سے لیکر دبیر کو دیکر پڑھوایا اس نامے کی عبارت یہ تھی کہ اے صیلان ماہ منظر میں نے شاہی
زادہ نبیرۂ حمزہ نور الدہر ہوں بدیع الزمان کے ذات پر مسلمان ہوا ہوں اور لقا پرستی سے منحرف ہو گیا ہوں پس تجھے لازم
ہے کہ اس نامے کو دیکھتے ہی اگر تجھے اپنی حرمت منظور ہو تو لقا کو سجدہ کرنا اور اس خدا پرست کو باندھ کر میرے پاس چلا آ
ورنہ خدمت میں مرے قبول مستعد جنگ ہو اور آمادہ پیکار ہو رہو اور سمجھ لے کہ جب میں آ جاؤنگا تو پھر کوئی عذر نہ قبول
نہ کرونگا اور ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا شاہزادے نے یہ مضمون سنکے نامہ دبیر کے ہاتھ سے لیا اور چیر کر پھینک دیا اور
ایلچی سے کہا کہ تو اس نابکار سے کہدینا کہ تو نے یہ کیا واہیات و پوچ مضمون تحریر کیا ہے کل کا آتا تو آج ہی چلا آ مجھکو تیرا خوف
نہیں ہے یہ رنگ ایلچی نے دیکھکر جلا کے شاہزادے پر تلوار کھینچی شاہزادے نے تلوار کا وار ڈھال میں روککر ایک بیٹھکی دی کہ
تلوار اسکی چھٹ پڑی اور پنجہ اسکا مروڑ کر تلوار اسکی چھین لی اور ایک طمانچہ اس زور سے مارا کہ وہ نون کبوتر کی طرح گرا لوٹنے لگا
اور بیہوش ہو گیا جب تھوڑی دیر کے بعد ہوش آیا تو آنکھ کھول کے نور الدہر کو بیٹھا دیکھکر پھر آنکھ بند کر لی کہ کہیں ابھی تو مارا تھا
اسی طرح دو تین مرتبہ آنکھیں کھولیں اور بند کیں نور الدہر نے یہ تماشا دیکھکر آواز دی کہ او بیہودہ مرد اٹھ چلا جا بھاگ اب تو
سے کوئی تجھے متعرض نہ ہوگا یہ سنکر آنکھیں بند کیے ہوئے سلام کرتا ہوا سیدھا دروازے کی جانب چلا گیا اور اپنے دل میں
کہتا تھا کہ آج میری جان خداوند لقا نے بچائی ورنہ کوئی صورت زیست کی نہ تھی اور صیلان بن سہیل اسکا کیا بنا سکتا ہے
اسکی ایک تلوار میں تو اسکا کام تمام ہو جائیگا القصہ افتان و خیزاں صیلان کی خدمت میں پہنچکر تمام حال بیان کیا اور
دست بستہ ہو کر عرض کیا کہ ہرگز ہرگز آپ جہرانیہ جانے کا قصد نہ کیجیے گا نبیرۂ حمزہ کا سامنا ہے در ان آفت جان ہے
صیلان نے کہا کہ او نامرد ایک تو تو ذلیل ہو کر آیا ہے اور اپنے ساتھ مجھے بھی ذلیل کرانے کا قصد ہے جیسے میں لڑ چکا
ہوں اور نہ جاؤنگا تو پھر کیسی ذلت ہوگی اور کتنی بڑی ہنسی ہوگی یہ کہکر جھلا کر اسکے ایک تلوار سے دو ٹکڑے کر دیئے اور
لاش اسکی پھنکوا دی بعد اسکے تیاری فوج کا حکم دیا اور دو ہی روز میں کل ساز و سامان درست کرکے شہر جہرانیہ کا
راستہ لیا کوچ بکوچ منزل بمنزل قریب شہر جہرانیہ کے پہنچکر خیمے اپنے استادہ کیے اور یہ خبر شاہزادہ نور الدہر
کو پہنچی تو اپنے لشکر کو ہمراہ لیکر بیرون شہر آیا اور مقابل اسکے خیمے برپا کیے یہ خبر سنکر صیلان نے طبل جنگ بجوایا
اور نور الدہر نے بھی نقارہ زری بجنے کا حکم دیا رات بھر دونوں لشکروں میں تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر مقابل
ہو کر صف آرا ہوئے جب نقیب نقابت کر کے چلے گئے تو صیلان بن سہیل میدان میں آیا اور مبارز طلب کیا
نور الدہر بالیقدر نے مرکب کو چمکا کر اسکے مقابل ہوئے بعد گفتگو کے بسیار نیزہ بازی ہونے لگی ایک گھڑی ای
میں نور الدہر نے نیزہ اسکا ہوائی کیا صیلان نے خشمناک ہو کر تلوار ماری نور الدہر نے بخوبی سپاہگری سے
بچلی دے کر تلوار اسکی پکڑ لی باہم زور ہونے لگے مرکب تو دونوں کے پیٹ کے بل بیٹھ گئے دونوں
مرکبوں سے کود کر سرگرم کشتی ہوئے کشتی ہونے لگی دو شبانہ روز کشتی ہوئی تیسرے دن شاہزادے نے
لنگ اسکا توڑ کر یاعلی کہکر چرخ دے کر زمین پر دے مارا اور چھاتی پر اسکی چڑھ بیٹھا اور کہا کہ او مردود دین
لقا پرستی ترک کر کے دین اسلام اختیار کر اسنے عرض کی کہ ایک شرط ہے اگر اسے ادا کیجیے تو میں مسلمان
ہوتا ہوں یہ سنکر نور الدہر اسکی چھاتی پر سے اتر پڑا اور کہا کہ بیان کر وہ کیا شرط ہے صیلان نے عرض کیا
کہ قریب میرے لشکر کے ایک درہ کوہ ہے اور اس درہ کوہ میں ایک تختہ اگن لاگا جاتا ہے اور اسمیں ایک چاہ
بھی ہے اسی چاہ میں سے ایک نہ ایک نکلکر آدمیوں کو کھا جاتا ہے اور کوئی چارہ اسپر اثر نہیں کرتا اگر آپ
اس اژدہے کا حال دریافت کر دیجیے تو میں تمام اہل شہر کے مسلمان ہوتا ہوں یہ سنکر نور الدہر نے کہا

کہ اے جاماز جادو ہم قول تمھارے ساتھ چلکر اُس اژدہے کو دیکھینگے یہ کہکر نورالدہر اپنی طرف آیا اور سیلان بے لشکر
مین آیا اور لوگون نے استفسار حال کیا کہ یہ کیا بات ہے کہ آپ نورالدہر کے ہاتھ سے چھوٹے کیونکر سیلان نے کہا کہ
کیا بیان کرون وہ خداپرست واقعی ایک بلاے بے درمان آفت جہان ہے گو کہ مجبور تھا مگر اُسکے کسی طرح ہاتھ نہ آیا تو
کہ تمام عمر رہا نہو سکے یہ کہکر کھانا کھا کر سو رہا اور صبح کو شاہزادے کی خدمت مین روانہ ہوا اور ادھر
نورالدہر جو پھر کر صدران ماہ منظر کے پاس آیا تو اُسنے پوچھا کہ اے شاہ عالیجاہ یہ تو مجھے معلوم ہوا کہ آپنے
اُسے زیر کیا مگر یہ بتایئے کہ آپنے قابو پاکر اور زیر کر کے چھوڑا کیون فرمایا کہ وہ ایک جت الورا ایک شرط
درمیان مین نے آیا اب جو جب اُس شرط [illegible] لڑیگے تو پھر اسلام کی طرف دعوت کرینگے صدران نے کہا
کہ اے شہریار مین بھی سنون کہ وہ کیا جت ہے یہ سنکر نورالدہر نے کل حال بیان کیا صدران ماہ منظر نے کہا کہ
شہریار وہ بڑا خبیث معدوم ہوتا ہے آپکو بلا مین مبتلا کرنا چاہتا ہے آپ ہرگز ہرگز اُسکے دام فریب مین نہ آیئے
اور اُسکے ہمراہ نہ جایئے یہ وہ ہے جانتا ہے کہ جب آپ اُسکے مسکن [illegible] تو پھر وہ وہین ایذادہی اور بظاہر
کہ ہم اُس سے عہدہ برآ نہو سکینگے نورالدہر نے کہا کہ اے صدران ہم لوگون کو حق تعالے نے حلال مشکلات بنایا ہے
اُسکے ساتھ ضرور جائینگے حق سبحانہ وتعالے تمھارا حافظ ونگہبان ہے القصہ جب سیلان نورالدہر کی خدمت مین
آیا تو شاہزادہ اُسکے ہمراہ اُسکے ملک کو روانہ ہوا جب بعد طے مراحل اور قطع منازل نورالدہر اُسکے ملک مین پہنچا
تو اُس روز سیلان نے شاہزادے کی دعوت کی اور دوسرے روز اُس دیو کو وہین لایا نورالدہر نے دیکھا کہ
وہ مقام نہایت پر فضا ہے کہ اسمین رنگا رنگ کے پھول کھلے ہوئے ہین درختان میوہ دار لگے ہوئے ہین ہواے خوشگوار چلی
آتی ہے پس سیلان تو وہین ٹھہر گیا اور نورالدہر سے کہا کہ دیکھیے وہ کنوان ہے جسمین سے اژدہا نکلا کرتا ہے نورالدہر
آہستہ آہستہ سیر کرتا ہوا جب اُس کنوین کے قریب آیا تو جھک کر دیکھنے لگا پہلے تو دھوان اُسکے آتش نمودار ہوے
بعد اُسکے اژدہاے آتش فشان اُس کنوین سے نکلا نورالدہر نے جو دیکھا کہ ایک اژدہاے آتش فشان سیاہ رنگ سنہرے
سنہرے خط وخال نقارے کے مانند دونون آنکھین چالیس گز کا لنبا قریب ہے سر سے لپکتا ہوا چلا آتا ہے تو فورا ایک تیر
سے پہلو کمان مین جوڑ کر اژدہے پر مارا مگر کارگر نہوا دوسرا تیر اسنے مارا لیکن وہ بھی اچٹ گیا تیسرا تیر اُسنے مارا وہ بھی
خالی گیا اور اژدہے نے نفس کشی شروع کی نورالدہر نے لنگر دار اگرچہ قائم نہو سکا آخر کو کھنچتا ہوا اُسکے منہ کے برابر
پہونچا گلے پر ہاتھ رکھکے تلوار ماری جیسے گرز پولاد پر سے ہو کہ اچٹ جاتی ہو اسی طرح سے وہ تلوار بھی اچٹ گئی
اور ابھی جو اُس اژدہے نے نفس کشی کی تو شاہزادے کو نگل گیا اور اُسی چاہ مین چلا گیا سیلان شاداں
وفرحان خوش خوش اپنے ساتھ والون سے یہ کہتا ہوا پھرا کہ دیکھا مجھے مین نے اُس دشمن کو کیسا غارت کیا
اب صدران ماہ منظر کو جاکر مارونگا اور بعد دو روز کے فوج اور لشکر اپنا آراستہ کرکے شہر [illegible] کو روانہ ہوا
اور وہ لوگ جو صدران نے شاہزادے کے ساتھ کیے تھے روتے پیٹتے خاک بسر صدران کے پاس آئے
اور کل کیفیت بیان کی صدران ماہ منظر یہ حال سنکر بہت رویا اور کہا کہ افسوس ہر چند مین نے شاہزادے کو منع
کیا لیکن انھون نے ہرگز نہ مانا اور اپنی جان دی خراب مین [illegible] جو کچھ ہو سو ہو اس پر [illegible]
قلعہ بند ہوکر مین ضرور لڑونگا اور حکم دیا کہ رسد جمع کرو قلعے کو آراستہ کرو بموجب حکم اُسی وقت قلعہ آراستہ ہونے لگا
رسد جمع ہونے لگی لیکن اب کچھ حال شاہزادہ نورالدہر کا ملاحظہ فرمایئے کہ انھین جو ہوش آیا تو اپنے کو ایک باغ
جنت نشان قصر عالیشان مین مسند جواہر نگار پر متمکن پایا اور پہلو مین ایک نازنین مہر تمکین مہ جبین کو مع اسباب

عیش و عشرت جلوہ آرا دیکھا حیران ہوا کہ یہ کون مقام ہے اور کون یہاں مجھے لے آیا ہے یہ خیال کرکے اس نازنین سے
کہا کہ مجھے تو ایک اژدہا نگل گیا تھا مجھے معلوم ہو کہ میں کیونکر یہاں تک پہونچا اُس نازنین نے کہا کہ ہاں مجھے خوب معلوم
ہے اے شہریار آزادہ ہو کہ وہ طلسمی اژدہا تھا میں اُس سے تجھے لے آئی ہوں اور تجھ پر سو جان سے عاشق ہوئی ہوں
یہ کہا جام شراب گلگون شاہزادے کو اپنے ہاتھ سے بھر کر پلایا شاہزادے نے وہ جام پی کر اپنے ہاتھ سے اس نازنین کو
پلایا اسی طرح دونوں باہم چلے گئے کئی دور جب خوب نشہ ہو لیا تو باہم اختلاط ہونے لگے بوس و کنار تک نوبت پہونچی
تھی جو بہت تھے نور الدہر عالی قدر نے اُسکے گلے میں ہاتھ ڈال کر بوسہ لینے کا قصد کیا کہ ایک بو سے بد اُس گندہ دہنا
کے منہ سے ایسی آئی کہ دماغ شاہزادے کا پریشان ہو گیا شاہزادہ اس سے دور ہٹ بیٹھا اور کہا کہ معلوم ہوا تو
کوئی ساحرہ ہے اور تو ہی اژدہا بنکے مجھے نگلگئی تھی اُس ساحرہ نے کہا کہ اے شاہزادے میں مشکل جادو ہوں
میں ہی تجھ پر عاشق ہو کر یہاں لے آئی ہوں اور سوائے گندہ دہنی کے اور کوئی عیب مجھ میں نہیں ہے نوجوان ہوں صاحب حشمت
ہوں لباس و پوشاک نفیس سے آراستہ ہوں جو کچھ تو کہیگا میں اُسے پورا کرونگی تو مطلب دلی میرا بر لا نور الدہر
نے کہا کہ اے ناپاک تو مردود مجھسے مطلب دل تیرا ہرگز نہ حاصل ہوگا میں ساحرہ سے ہمیشہ متنفر رہتا ہوں مشکل جادو
نے کہا کہ اے شہریار اگر مجھے ناراض کریگا تو بہت پچھتائیگا ارے [illegible] مجھے تو نکالے یہ کہکر شاہزادے
کی طرف بڑھی شاہزادے نے ایک الٹا ہاتھ اُسکے ایسا رسید کیا کہ دہنہ اُسکا غش ہو گیا اور دور جا گری بس اہل
[illegible] وہ گرکے اٹھی تو نہایت غضب کی آتش کہا کہ ارے موئے دیکھ تو تیرا کیا حال کرتی ہوں اور شاہزادے کے
گرفتار کرنے کو بڑھی شاہزادے نے قبضے پر ہاتھ ڈالا اُس ساحرہ نے کہا کہ اے شہریار تلوار تیری بیکار ہے کب تک اثر
کریگی یہ کہکر اسم پڑھکر شاہزادے پر پھونک دیا کہ ہاتھ شاہزادے کا خشک ہو گیا بس اُسنے نور الدہر کو گرفتار کرکے
ایک چاہ تاریک میں اسیر کیا نور الدہر حیران و پریشان اُس چاہ تاریک میں بیقرار رہتا تھا ساحرہ ہر روز شاہزادے
کو بلاتی تھی کھانا کھلاتی تھی اور سمجھاتی تھی کہ مجھے قبول کر شہزادہ جواب دیتا تھا کہ اے مردار تیری طرف میں تھوکتا
بھی نہیں مشکل جادو پھر کنوئیں میں بند کروا دیتی تھی ایک روز کا ذکر ہے کہ نور الدہر کمال اُداس نہایت پریشان
بیٹھا ہوا تھا اور اپنے دل سے باتیں کرتا تھا کہ اے نور الدہر تو چلے تھے اسد کی مدد کو افسوس کہ ایسی حالت میں
مبتلا ہو گئے کہ اب رہائی دشوار ہے کون یہاں پہونچیگا جس سے نجات ہوگی اور رو رو کر دعا مانگنے لگا کہ اے خداوند
عالم واسطہ اپنی خدائی کا مجھے اس قید سے نجات دے ابھی یہ دعا شاہزادے کی تمام نہوئی تھی کہ یکایک زمین شق
ہوئی اور ایک شخص اس شکل کا نمودار ہوا کہ سر مونڈا شانوں پر رکھا ہوا گردن ندارد چھوٹی چھوٹی آنکھیں [illegible]
کے قریب آکر سلام کیا جب وہ قریب آیا تو نور الدہر نے پہچانا کہ یہ اولوس جنی ہے نور الدہر نے کہا کہ بھائی
تم خوب آگئے ہم تو عجب مصیبت میں گرفتار ہیں اُسنے کہا کہ آپ گھبرائیے نہیں میں بھی آپکو چھڑا لیجاتا ہوں
اور بلند ہو کر جو پتھر اُس کنوئیں پر رکھا ہوا تھا وہ ہٹا دیا اور شاہزادے کو اپنی گردن پر سوار کرکے چاہ سے باہر
نکالا اور کہا کہ آپ چلکر مشکل جادو کو مارئیے اور جو چاہیے تدبیر کیجئے نور الدہر نے کہا کہ اچھا چلو اولوس
شاہزادے کو وہاں لے آیا جہاں مشکل جادو سوتی تھی اولوس نے کہا کہ آپ اسوقت بہتر ہے کہ جب مشکل جادو
سو رہی ہے شاہزادے نے کہا کہ اے اولوس میں سوتے میں نہ مارونگا [illegible] جگا کر اور ہوشیار کرکے مارونگا سوتے
میں مارنا کام نامردوں کا ہے اولوس نے [illegible] کہ اے شہریار یہ جو جاگیگی تو آفت برپا کریگی آپ مرد ہیں اور نامرد [illegible]
دیجئے اور ایک ہاتھ مار کر اسکا کام تمام کیجئے [illegible] مشکل جادو کی آنکھ کھلگئی مشکل جادو نے دیکھا

کہ نورالدہر اور اوس سے باتیں کر رہا ہے تبھی کہ یہی اسے گھروں سے نکال لایا ہے تو بڑا سر جھکا کر دم بخود کہا کہ دونوں لعنت
تک زمین میں سما گئے اور یہی بہتر ہے افسوس کہ ابھی مشکل فلاں ہم تو جانتے تھے کہ تو ہمارے شریک ہو مگر آج
معلوم ہوا کہ تو خدا پرست ہے خیر دیکھو تو کیسا تجھے رسوا کرتی ہوں اور زمین سے نکال کر ستون سے باندھ دیا اور کوڑا کھینچ کے
لگی اوس نے کہا کہ اے مشکل جادو تم مار ڈالیں میں اسے تمہارے وصل پر بھی راضی کیے دیتا ہوں یہ سنکر مشکل جادو
نے کہا کہ اچھا تو اسے راضی کر الغرض اوس اور نورالدہر کو ایک جگہ بٹھا دیا اور آپ بھی صحبت آراستہ کرکے بیٹھی اوس
نے نورالدہر سے کہا کہ شہزادہ آپ مشکل جادو کے وصل سے کیوں انکار کرتے ہیں دیکھیے اسکی کیا اچھی صورت ہے
نورالدہر نے کہا کہ اے اوس اب تو نے ترسائی پر کمر باندھی ہے خبردار پھر ایسی بات نہ کہنا اوس نے مشکل جادو سے کہا
کہ آپ سچ اور انہیں ایک جگہ قید کیجیے میں ابھی سمجھا لونگا یہ سنکر مشکل جادو نے حکم دیا اچھا ان دونوں کو ایک جگہ قید
کر دیں مشکل جادو نورالدہر کے وصل سے مایوس ہوئی تو بہ حسرت و افسوس ہر گام اداس و پریشان بیٹھی ہوئی تھی کہ اسکی بہن
مسعل جادو کے آنے کی خبر پہنچی مشکل جادو حیران ہوئی تو جگہ سے اٹھی اور اسے استقبال کر کے لائی اسباب عیش مہیا کیا
مسعل جادو شراب پینے لگی اور دیکھنے لگی کہ مشکل جادو کچھ آزردہ ہے پوچھا کہ بہن تم چپ چپ کیوں ہو مزاج کیسا ہے
مشکل جادو نے ایک آہ سرد بھر کر کہا کہ بہن کیا کہوں اس دل کمبخت کا ستیاناس جائے جو کچھ کیا وہ اسی نے کیا مسعل
نے پوچھا کہ تم کو کیوں یہی سوز مشکل نے کہا کہ ایک شخص کو میں گرفتار کر لائی ہوں اسی کے عشق میں میرا یہ حال ہے لیکن وہ
عشق میری پروا نہیں کرتا ہر چند میں چاہتی ہوں کہ وہ مجھ سے جنس ہو مگر وہ کسی طرح نہیں مانتا یہ سنکر مسعل جادو
نے بھی ایک آہ سرد بھر کر کہا کہ ہائے افسوس یہ دل کمبخت ایسی ہی بلا ہے میں بھی اسی صدمے میں مبتلا ہوں ایک
روز میں اپنے تخت پر بیٹھا ایک دریا کی جانب سے جو گذری تو دیکھا کہ بہت سے لوگ اس دریا میں ڈوب
رہے ہیں منجملہ کے ایک شخص ایسا حسین و خوبصورت ہے کہ آفتاب بھی جسکے حسن سے شرمندہ ہے اسے میں اٹھا لائی
اور طالب وصل ہوئی مگر وہ بھی میری صورت سے ایسی ہی طرح متنفر ہے اور کسی طرح وصل پر راضی نہیں ہوتا یہ کہکر
چیخیں مار مار کر رونے لگی مشکل جادو بھی اسے روتا دیکھکر پھوٹ پھوٹ رونے لگی پھر ساحر ملازموں نے کہا کہ حضور
آپ کیوں اپنی جان ہلاک کرتی ہیں وہ نگوڑے ہیں کیا اس سے بہتر بہتر مسلمان اس دنیا میں پڑے ہیں ہم جا کر آپ کے
لیے لا موجود کرینگے مشکل جادو اور مسعل جادو نے انہیں جھڑک دیا اور کہا کیا واہیات بکتی ہو اور آپس میں مشورہ
کیا کہ ہم اپنے معشوق کو لیے آئیں اور تم اپنے معشوق کو لاؤ مسعل نے اپنے لوگوں سے کہا کہ تم جا کر میرے معشوق کو
لے آؤ اور مشکل جادو نے اپنے لوگوں سے کہا کہ تم جا کر نورالدہر کو لے آؤ اور مسعل کا معشوق [illegible]
مسعل جا کر حاضر ہوا اور وہ لوگ نورالدہر کو لائے جب نورالدہر اور مسعل کا معشوق دونوں آئے تو نورالدہر نے
پہچانا کہ یہ خورشید شاہزادہ ہے اور خورشید نورالدہر کو دیکھکر حیران ہوا کہ یہ بھی یہاں گرفتار ہے اشاروں میں
باتیں ہوئیں لیکن مسعل اور مشکل دونوں اپنے اپنے معشوق کو بحسرت دیکھ رہی ہیں اور لاکھ طرح چاہتی
ہیں کہ یہ ہماری جانب مخاطب ہوں لیکن خورشید اور نورالدہر دیکھتے بھی نہیں مشکل جادو خورشید کو
سمجھانے لگی کہ ارے تو دریا میں ڈوبتا تھا تجھے مسعل جادو نے دریا سے نکال کر جان بخشی کی اور تو اس سے
ایسا متنفر ہے یہ بیچاری نہایت منت کرتی ہے تو اسے قبول کر لے ورنہ بہت پچھتائیگا خورشید نے کہا کہ اے مشکل میں
کیا کروں اس کے منہ سے وہ بو آتی ہے کہ [illegible] بیٹھے بیٹھے قید رہنا گوارا ہے اور وصل اسکا ناگوارا ہے
میں تو ہرگز اسکے نزدیک نہ جاؤنگا جائے ادھر جائے بھاڑ میں یہ سنکر مشکل نے کہا کہ اچھا

مخلوط حریفوں کے پاس چل کر بیٹھے جان پر جبر کیجیے ہم انھیں بیہوش کر کے مار لینگے خورشید نے کوکب سے کہا کہ
کوکب اس کاشتکے منہ سے تو ایسی بدبو آتی ہے کہ بیٹھا نہیں جاتا مگر تمہارے کہنے سے یہ بھی قبول ہے ادھر علی ہذا القیاس
چالاک نے نور الدہر کو راضی کیا اور بعد چار گھڑی کے آواز دی کہ کوئی ہے دروازہ کھول دو [illegible] آیا اور دروازہ
کھول کر پوچھا کہ کوکب [illegible] میں گرون لگا کر ساحری و جمشیدی کی مدد ہو سب [illegible] جمع ہیں اور یہ لکر مسہل اور مشکل جادو
سے جا کر کہا کہ اے ملکہ جادوگران وہ تو خود آپ پر عاشق ہیں آپ [illegible] ادھر مسہل نے کہا کہ جلد جلد اپنا
کام کرو معلوم نہیں کب سے [illegible] کہا کہ جو آپ سے ملنے کی غرض [illegible] یہ سنکر مشکل اور مسہل نے ان
دونوں کو تبلہ میں طلب کر کے امتزاج جو لیا تو معلوم ہوا کہ فی الواقع صفت ہے پس وہ دونوں کی دونوں دوڑ کر
اپنے اپنے معشوق سے لپٹ گئیں پہلو میں لا کر بٹھایا غبار کدورت آئینۂ دل سے زائل ہوا غنچہ آرزو شگفتہ
ہوا بزم عیش آراستہ ہوئی چالاک باتیں کرنے لگا کوکب جام و صراحی ہاتھ میں لے کر ساقی گری کرنے لگا اور
آنکھ بچا کر بیہوشی شراب میں ملا دی جس وقت دو دو دور جام کے چل چکے دونوں خوب مست و مدہوش ہو گئیں تو
مشکل جادو نور الدہر کی طرف جھکی نور الدہر نے ایک دھکا دیا کہ وہ بیہوش ہو کر گری اور خورشید مسہل کو
سامنے سے کر اٹھا کر پلنگ پر جو وہ خوشی خوشی اٹھ کر چلی تھی کہ بیہوشی سے لڑکھڑا کر وہ بھی فرش خاک ہوئی بعد
اسکے اور ساحر و ایلان بھی بیہوش ہو کر گرے چالاک و کوکب نے مشکل اور مسہل کو اسی وقت قتل کیا اور مارے گئے
ہوا ہوا میں بھی جس جس کو مار بچا اسے قتل کیا دفعۃ ایک آندھی تیرہ و تار ایسی اٹھی کہ زر باد کو تیرہ و تار کر دیا
اور در و دیوار سے دھواں اٹھنے لگا وہ مکان آتش بہار ہو گیا بعد دو گھڑی کے ایک آواز پیدا ہوئی کہ قتل ہوئی
مرا نام میں مشکل جادو و مسہل جادو بعد دو گھڑی دیر کے بعد جب روشنی ہوئی تو دیکھا کہ نہ وہ باغ ہے
نہ وہ منظر نہ وہ چاہ ہے نہ وہ مکان بلکہ ایک مکان کئی سو برس کا ہے اتنا معلوم ہوتا کہ کوٹھڑیوں میں بہت سے
آدمی قید ہیں اسباب لا انتہا ہر طرف بیشمار ہیں نور الدہر نے سبھوں کو مال و اسباب دے کر رخصت کیا جب
وہ سب چلے گئے تو نور الدہر نے خورشید سے پوچھا کہ تم کیونکر اسکے پھندے میں گرفتار ہوئے خورشید نے
کل حال اپنا شہر اختر پر جانا اور لشکر ایرج کو شکست دے کر بھاگنا اور شہر فرنگوستیہ پر آنا اور تعلیم پر
یورش کرنا اور باغ میں آ گرنا بیان کیا نور الدہر نے اپنی سرگذشت بیان کر کے کہا کہ اچھا اب کیا ارادہ ہے
خورشید نے کہا کہ اب میں شہر اختر پر جاؤنگا لوگ میرے نہایت فکرمند ہونگے نور الدہر نے کہا کہ اچھا تم
چلو ہم بھی ایرج کے مقابلے کو آتے ہیں خورشید تو یہ سنکر رخصت ہوا نور الدہر نے چالاک سے کہا کہ شہر سیلہ کو
چلنا چاہیے اسنے عرض کیا کہ پہلے میں جا کر حال دریافت کر آؤں تو پھر آپ چلیے الغرض چالاک شہر میں گیا
سنا کہ سہیل بن سیلان مہرانیہ کو گیا ہوا ہے یہ خبر سنکر چالاک بہت جلد نور الدہر کی خدمت میں آیا اور عرض
کیا کہ وہ صمصام ماہ منظر کے قتل کے لیے مہرانیہ کو گیا ہے اسی خبر سنکر شاہزادہ نور الدہر نے اسی وقت
شہر مہرانیہ کا راستہ لیا الغرض اس وقت پہونچا کہ جب سیلان زیر قلعہ مہرانیہ استادہ تھا اور پھاند جانے پر
آمادہ تھا اور صمصام ماہ منظر اور دراج در دروازہ گوش برآواز ہیں منگ رہے تھے کہ نعرہ شاہزادے کا بلند
ہوا کہ او کافر جا سر زور ٹھہر تو سمجھا میں آ پہونچا تو جاتا کہاں ہے تو یہ سمجھے ہوئے تھا کہ اژدہا نگل گیا اور
یہ نہ جانتا تھا کہ میں اژدہے کو قتل کر کے صحیح و سالم ظاہر ہونگا اہل قلعہ نے جو شاہزادہ نور الدہر کو
دیکھا باغ باغ ہو گئے طبل شادمانی بجنے لگا اور سیلان نور الدہر کا نعرہ سنکر قلعے کیطرف سے پھر آیا اور کہا

کی وہاں قلعہ بیٹھا ہی ضیاپرست تو ہاہا ہوں تو بیرستے کبھو نہ نکلا یہ کہکر نورالدہر سے مقابل ہوا اور پکارا کہ او نبیرۂ حمزہ
اگر تو اژدہے سے بچ گیا تو میرے ہاتھ سے کہاں جائیگا دیکھ یہی گرز ہے جس سے دروازہ قلعہ کا توڑنے چلا تھا اب
اسی سے تیرے تن کو برباد کردونگا یہ کہکر شاہزادے پر گرز کا وار کیا نورالدہر نے اسکو خیال میں نہ لا کر ایک ایسی
ضرب تیغ آبدار کی لگائی کہ مثل خیار تر گرز کے دو ٹکڑے ہوئے سیلان نے بھی جھلا کر تلوار ماری شاہزادے
نے تلوار اسکی چھین کر کمر بند میں ہاتھ ڈال کر قاش زین سے اٹھا کر بالاے سر چرخ دے کر زمین پر دے مارا کہ غش
زمین ہوگیا فوج سیلان یورش کرکے نورالدہر پر آگری صدران ماہ منظر اور دردور گوش یہ رنگ دیکھکر دروازہ
قلعے کا کھولکر فوج اپنے ہمراہ لیکر شریک نورالدہر ہوے نورالدہر نے سیلان کو تو بجاے سپر اٹھا لیا اور داہنے
ہاتھ میں تلوار لیکر فوج سیلان سے حرب و پیکار شروع کی پس جب سیلان نے یہ رنگ دیکھا اور دم اسکا گھٹنے
لگا تو عرض رسا ہوا کہ اے شہریار اب میں افعال شنیعہ اور حرکات قبیحہ سے توبہ کرتا ہوں اور لات و عزاے بیبقا پر
لعنت کرتا ہوں آپ مجھے چھوڑ دیجیے یہ سنکر نورالدہر نے اسے چھوڑ دیا وہ قدموں پر گرکے شرف اسلام سے مشرف
ہوا سیلان اپنے خیمے میں آیا تمام سپاہ اور سرکردگان لشکر کو شرف اسلام سے مشرف کیا اور نورالدہر صدران
کے ساتھ چلا بارگاہ شاہی میں جاکر بیٹھا صدران ماہ منظر سے کل سرگذشت اپنی بیان کی بعد اسکے کھانا کھاکر آرام کیا
جب صبح ہوئی تو سیلان نورالدہر کی خدمت میں حاضر ہوا صدران ماہ منظر اور سیلان میں باہم صلح ہوگئی بعد اسکے
صدران نے سامان دعوت مہیا کیا دو روز تک دعوت و ضیافت رہی تیسرے روز سیلان شاہزادے کو
لیکر اپنے شہر میں آیا تمام شہر کو اسلام آباد کیا بڑی تیاری سے شاہزادے کی ضیافت کی شاہزادے کو آئے ہوئے
دو تین روز گذرے ہونگے کہ ایلچی ثمود و عاد اور عاد بن ثمود کا داخل شہر ہوا ہرکاروں نے آکر خبر دی کہ ایلچی
ثمود و عاد اور عاد بن ثمود کا آتا ہے سیلان کی تو یہ سنتے ہی رنگت زرد ہوگئی اور وحشت چھاگئی اور عضو عضو کانپنے لگا
جام شراب ہاتھ سے گر کر چور ہوگیا شاہزادے نے پوچھا کہ اے سیلان ثمود و عاد کون ہیں جو تم اسقدر خائف ہو سیلان
نے کہا شہریار یہ اولاد میں عوج بن عنق کی ہیں اور صحراے ظلمات میں سمندر کے کنارے رہتے ہیں
نہایت دراز قد ہیں آفتاب سے مچھلی بھونکر کھاتے ہیں آدمی کی تو مجال نہیں کہ انکا سامنا کرسکے شاہزادے
نے کہا کہ تم بلا سے کیوں ڈرے ایلچی کو آنے دو دیکھو تو مضمون نامہ کیا ہے خدا کو یاد کرو غرض کہ ایلچی داخل بارگاہ ہوا
زرد گل آدمی پر شکل تھا ساقی نے جام شراب کا تواضع کیا ایلچی نے جام شراب پی کر کہا کہ میں نامہ دار ہوں
پہلوان دوران گرشاسپ جہان ثمود و عاد کا سیلان نے کہا کہ لاؤ نامہ ایلچی نے نامہ سر سے کھولکر دیا سیلان
نے دبیر کو دیا اس نامہ میں لکھا تھا کہ اے سیلان اس نواح میں آج کل مواشی کی بہت قلت ہوگئی ہے تمکو چاہیے
اے سیلان بکریاں گائیں جسقدر ہوسکیں ہماری خوراک کے واسطے روانہ کیا کرو ورنہ ہم آکر مواشی کیسے آدمیوں
تک کو کھا جائینگے پس یہ مضمون سنکر نورالدہر آگ ہوگیا اور نامہ دبیر کے ہاتھ سے لے کر پرزے پرزے کر ڈالا
ایلچی نے یہ دیکھکر کہا کہ اے جوان غضب کیا تو نے کہ اپنے پہلوان کے نامے کو پھاڑ ڈالا اور تلوار کھینچکر نورالدہر
پر آیا نورالدہر نے اسکا ہاتھ پکڑ کر تلوار اسکی چھینکر ایک طمانچہ مارا کہ وہ بیہوش ہوکر گرا پھر جو ہوش آیا
تو اٹھکر بھاگا اور ثمود کے پاس اسی حال سے جاکر وہ ٹکڑے نامے کے دکھا کر کل حال بیان کیا پس ثمود کو یہ
حال سنکر غصہ آیا اور لشکر اپنا درست کرکے سیلیہ کا راستہ لیا جب بعد چند روز کے سیلیہ میں پہونچا تو تمام
شہر میں ایک تہلکہ پڑگیا کہ عاد یہاں آدمخوار آ پہونچے جب خبر سیلان کو پہونچی رنگت اسکی زرد ہوگئی

نورالدہر نے کہا کہ اے سیلان تم بالکل خوف نہ کرو اور خدا کو یاد کرو۔ قصہ مختصر جب لشکر ثمود کا شہر میں قیام پذیر ہو چکا
تو نورالدہر نے بھی حکم دیا کہ لشکر ہمارا شہر سے باہر نکلے جب حکم اُنکا لشکر بھی شہر سے باہر نکلکر مقابل لشکر
ثمود عاد خیمہ زن ہوا دونوں لشکروں میں طبل جنگ بجا رات بھر جانبین میں تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر
سوار ہوکر راست میدان تیر دہوے صفوف جدال اور قتال کی آراستہ ہوئیں جب نقابت نقیبا ختم ہوئی تو ثمود عاد
میدان میں آکر جنگی ہوا کہ وہ شخص کہاں ہے جسنے میرے نامے کو پھاڑ ڈالا تھا یہ سنکر نورالدہر عالی قدر عرصہ
کارزار میں جلوہ افروز ہوا دیکھا کہ ثمود عاد آدمی کا پتلا ہے ایک دیو ہے دو سو اسی گز کا قد ہے کوئی مرکب زیر ران
نہیں ہے پیدل کھڑا ہوا ہے ایک بیل گران سنگ کاندھے پر رکھا ہوا شراب کھڑا پی رہا ہے یہ دیکھکر نورالدہر بھی
پیادہ پا ہو کر میدان کو چلا جب ثمود عاد کے مقابل ہوا تو اُسنے دیکھا کہ ایک جوان حسین خوبصورت سامنے
کھڑا ہوا اور سمجھا کہ سیلان نے اسے صلح کے واسطے بھیجا ہے یہ سمجھکر کہنے لگا کہ اے جوان میں ایک طرح صلح پر
آمادہ ہوں کہ جسنے میرا نامہ پھاڑا ہے اُسے باندھکر میرے پاس بھیجدے ورنہ میں تمام شہر کو کھا جاؤنگا نورالدہر
نے کہا کہ او خود سر تو کن خیالوں میں پڑا ہے میں ہی ہوں جسنے تیرا نامہ پھاڑا تھا اب تیرا سر توڑونگا یہ سنکر
ثمود عاد بہت ہنسا اور کہا کہ آ تو میرا سر توڑیگا پہلے تو یہ تو بتا کہ تو کون ہے شاہزادے نے کہا کہ میں نبیرہ حمزہ
صاحبقران نورالدہر ہوں بدیع الزمان ہوں یہ سنکر ثمود عاد نے کہا کہ پہلے تو ہی چلا حربہ اپنا
نورالدہر نے جواب دیا کہ ہم اہل اسلام کا یہ قاعدہ نہیں ہے کہ ہم حریف پر پیشدستی کریں پہلے تو اپنا حربہ کر جب تیرے
حملے سے خدا بچا لیگا تو سمجھا جائیگا یہ سنکر اس عادی نے کہا کہ شاید تجھکو اپنی شجاعت پر بہت زور ہے یہ کہکر خمدار
خمدار لکڑی بیل گران سنگ چرخ دے کر نورالدہر پر مارا نورالدہر نے آتے ہوئے بیل کو خیال
میں لا کر ایک ضرب شمشیر آبدار سے اس بیل کے دو ٹکڑے کر دیئے ایک ٹکڑا گر پڑا ایک اُسکے ہاتھ میں رہگیا
اُسنے وہی ٹکڑا نورالدہر پہ مارا نورالدہر نے اسے بھی خالی دیا اب ثمود جھلا کر دوڑا کہ تجھے مسلکر مار ڈالونگا
نورالدہر بھی دوڑ کر اس سے لپٹ گیا زور کشتی ہونے لگی دن بھر کشتی رہی شام کو ثمود عاد نے پھرنے کا قصد کیا
مگر شاہزادے نے جانے نہ دیا جنمیں سے روشنی آگئی غرض دو شبانہ روز کشتی رہی تیسرے دن شاہزادے نے
کمر ثمود عاد کا توڑ کر سر سے بلند کیا اور چرخ دیکر چاہا کہ زمین پر دے مارے کہ اُسنے نعرہ الامان کا بلند کیا
نورالدہر نے کہا کہ لا امان بشرط الایمان اگر تو دین اسلام قبول کر تو جان امان پائی ہے اُسنے کہا کہ میں نے قبول
کیا نورالدہر نے اسے زمین پر رکھدیا وہ شاہزادے کے گرد پھر کر از سر صدق مسلمان ہوا حلقہ غلامی کا کان میں پہنا
اور عرض کیا کہ اے شہریار اگر حکم ہو تو میں اپنے اہل لشکر کو مسلمان کر لاؤں شاہزادے نے کہا کہ اچھا جاؤ ثمود عاد
اپنے لشکر میں گیا اور سیلان شاہزادے پر سے زر نثار کرتا ہوا خیمے میں لے کر آیا اور پیوستہ رطب اللسان
شاہزادے کی تعریفیں کرنے لگا کہ حضور اس عادی کا مارنا آپ ہی کا کام تھا نورالدہر نے کہا کہ اے
سیلان اسکی کیا حقیقت ہے میں نے بعنایت خدا ایسے بڑے دیو کو زیر کیا ہے اور پوشاک رزمی اُتارکر
لباس بزمی پہن کر کھانا کھایا اور سو رہا اور ادھر ثمود عاد جو اپنے خیمے میں آیا نہ کسی سے بات کی نہ کسی سے
بولا بھر شراب کی پی کر سو رہا صبح تک ہوش نہ آیا صبح کو اُٹھکر بیٹے سے کہا کہ اے فرزند یہ خدا بہت
زبردست ہے میں نے تو اُسکا دین قبول کر لیا تو کیا کہتا ہے اُسنے کہا کہ اے پدر بزرگوار میں ہر طرح آپ کے ساتھ ہوں
جب آپ اُس سے لڑ کر عاجز ہوئے تو میں کس شمار و قطار میں ہوں بعد اُسکے کل فوج سے کہا کہ میں نے تو

حاضر ہوئے اور شرف سلام سے مشرف ہوئے بعد اُسکے اقباش کشیدہ رو نے شاہزادے کی دعوت کی
صحبت رقص وسرود برپا ہوئی ہرمز تاجبہ درخت برشکن جماسپ شاہزادے نے دنگل شوکت کو رونق بخشی ایک ہزار
سات سو پہلوان اور گردن کش اپنے اپنے دنگلوں اور کرسیوں پر متمکن ہوئے ایرج تاج بخش الوند شاہ سعادت نشاں
سعد دلان ماہ منظر ارج دردر گوش دیلمان زنگی وغیرہ بھی حاضر ہیں مگر اکری وزارت پر فرخش ہے تمام دربار آراستہ
و پیراستہ ہے مگر ہمیشہ کا مکان صاحب ساطور گران طہماس بن عنقویل دیوبرد کا دنگل نورالدہر نے خالی دیکھکر
بے ساختہ آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور آنکھوں میں آنسو بھر آئے یہ دیکھکر ہر ایک مستفسر ہوا کہ کیوں شہریار کیوں
مجبر باشد آپ کے آہ سرد کھینچنے اور آبدیدہ ہونے کا کیا باعث ہے فرمایا کہ صاحبو اسوقت سب موجود ہیں مگر میرا حق صادق
رفیق موافق صاحب ساطور گران جان نثار خاندان صاحبقران طہماس بن عنقویل دیوبرد موجود نہیں ہے تو
کمال شاست ہوں اور میری آنکھیں اُسی کے دنگل کو خالی دیکھ دیکھکر پُرآب ہوئی جاتی ہیں ہائے افسوس ہم ورد
ایسی ساعت سے جدا ہوئے کہ پھر کیا نصیب ہوئے اور صاحبو طہماس سا بہادر کاہیکو دنیا میں پیدا ہوگا سبنے طہماس کی تعریفیں
کیں اور عرض ساہو نے کہ حق تعالیٰ خداوند دوست جانباز شخص ہے نورالدہر نے کہا کہ ہاں جیسا رفیق وصدیق ہوئے
وہ کوندھور ہاتھ آیا دلیای شفیق بالتصدیق جیسے طہماس تھا اور ہاں چالاک یہ تو سب کچھ ہے تمہیں [illegible] کریگی
ہم تو اس ملک میں ہیں تم نے کا حال بیان کر چالاک نے عرض کیا کہ حضور میرا کتنی بھی یہیں ستا شہر ہیلیہ
ہو چکیا تھا نورالدہر نے کہا کہ بھلا کہیں ہمارے دوست طہماس کو بھی دیکھا تھا چالاک نے عرض کیا کہ حضور
کہیں نہیں نورالدہر نے رو رو کر کہا کہ شاید وہ ڈوب ہی گیا ہو یہ باتیں سنکر اقباش کشیدہ رو نے ہاتھ باندھکر
عرض کیا کہ آپ کے تشریف لانے سے چند روز پیشتر اس دریا میں ایک شخص دراز قد ہاتھ میں ساطور گران بغل میں
بھی درخت غلطان و پیچان ڈوبتا اچھلتا چلا آتا تھا جالی میرا قداش کشیدہ رو دریا کے کنارے شکار میں مصروف
تھا اُسنے لیک کر اُس عادی کو نکال لیا اُس عادی نے نکلتے ہی اللہ اکبر کا نعرہ بلند کیا یہ سنکر ہمارے دوست بہم ہوئے
اور تلواریں کھینچ کھینچکر باہر آگئے دو دلیر لسکاسے بکو کر کہا باین کرا و شہریار وہ عادی جو ساطور بکو کر گرا تو کوئی
ڈیڑھ سو دلاوروں کو ہلاک کر ڈالا انجام کار جب دراز دیوں سے دیکھا کہ ہم اس سے عہدہ برا نہیں ہو سکتے
تو دور بھاگ کر دو بھڑوں اور تیروں سے اسکو مجروح کیا جب وہ مجروح ہو گیا تو اُسے گرفتار کر کے میرے سامنے
لائے میں نے اُسے لاغر پاکر حکم دیا کہ اسے آہنی پنجرے میں بند کر کے میوہ وغیرہ کھانے کو دو کہ یہ خوب فربہ ہو جائے
جب خوب فربہ ہو جائیگا تو ہم اُسکے کباب بنا کر کھائینگے تو شہریار ابھی تک وہ اُسی پنجرے میں قید ہے اور اسے ایک مہینا
بھی ہو گیا ہے تین سو سات من کی بیڑیوں میں مقید ہے لیکن وہ ہرگز اس قید کو خیال میں نہیں لاتا یہ معلوم ہوتا ہے کہ اب
اُسنے قید توڑی اور اب توڑی میں مناسب جانتا ہوں کہ آپ اُسے ملاحظہ فرمائیے اگر وہ طہماس ہو تو اُسے
قید سے نجات دیجیے اور اگر وہ طہماس نہیں ہے تو پھر ہم اُسکے کباب نوش جان کریں نورالدہر نے کہا کہ او احمق
گوشت آدمی کا حرام ہے اور تمہارے بیان سے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ طہماس ہے کیونکہ کل کوائف اسی کے سے تم بیان کرتے ہو
اچھا منگواؤ تو ہم بھی دیکھیں تو یہ سنکر اسی وقت وہ پنجرہ طلب ہوا اور طہماس نے جو وقت سے سُنا ہے کہ کسی شاہزادے
نے آکر اِن لوگوں کو مسلمان کیا ہے اُسوقت سے دعائیں مانگ رہا ہے کہ خدا خیر کرے شاہزادہ نورالدہر ہی ہو ہر ایک سے
پوچھتا ہے کہ اس شاہزادے کا کیا نام ہے کوئی بتاتا نہیں طہماس [illegible] کر رو رہا ہے اور کہتا ہے کہ بھلا مردود
فرود شاہزادہ نورالدہر ہی ہے تم جاکر فوراً اس سے میرا حال کہہ تو وہ فوراً مجھے بلالیگا اور سینے سے لگا لیگا

بند ہوگئے اور دیدۂ باطنی کھل گئے عالم خواب میں دیکھا کہ آسمان سے ایک نورانی تخت زمین پر اترا اور ایک
بزرگ نورانی شکل عمامہ بر سر پیراہن در بر تسبیح بکف نمودار ہوئے اور آواز سبوح و قدوس ربنا و رب الملائکۃ
والروح کی بلند ہوئی جب شاہزادے نے غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ یہ حضرت سلیمان بن داؤد علی نبینا و آلہ و علیہ السلام
ہیں نور الدہر سامنے حضرت کے دست بستہ کھڑا ہوا حضرت نے ارشاد کیا کہ اے نور الدہر تم اس قدر متفکر کیوں
ہو نور الدہر نے عرض کیا کہ آپ پر سب حال میرا روشن ہے حضرت نے ارشاد فرمایا کہ اے نور الدہر یہ طلسم
آصف بن برخیا کا بنایا ہوا ہے نام اس طلسم کا گرد آصفی ہے نور الدہر نے عرض کیا کہ پھر میں کیونکر اس طلسم
سے نجات پاؤنگا حضرت نے ارشاد فرمایا کہ میں یہ اسم تمہیں تعلیم کرتا ہوں تم اسے پڑھکر اس میل پر دم کرنا
ایک جوان خوش رو بالائے میل نمایاں ہوگا اور تمہیں طلب کریگا لیکن تم مطلق مخاطبت ذکر نا اور ہرگز جواب نہ
دینا یہ اسم پڑھتے جانا دوسری مرتبہ پھر وہ پکاریگا پھر جواب نہ دینا اور اپنے کام میں معروف رہنا جب وہ
سہ بارہ تمہیں بلاوے تو تم یہ اسم اس زنجیر پر دم کر دینا وہ زنجیر نیچی ہوجائیگی تم اس زنجیر کو پکڑ کر اس میل پر چلے جانا
جب تم میل پر چلے جاؤگے تو وہ جوان تو غائب ہو جائیگا اور کئی زینے نمایاں ہونگے جب ان زینوں کو تم طے کروگے
تو ایک مکان عالی شان دکھائی دیگا جب تم اس مکان میں جاؤگے تو ایک کنواں دیکھوگے اور اس کنوئیں پر
ایک منجنیق قائم ہوگا اور سامنے اسکے ایک گنبد عالی شان ہوگا کلس پر اس گنبد کے ایک جانور عظیم الجثہ بیٹھا ہے اور بار
بار آسمان پر اڑ کے جاتا ہے اور آواز سبحان سبحان کی بلند کرتا ہے اور پھر آکر بیٹھ جاتا ہے جو کوئی بار اسکی صدا
سن لیتا ہے وہ پتھر کا ہوجاتا ہے تمہیں لازم ہے کہ غور سے اس جانور کے سینے پر نگاہ کرنا ایک خال سیاہ اسکے سینے
پر ہے تم بہت غور سے ایک تیر چلہ کمان میں جوڑ کر اس خال پر مارنا اگر تیر تمہارا اسکے خال پر پڑ گیا تو تم فتحیاب
ہوگے ورنہ پتھر کے ہوکے رہجاؤگے اور اگر تمہارا تیر لگا تو تم بچ گئے اور اس جانور کو تم مارلو تو بعد اسکے تم اس
گنبد کے اندر جانا ایک صندوق زنجیر میں آویزاں ہے تم یہی اسم پڑھکر اس صندوق پر دم کرنا وہ تمہارے
پاس آجائیگا تم اس صندوق کو بے خوف و خطر کھولنا لوح طلسم اسی صندوق میں ہے اسے نکال لینا اسکے ایک
صندوق اور وہیں رکھا ہوا ہے اس صندوق میں سرخ سنجوگ اور تیغ نیلگون سلیمانی رکھی ہوئی ہے اسے بھی اپنے قبضے
میں کرنا اور بعد اسکے لوح طلسم کو دیکھنا جو اسمیں لکھا ہوگا اس پر عمل کرنا انشاء اللہ طلسم فتح کروگے اور اس گرداب
سے نکل جاؤگے پھر جہاں جی چاہیگا چلے جانا یہ خواب دیکھکر نور الدہر کی آنکھ کھل گئی تمام مکان کو معطر اور منور پایا
ایک لوح نور کی از زمین تا چرخ بریں معلوم ہوئی اور ایک کاغذ اپنے سرہانے سے پایا پڑھکر کمال مسرور ہوا بعد
تجدید وضو نماز پڑھکے عبادت خانے سے باہر آیا سبھوں سے حال خواب کا بیان کیا ہر ایک نے خوش و مسرور
ہوکر مبارکباد دی کہ شکر ہے مبارک ہو حق تعالے نے بڑی مدد کی اب انشاء اللہ آپ اس گرداب سے چھوٹنے
جو دیر کی کسر ہے وہ ہے القصہ باتوں باتوں میں شب ہوگئی شاہزادہ کھانا کھا کر سو رہا جب صبح ہوئی تو اس کاغذ
کو دیکھکر اسم کو حفظ کرکے اس میل کے سامنے آیا اور اسم پڑھنا شروع کیا سات ہی مرتبہ پڑھنے پایا تھا کہ ایک
جوان حسین زرین پوش اس میل پر نمایاں ہوا اور پکارا کہ اے عزیز تو نے مجھے کیوں طلب کیا شتاب میں حاضر
ہوں جو تیرا کام ہو آکے بیان کر مگر نور الدہر کب جواب دیتے تھے اسم پڑھتے گئے وہ جوان پکار کر چپ ہو رہا
بعد تھوڑی دیر کے پھر آواز دی کہ اے عزیز تو نے مجھے بلایا ہے اور جب میں آیا ہوں تو خود میرے پاس نہیں
آتا اور اپنا مطلب دل نہیں بیان کرتا پھر نور الدہر نے کچھ جواب نہ دیا اور اپنے کام میں معروف رہے جب

ایک سو ایک مرتبہ جب حلقہ اس زنجیر پر دم کیا تو وہ زنجیر خود بخود ڈھیلی ہو گئی اور وہ جوان پکارا کہ اے شہزادے وہ مشکل
پوری ہوئی اسلئے اس زنجیر کو پکڑ کر چڑھ آ شاہزادہ اپنے ہمراہیوں سے یہ کہکر کہ صاحبو جاتے ہیں دعا کرو کہ یہ طلسم
فتح ہو اس زنجیر پر چلا ادھر تو نور الدہر پانی پانی کرتا چلا جاتا ہے اور ادھر یہ لوگ دم بخود رہے ہیں
بار الہا اسواسطے محمد کا نور الدہر کو اس طلسم پر فتحیاب کرتا ایک نور الدہر اس پل پر چڑھ گیا دیکھا تو
میدان بالکل صاف ہے اور ایک جانب جزیرہ سے معلوم ہوتے ہیں سوا اسکے وہ پل پانی سے نکلی سو گز کی
تھا القصہ ادھر ادھر دیکھتے دیکھتے شاہزادے نے دیکھا کہ چند زینے نیچے اترنے کے بنے ہیں شاہزادہ نور الدہر
علی علی کرتا ہوا ان زینوں کو طے کرتا ہوا چلا ایک سو ساٹھ زینے طے کئے تھے کہ ایک دروازہ مقفل دکھائی دیا اور کنجی
اسکی ایک طاق پر رکھی معلوم ہوئی شاہزادے نے اس کنجی سے دروازہ کھولا اندر قدم رکھا دیکھا کہ وہی باغ ہے
وہی کنواں ہے وہی گنبد ہے اور اسیطرح کلس پر گنبد کے جانور بیٹھا ہے اور سامنے اسکے ہزارہا آدمی پتھر کے بنے
ہوئے کھڑے ہیں اپنے دل میں کہا کہ اے نور الدہر یہ سب بھی تیری طرح ارادہ فتح طلسم آئے ہیں اور اس
جانور کے خال پر تیر لگاتے ہیں اور تیر سے خطا ہو جاتے ہیں دیکھئے تیرا کیا انجام کار ہوتا ہے تیر لگا ذرا سی یہ خیال کر کے
تیر چلہ کمان میں پیوستہ کرکے اس جانور کے خال کو خوب طرح تاک کر مارا مگر ایک تل بھر کا فرق رہگیا تیر اسکے خال پر
نہ لگا نور الدہر تو سانس کا تا نوک تیر کا ہو گیا نہایت غمناک ہو کر دوسرا تیر مارا وہ بھی خالی گیا ایک مرتبہ سخت غمگین ہو گیا
بس ایک مرتبہ عالم یاس طاری ہو گیا کہ اب نجات ملنا دشوار ہے اور دل کو پروردگار کی طرف رجوع کرکے عرض
کیا کہ اے پروردگار عالم سوا تیرے اس وقت کوئی مددگار نہیں میں تیرا نام لیکر ایک تیر اور مارتا ہوں یہ
کہکر ایک جو تیر لگایا ہے تو ٹھیک اسکے خال پر بیٹھ گیا اور پشت کو توڑ کر پار نکل گیا اور وہ طائر گر کے مر گیا ایک تھوڑی
دیر کے بعد آواز ہائے گرفتی ہا ہا تمام میں طائر جادو بود اور جب روشنی ہوئی تو دیکھا کہ وہ کنواں اور جسم باغ
اور گنبد سب اسی طرح قائم ہیں اور جو پتھر کے آدمی بنے ہوئے کھڑے تھے وہ سب بہیئت اصلی آگئے اور
سب کے سب شاہزادے کے قدموں پر گر پڑے شاہزادے نے سب کو دلاسا دیا مگر ان سب میں ایک
شخص کو نہایت ہی حسین و خوبصورت تاج برسر لباس سرداری در بر سبزہ رنگ کھڑا اکٹھا کوئی بیس پچیس
سال کا سن دیکھا کہ وہ بھی سامنے آ کھڑا ہوا اور نور الدہر کو سلام کیا اور قدمبوسی کے لئے سر جھکا دیا نور الدہر
نے اسے گلے سے لگا کر پوچھا کہ کیوں بھائی تم کون شخص ہو اسنے دست بستہ عرض کیا کہ خاکسار خداوند زبرجد شاہ
کا بیٹا ہے ریحان شاہ میرا نام ہے فوج و لشکر کثیر اپنے ہمراہ لیکر خداوند لقاسے باختری کی مدد کو چلا تھا کہ وہ
مرا چاہ ہے جب میں یہاں پہونچا اس گرداب میں مبتلا ہو گیا بعد چند روز کے اس جنار پر میں نے لکھا پایا کہ یہ
گرداب طلسمی ہے نام اسکا گرداب طلسم گرگرہ آصفی ہے جو اس گرداب بلا سے نجات کا خواہاں ہو وہ اس
زنجیر کو پکڑ کر اس پل پر چڑھ آئے اور زینوں کے راستے سے نیچے اتر کر ایک جانور جو وہاں بیٹھا ہوا ہے تیر
لگائے اگر اسے مارا تو طلسم فتح کیا ورنہ پتھر ہو کر رہگیا اور حشر تک زمین سے یہاں آکر تین تیر مارے سے کوئی کارگر
نہوا آخر کار میں پتھر کا ہو گیا اور آپ کے باعث سے نجات پائی ہے اب آپ کا غلام ہوں ہرگز ہرگز قدموں
سے جدا نہونگا نور الدہر نے کہا کہ اچھا پہلے ادیان باطلہ پر لعنت کرکے دین اسلام تو قبول کر بعد اسکے تمہا
کا بچہ ریحان شاہ نے اپنے باپ زبرجد شاہ پر لعنت کی کلمہ پڑھکر مسلمان ہوا شاہزادہ نور الدہر
نے کہا کہ اچھا اب تم انہیں زینوں کی راہ سے زنجیر پکڑ کر جاؤ دن پر چلے جاؤ اب ہم طلسم کشائی کیا

میں اسنے عرض کیا کہ ہرگز نہو گا مجکو اپنے سامنے بیٹھے چلیے نورالدہر نے کہا کہ میں تو لوح کے باعث سے مختار ہوں گا لشکر جادوگر اپنا اوہنگے بلکہ کیا عجب ہے کہ مار ڈالیں تمہارا یہاں سے چلا ہی جانا بہتر ہے یہسنکر ریحان شاہ اور کل اسیران طلسم چلے گئے نورالدہر اُس گنبد کے اندر آیا دیکھا کہ چھت میں ایک صندوق آویزان ہے اسم پڑھکر دم کیا صندوق نیچے آیا شاہزادہ نورالدہر نے اُس صندوق کو کھولکر لوح نکال لی بعد اُسکے دوسرا صندوق کھولکر تیغ نیلگون سلیمانی اور زرہ بکتر وغیرہ اسباب اُٹھایا تیغ جو کھینچکر دیکھا تو مقابل تیغہ ضرب سلیمانی نہایت خوش ہوا اور وہ اسباب اپنے بدن پر آراستہ کیا اور اُس کنوئیں اور برج کی طرف روانہ ہوا اور لوح کو ملاحظہ کیا لکھا ہوا تھا بسم اللہ الرحمن الرحیم اے فتح کنندہ این طلسم و اے سیاح این عجائب جب لوح طلسم کو گرہ آصفی تیرے ہاتھ سے لگے تو تجکو لازم ہے کہ تیغ نیلگون سلیمانی کھینچکر اُس برج کے ستون پر مار وہ ستون اُس کنوئیں کے اندر گر جائیگا تو بھی اپنے کو اُس کنوئیں کے اندر گرا دے جب وہاں پہونچکر اور عجائبات ملاحظہ کرنا تو پھر لوح کو دیکھنا اور جو لوح سے غفلت کریگا تو پھر کہیں کا نہ رہیگا شاہزادے نے موافق تحریر اُس لوح کے تعمیل کی اور اُس کنوئیں میں غلطان و پیچان چلا بعد تھوڑی دیر کے بیہوش ہو گیا جب پاؤں اُسکے زمین سے مس ہوئے تو آنکھ کھل گئی اور ایک دروازے کے برابر اپنے کو کھڑا ہوا پایا دیکھا کہ اب کوئی چیز معلوم نہیں ہوتی دروازہ کھولکر اندر گیا دیکھا کہ چار طرف کو چار دالان بنے ہوئے ہیں اور ہر دالان میں چالیس چالیس شیر کھڑے ہیں شاہزادہ نورالدہر حیران ہو کر اُس لوح کو دیکھنے لگا اور وہ شیر چار طرف سے نکل آئے اور حملہ آور ہوئے شاہزادہ نورالدہر نے موافق تحریر لوح کے وہ لوح اُن شیروں کے سامنے پھینکدی کہ اگر تم اس لوح کے خواہان ہو تو لیں وہ شیر اُس لوح پر دوڑ پڑے آپس میں پنجہ اور کلیت میں لگے ایک دوسرے پر غرانے لگے دو تا ہر لوح بیچ میں پڑی ہوئی ہر پھیلے خون کے اور سب میں ہلاک ہوئے لڑتے سب شیر مر گئے اور ایک شیر رہگیا اُس شیر نے لوح اُٹھانے کا قصد کیا شاہزادہ نورالدہر نے بڑھکر لوح اُٹھالی وہ شیر شاہزادہ نورالدہر پر حملہ آور ہوا اور پنجہ مارنے لگا شاہزادہ نورالدہر نے خالی دی اور تیغ نیلگون سلیمانی کھینچکر اُسپر مارا کہ اُس شیر کے دو ٹکڑے ہوئے بس اُس شیر کے مرتے ہی ایک آندھی تیرہ و تار ایسی چلی کہ تمام زمانہ سیاہ ہو گیا اور آگ اور پتھر برسنے لگے آہ و زاری و گیر و دار کی بلند ہوئی تھوڑی دیر کے بعد آواز آئی کہ حیف صد حیف مارا جوان کشتی نام من بیران جادو بود پھر جو روشنی ہوئی تو دیکھا کہ نہ وہ مکان ہے اور نہ وہ شیر ہیں بلکہ ایک صحرائے پر فضا طرب خیز معلوم ہوا ہے شاہزادہ نورالدہر سیر کرتا ہوا آگے چلا تھا کہ ایک آواز عجیب پیدا ہوئی کہ ارے او خیرہ سر کہاں جاتا ہے آیا میں اگر ہزار جانیں لیکر آیا ہو گا تو ایک جان سلامت لیکر یہاں سے نہ جائیگا پھر دیکھا کہ ایک دیو نہایت زبردست طویل القامت خیرہ سر سیاہ فام تبر و گرز ہاتھ میں لیے ہوئے چلا آتا ہے بس شاہزادہ نورالدہر نے لوح کو دیکھا حال معلوم ہوا اُس دیو نے تبر مارا شاہزادے نے خالی دیا وہ تبر زمین پر گرا اور زمین میں در آیا ایک شق گرد کا بلند ہوا دیو پکارا کہ ارے افسوس گوشت بھی تیرا کڑا ہو گیا کھانا بھی نصیب نہ ہوا نورالدہر نے نعرہ کیا تو تجکو کیا ہے کسکو تو نے مارا اور کسکا گوشت کڑا ہے ابھی میں مرا نہیں تیرا ابھی زندہ ہوں یہ کہکر دیو کے ہاتھ سے لپٹ گیا تبر اُسکے ہاتھ سے چھین کر اُسی پر مارا کہ برابر اُسکے دو ٹکڑے ہوئے ایک غلغلہ

یوں متردد و اگلی یہ تھا کہ خواجہ گر اسے مصری کے آنے کی اطلاع ہوئی کہ خواجہ گرا اسے مصری آیا ہوا اور روضۂ ظلمات
کو جاتا ہو حکم ہوا کہ جلد اسے بلا لاؤ چوبدار نے خواجہ کو بلایا یا اُسنے ہمراہ آکر بہت سا مجرا کیا جیلے شاد کو نذر دی بعد اسکے شاہزادہ
کی قدمبوسی حاصل کی نورالدہر نے ملک باختر کا حال پوچھا اُسنے ایرج کی زباندانی شہر اختنم کا تاخت و تاراج
جمشید اختمی کا مارا جانا سب بیان کیا نورالدہر نے حال جمشید کا سنکر بہت افسوس کیا اور راسد کا حال پوچھا گوہرا اُسنے
نے عرض کی کہ حضور راسد نے تو ایسے تجوین ایرج کے لشکر پر مارے کہ ایرج دیوانہ ہوگیا اور آفتاب پرستون کا
خواب وخور حرام کر دیا لیکن اسد اپنی کم زوری سے مجبور ہو گیا کرے لیکن ایرج بھی اُسکے دو دو کام ایسے ہیں کہ
بھی ممکن نہ تھے یہ سنکر نورالدہر بہت خوش ہوا اور کہا کہ خواجہ اب ظلمات کو جاتے ہیں یہ عرضی میری عمار جعفران کی
خدمت میں پہونچا دیجئے گا خواجہ نے کہا کہ بہت اچھا غرض نورالدہر نے اُس روز خواجہ کی دعوت کی اور خلعت دیکے
رخصت کیا اور خواجہ کوچ کر کے جانب زنگوشیہ روانہ ہوا جب قریب شہر زنگوشیہ کے پہونچا خیمہ برپا کیا لشکر آتشیان
فرخ تاجر بادشاہی کر رہا تھا فتاح ندیم علم وزارت کر رہا ہے نورالدہر کے آنے کی خبر سنکر فرخ تاجر بہت پریشان
ہوا اور حکم دیا کہ دروازے شہر کے بند کر لو ہم نورالدہر سے سرکہ ہوکر نہیں لڑ سکتے بموجب حکم اُسی وقت توپیں چڑھ
ہو گئیں گولہ انداز بیٹھ گئے دروازے بند کر کے پل تختہ اٹھا لیا گیا خندق کو پر آب کر دیا دوسرے روز صبح کو فرخ فصیلِ
دروازے پر آ کے بیٹھا فتاح زریں علم پاس موجود تھا کہ دیکھا ایک تیرہ گرد کا بلند ہوا ہے گرد و اطراف تیرہ و تاریک ہو گئی
جب وہ گرد دختی ہوئی تو دیکھا کہ بیر بیشہ کلنگان صاحب ساطور گران مع پیش خیمہ نورالدہر عالیشان تین لاکھ
سواروں سے آ پہونچا بعد اسکے بہرگرد نمایان ہوئی اور ایرج تاج بخش چار سو بادشاہ اور چار لاکھ سواروں
سے آ پہونچا بعد اُسکے انور شاہ اور سعادت شاہ لاکھ سواروں سے آئے بعد اسکے دیلمان زنگی ہاتھ ہزار
سواروں سے نمودار ہوا بعد اُسکے صدرمان ماہ منظر اور دسلاج دربند گوش چالیس ہزار سواروں سے
نمایاں ہوئے بعد اُسکے سیلان سہیل ستارہ گردن لاکھ ستارہ گردنوں سے نمودار ہوا بعد اُسکے بہزاد اور جاد
بن مسعود لاکھ ماہ رویوں سے نمایاں ہوا بعد اسکے افیاش اور لبقداس اور اقداش اور اقران کشید و دلدلاک
در السدویان سے آکر نمودار ہوئے بعد اسکے گرا سے اختر شناس نشان عنبر قلم بہفار قم مندیل وزارت بر سر لپیٹ
ملکی دربکمال علم و شان سے آشکار ہوا بعد اُسکے آواز طبل و بوق کی آنے لگی شاہزادہ عالیہ قار کی آمد ہوئی آگے
آگے چالاک بن عمر دبارہ ہزار عیار دو رو سے اور پیچھے شاہزادہ نورالدہر مرکب بہزاد پر سوار پشت پر
ہرمز تاجدار نوبت ونقارہ بجتے ہوئے کمال شان و شوکت سے نمایاں ہوا جتنے سردار پہلے آئے تھے پیادہ ہو ہو کر
سلام کرنے لگے چاروں طرف سے سلامیاں سر ہونے لگیں نورالدہر داخل بارگاہ ہوا فرخ تاجر یہ شان و شوکت
دیکھ کر مردہ ہوگیا اور فصیلِ دروازے پر سے اُٹھ کر فتاح سے کہا کہ اے فتاح یہ نبیرۂ حمزہ دوسرا حمزہ ہے خدا
اسکی شر سے محفوظ رکھے یہ کہتا ہوا لرزان و ترسان داخل ایوان شاہی ہوا جب رات گذر گئی تو شاہزادہ
نورالدہر قلعہ کے سامنے آیا قلعہ پر سے گولے چلنے لگا شاہزادہ گولے کی زد سے ہٹ کر کھڑا ہوا اور ہرکارون
سے حکم دیا کہ فرخ تاجر کو جاکر پیام دو کہ دروازہ قلعہ کا کھولکر میرے پاس پہنچ آ کر دین اسلام قبول کرو ورنہ ایک دم
میں قلعہ لے لیتا ہوں میرے پاس وہ لوگ ہیں کہ گولہ کو کھیلنے کی گولیاں جانتے ہیں یہ سنکر ہرکارے روانہ ہوئے قلعہ
کے سامنے آئے شاہزادے کا پیغام فرخ تاجر کو پہونچایا فرخ تاجر نے جواب دیا کہ جا کر نبیرۂ حمزہ سے کہدینا کہ یہ
قلعہ دمدمۂ آفتاب پرستان ایرج نوجوان کا ہے جسطرح نصیب تمہارے حمزہ کی ... نہیں لگ گیا لہذا ضرور ہے اپنی جان

نے خیال کیا وقت جانے کا گیا اگر قید ہو گئے تو دست بہ تمھارا انکو ہوگا بعد اسلام سلام کیا فرخ نے کہا کہ ای نورالدہر
رسی جل گئی بل نہیں گیا ابھی تک تجھے وہی گھمنڈ ہے ای نورالدہر تو عبث صاحبقرانی کا دعوی کرتا ہی ارے صاحبقران میرا
بیٹا ایرج نوجوان ہی تجھے لازم ہے کہ دین آفتاب پرستی قبول کر اور ایرج کی اطاعت اختیار کر وہ تجھے بہت عزت کے
بہت عزت و حرمت کریگا اور دولت سے مالا مال ہوگا نورالدہر نے کہا او کافر فقط سر کل جو میں نے تیری منت خواہی
سے تجھے چھوڑ دیا تو اسکا عوض تو نے یہ کیا کہ مجکو بہ دغابازی پکڑوا منگوایا اور بیجا باتیں کہتا ہی کہ مجھے دین آفتاب پرستی
قبول کرنے کو کہتا ہی لعنت ہی تجھ پر اور تیرے دین پر میں جان دیدونگا مگر اس ناز پرورد بچے کی اطاعت نہ کرونگا فرخ
نے کہا کہ او نادان کون ہی وہ تو نے الحقیقت ایک تاجر زادہ ہی ارے تو اپنی خبر لے کہ ایک مادہ زادہ مکار کا پوتا ہی
اور ایرج پر تو کیا مجھ سے معترض ہوتا ہی ارے یہی تین قومیں دنیا میں ہیں بادشاہ وزیر سوداگر اور میر تو دین
آفتاب پرستی قبول کر ورنہ سب حال تیرا ایرج سے کہہ دینگے جیسا وہ حکم دیگا ویسا کیا جائیگا یہ کہکر نورالدہر
کو زندانخانہ میں بھیجا اور لشکر نورالدہر میں صبح کو غل ہوا کہ شاہزادہ بستر خواب سے غائب ہے غل و شور سنکر تمام
سردار جمع ہوئے چالاک بن عمرو نے آکر بہزاد دیو چہر کا پہچان کر کہا کہ شاہزادہ قلعہ فرخ شیر میں قید ہی فرخ تاجر
نے دیو چہر عیار کے ہاتھ پکڑوا منگوایا ہی طہماس نے کہا کہ میں ابھی جاکر قلعہ لے لیتا ہوں اور طبل جنگ بجوا کر اسیوقت
قلعہ کی جانب چلا آفتاب پرستوں نے ہر چند گولے مارے مگر کچھ نہ ہوا طہماس لب خندق پہونچ گیا جب فرخ تاجر نے
یہ معرکہ دیکھا اسیوقت نورالدہر کو زندان سے بلوا کر زیر تیغ بٹھا دیا اور پکار کر کہا کہ اگر تو آگے بڑھیگا تو ہم
اسے ابھی مار ڈالینگے طہماس نے جو اپنے مالک کو دیکھا سلام کر کے فرخ تاجر سے کہا کہ ای فرخ ہم ابھی پھرے جاتے ہیں
تو شاہزادے کو تکلیف نہ دے یہ کہکر کف افسوس ملتا ہوا اپنے لشکر کی جانب پھرا اور فرخ نے نورالدہر کو زندان
میں بھیجکر ایرج کو اس مضمون کا ایک نامہ تحریر کیا کہ ای ایرج نورالدہر ظلمات سے پھر کر یہاں آیا تھا تو نے اسے گرفتار
کر لیا ہی مگر فوج اور سردار اسکی فوج کے قلعہ کو گھیرے ہوئے ہیں تاوقتیکہ تم نہ آؤ گے علاج اسکا ممکن نہیں ہم قلعہ بند بیٹھے
ہوئے ہیں اور یہ نامہ دیو چہر کو دیکر کہا کہ ای دیو چہر یہ نامہ بھی دیدینا اور سارا حال زبانی بھی کہہ دینا دیو چہر نامہ
لیکر روانہ ہوا مگر اب ایرج کا حال سنیے کہ جس روز سے بہزاد کو گرفتار کیا ہی اور وہ آفتاب پرست ہوا ہی
اس روز سے بہزاد نے کچھ ایسے عشق و عاشقی کی باتیں کی ہیں کہ ایرج ایک دن اسے جدا نہیں کرتا بلکہ ایک دم کیلئے اسکو
دم نہیں چھوڑتا اور بہزاد ایرج سے اکثر کہا کرتا ہی کہ ای صاحبقران دوران جسطرح آپ ملکہ گیتی افروز پر عاشق ہیں
اسیطرح وہ بھی آپ پر عاشق ہیں بلکہ انکا حال کچھ آپ سے زیادہ ہی جس روز سے کہ آپ خواجہ فولاد کے ہمراہ قلعہ
ذو الامان میں گئے تھے اور باندی کے بھیس میں وہ آئی تھی اور ان سے آپ سے چار آنکھیں ہوئی تھیں اس روز سے ادھر
انکی یہ حالت ہی اور ادھر وہ شمع سان گھل رہی ہیں مگر مارے خوف کے کچھ زبان سے نہیں نکل سکتا مجھے دو دم
پہر کی خبر مفصل ملا کرتی ہی میں جانتا ہوں کہ آپ بنراقظم کا نام بلکہ آخر ہی کر لیجیے اور اپنے معشوق کو اپنے قبضہ
میں کیجیے ہر روز یہ باتیں سنتے سنتے ایک روز انکے ذہن میں آیا کہ اب چلا ہی چاہیے ارادہ کوچ کا کیا ہی تھا کہ دیو چہر پہونچ
گیا نامہ فرخ کا ایرج کے حوالہ کیا ایرج نے مضمون نامہ سے آگاہ ہو کر زانو اپنا پیٹ لیا مالک بن ملکوت شاہ
نے کہا کہ کیوں خیر باشد ایرج نے تمام حال بیان کیا مالک نے کہا یہ مشکل کیا ہی آپ قلعہ پر چلیے کہ اسکا
تدارک کیجیے ایرج نے کہا کہ ای مالک یہ تو مجھے ہرگز نہ ہوگا کہ میں ایسا کچھ کروں لیکن حیران ہوں کہ کیا کروں الا
کیا نہ کروں اگر قلعہ فرخ شیر کو جاتا ہوں تو قلعہ ذو الامان کا جانا ملتوی ہوتا ہی اور اگر ذو الامان پر جاتا ہوں

قلعہ فرنگو شیہ جا رہے تھا۔ بیٹھے گا فیرم کر کہ بھیو کر جنگ میں کہ اُن تم نور الدہر کو بہت اچھی طرح قید رکھو میں آگے بڑھ کر لڑتا ہوں
سے ایرج سے تو اقرار کر لیا اور پوشیدہ طور سے لڑ بھاگ کر جنگ میں کہ اُن تم نور الدہر کا سر کاٹ کر بھیجدینا غرض ارجزد اتفاق
ہو کر نادیوچہر کو رخصت کر دیا اور ولدان آفتاب پرست کو وہ بھیدکر جانب فرنگوشیہ رخصت کیا ولدان آفتاب پرست
بارہ ہزار آفتاب پرستوں سے فرخ کے پاس چلا فقط اسکا اتفاقات وہ نزار ہزار خام شیر دل کو اسد نے استجاز لشکر کو بھیج
میں بھیجا تھا اور وہ بصورت مبدل بار کہ ایرج میں موجود تھا اسنے دیوچہر کا وہ مسلاد یتا تمامی حال بیان کیا اور دیو چہر کا بھانجا
اور ولدان آفتاب پرست کی روانگی سب چشم خود ساخت کی اور بہت جلد اسد کے پاس جا کر تمام حال بیان کیا اسد نے یہ
سنکر فتاح چشمینہ پوش سے کہا کہ چاہتے ستارہ کر بھانجا صاحب تو جاری مدد کے لیے قلعات سے پھر کر آئے اور اس بھانجا خصیب کو
نہیں گرفتار کر لیا اگر جا کر اس بغاوت آفتاب پرست کو تنبیہ کامل نہ کی اور بھانجا صاحب کہ باعث کیا تمام اپنا اسد ور کھا اور
اس ولدان کو تو انشا اللہ راستے میں جنم واصل کروں گا وہاں تک پہنچنے بھی نہ دونگا یہ کہکر تمام قزاقوں کو ساتھ لیکر روانہ ہوا
اور بہت جلد جلد راہ طے کرنا شروع کی کسی مقام پر قیام نہ کیا ولدان کو دوسری ہی منزل میں کہ اسد پہونچ گیا اور جو دو کر کے
اسکے لشکر پر کرائی تلوار چلنے ولدان نے جو اسد کے کرنے کا غلو ستا ہی اسد کیطرف چلا اسی جا کر میں اس دیوانہ کو وہ بھادہ
بتا دیتا ہوں یہ سودائی میرے ہاتھ سے جانا کہاں ہے کہکر اودھر سے یہ چلا اور اودھر سے اسد آتا تھا دونوں کا سامنا ہوا ولدان
نے کہا او دیوانے تم مرتبہ ذلیل ہو چکا اور پھر مقابلہ کرتا ہے اگر بہادر ہو تو جھگڑا اسد نے کہا اگر میں بھاگا ہوں تو ایرج سے
او وہ مام کے ملنے کی کیا گزشتہ بھاری ہو گیا ایسے نامرد سے بھاگتا ہوں دیگر وزیری کی بہالت کرتا ہوں ولدان نے
کہا کہ بس زبان اپنی سنبھال او شیر سے سامنے ایرج نوجوان صاحبقران ذوالقرنین ہوکر لگتا ہے یہ کہکر اسد پر تلوار ماری اسد
نے خالی دی کر تلوار اس کی چھینی یہ گرز رو دکر تلوار اسکی چھین لی اور کمر زنجیر میں باندھ کر تلاش زمین سے اٹھا کر بالا
سر پھرانے دیکر کہا کہ ہوشیار اس زور سے پٹخوں کہ نقش زمین ہو جائے ولدان پکارا کہ خبردار میں سلطنت دین آفتاب
پرستی پر لعنت کی سامنے اس بزرگ کا بھی ترک کر کے غلامی آپکی اختیار کی واقعی آپ بڑے جری اور بہادر ہیں غرض
یہ اسد نے اُسے ہاتھ سے رکھ یا وہ قدموں پر گر کے از سر صدق مسلمان ہوا اور اسکے ساتھ والے بھی اسلام
لائے اسد نے کہا کہ وہ نامہ کہاں ہے جو تو لیکر جاتا تھا ولدان نے وہ نامہ کر سے نکالا اسد کے حوالے کیا اسد نے اُسے
پڑھکر دانتوں پر ہاتھ رکھا کہ غضب ہی ہوتا تھا اس آفتاب پرست نے بھانجا صاحب کا قتل ہی کرا دیا تھا خیر کہا جائیگا
کہ اب ولدان کی تو طبع بخشی ہوا اور فتاح سے کہا کہ تم آپ ولدان کو ساتھ لیکر پیچھے پیچھے آؤ میں آگے بڑھتا ہوں
یہ کہکر قطاس کے پاس ہر نام کو روانہ کیا کہ تو جا کر قطاس سے کہدینا کہ میں ولدان کی صورت بنکر قلعہ میں آؤ نگا
تم مجھے آنے دینا روکنا نہیں ہر نام اودھر روانہ ہوا اور اسد فرنگوشیہ کے قلعہ کیطرف چلا ہر نام نے تمام حال
قطاس اور مہر نامدار وغیرہ سے بیان کیا وہ بہت مسرور ہوئے اور اودھر اسد نے قلعہ فرنگوشیہ پر پہونچ
کے نعرہ کیا کہ او غضا بہ سنو کیوں مفت قلعہ پر یورش کیا ہے بھاگو بھاگو کہ ایرج نوجوان صاحبقران آفتاب پرستان
آپہونچا جب وہ آئے گا تو اسی سے سامنا کر لینا اہل اسلام تو پہلے ہی باجبر ہو گئے تھے سب کے سب کی رسم ہو گئے
اسد پکارا کہ او فرخ دروازہ قلعہ کا کھولدو فرخ تو پہلے ہی دیو چہر سے خبر پا چکا تھا کہ ولدان نامہ لیکر آتا ہے یہ سن
سنتے ہی فوراً دروازہ کھلوا دیا ولدان مصنوعی اندر آیا فرخ ایوان شاہی میں تخت پر شکل ستارہ زمین علم ذکی بیٹھا
ہوا بیٹھا ہوا تھا ولدان عملی مع رفقا اندر آیا فرخ کو سلام کیا فرخ نے کہا کہ آؤ ولدان آؤ بیٹھو اسد اکر کرسی پر بیٹھا
سفارت کے گرد و اطراف میں بیٹھے صحبت جشن رہا ہوئی دور سے جام شراب گلرنگ گردش میں آیا فرخ نے کہا کہ ولدان

ایرج سے لڑنے جاؤنگا بہتر ہے کہ تم ہمارا پیش خیمہ لیکر آگے بڑھو اسد بن کرب و ادھر سے عرض کیا کہ بھائی صاحب
خدمت میرے پاس سے تم شہزادے ہو بہتر ہے کہ تم ہی پیش خیمہ لیکر جاؤ نگا نورالدہر نے کہا کہ بھائی تمہارے مزاج مین وحشت ہے
تم لوگون کو ہلاک کر دوگے تم یہ خدمت دو اسد نے کہا کہ واہ بھائی صاحب واہ آپ مجھے ایسا نادان سمجھتے ہین کہ اس
خدمت کے قابل نہین سمجھتے جب نورالدہر نے دیکھا کہ اسد آزردہ ہوتا ہے تو کہا اچھا بھائی تم آزردہ نہو تمہین پیش خیمہ
لیکر آگے بڑھو غرض دوسرے روز اسد پیش خیمہ لیکر آگے بڑھے جلدی جلدی بھاگنا شروع کیا پہلے ہی روز روانہ ہو کر جس جگہ
جاکر خیمہ کیا لوگ عذاب خستہ حال مرتے پہنچتے منزل پر پہنچے نورالدہر کو جو یہ خبر پہنچی کہ اسد نے پہلے ہی دن یہ حرکت
کی دو منزلے کا ایک منزل کر کے اسد کے پاس آئے اور کہا کہ بھائی یہ کیا حرکت تمنے پہلے ہی دن کی اسقدر لوگون کو ہلاک
کیا اسد نے کہا کہ بھائی صاحب آج کوئی مقام راہ مین اچھا نہ ملا اسواسطے ایسا کیا ہو اب ایسا نہوگا نورالدہر نے
کہا اور دوسرے دن چند روز کوچ پر چلکے مقام کیا اور زیادہ وہ لوگ ہلاک ہوئے فتاح نے یہ رنگ دیکھکر کہا کہ صاحبزادے
آپ کو تمہین منظور کیا ہو لوگ لشکر کے مفت مین ہلاک ہوئے ہین اس سے حاصل کیا ہو اسد نے کہا کہ چچا میری خواہش یہ ہی
کہ مین سب سے پہلے پہنچکر ایرج سے بارگاہ سلیمانی چھین لون فتاح نے کہا کہ صاحبزادے آپ تو جو زبان سے نکالتے ہین
وہ کر لیتے ہین مگر لشکر مفت مین تباہ ہوگا یہ سنکر اسد نے کہا کہ اچھا چچا تم لشکر کے ساتھ آؤ مین بارگاہ سلیمانی چھیننے جاتا ہون
یہ کہکر لشکر کو فتاح کے سپرد کیا اور خود لشکر ایرج کیطرف راہی ہوا جب سامنے چلتے قریب لشکر کے پہنچا تو شتاب کا
ملاقات روز نکالا الگن بن لگن ہوئی جو ایرج کے پاس سے پریشان ہو کر صحرا مین نکل کر چلا جاتا تھا اسد کو دیکھا جھککر سلام کیا
اسد نے بھی سر پر ہاتھ رکھا اور کہا کہ اے الگن اسوقت تمہارے ایسی صورت میری آنکھون مین پھر گئی الگن نے کہا
کہ شہریار بجا ہے وہ قصیدہ ماوضا ہوا ہے مین اُسکے عوض خدمت مین حاضر ہون اور ایرج سے تو مجھے کمال نفرت ہو گئی ہے
اسد نے پوچھا کہ کیا سبب بھی عرض کیا کہ شہریار جب سے بہزاد مرد آیا ہے اسنے ایرج کے دل مین جگہ کی ہے کہ ایرج
اُسے مجھے بالادست بٹھاتا ہے اور سوا اُسکے اور کسی سے بات تک نہین کرتا اسد نے کہا کہ اے الگن وہ بہزاد جیسا کہ
کی قدر کیا جائے اور علاوہ اسکے وہ ملعون تو تمہارے باپ کا قاتل ہے اس سے تو انتقام خون لگن لینا چاہیے اور
اب تو شاہزادہ عالم و عالمیان نورالدہر بن بدیع الزمان ظلمات سے پھر کر آئے ہین دیکھنا کیسا کہ عمرہ ایرج کا
ڈرتا ہے الگن نے کہا کہ وہ تو ذکر شیر مین قید ہے اسد نے کہا کہ مین ہی جاکر چھڑا لایا الگن نے کہا بہتر مین آپکا ہو
ہون اسد نے کہا کہ اے الگن حال مجھکو پہچ شاہزادے کے لیے لے چلو الگن نے کہا پھر کیا تحفہ ہونا چاہیے اسد نے کہا
کہ بارگاہ سلیمانی سے بہتر کوئی چیز نہین ہے الگن نے کہا کہ اچھا پھر وہ کیونکر ہاتھ آئے اسد نے کہا کہ تم لشکر ایرج مین
اسطرح رہتے تھے اسطرح رہو گمان بھی مجھ کو ہوگا یہ ہمکو مین لشکر ایرج پر شبخون کر کے اپنے ساتھ لاکر دونگا الیاس
تمام بارگاہ لیکر جانب خسرو زنگی شیر راہی ہو جانا الگن نے کہا کہ خوب ترکیب آپنے نکالی ہے سبحان اللہ سبحان اللہ
یہ کہکر الگن لشکر ایرج مین آیا خود بھی مستعد ہو کر بیٹھا اور اپنے ساتھ والون سے کہا کہ تم بھی مستعد ہو کر بیٹھے رہیو آج
شب کو لشکر ایرج سے نکل چلونگا کیونکہ اسکے یہان سوائے بہزاد مرد اور سردارون کے کسی بہادر اور شریف آدمی کا کام
نہین ہے سب نے عرض کیا کہ آپ خاطر جمع رکھیے ہم سب مسلح و مکمل بیٹھے ہوئے ہین یہان تو یہ صورت ہے اور یا اسد
کا حال سنیے کہ دن بھر اعتباری کی شام ہوتے ہی لشکر ایرج پر شبخون کیا اور کی آواز بلند ہوئی اسد نے ایک
ایک غلغلہ ہو گیا ایرج بیٹھا ہوا ناچ دیکھ رہا تھا بس یہ خبر سنتے ہی ایرج نے زانو پر ہاتھ پٹکا اور کہا کہ اسے
دیوانے مجھے کسی طرح چین نہین لینے دیتا اور سوار ہو کر چلا اور اسکا یہ عالم ہے کہ تلوار ہاتھ مین لیکر پہنچ جو سامنے

آفتاب پہ ستون کو قتل کرتا ہوا چلا آتا ہے بارہ ہزار تلوار برابر سے پڑ رہی ہے بارہ ہزار ایوق تاج گیری ہے کوئی اسد کے سامنے
نہیں کرتا برابر بھاگے ہوئے چلے جاتے ہیں اسد نے خیموں میں آگ لگا دی ایک حشر برپا کر دیا جو سامنے آیا دو ٹکڑے ہوا اسی
اثنا میں ایرج اور اسد کا سامنا ہو گیا ایرج نے نعرہ کیا کہ باش او دیوانہ مجہول بخت برگشتہ و نامعقول آیا ہیں کہاں
جائیگا اسد نے آواز دی کہ او بدنژاد بہم تو آیا ہے تو نہ کیا کر لیگا یہ کہکر ایوق بجالی کہ ای فرزندان … درہ اور قتل و تاراج
کرتا ہوا ایک جانب کو راہی ہوا ایرج اور طہماسپ وغیرہ تعاقب میں اسد کے چلے اب الکن نے جو دیکھا
کہ میدان صاف ہے بالاتفاق ہر یہ بھی لشکر ایرج پر گیا اور نعرہ کرکے کہ مالک بن ملکوت حرامزادے کو جلد گرفتار
کر لو ہرکاروں نے یہ خبر مالک بن ملکوت شاہ کو پہونچائی کہ الکن پکڑ لیگا مالک یہ سنکر بارگاہ میں سے نکل بھاگا
الکن اسی وقت بارگاہ سلیمانی اشتروں پہ بار کر والے صاف نکلا ہوا چلا گیا مالک بن ملکوت نے جو دیکھا
کہ الکن بارگاہ لیگیا ہرکاروں سے کہا کہ جلد ایرج کو خبر کرو ہرکارے دوڑتے ہوئے ایرج کیطرف چلے ایرج اسد
کے پیچھے للکارتا ہوا چلا جاتا تھا کہ او دیوانے آج تجھے بغیر مارے نہ چھوڑونگا اور اسد گالیاں دیتا ہوا بھاگا چلا جاتا تھا
جب اسد گالیاں دیتا ہے تو ایرج اور جھنجھلا کر گھوڑا بڑھا دیتا ہے اور لپکتا ہے مگر زیر ران اسد مرکب گل اندام
سکندری ہے ایرج کا مرکب اسکی گرد کو بھی نہیں پاتا رات کوئی دو پہر کے قریب آپہونچی ہے کچھ عجب حالت ہے بھوک کی بہت
شدت ہے کہ ہرکاروں نے پکارا کہ خداوندا آپ اسد کا تعاقب بیکار کر رہے ہیں اسے آپ ہرگز نہ پائینگے آپ کے
اسقدر جدا ہو جانے میں یہ ستم برپا ہو گیا کہ الکن بن الکمن بارگاہ سلیمانی لیکر چلا گیا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ خیر معلوم
ہوا اسد نے اور اس سے ساز تھا اسد تو مجھکو ادھر لگا لے گیا اور خود اپنا کام کر لیگیا یہ کہکر اپنے لشکر کی جانب
چلا اور آکر مالک بن ملکوت شاہ سے کہا کہ او مالک الکن کو بارگاہ لیگئے ہوئے کتنی دیر ہوئی اسنے کہا کہ کوئی
دو پہر کا عرصہ ہوا ہوگا بلکہ کچھ زیادہ اور اب وہ کہاں تمہارے ہاتھ آئیگا وہ کب کا لشکر نور الدہر میں چلا گیا ہوگا ایرج
نے کہا کہ نور الدہر کا لشکر کیسا وہ تو فلاں گوشہ میں قید ہے مالک نے کہا کہ کچھ آپکو لشکر کی خبر بھی ہے اسد نے جا کر
اسے چھڑا لیا وہ اب آپ پر لشکر لیکر آتا ہے یہ سنکر ایرج سن سے ہو گیا سناٹا سا آگیا طہماسپ نے کہا کہ خیر یار آپ
اسقدر اندیشہ کیوں کرتے ہیں آتا ہے تو آنے دیجئے تو پھر کر بارگاہ سلیمانی چھین لیجئے ایرج نے کہا کہ خیر بھلا دیکھا جائیگا
یہ کہکر کھانا کھاکے سو رہا صبح کا لشکر اپنی بنوائی ہوئی بارگاہ درست کرکے طہماسپ کو سپرد کی اور حکم دیا کہ تم اسے لیکر آگے چلو
طہماسپ تو وہ بارگاہ لیکر آگے چلا بعد اسکے دلیم شاہ وغیرہ کے آپ بھی کوچ کیا تھا اسد بن کرب غازی کا حال سنیئے
کہ صبح کو نور الدہر کی خدمت میں پہونچا اور آداب بجا لایا تمام سرداروں نے تعظیم کی اسد آکر شاہزادے کے پاس
بیٹھا نور الدہر نے کہا کہ کیسے خوب ہیں اول لشکر ہو سے خوب لوٹی مبارک کیا اسد نے عرض کیا کہ بھائی صاحب آپ
کو معلوم کیا فرماتے ہیں بارگاہ سلیمانی لیتے گیا تھا مجھے نہ دیکھا گیا کہ وہ پاجی اس بارگاہ میں بیٹھے وہ بارگاہ آپ
کے سزاوار تھی یہ سنکے نور الدہر نے کہا کہ اچھا پھر کیا کیا اسد نے تمام سرگذشت بیان کرکے کہا کہ الکن بارگاہ
لیکر ابھی نہیں آیا شاہزادے سنتے سے لگا کہ کہا کہ خیر ابھی نہیں آیا تو کیا ہوا اب آتا ہوگا مرحبا صد مرحبا مگر بھائی کوئی
کام ہمارے بے مرضی کے نہ کیا کرو یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ الکن بن الکمن مجروح و خونبار سامنے آیا اسد نے
کہا کہ ارے الکن یہ زخم کہاں لگا اسنے کہا کہ خیر یار میں بارگاہ لیے آتا تھا کہ ناگاہ راہ میں داراب کشور کشا
اور مالک اژدر ملے انکو مجھ سے [illegible] ہوئی وہ بارگاہ مجھ سے طلب کرتے تھے جب میں نے نہ دی تو میرے انکے
لڑائی ہوئی میں داراب کے ہاتھ سے زخمی ہوا اور داراب نے بارگاہ مجھ سے چھین لی لوگ میرے بہت سے کام آئے اسد

قزاقوں سے بارگاہ میں لیے ہوئے آپہونچا شاہزادہ نورالدہر نے خوش ہو کر گلے سے لگا لیا پیشانی پر بوسہ دیا
اور کہا کہ مرحبا صد مرحبا مصرع این کار از تو آید و مردان چنین کنند * کو ابی کیونکر بارگاہ بادشاہی اسد نے
تمام حال بیان کیا شاہزادہ نورالدہر نے سنکر حکم دیا کہ اچھا اب بارگاہ استادہ کیجائے اسد نے خود کھڑے
ہو کر بارگاہ استادہ کرائی نورالدہر نے ہرمز تاجدار کو بلا کر تخت پر بٹھایا اور آپ بجائے امیر بادجشنکو بن
طاس کو دل سپہ سالاری پر بٹھایا اور سردار بھی جابجا اپنے اپنے ٹھکانوں اور کرسیوں پر بیٹھے صحبت
عیش آراستہ ہوئی جام مئے ارغوانی گردش میں آیا رات بھر جشن و عیش برپا رہا صبح کو علماسپ بن طاس
بارگاہ ایرج لیے ہوئے چھ لاکھ سوار کی جمعیت سے نمودار ہوا بعد اسکے سہیل سپہر گردان
دو لاکھ زنگیوں سے آپہونچا پھر قارن قہر زمین لاکھ سواروں سے نمایان ہوا پھر حامد بن حمید زنگی ایک لاکھ زنگیوں
سے آشکار ہوا بعد اسکے قارن بن بلوط کجگردن چالیس ہزار سواروں سے پیدا ہوا پھر عوجان دریا باری
مرجان دریا باری لاکھ سواروں سے پہونچا پھر شیلم زنگی ظیلم زنگی اختر صبا قمر طرار اول کشتی گیر لاکھ
سواروں سے نمودار ہوئے بعد اسکے پھر ایک گرد عظیم نمایان ہوئی اور آگے آگے ایرج اور پیچھے پیچھے
مالک بن طوت شاہ و اقبال شاہ و ارسلان شاہ تخت پر سوار ہزاد مرتبہ دہنی طرف دارا سے ہند
رستم زمان لندھور بن سعدان سات لاکھ جنگیوں سے ساتھ ساتھ چلا آتا ہے شاہزادے نے کہا کہ اچھا
لشکر اور اچھے سردار ایرج نے جمع کیے ہیں اسد نے کہا کہ بھائی صاحب ماشاءاللہ آپ نے بھی وہ لشکر
اور سردار جمع کیے ہیں کہ نانا جان کے پاس ایسا لشکر اور ایسے سردار ہرگز نہیں ہونگے اور ایرج کے
سردار تو سب میرے ہاتھ سے مارے جائینگے اور سب میری چوٹیں کھا چکے ہیں انکی حقیقت ہی کیا ہے غرض
لشکر آفتاب پرستوں کا ایک جانب کو فروکش ہوا خیمے سراپردے سب برپا ہوئے لندھور نورالدہر کی ملاقات
کو آیا جب نورالدہر کو خبر ہوئی تو دروازے پر استقبال کے لیے آیا ادھر لندھور قدمبوسی کو خم
ہوا اور ادھر نورالدہر سلام کو جھکا دونوں آپس میں بغلگیر ہوئے نورالدہر لندھور کو اندرون بارگاہ
لایا ہرمز تاجدار کو اور دو ولاکرسی جواہر نگار بیٹھنے کو دی لندھور نے کرسی پر بیٹھ کے ہرمز سے استفسار
حال کیا ہرمز نے کل کیفیت اپنے مسلمان ہونے کی بیان کی لندھور نے کہا کہ الحمدللہ والمنۃ حق تعالے
نے آپ کو راہ حق کی طرف ہدایت کی اور آپ ملایہ من اللہ ہو گئے بعد اسکے شاہزادے نے صحبت عیش
برپا کی جام مئے گلرنگ گردش میں آیا ناچ ہونے لگا مگر اسد کا یہ حال ہے کہ ہر وقت ہر بات میں طنز آمیز
گفتگو کیے جاتا ہے ہرچند شاہزادہ منع ہوتا ہے مگر کسی طرح نہیں سنتا القصہ کوئی پہر تک لندھور بیٹھا
رہا بعد اسکے رخصت ہو کر چلا گیا ایرج طبل جنگ بجوا کر میدان میں آیا جب نورالدہر کو یہ خبر ہوئی تو وہ
بھی طبل جنگ بجوا کر صف آرا ہوا ابھی کوئی میدان میں نہ نکلا تھا کہ یکایک ایک گرد نمودار ہوئی جب
وہ گرد شق ہوئی تو دیکھا کہ داراب کشورکشا چار لاکھ سوار کی جمعیت سے نمودار ہوا اور ایک جانب
آکر قائم ہوا بعد اسکے اور ایک تتق گرد آشکارا ہوا اور جب گرد شق ہوئی تو دیکھا کہ تورج ماہ پرست
چار لاکھ سوار سے نمودار ہوا بعد اسکے اور ایک تتق گرد کا آشکارا ہوا جب دامن گرد کا شق ہوا تو دیکھا
کہ لقا بدار سرخ پوش چالیس ہزار سوار سے آپہونچا صفوف جدال و قتال آراستہ ہوئیں ایرج نے
میدان میں قتلغ مبارز طلب کیا لقا بدار سرخ پوش فتح سوار نے مقابلہ کیا بعد از گفتگو کے بسیار نیزہ بازی

شروع ہوئی مگر کوئی غالب نہ آیا نیزے تا کار ہو گئے ہاتھوں سے پھینک کر شمشیر زنی کرنے لگے دن بھر تلوار
چلی شام کو نقابدار مجروح ہو کر مع فوج نکلا ہوا بھاگ گیا بعد اسکے جانے کے طبل بازگشت بجا سب لشکر اپنی
اپنی فرودگاہ میں آئے ایرج نے بہزاد سے کہا کہ ای بہزاد یہ جتنے آئے ہیں سب مجھی سے لڑنے آئے ہیں
بہزاد نے کہا پھر خوف کیا ہی آئے ہیں تو آنے دیجیے پروانوں کا ہجوم شمع کو کیا نقصان پہونچا سکتا ہی ایرج
نے کہا کہ مجھے اور تو کسی سے ڈر نہیں ہی اگر کچھ ہی تو نور الدہر سے باقی سب لقمۂ شمشیر ہیں غرض پوشاک رزمی
اتار کر لباس بزمی زیب تن کیا صحبت عیش برپا ہوئی جام مئے گلرنگ گردش میں آیا ناچ رنگ ہونے لگا
اتنے میں ایک نامہ دار داخل بارگاہ ہوا اور ایک نامہ ایرج کے ہاتھ میں دیا ایرج اس نامہ کو دیکھکر
بہت خوش ہوا اور نامہ دار کو بیٹھنے کا حکم دیا بہزاد نے کہا ای شہریار یہ نامہ کسکا ہی اور اسمیں کیا لکھا ہی
مجھے بھی ارشاد کیجیے ایرج نے کہا ای بہزاد یہ نامہ لاہوت شاہ کا ہی جب لقا ظلمات کو گیا ہی تو
لاہوت شاہ سے کہہ گیا تھا کہ تم بیشۂ تھگرک میں جا کر قیام کرنا جب حمزہ یہاں نہ ہوگا تو تم خروج کرکے
باختر کو لے لینا اب اسکے ہمراہ سات سو پہلوان نوجوان مثل عنطل بن تجمہ رویین تن اور قمر بن سماک
اژدر پیکر اور تلنقاش بن القاش خون آشام اور اساق بن گراق یکچشمی اور قیقال بن اقوال
کوہ کن اور آہنگ بن سرہنگ مشت زن اور الکوس بن طلوت تبر دار اور طلیر بن مظفر
پیل گردن اور عقیل بن جاقوس کرگدن تن اور کوہ یار بن ماہیار سرکش اور ملیل بن مبلیل
رعد آواز اور شرارہ بن شریر آتش بار روکیل بن کاہل سخت انداز اور فضل بن فضیل وغیرہ
کے ساتھ ہیں اور سات لاکھ سوار کی جمعیت ہی لکھا ہی کہ آپ چونکہ ہمیشہ لقا کے مددگار رہے لہذا میں بھی آکر
آپ سے شریک حال ہوتا ہوں کہ آپ نظر کردۂ خداوند باختر ہیں خداوند باختر نے آپکو انگشتری اور دختر عنایت
کی ہی بہزاد نے کہا ای شہریار نیزۂ اعظم نے آپ ہی کو یہ اقبال عنایت کیا ہی کہ ایسا شخص بے طلب آپکے اعانت
میں آنے پر مستعد ہو گیا یہ سنکر ایرج نے اس عیار سے پوچھا کہ تیرا کیا نام ہی اسنے عرض کیا کہ مجھے آفت بن
نکبہ کہتے ہیں ایرج نے اس عیار نامہ دار کو خلعت سے ممتاز کیا اور خود مع سرداران لشکر استقبال کو
چلا کوئی دو تین کوس آیا ہوگا کہ ایک بیابان گرد و غبار کا اٹھا کہ جسنے سپہر دوار کو تیرہ و تاریک کر دیا جب وہ گرد
شق ہوئی تو سات سو علم نشان ساتھ لاکھ سواروں کے نمودار ہوئے اور بعد اسکے اور تمام جلوس شاہی اور فوج
بادشاہی نمودار ہوئی بعد اسکے لاہوت شاہ تخت پر متمکن سات سو پہلوان اسکے ساتھ ساتھ گرد و پیش درے
آہن میں غرق چلے آتے ہیں لاہوت شاہ جب قریب ایرج کے پہونچا تخت سے کود پڑا ایرج بھی پیکر
پیادہ ہو لیا دونوں باہم بغلگیر ہوئے ایرج نے مزاج پرسی کی لاہوت شاہ نے کہا کہ آپکی دعا میں مصروف
ہوں مگر اب تو میں آپ تک پہونچ گیا میرا ہاتھ ہی اور آپ کا دامن ایرج نے کہا کہ ای لاہوت شاہ تم مطمئن
رہو میں تمھیں ملک سواحل میں لیجا کر بجائے لقا کا حکم کر دونگا مگر اسے کیوں ہو یہ باتیں کرتا ہوا ہاتھ پکڑے ہوئے
داخل بارگاہ ہوا لاہوت شاہ کو تخت پر بٹھایا ملک بن ملکوت شاہ نے نذر دی لاہوت شاہ نے کہا
کہ ای ملک میں تو خود تمھارے دامن میں پناہ لینے آیا ہوں تم مجھے کیا نذر دیتے ہو نذر تو مجھے دینا چاہیے ملک
بن ملکوت شاہ نے کہا کہ میں تو آپ کو بجائے لقا جانتا ہوں لاہوت شاہ نے ہاتھ پکڑ کر اپنے برابر تخت
پر بٹھایا ایرج سامان دعوت میں مصروف ہوا جب ادھر کسنے یہ خبر نور الدہر کو دی تو شہزادے نے

فرمایا کہ کچھ پروا نہیں جو خداے بزرگ ہست الغرض ایرج اپنی بارگاہ میں مصروف سامان دعوت تھا لاہوت شاہ
تاج ورکھ رہا تھا کہ ایک عیار نے لاہوت شاہ کو ایک نامہ لا کر دیا لاہوت شاہ اُسے پڑھکر زرد ہوگیا بدن میں
رعشہ پڑگیا جام شراب کا ہاتھ سے گر کر ٹوٹ گیا ایرج نے جو یہ حالت دیکھی پوچھا خیر باشد یہ کیا حال ہوا لاہوت شاہ
نے کہا کہ ای زبدۂ آفتاب پرستان کیا بیان کروں بڑا غضب ہوگیا ایرج نے کہا کہ آخر کچھ کہو تو لاہوت شاہ نے کہا کہ
ای زبدۂ آفتاب پرستان ایک شخص ہے سالوت بن جالوت رعد آواز دیوانہ نہایت قوی ہیکل اور قوی بازو سات
سو من کا گرز اور سات سو من کا تیغ باندھے ہوئے ہے اُسنے پہلے ہی مجھے کہلا بھیجا تھا کہ میں چلکر تمام خدا پرستوں کا کام تمام
کرونگا تم ابھی یہانسے خدا پرستوں پر چڑھ جانا میرا انتظار کرنا میں نے کچھ دنوں تک انتظار کیا جب وہ نہ آیا تو میں چل کھڑا ہوا اب
اُسنے جو میرے چلے آنے کی خبر سنی ہے تو لکھ بھیجا ہے کہ او لات شاہ بہتر یہ ہے کہ تم ایرج کے پاس سے چلے آؤ نہیں تو میں آکر
مع ایرج تمکو سزاے معقول دونگا ایرج نے یہ سنکر وہ نامہ لاہوت شاہ کے ہاتھ سے لیکر پرزے پرزے کر کے پھینک دیا اور اُس
عیار سے کہا کہ جا اُس دیوانے سے کہدینا کہ جس طرح اور سرداران باختر نے میری اطاعت قبول کی ہے تو بھی مجھے بیعت
کر ورنہ سخت سزا پائیگا اور اگر چلا آئیگا تو سب سے زیادہ تیری عزت و حرمت کرونگا عیار وہ نامہ پھٹا ہوا لیکر
سالوت کے پاس آیا اور تمام حال بیان کیا بس یہ سنتے ہی اُسکی رگ دیوانگی جوش میں آئی اور اُسی وقت فوج اپنے
ہمراہ لیکر لشکر ایرج کی طرف روانہ ہوا جب قریب لشکر ایرج کے پہونچا تو خیمہ اپنا استادہ کیا اسکے داخل خیمہ ہوا صحبت
عیش برپا ہوئی شراب پینے لگا اسی حالت نشہ میں طبل جنگ بجانے کا حکم دیا اُسوقت نقارۂ رزمی پر چوب پڑی جب
یہ خبر ایرج کو پہونچی تو اُسنے بھی نقارۂ رزمی بجوا دیا رات بھر جانبین میں تیاری رہی صبح کو صفوف جدال و قتال آراستہ
ہوئیں بعد لقاہت نقبا کے سالوت دیوانہ نے میدان میں آکر مبارز طلبی کی ایرج نے اُسکا مقابلہ کیا چلنے لگا اور زمین ہوا
سپروں کے پھولوں میں سے چنگاریاں آگ کی اڑنے لگیں کوئی چار قدم مرکب ایرج کا ہٹا اور کوئی سات قدم گھوڑا
سالوت کا پسپا ہوا اسی طرح مرکبوں کو راتھوں میں ایک نے دوسرے کا مقابلہ کیا سالوت نے کہا کہ میں نے تو ایرج کو
طلب کیا تھا تو کیوں میرے سامنے آیا ایرج نے کہا کہ او غافل میں ہی ایرج ہوں سالوت نے کہا کہ بس اسی قدر تھا
پر تیرا اسقدر شہرہ ہوا ایرج نے کہا کہ بس سے بس زبان کو اپنے قابو میں رکھ زیادہ بیہودہ گوئی اچھی نہیں ہوتی اُس دیوانے
نے کہا کہ ای ایرج اگر تو میری اطاعت قبول کرے تو میں تیرے ہاتھ سے شراب پیا کروں ایرج نے کہا کہ تو بکتا کیا ہے
میں تیرے جام عمر لبریز کرنے کو آیا ہوں یہ سنکر دیوانہ آگ ہوگیا بولا کہ خیر معلوم ہوا تو میری اطاعت نہ کریگا جو کچھ جوہر
رکھتا ہو لا ایرج نے کہا کہ میں صاحبقران زمان ہوں ہرگز پیشدستی نہ کرونگا یہ سنکر اُس دیوانے نے چوبدست ایرج
پر ماری ایرج نے وار اُسکا خالی دیا اور ہاتھ سے اُسکے لپٹ گیا وہ بھی چوبدست چھوڑ کر ایرج سے لپٹ گیا
باہم زور ہونے لگے مرکب دونوں کے تاب نہ لاسکے آخر کو پیٹ کے بل بیٹھ گئے دونوں کے دونوں کود
سے کود پڑے دامن گردان کر اور آستینیں چڑھا کر سرگرم تلاش ہوئے باہم کشتی ہونے لگی دو شبانہ روز
متواتر کشتی رہی تیسرے روز ایرج نے نعرہ اُسکا توڑ کر سر سے بلند کیا اور چرخ دے کر زمین پر دے مارا
اور سینے پر اُسکے چڑھ کر توڑا زنجیر فولادی کا گلوے تحشین اُسکی باندھ لیں اور طبل بازگشت بجا کر پھرا اسپ لشکر
اپنی اپنی فرودگاہ میں داخل ہوئے تین روز کے تھکے میں عجب ہی حالت تھی جا جا کر سو رہے صبح کو ایرج
نے بارگاہ میں بیٹھا سالوت دیوانہ کو طلب کیا جب وہ آیا تو ایرج نے اُس سے پوچھا کہ او دیوانے اب
تو میری اطاعت کرنے میں کیا کہتا ہے اُسنے کہا بلا عذر کسی میں آپ کا دین قبول کرنے کو موجود ہوں یہ سنکر

ایرج بہت خوش ہوا اور حکم دیا کہ اُنھیں زندان کو بھیجو اگر قید ہستی کرنا ہو سالوت نے کہا کہ اُسکی کیا حاجت ہو فقط آپ کے حکم کی
دیر ہی قید ابھی ٹوٹی جاتی ہی لیکن جتنا وہ سکے قید کو مثل تار عنکبوت کے توڑ ڈالا ایرج نے اُسے خلعت دیکر مثل سرداران
با خبر یہ مقدم بٹھایا صحبت عیش برپا ہوئی جام شراب گلرنگ گردش میں آیا ناچ ہونے لگا میں نشہ شراب میں
نگاہ سالوت کی لندھور پر جا پڑی پوچھا کہ یہ کون ہیں ایرج نے کہا کہ یہ جانشین حمزہ ہیں میں انھیں مثل اپنے
پدر بزرگوار کے جانتا ہوں اسلیے صادق القول اور شجاع اور دادہ ور ہونے کا سبکو یقین بعد اسکے سالوت اور
اہل اسلام کے حال سے مستفسر ہوا ایرج نے ایک ایک کی مدح و ثنا کی اور بعد اسکے کہا ای سالوت یہ سب باتیں
تو ایک طرف میں اس اسد دیوانے کے ہاتھ سے سخت عاجز آیا ہوں اس دیوانے نے تو مجکو دیوانہ کر دیا سالوت
نے کہا یہ خداوندگی ارشاد ہوتا ہو خاکسار کی دیر ہو لیجے تو میں ابھی جاکر اُسے گرفتار کر لاؤں ایرج نے کہا اچھا تم تامل
کرو میں اُسے گرفتار کرائے لیتا ہوں اور شاپور کو بلاکر حکم دیا کہ بھائی شاپور اس دیوانے اسد کو تو پکڑ لاؤ شاپور
نے کہا بہت اچھا مگر یہ فرمایئے کہ آپ اسکا کیا بنایئں گے میں تو جاکر پکڑ لاؤنگا مگر یہ خیال کیجیے کہ نور الدہر جو جو
اسد عزیز آپ کے پھندے سے چھوٹ جائیگا اور آپ مفت میں بدنام ہونگے یہ سنکر ایرج برہم ہوا اور کہا کہ واہ تم صرف
باتیں ہی بنانے کے واسطے ہو تم سے کچھ خاک وصول ہو بھی سکتا ہو شاپور نے کہا کہ حضور میں نے تو خیر خواہانہ التماس کیا تھا
آپ نہیں مانتا میں مجھے اس سے کیا ہو آپ فرماتے میں میں ابھی جاکر پکڑے لاتا ہوں یہ کہکر جانب لشکر نور الدہر روانہ
ہوا سیر کرتا ہوا دروازہ بارگاہ سلیمانی پر پہونچا دیکھا کہ ہر مرتبہ جدار تخت پر جلوہ فرما ہو نور الدہر دیگر شوکت پر
بیٹھا ہوا اور سردار بھی اپنے اپنے دنگلوں اور کرسیوں پر بیٹھے ہیں ہنگامہ عیش گرم ہو جام شراب گلرنگ دورے میں ہی
ذکر ہو رہا ہو اسد نور الدہر سے کہہ رہا ہو کہ بھائی صاحب سنا آپ نے یہ سالوت دیوانہ لقا پرستی چھوڑ کر
آفتاب پرست ہوا ہو مگر بھائی صاحب میں بات عزر ورمہ دیکھنا سارا دیوانہ ہی اسکا کمال دیکھاؤنگا نور الدہر نے کہا کہ ہی
بھائی دیکھا جائیگا کہاں شاپور چھپا کھڑا ہوا یہ باتیں سنا کیا جب پہر رات گئے دربار برخاست ہوا سب سردار اپنے
اپنے خیموں میں گئے اسد بھی سیر کرتا ہوا چلا شاپور یہ دیکھکر پیچھے ہی اسکے خیمے میں لپک کر ہو رہا جب
اسد داخل خیمہ ہوا کھانا کھاکر سو رہا بس اُسنے بیہوشی اُڑا کر پہلے خدمتگاروں اور پہرہ داروں کو بیہوش کیا
بعد اُسکے روشنی گل کرکے اسد کو بیہوشی دیکر خلعت باسے کمند میں باندھکر پشتارہ بدوش ہو کے خنجر سے نقب کی کرتا
ہوا چلا تھوڑی دور پہ جاکے سرہ نقب کا نکالا میدان صاف پایا بخوف و خطر باسے شاطری مارتا ہوا روانہ ہوا
قضاے کار اتفاقات روزگار داراب کشور کشا کا عیار فتاح کشوری شب بادی کی سیر دیکھنے کو صحرا میں نکلا
تھا اور ٹہل رہا تھا آواز گھنگروؤں کی سنکر خیال کیا کہ کوئی عیار آتا ہو یہ خیال کرکے گوش بر آواز سمت کو چلا
ادھر اُدھر شاپور نے دنگ کی آواز سنکر آواز دی کہ ارے کون ہو فتاح نے کہا کہ میں ہوں فتاح کشوری عیار
داراب کشور کشا کا پھر اُسنے پوچھا کہ تو کون ہو کہا کہ میں شاپور شیر دل ایرج کا عیار ہوں فتاح نے کہا شاپور
کہاں سے آتے ہو شاپور نے کہا کہ میں اسد کو گرفتار کرنے آیا تھا سو اسے گرفتار کرکے لیے جاتا ہوں فتاح
نے کہا ای شاپور میرا آقا اس دیوانے کا دشمن جان ہی اسکو مجھے دیدو میں تمہارا بہت ممنون ہونگا شاپور نے
کہا کہ ای فتاح میرا آقا ایرج بھی اسکے خون کا تشنہ ہی میں اسے ایرج کے واسطے لیے جاتا ہوں نہیں کیونکر
دیدوں کمال محنت اور مشقت سے لاتا ہوں فتاح نے کہا کہ پھر بھائی جسطرح دو گے اسی طرح لیں گے شاپور
نے کہا کہ تمہاری ہی یہ طاقت جو مجھے یہ پشتارہ لے سکو گے فتاح نے خنجر کھینچا شاپور نے بھی تلوار میان

سے لی کی شمشیر زنی ہونے لگی اسکے بعد ملاقات روشنگار کشمات کشوری طرف کی گشت پر تھا وہ بھی ہمراہ تھا جب
وہاں پہونچ گیا دیکھا کہ ایک دو بجلیاں چمک رہی ہیں اور آواز جھنکار کی چلی آتی ہے اور اسکے ہمراہ کوئی دو ہزار
سوار ہیں قریب جاکر جو دیکھا معلوم ہوا کہ دو شخص باہم لڑ رہے ہیں یکایک جلد بتا تو تم کون لوگ ہو فتاح نے آواز پہچان
کر کہا کہ اے کشمات تم خوب اتفاق سے اسطرف نکل آئے اور بہت اچھے وقت پر آ پہونچے یہ شاپور اسد کو لیے
جاتا ہے میں اس سے پشتارہ اسد کا مانگتا ہوں یہ کسی طرح نہیں دیتا اسی بات پر میرے اسکے نوبت شمشیر زنی آ گئی ہے
کشمات نے اپنے لوگوں سے کہا کہ ارے جلدی اسے گرفتار کرو سوار شاپور کے گرفتار کرنے کو بڑھے شاپور نے
جو یہ رنگ دیکھا خیال کیا کہ تو تنہا ہے اسقدر لوگ اسکا کیا بنا مفت میں گرفتار ہوگا پشتارہ پھینک کر بھاگ چلیں یہ خیال
کر کے پشتارہ کھولکر پھینک دیا اور آپ بھاگ کر چھپ گیا فتاح کو تو پشتارے سے غرض تھی شاپور سے کچھ
مطلب نہ تھا پشتارہ اٹھا کر اپنے لشکر میں آیا صبح ہو چکی تھی دربار داراب کا معمور تھا فتاح پشتارہ لیے ہوئے
سامنے آیا داراب کو سلام کیا داراب نے پوچھا کہ فتاح کیا لائے عرض کیا کہ حضور یہ پشتارہ اسد بن کرب
کا ہے شاپور اسے لیے جاتا تھا میں اس سے چھین لایا ہوں یہ سنکر بہت خوش ہوا فتاح کو خلعت و انعام سے سرفراز کیا اور کہا
فتاح اسے ہوش میں تو لاؤ فتاح نے کہا کہ حضور ابھی نہیں پہلے اسے اسیر طوق و زنجیر کیجیے بعد اسکے اسے ہوش میں
لائیے اسلیے کہ یہ دیو اژدہائے بے درمان آفت جہان ہے اگر یونہیں اسے ہوش میں لائیے گا تو معلوم نہیں یہ کیا آفت
برپا کر دیگا یہ سنکر داراب نے آہنگروں کو طلب کیا اسیوقت آہنگر حاضر ہوئے اسد غازی کو اسیر طوق و زنجیر
کیا بعد اسکے فتاح نے حسب قاعدہ رفع بیہوشی دیکر اسد کو ہوشیار کیا اسد کو ہوش آیا اور آنکھ کھولکر جو دیکھا تو اپنے
کو اسیر طوق و زنجیر سامنے داراب کے پایا یقین ہوا کہ اسنے مجھے پکڑوا بلایا ہے اب دیکھیے کیا ہوتا ہے زندہ چھوڑتا ہے
یا نہیں مگر ایک نہایت ہی اکڑ کر داراب سے اسطرح پکارا کہ سلام ہو میرا اس شخص پر جو بہادر ہو اور سامان شجاعت سے آگاہ ہو
اور نامرد سے کچھ سروکار نہیں داراب نے کہا کہ بھلا او دیو اسنے ارے لانے کیا کیا مکر نہیں میرے ساتھ کیے ہیں کہ کہیں
سے بارگاہ سلیمانی مجھسے چھین لیگیا ارے دیو اسنے تو اچھا نہ کیا کہ کاغذ کی ناؤ کب تک بہتی آج تو ڈوب ہی گئی
تھا یہ مکر و کید آخر کب تک چلتا اسد نے کہا او گاؤ دیدے تو نے بھی تو میرے رفیقوں سے بارگاہ چھین لی تھی داراب
نے کہا اچھا یہ تو بتا کہ تو اسوقت اپنے کو کیسا سمجھتا ہے اسد نے کہا کہ جیسے شیر زنجیر میں ہوتا ہے داراب نے
کہا خوب تو تو شیر زنجیر ہی ہو جا گیدڑ کا بچہ تھا ہے اور میں روباہ ہوں جو تجھے پکڑ بلایا خیر بہت اچھا اب تو جو کچھ ہوا
سو ہوا ان باتوں سے کوئی فائدہ نہیں ہے میری اطاعت اختیار کر تو میں چھوڑ دونگا ورنہ بہت بری طرح پیش
آؤنگا اسد نے کہا او گاؤ دیدے بھلا میں تو تیری اطاعت کیا کرونگا لیکن اگر تو میری اطاعت کرے تو میں تجھے
تمام صوبوں کا افسر کر دونگا اور اپنی پوشاک خاص تجھ سے دلوا دونگا یہ کلام سنکر داراب کو غصہ آیا
اور اسیوقت حکم دیا کہ جلد جلاد کو طلب کرو کہ اس دیو اسنے کو قتل کرے چوبدار فوراً جلاد کو بلانے گیا لیکن
شاپور شیر دل جو امیرج کے پاس خالی ہاتھ پہونچا تو امیرج نے نہایت ہی مجبوری پر خاک ڈال کے کہا کہ بس
رونے ہونے لگے تھے موسے کی خبر نے کے آنے شاپور نے کہا کہ میں آفت ناگہانی کو کیا کروں اپنا کام میں
پورا کر چکا تھا اسد کو لیے آتا تھا کہ راستے میں داراب کے عیار سے مجھسے ملاقات ہوئی وہ پشتارہ اسد
کا مجھسے چھین لیگیا میری اسمیں کیا خطا ہے امیرج نے پوچھا کہ خبر ہے کہ اب اسد کا پشتارہ داراب کے
پاس ہے شاپور نے کہا جی ہاں یہ سنکر امیرج اسی وقت سوار ہوکر یکہ و تنہا لشکر داراب کی جانب چلا شاپور

نے سنبھلکر نورالدہر نے کہا کہ واہ واہ آپ نے اسد کو آکر خیر دل کر دیا اور چھڑوا دیا کیا کروں مجبور ہوں کہ یہ بارگاہ
اور لشکر میری بارگاہ اور لشکر نہیں اگر آپ میرے یہاں آکر میرے ایسے دشمن کو چھڑوا دیتے تو آپ کو معلوم ہو جاتا یہ
سنکر نورالدہر نے کہا کہ اے ایرج اسمیں تو شک نہیں کہ میں آیا تھا اسد ہی کے چھڑانے کو مگر الحمدللہ کہ میں تمہارا
ممنون احسان نہ ہوا وہ آپ ہی سے چھوٹ کر چلا گیا اور بھائی اپنی اور بھائی بارگاہ کیسی تمہارا جہان اور جب ہی چاہے
میرا سامنا کر تو میں موجود اور مستعد ہوں تمہارا مقابلہ کرونگا میں نورالدہر ہوں کوئی ایسا ویسا نہ سمجھ اور بدلا
نہیں ہوں کہ سنتے ڈر جاونگا یہ سنکر ایرج نے کہا کہ خیر خیریت اچھا بہت اچھا بھی جا بیگا یار زندہ اور صحبت باقی یہ سنکر
نورالدہر نے کہا کہ بہتر ہم لیجیے گا اور یہ کہکر بارگاہ سے باہر آکے اپنے لشکر کو روانہ ہوا اور ایرج نے داراب
سے کہا کہ اے داراب اب میں بھی رخصت ہونگا داراب ایرج کے ساتھ ساتھ دروازہ بارگاہ تک آیا دیکھا کہ ایرج
کا گھوڑا الوند اسد لے گیا اور سواری کا گھوڑا مرا ہوا پڑا ہے کہنے لگا کہ اے ایرج دیکھی مخنث چالاکی اس دلیر نے کی کار خود خوب
ہوشیار است یہ کہکر دوسرا گھوڑا منگوا کے ایرج کو دیا اور کہا کہ لیجیے آپ اس گھوڑے پر سوار ہو کے تشریف لیجایئے
ایرج داراب سے رخصت ہو کر اپنے لشکر کی طرف روانہ ہوا مگر اب سنیئے کہ اسد غازی گھوڑا اڑاتے ہوئے
چلا آتا تھا کہ ناگاہ ایک تق گرد و غبار کا سامنے سے نمایاں ہوا اسد اس گرد کو دیکھکر ٹھہر گیا غرض جب دامن
گرد شق ہوا تو دیکھا کہ خورشید ستارہ پرست سامنے سے چلا آتا ہے اسد غازی خورشید کو دیکھکر اسکی جانب بڑھا
اور خورشید اسد کو دیکھکر اسد کی جانب بڑھا دونوں قریب آکر بغلگیر ہوئے لیکن خورشید نے جو اسد کو شمشیر خون
آلودہ ہاتھ میں لیے اور گلے میں زنجیر ڈالے ہوئے دیکھا تو پوچھا کیوں بھائی اسد کیوں خیر تو ہے کہاں سے آتے ہو اور یہ
کیا وضع بنائے ہوئے ہو اسد نے تمام حال اپنا بیان کیا اور کہا کہ بھائی صاحب بھی تو ظلمات سے واپس آگئے اور
ہمیں خر کش ہیں خورشید نے کہا کہ ہاں مجھے خوب معلوم ہے بلکہ ہم اور وہ ایک ہی جگہ دو چار دن ولی عہدوں کے یہاں قید تھے
ابھی یہ باتیں تمام نہ ہوئی تھیں کہ شاہزادہ نورالدہر بھی گھوڑا اڑاتے ہوئے آپہنچے خورشید نے سلام کیا
نورالدہر نے خیر و عافیت پوچھی اور اپنے ساتھ لیے ہوئے داخل بارگاہ ہوا پھر خورشید کا ایک سمت بیٹھا ہوا لگا
خورشید کے آنے سے ہر کاروں نے خبر آمد خورشید کی ایرج کو پہونچائی ایرج نے کہا کہ پھر آیا ہو تو آنے دو اگر
نیر اعظم کی مدد شامل حال ہوگی تو ان سب کو مار ڈالونگا اور سب کو زندہ نہ چھوڑونگا یہ کہکر نشۂ شراب میں آکے
نقارۂ رزم بجوادیا ہر کاروں نے یہ خبر تمام لشکروں میں پہونچائی سب جگہ رات بھر نقارہ ہائے رزمی بجا کیے آلات
حرب و ضرب درست ہوتے رہے علی الصباح پانچوں لشکر صف آراے میدان قتال ہوئے بعد ازاں سنگی صفوف
قتال سالوت دیوانہ ایرج سے اجازت لیکر میدان میں آیا چلے خوب برچھے کے ہاتھ نکالے خوب گیند کی
جولان کیا بعد اسکے مبارز طلب ہوا لشکر نورالدہر سے ثمود و عاد دہر مرتاجدار سے اجازت لیکر مقابل سالوت
ہوا سالوت نے جو دیکھا کہ عجیب الخلقت شخص ایک سو چالیس ارش کا قد سامنے آکھڑا ہوا بس زہرہ اسکا آب ہو گیا
اور ایک چیخ مار کر سامنے سے بھاگ گیا ثمود و عاد ہر چند چلا رہا کہ ارے ٹھہر تو سہی مگر یہ کب سنتا ہو بے تحاشا بھاگا
ہوا چلا جاتا ہے آخر ایرج کے پاس پہونچکر دم لیا ایرج نے جو اسے بوکھلائے ہوئے اور سانس پھولی ہوئی
دیکھا بہت برہم ہوا اور کہا کہ اگر تو ایسا ہی ڈرپوک ہے تو میدان میں کیوں گیا تھا اسنے کہا کہ میں آدمیوں
سے لڑنے گیا تھا یا دیووں سے اے زبدۂ آفتاب پرستان یہ شخص جو میرے مقابلے کو نکلا تھا یہ آدمی کا بچہ نہیں
ہے ایک دیو کا دیو ہے دیو سے لڑنا میرا کام نہیں ہے اگر آدمی ہوتا تو میں اس سے لڑتا کہ اسکا اتنا میں

ثمود عاد نے مبارز طلب کیا طرماسپ بن طماس مالک بن ملکوت شاہزادے سے اجازت لیکر مقابل ثمود عاد ہوا
بعد تکاورزنی کے نیزہ بازی ہوئی طرماسپ نے نیزہ اسکا ہوا کیا ثمود عاد نے جو دست اندازی طرماسپ نے
بعد بست اسکی ساطور سے کلم کرکے وہی ساطور جو ثمود عاد کے مارتا ہو تو سپر کو خم کرکے سر پر بچا لو کی دو انگل سر
میں در آیا ثمود عاد نے دستار دار اساطور تو جھٹکا کر نکل گیا مگر چادر خون کی جاری ہوئی ثمود عاد کو غش آگیا
طرماسپ نے پھر مبارز طلب کیا عادین ثمود نے مقابلہ کیا وہ بھی مجروح ہوا پھر طرماسپ نے مبارز طلب کیا
اقیاش کشیدہ رود اور بقیاش کشیدہ رونے کے بعد دیگر سے مقابلہ کیا وہ بھی گھائل ہوئے جب شام ہوئی
تو ہر ایک لشکر میں طبل بازگشت بجا سب کے سب اپنی اپنی فرودگاہوں کو واپس آئے اور پھر طبل جنگ بجانے
کا حکم دیا رات بھر ہر ایک لشکر میں نقارہ رزمی بجا کیا جنگ کی تیاری ہوتی رہی آواز بیدار باش ہوشیار باش کی
بلند رہی علے الصباح پھر سب لشکر میدان کارزار میں صف آرا ہوئے اُس روز طرماسپ اور طماس سے
مقابلہ ہوا بعد تکاورزنی کے طرماسپ نے طماس کو سلام کیا اور کہا کہ اے بزرگوار آپکو جو عشق نورالدہر کا
سودا ہو گیا ہے اُسے دور کیجیے دماغ کو درست کیجیے اپنے دین قدیم پر پھر قائم ہو جیے زہرہ آفتاب پرستان
کے مع نوجوان کے پاس چلے چلیے دیکھیے تو کہ وہ آپ کی کیسی تعظیم و تکریم کرتا ہے اور کسطرح آپ کے ساتھ پیش
آتا ہے جو وہ جوش جوانی بھی آپ کا باقی نہ رہا اس آپ کا کیا کا کیا ہوا اس واہیات و خرافات کو چھوڑیے
اس عشق خانہ خراب سے منہ موڑیے بدنامی کو دفع کیجیے زہرہ آفتاب پرستان کے پاس چلکر خلعت و انعام لیجیے
غرض بہت کچھ سمجھایا جب دیکھا کہ کوئی بات میری پذیرا نہیں ہوئی تو کہا کہ اب جو کچھ مجھے سمجھانا تھا سمجھا چکا اب
بھی اگر نہ مانا تو یہ یاد رکھو کہ مشکیں باندھکر تمکو پکڑ لیجاؤنگا اور جتنک یہ سودا تمہارے سر سے نہ جائیگا اُسوقت
تک تمہیں قید رکھونگا یہ سنکر طماس نے کہا کہ او ناہنجار و بدکردار ناہ فی روزگار تو اور مجکو سمجھانے آیا ہے میں خوب
جانتا ہوں تو شیطان کے نطفہ سے پیدا ہوا ہے اسلیے کہ اگر میرے صلب سے ہوتا تو میری اطاعت کرتا خراب
جو مجھے ہوسکے مقدور رکھتا ہے نہ کر معلوم ہوا کہ اب اجل تیرے سر پر کھیل رہی ہے آخر مارا جائیگا اول مارا جائیگا
پھر جو کچھ حوصلہ تیرے دل میں ہے وہ کیوں باقی رہ جائے طرماسپ نے کہا کہ بہت اچھا اب دیکھیں اجل ہمارے
سر پر کھیل رہی ہے یا تمہارے سر پر لاؤ جو ہر تمہارے پاس ہو طماس نے کہا کہ پیشدستی ہمارا دستور نہیں
تو پہلے وار اپنا تو پورا کر لے پھر ہم بھی دیکھ لینگے طرماسپ نے کہا کہ خیر ہمارا دستور نہیں ہے اور خبردار خبردار کہکے
نیزہ مارا طماس نے وار اسکا رد کیا بس اب کیا تھا تھی نیزہ بازی ہونے کو لی چار گھڑی کی نیزہ بازی میں طماس
نے سنان نیزہ طرماسپ کی نکال دی اور نیزہ بھی اسکا پرچے پرچے کر دیا بس طرماسپ آگ ہو گیا دو
گرسا سے سات سو من کا گرز اٹھا کے خبردار خبردار کہکر طماس پر مارا طماس نے گرز ناکا
روکر کے اپنا گرز مارا طرماسپ نے وار گرز کا رد کیا غرض تین پہر کامل گرز بازی ہوا کی جب اُس سے
بھی کچھ نہوا تو ساطور بازی شروع ہوئی بس ایک مقام پر طماس نے چاہا کہ ساطور طرماسپ کا جبین سے
پس گیندہ سے کو اشارہ کی کہ زیر بغل جا ہے گیندہ اچھا آگے بڑھتا ہے تو بازو میں اُسکا ہوش غائب میں جاتا رہا
وہ جھک گیا گیندہ کے جھکنے سے جو طماس کے سر کو بچا چاہا تو خود طماس کے سر سے اتر گیا بس طرماسپ
نے اس موقع کو غنیمت جانکر جو ایک وار دو دستی ساطور کا کیا تو خوب ہی کاری زخم آیا قریب تھا کہ دو دم
سے کٹ جائے بس طماس نے بہت جلد دستار مارا ساطور تو جھٹکا کر نکل گیا مگر چادر خون کی سر سے جاری

ہوئی طماس کو غش آگیا لوگ اُٹھا کر طماس کو اُٹھا لیگئے چونکہ دن کم رہگیا تھا اس سبب سے طرماسپ طبل بازگشت
بجوا کر پھر گیا نور الدہر طماس کو لیے ہوئے داخل خیمہ ہوا ایرج کو بلوا کر تلنگے لگوا دئے کہ اسی اثنا میں
پھر ہرکارون نے آکر عرض کیا کہ لشکر ایرج میں طبل جنگ بجا دیا گیا فرمایا کہ کیا پروا ہے خدا بزرگ است
ہمارے یہاں بھی طبل جنگ بجے اور اسی وقت لشکر نور الدہر میں بھی نقارۂ رزمی پر چوب پڑی قصہ مختصر شب
بھر سامان جنگ رہا صبح کو شب لشکر میدان میں صف آرا ہوئے لشکر ایرج سے طرماسپ بن طماس
مالک بن ملکوت شاہ سے اجازت لیکر آگے بڑھا اور میدان میں آکر مبارز طلب کیا اُدھر سے نور چشم
مومنان روشنی بخش دیدۂ مسلمانان گل گلزار صاحبقران نخل بوستان شاہزادہ بدیع الزمان صاحبقران
بن صاحبقران زمان نور الدہر عالی شان مرکب ہوائی پیکر کو جھکا کر ہرمز تاجدار سے اجازت لیکر مقابل
طرماسپ ہوا چلے اسکے ساتھ ہی لگاوٹ نہیں ہوئی کہ کوئی تین چار قدم مرکب شاہزادے کا پیچھے ہٹا
اور کوئی چھ سات قدم مرکب طرماسپ کا پسپا ہوا بس مار کر تیغ مسلم بلالون میں پھر گردش دے کر طرماسپ
نے شاہزادے کا سامنا کیا اور پکارا کہ او نور الدہر بہتر یہ ہو کہ دین آفتاب پرستی اختیار کر اور روز پرو
آفتاب پرستان کی خدمت میں چلکر اطاعت اسکی اختیار کر ورنہ میرے ہاتھ سے مارا جائیگا دیکھا تو نے کہ کل
میں نے طماس سے زبردست کی کیا حالت کر دی نور الدہر نے یہ سنکر آواز دی کہ او کافر بدکیش
ناعاقبت اندیش تو میرے ایک ملازم کی اولاد ہے بہتر یہ ہے کہ اب خودسری کو چھوڑ کر میری رکاب کو بوسہ
دے دین آفتاب پرستی کو ترک کر مذہب حق شریعت غرّائے اسلامیہ کا مطیع و منقاد ہو ورنہ تیرے باپ
طماس سے تیری بھی موت کھینچ لائیگی طرماسپ نے کہا کہ باپ تو میرا تجھ پر عاشق ہو گیا ہے اس سبب سے تجھ
مطیع ہوا اور زندہ تیرے پاس آ گیا ہے کیوں اور مجھے تیری اطاعت کرنے کی کیا وجہ ہے اگر میں بھی تجھ پر عاشق
ہوتا تو میں بھی تیری اطاعت کرتا نور الدہر کو یہ سنکر غصہ آگیا فرمایا کہ بس خاموش رہ ورنہ زبان گدی سے
کھینچ لیجائیگی اگر تجھکو جنگ ہی کی ہوس ہے تو لا حربہ اپنا طرماسپ نے یہ سنکر نیزہ دار جھکا کے نیزہ مارا
شاہزادے نے وار اسکا روک کے چند ہی طعن میں نیزہ اسکا ہوائی کر دیا طرماسپ نے خشمناک ہو کر
ساطور اٹھایا نور الدہر نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا جب ساطور اسکا قریب آیا سپر کو پھینک کے پنجہ بلی کو
دراز کر کے قصد کیا کہ ساطور کو چھین لے اور قبضہ پر ہاتھ ڈالدیا لیکن حکم خدا زور کشش ہو سے تنگ جو
اسپ تو مرکب پیٹھ کے بل بیٹھ گئے دونوں سے دونوں مرکبوں سے کود کر دامنوں کو گردان کر آستینون
کو چڑھا کر باہم مصارعت کرنے لگے ایرج نے یہ رنگ دیکھ کر لاہوت شاہ سے کہا کہ مجھے اب طرماسپ
کے غالب ہونے کی امید باقی رہی نور الدہر بلائے بے درمان ہے اور وہ لشکر صاحبقران ہی
لاہوت شاہ نے کہا کہ اے ایرج نوجوان تم گھبراؤ نہیں دیکھو تو ہوتا کیا ہے طرماسپ کیا کسی سے
کم ہے قصہ مختصر وہ شبانہ روز متواتر کشتی رہی تیسرے دن دو گھڑی دن رہے شاہزادے نے طرماسپ
کو بالو تکر زمین سے اٹھا لیا اور بالائے سر چرخ دے کر زمین پر دے پٹکا کہ چار دن شانے چت گرے طرماسپ
چاہتا تھا کہ سنبھلے مگر شاہزادے نے ایک ٹھوکر ماری کہ غش ہو گیا بس نور الدہر نے جھٹ اسکی
چھاتی پر چڑھ کے مشکیں باندھ لیں اور طبل بازگشت بجوا کر اپنے لشکر کو لیکر مراجعت کی اور داخل بارگاہ
ہو کر حکم دیا اسے قید کر دو کل اسکا دیوان کیا جائیگا بعد اسکے پھر نقارۂ رزمی بجوا دیا حکم تیاری جنگ کا دیا

شب بھر تیاری رہی صبح کو سب لشکر میدان کارزار میں صف آرا ہوئے نورالدہر باوجود اجازت
لیکر میدان میں آیا مبارز طلب کیا ایرج نوجوان نورالدہر کے مقابلے کو جایا ہی چاہتا تھا کہ داراب
نے سبقت کی اور مرکب کو بڑھا کر مقابل نورالدہر ہوا بعد تکاورانی کے نیزہ بازی شروع ہوئی کوئی پانچ
گھڑی کے بعد جب سنانیں نیزوں کی ٹکڑے ہو گئیں تو گرز بازی شروع ہوئی جب اس میں بھی ایک دوسرے
پر غالب نہوا تو تلواریں کھینچ لیں اور بہادرانہ شمشیر زنی کرنے لگے اب یہ عالم ہو گیا کہ دو بجلیاں کوند رہی
ہیں کبھی یہ وار کرتا ہے وہ روکتا ہے کبھی وہ ہاتھ مارتا ہے اور یہ روکتا ہے چار گھڑی تک یونہیں تلوار چلا کی آخر کار
ایک مرتبہ نورالدہر نے کرتا کر جو سر پر ہاتھ مارا تو گوشہ سپر کٹ کے تلوار داراب کے سر پر پڑی کرتا
خود پر واقع لگی دستار داراب سے تلوار تو جھٹکا کر نکل گئی مگر چادر خون کی داراب کے سر سے جاری ہوئی
اور غشی طاری ہوا لوگ آکر داراب کو اٹھا لے گئے نورالدہر طبل بازگشت بجوا کر اپنے لشکر کو گیا اور
فوج داراب وغیرہ کی اپنی آرامگاہ کو گئی ادھر داراب کے زخم کا علاج شروع ہوا جراح
نے مرہم لگا کے زخم میں ٹانکے لگا کے مرہم پٹی کی اور ادھر نوریج ماہ پرست نے جو خبر زخمداری داراب
کی سنی تو وہ عیادت داراب کے لئے روانہ ہوا کشور شاہ نوریج کے استقبال کے لئے لشکر سے
باہر نکلا بارگاہ میں لا کر بٹھایا سامان دعوت مہیا کیا اس عرصہ میں داراب کو بھی ہوش آیا نوریج
نے صاحب سلامت کی بعد مزاج پرسی کے داراب سے کہا کہ ہاں بھائی ایک زخم میرے سر پر آگیا ہے
ورنہ میں نے نیزہ کو مزہ گرفتاری کا دکھا دیا تھا نوریج نے کہا کہ تم مطمئن رہو کل نورالدہر سے ہم جنگ
کرینگے اور اسے باندھ لائینگے اور تمہارا عوض لینگے داراب نے ایک آہ سرد بھر کے کہا کہ بھائی آرزو
تو یہ ہے کہ میں خود ہی اچھا ہو کر نورالدہر سے عوض لوں نوریج نے کہا کہ بھائی گھبراؤ نہیں اچھے ہو جاؤ گے
بہت بڑے بہادر زخمی ہو ہو گئے ہیں زخمدار ہو جانے سے کیا کسی کی شجاعت میں بھی فرق آجاتا ہے یہ باتیں
ہو ہی رہی تھیں کہ مالک اژدر نے آہ سرد کھینچ کر کہا کہ افسوس صد ہزار افسوس کئی مرتبہ فوج و لشکر لیکر
آئے اور بے نیل مرام واپس گئے کچھ نہ ہو سکا لندھور سے اور مجھے ہمیشہ یہی تشویش ہے کہ کبھی وہ مجھ سے بدلہ
نہیں کرسکا اب وہ ہمیشہ ایرج کے ہمراہ ہو لیا ہے اور ایرج نے اسے بڑی ہی شان و شوکت دے
رکھی ہے لندھور نے اسے ملک گیر بنایا ہے اور وہ صاحبقرانی کا دعوے کرتا ہے کتنے ملک ایرج نے
اپنے قبضے میں کر لیے ہیں اور کتنے ہی ملکوں سے خراج لیتا ہے مگر افسوس ہم کچھ نہ کر سکے یہ کہکر رونے لگا
داراب اسکے ساتھ اشکبار ہو کر کہنے لگا کہ ہاں اے مالک سچ کہتے ہو اب ایرج کا ہمسر سوائے
نورالدہر کے اور کوئی نہیں ہے اور کوئی شخص تنہا اس سے مقابلہ نہیں کر سکتا بہتر یہ ہے کہ اب ہم تم یکجا
ہو جائیں اور آپس میں دست بیعت ہو کر بمشورہ باہمی تمام امور کو انجام دیں داراب نے کہا اچھا کیا
مضائقہ ہے مجھ سے بیعت کی اور عہد کیا کہ بغیر مشورہ کوئی کام نہ کرینگے ابھی یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ لشکر
ایرج اور نورالدہر میں طبل جنگ بجنے کی خبر معلوم ہوئی تو نوریج داراب سے رخصت ہو کر اپنے خیمہ
میں آیا اور اسنے بھی طبل جنگ بجوایا شب بھر ہر ایک لشکر میں تیاری رہی صبح کو پانچوں لشکر میدان کارزار
میں صف آرا ہوئے بعد آراستگی صفوف جدال وقتال واقعہ جنگ جما اور لوگ دیکھنے لگے کہ دیکھیں
میدان کارزار میں کون نکلتا ہے کہ یکایک مثل آفتاب بکر جلوہ گری پر آئے ایرج مالک بن ملکوت سے

اجازت لیکر میدان میں آیا مبارز طلب کیا نورالدہر ایرج کے مقابلہ کو جایا ہی چاہتا تھا کہ توریج بادپرست
نے سبقت کی اور مرکب بڑھا کر مقابل ایرج ہوا بعد تکاورزی کے نیزہ بازی ہوئی ایرج نے سنان نیزہ
توریج کی ٹال دی ڈانڈ پر ڈانڈ لگی نیزون کے ٹکڑے ٹکڑے اڑ گئے توریج نے تلوار ماری ایرج نے
تلوار اسکی رد کر کے اپنا وار کیا اسنے بھی پشت شمشیر سے وار اسکا رد کیا غرض چار پہر دن تلوار چلا کی قریب
شام توریج ایرج کے ہاتھ سے زخمی ہوا ایرج طبل بازگشت بجوا کر اپنے لشکر کو پھرا توریج کو لوگ توریج
کے خیمہ میں لے آئے جراح کو بلوا کر زخم اسکے سلوائے داراب کشورکشا توریج کی عیادت کو آیا توریج
شاہ استقبال کر کے لے گیا اور جائے صدر پر بٹھایا اسباب عیش مہیا کی صحبت رقص و غنا برپا ہوئی
داراب نے کہا کہ ای توریج دیکھا تمنے میں نورالدہر کے ہاتھ سے زخمی ہوا انکو فلک نے اس تیر بیچ
سے مجروح کر دیا مگر خیر اچھا ہو لون تو سمجھونگا ور مالک اژدر بھی داراب کے ساتھ آیا ہوا وہ بھی
بیٹھا ہوا ہی اور کہہ رہا کہ کل میں سامنا کرونگا یہی باتیں ہو رہی تھیں کہ اس اثنا میں چوبدار نے آکر عرض کی
کہ ملک کشوریہ سے عیار نامہ لیکر آیا ہی داراب نے حکم دیا کہ جاؤ غرض وہ عیار اندر آیا سلام کیا نامہ
داراب کے ہاتھ میں دیا داراب نے ہاتھ میں لیا لفافہ چاک کر کے پڑھا مضمون سے واقف ہوا کہ ای
توریج میں اب ملک کشوریہ کو جاؤنگا مگر نہیں جانتا توریج نے کہا کہ فرمایئے کیا لکھا ہی خیر تو ہی فرمایا کہ ای توریج
ہمارے شہر سے قریب ایک پہاڑ ہی زمرد کا اسکے پاس ایک ملک قیامت نگار ہی قیامت شاہ وہاں کا
شہریار ہی بیٹا اسکا صورین قیامت اسکا سپہ سالار ہی بلا کا زبردست ہی ان دنون میں شہر کشوریہ کو خالی پا کر چاہتے
ہیں کہ اسے خراب کرین تو میں جا کر انکو سزا دونگا مجھے جانا ضرور ہی توریج بولا بھائی میں بھی ساتھ چلونگا غرض
داراب اور توریج دونون اپنے اپنے لشکرون کو ساتھ لیکر شہر کشوریہ کو روانہ ہوئے نورالدہر بارگاہ
میں بیٹھا تھا کہ طماس بن مغفول دیو روبرو دونون آنکھون سے آنسو جاری ہوئے آکر کھڑا ہوا نورالدہر
نے پوچھا کہ ای طماس خیر باشد کیون روتے ہو طماس نے کہا کہ شہریار اس ناہنجار طرماسپ کے
ہاتھ سے فلک نے ذلیل کر دیا کہ اگر میرے ہاتھ آئے تو بغیر مارے نہ چھوڑون نورالدہر نے کہا کہ کبھی آدمی
کا زخمی ہو جانا کچھ شجاعت میں فرق نہیں لاتا اور خیر میں طرماسپ کو بلواتا ہون جو چاہو سو کرو غرض نورالدہر
نے حکم دیا کہ لاؤ طرماسپ کو زندانخانے سے اسی وقت طرماسپ کو لائے اسنے بطریق دین آفتاب پرستی
سلام کیا نورالدہر بہت آزردہ ہوا کہا ای طرماسپ اس جہالت کو ترک کر اور دین اسلام قبول کر پھر
تمہارا میری جان ہی تو تمکو جان جان سمجھونگا اسنے جواب دیا ایرج چشم و چراغ میرا ہی ہزار جان میری اسکے
اوپر سے فدا ہی میں جان دونگا مگر پرستش نیر اعظم نہ چھوڑونگا اور رفاقت سے ایرج کی دہ ہاتھ اٹھاؤنگا
نورالدہر نے کہا ای طرماسپ اپنی جوانی پر رحم کر نہیں تو مارا جائیگا طرماسپ بکا کہ مجکو مارے جانے سے
ڈر ہی اگر ایرج سلامت ہی تو ایک مجھ ایسا کام منوا نشو امیرے مارے جانے سے ایرج کے یہان کمی
نہ ہو جائیگی نورالدہر نے کہا معلوم ہوا پیمانہ تیری عمر کا لبریز ہو چکا ہی ارے جلاد جلاد کو چوبدار جلاد کے
لینے کو روانہ ہوا مگر شاپور نے یہ خبر ایرج کو پہنچائی اسی وقت ایرج سوار ہو کے بارگاہ نورالدہر
میں آیا سلام کیا نورالدہر نے از راہ حلم و مروت تعظیم کی کرسی جواہر نگار پر بٹھایا نورالدہر نے مزاج پرسی
کی سبب آنے کا پوچھا ایرج نے کہا کہ سنا ہی اور آنکھوں سے دیکھا کہ طرماسپ کے قتل کرنے کا

کی خیرہ ہو گیا تلوار کھینچکر ایرج پر ماری ایرج نے سپر کو سر سے اونچا کیا مگر لگا [illegible] سے لاکھی ہوئی تھی جب تلوار
نزدیک آئی سپر کو ہاتھ سے چھوڑ دیا اور بلند سر کی جست ہو کر بولا [illegible] کو جھپٹ کر تلوار چھینی
بس قبضے پر ہاتھ ڈالدیا چاہا کہ [illegible] ہاتھ سے [illegible] رخشین نے [illegible] ہوئے لگے لشکر چرا سے
گھوڑے سے جو گئے جمع کرنے لگے آخر کار دونوں پیادہ ہو گئے پیر اور تلوار ہاتھ سے رکھکر زور آزمائی پر آمادہ
ہوئے ایک دوسرے پر دو ہاتھ کشتی ہونے لگی بارہ پہر دن کشتی رہی شام کو بھی جب انہوں نے دونوں طرف سے مشعلیں
آئی میدان روشن ہو گیا تمام لشکری گھر میں گھوڑوں کو نہ زین پوش بچھا بچھا کر بیٹھ گئے میلہ سا ہو گیا غرض ہفت شبانہ روز
کشتی رہی ساتویں روز ایرج نے لنگر توڑا سر سے بلند کیا چرخ دیکر زمین پر مارا چھاتی پر سوار ہو کر زنجیر فولادی
سے مشکیں اسکی باندھ لیں اور طبل بازگشت بجوا کر پھر اپنے لشکر میں آیا نقابدار کو بستہ غل و زنجیر کر کے زندانخانہ
میں بھجوایا جب اسکے بجر کہانا کہا کر آرام کیا دوسرے روز آکر بارگاہ میں بیٹھا تمام سردار جمع ہوئے مالک بن
ملکوت تخت پر جلوس ہوا اہوت شاہ وغیرہ سب جمع ہوئے لندھور بھی آکر مع رفقا موجود ہوا ایرج نے
حکم دیا کہ لاؤ نقابدار کو چوبدار نقابدار کو لیکر آئے نقابدار نے بطریق اہل اسلام سلام کیا لندھور نے
جواب سلام کا دیا ایرج نے کرسی منگوا کر بچھادی نقابدار کرسی پر بیٹھا ایرج نے پوچھا ای نقابدار حال
اپنا بیان کرو کہ تم کون ہو نقابدار نے جواب دیا کہ اگر خدا مجکو نام دیتا تو نام اپنا میں بیان کرتا فلک نے مجھ
ایسے معلوم سے مجکو ذلیل کروایا اب میں اپنا نام کیا بتاؤں کہ کون ہوں اور اگر اپنا نام بتاؤں تو باپ کے نام
کو بھی ذلیل کروں ایرج نے شاہپور سے کہا کہ نقاب اسکے منہ سے اٹھا شاہپور نے بند نقاب کا توڑا
دیکھا کہ آفتاب چمکا کہ سعۂ نور جمال سے تمام بارگاہ منور ہو گئی اور خال بزرگ ہاشمی سب علامتیں اولاد
ابراہیمی کی چہرے سے ظاہر تھیں ایرج نے لندھور سے پوچھا کہ ای دارائے ہند تم اسے پہچانتے ہو
لندھور نے کہا کہ میں نے انہیں شہر عدن میں کوئی دو برس کا دیکھا تھا نام مجکو یاد نہیں الا یہ جانتا ہوں کہ یہ
آقا کے دل و جان ہیں جگر گوشہ حمزۂ صاحبقران ہیں اور کہا کہ صاحبزادے آپ اپنا منہ کیوں چھپاتے ہیں
کچھ حال بیان کیجیے اسوقت کہا نام میرا سعید عدنی ہے ماں میری بلقیس عدنی قارن عدنی کی بیٹی ہے
ایرج نے پوچھا کہ میں نے تمکو کیونکر گرفتار کیا بھوت چلواتی ایرج نے کہ دین آفتاب پرستی اختیار
کرو سعید بولا ہزار ہزار لعنت ہے آفتاب پرستی پر ایرج نے کہ کہ اچھا دین نہیں قبول کرتے ہو تو مجھے
دست بیعت ہو وہ بولا جان دونگا بیعت نہ کرونگا ایرج چپ ہو رہا اور اپنے دل میں سوچا کہ جو تو اسکے
قتل کا ارادہ کرتا ہے تو لندھور مانع ہوگا کہ تم رودکی مہلت دو اور اگر زندانخانہ میں بھیجتا ہے تو اور
کوئی آکر اسے چھڑا لے گیا تو مفت ہاتھ سے گیا بہتر یہ ہے کہ اسے تو نورالدہر کو دے اور طہماسپ کیلیے
لندھور نے کہا ای ایرج نوجوان آپ سعید کو میرے حوالے کیجیے کہ میں پھر بچا لونگا پھر آپکو اختیار ہے
ایرج نے کہا کہ آپکے فرمانے سے قتل نہ کرونگا میں نے انکے چھوڑنے کی تدبیر نکالی ہے آپ چلیے تماشا دیکھیے لیکن
اس سے کہا کہ تم نورالدہر کے پاس جاؤ میری طرف سے کہو کہ اب طہماسپ کو چھوڑ دیں میں سعید عدنی کو
چھوڑ دوں پھر اسنے عرض کیا کہ اسعد عیار میرا دشمن ہے مجھے مار ڈالیگا میں نہ جاؤنگا ایرج ہنسکر چپ ہو
قارن قمر بین کے ہاتھ پیام بھیجا یہاں نورالدہر سے ہرکاروں نے مفصل آکر سب حال بیان کیا کہ وہ
نقابدار پسر حمزۂ صاحبقران ہے سعید عدنی اسکا نام ہے بلقیس عدنی اسکی ماں ہے ایرج نے سوال

کیا تھا کہ دین آفتاب پرستی اختیار کرے اسنے انکار کیا پھر کہا بہت میری خوشی کر اسکا بھی خیال نہ کیا انجام کار ایرج
نے بصورت مجبوری ہوکر معاونت کیجے سعید مدنی کو آپکی خدمت میں بھیجا ہے اور طرماسپ کو لشکر اپنے
سوا سے شہریار ایرج کا فرستادہ آتا ہے اور سعید مدنی کو بھی ہمراہ لاتا ہے نورالدہر کو یہ حال سنکر بیحد تکلیف
پہنچی ہوا کہ فلک نے سعید مدنی کو ایرج سے زیر کروایا پھر جب یہ معلوم ہوا کہ اُسے ایرج نے جان بچایا
تو شکر خدا بجا لایا کہ اس اثنا میں نورالدہر کے پاس تھا۔ ان جو پہنچا حال کیا ایرج کا پیغام دیا شاہزادے نے
کہا کیا مضائقہ ہے اور کہا سعید مدنی کو دو اور طرماسپ کو قارن کے حوالے کرو غرض ابھی تک طرماسپ
کو بھی زندانی تھا دستہ بلا کر قارن کے ساتھ کر دیا وہ ہمراہ لشکر لیکر روانہ ہوا نورالدہر نے سعید کو پاس بٹھا کر گلے
لگایا اور کہا کہ آفتاب پرست بہت زبردست ہوگئیں اس سے مقابلہ کرنا تھا سعید بولا خیر اب جو ہوا سو ہوا
اس ذکر کو جانے دیجئے لیکن اُدھر طرماسپ نے آکر ایرج کی قدمبوسی حاصل کی ایرج نے اسے گلے سے لگایا اور
صحبت عیش برپا ہوئی جام شراب گردش میں آیا نشۂ شراب میں آکر ایرج نے حکم دیا طبل جنگ بجے ادھر نورالدہر
اور خورشید کے لشکر میں نقارہ دبابات بجی غلغلہ رہا ہر ایک آلات حرب و ضرب درست کیا کیا اور صبح کو مسلح و مکمل
ہوکر معرکہ رانے تیار ہوئے صفیں آراستہ ہوئیں خورشید ستارہ پرست اجازت اختر افتران سے لیکر میدان
میں آیا مبارز طلب کیا طرماسپ نے سامنا کیا بعد اسکا دشنام دہی اور گفتگوے زبانی کے نوبت حرب و ضرب کی آئی
نیزہ طرماسپ کا ہوا کیا طرماسپ نے ساطور رستم پر سے اٹھاکر نیزہ دار پر دار لگایا خورشید نے سپر پر
روکا کہ کپل دو ٹکڑے گیا اور دست زبردستی بچا مرکب خورشید کا ٹانگ تک زمین میں غرق ہوگیا خورشید کو غش طاری
ہوا مگر دونوں ہاتھ مانند ستون کے قائم رہے اسمیں خلل واقع نہ ہوا تق گرد میں چھپ گیا کوکب عیار دوڑا گرد
کے پیچ وہاں اندر کے گھس کر بار بار کہا شہریار ہوش میں آئیے حریف کو جواب دیجئے خورشید کی آنکھ کھل گئی جیا کو
قریب دیکھا اور سکاکی کہا تو بیچ خداوندہ پروین نے اور تمکو بہت کر چکا کر نکالا لکا کہ او کافر خبردار رہنا او تلوار
کھینچکر طرماسپ پر ماری کہ سپر اور ساطور دونوں کو قلم کرکے سر پر پڑی کہ تا دو ابرو اتر گئی طرماسپ
نے دستانہ مارا تلوار نے اپنا کام کرکے نکل گئی مگر زخم سے خون جاری ہوا جچخ کہا کر گرا طرماسپ کو لوگ
اٹھا لیگئے خورشید نے پھر مبارز طلب کیا ولیم شناسا نے نکلکر مقابلہ کیا اسنے لٹ سنگ مارا خورشید نے اسکا
وار کو روککے جو تلوار ماری تو ارسے کو کاٹکر سر پر پڑی کہ زخم کاری لگا ولیم شناسا بیہوش ہوکر گرا
خورشید نے پھر مبارز طلب کیا ابکی ایرج مرکب چلاکر نکلا خورشید اسسے ٹکا ور زن ہوا مرکب برابر
سے ملیا ہوئے ایرج نے کہا اے خورشید تو نے جو بیچ میں دخل دیا اس سے کیا حاصل مجھے تو سامنا
نورالدہر سے ہے خورشید نے کہا کہ میں اپنے ہوتے کبھی نورالدہر کو میدان میں نہ نکلنے دونگا کہ وہ
نبیرۂ صاحبقران ہو مجھے کمال محبت کرتا ہے ایرج نے کہا اے خورشید ان لوگوں سے محبت کرکے بہت
پچھتائیگا جزا ہل پائیگا یہ بلا سے بیدرمان آفت رسیدہ ہیں میں انکو خوب جانتا ہوں اسی نورالدہر نے ایک
گوہر نایاب میرے ہاتھ سے کھوا دیا مجکو روز ہوں کہ عمرو کو میرے پاس سے نکلوا دیا خورشید نے کہا اے
ایرج مرد جنگے ساتھ ہوتے ہوئے غرض بعد گفتگوے بسیار رد و بدل بیشمار کے نیزہ بازی ہوئی بعد اسکے
گرز بازی میں بھی کوئی غالب اور مغلوب نہیں ہوا نوبت تلوار پر ہونچی تلوار چلنے لگی کوئی دو پہر دن کے
قریب گذرا تھا کہ ایک مقام پر خورشید نے جو تلوار ماری سپر کو کاٹکر ایرج کے سر پر پڑی کہ کھوپڑی پار [illegible]

دراتی ایرج نے سر تیغے کھینچا کہ تلوار گھوڑے کی گردن پہ پڑی کہ گردن اسکی قلم ہو گئی ایرج کود پڑا اور گھوڑے پر
سوار ہوا کہ مالک بن ملکوت شاہ نے فوج کو اشارہ کیا کہ ایرج کی کمک کرو تمام فوج دوڑ پڑی اور ادھر
خورشید کے لوگ بھی دوڑے جنگ مغلوبہ شروع ہوئی اسد بھی خورشید کی مدد کو آیا خوب تلوار چلی شام تک
ایرج بھی لڑا کیا اور جب زخموں سے خون بہت جاری ہوا تو غش طاری ہوا ایرج نے تلوار میان میں کی دونوں ہاتھ
مرکب کی گردن میں ڈالدیے اور بیہوش ہو گیا مرکب نے جو راکب کو سست پایا عرصہ کارزار سے لیکر جدھر منہ
اٹھایا نکل گیا یہاں جب رات ہو گئی تو طبل بازگشت بجا لشکر اپنے اپنے خیموں کو پھرے مالک ابن ملکوت شاہ
نے سب کو دیکھا مگر ایرج کو نہ پایا مضطر اور پریشان ہوا کہا دیکھو تو ایرج کہاں ہے اگر اسکے دشمن مارے جاتے
تو حریف کے لشکر میں کمال خوشی ہوتی یا گرفتار ہوتا تو بھی خبر معلوم ہو جاتی ارے لاشوں میں ڈھونڈھو ہر چند
لاشوں کو الٹا پلٹا مگر نام و نشان ایرج کا نہ پایا خورشید اور نورالدہر کے لشکر میں تلاش کیا وہاں بھی
پتا نہ لگا آخر کار لشکر کے سواروں نے کہا کہ زخمی ہو گیا تھا گھوڑا اسکو کسی طرف لیکر نکل گیا ہرکارے سانڈنی سوار خبر کے
واسطے ہر طرف روانہ کیے اور کہا کہ جو کوئی خبر لائیگا بہت کچھ انعام پائیگا یہاں نورالدہر دوسرے دن
بارگاہ میں بیٹھا ہوا تھا کہ شہر سے ثمود عاد کے ایلچی نامہ لیے ہوئے آیا نامہ میں ثمود کے نامہ دیا اسنے نامہ
پڑھا نہایت رنجیدہ ہوا شاہزادے نے پوچھا کیا ہے ثمود عاد نے عرض کیا کہ شہریار بیابان عاق میری
مملکت ہے وہاں فیل سرمن کی چڑھائی ہے وہ چاہتے ہیں کہ مجھکو ماریں لہذا جو شخص میری طرف سے وہاں
جائے وہ بچ سکے پس نورالدہر نے کہا کہ شمشیر جمیل تمام یہاں سے جاؤ اور رشید و رودین کو بھی ثمود عاد
کے ہمراہ کیا قصہ مختصر ثمود عاد اور عاد بن ثمود کشید و رودین کو ساتھ لیکر بیابان عاق کو روانہ
ہوئے یہاں اسد نے نورالدہر سے کہا کہ بھائی صاحب لشکر آفتاب پرستان کا کام تمام کیجے ایکو
زندہ نہ چھوڑیے نورالدہر نے کہا کہ ابھی ایرج لشکر میں نہیں ہے میں لشکر بے سردار سے نہ لڑونگا یہ ننگ
اپنے اوپر گوارا نہ کرونگا آداب شجاعت سے بعید ہے اسد بولا بھائی صاحب ایرج کا بوجھی ہے اسکا
کچھ پاس اور لحاظ ان امور کا نہیں دیکھیے ملک نانا جان کا کس طرح سے برباد کرتا ہے نورالدہر
بولا جیسا وہ ہے ویسا میں بھی ہو جاؤں مجھسے کبھی یہ نہ ہوگا اسد مایوس ہوا کہا میں خورشید نے کہا کہ ای اسد
تم خاطر جمع رکھو میں ان آفتاب پرستوں کو زندہ نہ چھوڑونگا اور حکم کیا کہ طبل جنگ بجے جب مالک
بن ملکوت شاہ کو خبر ہوئی کہ اسد نے خورشید کو وہ اعلان کر طبل جنگ بجوایا ہے اسنے کہا جو مرضی
میرا عظم کی لاہوت شاہ بولا آپ کیوں گھبراتے ہیں میرے سردار کس دن کے لیے ہیں آپ بھی
شوق سے نقارہ جنگ بجوائیے غرض اسی وقت کوس حربی پہ چوب پڑی رات بھر غلغلہ رہا صبح کو
تینوں لشکر سوار اراستہ ہوئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیب پکارے کہ شاہ بہادری کرنیکے معرکہ کارزار
میں آئے اور ہنرمردی دکھائے اسی وقت خورشید ستارہ پرست اختر افزان سے اجازت لیکر میدان میں گیا
نعرہ کیا کہ اے آفتاب پرستو آؤ میرے مقابلہ کرو بس نعرے کا ہونا تھا کہ سالوت دیوانہ لاہوت شاہ
سے رخصت ہو کر مقابل خورشید ہوا لڑائی شروع ہوئی ورزش کے ایک نے دوسرے کو اپنے اپنے دین کی طرف تلقین کی
بعد اسکے سالوت نے نیزہ خورشید پہ مارا خورشید نے چند طعن میں نیزہ اسکا ہوائی کیا سالوت نے
غیظ و غضب میں آکر چوب دست ماری خورشید نے تلوار سے چوبدست کے دو ٹکڑے کیے اور ایک

طرفدار بدیع الزمان کا مشہور ہے دو مرتبہ میں اسکے وار کا نگوار قریب سے جب یہ نقابدار عنقریب آیا تھا کہ ای
سردار لشکر حمزہ میں ایسا نہیں کہ جسے نورالدہر نے نیمہ زبر اور حلقہ بگوش نہ کیا ہو میں اس سے سامنا نہ کرونگا
مالک نے پھر عرض کیا کہ آپ چاہتے ہیں ہم سب مارے جائیں لندھور نے کہا کہ مجھے کیا اختیار ہے مالک نے کہا کہ آپ
ہماری طرف سے نہ ہجیے مگر چند روز کی مہلت دلوا دیجیے لندھور بولا اچھا میں جاؤنگا نورالدہر کو سمجھاؤنگا یہ کہکر
مالک کو رخصت کیا اور آپ خدمت میں نورالدہر کی روانہ ہوا جب دروازہ بارگاہ پر آیا نورالدہر پیشوائی کرکے لیگیا
اپنے برابر اسے بٹھایا اسباب دعوت مہیا کیا اسد بولا کہ آپ سفارش کرنے آئے ہیں سخن کی اٹھا ہونگے لندھور بولا کہ
صاحبزادے تم خوب سمجھے رسوا کیا سبحان اللہ یہی چاہیے تقاضا جانے کیا آپ کے مزاج میں بھائی ہو اور میں تو اپنے قول
کے فرمان پر ہوں جو حضور نے فرمایا ہے نورالدہر نے جواب دیا کیا ہو اسد یہ بات اچھی نہیں ہے اس سے در گذر
کرو اسد نے کہا بھائی صاحب ہو اپنے قمر چہر کے عشق میں آپکی کیا حالت ہو گئی تھی دنیا و ما فیہا فراموش تھی اپنے بیگانے
کو نہ پہچانتے تھے برا بھلا کچھ نہ جانتے تھے یہاں تک کہ اسی حالت میں ایرج نے گرز بھی آپ پر اٹھایا اور آپکو خبر نہ تھی نورالدہر
بولا کہ بھائی تم سچ کہتے ہو یہ عشق ایسی ہی بلا ہے اسد نے کہا کہ پھر ایسا ہی کوئی امر سمجھیے کہ مجھکو میرے حال پر چھوڑ دیجیے

## اب چند کلمے داستان ایرج نوجوان کے بیان کیے جاتے ہیں

کہ مرکب اسکا تنہا لیکر جو وسط کارزار سے نکلا رات بھر چلا آیا صبح کو ایک دامن کوہ میں پہنچا گھاس پر منہ کو ڈالا
تھوڑی دیر کے بعد چشمہ آب میں سے پانی پیا پھر ہری گھاس چرا پھرا ایرج پشت زین سے روئے زمین پر گرا اب یہ
بیہوش پڑا ہوا ہے اور گھوڑا چرائی کر رہا ہے قضا سے کار نام اس سرزمین کا مینا صفا ہے خورشید اسکا سردار ہے
وہ شکار کیواسطے نکلا ہے ہرن کے پیچھے گھوڑا پھینکے چلا آتا ہے قریب ایرج کے شکار کو ہرن کو دبوچ کر بیٹھ گئی خورشید
نے ہرن کو لیکر گوشت سے سیر کیا ہاتھ پر اٹھا لیا ایک طرف کو دیکھا کہ ایک جوان خوبصورت زخم کھائے ہوئے
بیہوش پڑا ہے اور گھوڑا ساز و یراق مرصع چر رہا ہے خورشید نے اپنے لوگوں سے کہا اسے اٹھا
لے چلو نہیں معلوم کہاں کا جوان ہے کسکے ہاتھ سے زخمی ہوا ہے لوگ ایرج کو اٹھا لے جب خورشید شہر
میں پہنچا جراحوں کو بلا کر زخم میں ایرج کے ٹانکے لگوائے انگوٹھی جو ایرج کے ہاتھ میں تھی اسمیں نشانی
نگین کا کندہ پہچانی نام پڑھا معلوم ہوا کہ ایرج صاحبقران لشکر آفتاب پرستان ہے خوش ہوا کہ اب تحفہ
میرے ہاتھ آیا اب مطلب میرا بر آئیگا مدعا نکل آئیگا علاج میں مصروف ہوا تیسرے دن سے شوربا مرغ ملنے
لگا جب زخم ایرج کا بھرا ہوا خورشید اکثر سامنے بیٹھا حال پوچھا کہ یہ زخم کیونکر لگا ایرج نے تمام حال
اپنا بیان کیا بعد اسکے ایرج نے پوچھا کہ تم کون ہو اور دین اور مذہب تمہارا کیا ہے اسنے جواب دیا
کہ لقا پرست ہوں ایرج نے کہا کہ تم مجھے واقف ہو کہ میں کون ہوں وہ بولا میں جانتا ہوں کہ آپ ایرج
آفتاب پرست ہیں ایرج بولا اے خورشید لقا نے میرے پاس آکر دامن پناہ لیا تھا اور مجھسے وعدہ
کیا تھا کہ ملک باختر جو حمزہ نے مجھسے چھینا ہے وہ مجھے دلا دو تو دین آفتاب پرستی اختیار کرونگا اسی عرصہ
میں الغرض جادوگرنی مجھے اٹھا لیگئی اور میری صورت کا ایک آدمی بنا کر اسکا سر کاٹ کر ڈال گئی
بس لقا کو یقین میرے قتل کا ہوا مایوس ہو کر ظلمات کو چلا گیا اے خورشید تو دین آفتاب پرستی اختیار کر
اسنے کہا کہ آپکا زخم اچھا ہولے تو سمجھ لیا جائیگا القصہ بعد چند روز کے ایرج نے غسل صحت کیا خورشید
نے جراح کو بہت سا انعام دیا ہفت رنگ کی صحبت آراستہ کی ایرج نے خورشید کو پھر دین آفتاب پرستی

کیطرف تلقین کیا اُسنے کہا کہ ای شہریار اگر مشکل میری آسان کیجیے تو مین آپکا دین قبول کرون ایرج نے کہا
بیان کر کیا مشکل ہی تیری اُسنے کہا یہان سے کئی منزل پر ایک شہر ہی بلخ حصار اور بادشاہ وہان کا نیلم شاہ ہی
مین اسکی بیٹی پر عاشق ہون اُسکی یہ شرط ہی کہ جو میرے پہلوان کو زیر کرے مین اُسکے ساتھ اپنی بیٹی کی شادی کرون
مین جاکر اُس سے لڑا مغلوب ہوا چلا آیا پھر جو عشق میرا تو پڑا کہ وہان جاتا اور جاتا بھی تو کیا کرتا اور زیادہ
ذلیل ہوتا ایرج نے کہا کہ ہم تمھاری شرط پوری کرینگے تم ہمارے ساتھ چلو خورشید نے لشکر اپنا آراستہ کیا
اور کوچ کرکے ایرج کے ساتھ شہر حصار پر آیا جب یہ خبر نیلم شاہ کو ہوئی کہ خورشید ایرج کو اپنے ساتھ
لایا ہی برہم ہوکر اُسنے بھی لشکر اپنا باہر شہر سے نکالا بعد نامہ و پیام کے میں جنگ بجا صبح کو دونون لشکر معرکہ آرا
ہوئے فولاد دشت زن نیلم شاہ سے اجازت لیکر میدان مین آیا خورشید نے ایرج سے عرض کیا
کہ شہریار یہی پہلوان ہی کہ جسکا ایک ہی گھونسا کھاکر مین بیہوش ہوگیا اور تاب مقاومت کی نلاسکا فولاد
اسی کا نام ہی ایرج نے کہا کہ یہ دلیر اعظم ہی اسے موم کردونگا اسمین فولاد نے مبارز طلب کیا ایرج
نے پودھا باگ کا لیا ادھر مرکب کو برابر فولاد کے پہونچا بعد نگاورزنی کے فولاد نے پوچھا کہ تو خورشید
کا حمایتی بنکر کیون آیا ہی اور تو پر اسے واسطے کیون بخشتا ہی ایرج نے کہا کہ جو مین اُسکے معشوق کو اس سے
ملادون تو وہ دین آفتاب پرستی قبول کرے اور مین نے اس سے وعدہ کیا ہی کہ معشوق کو واسطے اس کے
ملادونگا فولاد نے جواب دیا کہ بہت مشکل ہی اس ارادے سے باز آ یہان سے چلا جا ایرج نے کہا
کہ مرد اپنی بات سے نہین پھرتے فولاد نے کہا کہ خیر میرے اور تیرے پہلے گھونسا چلے ایرج موجود ہوگیا
دونون مرکبون پر سے اترے مقابل یکدگر بیٹھے فولاد پکارا ای ایرج پہلے تم کوئی گھونسا لگاؤ ایرج
بولا کہ مین کیا جوان ہون پسند نہ کرونگا تمھین اپنی قوت آزماؤ فولاد نے نعرہ دار لگاکر ایک وار
گھونسے کا ایرج کے سر پر کیا کہ ایرج کو ضرب گرز لندھور بن سعدان کی یاد آئی اُسوقت ایرج
نے ایک گھونسا فولاد دشت زن پر مارا کہ فولاد وہ گھونسا کھاکر بیہوش ہوگیا ایرج نے کہا کہ اسے
اٹھالیجاؤ نیلم شاہ نے ایرج کے سامنے سے اٹھوا منگوایا طبل بازگشت بجاکر پھر گیا اور بعد اسکے فولاد
کو ہوش آیا نیلم شاہ نے پوچھا کہ کیا حال ہی اُسنے کہا کہ زندگی تھی کہ بیٹا بچگیا نہین مر جانے مین فرق نہ تھا پوچھا
کہ ایرج سے لڑوگے کہا کہ کیا مین دیوانہ ہون یا جان اپنی مجھے دوبھر ہی کہ پھر اس سے سامنا کرونگا یہ باتین
تھین کہ ایرج اندر بارگاہ کے آیا بطریق آفتاب پرستان سلام کیا نیلم شاہ تعظیم کے واسطے اٹھا کرسی
جواہر نگار پر ایرج کو بٹھایا خورشید ایرج کے ہمراہ تھا وہ بھی بیٹھا مجلس عیش برپا ہوئی دور جام
گردش مین آیا ایرج نے نشہ مین آکر کہا کہ ای نیلم شاہ مین شرط تمھاری جیت چکا اب تم اپنی بیٹی کی شادی
خورشید کے ساتھ کردو نیلم شاہ بولا ای شہریار مین غلام ہون وہ کنیز ہی لیکن مین بھی ایک شرط رکھتا
ہون اُسے بھی ادا کیجیے اور وہ شرط یہ ہی کہ یہان سے دو کوس پر ایک پہاڑ ہی اُسمین ایک اژدہا رہتا
ہی وہ اژدہا جسکو پاتا ہی نگل لیتا ہی اور کنوؤن مین زہر اپنا گراکر پانی اُنکا خراب کر دیتا ہی اور جب وہ شہر
مین آتا ہی تو تمام شہر بھاگ جاتا ہی اگر اُسکو مار لیجیے تو مین دین آفتاب پرستی بھی اختیار کرون اور بیٹی
بھی اپنی خورشید کو دون ایرج نے کہا کچھ اندیشہ نہین تم اُس اژدہے کو بتاؤ کدھر ہی جب ایرج کو
چلنے پر آمادہ مستعد پایا خورشید مانع ہوا اور کہا کہ آپ اژدہے پر نہ جائیے مین معشوق سے درگذرا

ادھر ظلم شاہ دیو نے کہا کہ شہریار تمکو منظور نہیں ہو کر آپ ایسا بہادر اژدہے کے منہ میں جائے میں نے اپنی بیٹی بچپنے سے پالی ہے
جسکو چاہے دیجیے مگر آپ اژدہے کیطرف رخ نہ کیجیے ایرج نے کہا اے ظلم شاہ ہم صاحبقران ہیں اپنے ارادے سے
پھرتے نہیں یا اسے مار ڈالینگے یا اپنی جان دیدینگے بس کسیکو میرے ہمراہ کرو کہ وہ جاکر دکھلا دے اس اژدہے کا جائے آسن
ظلم شاہ ناچار ہوا ایرج کو ساتھ لیا قریب درہ کوہ کے آیا اور کہا اسی جگہ وہ اژدہا رہتا ہے بس ایرج اس درہ کی
طرف روانہ ہوا ظلم شاہ تو وہیں رہ گیا خورشید پیچھے پیچھے ایرج کے پوشیدہ چلا گیا وہ ایرج نے آگے جا کر دیکھا
خس و خاشاک جلی ہوئی اڑتی آتی ہے اور درختوں کے پوست تک اڑے ہوئے پائے گئیں زمین پر بھی ہر اور کہیں ہیں
ہڈیاں جانوروں کی پڑی ہوئی ہیں اسمیں سے بو سے بدبو آتی ہے ایرج کا دماغ پریشان ہوا جاتا ہے کہ آگے سامنے
سے ایک بلند ٹیلا سیاہ معلوم ہوا ایرج نے اپنے دل میں کہا کہ یہ سیاہی کیسی ہے دیکھا اسمیں ایک حرکت پیدا ہوئی ایسا نظر آیا
جیسا اسکی ناک میں سے بھی سر اٹھاتا تو وہ سر ایک گنبد معلوم ہوا اور دونوں آنکھیں مانند مشعلوں کے معلوم ہوتی تھیں اور
سمٹا ہوا بیٹھا تھا پھیلا اور ایرج کیطرف چلا غلاف آتشین چھوڑتا اور نفس کشی شروع کی کہ کنکر اور پتھر اڑتے ہوئے
وہاں سے سب منہ میں اژدہے کے چلے اور ایرج کے قدموں کے تلے سے زمین نکلنے لگی اور لنگر کرنا چاہتا تھا کہ
ایرج نے تیر کمان میں پیوستہ کر کے آنکھ پر اژدہے کی مارا کہ ایک آنکھ اسکی کور ہوئی ایرج نے دوسرا تیر مارا کہ دوسری
آنکھ سے دوسار ہوا اب وہ تیر آنکھ میں مع سوفار پیوستہ ہو گیا اور اژدہے نے تڑپ کر سر پتھر پر مارا کہ شق ہو گیا
اور ہوا اسکی چھپکی ایرج بیہوش ہو کر گرا خورشید دور کھڑا ہوا تھا دیکھا اسنے کہ اژدہے کو ایرج نے مارا
مگر خود بھی بیہوش ہو کر گرا تھوڑی دیر تو اسنے صبر کیا بعد اسکے باہر آیا ظلم شاہ سے حال بیان کیا وہ دیووں
کو ساتھ لیکر ایرج کے پاس آیا ہوش میں لانے کی تدبیریں ہونے لگیں بعد تھوڑی دیر کے ایرج ہوش
میں آیا ظلم شاہ سے کہا کہ دیکھا تمنے میں نے اژدہے کو کیونکر مارا اسنے کہا کہ آپ ہی کا کام تھا کہ اژدہے کو
آپ نے مارا ایرج نے کہا کہ اے ظلم شاہ اب تم اس اژدہے کی پوست کشی کرو ہم اپنے ساتھ اسکو لیجائینگے
مگر اسلحہ تیار کرا کے کہ زندہ معلوم ہو اسنے کہا کہ بہت اچھا غرض ایرج وہاں سے شہر میں آیا تمام شہر کی آرائش
پوست کی اور اژدہا اسلحہ تیار ہوا کہ دونوں آنکھیں اس اژدہے کی پوست کشی کر کے چند دن میں اژدہا
تیار ہوا شیشے کی آنکھیں لگی ہوئی ہیں اور اسکے اندر اسکے بیٹھے ہوئے تھے زرال اژدہے سے معلوم ہوتا تھا
غلاف آتشین چھوڑ رہا ہے اور دم سا چھپا ہے ایرج کا بعد اسکے خورشید کی شادی ظلم نیلگون پوش کے ساتھ
کر کے فولاد دشت زمن اور خورشید کو ہمراہ لیکر ایک لاکھ سوار کی جمعیت سے اپنے لشکر کو روانہ ہوا

## اب دو کلمے داستان حمزہ صاحبقران امیر گیتی ستان اور لقا کے بد خصال خسران مآل کے بیان کیے جاتے ہیں

کہ لقا جو جزیرہ اختراسیہ سے بھاگا ظلمات کو روانہ ہوا ایک دریچہ ظلمات کا جرم حصار وہاں پہنچی اور
منصور شاہ بادشاہ جرم حصار میں لقا کو لیگیا دعوت کا اہتمام کیا میں گرمی صحبت میں بختیارک نے اٹھکر
کمر کو باندھ کر منصور شاہ کو سلام کیا اسنے دیکھا کہ ایک مسخرہ وضع آدمی ہے جلے نام پوچھا بعد اسکے کہا کہ آپ اپنا
مطلب بیان کیجیے بختیارک بولا اے منصور شاہ میں یہ کہتا ہوں کہ ہمارے تعاقب میں ایک اژدہا سے جفت سر
آتا ہے تمکو بہت دامن پناہ دیا ہے تو اس سے سامنا کر سکوگے منصور شاہ نے کہا کہ لک جی سینے پھر تو کیجئے کر دامن
پناہ دیا ہے آپ خاطر جمع رکھیے اگر حمزہ آئیگا تو سزا پائیگا بختیارک بولا کہ کوئی پہلوان زبردست
یا ساحر بے نظیر یا عیاری پر جسکا بھروسا ہو منصور شاہ نے کہا کہ لک جی میرے پاس عیار بے بدل ہے کہ

شیر خریک بھائی کو قتل کیا تو وہ چڑھ دوڑیگا تو اُسکو کون روک سکے گا کوئی اس سے سامنا کرنیوالا ہو ملک جی مین تو چاہتا
ہون کہ حمزہ پکڑ لاؤن تو ایکسر سب ہی کو قتل کرون اور بختیارک بولا کہ اس چوگان بازی مین تو تم سب پر غالب نہ
آسکو گی اور بالفرض اگر غالب آؤ گی بھی تو کچھ نہ کر سکو گی ایک دفعہ ایسا ہو گیا کہ تمھاری خاطر سے ایک سردار کو حمزہ نے
باندھکر حوالے کر دیا وہی مثل ہو کر پھر ہرگز چناری ہیناؤ اُسنے کہا کہ ملک جی راے تمھاری بہت درست ہی بات سچ کہتے
ہو مین اب اُسنے چوگان بازی ترک کرونگی آج جا کر حمزہ کو آگاہ کر آؤنگی اور کل جو کر راستے مین جو پکڑونگی جو میرے ہاتھ
لگیگا اُسے پکڑ لاؤنگی بختیارک نے کہا آگاہ کرنے کی کیا حاجت ہی اُسنے کہا کہ مردی سے بعید ہی کہ غافل کر کے ہم
عیاری کرین غرض دوسرے دن پھر بارگاہ صاحبقران مین گئی اور عرض کیا کہ شہریار مین آپکو آگاہ کرنے کو
آئی ہون کہ آپ ہوشیار رہین آج شب سے مین عیاری کرونگی اور جو سردار میرے ہاتھ لگیگا اُسے پکڑ لیجاؤنگی
ایسا نہو کہ آپ فرماوینکہ ہمکو غافل کر کے یہ مکارہ عیاری کر گئی یہ کہکر وہ عیار بچی چلی آئی صاحبقران نے تمام
سرداروں سے کہا کہ تم سب ہوشیار رہو کہ حریف زبردست ہی سبھون نے عرض کیا کہ بخت اقبال سے ہم غفلت نہ کرینگے
اسیوقت سے بندوبست ہونے لگا کمین گاہ مین لوگ بٹھائے پہرے چوکیان قائم کین طلایہ کا گشت پھرنے لگا ہر طرح
کی ہوشیاری ہونے لگی مگر اُسنے کیا کام کیا ہی کہ لشکر اسلام سے باہر نہین گئی اپنی صورت مبدل کیے ہوئے پھرتی رہی اور
اس فکر مین ہی کہ کیا کیجے کہ پھرتے پھرتے ایک کبابی کی دوکان پر پہونچی دیکھا کہ دکان بہت آراستہ ہی ایک طرف کو
سیخین کبابون کی لگی ہوئی ہین کباب مین سے سیخ ہو گئے ہین بوندین روغن کی ٹپک ٹپک کر آگ پر گر رہی ہین خوشبو
اسکی پھیلی ہوئی ہی اور رنگ کا بھاتا ہی لیموں نرمنے بھرے رکھے ہین ڈبیا مین نمک لال مرچ پسی ہوئی بھری رکھی ہی اور ایک
طرف تنور مین شیرمالین باقرخانیاں لگ رہی ہین سالن انواع انواع طرح کا پکا رکھا ہی غرض سب اشیا تیار رکھی ہین
سینیاں رکابیاں نقرئی دھلی رکھی ہوئی ہین دکان بہت سجی ہوئی ہی امرا کے یہان کباب شیرمال باقرخانیاں چلی
جاتی ہین یہ جو اُسنے دیکھا خیال مین گذرا کہ اسی دکان پر قائم ہو جیے بس ایک مزدور کی صورت بنکر دکان مین پہنچی
اور اس کبابی کو بیہوش کر کے یعنی دارو سے بیہوشی کی دونوں پہنچا کے ایک صندوق مین بند کر دیا اور آپ
اسکی صورت بنکر مالک بنے دکان پر بیٹھی اور جو عیار بچیان اسکے ہمراہ تھین انکو صورت بدل کر کے مکان
پر سے بلا لیا قدیمی جو نوکر تھے انھین موقوف کر دیا بعد اُسکے اب دکان مین نقب کنی شروع کی ایک سرا یہان
تھا دوسرا صحرا مین جا کر نکالا اور اسی نقب مین سے راہ ہر سردار کے خیمہ مین جانے کی نکالی پھر جس سردار
کے خیمہ مین گئی بیٹھے خدمتگارون اور حاضر دردون کو بیہوش کر کے اس سردار کو بیہوشی دیکر طلسم کے کمند مین
جکڑ کر چادر عیاری مین باندھکر اسی نقب مین داخل ہوئی مر نقب کا بند کر کے نشان قدم مٹا کر اسکا کبابی کی
دکان مین لائی وہانسے اسے عیار بچی کو دیکر نقب کی راہ سے قلعہ مین بھیجتی قید کر کے چلی آئی اور یہان ہر روز صبح کو
ظاہر ہوتا تھا کہ فلان سردار غائب ہو گیا فلان پہلوان گم ہو گیا امیر عیارون کو بلا کر تاکید فرماتے تھے اور کہتے تھے
کہ تم سب غافل رہتے ہو ہوشیاری نہین کرتے ہین ایک ایک سے بچھو نکا بری طرح سے پیش آؤنگا عیار عرض کرتے تھے
کہ شہریار ہم رات بھر جاگتے ہین کوئی آتا جاتا معلوم نہین ہوتا نہ خیمے کے اندر نشان نقب پاتے ہین نہ قنات چاک
ہوتی ہی کوئی آسمان سے گرا کر لیجاتا ہو تو ہم کیا کرین یہانتک کہ سرداروں سے نوبت اولاد صاحبقران پہنچی
تیسری شب کو بدیع الزمان قاسم عالیشان کرب غازی ہاشم شمشیرزن فرخ بخت قلندر وغیرہ غائب ہوئے
امیر نے عیارون کو بلا کر ڈانٹا پھٹکارا اور کہا کہ رستے ماسے یہ سب تک اڑا دونگا ورنہ یہ کام اُسی عیار کی

ملا ہوا اور تم اُسکو پکڑنے نہیں کہ کہ مصرت آتی ہو کیونکر لیجاتی ہو سب نے عرض کیا کہ حضور ہمیں چاہے قتل کریں چاہے
بخشیں ہم اپنی مقدور بھر قصور و کوتاہی نہیں کرینگے صاحبقران چپ ہو رہے غرض لشکر میں سواے بادشاہ
اسلام اور صاحبقران اور مقبل اور چند مشیران سلطنت کے اور کوئی باقی نہ رہا سب کو وہ عیاری گرفتار
کرکے لیگئی امیر بے اختیار عمرو کو یاد کرتے تھے اور روتے تھے اور کہتے تھے کہ ایک عمرو کے نہونے سے یہ ساری
خرابیاں ہیں اگر وہ ہوتا تو کاہکو یہ عیاری سب سرداروں کو پکڑ لیجاتی افسوس صد ہزار افسوس کہ کیسا شخص
مجھسے جدا ہوگیا کیسا رفیق جان نثار چھوٹ گیا اور واللہ وہ مجھسے کبھی جدا نہوتا مگر اُسکے دل پر چوٹ لگ گئی
کہ میں نے بے تحقیق جرم اُسے باندھ کر مالک بن ملکوت شاہ کو دیدیا وہ شخص بے قصور تھا بادشاہ اسلام
نے کہا کہ بعض مقام پر آپ عقل کو کام فرماتے ہیں دریافت نہیں کرتے وہ بھی بشر تھا دل سے اُسکے بہا ماتا
چلا گیا اور شہریار اب پچتانے سے کیا حاصل رنج کرنے سے کیا فائدہ اور یہ امر پیشتر نہ سوچے اور اب پچتاتے
ہیں آپکی تو وہ مثل ہو کہ اب پچتائے کیا ہوتا ہو جب چڑیاں چگ گئیں کھیت عمرو کا ملنا دشوار ہو وہ تو ہمیں
بے بہا تھا ہاتھ سے جا چکا امیر نے کہا کہ اب تو کوئی ایسی تدبیر ہو کہ اس بلا سے نجات ملے بادشاہ اسلام نے
کہا کہ میں نجوم میں دکھلاتا ہوں دیکھوں کیا نکلتا ہو اور حکم دیا کہ لاؤ خواجہ بزرجمہر کے بیٹوں کو اسی وقت
چاروں بیٹے آکر موجود ہو گئے ارشاد ہوا دیکھو تو اس مکارہ کے ہاتھ سے کیونکر نجات ہوگی اور انجام کیا
ہوگا انہوں نے علم نجوم میں دیکھکر عرض کیا کہ انجام بخیر ہو بعد مہینا بھر کے آپکی فتح ہو یہ شہر اسلام آباد
ہو جائیگا مگر صاحبقران شکار کھیلنے کو تشریف لیجائیں اور بادشاہ اسلام اپنی نگہبانی خود فرمائیں تو بہتر ہو کہ یہ مہم
سر ہو جائیگی یہ چاروں بیٹے بزرجمہر کے تو یہ حکم لگا کر چلے گئے اب حال سنیے کہ امیر کشورگیر صاحبقران زمان
براے صید افگنی صحرا کو روانہ ہوئے خبر منصور شاہ کو ہوئی کہ حمزہ شکار کھیلنے گیا ہو لشکر میں فقط بادشاہ
اسلام ہیں اسنے چاہا کہ شبخون مارے بختیارک نے منع کیا کہ کچھ نہوگا بادشاہ اسلام بہت زبردست ہیں
منصور شاہ چپ ہو رہا اور یہ عیاری ہر چند چاہتی تھی کہ بادشاہ اسلام کو گرفتار کرے مگر جب
جاتی ہو بادشاہ اسلام کو دیکھتی ہو کہ بیٹھے ہوئے کتاب پڑھ رہے ہیں سردار گرد بیٹھے ہوئے ہیں عیار خیمے
کے اندر پہرہ رہے ہیں بے نیل مقصود چلی آتی ہو ادھر حمزہ صاحبقران نے ایک دامن کوہ میں خیمہ بپا
کیا ہو دن بھر صید و شکار میں جی بہلاتے ہیں رات بھر خیمے میں آکر آرام فرماتے ہیں بس ایک دن ایک ہرن
کے پیچھے گھوڑا ڈالا ہو جاتے جاتے ایک مقام پر اسے صید کیا اور کچھ لوگ بھی پیچھے ہرن کے پہنچے آتے تھے
اسوقت اس ہرن کو صید کیا اُسکے گوشت کے کباب لگائے اور صاحبقران کو کھلائے اور پانی پلایا
صاحبقران نے توقف فرمایا بعد اسکے نماز ظہر و عصر پڑھکر وہاں سے روانہ ہوئے تھوڑی دور گئے
ہونگے کہ ایک تکیہ فقیر کا دکھائی دیا کہ ایک بلند ٹیلا ہو اسکے چاروں طرف دوب جمی ہوئی درخت انار و امرود
کے لگے ہوئے ہیں امیر اُس ٹیلے کے اوپر آئے دیکھا کہ چمن بندی کی ہوئی ہو کہیں شاخ درخت میں فانوس کا
عکس آویزاں ہو کہیں پانی ہو کا چبوترا ہی سرو کہہ رہا ہو اور ایک طرف ایک تکیہ بنا ہو اسمیں ایک درویش بیٹھے
عمامہ سر پہ باندھے ہوئے پیراہن سفید گلے میں پہنے ہوئے تہمد باندھے ہوئے گھٹنا اسکے پر چڑھا ہوا اور
ایک تسبیح ہاتھ میں سر جھکائے ہوئے شیر کی کھال پر بیٹھا ہوا کچھ پڑھ رہا ہو عبادت کر رہا ہو اور سامنے
آلاداں ماشی رنگ کا رکھا ہوا ہو اور لوٹا پانی سے بھرا اگلی پر دھرا ہو اور تکیہ پس پشت لگا ہوا ہو اور باہر کے لگے

ایک طرف آگ شبک میں دہکی ہوئی ہو دس بندرہ فقیر اور بیٹھے ہیں کوئی انمیں مشغول سا ہو کوئی سبزی رگڑ رہا ہو کوئی چرس
پی رہا ہو کوئی حقے کے دم لگا رہا ہو کسی کی یا ہادی یا مرشد یا معبود یا موجود کی آواز بلند ہو پس امیر کو انکے دیکھنے سے
یقین ہوا کہ اس درویش سے مطلب ہمارا برآئیگا کہ یہ مرد با خدا ہو بہت صاحب کمال معلوم ہوتا ہو شعر مردان خدا
خدا نباشند ۔ لیکن ز خدا جدا نباشند ۔ پس صاحبقران پاس جاکر پکارے کہ عشق اللہ ہو فقیر نے سر اٹھا کر
دیکھا کہا کہ او بابا سہ ارا عشق ہو یا حمزہ صاحبقران تم یہان کہان آئے ہیں یہ کہنا تھا کہ صاحبقران کو یقین
کلی ہو گیا کہ بیشک یہ صاحب کمال ہو ورنہ نہیں کیا جانتے تم کون ہو پس دوڑ کر قدمون پر سر رکھدیا ہاتھ چوم
لیے کہا کہ آج فقیر صاحب کمال دیکھا اور ہاتھ باندھ کر عرض کیا کہ میری مشکل آپ سے حل ہو گی شاہ جی نے کہا
کہ بابا صاحب کمال کوئی نہیں ہو سب ہمارے میں میرا ایسی خرقہ و جبہ ہزار مکر ہو جو صاحب کمال ہوتے ہیں وہ دنیا دار
سے نہیں لپٹتے ہاتھ کو کھینچ لیتے ہیں اپنے کو مردہ جانتے ہیں زندون میں شمار نہیں کرتے بابا میں مکار ہون مجھسے
کچھ مطلب تمہارا نہ نکلے گا امیر نے کہا شاہ صاحب جبتک کہ میرا مدعا بر نہ لا ئیے گا میں آپ کے قدم نہ چھوڑونگا
شاہ جی نے کہا کہ بابا تم اپنا مطلب تو بیان کرو کیا ہو کیا منصور شاہ کی بیٹی سے تم نہایت تنگ ہوئے ہو پس
امیر بولے کہ آپ پر تو سب حال روشن ہو کوئی امر آپ سے پوشیدہ نہیں کہ تمام سردار اسیر کرکے لیگئی میں اوسکو
خنکار کے بہانے سے نکل آیا ہون لشکر میں فقط بادشاہ اسلام باقی ہیں وہ انکو رات کی نیند اور بھوک پیاس
حرام ہو شاہ جی نے کہا کہ بابا عمرو ایسا عیار تمہارے پاس تھا کیا ہوا امیر نے جو نہیں عمرو کا نام سنا چیخ مار کر
روئے اور کہا کہ شاہ صاحب اگر عمرو ہوتا تو یہ نوبت کاہکو ہوئی وہ تو میرے پاس نہیں ہو مجھسے خفا ہو کر
چلا گیا ہو شاہ جی نے کہا کہ بابا میں نے سنا ہو کہ وہ تمہارا عاشق تھا تم اسکے شیدا تھے ایسا کیا ہوا جو وہ تجھسے
بیزار ہو کر چلا گیا صاحبقران نے کہا کہ حضرت خطا میری تھی اسکا کچھ قصور نہ تھا اور تمام سرگذشت از ابتدا
تا انتہا بیان کی شاہ جی نے کہا تعجب ہو کہ جو ایسا جان نثار اور سرفروش ہو اسکی تلاش نہ کیجیے یون اُسے دل
سے بھلا دیجیے ایک مدت کے بعد آپ سے اُس سے صفائی ہوئی تھی اور پھر آپ یہ بہتان لگایا گیا پس اسکو
معلوم ہوا چلا گیا اور تمنے بے پروائی سے اسکی تلاش نہ کی اگر تلاش کرتے تو وہ ملجاتا یا کوئی اسم پڑھتے تو وہ
آپ سے آپ تمہارے پاس چلا آتا تمنے بے پروا ہو کچھ خیال نہ کیا وہ بھی تمسے جدا رہا امیر نے کہا کہ
شاہ صاحب اگر کوئی اسم ایسا ہو کہ عمرو مجھے آملے تو وہ اسم مجھے بتا دیجے کہا کہ بابا اسم میں بڑی بڑی
تاثیرین ہیں بڑی بڑی قدرتیں ہیں مردے کو زندہ کر دیتا ہو بچھڑے ہوئے کا ملنا تو کچھ بات نہیں امیر نے
کہا کہ پھر مجھکو بتا دیجے یا اپنی زبان سے تعلیم فرمائیے شاہ جی نے کہا کہ بابا تمسے جفاکشی ہو سکیگی اور جو
جفاکشی کروگے اذیت اٹھاؤگے اگر موافق قاعدے کے عمل میں لاؤگے تو سات دن میں عمرو تمسے آملیگا
امیر نے کہا کہ شاہ صاحب میں سب تو تین اٹھاؤنگا جفائیں کھینچونگا آپ وہ اسم جو کچھ کر فرمائیے عمل میں لاؤنگا
مجھے طریقہ اسکا تعلیم فرمائیے شاہ جی نے کہا کہ بابا تمسے ایذا اٹھائی نہ جائیگی امیر نے کہا میں قسم
کھاتا ہون عہد کرتا ہون کہ جو کچھ فرمائیے گا اُسے بجا لاؤنگا شاہ جی نے کہا کہ بابا تم بچہ ہو تو میں کہتا ہون
کہ نکو جو کا آٹا اپنے ہاتھ سے پیسنا ہوگا روٹی اسکی اپنے ہاتھ سے پکا کر بے نمک روزی سات روز تک کھانی
ہوگی اور زمین میں رات کو سونا ہوگا دوپہر دن سے شام تک اور پھر دو پہر رات گئے سے صبح تک
اسم پڑھنا ہوگا ایک مقام پر بیٹھکر اور کسی سے بات نہ کرنا جب سات روز تک یہ مشقت کروگے ایذا اٹھاؤگے

تو عمرو کو یاد سگے امیر نے کہا کہ میں نے سب منتوں کو گوارا کر لیا آپ اسم بتائیں شاہ جی نے کہا کہ بابا ایسا اشتیاق
ہے تمکو عمرو کی ملاقات کا صاحبقران نے کہا کہ شاہ صاحب کیا حقیقت عمرو کی آپ سے بیان کروں اول تو عمرو
باعث میری صاحبقرانی کا ہوا اُسنے مجکو صاحبقران بنایا جس جگہ سردار میرے اور میں مشکل میں پھنسا اور
یقین ہوا کہ اب زندہ نہ بچیں گے اُسنے اُس بلا کو دفع کیا تمام میرا لشکر اور میں خود ہزار مرتبہ کا آزاد کیا ہوا اُسکا
ہوں شاہ جی نے کہا کہ بابا ایسے شخص کو کوئی بھی ناراض کرتا ہے ایسے آدمی کو تو سر کا تاج بنا کر رکھتے ہیں امیر
نے عرض کی کہ شاہ صاحب جیسا میں نے کیا ویسا ہی میں پایا ہی سزا کو پہونچا اب آپ وہ اسم بتائیں شاہ جی نے
کہا کہ وہ اسم یہ ہے یا محول الاحول اریع جاننے لے احسن الحال اسے آج ہی شروع کرو دیکھو تو سات روز میں عمرو سے
ملاقات ہوتی ہے یا نہیں اگر نہو تو میرا نام شاہ جہان گرد نہ رکھنا اور عجب رعب و دبدبہ شاہ صاحب کا تھا
کہ کوئی اُنسے بات نہ کر سکتا تھا مگر ایک فقیر سیاہ فام رومال لیے ہوئے سر پر شاہ صاحب کے ہر وقت موجود رہتا تھا
اور شاہ صاحب کو جو کچھ کام ہوتا تھا اُسی سے کہتے تھے کھانا پینا شاہ جی کا اُسی کے ہاتھ تھا الغرض صاحبقران
نے سب اپنے ساتھ والوں کو رخصت کر دیا ایک خدمتگار رکھ لیا ایک درخت بہت گنجان تھا اُسکے نیچے ساتھ
شاہ جی کے بیٹھ گئے سات روز کے کھانے کے واسطے جو اور ایک چکی ایک گھڑا پانی کا ایک آبخورہ ایک دیگچی اور
سب اسباب منگوا کر رکھا بعد اسکے امیر نے وہ جو اپنے ہاتھ سے چکی میں پیسے اور اپنے ہاتھ سے آگ سلگائی
آٹا گوندھ کر ایک روٹی پکائی دوپہر رات گئے اسم پڑھنے بیٹھے پڑھتے پڑھتے صبح ہو گئی پھر وہی جو پیسے روٹی
پکا کر کھائی دوپہر سے شام تک پھر اسم پڑھا کیے الحاصل اسی طرح سے چھ روز گذرے ساتویں دن پھر اسم
پڑھنے بیٹھے سات روز میں چکی پیستے پیستے ہاتھ میں چھالے پڑ گئے ہیں روٹی پکانے سے انگلیاں جل جل گئیں
غذا نہ کھانے سے دبلے ہو گئے ہیں رنگ سیاہ ہو گیا جو بات کبھی نہ کی تھی اب وہ کرنا پڑی جو اذیت کبھی نہ
اٹھائی تھی اب وہ اٹھائی غرض قریب شام اسم تمام کیا ہاتھ باندھ کر شاہ صاحب سے کہا کہ اسم تمام ہوا اور
ابھی یار وفادار میرا نہیں ملا بس یہ کہنا تھا کہ شاہ جی دوڑ کر صاحبقران کے قدموں پر گر پڑے
اور کہا قطعہ شاہا ز کرم برمن درویش نگر ۔ بر حال من خستہ دل ریش نگر ۔ ہر چند نیم لائق بخشایش تو ۔ بر من منگر
بکرم خویش نگر ۔ امیر نے بھی شاہ صاحب کے قدموں پر سر رکھدیا شاہ جی تو بے اختیار رو رہے ہیں کہ رہے ہیں
کہ اب خطا میری معاف کیجیے میں وہی غلام ہوں آپکا عمرو بن امیہ ضمری میں نے عہد کیا تھا کہ جبتک حمزہ سے
سخن ایسی نہ سنونگا حمزہ سے نہ ملونگا معلوم ہوا کہ میں آپکا غلام ہوں اور آپ میرے آقا ہیں امیر یہ سنکر
قریب تھا کہ شادی مرگ ہو جائیں فرمایا کہ خواجہ اگر تم ہو تو صورت اصلی اپنی بناؤ اسی وقت عمرو نے پانی
منگوا کر نہایا صورت اصلی پر آیا صاحبقران کو عید ہو گئی اور وہ فقیر سیاہ فام جو ہر وقت سر پر کھڑا رہتا تھا
مہتر قران حبشی تھا وہ بھی قدمبوس ہوا اور فقیر جو تھے وہ بھی اسی سرزمین کے عیار تھے عمرو کے مرید ہو گئے
تھے انہیں عیاروں میں ایک عیار تھا مہتر بہروز نام وہ استاد تھا دختر منصور شاہ کا اسے بھی عمرو
نے مسلمان کر رکھا تھا قدموں پر صاحبقران کے گر پڑا اُسنے امیر سے عرض کیا کہ شہریار آپ منتظر ہیں شاہزادی
ہوں دختر منصور شاہ نے ایک جا سرداروں کو اسیر کر کے قید کیا ہے میں آپ کو قلعہ میں لیجاؤنگا آپ
خاطر جمع رکھیں امیر نے فرمایا اب مجھے خدا کی عنایت سے کچھ اندیشہ نہیں عمرو سا شخص میرے پاس موجود
ہے غرض عمرو نے سب اسباب بھیس کے نذر فقیر کیا اور ساتھ حمزہ صاحبقران کے لشکر میں آیا

دوڑتا تھا اور عمرو سے لپٹتا تھا غل تھا کہ عمرو آیا چہار طرف سے لوگ دوڑے آتے تھے جو دیکھتا تھا کہتا تھا
کہ اب کیا پروا ہے ایسی عیار یہاں سے گرفتار ہو جا بلکہ جس لشکر ظفر اثر میں پہونچا بادشاہ کو خبر ہوئی کہ صاحبقران
عمرو کو لیے آتے ہیں از حد اشتیاق ہوا کہ دروازہ بارگاہ پر آ کھڑے ہوئے کہ عمرو آ پہونچا سلام کیا
قدموں سے لپٹا بادشاہ نے سر چھاتی سے لگایا اندر بارگاہ کے لائے حال پوچھا صاحبقران نے ہاتھ
کے جتنے انگلیاں جلی ہوئیں دکھائیں عمرو نے کہا او شہریار جب جتنی اتنی محنت لے لی اسوقت اپنے تئیں ظاہر
کیا بادشاہ نے عمرو کو خلعت دیا امیر کو ایسی خوشی ہوئی کہ سرداروں کی گرفتاری کا رنج بھول گیا ہر خواہ میں جنگ
میں سے تصدق چلا آتا ہے عمرو جا کر دو پہرے رہا ہر کہ میں تمہارے فرزندوں کو چھڑا کے لاتا ہوں اسی کیفیت
میں دو دن بسر ہوئے تیسرے دن عمرو نے عرض کیا کہ او شہریار میں اب قلعہ لینے اور سرداروں کی رہائی
کو جاتا ہوں امیر نے فرمایا خواجہ میں تمہارے ساتھ ہوں بادشاہ نے کہا ہم بھی چلیں گے غرض ایک سات
آدمی ساتھ ہوئے عمرو یہاں سے روانہ ہوا رات کا وقت تھا ہر ایک چست و چالاک تھا ہر ایک سپاہی
جس کی کا تختہ بنا ہوا تھا آہستے آہستے قریب قلعے کے پہونچے گرد قلعے کے پھرنے لگے راستہ قلعے کے اندر جانے کا
ڈھونڈھنے لگے پھرتے پھرتے ایک برج کے پاس پہونچے دیکھا کہ ایک مرد افیونی پہرے پر بیٹھا ہے کبھی اونگھ
جاتا ہے کبھی ہوشیار ہو جاتا ہے عمرو نے کیا کام کیا کہ جب وہ پلک میں جنے آنکھیں بند کرکے جھکا عمرو نے حلقہ
کمند کا کشادہ کرکے برج پر پھینکا اور جھٹکا دیا کہ وہ نیچے آگیا عمرو نے اوس افیونی کا گلا دبایا کہ دم اسکا خارج ہو کر
نکل گیا اسکو عمرو نے خندق میں ڈالدیا اور صاحبقران بادشاہ اسلام معتبر قران مقبل سرہنگ کی معتبر
پروین ان سب کو اوپر برج پر چڑھایا برج سے نیچے اوترے پروین سے کہا کہ تم اب خوابگاہ میں کفار کی پہلو
کر دو یہاں کے واقف کار ہو اسنے کہا چلیے و کمندوں کو ساتھ لیے ہوئے وہاں آیا جہاں سب کفار مست پڑے
ہیں رات کوئی پہر بھر گئی ہوئی ہے پروین اوس مکان کی پشت پر سے کمند مار کر چلے آپ چڑھا پھر ان سبھوں کو
بلایا بالاے بام لیکر آیا دیکھا کہ نیچے ایک بارہ دری عالیشان ہے اسکے صحن میں فرش ہو لگا منصور رشاہ اور
کفار فرما بیٹھے ہیں ناچ ہو رہا ہے وہ عیار بچی بیٹی منصور رشاہ کی جام ہر ایک کو پلا رہی ہے اور بختیارک نے
جو سنا ہے کہ عمرو بن امیہ ضمری پھر لشکر اسلام میں داخل ہوا فلک کو گالیان دے رہا ہے کہ اے فلک بے پروا
ستاربان زادہ آیا ہے ابھی تو میں دم بھی اچھی طرح نہ لینے پایا تھا کہ پھر تو نے ملک الموت کو بھیجا پاسے ہے کیا
ہوا اتنی عیاری سے کہا کہ ملک جی تم کیوں عمرو کے آنے سے آزردہ ہو وہ آیا تو خوب ہوا میں دیکھنا اسکو کیونکر
گرفتار کرتی ہوں بختیارک بولا کہ صاحب تم نے عمرو کا نام فقط سنا ہے دیکھا نہیں وہ بلاے روزگار اور آفت
زمانہ ہے اے اور کسی عیار سے کیا نسبت منصور رشاہ نے کہا کہ ملک جی تم عمرو کو میری بیٹی سے مقابل کرتے ہو
اسکی کیا حقیقت ہے اسکے سامنے بختیارک نے کہا آپ سے ابھی پالا نہیں پڑا اور اُنکا ذکر بیان ہو رہا ہے
وہ یہاں موجود ہونگے منصور رشاہ یہ سنکر بہت ہنسا بختیارک بولا پھر معلوم ہو جائیگا اور بختیارک کو خیال ہوا
کہ تو پوشیدہ کوٹھے پر چلکر دیکھو تو بس یہاں سے بولا کہ شاہ اور ایلچے کو کوٹھے پر جا کر دیکھیں کہیں کوئی معلوم ہوتا
ہے یا نہیں عمرو نے بختیارک کو آتے ہوئے دیکھا سب کو پوشیدہ کر دیا اور آپ بختیارک کی پشت پر سے
ہو کر سامنے آیا بختیارک آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھتا چلا آتا تھا کہ عمرو نے سلام کیا اور کہا کہ ملک جی اچھی طرح
رہے ہو کہو حال بھول گئے بختیارک نے جو عمرو کو دیکھا جان نکل گئی اور دو قدم ہٹ کر گر پڑا اور بولا کہ پیر و مرشد

کہ اسد بن کرب غازی خورشید ستارہ دیدہ ست کی بہن پر عاشق ہے ہر شب اُس سے جا کر صحبت رہتی ہے
کو چلا آتا ہے قضا سے کار اتفاقات روزگار ملکہ کی دایہ اور ناہید چنگی ساز نے جو یہ حال دیکھا دو چار دن تو چپ رہیں جب
دیکھا انھوں نے کہ ملکہ عشق میں اس دیوانے کے دیوانی ہو رہی ہے اور کوئی شب ایسی نہیں ہوتی کہ اسد اُسکے پاس
نہ آتا ہو بس ان دونوں نے باہم صلاح کی کہ ایک دن اختران شاہ اور خورشید کو ضرور اسکی خبر ہوگی ہمارے
واسطے خرابی ہوگی بہتر ہے کہ ہم خود جا کر خورشید کو خبر کریں دوپہر کے وقت دن کو یہ خورشید کی خوابگاہ میں
آئیں خورشید کھانا کھا کر پلنگ پر بیٹھا ہے کہ ان دونوں کو جو دیکھا اُٹھ بیٹھا دونوں نے سلام کیا ہاتھ باندھ کر
کھڑی ہو گئیں خورشید نے پوچھا کہ کیا ہے عرض کیا کہ خلوت میں عرض کریں گے خورشید نے سب کو ہٹا دیا
اُسوقت ان دونوں نے ذکر اسد اور پیکر بانو کی محبت کا بیان کیا خورشید نے کہا کہ اسد نہ ہوگا
کوئی اور ہوگا ان دونوں نے سب پتے ٹھیک ٹھیک دیے خورشید بولا اچھا جسوقت اسد آکر پیکر بانو
کے پاس بیٹھے تو تم اُسوقت آکر مجھے خبر دینا کہ میں اُسکے گرفتار کرنے کی تدبیر کروں دونوں نے عرض کی بہت
اچھا اب وہ تو چلی گئیں مگر خورشید کی یہ حالت ہے کہ آتش غضب کا نون سینہ میں مشتعل ہے دود بد دماغی دماغ جان
سے اٹھ رہا ہے عجب حالت ہے دل میں کہتا ہے ای خورشید اس دیوانے نے کیا کیا دوستی اور اتحاد پر خاک
ڈالی کچھ اسکو خیال ہماری محبت کا نہ رہا خیر کیا مضائقہ ہے سمجھا جائیگا مگر یہاں اسد بن کرب غازی وقت
معین پر ملکہ کے پاس چلا ضرغام شیر دل ساتھ ساتھ ہے اس سے کہتا چلا آتا ہے کہ آج میں ملکہ پاس چلتا
ہوں ضرغام خبر کے واسطے روانہ ہوا اسد ملکہ کے پاس آیا ملکہ دوڑ کر لپٹ گئی لاکر مسند پر بٹھایا اور کہا کہ
شہریار اسوقت طبیعت میری گھبراتی ہے اسد بولا ملکہ میری بھی یہی حالت ہے ملکہ نے کہا کہ صاحب پھر کیا ہوا
اسد بولا کہ تم اپنے لوگوں کو تو دیکھو سب یہاں موجود ہیں یا کوئی نہیں ہے تلاش جو کی تو ملکہ کی دایہ اور
ناہید چنگی کو نہ پایا پوچھا کہ کہاں گئی ہیں ایک نے عرض کیا کہ بلاؤں کل دوپہر کو بھی وہ کہیں چلی
گئی تھیں اور آج بھی گئی ہیں اسد نے کہا کہ ملکہ ان دونوں نے جا کر خورشید سے سب حال بیان
کر دیا اب بہر خورشید یہاں آتا ہوگا تم جلد تیاری کرو کہ ضرغام شیر دل پہونچا عرض کیا کہ
شہریار ہوشیار رہیے خورشید آتا ہے اسد اُسی وقت ملکہ کو اپنے گھوڑے پر بٹھا کر لے بھاگا کہ خورشید
اکیلا تو اپنا سر کھائیگا مجھے کہاں پائیگا اور ضرغام اسکی وزیرزادی کو کاندھے پر سوار کرکے بھاگا جب اسد
جا چکا تو اسکے دو گھڑی کے بعد خورشید آیا چاروں طرف سے اس کوہ کو گھیر لیا آپ اکیلا پاؤں سے اوپر
چڑھا اندر خیمے کے گھسا اسد اور پیکر بانو کو نہ دیکھا نہ اسد نظر آیا نہ پیکر بانو تھا مگر وہ دونوں کیا
پوچھا کہ پیکر بانو کہاں ہے انھوں نے عرض کیا کہ کوئی ساعت بھر ہوئی کہ اسد انکو لیگیا خورشید
یہ سنکر تلوار کھینچکر اندر پہونچا اور کہا کہ تم بتاؤ پیکر بانو کو اسد لے گیا اور تم دیکھا کیں بس دو چار کو قتل
کیا اور ایک انمیں سے بولی کہ بلاؤں ہم سب مار ڈالنے کے لائق ہیں آپ سب کو حلال کیجیے مگر
ہماری خطائیں پہلے ثابت کر لیجیے اسی اثنا میں اختران شاہ بھی پیچھے پیچھے خورشید کے آپہونچا
دیکھا کہ شمشیر برہنہ خورشید کے ہاتھ میں ہے کئی لاشیں پڑی ہوئی ہیں اختران شاہ خورشید سے لپٹ
گیا اور کہا کہ بابا انکے قتل کرنے سے کیا فائدہ حاصل ہوگا اپنے غصہ نہ کرو اور کوئی تدبیر کرو کہ پیکر بانو ہاتھ
لگے کہ وہ دیوانہ ملجائے اور یہ بدنامی مٹے خورشید اپنی بارگاہ میں آیا دنگل پر بٹھا دیر کو بلا کہا کہ تم

نورالدہر کو کہ اُسنے ایسی حرکت کی ہی نامے کو دیکھتے ہی بیکر بانو کو اور اسی دیوانے کو باندھکر میرے پاس بھیجدو
اور اگر نہ بھیجوگے تو مین سر میدان اس دیوانے کو مارکر اپنی بہن کو چھین لونگا دبیر نے اس مضمون کا نامہ
لکھکر تیار کیا خورشید نے کوکب عیار کو دیا اور کہا کہ تو جاکر یہ نامہ نورالدہر کے ہاتھ مین دینا اور
جواب اسکا لے آنا کوکب نامہ لیکر روانہ ہوا ادھر اسد بن کرب غازی ملکہ بیکر بانو کو اپنے ساتھ
لیے ہوئے داخل خیمہ ہوا رات بھر عیش و آرام مین بسر کی صبح کو نماز پڑھکر خدمت نورالدہر مین آنے کا
ارادہ کرکے ملکہ کو پلنگ پر سلادیا اور آپ خندہ جبین بارگاہ سلیمانی مین پہونچکر بادشاہ اسلام کو سلام
کیا نورالدہر کو مجرا کرکے دو زانو بیٹھا نورالدہر نے جو دیکھا کہ اسد کی آنکھون مین نیند بھری ہوئی ہی رات کا
جاگا ہوا ہی کہا کہ ای اسد ہم تمہین ہرچند سمجھاتے ہین تم اپنی باتون سے باز نہین آتے تمہین دوسرے کا پاس
ہی نہ برادری کا دھیان ہی آج معلوم ہوتا ہی کہ تم رات بھر جاگے ہو اسد بولا بھائی صاحب رات بھر
جاگنا کیسا آج مین فیصلہ کر آیا کہا ابھی کیا فیصلہ کر آئے اسد بتلا کہ خورشید کی بہن کو لے آیا خورشید کو
خبر ہوگئی ہوگی جبھی تو چلا تھا کہ بیکر بانو کو قتل کرون مین اسے لے آیا نورالدہر نے پوچھا کہ بیکر بانو کہان ہی
کہا کہ میرے خیمے مین ہی اور بھائی صاحب اسے کوئی لے جا نہین سکتا کیا مجال جو کوئی اسکی طرف دیکھ سکے
نورالدہر یہ سنکر چپ ہورہا اتنا تو کہا کہ افسوس دوستی خورشید کی مبدل بعداوت سے ہوگئی یہ باتین
ہین کہ عیار خورشید کا نامہ لیے ہوئے آیا اور شاہزادہ نورالدہر کے دیا شاہزادے نے
اسے کھولکر پڑھا مضمون سے آگاہ ہوا اسی وقت اسد کو آگاہ کیا کہا کہ ای کوکب مین تمہارے ساتھ چلتا ہون
جواب اسکا خورشید کو وہین جاکر دونگا اسد نے کہا بھائی صاحب آپکی پابوسی جانے سے حاصل کیا ہی آپ
آپ فیل جنگ پر اگر میدان مین آئے دیکھیے مین کیا حالت کرتا ہون نورالدہر نے کہا ای اسد
مین اسواسطے جاتا ہون کہ صلح ہوجائے تو خوب ہو ورنہ جنگ و جدل سے کون ڈرتا ہی اب تو یک بات
لتے ہوگئی کیا کیجیے یہ کہکر بارگاہ سے باہر آیا سب سردار ساتھ اٹھے نورالدہر نے سبھون کو کہ صاحبو مین
کسی سے لڑنے نہین جاتا ہون تم سب میرے ساتھ اٹھے ہو جاؤ اپنے اپنے مقام پر بیٹھو کوئی میرے ساتھ نہ آؤ
یہ سب تو وہین رہے نورالدہر سوار ہوکر یکہ و تنہا روانہ ہوا کوکب نے آگے بڑھکر خورشید کو خبر دی
کہ نورالدہر اکیلا آتا ہی خورشید ایسا خشمناک تھا کہ استقبال کو بھی نہ اُٹھا جب شاہزادہ نورالدہر
بارگاہ کے داخل ہوا خورشید تعظیم کے واسطے اٹھ کھڑا ہوا اور لاکر مسند پر بٹھا لیا اسباب دعوت مہیا کیا ساقی
نے جام شراب کا دیا شاہزادے نے پیا اور کہا کہ ای خورشید تم خشمناک کیون ہو کیا ہوا یہ نامہ کیسا ہے
خورشید بولا آپ تو اجنبی بنتے ہین گویا اس معاملے سے واقف ہی نہین آجکل جو حرکت کہ اسد نے کی کیا
آپ نہین جانتے نورالدہر نے کہا ای خورشید قسم ہی مجھے اپنے دین کی کہ مین نے جب سے سنا ہی اسد
کو روز منع کرتا ہون کہ ای کمبخت تو نے خورشید سے بگاڑنی بھلی ہی بھائی کا چارہ کیا ہی اس حرکت سے باز آ
وہ دیوانہ کب کہنا کسیکا سنتا ہی آخر کار بیکر بانو کو لے آیا بہتری تو تھی اپنے سودائی پنے سے باز نہ رہا
اب تم میری طرف دیکھو اس معاملہ کو یون کرو کہ بیکر بانو کو اُسکے ساتھ منسوب کردو مین بڑا ہی
کبھی نہین ہی اور بھائی حسب و نسب مین اسد کسی طرح سے کم نہین ہی باپ اسکا ذی عزت ماں اسکی
صاحبقران کی بیٹی خورشید نے یہ سنکر کہا کہ ای شاہزادہ نورالدہر جو زمانے مین ہی اسکو اپنے نام کا

پاس ہو اپنی حرمت کا خیال ہو اگر آپ پہلے سے کہتے کہ اسد کے ساتھ پیکر بانو کو منسوب کردو تو مضائقہ نہ تھا
کس واسطے کہ جب یہ رسوائی نہ ہوئی تھی اور ایسی حرکت ناشائستہ اسد کی نہ تھی خیر اگر آپ چاہتے ہیں کہ میرے
آپ سے ملاقات رہے تو لازم یہ ہے کہ اسد کو مع پیکر بانو میرے پاس بھجوا دیجیے اور اگر اسد کو نہ بھیجیے
تو اُس گیسو بریدہ پیکر بانو کو تو میرے حوالے کیجیے کہ وہ میری بہن ہے میں جو چاہوں وہ کروں اور اگر نہ
دیجیے گا تو میں اسد کو زندہ نہ چھوڑوں گا نور الدہر نے کہا کہ اے خورشید جو کچھ ہوا سو ہوا الاشیٰ لا یعود گذشت
را صلوٰت ابھی اس معاملہ کو ایک آدمی نے سنا ہے مشتہر نہیں ہوا بہتر یہ ہے کہ تو پیکر بانو کو اسد کے ساتھ منسوب
کردو آخر تم کسی کے ساتھ کرتے یا گھر میں بٹھا رکھتے اور اگر تم اس امر کو کروگے تو یہ احسان مجھ پر ہوگا ورنہ
تمھیں اختیار ہے اور کیا طاقت کسی کی اسد کو میرے ہوتے قتل کرسکے اور پیکر بانو بھی اسلام لے آئی ہے
ہم کیونکر اب تمھارے پاس اُسے بھیجیں خورشید نے کہا کہ اچھی بات ہے کہ اسد نے اسکے ناموس میں
خلل انداز ہوا اور آپ اُسکی طرفداری کریں پس ان کلموں سے معلوم ہوا کہ اسد نے آپ ہی کے بھروسے
پر یہ حرکت کی ہے اور آپکو خود فساد منظور ہے خیر سمجھ لیا جائیگا نور الدہر نے کہا کہ میں فقط اسواسطے آیا تھا
کہ یہ شر رفع ہو جاوے فتنہ میں جو اتحاد ہے اسمیں فرق نہ آوے اگر تم مستعد جنگ ہو تو بسم اللہ بجواؤ طبل جنگ
خورشید نے طبل جنگ بجنے کا حکم دیا نور الدہر وہاں سے لشکر میں آیا اسد نے کہا کہ بھائی صاحب
فرمائیے آپ تشریف لے گئے تھے آفتاب کا کچھ نفع ہوا اسنے آپ کا کہنا مانا میں کہتا تھا کہ آپ نہ جائیے
نور الدہر بولا میرا کیا بگڑا اب اسنے طبل جنگ بجوایا ہے کل صبح کو معلوم ہو جائیگا اور حکم کیا کہ ہمارے یہاں
بھی نقارۂ رزمی پر چوب پڑے القصہ رات بھر طرفین میں تیاری رہی بوقت الصباح دونوں لشکر میدان میں
آئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیبوں نے بلند آواز پکارے کون ایسا بہادر ہو کہ نکلے میدان میں خورشید چاہتا تھا کہ
مرکب اٹھائے کہ جانب صحرا سے گرد تیرہ و تار اٹھی ہرکارے خبر لے اسکے تینوں لشکروں میں سے روانہ ہوئے
مگر گرد جب قریب آئی اور شق ہوئی تو سو علم نشان لاکھ سوار کا نمودار ہوا تمام علم آفتاب پیکر تھے پھریروں
پر تصویر آفتاب بنی ہوئی تھی بعد اسکے ہمتالین شترنالیں پیدلوں کے غول کے غول ڈھلفری کی آواز بلند
تھا عبرداروں کے غول بعد اسکے ایک اژدر آتش فشاں پچاس ایرج کا قلابہ آتشیں منہ سے چھوڑتا ہوا نمودار ہوا
بعد اسکے دیکھا کہ زیر آفتاب پرستان فلک کردہ بیر قطب دوران ایرج نوجوان زیر سایۂ علم آفتاب پیکر مرکب بحری پیکر
پر سوار پس پشت نیلم شاہ بالائے تخت زرنگار سوار ہے جو خورشید دیا میں طرف فولاد و شمشیر زن لاکھ سوار
کی جمعیت سے دکھائی دیا لشکر آفتاب پرستاں میں غل ہوا کہ ایرج صاحبقران آیا ہے شاپور دوڑ کر قدموں پر گرا ایرج
نے اگر مالک بن ملکوت شاہ کو سلام کیا ملکوت شاہ مشتاق تھا پھر تو ہر ایک سوار دوڑ دوڑ کر ایرج کے قدموں پر گرا ایرج
نے سب کو گلے سے لگایا بلطف پیش آیا لیکن ایرج نے جو لشکر دو کو میدان میں صف آرا دیکھا پوچھا کہ یہ
کس سے مقابلہ ہو دریافت جو کیا تو معلوم ہوا کہ نور الدہر اور خورشید سے ہے ایرج نے کہا کہ انکی
تو آپس میں بڑی محبت تھی اسد نے خورشید سے بگڑی بدلی تھی یا کیسی عداوت ہو گئی یہ کیا ہوا مالک
بن ملکوت شاہ نے کہا کہ وہ دیوانہ تو بڑا مفسد ہے خورشید کی بہن کو عاشق ہو کر لے بھاگا میا حرف نزلوت
ہوا ایرج یہ سنکر بہت خوش ہوا کہ لشکر ہو نیز منظر ہے کہ انمیں باہم نفیش ہو گئی مگر ایرج کی آمد میں وہ تمام ہوگیا
تھا طبل آسائش بجا اور دونوں لشکر پھر گئے ایرج سوار ہو کر لشکر خورشید کو روانہ ہوا جب قریب پہونچا خورشید نے

سنا کہ ایرج آتا ہے استقبال کیواسطے نکلا ایرج کو سلام کیا گھوڑے پر سے اتارا ہاتھ پکڑ کر اندر خیمے کے لا بٹھایا
سامان دعوت مہیا کیا آپ بھی پاس بیٹھا خورشید نے حال زخم کا پوچھا کہا اچھے ہو گئے ایرج نے تمام سرگذشت اپنی
بیان کی اور کہا کہ بھائی خورشید تجھے [illegible] اسلامی لوگ ایسے نابکار ہیں [illegible] کہ نور الدہر غضب کا ہے اور [illegible]
لڑنے کا ہے خدا اسکی شر سے بچائے میرا تو ناک میں دم ہے اسکے ہاتھ سے خورشید بولا بھائی میں اب اس کو لڑنے
کو زندہ نہ چھوڑونگا ایرج نے کہا ای خورشید دیو زنہار ابھی تجھے پالا نہیں پڑا ہے مجھکو ایک عرصہ ہو چکا ہے دیکھے
ہوئے اول تو نور الدہر اسے میدان میں نکلنے کا ہے دیگا اور جو وہ دیوانہ آئیگا تو آفت ڈھائیگا خورشید
نے کہا کہ بھاگ جائیگا ایرج بولا کہ اب بھی تجھے بھائی چارہ ہو جانے خورشید بولا کہ میں کیا تیرے باہر ہوں
زبان سے جو کہا سو کہا تمام جسم میں جو کچھ ہے زبان ہے غرض ایرج نے خورشید سے کہا کہ کل ہمارے یہاں
تمہاری دعوت ہے خورشید نے کہا کہ اچھا بس ایرج رخصت لیکر چلا گیا اپنے خیمے میں کھانا کھا کر سو رہا صبح
کو جاتے خورشید کی دعوت کی تیاری کا حکم دیا دن بھر تیاری رہی شام کو خورشید [illegible] کی صحبت [illegible] کھانا
کھایا آتشبازی چھوڑوائی رات بھر بیدار رہے صبح کو خورشید جو رخصت ہونے لگا ایرج سے کہا کہ کل ہمارے
یہاں آپکی دعوت ہے ایرج نے کہا قبول ہے لیکن عمر غام خیر دل نے یہ خبر اسد کو دی کہ کل ایرج نے خورشید
کی دعوت کی تھی آج خورشید نے ایرج کی ضیافت کی ہے اسد نے کہا خیر ان دونوں پاجیوں کو درست کرتا ہوں
کہاں جاتے ہیں میرے ہاتھ سے اور کہا کہ شیر رنگ لاؤ ہمارا لباس [illegible] ساتھ لاکر رکھدی
اسد نے عبا باندھی گلے میں پہنی کمند بازو پہ باندھی گوپھن سر سے لپیٹا سپر تلوار بغل میں ڈالی سیاہ و دغا سے
کا بھیس بنا عمر غام کو ساتھ لیکر روانہ ہوا اور آیا لشکر خورشید میں دیکھا کہ [illegible] عجب عالم سے
زمین فلک انجم معلوم ہوتی ہے آتشبازی انواع طرح کی چھٹ رہی ہے اور فرش تمامی کا کیا ہوا ہے زربفت کا
تکیہ لگا ہوا اسکے بیچ مسند پہ ایرج بیٹھا ہے اور ایک طرف خورشید بیٹھا ہے ایرج کے رفیق بھی بیٹھے ہیں
اسد دیکھکر جل گیا عمر غام سے کہا کہ دیکھو اس ستارہ پرست کو مزا دیتا ہوں اسی وقت ایک ساقی پسری
صورت بنکر جام و صراحی ہاتھ میں لیکر صحبت میں آیا اور وہ جو ساقی شراب پلا رہا تھا اس سے کہا کہ تم تھک
گئے ہو جاؤ آرام کرو اب ہم پلائینگے اسے غنیمت جانا چلا گیا اسد نے جام بھر کے خورشید کے ہاتھ میں
دیا اور کہا او ستارہ پرست پہچانے مجھے [illegible] اس بزم میں [illegible] بیٹھا ہے میں اسد بن کرب غازی
ہوں تجھکو میں سے بچنے دونگا یہ کہکر خنجر مارا خورشید نے ہاتھ پر روکا تھا کہ ہتھیلی کو توڑ کر باہر نکل گیا خورشید
سنبھلنے نہ پایا تھا کہ ایک خنجر اور مارا وہ اسکی ران پر پڑا کہ خورشید بیہوش ہو کر گر پڑا غل ہوا کہ اسد نے
خورشید کو مارا ایرج ادھر سے دوڑا اسد بھاگ کر صحبت سے باہر آیا اور بیٹھ گھوڑے پر روانہ ہوا
یہاں ایرج نے جراح کو بلوایا زخم میں ٹانکے لگوائے صبح ہوتے خورشید کو ہوش آیا ایرج نے کہا دیکھا
تم نے اس [illegible] کی چالاکی کو خورشید بولا ہاں وہ مجھکو مار چکا تھا ایرج نے کہا خیر اب کہاں جائیگا
ہمارے ہاتھ سے غرض ایرج سوار ہو کے اپنے لشکر کو گیا ادھر اخبار نور الدہر کو پہونچا اسد سے کہا
کہ میاں یہ کیا حرکت تمنے کی کہ بھائی صاحب مجھے تاب نہ آئی کہ ایرج نے اس ہاتھ سے ایسی صحبت کی ہو کہ
اسکو بیچ میں لیکر بیٹھا ہو اور میں نے مار کر خنجر مارا تھا زندگی تھی کہ بچ گیا اسکی بدقسمتی تو آپ بظاہر میں
شاہزادہ نور الدہر نے [illegible] تحفہ [illegible] اور سعد [illegible] عالم ہوا ہم سوا ے

کہا کہ جاؤ طبل اور پروین مختار اعافظ دگمبان ہو خورشید مرکب باد وش کو چمکا کر میدان میں آیا بہت خوب کشوری
کی برچھی ہلایا مرکب کو کاوے پر لگایا پھر مبارز طلب کیا سعد عدنی لشکر نور الدہر سے نکلا اور ہرمز تاجدار سے
رخصت کارزار لیکر میدان میں آیا خورشید کا مقابلہ کیا بعد جنگ ورزی دونوں میں نیزہ بازی ہوئی خورشید نے نیزہ
سعد کا ہوائی کیا سعد عدنی نے تلوار ماری خورشید نے وار اسکا رد کر کے بائیں ہاتھ تلوار کا مارا تا دو ہمہ و اُسکا
یا سعد نے دستانہ مارا ... نکل گئی سر سے خون کا دریا جاری ہوا سعد بیہوش ہو گیا خورشید نے جھک کر پھر
مبارز طلب کیا بکر بن اسلم لشکر سے نکلا وہ بھی خورشید کے ہاتھ سے زخمی ہوا اسیطرح خورشید نے شام تک
سات جوانوں کو زخمی کیا تین بہادروں کو جان سے مارا طبل بازگشت بجا کر خورشید نے لشکر اپنی فرودگاہ کی
طرف پھیر گیا داخل خیمہ ہوا پوشاک رزم اُتاری لباس بزم پہنکر خورشید مسند پر جلوہ نما ہوا دور جام سے
گردش میں آیا جب نشہ شراب میں چور ہوا طبل جنگ بجنے کا حکم دیا اور کہا کہ کل صبح نور الدہر کو سزا پہونچا
ہوا بنام خورشید در کما فور نقارہ رزمی پر چوب پڑی ہرکارے خبر لیکر دوڑے ادھر نور الدہر زخمیوں
کو لیکر بارگاہ فلک اشتباہ میں آئے جراحوں کو بلوا کر سب کے ٹانکے دلوائے مرہم کی پٹیاں چڑھائیں علاج ہونے
لگا کہ ہرکاروں نے آکر بعد دعا و ثنا کے عرض کیا کہ ادھر لشکر میں طبل جنگ بجا ہے شاہزادہ نور الدہر نے
فرمایا کہ بفضل ایزدی ہمارے بھی لشکر میں کوس حربی بجے بموجب حکم شاہزادہ والا قدر نقارہ رزمی پر چوب پڑی
رات بھر سامان جنگ و جدال بدستور سابق ہوا کیا صبح کو تینوں لشکر معرکہ آرا صف برد ہوئے بعد آراستگی صفوف
جدال و قتال چاوش نقیب ... ہٹ گئے خورشید مرکب باد صرصر کو چمکا کر میدان میں آیا مبارز طلب ہوا سب
منتظر تھے کہ دیکھیے آج کون مقابلے کو ادھر سے نکلتا ہے یکایک طور بن اطلس ہرمز تاجدار سے اجازت لیکر
میدان میں آیا بعد تگادو اور آمنے سامنے کے نیزہ بازی ہوئی خورشید نے نیزہ اُسکا ہوائی کیا طور نے تلوار ماری
خورشید نے تلوار کو خالی دیکر ہاتھ تلوار کا مارا تلوار سر پر پڑی تا ابرو اُتر گئی طور زخمدار ہو کر بیہوش
ہو گیا خورشید نے پھر مبارز طلبی کی اسی طرح تا شام خورشید نے کئی سردار زخمی کیے اور طبل بازگشت
بجا کر پھر آواز دی ای سرداران لشکر نور الدہر کیا بنا کر کل سوائے نور الدہر کے کوئی میرے
مقابلے کو نہ آئے عرض کر پھر کر خورشید اپنے خیمے میں آیا پوشاک رزم اتاری لباس بزم پہنکر دور شراب خواری
میں مشغول ہوا جب نشہ شراب سے دماغ گرم ہوا پھر طبل جنگ بجوایا ادھر نور الدہر زخمیوں کو لیکر بارگاہ
میں داخل ہوئے زخمیوں کا علاج کیا ہرکاروں نے پھر خبر دی کہ طبل جنگ ادھر بج رہا ہے نور الدہر نے
بھی حکم دیا ادھر بھی نقارہ رزمی پر چوب پڑے جانبین میں تیاری جنگ و جدال اور سامان حرب و ضرب
میدان کشتال رات بھر ہوا کیا صبح کو تینوں لشکر معرکہ جنگ میں آئے میدان آراستہ ہوا ہر طرف صفیں برابر ہے
اپنے اپنے مقام پر علم گنبین نشان لشکر کے چھر پر سے کھلے صدا سے زیر و بم بلند ہوئی نقیب صفوں سے نکل کر بیت
مردانہ وار کرنے لگے دل بہادروں کے بڑھانے لگے کو کیتوں سے کڑکا کیا بعد اُسکے خورشید مرکب کو کدا کر
میدان میں آیا اور مبارز طلب کیا سب نگران تھے کہ دیکھیے آج کون مقابلہ خورشید کو آتا ہے یکایک طبل ماسے
لشکر اسلام جلوہ گر ہوئے افسران فوج کی سلامی ہوئی شاہزادہ نور الدہر بن بدیع الزمان عالیشان مرکب پر
بیٹھکر چتر سر سامنے ہرمز تاجدار عالیوقار ہوکے آئے اور اجازت میدان طلب کی ہرمز تاجدار نے ...
پروردگار کیا نور الدہر سلام کرکے عازم کارزار صبحد قار ہوئے خورشید مرکب کو ... کر تگا ور ...

پہونچکر سپر سے سپر لڑی مرکب گردبد ہوگئے مرکب خورشید کا پانچ قدم پیچھے ہٹ گیا اور مرکب شاہزادہ نورالدہر
کا دو قدم پسپا ہوا شاہزادہ نورالدہر نے بعد خشم و قہر خورشید سے کہا کہ تمنے ہمارا نشانہ تانا بستہ کیا خورشید
نے کہا کہ واہ واہ بقول عاقلان دل برخاستہ عذر بسیار ہم لوگوں سے خدا محفوظ رکھے جیسا تم لوگوں کو اچھا جانتا
تھا ویسا ہی تمنے سلوک کیا خیر اسکا عوض نہ لیا ہو تو نام اپنا خورشید نہ رکھا ہو نورالدہر نے فرمایا جو کچھ تجھسے
ہو سکے کرنا خورشید نے پیچھے ہٹکر نیزہ مارا نورالدہر نے نیزے پر نیزے کو روکا نیزہ بازی ہونے لگی بہادر کہ
دستانہ ہائے نیزہ دونون کی بیکار ہو گئین نیزے ہاتھون سے پھینک دیئے دونون نے گرز گران اٹھائے چوٹین
چلنے لگین خورشید نے جو گرز مارا نورالدہر نے گرز کو گرز پر روکا گھوڑا گھٹنون تک زمین مین غرق ہو گیا شاہزادہ
نورالدہر نے بعد دعا بانگ لا لیکر ایک تیغ کاری مرکب کو بتائی گھوڑا اچھلکر نکلا نورالدہر نے بڑھکر گرز کا وار کیا
خورشید نے گرز کو روکا بار گرز گران سے مرکب خورشید تا کمر زمین مین دھنس گیا گرد اڑی میدان بند تیرہ و تار
ہو گیا غرضکہ خورشید نے مرکب کو بکوشش تمام زمین سے نکالا اور تلوار کھینچکر وار نورالدہر پر کیا شاہزادہ
نورالدہر نے بکمال ہنر سپر پہ تلوار روک کر ایک ہاتھ شمشیر آبدار کا مارا تلوار نے سپر خورشید کو کاٹ کر تا در
ابرو پہونچکر مقام کیا خورشید نے فوراً دستانہ مارا تلوار جھٹکا کر نکل گئی چادر خون کی منہ پر آپڑی خورشید غش
کھا کر گھوڑے پر جھومنے لگا لوگون نے آکر خورشید کو سنبھالا طبل بازگشت بجا تینون لشکر اپنے اپنے مقام پر پہونچے
خورشید خیمے مین آیا جراح نے زخم مین ٹانکے دیئے پٹی مرہم کی چڑھائی اسی اثنا مین ایرج واسطے عیادت
خورشید کے آیا اور کہا کہ کل مین اس سے مقابلہ کر کے تمہارا عوض لونگا خورشید نے کہا کہ دل تو یہ چاہتا تھا کہ
مین اچھا ہو کر نورالدہر سے مقابلہ کرتا مگر خیر کل تمہین مقابلہ کر لو ایرج یہ سنکر اپنے خیمے مین آیا اور طبل جنگ بجوایا
ادھر شاہزادہ نورالدہر جو بارگاہ مین آئے سلاح جنگ کھولے پوشاک رزم اتاری لباس بزم پہنکر بیٹھے
لوگون نے عرض کیا کہ حضور طماس بن عنقوتیل دیو بہت بیمار ہے گرایک اختر شناس نے کہا کہ آب و ہوا
یہان کی طماس کو مضر ہوئی اگر مناسب ہو طماس کو بمنزلہ گلستان کی طرف روانہ کیجئے نورالدہر نے اسیوقت طماس
کو رخصت کر کے روانہ کیا ہرکارون نے خبر دی کہ طبل جنگ لشکر ایرج مین بجا نورالدہر نے بھی حکم دیا ادھر
بھی نقارہ رزمی نوازش مین آیا رات بھر جانبین مین سامان جنگ و جدال رہا صبح کو تینون لشکر عرصہ کارزار
مین آئے صفین آراستہ ہوئین نقیب نقابت کرنے لگے کیت کہنے لگے علمہائے لشکر اسلام جلوہ گر ہوئے
پھریرے کھل گئے پرچم چمک کر خورشید کی ضیاباری دکھانے لگے ناظرین والاتمکین کو واضح ہو کہ یہ معرکہ
اور یہ مقابلہ ایرج و نورالدہر کا بعد ایک مدت دراز کے ہوا ہے جس جنگ و جدال کا اشتیاق شائقین
کو بکمال درجہ تھا ہر ایک کو یہ خیال ہے کہ دیکھیے اب کیا ہوتا ہے الغرض ایرج مالک بن ملکوت شاہ
سے اجازت لیکر میدان مین آیا اور نعرہ کیا منم نبیرۂ آفتاب پرستان لشکر کردہ پیر قطب دوران نعرہ
ایرج شعر ملک ایرج آن آفتاب سپہر نظر کردہ قطب دوران سپہر بعد مشتوری کے مبارز طلبی کی
ادھر سے شاہزادہ نورالدہر بعد خشم و قہر مرزا جدار سے اجازت کارزار لیکے میدان مین آئے اور
بمقابلہ ایرج نعرہ زن ہوئے نعرہ نورالدہر نبیرہ حمزہ صاحبقران بخشم و قہر ستارہ چشم شاہزادہ دوران
نیزہ چلنے لگا نیزہ بازی ہوئی سپر سے سپر لڑی دونون گھوڑے گردبد ہوئے ایرج کا گھوڑا تین قدم پیچھے ہٹا مرکب
نورالدہر دو قدم پسپا ہوا بعد اسکے نیزہ بازی ہونے لگی طعن پر طعن چلنے لگی یہانتک کہ نیزے بیکار ہوگئے

کرسیوں پر بیٹھے ہوئے ہیں صحبت رقص گرم ہو سامان اور شور سے قلعہ ہلنے لگا ہے ہیں صرغام عیار دربار
جب دربار برخاست ہوا سب اپنی اپنی خوابگاہ پر آئے ایرج بھی اٹھکر آرامگاہ میں آیا بعد خاصہ نوش کر کے
کے سو رہا شاپور خیردل بھی جو کی پہرے درست کر کے جاکر سو رہا صرغام گرد خیمے کے پھر رہا ہے موقع گھات
کا ڈھونڈھ رہا ہے پشت پر خیمے کی آیا دیکھا کہ مستری بیٹھے گنجفہ کھیل رہے ہیں کہیں چوسر ہو رہی ہے کوئی کسی شغل میں کوئی کسی
شغل میں دل بہلاتا ہے غرضکہ سب جاگ رہے ہیں صرغام اپنی صورت تبدیل کر کے ایک سقے کی شکل بنکر شراب
عیاری مشک میں بھر کر کیفیت نشہ میں ایک دو کھڑاتا ہوا چلا سامنے سے آیا مستری جی کے پاس شراب ہو چکی تھی آدمی عکل
کر دیکھو اس سقے کو بلا لو خدمتگار نے کہا کہ اجی میاں بہشتی تمہیں مستری جی بلاتے ہیں اسنے جواب دیا کہ خداوند اب تو جب
نشے میں ہوئے ہیں گھر کو جاتے ہیں پھر لوگ دوڑے پکڑنے کے لیے یہ بھاگا تھوڑی دور پر لڑکھڑا کر گر پڑا لوگ اسے
پکڑ لائے مستری جی نے کہا ارے تو بھی ایسا بدمست ہے کہ ہم بلاتے ہیں اور نہیں آتا اگر مشک میں تھوڑی سی شراب
ہو تو لا ہو لاکر نہیں پیر و مرشد دو چار جام ہونگے مستری جی نے کہا کہ جو دام کہو وہ دیں یہ شراب ہمیں دو اسنے کہا
کہ پیر و مرشد دام چاہیے دیجیے چاہے نہ دیجیے یہ تو میرے آرام کی چیز ہے اس سے تو میری زندگی ہے جو آپ کو
مصدقہ دنگا تو میں کیا پیونگا مستری نے کہا میاں یہ بھی ہوش کی باتیں کر اچھا تو بھی پی اور ہم کو بھی پینے دے اور دام بھی لے لے بہت
اچھا غرضکہ سب نے خوب شراب پی اور وہیں لڑھک کر بیہوش ہوگئے صرغام قنات چاک کر کے جھانکنے لگا دیکھا
کہ خاصبردار پہرے پر کھڑے ہیں خدمتگار رہی کر رہا ہے مگر آنکھیں اسکی بند ہوئی جاتی ہیں صرغام جلدی سے ایک
خدمتگار کی صورت بنکر اسکے پاس آکر کہنے لگا کہ میاں تمہارا جی چاہے گھر جاؤ چاہو یہاں سو رہو اب ہم جاگتے
ہیں اسنے یہ بھی نہ پوچھا کہ تم ہو کون اور کہاں سے آئے ہو تو کب ہوئے جاکر الگ لیٹ رہا بعد اسکے خاصبردار کو
بھی کھلا کر بیہوش کیا اور چادر عیاری پکڑ کر پھونک دیا کہ جتنی شمعیں روشن تھیں گل ہو گئیں ایک آدھ شمع مسلم جو
رہی اب ایرج کے پلنگ کی طرف چلا ایرج کی یہ عادت ہے کہ اندھیرا ہوا اور گھبرا کر آنکھ کھل گئی ابھی
صرغام مسہری سے دور تھا کہ ایرج نے ایک سیاہ پوش کو آتے دیکھا چپکا دم بخود لگات میں پڑا رہا جب
صرغام مسہری کے قریب آیا اور بیہوشی سنگھانے کو ہاتھ بڑھایا ایرج نے ہاتھ اسکا پکڑ لیا اور آواز
دی کہ ارے کوئی ہے جلد روشنی لاؤ میں نے ایک عیار کو پکڑا ہے فراش دوڑے ہوئے آئے اور شمع روشن کی ایرج
نے پہچانا اور کہا کہ کیوں صرغام تجھے اسد نے میری گرفتاری کو بھیجا تھا صرغام بولا میں آیا تو اپنے ہی
ارادے سے تھا لیکن اقبال تیرا یاور تھا کہ بچ گیا اور جب موقع ہوگا لیجاؤنگا ایرج نے کہا کہ میں تجھے زندہ
کاہیکو چھوڑونگا صبح کو تیرا بند بند جدا کر ڈالونگا یہ کہکر ستون میں بندھوا دیا اور آپ پھر داخل خواب ہوا
ابھی رات نے دو پہر سے تجاوز نہیں کیا تھا شبرنگ جو صرغام کے پیچھے پیچھے آیا تھا اسنے جو یہ حال دیکھا
تو وہاں سے بیرون بھاگا کہ اسد کو جلد خبر گرفتاری صرغام کی کردوں کہیں ایسا نہو کہ صبح کو صرغام قتل ہو جائے
یہاں پر مرزا عبداللہ تخت پر جلوہ فرما ہیں اسد بن کرب غازی دنگل پر بیٹھا ہوا ہے رفقا گرد و پیش
کھڑے ہیں رات زیادہ جانے کی وجہ سے بادشاہ بار بار فرماتے ہیں کہ اے اسد اب تم اپنی خوابگاہ
میں جاؤ کہ پھر اور لوگ بھی رخصت ہوں اور استراحت کریں اسد نے جواب دیا کہ اے شہریار میں نے
صرغام کو واسطے گرفتاری ایرج کے بھیجا ہے میں انتظار اسکا دیکھ رہا ہوں آپ دربار برخاست کر کے
محل میں جا بیٹھیں یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ اسی اثنا میں شبرنگ آیا اسد نے پوچھا کیوں شبرنگ

جادوگرنی کو دیکھا کہ سر چار منہ چار جیبیں آئی ہو گر زلزلہ جادو کی نگاہ جو صاحبقران پر پڑی بصد جان و دل
عاشق ہو گئی ظاہر اخرہ کاری کر کے ارے تو کون ہے جو میرے معشوق سے باتیں کرتا ہے کہا اے بدکار یا ہے صاحبقران
پکارے کہ او نابکار میں تیری جان کا ملک الموت ہوں تجھے قتل کرنے آیا ہوں زلزلہ پکاری او آدم زاد کیا تو سمجھا کہ
میں تجھ پر فریفتہ ہوں جو یہ ناز کرتا ہے صاحبقران نے فرمایا کہ او مردار تجھکو ابھی معلوم ہو جائیگا وہ دوڑی کہ
اسے تجکو گلے سے لگائے صاحبقران نے بھی ہاتھ سینہ سے دو مانند بڑھائے کہ آئی ہاتھ صاحبقران کے گلے میں
ڈالنے لگی امیر نے ایک ہاتھ سے تو اسکا ایک ہاتھ پکڑ لیا دوسرے ہاتھ سے چاہا کہ طمانچہ ماریں اسنے دیکھا کہ یہ زبردست
ہے سحر پڑھکر دم کیا کہ صاحبقران کی طاقت زائل ہونے لگی عمرو پکارا کہ حمزہ اسم اعظم پڑھو کس غفلت میں ہو اسوقت
صاحبقران نے اسم اعظم پڑھکر دم کیا کہ اس ساحرہ کے دم پر بھی زبان لکنت کرنے لگی کلوا جیروں کا نام بھول گئی
صاحبقران نے کمر میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا سر پر چرخ دینے لگے عمرو پکارا کہ حمزہ جلد مارو اس سگ بچی کو صاحبقران
نے زمین پر مارا وہ ایک شیر کی صورت بنکر امیر پر دوڑی امیر نے اسم اعظم دم کیا کہ شیر کی صورت اسکی بدل گئی کتے کی
طرح زمین پر ہاتھ پاؤں مارنے لگی امیر نے فرمایا او نابکار دیکھ اپنی صورت کو اسنے دیکھا کہ سحر بیکار ہوا سمجھی کہ یہ شخص
زبردست ہے اب جادو اسپر کارگر نہوگا تو اسکے ہاتھ سے ماری جاؤنگی اسکے سامنے سے ہٹ جاؤں یہ دل میں خیال کر کے
قصد بھاگنے کا کیا امیر نے دوڑکر تلوار ماری کہ اسکے دو ٹکڑے ہوئے آندھی چلی زلزلہ آیا غل و شور برپا ہوا کہ کشتی مرا
نام میں زلزلہ جادو برادر دیو عنقا جو قید میں گرفتار تھا وہ رہا ہوا قدموں پر صاحبقران عالیشان کے گرا اگر دیو پھر الفرق
ہوا کہا کہ حقیقت میں آپ صاحبقران زمان ہیں کیسی زبردست ساحرہ کو آپ نے مارا عمرو نے جتنا گنا وہ بچنی تھی
سب اسکے بدن پر سے اتارا ہر چند صاحبقران نے منع کیا کہ ارے بیدردے کا مال ہو چکا کہا مجھے حلال ہے اب صاحبقران
نے دیو عنقا سے کہا کہ مجھے جزیرہ ماران میں لیچل اسنے عرض کیا کہ آج یہیں رہیے کل آپ کو لیچلونگا غرض رات کو دیو
عنقا نے صاحبقران کی دعوت کی نشۂ شراب میں ایسا بیخود ہے کہ آپ ہی ناچ رہا ہے کمال خوش و خرم ہے کیونکر
نہو کہ دو سو برس کے بعد قید سے چھوٹا ہے ہر مرتبہ صاحبقران کے ہاتھ چومتا ہے کہتا ہے کہ ان ہاتھوں کے صدقے
کہ جس سے تو نے اس بلا سے بے درمان آفت جان کو مارا غرض کہ رات کو بھی صحبت رہی گویا جنگل میں منگل تھا صبح کو
دیو عنقا نے عرض کیا کہ چلیے جزیرہ ماران میں امیر نے فرمایا کہ عمرو کو بھی ساتھ لیلو اسنے کہا کہ میں نے آپ کے
اقرار کیا تھا انکو تو کبھی نہ لیجاؤنگا انھیں یہیں رہنے دیجیے امیر نے فرمایا کہ اچھا خواجہ تم چند دن یہیں رہو جب ہم ادھر
سے پھر آئینگے تو تمہیں ہمراہ لیلینگے عمرو نے کہا کیوں تو اسیواسطے مجھے لایا تھا فرمایا کہ میں کیا اختیار ہے عمرو نے دیو
عنقا سے کہا کہ بھلے آدمی تو جو یہاں مجھے چھوڑے جاتا ہے تو اس جادوگر کی لے لو اگر آکر مجھے مار ڈالینگے کہ اسی نے
زلزلہ جادو کو مارا ہوگا تجھے میرے قتل کرنے سے کیا حاصل ہوگا اور صاحبقران نے بھی بہ منت فرمایا کہ اے دیو عنقا
یہ میرا بھائی ہے اسے بھی ساتھ لیلو کیا اسے تنہا چھوڑ جاؤ گے اسنے عرض کیا بہت بجا القصہ دیو عنقا دونوں کو کاندھوں پر
بٹھا کر پرواز کر کے جانب جزیرہ ماران روانہ ہوا صاحبقران اور عمرو دونوں اس دیو کے پیٹھ پر ہوتے ہیں دیو
دریا پر دو جلد ہو جاتا ہے ہیبتناک کہ کرہ ہوا میں پہنچا امیر اور عمرو دو بیہوش ہو گئے پھر بعد تھوڑی دیر کے ہوش جو آیا
آنکھ کھولی ایک صحرا عجیب دیکھا کہ بجائے گیاہ سانپ معلوم ہوتے ہیں اور سانپ سب رنگ کے ہیں کسی کا منہ سرخ
ہے باقی سفید کوئی سیاہ ہے بیلیں اسکا سفید ہے عجب عجب رنگ کے سانپ نظر آئے اور دم انکی زمین پر ہیں اور
سر آسمان کی طرف بلند کیے ہوئے کھڑے ہیں بعضوں کے منہ سے شعلۂ آتش نکل رہے ہیں بعضے زہر اگل رہے ہیں

اور بیچ میں اُس صحرا کے ایک درخت ہے نہایت بلند کہ دور دور اسکا چاروں طرف ہے اور تنا اسکا اس قدر گندہ ہے کہ ہم پچاس آدمی بھی بغل میں
لیں تو بھی وا نہ ہو اور برگ اُسکے سبز مانند زمرد کے ہیں دیو عنقا نے پوچھا ای آقا اب آپ کس مقام پر اتاروں فرمایا کہ
درخت کے اوپر جہاں تابوت ہے آصف کا دیو عنقا نے عرض کیا کہ نشان اُس جگہ کا کیا ہے جہاں تابوت آصف بن برخیا
کا ہے فرمایا کہ بیج وہاں کے مانند عقیق سرخ کے ہیں دیو عنقا نے اسی جگہ اوکر اتارا دیکھا کہ ایک تخت ہے بہت لطیف اسپر تکیہ
مخمل سیاہ کا استادہ ہے بوٹے شگفتہ کے بیل دستے ہیں خوشبو چلی آتی ہے بیچ میں تابوت رکھا ہے اور ایک مار سفید اس تابوت
کے گرد حلقہ کیے بیٹھا ہے صاحبقران نے چاہا کہ تابوت کے پاس جائیں اُس مار سفید نے نگاہ غضب صاحبقران کو دیکھا
دیو عنقا پکارا کہ ای شہریار آپ قریب نہ جائیے گا نہیں تو اس مار سفید سے آپکو ایذا پہنچیگی فرمایا کہ تم سچ کہتے ہو حضرت
سلیمان کی وہ انگوٹھی جو خواب میں مرحمت فرما گئے تھے صاحبقران نے وہ ہاتھ سے اتار کر اُس مار سفید کو دکھلائی اور فرمایا
کہ ای ابیض حبشی میں فرستادہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا ہوں یہ انگوٹھی حضرت کی نشانی موجود ہے میں لوح طلسم دو اور
برج ہفت کوکب لینے آیا ہوں یہ سنتے ہی وہ مار سفید غائب ہو گیا صاحبقران تابوت کے پاس آئے فاتحہ پڑھا
بیٹھے پھر دم بیٹھنے کے ایک غنودگی طاری ہوئی خواب میں ایک مرد بزرگ کو دیکھا اُنھوں نے فرمایا کہ ای صاحبقران چیزیں
یہاں بہت سی رکھی ہیں اور جتنی لوحیں ہیں تمہارا ایک پوتا ہوگا کہ نام اسکا بدیع الملک ہوگا وہ طلسم کشائی کریگا اسکے واسطے
رکھی ہیں تم فلاں صندوقچہ جو صندل کا ہے اسمیں سے لوح طلسم دو و انار برج ہفت کوکب کو نکال لو اور طلسم کو فتح کرو
پس آنکھ صاحبقران کی کھل گئی مکان کو سیر کیا اور صندوق دیکھا تو واقعی صندوقچے بہت سے رکھے ہیں اسمیں سے صندل
کا صندوقچہ لے لیا اور دیو عنقا سے کہا کہ اب مجھے طلسم میں لے چل اُسنے عرض کیا بہت اچھا صاحبقران نے پوچھا کہ طلسم
یہاں سے کتنی دور ہے اُسنے عرض کیا کہ ای شہریار میں جاؤں تو چالیس روز میں اور کوئی دیو جائے تو چھ مہینے میں اور
انسان قصد کرے تو چالیس برس میں پہونچے فرمایا خیر اب چلو دیو عنقا عمرو اور امیر کو کاندھوں پر بٹھا کر لے اڑا
اور آب پر وہ اڑکر تا چلا جاتا ہے کوئی چار گھڑی دن رہے ایک کوہ پر پہونچا صاحبقران اور عمرو کو اتارا
اور کہا کہ آپ نماز پڑھیے میں جاکر کچھ کھا پی آؤں یہ کہکر روانہ ہوا صاحبقران نے چشمہ آب پر وضو کیا نماز پڑھی بعد
وظیفہ میں مصروف ہیں کہ یکبارگی آواز پیدا ہوئی ای حمزہ کہاں جائیگا میرے ہاتھ سے تو میری بہن خیلہ ذرلہ جادو
کو مار آیا میں دیو عنقا کو کھا لیتا ہوں اور تیری فکر میں ہوں بدلہ عوض اُسکے خون کا لونگا مجھکو جانتا ہے نام میرا
زلازل جادو ہے سنکر امیر نہایت پریشان ہوئے چاروں طرف دیکھا کوئی نظر نہ آیا عمرو سے کہا کہ خواجہ سنا تم نے کچھ
آواز کیسی آئی جواب دیا کہ ہاں حمزہ سنا میں نے پر کوئی ساحر نظر نہیں آتا خدا اس سے محفوظ رکھے لیکن امیر نے جو
دیکھا عمرو غائب ہے متحیر ہوئے کہ عمرو کدھر گیا فرمایا کہ خواجہ تم کہاں گئے کہا میں یہیں پیچھے ہوں کہا ای حمزہ میں گلیم عیاری
اوڑھے تیرے پاس کھڑا ہوا ہوں غرض رات کو وہیں رہے عمرو بار بار امیر سے کہتا تھا کہ حمزہ اسم اعظم پڑھو امیر
اُدھر پڑھکر حصار باندھ کر قریب صبح سو رہے جب وقت نماز صبح کا قریب آیا عمرو نے پکارا ای حمزہ کیا سوتے ہو اٹھو لیکن آپ خود
بھی اتفاق کی امیر بیدار ہوئے نماز پڑھی بعد اسکے عمرو ساتھ خواجہ کے ہے اُس جادوگر کا خوف ہے یہ فکر ہے کہ آگے
آئی تھی اُس سمت کو روانہ ہوئے امیر دعا کرتے جاتے ہیں کہ خداوندا دیو عنقا کو اس ساحر نے قتل نہ کیا ہو کہیں جاکر استبری
مرد سے خبر اُن عمرو بھی ساتھ ساتھ ہے مگر نہایت خائف و ترساں تیسرے روز ایک شہر ملا کہ نام اُس ملک کا شہر لاجورد
تھا اور بادشاہ وہاں کا اکوان شاہ تھا سلطان آسمان پری کا تابع فرمان اُسنے جو سنا کہ داماد قاف کے بادشاہ سلیمان
بخت آسمان پری کے حمزہ صاحبقران زمان آئے ہیں استقبال کو آیا نہایت اعزاز و اکرام سے شہر میں لایا دعوت ضیافت

کہ صاحبقران نے اکوان شاہ سے احوال اپنا بیان کیا اور دکھا کر زلازل جادو بھائی زلزلہ جادو کا دیو خفتہ
کو کہ پکڑ لیگیا ہے مین اُسکی تدبیر مین متفکر ہون نہین معلوم ہوتا تھا اُسنے عرض کیا اے شہریار مجھے نہین معلوم کہ وہ کہان رہتا
ہے فرمایا کہ تلاش کرا اُسنے ہرکارے ہر چہار جانب واسطے سراغ زلازل جادو کے روانہ کیے ایک دن اکوان نے
ایک ڈالی انگور کی صاحبقران کے پیش لا رکھی امیر نے جو اُسے نوش فرمایا عجب لذت پائی کہ کبھی ایسے انگور دیکھے نہ
تھے فرمایا اے اکوان مین نے تمام عمر اس مزے کے انگور نہ کھائے تھے مگر یہ کیا کہ اتنے دنون مین تونے آج یہ انگور کیون کر
اور کبھی ہمارے واسطے نہ لائے اکوان نے ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور رو کر کہا اے شہریار ایک باغ ہے
میرا کہ اُسمین صرف یہی انگور ہین اور مین نے اُسکو بڑی محنت سے تیار کرایا تھا جب وہ باغ اپنی مراد پر آیا تو اُسکو ایک
دیو نے کہ نام اُسکا ہوشنگ ہے مجھسے چھین لیا ہے یہ بھی اُسکی عنایت ہے کہ سال بھر کے بعد ایک ڈالی میرے واسطے
بھیجتا ہے اگر وہ یہ بھی نہ دیتا تو مین اُسکا کیا کر سکتا ابکی مرتبہ یہ ڈالی مین نے نہین کھائی آپکے واسطے لے آیا امیر نے
فرمایا تمنے پہلے سے ذکر نہ کیا خیر اب تمھارا باغ اس دیو سے دلوا دونگا تمھارا کام اتنا ہے کہ تم مجھے وہان تک پہونچا دو
پھر مین سمجھ لونگا اُسنے کہا اے شہریار در گذر کیجیے جانے دیجیے اگر خدا نخواستہ آپکو چشم زخم پہونچا تو ملک قاف کے سامنے مین
شرمندہ ہونگا دوسرے وہ دیو میرا اور زیادہ دشمن ہو جائیگا اب وہ دیو ان انگورون کی شراب بنواتا ہے اور سال بھر
پیتا ہے آپ ہرگز وہان جانے کا ارادہ نہ کیجیے فرمایا بے کھٹکے مین جاؤنگا اور اس ملعون کی سزا دونگا اکوان شاہ نے
مجبور ہو کر تھوڑی ہرکارے کی ساتھ کر دیے کہ پہونچا آؤ صاحبقران روانہ ہوئے جب وہ باغ قریب رہا ہرکارے
پتا بتا کر چلے گئے صاحبقران اس باغ کی طرف روانہ ہوئے یہانتک کہ سامنے دروازہ باغ کے پہونچے قضا کا
اتفاقات روزگار دیو ہوشنگ دروازہ باغ پر بیٹھا ہوا سیر صحرا کی دیکھ رہا تھا کہ یکایک دیکھا اُسنے کہ دو آدمی
اسی باغ کی طرف چلے آتے ہین للکارا کہ اے آدمزادو تم کون ہو اور کہان آئے ہو کیا نہین جانتے ہو کہ یہ باغ میرے
قبضے مین ہے صاحبقران پکارے کہ او حرامزادے تونے اکوان شاہ کا باغ ضبط کر لیا ہے مین آیا ہون تجھے
سزا دینے اور یہ باغ اُسکا اُسے دلوانے کو ہوشنگ نے کہا کہ تو ایسا ہی زبردست ہے فرمایا کہ مین نے تمام سرکشی
قاف کو دور کیا ہے اور کوہ سلیمان میرا لقب ہے یہ سنکر وہ دیو دارشناد غصے مین بھرکر صاحبقران پر چلا اور عمرو
صاحبقران بقصد پیکار بڑھے تھے کہ فلک پر بجلی کڑکی اور ایک پنجہ کہ صاحبقران کو لیے ہوئے چلا گیا دیو نے
عمرو کو گرفتار کر لیا کہ تو ہمراہ آیا تھا تیرے کباب کرکے کھاؤنگا اور پھر اکوان شاہ سے سمجھونگا کہ میرے اوپر اسنے
دانا قاف کو بھیجا تھا ہرکارے یہ خبر سنکر بھاگے اور تمام کیفیت اکوان شاہ سے بیان کی وہ نہایت متفکر ہوا کہ
قضا نزدیک ہے اب یہ دیو کاہے کو زندہ چھوڑیگا اور یہان دیو ہوشنگ نے کہہ سنا کہ دے اور عمرو کے کباب بنانے
کی تیاری کی مگر حال صاحبقران با اقبال کا سنیے کہ آنکھ جو کھلی اپنے کو ایک مکان مین اسیر طوق و زنجیر اور گرفتار
سحر پایا اور ایک طرف دیو خفتہ معلق و مسلسل نظر آیا اور ساتھ ایک جادوگر زشت رو کریہ منظر سیاہ فام کو دیکھا کہ بال بکھرے
شعلہ بھبوکے ہوئے زمین کے پاس بیٹھا ہوا ہے منہ سے شعلے آتش نکل رہے ہین آنکھین دونون سرخ
خون مانند کھلا ہوا ہے بت شانے سے کسی تک بندھے ہوئے ہین اسباب سحر پاس رکھا ہوا ہے اُس ساحر نے
صاحبقران سے کہا کہ کیون یہ دن تجھے یاد نہ تھا جو تونے میری بہن کو مارا مین تو اسی وقت تجھسے عوض لیتا مگر
سمجھ کر کہ تو مالک اسم اعظم ہے جادو سیر اکبر کا گر ہونگا مین بھی زلزلہ جادو کی طرح تیرے ہاتھ سے مارا جاؤنگا اب
مین نے اسم اعظم تیرا بند کر لیا ہے اور تجھے پکڑ لایا ہون اب تیرے گوشت کے کباب لگا کے کھاؤنگا بعد اُسکے

عنقا کو بنا ہو جاؤنگا صاحبقران نے اب جو خیال کیا اسم اعظم یاد نہ تھا کمال ملال ہوا اور یقین مرگ ہو گیا
خیال ہوا کہ ای امیر تم یہاں پھنسے ہو عمرو کو دیو ہوشنگ پکڑ لیگیا ہوگا اسے کباب کر زندہ چھوڑیگا جسطرح ہو
عمرو کی خبر اسی جادوگر سے منگوانا چاہیے یہ اپنے دل میں قرار دے کر کہا کہ ای زلازل جادو میں نے تیری بہن
کو نہیں مارا بلکہ میرے ساتھ وہ جو شخص دبلا سا تھا عمرو اسکا نام ہے اُسنے مارا اور وہ اُسی باغ میں دیو ہوشنگ
کے پاس ہے زلازل نے کہا میں ابھی جاکر اُسے لاتا ہوں یہ کہکر مندر سے برید و زرگ کے روانہ ہوا اور جس وقت پہونچا
دیو ہوشنگ عمرو کے کباب کیا چاہتا تھا ایک چھری کی چوکی پر عمدان چھریاں کاٹنے کو رکھے میں آگ دہک رہی ہے کہ
زلازل جادو پہونچا اور عمرو کی کمر میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیچلا دیو ہوشنگ پکارا کہ ارے تو کون ہے جو میرا شکار
لیے جاتا ہے آیا میں یہ کہکر پیچھے دوڑا اور تعاقب میں زلازل جادو کے پہنچا زلازل نے جو پھر کر دیکھا کہ دیو قریب
آگیا ہے اسم سحر پڑھکر دم کیا کہ زمانہ تیرہ و تار ہوگیا ہوشنگ کو کچھ نظر نہ آیا عمرو کدھر گیا اور کون لیگیا ناچار مجبور
بیٹھا اور یہ سوچا کہ جاکر اکوان شاہ کو یہ سب احوال ارشاد کرے یہ کہکر طرف شہر اکوان کا گیا مگر زلازل جادو عمرو کو لیے
ہوئے پاس صاحبقران کے آیا اور کہا کہ یہی عمرو ہے اسی نے زلزلہ جادو کو مارا ہے امیر بولے کہ ای زلازل جادو سچ
تو یہ ہے کہ یہ میرا بھائی ہے جسوقت سے تو مجھے اسکے ساتھ سے اٹھا لایا تھا مجھے اسکی خبر معلوم تھی میں نے اس بہانے سے
تجھے بھیجکر اسے منگوا لیا اور اصل تیری بہن کو نہیں مارا بلکہ حقیقت میں میں ہی نے مارا ہے اب تمہارا جو جی چاہے وہ میرے
ساتھ کرو اختیار باقی ہے عمرو نے جو یہ تقریر امیر کی سنی کہا ای زلازل میرا لقب سرہنگ جادوگران ہے میں نے
لاکھوں ساحر مارے ہیں اور تمہاری بہن کا قاتل میں ہی ہوں حمزہ بے قصور ہے زلازل نے کہا کہ میں دونوں کو مارونگا
ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا اور اپنی دونوں بیٹیوں کو ایک جادوگر کے ہاتھ بلوایا کہ سوسن جادو اور نسرین جادو
جنکا نام تھا وہ دونوں آئیں سلام کیا بیٹھیں زلازل نے کہا کہ بیٹا یہ دونوں شخص قاتل ہیں تمہاری پھوپھی کے میں
انکو پکڑ لایا ہوں تمہیں انکے کباب کھلانے کو بلایا ہے وہ دونوں بہت خوش ہوئیں اور کہا کہ بابا جان آدمی کا گوشت
بہت سلونا ہوتا ہے شراب پی کر خوب کھائینگے اب زلازل جادو نے ڈومنیاں بلوائیں اور ناچ شروع ہوا شراب
کا دور چلنے لگا جب زلازل جادو مست ہوا دونوں بیٹیوں سے اختلاط کرنے لگا چھوٹی بیٹی گود میں آبیٹھی اسکے
سے لپٹ گئی زلازل اس سے ہمبستر ہوا لیکن بڑی لڑکی بیٹھی ہوئی ہے کہ بابا جان میں کیا محروم رہونگی زلازل اس
علیحدہ ہوکر اس سے بھی اسی طرح پیش آیا دونوں سے اپنا منہ کالا کیا اور امیر انکے افعال پر نفرین کر رہے ہیں
کہ ای فلک تو کیا کیا تماشے دکھاتا ہے کہ ہم بندے ہیں اور ہمارے سامنے ایسے ایسے فعل ہوں عجب طرح کی مصیبت
ہے مگر اب رات کھلی دو پہر گئی ہے نشے شراب کے تیز ہیں کہ ایک بہ نسرین جادو کی آنکھ کھلی اور نظر امیر پر پڑی
کہنے لگی کہ اب کباب کب کھاتے ہیں آج تیجے زلازل کہہ رہا ہے کہ جب تم کو کچھ بہنکر ایک اٹھی کہ بابا جان میں تو
اس شخص کے کباب کھاؤنگی کہ یہ ذرا فربہ ہے اسکا گوشت اچھا ہوگا اور اشارہ امیر کی طرف کیا دوسری بولی
کہ واہ میں اسے تو میں پہلے سے تاک رہی تھی جو تم لوگی تو دوسرا موا سکھیل کس کام کا ہے غرض کہ باتوں پر بھی
کہ دونوں میں ہاتھا پائی ہونے لگی زلازل بیچ بچاؤ کرنے لگا لیکن اب ان تینوں کی یہ کیفیت ہے کہ باتیں بھی بکی
کر رہے ہیں پاؤں ڈالتے کہیں ہیں پڑتا کہیں ہے عمرو نے امیر کی طرف دیکھ کر اشارے سے کہا کہ ای خواجہ مجھ
تو معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے انہیں بیہوشی دی ہے خوب قند میں سے تھے اپنا کام کیا سبحان اللہ کیا اچھی عیاری کی
عمرو نے کہا کہ حمزہ میں خود حیران ہوں کہ کسنے انکو بیہوشی دی ہے سرحد قاف ظلمات ہے آدم زاد کا یہاں گذر

نہیں آنے کون ہے یہ باتیں تھیں کہ زلازل پر شیطان سوار ہوا نسرین جادو کی طرف بقصد بیہودہ دوڑا اچانک
لڑکھڑا کر گرا اور بیہوش ہو گیا نسرین و سوسن اسکے گرنے کو بیچ تھیں کہ وہ بھی بیہوش ہو گئیں کانوں میں سے ایک
کانی اٹھی اور صاحبقران کو سلام کیا اور کہا کہ میں غلام ہوں آپ کا ادلوس یعنی نور الدہر نے مجکو اپنا بھائی
کیا ہے میں بیٹا ہوں بادشاہ طلسم گوہر بار مکلل خان جادو کا یہ کہکر اپنی صورت اصلی بنائی اب امیر کیا دیکھتے ہیں کہ
گردن و ٹھین پر دونوں شانوں پر ایک سر رکھا ہے یعنی آنکھیں ہیں عمرو نے کہا کہ حمزہ میں اسے پہچانتا ہوں امیر
نے فرمایا کہ خواجہ نور الدہر نے کیا سمجھکر اسے اپنا بھائی کیا تھا نہ صورت نہ شکل عجیب الخلقت ہے ادلوس یہ کلام سنکر
بہت ناخوش ہوا اور منہ پھیر کر چلا عمرو نے کہا کہ حمزہ تو نے غضب کیا کہ اسکو بیزار کر دیا ابھی جو یہ ہوا میں
اڑ جائیگا تو پھر ہمارا اتحاد اچھا بہت مشکل ہے یہ سنکر صاحبقران نے پکار کر کہا کہ اے ادلوس تم ہمیں یوں نہیں چھوڑ جاؤ
ابھی احسان بھی کیا تو ادھورا اور تم ہمارے کہنے سے خفا ہو گئے ابھی خطا ہماری معاف کرو ہمیں اگر رہا کرو اور
سے عمرو پکارا کہ اے ادلوس اے شاہزادہ طلسم گوہر بار رحم بجان تو آؤ ابھی تمہیں قسم ہے شاہزادہ نور الدہر
کے سر کی ہماری مشکل آسان کیجے جادو غرض ادلوس آیا اور جا کر زلازل کو قتل کرے ہر چند خنجر اسکی گردن
پر پھیرا لیکن پوست بھی نہ کٹا کس واسطے کہ زلازل جادو رویین تن ہے اب ادلوس حیران ہوا کہ کیا کرے
امیر نے کہا اے ادلوس وہ طاق میں شیشہ باطل السحر رکھا ہے اسے اتار کر توڑ ڈالو اسم اعظم ہمارا بند ہے کھل جائے
تو ہم اسے قتل کریں اسنے کہا کہ بہت اچھا میں شیشہ اتارے لاتا ہوں اور قصد کیا کہ شیشہ اتارے طاق بلند ہو گیا
ادلوس بھی اونچا ہوا طاق اور زیادہ بلند ہوا ہر چند ادلوس نے چاہا شیشہ ہاتھ لگے لیکن نہ پایا امیر نے فرمایا بھائی
ادلوس باطل نالائق ہے یہ مکلل خان کا بیٹا کیونکر ہے اگر اسکی اولاد ہوتا تو ہم ضرور جانتے ہوتے مگر یہ کچھ بھی نہیں جانتا
اسے مکلل خان کی اولاد کیا ہے کہیے ادلوس یہ باتیں سنکر اور بھی آزردہ ہوا اور کہا کہ مجھے سرکار نہیں میں جاتا
ہوں آپ جانیں اور زلازل جادو یہ کہکر چلا تھا کہ عمرو نے کہا کہ اے حمزہ پھر تو نے ایسے کلمے کہے کہ ادلوس ناراض
ہو گیا تھا اور سمجھا سیلمی آگ نازجوش پلا اے حمزہ یہ وقت خوشامد کا ہے نہ کہ خفا اسے ناراض کیا بس صاحبقران نے
پکار کر کہا کہ اے ادلوس تم کیسے نور الدہر کے بھائی ہو لبس لینے میں اور غیر میں بھی فرق ہوتا ہے ہم اگر نور الدہر کی جگہ
بھی تو وہ سر نہ اٹھانے اور بیٹھے جگہ بجائے نور الدہر کے سمجھ کر ایسے کلمات کہے کہیں غیر کی نسبت کوئی ایسا کہہ کہ بیٹھتا
ہو اور یہی معلوم ہوتا ہے کہ تم بڑے نازک مزاج ہو اور اگر مجکو یہاں قتل کرا ڈالو گے تو نور الدہر نہ کہیں گے کہ واہ خوب
حق بھائی گری کا ادا کیا ادلوس یہ کلمات سنکر دل میں پشیمان ہوا اور پھر ہاتھ باندھ کر عرض کی کہ اے شہریار میں
اس مرتد کو کیونکر ماروں یہ تو رویین تن ہے آہنیں بدن ہے عمرو بولا اے ادلوس تم ہماری شاگردی کرو تو ہم ترکیب
بتائیں ادلوس نے سر جھکا کر کہا کہ مجھے تو مدت سے آرزو ہے کہ آپکی غلامی میں رہکر کچھ حاصل کروں عمرو نے کہا کہ اے
ادلوس دو چار بڑی بڑی پتھر کی سلیں لا ڈال ایک سل اسکے سر کے نیچے رکھو اور دوسری سل پھر اسکے سر پر مارو کہ سر
اسکا ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے ادلوس نے کہا کہ واہ استاد کیا ترکیب ہے اسی دم تعمیل حکم کرکے زلازل جادو کو مارا
جب وہ فی النار ہوا امیر اور عمرو قید سے چھوٹے شیشہ باطل السحر طاق سے اتار کر توڑ ڈالا سوسن اور نسرین کو
بھی قتل کیا اور جتنے جادوگر تھے سب کا استیصال کیا صاحبقران نے ادلوس کو گلے سے لگا لیا اور کہا کہ تم ہمارے
محسن ہو اور سفارش نامہ لکھ دیا کہ نور الدہر کو دینا ادلوس تو چلا گیا مال و اسباب زلازل کا عمرو نے لیا بعد اسکے
امیر نے دیو عنقا سے کہا کہ جلد مجکو شہر نور میں لے چل ایسا نہ ہو کہ دیو چہل شنگ لوگوں کو ایذا رسانی کرے اسلیے کہ

میں بادشاہ اکوان کیورث سے اسکے قتل کو گیا تھا دیو عنقا امیر و عمرو کو لیکر اڑا اسوقت شہر الذریہ میں پہنچا کر دیو بوشنگ
نے شہر کو غارت کر دیا ہے بتوں کو کہا گیا ہے ہزاروں کو قتل کیا ہے لاکھوں شہر سے بھاگ گئے ایک قدر کا عالم ہے ہرچند اکوان شاہ
چاپلوسی و خوشامد کر رہا ہے لیکن وہ دیو نہیں مانتا کہتا ہے کہ تجھے بغیر قتل کیے نہ چھوڑونگا تو نے زندقہ تات کو میرے قتل کے واسطے
بلایا تھا اب وہ کہاں ہے اسے اپنی حمایت کو بلا اکوان شاہ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہیں یقین مرگ ہو رہے دل میں
مانگ رہا ہے کہ اے خالق سماو زمین کوئی اس وقت ہے جس میں میرا مددگار نہیں ہے مجھکو اس نابکار کے ظلم سے بچا یکبارگی وہاں ہاتف غیب
صاحبقرانی کی صدا آسمان سے آئی کہ او کافر میں تیری جان کا ملک الموت کہاں جاتا ہے میرے ہاتھ سے دیو بوشنگ
نے جو صاحبقران کو دیکھا ہوش باختہ ہو گئے ملک الموت کا سامنا ہو گیا مگر وہ شمشاد جو ہاتھ میں تھی اسے صاحبقران
پر مارا امیر نے وہ شمشاد اسکی خالی دیا ہاتھ تیغ ضرب سلیمانی کا کمر پر مارا کہ اسکے دو ٹکڑے ہو گئے ایک قتل ہوا کہ بعد
دیو بوشنگ مارا گیا اکوان شاہ آکر امیر کے قدموں پر گرا تمام سارے شہر تصدق ہونے لگے اکوان شاہ امیر کو
ایوان شاہی میں لایا دعوت کی لیکن اور لوگ شہر کے دیو عنقا کو دیکھکر نہایت خائف ہوئے کہ یہ تو اس سے بھی بڑا دیو
ہے امیر نے فرمایا کچھ خوف کا مقام نہیں ہے اسلیے کہ یہ میرا تابع حکم ہے کسیکو ایذا نہ پہنچائیگا اکوان شاہ نے کہا کہ آپ کے سبب
ہے تو اسکی بھی دعوت ضرور ہے غرضکہ دیو عنقا کے لیے دو ہزار دیگیں کھانے کی جسمیں کچھ کچھ دوسری چیزیں تیار ہوئیں
دیو عنقا و دیگیں سمیت کھا گیا غرضکہ امیر تین دن وہاں رہے چوتھے روز رخصت ہو کر طلسم کو روانہ ہوئے موج ہفت کوکب
کو روانہ ہوئے دیو عنقا اپنے کاندھوں پر امیر اور عمرو کو بٹھائے ہوئے اڑا جاتا ہے مگر یہاں بادشاہ اسلام اور سرداران
ذوالاحترام اور سارا لشکر حیران اور پریشان ہے چہار گرد طلسم کے پھر رہے ہیں غلہ جنس کا ختم ہو گیا ہے اب نوبت گاؤ
اسپ و شتر کے کھانے کی پہونچی ہے آپس میں کہ رہے ہیں کہ حمزہ صاحبقران کو گئے ہوئے مہینا بھر کا عرصہ گزرا خدا جانے
اوپر کیا گذری کہاں گئے یا اسیر طلسم ہوئے اگر جیتے ہوتے تو ضرور ہماری خبر لیتے خدا انکو سلامت رکھے بادشاہ نے تاج
سر سے اتار لیا ہے اور تمام سردار ننگے سر برہنہ پا درگاہ رب میں پکار رہے ہیں کہ تصدق اپنے بندہ خاص کا ہمکو قید
طلسم سے نجات دے یا رب یا مستغیث کی صدائیں بلند ہیں سارا لشکر دل سے دعائیں مانگ رہا ہے آخر تیر دعا ہدف اجابت
پر پڑا اور آسمان پر سے حمزہ صاحبقران دیو کی گردن پر سوار مع عمرو بن امیہ تاج اور لوح مانند قمر کے میں
چمکتی ہوئی چہرہ مانند آفتاب کے درخشاں نمایاں ہوئے نزول ہوا کہ صاحبقران آئے امیر اور عمرو سے ملنے بادشاہ
اسلام کی مانند بادشاہ اسلام گلے سے لپٹ گئے اور فرمایا کہ کیا وقت پہ خدا آپکو لایا صاحبقران نے سب احوال
بیان کیا کہا کہ لوح بھی لایا ہوں غرض وہ دن تو گذرا دوسرے روز صاحبقران نے لوح کو ملاحظہ فرمایا لکھا تھا کہ اے
کشندہ طلسم اگر لوح تیرے ہاتھ لگے تو گوسے جوہرین بھی بہم پہنچانا کہ حرف لوح کے بالتشخیص دیکھ سکے اور اگر گوسے جوہرین نہ
ہوگا تو لوح بیکار ہے کچھ کام اس سے نہ نکلے گا یہ دونوں لازم و ملزوم ہیں بلکہ ایک در بدلوح ہو اور گوسے جوہرین ہو
تو کام نکل جائیگا بس تجھے لازم ہے کہ دیو عنقا پر سوار ہو کر برج سرطان میں جا اور وہاں پیل آہنی پر گوسے ماہتاب
پہنے گوسے جوہرین قائم ہے اتنی طاقت تو رکھتا ہو کہ اس پیل کو اکھیڑے اسکے نیچے سے ایک دھواں نمودار ہو گا وہ
گوسے جوہرین اسی کنوئیں میں جانے کا قصد کریگا بس تجھے لازم ہے کہ جلدی سے اس گوسے کو لے اور اگر جلدی دیر کی
تو بہت لوگ اسکے خواہاں ہیں اور کوئی لیجائیگا تو غضب ہو جائیگا پھر تیرے ہاتھ ہرگز نہ آسکے گا اور طلسم فتح نہ ہو سکے گا اور
جب گوسے جوہرین تیرے ہاتھ آجائے تو اس چاہ کے اندر کود پڑ جو عجائب و غرائب نظر آئیں لوح کو دیکھنا اور اسی پر عمل
کرنا بس یہ لوح میں دیکھکر پہلے ایک منادی دیو عنقا کے لیے آسمان پری کو اس مضمون کا لکھکر دیو عنقا ہمارا

خدمتی ہو طلسم درخاندہ ہوج میں ہمارے بہت کام آیا ہو تم اسکی نیابت خاطرخواہ کرو اور اسکا منصب سپہ سالاری کا تجھ
سے عطا اسے دیا کہ ہماری خوشنودی ہو دیو عفتا کو وہ نامہ دیا اور فرمایا کہ ای دیو عفتا اب اپنا کام ہمارا دو سپرد کہیں پہ برج
سرطان پر پہونچ کے نمرود و قاقان کو ملے چونا اُسنے عرض کیا بہت بہتر غرضکہ امیر سب سے رخصت ہوئے کہ اب طلسم کشائی
کو جاتا ہوں تم دو سے کہا کہ ای شہریار میں بھی ہمراہ چلونگی فرمایا کہ ای خواہر اب [illegible] جینا اچھا نہیں خدا جانے تم کس جا میں گرفتار
ہو جاؤ گے میں تمہیں بچا نہ سکونگا تم یہیں رہو مگر دیو عفتا کے کاندھے پر بیٹھ کے چلے بھموں نے دعا دی دیو عفتا
صاحبقران کو برج سرطان پر اتار کر خود رخصت ہو کر چلا گیا صاحبقران نے دیکھا کہ ادلوس جنی سامنے سے آیا
سلام کیا اور عرض کیا کہ ای شہریار میں نے آپکی خدمت بہت سی کی ہے اس طلسم میں میرا بھی حق ہے صاحبقران نے فرمایا
کہ اچھا ای ادلوس اگر ہمنے طلسم کو فتح کیا تو تمہیں عہدہ جلیل دینگے پھر متوجہ ہوئے برج سرطان کی طرف دیکھا کہ ایک
بڑا سا کنکھجا منہ کھولے بیٹھا ہے عجب بھیانک شکل ہے اور سامنے ایک میل آہنی ہے امیر گوہر شب تاب لیے گوہر جو برین
قائم ہو بس صاحبقران نے اسم پڑھ کر اُس میل کو داہنی طرف سے دبایا کہ وہ میل پھر بائیں طرف سے حرکت دیا کہ
خوب جنبش میں آیا تیسری مرتبہ لپیٹ کر میل سے دور کیا کہ وہ میل اکھڑ آیا نیچے سے ایک چاہ نمودار ہوا اور وہ گہرا چونکہ
اوپر سے نشیب کو چلا امیر دوڑے کہ اس گوہر جو برین کو چاہ میں نہ گرنے دیں کہ اس کنوئیں سے ایک دیونی پیرزال
نکلی اور وہ گوہر اسنے ہاتھ میں لے لیا اور پکاری کہ ای طلسم کشا چاہتا تھا کہ گوہر جو برین کو لیکر طلسم فتح کرے بس جا تیری قسمت
میں طلسم کشائی نہیں ہے یہ لیکر جاتی تھی کہ چاہ میں کود پڑے کہ امیر دوڑ کر اس سے لپٹے کہ او لعنتی میں تجھے جانے کہاں دیتا
ہوں زور ہوتے تھے ایک دو گھڑی میں وہ مردار سست ہوگئی امیر نے چاہا کہ گوہر اسکے ہاتھ سے چھینیں کہ اس لعنتی نے
وہ گوہر پھینک دیا کہ ای عفریت لے اسے ایک دیو دریا میں سے نکلا تھا کہ اس گوہر کو روکے کہ ادلوس نے جلدی
سے وہ گوہر لیکر صاحبقران کی طرف پھینک دیا صاحبقران نے اس دیونی کو مار کر گوہر جو برین کو دوڑ کر اٹھا لیا لیکن
وہ دیو پکارا کہ ادلوس تو نے بڑا غضب کیا کہ گوہر جو برین میرے ہاتھ سے کھو دیا میں تجھے چھوڑتا کب ہوں اور اسکو
پکڑ کر دریا کے اندر لیگیا پھر نہ نکلا امیر کو ادلوس کے گرفتار ہو جانیکا بڑا صدمہ ہوا یہاں لاش اُس دیونی کی آپ سے
آپ تڑپ کر چاہ کے اندر گرا صاحبقران بھی ساتھ ہی اُسکے چاہ کے اندر کود پڑے اور ادھر بادشاہ اسلام اور
سرداران والا شان نے دیکھا کہ برج سرطان اور میل ماہتاب اور برج جوزا اور سنبلہ غائب ہوگئے بادشاہ اسلام نے
دیا معلوم ہوا کہ صاحبقران نے طلسم ماہتاب فتح کیا بھموں نے عرض کیا ظاہر ہو کہ فتح اُنکی تھی پردے غائب ہوگئی مگر
صاحبقران جو در چاہ پر پہنچے تو نہایت تاریکی دیکھی اس گوہر جو برین کی روشنی سے راستہ معلوم ہوا آگے بڑھے تھوڑی
دور گئے تھے کہ ایک دست سیاہ گوشہ دیوار سے بڑھا کر چھین لے صاحبقران نے اس ہاتھ کو پکڑ کر دیکھا کہ ایک دیو ہے
سیاہ فام بد ہیئت ایک گھونسا اُسکے منہ پر صاحبقران نے مارا کہ کل دانت اُسکے ٹوٹ کر حلق میں جا رہے اور بھاگا
قتل ہوا کہ وہاں طلسم کو مارا مگر صاحبقران گوہر جو برین کی روشنی میں چلے جاتے تھے جب راہ تاریک تمام ہوئی ایک گنبد
لاجوردی معلوم ہوا صاحبقران اندر چلے گئے دیکھا کہ فرش آبی رنگ کا بچھا ہوا ہے اور سات تخت بچھے ہوئے ہیں انپر
سات تن جدا جدا بیٹھے ہوئے ہیں اور بارہ کرسیاں بچھی ہوئی ہیں انپر بارہ دو زرد مندیلیں سر پر رکھے [illegible] ہیں اور سیکڑوں
متصدی حساب و کتاب لکھ رہے ہیں مگر سب آبی لباس پہنے ہیں اور چھت سے گنبد کی ایک زنجیر لٹکی ہوئی ہے اور ایک
سوراخ چھت میں ہے لیکن [illegible] کی آستین دی ہوئی ہے اور ایک جانب صحن گنبد میں ایک لوح نصب ہے
صاحبقران ابھی خبردار تھے کہ قتل ہوا کہ اسے طلسم کشا آیا لوح سے جانتے تو پائے صاحبقران لوح کو دیکھ کر پکارے

کر میان اگر لوح کے خواہان ہو تو لو اسے یہ کہکر لوح آگے بڑھکے پھینکدی ایک تخت نشین کہ سب کا حاکم و افسر معلوم ہوتا تھا
لوح اٹھانے کو دوڑا صاحبقران نے کھینچکر تیغ عقرب سلیمانی ماری کہ اسکے دو ٹکڑے ہوئے ایک شور مچا کہ مارا
گیا زہرہ جادو کو لینا اس مفسد کو جانے نہ پائے اور سب طرف سے لوگ دوڑے صاحبقران ان لوگون کو مارنے لگے دیکھکر
زنجیر پکڑ کر سقف گنبد پر چڑھ گئے اور ایک رات جو لٹکی ہوئی تھی اسے علحدہ کیا بس ساتھ ہی اسکے جدا ہونے کے چھت سے پانی گرنے لگا
بمانند بارش آب ہوا کہ جتنے لوگ تھے سب غرق ہوئے اور پانی بلند ہونے لگا کہ صاحبقران کے قریب پہونچے
اسوقت لوح دیکھکر اس بوتے مین قلابہ لگا ہوا تھا جھٹکا دیکر توڑا اکھڑ گیا سوراخ نمایان ہوا اور ایک اژدہا دکھائی دیا
وہ صاحبقران پر حملہ آور ہوا بحکم لوح صاحبقران نے دو گولے بلورین دکھائے کہ اسمین اژدہے کی آنکھ سے چمک گئین صاحبقران
بحکم لوح اژدہے کے منہ مین کود پڑے راستہ معلوم ہوا روانہ ہوئے ایک دروازہ دکھائی دیا بند پایا آگے کھولا ایک باغ نور کا
کہ اسمین سوائے گلاب کوئی دوسرا پھول درخت نہ تھا بہت خوش ہوئے شکر پروردگار بجا لائے دیکھا کہ جانوران خوش الحان
زمزمہ سرائی کر رہے ہین ذکر حق سبحانہ وتعالی مین مصروف ہین سیر کرتے چلے آتے تھے کہ آواز چنگ ورباب کی کان
مین آئی آگے بڑھے ایک بارہ دری دکھائی دی اسمین سات تخت بچھے ہوئے دیکھے اور ہر ایک تخت پر ایک ایک
نازنین مرصع بیٹھی ہوئی تھی جام مے گلرنگ گردش مین تھا ناچ ہو رہا تھا ساز بج رہا تھا گرد و اطراف ان نازنینون
کے اور نازنینین کھڑی تھین انھون نے صاحبقران کو جو دیکھا تعظیم کے واسطے اٹھین جام شراب کا سے لیکر
چلین امیر نے بحکم لوح جو جام دیا جو نازنینون کے ہاتھ سے لیکر پی لیے ساقی نے جام دیا اسے پھینک دیا نہ پیا
اسنے کہا کہ اے شہریار یہ آپ نے کیا کیا کہ میرے ہاتھ سے جام نہ پیا بلکہ پھینک دیا کیا مین اس قابل نہ تھی صاحبقران
نے فرمایا کہ تم خاطر جمع رکھو ایسی شے تمھین دونگا کہ خوش ہو جاؤ گی یہ کہکر بحکم لوح سے گولے بلورین سامنے اسکے پھینک دیا
کہ لو اسی کی تم خواہان تھین وہ نازنین خوشی خوشی گولے بلورین لینے کو دوڑی جب قریب گولے کے پہونچی صاحبقران
نے کھینچکر تیغ عقرب سلیمانی کمر پر اسکی ماری مانند خیار تر اسکے دو ٹکڑے ہوئے پھر گولے بلورین صاحبقران
نے اٹھا لیا پھر ایک غل ہوا کہ مارا زہرہ جادو کو لینا اسے جانے نہ پائے صاحبقران کسی طرف متوجہ نہوئے
اور جس نازنین کو مارا تھا اسکے تخت پاس آئے تخت کو بحکم لوح وہان سے ہٹایا دیکھا کہ ایک تختہ سنگ نصب ہے
قلابہ اسمین جڑا ہوا ہے قلابے مین ہاتھ ڈالکر جھٹکا دیا اور بزور صاحبقرانی اسے اکھیڑ کر علحدہ پھینکا منہ نقب
کا نمایان ہوا اور وہ دکرم اسمین سے نکلا صاحبقران دور ہٹ گئے دیکھا کہ ایک گینڈا سیاہ اسی نقب سے نکلا
اور صاحبقران پر دوڑا امیر نے گولے بلورین اسے دکھایا وہ گینڈا ایک طرف کو بھاگا صاحبقران اسکے
تعاقب مین روانہ ہوئے یہان بادشاہ اسلام اور تمام لشکر نے دیکھا کہ مثل زہرہ غائب ہوا اور برج نور دیران
دونون ناپدید ہوگئے فرمایا کہ طلسم زہرہ صاحبقران نے فتح کیا مگر صاحبقران اس گینڈے کے پیچھے دوڑے
چلے جاتے ہین یہانتک دوڑے کہ پاؤن مین چھالے پڑ گئے پاؤن تھک گئے اب یہ حال ہو کہ گر گر پڑتے ہین
اور پھر اٹھکر دوڑتے ہین آخر کار دعا مانگنا شروع کیا کہ دور سے ایک مرکب باساز و یراق مرصع دیکھا لوح
کو دیکھا اسکی طرف متوجہ ہوئے مرکب امیر کو دیکھکر وحشت کرنے لگا صاحبقران نے فرمایا اے خنگ تیری
سواری کے واسطے ہی کیون وحشت کرتا ہے یہ سنکر وہ رام ہوا صاحبقران کو تکنے لگا صاحبقران نے گولے بلورین
اسے دکھایا وہ جھک گیا صاحبقران پشت پر اسکی سوار ہوئے وہ ایک طرف لیکر روانہ ہوا تھوڑی دور
گئے تھے کہ سم مرکب کی آواز بلند ہوئی دیکھا تو سات سوار مع ہتھیار اور سات خاطر اسکے ہمراہ اور بارہ سو ار

پہنچے اُنکے دروبام پاس پہنچے ہوئے سامنے سے نمودار ہوئے اور صاحبقران کو سلام کیا اور کہا کیا خوب ہر کہ
آپ کا ہو سبحان اللہ واہ یہ آپ نے ابھی لیا ہو یادرت ہے آپ کے پاس ہو امیر نے فرمایا کہ یہ کیا چیز ہو اس سے
زیادہ عمدہ تحفہ میرے پاس ہو اگر تم دیکھوگے تو بہت خوش ہوگے بادشاہون نے کہا کہ وہ کیا شئے ہو صاحبقران
نے گرز نکالکر دکھایا اُن سبھون نے ہاتھ پھیلائے کہ ہمارے ہاتھ مین دیجیے امیر نے فرمایا کہ ایک شخص تم مین سے لے جائے
وون ایک تاجدار کہ سب کا افسر معلوم ہوتا تھا وہ آگے بڑھا کہ مجھے دیجیے امیر نے گرز بہ ہزار قوت ہاتھ سے ڈالدیا
کہ وہ گھوڑے سے گر پڑا اگر گرے بوبین لے صاحبقران بھی ساتھ ہی مرکب سے کود پڑے اور تیغہ عقرب سلیمانی
ایک ہاتھ جو مارا اُس تاجدار کے دو ٹکڑے ہو گئے اور خود گرز بوبین کو اٹھا لیا اور آپ اُسکے مرکب پر سوار
ہو گئے اور ون نے غل مچایا کہ ارے آفتاب جادو کو مار ڈالا امیر نے خیال بھی نہ کیا کہ یہ کہتے کیا ہین
اور وہ گھوڑا امیر کو ایک درخت چنار کے پاس لایا امیر نے بحکم لوح اس درخت کو اکھیڑا نیچے اسکے ایک چاہ
دکھائی دیا امیر اُسمین کود پڑے یہان بادشاہ اسلام اور تمام لشکر نے دیکھا کہ برج اسد مٹ گیا اور گولے
آفتاب مع میل نقب مین گر پڑا سب سمجھ لیے کہ طلسم آفتاب امیر نے فتح کیا اگر صاحبقران جو نقب مین روانہ ہوئے
تھے جب اُسکو طے کرکے باہر نکلے دیکھا کہ ایک شیر بندھا ہوا اور ایک آدمی گوشت بکری کا شیر کو دکھا رہا ہو جب
شیر جھک کر جاتا ہو کہ منہ بڑھا کے لے وہ آدمی اُس پارچہ گوشت کو ہٹا لیتا ہو شیر غراتا ہو اور زنجیر توڑ ڈالنے
کا قصد رکھتا ہو کہ اسی اثنا مین صاحبقران ضیغم شکار جو سامنے سے نمودار ہوئے اُس شخص نے شیر کو چھوڑ دیا
وہ شیر امیر شیرگیر پر حملہ آور ہوا صاحبقران نے اُسکا حملہ رد کرکے گرز بوبین اُسے دکھایا کہ وہ شیر اُس
آدمی کی طرف جو اُسے گوشت دکھا رہا تھا جھپٹا اور ایک طمانچہ مارا کہ وہ گرا اُسے کھا گیا امیر نے قریب جاکر
اسم پڑھکر دم کیا کہ وہ شیر بت ہو کر رہ گیا جنبش نکر سکا امیر نے بحکم لوح ہاتھ تیغہ عقرب سلیمانی کا مارا کہ اس شیر
کے دو ٹکڑے ہو گئے بس اندھیری سیاہ چلی زمین تیرہ و تار ہو گئی اور آواز پیدا ہوئی کہ کشتی مرا نام من اسد جادو بود
بس بعد چند روشنی ہوئی امیر نے ایک میدان وسیع مین اپنے کو دیکھا بحکم لوح ایک طرف کو روانہ ہوئے جاتے
جاتے ایک کوہ نظر آیا زیر کوہ ایک چشمہ دیکھا امیر قریب اُسکے گئے ایک نہنگ نکلا امیر منہ مین اُسکے کود پڑے
وہ لیکر امیر کو غوطہ ہو گیا صاحبقران نے اپنے کو ایک دروازے پر پایا دیکھا کہ دروازہ بند ہو قفل چڑھا ہوا ہو
امیر نے بحکم لوح زنجیر کو کاٹا دروازہ کھولا اندر داخل ہوئے دیکھا کہ ایک باغ رشک گلزار ارم ہو اور ایک
عمارت عالیشان اُسمین بنی ہوئی ہو اور ایک طرف نہر ہو اور بیچ مین اُس نہر کے ایک میل فولادی نصب
ہو اور مقابل مین اُس میل کے ایک قرابہ بہت بڑا کہ اُسمین کوئی سو من شراب سمائے رکھا ہوا ہو اور شعلہ
آتش اُسمین سے بلند ہین اور ایک عمود گران سنگ آسمان رنگ قریب اُس قرابہ کے رکھا ہو اور ایک
سمت کو بارہ مرد پیر بارلیش سفید شمشیر ہائے برہنہ ہاتھون مین لیے ہوئے بیٹھے ہین اور اُنکے پس پشت بارہ
نوجوان تیغہائے عریان ہاتھون مین چمکاتے کھڑے ہین ایک طرف بارہ زنگیان سیہ رو تیرہ درون سنگی
تلوارین علم کیے ہوئے استادہ ہین جیسے ہی اُن زنگیون کی نگاہ امیر پر پڑی دوڑے کہ لینا طلسم کشا کو جانے
نہ پائے صاحبقران نے لوح کو دیکھا اُس قرابہ کے پاس اگر وہ عمود اُٹھا کر قرابے پر مارا کہ شرارے بڑھے
اور شعلہائے آتش بھڑک کر اُن زنگیون پر اور اُن آدمیون پر گرے کہ وہ جلنے لگے تمام مکانون مین آگ لگ
گئی امیر کو لوح سے آگاہی تھی کہ شعلہائے آتش سے بچا امیر جا گے اور اُس حوض مین کود پڑے اور

پٹ کر اُس میں کو اکھاڑا دو یانی قندیل کی جڑ میں غائب ہو گیا اور دروازہ نمودار ہوا اندر دروازے سے داخل ہوتے
یہاں لشکر والوں نے دیکھا کہ شکل برج جدی اور برج عقرب اور برج حمل نابود ہو گئے معلوم ہوا کہ صاحبقران نے طلسم کی
کچھ فتح کیا یہاں صاحبقران جو داخل دروازہ ہوئے دیکھا کہ ایک فقیر صندلی رنگ ہے اور بارہ فقیر صندل پوش ساتھ
سب ہیں اور بارہ فقیر مصروف رقص و غنا ہیں بارہ فقیر محو تماشا ہیں صاحبقران کو جو دیکھا سر ایک پکارا عشق اللہ
مد بابا آگے قدم رنجہ فرماؤ جو فقیروں کو میسر ہو وہ کھا لو اور سر ایک مستفسر حال ہوا کہ تم کون ہو یہاں کیونکر تشریف لائے آنے
کا کیا سبب ہے امیر حمزہ صاحبقران نے کہا کہ لشکر میرا گرداب طلسم میں پھنسا ہوا ہے آیا ہوں کہ طلسم کو توڑوں اور ان
سب کو نجات دوں وہ پکارے فضل معبود تجھ پر ہو تو نے طلسم کو فتح کیا ہے ایک تحفہ تیرے واسطے بہت خوب رکھا
ہوا ہے وہ دروازہ بند ہے اسے کھول کر اندر جا اُس تحفے کو وہاں سے نکال لا امیر نے لوح کو نہ دیکھا فریب میں
آ گئے اُنکو بسبب فقیری وضع کے سچا جانا مگر اُس دروازے کے پاس گئے دروازہ کھولنے کا قصد کیا تھا کہ جتنے فقیر
تھے سو نے پکڑ پکڑ کر دو ٹکڑے پکارے کر لینا اس قاتل سامان کو امیر نے گھبرا کر لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ اے حمزہ جان
ان فقیروں کے کہنے سے دروازہ کھولتا اور اندر جاتا اور اگر تو نے اندر جانے کی غلطی کی دروازہ کھولا تو سب قلندر لاٹھیاں
پکڑ پکڑ کر تجھ پر دوڑینگے اگر ایک لاٹھی بھی تجھ پر پڑی تو کام تیرا تمام ہو جائیگا مگر صاحبقرانی تیری نہ بچیگی چاہیے کہ تو ان
فقیروں کا تعاقب کر بیٹھے … پکار کر کہینگے کہ تو صاحبقران کہلاتا ہے باوجود صاحبقرانی بھاگا جاتا ہے اور سب
جنات دہشت تو پھر ان باتوں پر ہرگز اعتنا نہ کر جواب نہ دینا اور پیچھے پلٹ کر نہ دیکھنا چلے جانا ایک
میدان میں پہونچیگا کہ چار میل وہاں نصب ہیں ان چاروں میلوں کے بیچ میں کھڑے ہو اسم پڑھکر فقیروں کی طرف دم
کرنا وہ آپس میں لڑ کر مر جاوینگے ایک باقی رہ جائیگا اسے تم خود مار لینا صاحبقران یہ دیکھکر بھاگے وہ فقیر پیچھے دوڑے
امیر کو وہ میل نظر آئے بیچ میں اُن میلوں کے کھڑے ہو کر امیر نے اسم پڑھنا شروع کیا وہ فقیر باہر سے اُن میلوں کے
… مارتے ہیں کہ دیکھا کہ … رہا ہے لیکن اندر میلوں کے نہیں آ سکتے تھے کہ امیر نے اسم کو ختم کر کے فقیروں
کی طرف دم کیا انہیں وہ نفاق پیدا ہوا کہ لڑنے لگے آخر سب مر گئے جب ایک فقیر رہ گیا امیر نے جھپٹ کر تیغ ماری
کہ اسکے دو ٹکڑے ہو گئے ایک شور و غل برپا ہوا آندھی چلی جہان تیرہ و تار ہو گیا شعلے مانند برق کے چمکے گرد بیٹھی
ہوئی وہ میل کہ شکل مشتری جیسے بنی ہوئی تھی غائب ہو گیا اور برج قوس و حوت نابود ہو گئے اب جو روشنی ہوئی
صاحبقران نے انہیں میلوں میں اپنی لوح کو دیکھکر اسم اعظم پڑھنا شروع کیا جب ایک سو ایک مرتبہ پڑھ چکے
ایک شخص عجیب شکل دکھائی دیا کہ جسکے سات سر ہیں بارہ ہاتھ ہیں ہاتھی پر سوار ہے ایک ہاتھ میں تصویر پرندے
کی ہے ایک ہاتھ میں تصویر گاؤ کی ایک ہاتھ میں تصویر دو شخص توام کی ایک ہاتھ میں صورت سرطان کی ایک ہاتھ
میں تصویر شیر کی ایک ہاتھ میں تصویر خوشہ گندم کی ایک ہاتھ میں ترازو اور ایک ہاتھ میں تصویر عقرب کی ایک ہاتھ میں کمان
ایک ہاتھ میں تصویر بزغالہ ایک ہاتھ میں ڈول ایک ہاتھ میں تصویر مچھلی کی عجب زور شور سے نمودار ہوا کہ رستم
دیکھے تو زہرہ آب ہو جائے صاحبقران نے دل کو قوی کر کے اسم پڑھنا شروع کیا وہ پکارا کہ اے بیوقوف کیا پڑھ
رہا ہے اسے موقوف کر نہیں تو مار ڈالونگا صاحبقران کو لوح سے ممانعت تھی کچھ جواب نہ دیا اسم خوانی میں مصروف رہے
پھر اسنے نعرہ کیا کہ نہیں مانتا تو شاید قضا تیری آ گئی ہے اور صورت حمل کی امیر کی طرف پھینکی وہ صاحبقران پر حملہ
کرتی چلی امیر اسی طرح بیٹھے ہوئے اسم پڑھا کئے وہ صورت قریب امیر کے آ کر نابود ہو گئی پھر اُسکے ہاتھ میں
اور صورتیں جو تھیں اُنکو پھینکا وہ سب چاروں طرف سے امیر پر حملہ آور ہوئیں اب امیر پریشان ہوئے چاہا کہ

تھا اور پکارکر دوڑے ہیں لیکن لوح کی طرف سے ممانعت تھی کہ اٹھنا نہیں اسم پڑھے جانا امیر اُسی طرح اسم پڑھتے رہے
وہ صورتیں ڈر ڈرا کر غائب ہو گئیں اب خود وہ فیل سوار سامنے آیا اور کہا کہ اے عرب بڑا مطلب تیرا کیا ہے جو ان
کرین مطلب تیرا پورا کر دوں امیر نے کچھ جواب نہ دیا دوسری مرتبہ اُسنے بہ لجاجت پوچھا کہ جو مال طلسم سے مجھے
درکار ہو لے اور جو اسباب چاہیے ہو وہ بھی لے امیر چپکے بیٹھے اسم پڑھ رہے ہیں کچھ جواب نہیں دیتے
آخر کار رو رو کر کہا کہ دیکھو نہیں کہتے کیا میری جان لو گے میرے ہلاک کرنے سے کیا حاصل ہوگا مجھ تو بیان کریں کہ
میری کیا تقصیر کی ہے جو منہ سے نہیں بولتے صاحبقران نے بالکل اعتنا نہ کی اب اُس فیل سوار نے کہا کہ تو میرے
پیچھے پڑا ہے غم میں جلا جاتا ہوں نہایت مضمحل ہاتھی سے اُتر کر ایک طرف کو بھاگا صاحبقران نے نعرہ کیا کہ او کافر
جاتا کہاں ہے اور اٹھا کر کمان ترکش سے تیر بازو دو مشتی زرنگ خدنگ سفید سوفار زمرد پیکان عقاب پیکر کمان
میں پیوستہ کر کے جو مارا الپشت پر لگا کر سینے کو توڑ کر پار نکل گیا اور وہ چیخ مار کر گرا شور و غل پیدا ہوا تمام
تاریک ہو گیا آواز گیر و دار کی بلند ہوئی بعد تھوڑی دیر کے ایک صدا آئی کہ کشتی مرا نام من اکوان جادو
بادشاہ طلسم بود اب جو روشنی ہوئی صاحبقران نے دیکھا کہ سامنے قلعے کے کھڑا ہوں اور وہ جو گردش
جادوں کی تھی موقوف ہو سب اپنی جگہ پر قائم ہیں جتنے سردار رکھے اُنھوں نے قدمبوسی امیر کی حاصل کی
امیر نے بادشاہ اسلام کو سلام کیا عمرو دوڑ کر قدموں سے امیر کے لپٹ گیا کہ اسمیں دروازہ قلعے کا کھلا اور
مقبول کے تھول جادوگروں کے آکر سلام کرکے صف بستہ سامنے صاحبقران کے کھڑے ہوئے اور ایک افریدون نے عرض
کیا کہ حضور کے مطیع ہیں جو ہے قتل کیجیے چاہے بخشیے صاحبقران نے فرمایا کہ وزیر بادشاہ اکوان جادو کا کون ہے
اور لوح کو جو دیکھا تو اسمیں لکھا تھا کہ یہ سب تمھارے مطیع ہیں جو چاہو سو کرو غرض اُن جادوگروں سے ایک جادوگر
سامنے آیا اور اُس جادوگر کے سر پر مندیل رکھی تھی کہا کہ میں وزیر ہوں یہ سنکر صاحبقران نے فرمایا کہ کیا نام
ہے تیرا عرض کیا کہ مشتری اختر شمار جادو فرمایا کہ تم سب اگر مسلمان ہوا اور ترک سحر کرو تو میں تمھیں قتل نہ کروں
سبھوں نے عرض کیا کہ بھیجے لعنت کی سامری اور جمشید پر اور سحر سے توبہ کی غرض صاحبقران مع سرداران
عالیشان اندرون قلعہ آئے اور بادشاہ اسلام تخت پر آ کر بیٹھے تمام تماشے ترک ہو اسکے مسجد میں بنے لگیں آواز
اذان کی جابجا سے آنے لگی مشتری اختر شمار نے مال و خزانہ پیشکش کیا امیر نے دہ یکی تو عمرو کو دی اور
باقی اپنا حق اور بادشاہ اسلام کا حصہ اور سب سرداروں کو تقسیم کر دیا بعد اُسکے مشتری سے پوچھا کہ ایک
شخص از قوم جن ادلوس نامے گرفتار طلسم ہوا تھا وہ کہاں ہے عرض کیا اُسنے کہ زندان میں گرفتار ہے فرمایا کہ جلد لاؤ
اُسے وہ ہمارا دوست ہے مشتری نے ادلوس کو زندان سے نکالا بعد اُسکی دو رکرانی حمام کروا کر خلعت پہنا کر
سامنے لایا اُسنے سلام کیا قدموں پر گرا صاحبقران نے اُسے گلے سے لگایا اور فرمایا کہ اے مشتری بجائے اس طلسم
کا بادشاہ ادلوس کو کیا تم سب اسکی اطاعت کرو سب نے عرض کیا کہ حضور یہ تو شاہزادہ ہے اسکی اطاعت میں ہمیں
انکار کیا ہے اگر آپ ایک ادنےٰ کو حاکم کر دیجیے تو ہم اسکی اطاعت سے باہر نہ ہوں صاحبقران نے یہ سنکر خلعت
منگوا کر اُسکو پہنایا تخت پر بٹھایا سب ساحروں سے نذریں دلوائیں منادی ادلوس کی تمام قلعہ میں پھر گئی بعد اسکے
سامان کوچ ہونے لگا اسی اثنا میں خبر لی کہ خواجہ بہلول کا ادہم بن بہلول ظلمات کی طرف سے آیا ہوا ہے اور قدمبوسی کی
رکھتا ہے فرمایا کہ جلد اُسے لاؤ کہ باپ اُسکا پردہ قاف میں ہمارے ساتھ رہا ہے اسی وقت خواجہ ادہم بن بہلول اندر بارگاہ کے
آئے سلام کی تقدیم بجا لائی امیر نے خلعت دیکے گلے سے لگایا کرسی زرنگار پر بٹھایا دور جام گردش میں آیا فرمایا کہ خواجہ

ادہم حال زبرجد نگار کا بیان کرو اُسنے عرض کیا کہ اے شہریار زبرجد شاہ کا بڑا جاہ و جلال ہے وہ تو دعویٰ خدائی
کرتا ہے کہتا ہے کہ ملک زمین و آسمان حق میں دوزخ اور بہشت بنے ہیں سست اعتقاد لوگ اسکی خدائی پر ایمان لاتے ہیں
ہزار ساحر و جادو اسکی معین و مددگار ہیں یہ سب اُسکے سحر کا کرشمہ ہے فرمایا کہ اگرچہ پروردگار عالم نے تو اُسے مار کر
اور کہا اے ادہم اب حال زمرد شاہ کا بیان کر وہ کہاں ہے تجا عرض کیا کہ شہریارا ایک شہر ہے سعادت آباد حاکم
وہاں کا بھانجا زبرجد شاہ کا سعادت شاہ ہے لقا وہاں پہنچا ہے چاہتا تھا کہ ظلمات کو چلا جاوے مگر اُسنے منجا
دیا روک لیا اور ایک پہلوان ہے اسکے پاس زال تیغ زن اسکا نام ہے سوگند کھا کر اُسکا ظہیر ہوا اُسنے وعدہ کیا ہے کہ میں
شاہ پر سنجن کو قتل کر دونگا اور لڑونگا اور بختیارک نے بھی اُسے بہت پسند کیا مگر بختیارک نے خواجہ عمرو بن
امیہ ضمری کا شکوہ کیا تھا کہ اُسنے اپنے عیار کو بلا کر سامنے کیا کہ کاؤس اس عیار کا نام تھا بختیارک اُسے دیکھکر
بہت خوش ہوا اور اُسے انعام دیا کہ زبرجد شاہ نے سعادت آباد میں ہے فرمایا کہ کہاں جاتے ہیں میرے ہاتھ سے
قصہ مختصر دو روز خواجہ ادہم کو اپنے پاس مہمان رکھا بعد اُسکے رخصت کیا اور آپ کوچ کر کے روانہ ہوئے جب
قریب سعادت آباد کے پہنچے اور لشکر وہاں اترا عمرو نے کہا کہ حمزہ میں ذرا سعادت آباد کی سیر کر آؤں خدا
نگہبان خواجہ عمرو اُسی وقت روانہ ہوئے اُدھر ہرکاروں نے سعادت شاہ کو خبر دی کہ لشکر حمزہ کا آ پہنچا لقا
کو سنتے ہی رنگ چہرہ کا ہوا ہو گیا مردنی سی چھا گئی مگر کاؤس عیار نے کہا کہ عمرو کو میں گرفتار کرکے لاتا ہوں
یہ کہکر راہی ہوا جب لشکر اسلام میں بصورت مبدل پہنچا ہر چند عمرو کو تلاش کیا مگر نہ پایا خیال میں آیا کہ عمرو تو
معلوم نہیں ہوتا ہے اب حمزہ کو پکڑ لیجیے اور اگر اُنکو پکڑا گیا تو لشکر بیکار ہو جائیگا یہ سمجھ کر فکر میں ہوا کہ امیر کو پکڑے
اتنے میں جب دربار برخاست ہوا سب افسر رخصت ہو ہو کر اپنی اپنی خوابگاہوں میں گئے کاؤس ایک پیر زال کی شکل
بنکر روتا ہوا سرا پردے پر آیا نگہبان اور پاسبان جو بیٹھے تھے پوچھا کہ ارے تو کون ہے کہا محتاج ہوں اسوقت کوئی
دستگیری کرنے والا ہو روٹی کا مارا ہوں لوگوں نے ترس کھا کے اُسے بٹھایا دو دو چار چار جیسے دیے کھانا کھلایا
اس حرامزادے نے کیا کام کیا کہ جلدی سے آب و شراب میں بیہوشی ملا دی جتنے نگہبان اور پاسبان تھے سب پی کر
بیہوش ہوئے اب یہ حرامزادہ ایک خدمتگار کی صورت بنکر اندر آیا وہاں پہ جو دو ایک آدمی تھے اُنکو میوہ کھلا کر
بیہوش کیا تمام شمعوں کو گل کیا صاحبقران کے پلنگ کے پاس آیا دو شالہ منہ پر سے اٹھایا دیکھا کہ چہرہ مانند آفتاب
کے چمک رہا ہے اور رعب و شان و شوکت ہویدا ہے اُنکا چہرہ دیکھ کے بھول گیا سعادت شاہ اور زبرجد
کو اپنے دل میں کہا کہ یہ رعبدار چہرہ تو سے حسن کا نہیں دیکھا الغرض صاحبقران کو بیہوش کر کے حلقہ ہاسے کمند
میں باندھ کر چادر عیاری میں لپیٹا پشتارہ پیٹھ پر لادکر چلا تمام لشکر طے کر کے راستہ شہر کا لیا مگر بیان حال سنیے
کہ عمرو بن امیہ ضمری جب قریب شہر سعادت آباد کے پہنچا صورت اپنی ایک پیادے کی بنا لی داخل
شہر ہوا دیکھا کہ شہر آباد ہے عجیب رونق ہے گرم بازاری ہو رہی ہے بازاری تماشا کر رہے ہیں حور الف اپنے اپنے
گھروں میں بیٹھی ہوئی ہیں عاشق گھرتے ہوئے ہیں شعر عاشقانہ پڑھ رہے ہیں نثار رعنا زبان کر رہے ہیں عمرو سیر
تماشا دیکھتا ہوا ایوان شاہی تک پہنچا شکل چوبدار کی بنکر داخل بارگاہ ہوا دیکھا کہ لقا تخت پر بیٹھا ہوا ہے
اور سعادت شاہ برابر اُسکے تخت پر ایک طرف بیٹھا ہوا ہے اور ایک طرف زال تیغ زن کہ نام ایک پہلوان
کا ہے اُسے دیکھا کہ دنگل آراستہ ہے سپہ سالاری ہے اور سردار گرد و اطراف میں بیٹھے ہیں باتیں ہو رہی ہیں کہ کاؤس
عیار عمرو کے گرفتار کرنے کو گیا ہے ابھی تک پھر کر نہیں آیا بختیارک کہ رہا کہ عمرو شاہ عیاران عیار ہے وہ کب

کسکے ہاتھ لگتا ہی مگر ہاں کاؤس کی خبر منادو کہ وہ خود ہی زندہ و سلامت پھر کر چلا آوے سعادت شاہ نے جواب
دیا کہ کمبخت کاؤس بڑے بے وسان ہیں دیکھو وہ کیا کرتا ہی عمرو نے یہ ذکر سنکر اپنے دل میں کہا غضب ہوا کہ وہ دونو
لشکر اسلام میں ہو نہ آجاوے کیا آفت ہے پکڑ لیگا پھر جو یہ سوچا کہ تو جہیا ہی آیا جادو کو ری کا روزگار دو گز سے ان
لوگوں کا خدا مالک ہی یہ سوچکر بس دیوان شاہی سے باہر نکلا اور داخل بارگاہ ہوا اور ساقی بچوں کے حلقے میں جاکر
بیٹھا بعد تھوڑی دیر کے بیٹھانے میں آیا ہر قرابے کو سونگھکر بیہوشی مہین ملائی بعد اُسکے صحبت میں گرد و ساقی جو شراب
پلا رہا تھا اس سے کہا کہ اب تم تھک گئے ہو جاؤ میں پلاؤنگا وہ تو جام صراحی دیکر چلا گیا عمرو نے تمام محفل کو شراب
پلاکر بیہوش و مدہوش کر دیئے سب اسباب صحبت کا لیکر زنبیل کیا بعد اسکے سعادت شاہ کی داڑھی مونڈکر صورت
قلندری کی بناکر اور وزیر کی اسکے شکل بندر کی بناکر اسکے گلے میں ڈال رسی باندھی اور دوسرا سرا رسی کا سعادت شاہ کے ہاتھ
میں دیا اور پھر تو تمام صحبت کا رنگ دگرگون کرکے باہر بارگاہ سے آیا تمام چوبداروں کو برہنہ اور روسیاہ کرکے چھوٹی
کی تبیاں نلکوں میں چڑھاکر چوبیان ہاتھوں میں دیکر ایک رقعہ مونچھوں میں سعادت شاہ کی اس مضمون کا لکھکر باندھ
دیا کہ اے سعادت شاہ آگاہ ہو کہ یہ کام عمرو عیار ہی امیر حمزہ کا ہی اگر تجھے لائق و لازم ہی کہ تو ہوش میں
آتے ہی اسلام قبول کر اور لقا کی شکیں باندھکر حمزہ کے پاس لے آ اور اگر خلاف اسکے کیا تو سزا پاویگا اور جس طرح
ماہ بماہ بھیجا جایگا تو داڑھی منہ پھیر سے جیسی نہیں تو اسی طرح رہے گا بس یہ رقعہ سعادت شاہ کے باندھکر کہ
دوپہر رات گئی ہوگی کہ عمرو وہاں سے چلا تو دربار ہی خانے کیطرف سے جو جا دیکھا کہ ایک شخص مزدور کو پکار رہا ہی عمرو
مزدور کی صورت بنکر سامنے آیا پوچھا کہ صاحب مزدور کو کیوں ڈھونڈتے ہو اس شخص نے کہا کہ یہ خوان کہاں لیجانا ہی
اسکو لیجا پوچھا کہ کہاں جائیگا اسوقت کون کہنے کو کہا یگا کہ اسکو کہا تجھے کیا کام ہی مزدوری کر لیگا یا نہیں وہ بولا پیر و مرشد کام
کتنی دور لیجانے گا اسنے کہا تو جا اگر اس ہی ہم دیتا نے میں یہ کہ نازنیان آہن تاب کے واسطے لیجا کہ
لقا اسے قید کیے ہوئے اپنے ساتھ لایا ہی سعادت شاہ نے اُسے ہر چند سمجھایا کہ زیرجد شاہ کو سجدہ کر اسنے
نہ مانا ازبسکہ سعادت شاہ اسکو بہت عزیز رکھتا ہی اسکے واسطے کھانا بھیجا آج دیر ہو گئی روز سویرے جایا
کرتا ہی عمرو نے اپنے دل میں کہا کہ اب چلنا واجبات سے ہی کہا پیر و مرشد اسوقت دو گنی سے نقد اُترا آپ غلام
کے ہاتھ میں رکھ دیجئے تو غلام خوان لے جاوے گا اسنے جلدی سے چار ٹکے نکالکر دیے اور کہا کہ یہ خوان کو اور ایک
ہاتھ میں لالٹین بھی لے لے عمرو نے جلدی سے خوان اٹھا لیا لالٹین روشن کرکے آگے بڑھا داروغہ ساتھ ہوا اب پوچھتا
چلا جاتا ہی کہ صاحب کتنی دور زندان تھا غرضکہ جب قریب پہونچا تو اُسنے بتایا کہ وہ ہی زندان تھا بس عمرو نے حیلے
کرکے داروغہ کو گرفتار کیا اور زنبیل میں ڈالکر اسکے ڈنڈا اب وہ کھانا لاکر موکلان زندان کو کھلایا وہ
کھاکر بیہوش ہوئے عمرو اندر آیا نازنیان کو دیکھا کہ سوتا ہی بس اُسے بیہوش کرکے زنبیل میں ڈالکر روانہ ہوا لشکر
اسلام کے قریب پہونچا اتفاقات روزگار بادشاہ اسلام تیہ اصیدا کبھی نکلتے تھے کہ عمرو نے سلام کیا اور عرض
کیا کہ نازنیان کو چھڑا لایا اور سعادت شاہ کو خوب ذلیل کر آیا بادشاہ اسلام بہت خوش ہوئے جسوقت
شکارگاہ سے پھرے اور داخل لشکر ہوئے تو سنا کہ اسکو کوئی حمزہ صاحبقران کو بستر خواب پر سے لیگیا
عمرو نے کہا کہ مقبل کیا ہو گیا تھا کہا کہ وہ یہاں کی حفاظت سے ماندہ ہوتا ہی دو بھائی اسکے فتاح اور مفتوح موجود
تھے اُنکو مار کر حمزہ کو کوئی گرفتار کرکے لیگیا بس عمرو و عنبر اور پریشان ہوکر تیہ صاحبقران میں آیا عمرو نے
بچرا کاؤس عیار کا بچا بادشاہ اسلام سے عرض کیا کہ خبر یار سعادت شاہ کا عیار حمزہ کو پکڑ لے گیا ہی

ہم نے ابھی تک اس بات کو نہ دیکھا تھا بختیارک بولا اے سعادت شاہ دیکھا اقبال حمزہ کا کہ دشمن دوست ہو گیا مگر
ابھی اسنے حمزہ کو چھوڑا نہیں تم جو اب تک نہیں سمجھے تو دو تم دیکھو چھوڑ دیگا پھر حمزہ کا مقابلہ کرنے والا
زمانے میں کوئی نہیں اب جو میں کہوں وہ دو وہ تم کرو [illegible] بختیارک بولا کہ تم اس سے کہلا بھیجو کہ حمزہ کو
ہمارے پاس لے آؤ ہم شمشیر کو تحفہ دیں جب حمزہ [illegible] سنتے ہی سعادت شاہ نے کہا
کہ اچھا اور وہی پیام صیقل بن صیقلان کو بھیجا [illegible] کہ حمزہ کو میرے
پاس بھیجدو اور میں اس سے اپنا کام دل حاصل کر لوں بعد اسکے حمزہ کو دونگا ورنہ جو میں حمزہ کو پکڑ پاؤں تو
حمزہ کے جیسے [illegible] کو نہ دیا تو تمہیں کیا کر دونگا یہ جواب جو سعادت شاہ نے سنا آگ ہو گیا اور کہا کہ
ہماری تیاری کرواؤ صیقل کی شامت آئی ہے ابھی جا کر خود ملونگا اور فوج و لشکر ساتھ لیکر قلعہ پر آیا چاروں طرف سے قلعہ
اسکا حصار کر گھیر لیا اور لشکر گرد اتر پڑا ایسے صیقل بن صیقلان کو بھی پایا جب اسنے شاہ کو حکم دیا کہ بجے طبل جنگ صیقل
نے بھی طبل جنگ بجوایا صبح کو آکر فیلبند دروازے پر بیٹھا اور پہلوانوں سے کہا کہ اول تو یہ قلعہ کوئی لے ہی نہیں سکتا ہے اور
بالفرض اگر ایسا ہوا تو حمزہ کو چھوڑ دونگا کہ اس [illegible] ادھر سے اور فوج سعادت شاہ کی دکھائی دی آگے آگے
زال تیغ زن گرگ [illegible] سیاہ رنگ پر سوار جب سامنے قلعے کے آیا اسنے گرز لگا [illegible] فوج کو للکار کر گولے کی زد سے
ہٹکر کھڑا ہوا زال نے سعادت شاہ سے کہا کہ آپ کو ان لوگوں کے قتل کرنے سے کیا فائدہ ہے میں اکیلا جا کر
قلعہ لیے لیتا ہوں اسنے کہا جاؤ زبرجد شاہ تمہارا نگہبان ہو زال تیغ زن گرز گران سنگ ہاتھ میں لیکر قلعے پر چلا
ادھر سے گولے برسنے لگا ہے تمام گولوں کو رد کرکے زیر کوہ پہونچا قلعے والوں نے دیکھا کہ زال آ پہونچا کہا کچھ پروا نہیں
ہے اور ادھر زال دامن گردن کو آستین چڑھاکر پہاڑ پر چڑھا تھوڑی دور چڑھا ہوگا کہ اوپر سے گھاٹی والوں نے ایک
سو من کا پتھر لڑھکایا اور وہ گھڑگھڑاتا ہوا جب قریب زال کے آیا ہر چند چاہا کہ اسے روکے گرز زد کا زال کی
کان میں گرا کہ شانہ اور گردن دونوں اکھڑ گئے بیہوش ہو گیا مشکل اسکو سعادت شاہ نے وہاں سے اٹھوایا اور
خیمے میں لیگیا عمرو نے جا کر بادشاہ اسلام سے حال بیان کیا بادشاہ اسلام بھی کوچ کرکے مع لشکر اسی وقت پہونچے
ایک طرف بارگاہ استادہ ہوئی بادشاہ اسلام وہاں اترے اور تمام لشکر بھی اسی جگہ اتر پڑا سعادت شاہ
نے بھی دیکھا بختیارک سے کہا کہ بہت بڑا لشکر اسکے ساتھ حمزہ کا ہے اسنے کہا کہ تمام لشکر یہ نہیں ہے اور بہت لشکر تو ملک
باختر میں ہے اور دونوں سپہ سالار لشکر حمزہ کے یہاں نہیں ہیں اور نور الدہر بن بدیع الزمان بھی ہمراہ نہیں
ہر دو بھی یہیں ہیں غرضکہ ادھر پہلوان لشکر نے سعادت شاہ سے کہا کہ آپ طبل جنگ بجوائیے بموجب حکم سعادت شاہ کے
طبل جنگ بجا ادھر لشکر اسلام میں بھی خبر ہوئی ادھر بھی نقارہ رزمی پر چوب پڑی رات بھر دونوں لشکروں میں تیاری
جنگ رہی صبح کو دونوں لشکر مقابل ہوئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیب نسب دے کر چلے گئے ماروت اعظم
میدان میں آیا مبارز طلب کیا ادھر سے شاہزادہ بدیع الزمان نے بادشاہ اسلام سے اجازت لیکر مرکب
کو بڑھایا ماروت اعظم [illegible] کوئی [illegible] مقدم مرکب بدیع الزمان کا پیچھے ہٹا اور کوئی
ساعت قدم اسکا مرکب پیچھا ہوا [illegible] کر ساتوں میں توسنوں کو ایک نے دوسرے کا سامنا کیا اسوقت اسنے
پوچھا کہ آپکا نام کیا ہے شاہزادے نے کہا کہ یہ باتیں مجکو لڑائی کی نہیں معلوم ہوتیں بلکہ مصالحہ کی معلوم ہوتی ہیں ہم
نام و نشان سے تمکو کیا [illegible] تمکو اپنے طلب سے مطلب ہے غرض بعد استفسار نام و نشان کے نیزے ہاتھوں
میں لیکر خوب نیزہ بازی ہوئی شاہزادہ بدیع الزمان نے نیزہ اسکا ہوائی کیا اسنے غیظ و غضب میں آکر کہا

ماری بدیع الزمان نے بلند ہو کر پھر تلوار چھین لی اور کمر زبرجد میں ہاتھ ڈالکے تخت زین سے اٹھالیا اور سر پر چرخ
دیکر زمین پر مارا اور چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور کہا کہ لعنت کر زبرجد شاہ پر اور دین اسلام قبول کر اُسنے کہا کہ ہزار دین میری
زبرجد شاہ پر ہے سنا ہے ہمارا دین کبھی ترک نہ کرونگا اور یہ ہم لوگوں کا شیوہ نہیں کہ ایک دین کو چھوڑ کر دوسرا دین
اختیار کریں بس اسکا یہ کہنا تھا کہ بدیع الزمان برہم ہو کر اٹھا اور دونوں ہاتھوں اُسکی پکڑ کر چیرکر ایک مشرق
اور ایک مغرب کی طرف پھینک دیں ہارون آقطم دہیں سے تلوار کھینچکر دوڑا اور کہا کہ اے خدا پرست غضب کیا
تو نے جو ایسے بہادر کو مار ڈالا خبر کہاں جاتا ہے میرے ہاتھ سے اور تلوار بدیع الزمان پر ماری شاہزادے نے
ضرب اُسکی رد کر کے جواب دیا اور کیا تو سر کو قلم کر کے مع مرکب وراکب چار ٹکڑے کر کے زمین کو بوسہ دیا پھر مبارز
طلب کیا قارن ظلماتی سعادت شاہ سے اجازت لیکر مقابل بدیع الزمان ہوا بعد از گفتگوے زبانی اور
ردو بدل کے جو شاہزادہ بدیع الزمان نے گرز اُسکی تارک پر مارا تو مانند غبار ہو کے دو حرف ہوئے القصہ شام تک
ستر جوانوں کو مارا شام کو طبل بازگشت بجا دونوں لشکر پھر گئے سعادت شاہ نے پھر طبل جنگ بجوایا صبح کو دونوں
لشکر میدان میں آئے صفوف جدال و قتال آراستہ ہوئیں نقیب نقابت کر کے چلے گئے اتنے میں حارث نیزہ ہلاکر
اپنے مرکب کو دوڑا کر سامنے سعادت شاہ کے آیا اجازت میدان کی چاہی سعادت شاہ نے کہا کہ جاؤ تمکو سپرد
کیا زبرجد شاہ کے غرض حارث میدان میں آیا مبارز طلب کیا لشکر اسلام میں سے کرب پرحرب فولاد
شاہ ولایت امیر عرب بادشاہ اسلام سے اجازت لیکر مقابل ہوا بعد از گفتگو و رد و بدل اور گفتگوے زبانی کے
حارث نے نیزہ وکرب پر مارا کرب نے نیزہ اُسکا ہوائی کیا حارث نے گرز مارا کرب نے گرز کو رد کر کے
جو شمشیر سکندری ماری وہ پیوند زمین ہو گیا قارن نیزہ دار سامنے مقابلہ کیا کرب نے حملہ اُسکا رد کر کے جو تلوار لگائی
تو سر کو کاٹتی ہوئی زیر تنگ جا کر زمین کو بوسہ دیا مع مرکب وراکب چار ٹکڑے ہوئے پھر مبارز طلب کیا ارماق جنگجو
نے سامنا کیا تلوار جو ماری تو اُسکے بھی دو ٹکڑے ہوئے ہارون نے مقابلہ کیا وہ بھی مارا گیا مختصر شام تک اُنیس
جوانوں کو مارا شام کو دونوں لشکر پھر گئے سعادت شاہ اپنے مقام پر آیا اور پھر طبل جنگ بجوایا صبح کو دونوں لشکر میدان
کارزار میں آئے اُس روز ہاشم تیغ زن کے ہاتھ سے سار نیل زوبار نال شیر جنگ ارجال مردم خوار اور قارن
مرد افگن وغیرہ چند نامی سردار مارے گئے سعادت شاہ نہایت اداس کمال پریشان پھر کر خیمے میں آیا اور وہاں زبرجد کل
میں داخل ہوا نہایت متردد مسند پر بیٹھا ہوا تھا کہ زوجہ نے اُسکی کہا کہ صاحب تم کیوں فکر مند ہو بولا کہ زوال ابھی اچھا
نہیں ہوا اور کوئی اُن خدا پرستوں سے عہدہ برآئی کرنے والا نہیں ہو اُسنے کہا کہ تم فکر نہ کرو تم جانتے ہو خدا وند کے غضب
مرد تمھاری آیا چاہتی ہو یہ سب خدا پرست مارے جاینگے اتفاقات سے دختر بھی اُسکی ملکہ شمسہ بانو کہ نہایت زبردست
ہو وہ کھڑی سن رہی تھی وہاں سے آگر ماں سے کہا کہ بابا جان نہایت پریشان ہیں میں جا کر ان خدا پرستوں سے
مقابلہ کرونگی ماں نے کہا کہ بیٹا وہ خدا پرست بڑے زبردست ہیں اور تو عورت ہو اُنسے کیا سامنا کریگی
اس اپنے ارادے سے باز رہ شمسہ نے کہا کہ ماں کیا ملکہ چارا نہ ہیں ہر چند ماں نے کہا شمسہ نے
نہ مانا دونوں لشکروں میں طبل جنگ تو بج چکا تھا معرکہ آراستہ ہو گئے منصور رشک سعادت شاہ سے
ملا اجازت لیکر میدان میں آیا خوب مرکب کو گردایا مبارز طلب کیا شاہزادہ بدیع الزمان اُسکے مقابلے کو آیا
بدیع الزمان نے نیزہ اُسکا ہوائی کیا منصور نے تلوار ماری بدیع الزمان نے تلوار اُسکی چھین کر کمر میں ہاتھ ڈال
اٹھالیا اور سر پر چرخ دیکر اس زور سے زمین پر مارا کہ زمین شق ہو گئی منصور تا بسینہ زمین میں غرق ہو گیا اور

تجس اسکی اسفل کی طرف سے نکل گئی اور وہ داخل جہنم ہوا بدیع الزمان نے اور مبارز طلب کیا ابھی لشکر کفار میں
سے کوئی مقابلے کو نہ آیا تھا کہ ایک گبو گرد کا اٹھا اور نقارہ بجنے لگا ایک رنگ سپید ہوا اور اک شاہزادہ بدیع الزمان
سے مقابل کیا اور کہا کہ او خدا پرست تو نے قیامت مچا رکھی ہے بہت سے سردار سعادت شاہ کے تیرے ہاتھ
سے مارے گئے ہیں خیر اب تو کہاں جائیگا میرے ہاتھ سے میں تجکو سزا دینے آیا ہوں یہ کہکر نیزہ بدیع الزمان پر مارا
شاہزادہ بدیع الزمان نے بفنون سپاہگری نیزہ اسکا چند جنبش میں ہوائی کیا جب اسنے یہ دیکھا تو اسی وقت
خشمناک ہو کر ایک وار تلوار کا بدیع الزمان پر کیا شاہزادے نے آستہ ہوکے تلوار کو خیال میں نکر قبضے پر
ہاتھ ڈالدیا اور ہاتھ مروڑ کر تلوار ہاتھ سے چھین لی اور کمر زرہ پر ہاتھ ڈالکر زور کیا کہ لنگر اسکا زین سے
اٹھا دیا مگر جھٹکا دے کر جو اٹھایا تو بند نقاب ٹوٹ گیا اسوقت ایک آفتاب ایسا چمکا کہ جس طرح سے آئینہ دھوپ
میں چمکتا ہو اور اسکی چھایا میں پڑتی ہو وہ ایک نازنین مہر طلعت کو دیکھا کہ کبھی ایسا حسن و جمال نہ دیکھا تھا بس
بمجرد دیکھنے کے تیر عشق جگر کے پار ہو گیا بس اسوقت یہ اشعار با حال زار و رو زبان کے اشعار

جس جگہ نہیں آرام کسی ہو دم بھر
آہ نے شمع کے مانند جلایا مجکو

اب یہ گلشن دہر ہے سخن مجکو
کثرت اشک نے طوفان میں ڈبایا مجکو

ہوا ہی شام ہوا آکے خزان گریبان گیر
وحشت دل نے بھی دیوانہ بنایا مجکو

ہوئی نسیم سحری اپنی نظر میں صرصر
گردش چرخ نے کیا روز دکھایا مجکو

بس یہ اشعار پڑھکر ہاتھ اور پاؤں میں تھرتھری پیدا ہوئی اور نقاب دار کو اسی طرح گھوڑے پر بٹھا دیا اور حیرت زدہ
ہو کر دیکھنے لگا اور وہ نازنین تو پہلے ہی سے شاہزادے پر عاشق ہو چکی تھی وہ یہ غزل پڑھنے لگی غزل

تاب غم دل سے نکالی جاتی نہیں
ہاتھ کھوا اوری ہوا اور جگر
اے فلک اب میں ملا کرتی ہوں

عشق کرنا ہیں سمجھتا ہی نہیں
ساتھ اس کے کوئی جیتا ہی نہیں
کوئی ارمان نکلتا ہی نہیں

خون کھایا ہوا ہی زخم جگر
پھیر کر اس غنچہ دہن کا ہو رہا

خون دل میں منھ سے اگلتا ہی نہیں
آسمان رنگ بدلتا ہی نہیں

جسوقت یہ غزل پڑھ چکی اسوقت بند نقاب کا منھ پر
پھر درست کر لیا اور بدیع الزمان سے مخاطب ہو کر کہا کہ جو مجھے محبت رکھتا ہو اس سے ہم دل محبت کرتے ہیں
اور اپنی جان اسپر فدا کرتے ہیں اور اسکا ساتھ انجام عمر تک دیتے ہیں بس یہ سننا تھا کہ بدیع الزمان لاجواب
ہو کر کہا کہ ہم بھی تمہارے اوپر جان تک فدا کرتے ہیں اسنے کہا واہ بدیع الزمان نے کہا کہ ہم مرد ہیں جس بات کو
سلکتے ہیں اسی بات کو کرتے ہیں اسوقت اسنے یہ سنکر کہا کہ اگر سچ ہو تو ہمارے ساتھ آؤ اور گھوڑا دوڑا کر روانہ
ہوئی الغرض بدیع الزمان اسکے عقب میں چلا دونوں لشکر طبل بازگشت بجا کر پھر گئے اور وہ بدیع الزمان کو
لیے ہوئے باغ میں پہونچی اس باغ کو عجیب دلکشا دیکھا جسوقت باغ میں پہونچے ایک مرد وہ کامل ہوا اندر ہی
دونوں گھوڑے سے اترے بس اسنے بدیع الزمان کا ہاتھ پکڑ لیا سیر کرتی ہوئی ایک بارہ دری کے پاس
پہونچی وہاں تمام اسباب عیش مہیا کیا بدیع الزمان کو مسند پر بٹھایا آپ پوشاک بدلکر آئی اسپر جو ڈالے گلے
میں پہنے ہوئے پھولوں کا گنا عطر ملا ہوا خوشبو بدن سے آرہی تھی بدیع الزمان اسکے گلے میں پوشاک پر تکلف
دیکھا اور زیادہ فریفتہ ہوا اور ملکہ کھڑا ہوا ہاتھ پکڑ کر مسند پر لاکر بٹھایا اب جو اسکی ناک میں خوشبو عطر کی اور
مسک پھولوں کی آئی اور بیقرار ہو گیا لیکن انیسیں جلیسیں اسکے گرد و اطراف میں بیٹھیں اور گانیں سامنے آکر
موجود ہوئیں ناچ اور گانا شروع ہوا دور جام گردش میں آیا ملکہ نے جام شراب کا شاہزادے کو دیا اسنے
جام تو ملکہ کے ہاتھ سے لیا مگر کہا کہ اے ملکہ پہلے تم اپنا حال مجھے بیان کرو کہ تم کون ہو اور دین و مذہب تمہارا
کیا ہے اسنے کہا کہ میں بیٹی ہوں سعادت شاہ کی شمسہ بانو میرا نام ہے زبرجد شاہ کو مانتی ہوں بدیع الزمان نے

کہا اے ملکہ جو تم مجھ سے محبت رکھتی ہو تو لعنت کرو زبرجد شاہ پر اور مسلمان ہو اُسنے کہا کہ مجھے زبرجد شاہ سے کچھ کام
نہیں مجھے تم سے علاقہ ہے میں نے زبرجد شاہ پر لعنت کی بدیع الزمان یہ کلام ملکہ کا سنکر شاد و مسرور باغ باغ ہو گئے اور
کہا کہ اب تم کلمہ پڑھو ملکہ نے کہا کہ آپ مجھے کلمہ تعلیم فرمائیے بدیع الزمان نے کلمہ اپنی زبان گہر بیان سے ارشاد فرمایا ملکہ نے
کلمہ پڑھا اور بانہ سر صدق مسلمان ہوئی اب دور جام گردش میں آیا مجلس شراب و کباب کی گرم ہوئی جب نشۂ شراب
میں اثر دماغ گرم ہوا تو دونوں عاشق و معشوق مشغول بوس و کنار ہوئے باتیں اختلاط کی ہونے لگیں کئی دن اسی طرح گذرے
دایہ جو اسکی آئی تھی اُسنے جو دیکھا کہ ایک جوان کروفر سے اسکے ساتھ عیش کر رہی ہے اپنے دل میں سوچی کہ اگر بادشاہ
اس امر سے آگاہ ہوگا تو میرا سر پہلے مونڈا جائیگا بہتر یہ ہے کہ اُسے جلد جلد مطلع کریں یہ خیال کرکے اس باغ سے سوار
ہو کر محل میں آئی اور سعادت شاہ سے تمام حال بیان کیا وہ غضب میں آگ ہو گیا محل سے باہر آیا زال تیغزن جو حشمت
ہو گئی تھی وہ بھی شریک جلسا تھا اس سے کہا کہ تو جا کر اس خدا پرست اور اس کمبخت بد ننگ خاندان کو پکڑ لا اور اگر زندہ ہاتھ
نہ آسکے تو سر کاٹ کے لا مگر جہاں تک ہو سکے اسکو زندہ لانا یہ سنکر زال تیغزن بہت اچھا کہکر کچھ فوج اپنے ساتھ
لیکر آیا چاروں طرف سے باغ کو نرغہ کرکے گھیر لیا اور آپ اندر باغ کے آیا اور یہاں ملکہ مع بدیع الزمان دونوں بیٹھے
ہوئے تھے اسی بیچ میں کہ ملکہ مضطر اور میرا بھیجی ہوئی ساقی آگئی بڑی گھبرائی پوچھا کہ اے ملکہ تجھکو کیا ہوا الغرض عرض کی
کہ یا ملکہ غضب ہو گیا کسی نے آپ کے باپ سے حالات تمام سرگذشت بیان کی ہے وہ ہاتھی زال تیغزن ہمراہ فوج کے آیا ہے
اور باغ کو نرغے میں کرکے آپ اندر باغ کے چلا آتا ہے دیکھیے اب کیا ہوگا ملکہ تو یہ سنتے ہی بیحواس ہو گئی
ہوائیاں منہ پر اُڑنے لگیں گھبرا کر شاہزادے سے مخاطب ہوکے کہا کہ اے شہریار اب کیا ہوگا بدیع الزمان نے کہا
کہ تم مضطر اور پریشان کیوں ہوتی ہو گھبرانے کی کوئی بات نہیں ہے جس مقام پر ہم ہونگے اس مقام پر کوئی بلا
تک بھی نہ آویگی کسی خوف کا مقام نہیں ہے آنے دو زال تیغزن کو دیکھو تو میں کیا کرتا ہوں اور تم انگنائیں جا کر
جاکر کہیں پوشیدہ ہو رہو شاہزادے نے کہا کہ ماجرا اگر یہاں سے اس وقت کوئی تم میں سے جاوے تو میں تمکو مار ڈالونگا مصلحت
سے کوئی جانا نہیں اسی طرح سے گاتے بجاتے جاؤ وہ حیران بیٹھی ہیں گانا اور یہی خیال چند صاحبہ کو کہ اتنے میں
زال تیغزن روش پر باغ کی دکھائی دیا اور نگاہ اسکی بدیع الزمان پر پڑی بدیع الزمان کو ایک جوان حسین
وجیہ دیکھا کہ کبھی ایسا جوان خوبصورت صاحب شان و شوکت اپنی آنکھ سے تو نہیں دیکھا اور خوبصورتی کا یہ عالم کہ
جو آدمی میں چاہیے وہی ہو کہ جیسے خدا نے اپنے ہاتھ سے بنایا ہو ایک ادنی سی خوبصورتی یہ ہے کہ بڑی بڑی آنکھیں
کتابی چہرہ نہ بہت لمبا نہ بہت چھوٹا موافق کا قد سینہ کا یہ عالم کہ مثل سپر کے تنا ہوا ہو زیادہ اوصاف اسکے کیا بیان
کیے جائیں اب سنیے کہ قضائے کار وزیرزادی ملکہ کی عمر انگیز نہایت قطعہ دار سبزہ رنگ بڑی بڑی آنکھیں جیسے بھویں
خنجر سا دہن غیب ذوق یہ بھی وہاں اسوقت حاضر تھی زال تیغزن کی نگاہ جو اسپر پڑی ہزار جان سے عاشق ہوا
دل پکڑ کے رہ گیا پکارا کہ او دلبر حمزہ میں تیرے قتل کرنے کو آیا ہوں تو نے ناموس بادشاہی میں خلل انداز ہو اخیر
کہاں جائیگا میرے ہاتھ سے میں نے بڑے بڑے پہلوانان نامی و گرامی کو اپنے زور بازو سے ایک دم میں زیر کیا ہے
تیری کیا حقیقت ہے یہ کہکر اور شمشیر آبدار کھینچکر دوڑا زال نے تلوار ماری بدیع الزمان نے دونوں انگشتوں
کو زمین پر ٹیک کر تلوار کو خالی دی کہ وہ ہٹ پڑی بس قبضہ پر ہاتھ ڈال دیا ہاتھ مروڑ کر تلوار چھین لی اور کمر میں
ہاتھ دے کر نعرۂ اللہ اکبر کا کھینچکر زور کیا کہ کمر زال کا توڑ لیا سر سے بلند کرکے چرخ دے کر زمین پر مارا
کہ چاروں شانے چت گرا چاہا کہ سنبھلے مگر شاہزادہ بدیع الزمان نے نہ سنبھلنے دیا ایک ٹھوکر جو ماری تو غش ہو گیا

شمشیر جہانی پر اُسکی جو حکم ہوا کہ جس نے اسلام قبول کر دیا کہ جو مین انکو دونون جہان کی نعمتین دی اسلام اختیار کرے دو بیٹی زہرہ
بدیع الزمان نے کہا کہ سوا ملکہ شمسہ بانو کے اور جو کچھ تو مانگے گا دونگا زال نے عرض کی کہ ملکہ تو میری
پیر و مرشد ہین مگر بات آپ یاتا ہین سبز پوش کی لگی ہون کہا ایک بیٹے کو آپ بخشا مہر انگیز بھی بہت خوش ہوئی کہ ایسا جوان
میرا شوہر ہوا اب زال تیغزن کلمہ پڑھکر اسلام لایا اور باہر جا کے اپنے لوگون سے کہا کہ مین نے تو اسلام قبول کیا ہے اگر
تمہین میرا ساتھ دینا منظور ہے تو تم بھی اسلام قبول کرو اور میرے پاس رہو نہین تو اپنی اپنی راہ لو سبھون نے عرض کیا کہ
ہم آپ کے ساتھ ہین جیتے جی زبرجد شاہ پر لعنت کی زال نے اُن سب کو کلمہ پڑھایا تازہ کلمہ سے دائرہ اسلام
مین لایا پھر باغ کے اندر آیا ملکہ شمسہ نے مہر انگیز سے کہا کہ جاؤ تم زال تیغزن کے پاس پہنچو مہر انگیز زال تیغزن کا ہاتھ
پکڑ کر خلوت مین لے گئی بدیع الزمان نے شراب اور کباب اور اشیا ساتھ لیکر [illegible] اب یہ شراب خواری کرنے لگا اور
مشغول اختلاط ہوا جب خوب نشہ شراب کا ہوا تو کر خدمت مین بدیع الزمان کی آیا کہا ای شہریار یہ سعادت شاہ تھا
میرے سبب سے لشکر اسلام سے مقابلہ کیے ہوئے تھا مین نے تو غلامی آپکی اختیار کی حکم ہو تو جا کر سعادت شاہ کو مسلمان
کرون اور اگر وہ مسلمان نہ ہو تو اسکا سر کاٹ لاؤن بدیع الزمان نے کہا کہ ہم بھی چلین گے اُسنے کہا بہت اچھا اسیوقت
بدیع الزمان نے ملکہ کو رخصت کر کے لشکر اسلام کو روانہ کیا اور یہ دونون باغ سے باہر نکلے مرکبون پر سوار ہو کر پیچھے
ہرکارون نے آکر سعادت شاہ کو خبر دی کہ زال تیغزن اور بدیع الزمان گرد لشکر کے راستے مین سعادت شاہ
نے کہا کہ زال تیغزن بدیع الزمان کو زبرجد پرستی کے ہوئے لاتا ہوگا بختیارک نے کہا کہ ای سعادت شاہ یہ گمان
تیرا غلط ہے بدیع الزمان نے اُسے مسلمان کر لیا اور اب وہ تیرے مسلمان کرنیکو آتا ہے اگر اسمین فرق نکلے تو جو چاہنا سو
کرنا اور ای سعادت شاہ تمہارے بیان کرنی ایسا نہین ہے جو بدیع الزمان اور زال تیغزن سے مقابلہ کرے
اور اگر وہ تمہارے اوپر سختی کرین کہ مسلمان ہو تو تم اُنسے یہ کہنا کہ پہلے حمزہ صاحبقران کو صیقل بن صمقلان سے
چھڑا لو تو مین مسلمان ہون اس اثنا مین بدیع الزمان اور زال تیغزن اور جوان وغیرہ بارگاہ مین سعادت شاہ کے
آئے بدیع نے اہل اسلام سلام کیا سعادت شاہ نے کہا ای زال تیغزن یہ کیا ہے اور کلام میرے سامنے کرتا ہے کیا تو
زبرجد پرستی سے برگشتہ ہو گیا ہے زال تیغزن نے اپنے دائیں پر شہزادے کو بٹھایا اور آپ اوسکے پاس بیٹھا اور کہا کہ ای
سعادت شاہ زبرجد شاہ کیا لائق ہے کہ اُسے خدائی کرنی زیبا ہو اور تو بھی اُسپر لعنت کر اور مسلمان ہو نہین تو تجھے
سزا اسکی دونگا اسوقت سعادت شاہ نے بختیارک کے کہنے پر عمل کیا جو کچھ اُسنے سکھایا تھا وہی کہہ دیا کہ ذلیل
جانتا تھا کہ پھر اور کچھ کہہ دے کہ وہ لکنت تھے اور بدیع الزمان نے کہا کہ ای زال اب یہ بحث درمیان مین لانا ہے اب
سے کچھ نہ کہو ہم جب صاحبقران کو چھڑا لینگے تو اس سے کچھ کہین گے یہ کہکر بدیع الزمان مع زال تیغزن اُٹھکر
ہوئے اور باہر نکلکر مرکبون پر سوار ہو کر روانہ لشکر اسلام ہوئے یہان ملکہ شمسہ بانو آکر بارگاہ مین داخل ہوئی
اسلام کو خبر ہوئی کہ یہان ملکہ شمسہ بانو بارگاہ مین داخل ہوئی ہے وہ نقابدار جو بدیع الزمان کو لے گیا تھا وہ ملکہ
شمسہ بانو بیٹی سعادت شاہ کی تھی اُسے بدیع الزمان نے مسلمان کیا ہے اب وہ یہان آئی ہے اور بدیع الزمان بارگاہ
مین سعادت شاہ کی گیا ہے بادشاہ اسلام نے یہ سنکر کہا کہ ہمارا لشکر بھی تیار رہے کہ وقت پر کام آوے یہ باتین ہو رہی تھین
کہ بدیع الزمان بارگاہ مین آکر داخل ہوا بادشاہ اسلام کو سلام کر کے ملکہ شمسہ کے پاس گیا کہ وہ بہت منتظر تھی اور
بختیارک نے سعادت شاہ سے کہا کہ دیکھو مین ملکہ شمسہ کو خدا پرستون سے چھڑوانے کی تدبیر نکالتا ہون اور جو
تدبیر مین اُنکے ساتھ کرونگا تو وہ صاف بچ نکلے ایک دم توقف اُنکا اگر کرونگا اور نہ صیقل سے [illegible]

اُسے بھی دور کرو اسکے دیتا ہوں سعادت شاہ نے کہا وہ کیا تدبیر ہے اُسنے کہا ابھی میں شہر سے نکالونگا
اور سوار ہو کر قلعے کی طرف روانہ ہو جب سامنے قلعہ آہن حصار کے پہونچا پکار کر کہا کہ صیقل بن
صیقلان سے کہو کہ ملک بختیارک وزیر اعظم نوشیروان کا تیرے پکڑنے کو آیا ہو اسنے کہا کہ اُسے اندر قلعے کے بلالو
غرض اُسے اندر قلعے کے بلایا جس وقت سامنے آیا تعظیم بہت سی کی پوچھا کہ آپ کس واسطے آئے ہیں بختیارک نے کہا ای
صیقل بن صیقلان میں نے سعادت شاہ کو راضی کیا تھا کہ شمسہ بانو کو تیرے حوالے کرے لیکن اُسکو بدیع الزمان
پسر حمزہ صاحبقران لے گیا تم ایک کام کرو کہ نامہ مضمون کا لکھو کہ شمسہ بانو میری معشوقہ ہے اُسے میرے
واسطے بھیجدو اور حمزہ کو لیلو اور اگر اسمین کوئی فرق ہوگا تو جو میرے دل میں آئیگا وہ کرونگا یعنی ایک ایک کو
چن چنکر قتل کرونگا بہتر یہ ہے کہ کوئی گفتگو درمیان میں نہ آنے پائے شمسہ بانو کو میرے پاس روانہ کردو اور اگر تمکو
یہ بات منظور نہوگی تو میں حمزہ کو قتل کرونگا پس اگر وہ شمسہ بانو کو بھیجدیں تو تم لیلو اور حمزہ کو چھوڑ دو اور اگر نہ بھیجیں
تو اُسے قتل کردو یہ بات سنکر صیقل راضی ہوگیا اسی مضمون کا نامہ لکھکر ہلال تیغ زن کو دیا کہ یہ اسکا غلام تھا وہ نامہ
لیکر روانہ ہوا اور داخل لشکر اسلام ہوا بادشاہ اسلام نے نامہ بدیع الزمان کو دکھایا بدیع الزمان نے عرض کیا
کہ ای شہریار یہ کب ہو سکتا ہے کہ عورت مسلمان کی کافروں کے حوالے کردوں گر قلعے کو میں لوٹ کر لونگا یہ سنکر پھر گیا
ادھر بدیع الزمان نے طبل جنگ بجوایا اور قلعے پر یورش کی ادھر سے گولندازوں نے مہتاب کو رکھکر گولے
مارنا شروع کیے یہ تمام گولوں کو روکتے رہے یہیں خود پہونچا تھا کہ صیقل نے تعظیم بختیارک صاحبقران کو بلاکر
زیر تیغ بٹھایا اور کہا کہ اگر کسیکا قدم بڑھا تو میں حمزہ کو قتل کرونگا بدیع الزمان ناچار پھرا نہایت درد و ملال
پریشان اور مضطر بارگاہ میں آکر بیٹھا کہ صیقل بن صیقلان نے پھر ہلال تیغ زن کے ہاتھ نامہ روانہ کیا اور
ہلال تیغ زن نامہ لیکر بعد طی مراحل و قطع منازل کے پہونچا ہرکاروں نے اطلاع دی کہ صیقل بن صیقلان نے
ہلال تیغ زن کے ہاتھ نامہ روانہ کیا ہو اور وہ لیکر آیا ہو حکم ہوا کہ بلاؤ جس وقت اندر بارگاہ کے آیا اُسنے بادشاہ اسلام
کو سلام کیا نامہ پگڑی سے نکالکر بادشاہ اسلام کو دیا بادشاہ اسلام نے لفافے کو چاک کرکے اُسے دیکھا تو مضمون اُسکا
یہ تھا کہ تم لوگ مجھسے نہیں سکتے بہتر یہ ہو کہ میری معشوقہ کو میرے پاس بھیجدو تو میں حمزہ کو تمہیں دیدوں نہیں تو
حمزہ کو زندہ نہ چھوڑونگا اور تم زندہ نہ پاؤگے بادشاہ اسلام نے ہلال سے کہا کہ کل ہم اسکا جواب دینگے کہ تم پھر
کل جواب لینے کو آنا ہلال لاچار چلا گیا اب بدیع الزمان اور تمام سرداروں سے بادشاہ اسلام نے کہا کہ تم ایک
عورت کے واسطے صاحبقران کو قتل کرواتے ہو صاحبقران تمکو کہاں ملینگے اور عورتیں بہت ہیں چاہیے تمکو
یہ کہ عورت کو دیدو اور صاحبقران کو لیلو بدیع الزمان نے جواب دیا کہ کل اسکا جواب دونگا اور نہایت
غمگین اور پریشان خاطر وہاں سے اٹھا ملکہ شمسہ بانو کے پاس آکر چپ اور غمگین ہو کر بیٹھا ملکہ نے کہا کہ شہریار آپ
آزردہ کیوں ہیں کچھ حال تو بیان کیجیے بدیع الزمان نے ہلال کا آنا اور شمسہ بانو کی طلب کا پیغام بیان کیا شمسہ
نے کہا کہ آپ مجھے سوار کرکے بھیجدیجیے میں جب قلعے میں پہونچونگی خنجر میرے پاس ہوگا مرجاؤنگی اور حمزہ
صاحبقران اُس کافر کی قید سے نجات پائینگے قتل سے بچ جائینگے میری قسمت میں یہ ناکامی تھی یہ کہکر رونا شروع
کیا بدیع الزمان نے کہا کہ شکر ہے تم میری جان کے ساتھ ہو اور امیہ کو بلاکر کہا کہ جاکر خواجہ کو بلا لاؤ اور کہنا کہ ایک
کام بہت ضروری ہو جلد چلیے امیہ عمرو کے پاس گیا سلام کیا عمرو نے کہا کہ ادھر کیونکر آیا ہو امیہ نے کہا کہ
خواجہ جلدی چلیے ورنہ بدیع الزمان کو زندہ نہ پائیے گا اور اگر تھوڑی دیر ہوئی تو وہ اپنے تئیں ہلاک کرڈالینگے

عمرو یہ سنتے ہی دوڑا اور راہ کو جلدی جلدی طے کرتا ہوا داخل بارگاہ بدیع الزمان ہوا جب خیمہ میں پہنچا بدیع الزمان نے
سلام کیا اور دوڑ کر قدموں پر سر رکھ دیا اور کہا کہ میری جان حاضر ہے آپ کے ہاتھ ہے عمرو نے کہا کہ کچھ تو بیان کیجیے کیا
واردات گزری بدیع الزمان نے دو توڑے اشرفیوں کے نکالکر آگے عمرو کے رکھ دیے عمرو نے وہ توڑے
اٹھا کر زنبیل میں ڈال لیے بعد اسکے پوچھا کہ مطلب آپکا کیا ہے اور جو کچھ آپ کا مطلب ہو بیان کیجیے بدیع الزمان نے کہا کہ
عمرو جان آپ پر حال روشن ہے اور اب اتنا عرض کیے دیتا ہوں کہ اگر ملکہ میرے پاس سے چلی گئی تو میں اپنے کو ہلاک
کر دونگا اور جو آپ نے صاحبقران کو چھڑایا اور ملکہ کو بچایا تو ایک مہینے کا خراج کل ملک باختر کا آپکو دونگا عمرو نے
کہا خیر لکھ دو اور مہر کر دو بدیع الزمان نے نوشتہ لکھکر مہر کرکے عمرو کو دے دیا عمرو نے کہا کہ اب ملکہ تمہیں مبارک ہو کر میں
ملکہ شمسہ بانو کی صورت بنتا ہوں تم مجھے بلال تیغ زن کے ساتھ بھیج دو غرض اسی وقت رنگ و روغن عیاری کا ملکر
شمسہ کی صورت بنکر کھڑا ہوا کہ شمسہ بھی دیکھکر حیران ہو گئی اور ابوالفتح و سمک بیطاقی و برق فرنگی و گلباد غوری
وغیرہ و صورت مبدل کر کے ہمراہ لیا جس وقت بلال تیغ زن آیا شمسہ کی کو محافے میں سوار کرکے اسکے ساتھ کر دیا
وہ لیے ہوئے اپنے ساتھ قلعے میں آیا جب محافہ ملکہ کا داخل قلعہ ہو چکا دروازہ قلعے کا بند کر لیا وہ جو لوگ لشکر
اسلام کے ساتھ آئے تھے انہوں نے کہا کہ بادشاہ صاحبقران کو ہم دینگے جیسے تم ملکہ کو ہم سے لیگئے تھے ویسے ہی ہمیں
ملکہ کو کرتے جواب لوگ مایوس پھر کر چلے گئے اور جاکر بادشاہ اسلام سے حال بیان کیا بدیع الزمان نے
کہا اے شہریار دیکھیے ان لوگوں کی دغابازی ملکہ بھی میرے ہاتھ سے گئی اور صاحبقران بھی نہ ملے بادشاہ
خاموش ہوئے اور اسوقت کچھ دین جاکر کوئی جواب دیں بیان جو ملکہ آگئی تو بختیارک نے کہا اے صیقل
ایسی ذلت کبھی خداپرستوں کی نہیں ہوئی تھی اقبال تمہارا زبردست ہے اور یہ کہا تمہاری معشوقہ کو تمہیں دلوا دیا ہے
اب جشن کرو اور مزے اڑاؤ صیقل نے جشن کا حکم بختیارک کو دیا اور آپ شب کو محل میں گیا پوشاک بہت نفیس
پہنی مرصع جواہر بیش بہا شاہانہ کے خوان ساتھ لیے اندرون محل آکر دیکھا کہ ملکہ سرخ جوڑا پہنے دولھن بنی ہوئی بیٹھی
ہے سب انیسیں جلیسیں موجود ہیں گلگونہ منہ پر بنا ہوا ہے چہرہ مانند آفتاب کے چمک رہا ہے گلگونہ میں
سے اسکا عکس جو پڑتا ہے تو نگاہ نہیں ٹھہرتی ہے اور رنگ چہرے کا مانند آفتاب کے جلوہ گر ہے پاس آکر
بیٹھا گرد پھر اتصدق ہوا دور شراب کا گردش میں آیا ساقی جام و صراحی لیکر ہر ایک کو شراب پلانے لگا جب
سب شراب پی چکے اور بادہ ناب سے دماغ گرم ہوا اسوقت صیقل نے کہا کہ ملکہ کچھ کھا لیجے ملکہ نے شرم سے کچھ جواب
نہ دیا ساتھ والیوں سے کہا کہ ملکہ کو کوئی چیز کھانے کی نوش کرا دیجیے کسی نے کہا کہ ملکہ کا جسوقت حجاب دور ہوگا اسوقت
آپ ہی کھا لیگی کسی کے کہنے کی ضرورت نہیں ہے وہ بولا کہ میں تو غلام ہوں مجھسے حجاب کاہے کا ایک نے کہا کہ تم ذرا منہ پھیر لو
صیقل ابن صیقلان نے منہ پھیر لیا ملکہ نے کچھ کھا لیا اور کباب مرغ اور بادام وغیرہ کھانے اور باقی جو کچھ
وہ آدمیوں کو اشارہ کر دیا اور دوا دوسرے بیہوشی کی کھانے میں ملا کر منہ پھیر کر یہ کہا کہ صاحب تم بھی کچھ کھاؤ صیقل
نے کچھ تناول کیا اور شراب پینے لگا جب خوب نشہ ہوا بہتک سو جبھی انیسیں تو سب چلی گئیں صحبت خالی تھی اسنے
چاہا کہ لپٹے ملکہ پیشاب کے بہانے سے اٹھی یہ بھی ملکہ کے ساتھ ہی اٹھا کہ جان صاحب کہاں جاتی ہو عمرو دو چار پگ
یہ دوڑا تھا کہ بیہوش ہو کر گر پڑا بس عمرو نے اسے پکڑا اسکی صورت آپ بنا اور بڑی بیہوشی کی صیقل کے
دماغ پر چڑھائی اور دماغ میں چڑھا کر صندوق میں بند کر دیا اور سمک بیطاقی کو شمسہ کی صورت بنایا اور جو
عیار تھے انکو صیقل کی نگہبانی کے واسطے مقرر کیا اور آپ رات کو سویرے ہی کو باہر آیا بارگاہ میں آکر دخل پر بیٹھا

بختیارک نے کہا مبارک ہو کیسے رات کو صیقل بن صیقلان کو ہوس ہوا صیقل پرورد ملک ہی یہ امر بغیر اجازت سعادت شاہ مناسب
نہیں ہے اب وہ میرے پاس ہو جگہ اختیار ہے بعد انفصال خدا پرستوں کے بھی جاؤں گا اسدن تو یہ باتیں رہیں دوسرے دن
تماشا ملک بھی آئی رات کو جب زیر جدشاہ نے نفر کردہ کیا خوب وقت اور وقت عنایت کی فرمایا کہ تو خدا پرستوں سے
سامنا کر اب تو آخر غالب ہوگا اب آپ جا کر جس جنگ بجوائیں کل صبح کو میں بھی میدان میں نکلونگا بختیارک نے جا کر طبل جنگ
بجوایا یہ خبر لشکر اسلام میں بھی پہنچی وہاں بھی نقارہ مارزمی گڑگڑایا رات بھر تیاری جنگ دونوں لشکروں میں رہی صبح کو دونوں
لشکر میدان کارزار میں آئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیب نقابت کر کے چلے گئے آبپاشی کرنے گرد و غبار بیٹھانے سقے بیلدار
برق رفتار پہنچے اور جلدی کی درستی کرنے لگے تب صیقل بن صیقلان قلعہ سے باہر نکلا میدان میں آ کر مبارز طلب کیا
زال تیغ زن بادشاہ اسلام سے اجازت لیکر مقابلے کو میدان میں آیا عمرو نے کہا اے زال تو نے مجھے پہچانا کہ میں عمرو
ہوں ملک کی صورت بنکر آیا تھا صیقل کو میں نے گرفتار کیا ہے اسکی صورت بنکر آیا ہوں تاکہ سب سرداروں اور قلعہ کو
لیلوں تو اپنی خفگی دانستہ بند ہو اور دے خوشی بہت اچھا فرض عمرو نے ایک ایسا نیزہ کی مارا کہ زال تیغ زن اسکی ضرب
سے گرا اور گر کر زمین پر تڑپنے لگا یہ ماجرا دیکھ کر عمرو نے اسے باندھ کر اپنے عیار کو حوالہ کر دیا اور کہا اس کا بچانا چاہیے جب وہ عیار
زال کو اٹھا لے گیا پھر شرف نے مبارز طلب کیا نرمان آہن تاب نکلا اسے بھی عمرو نے اسی طرح سے گرفتار کیا اور باندھ کر اسے
بھی اپنے عیار کے سپرد کیا ابکی مرتبہ بدیع الزمان خود میدان میں تشریف لائے عمرو نے باوجود آنکھ کا تل دیکھ کر انکو بھی ایک
نیزے کی ماری اور انکی ضرب سے بدیع الزمان گر پڑے اسے اسلحے باندھ کر عیار کے حوالے کیا اور کہا اسکو لیجا کر قید کرو
پھر مبارز طلب کیا یہانتک کہ قریب شام بیس بائیس نامداروں کو باندھ کر لے گیا اور طبل بازگشت بجوا کر دونوں لشکر
پھر گئے ادھر بادشاہ اسلام کمال پریشان و مضطر اور متفکر رہے ادھر لقا اور سعادت شاہ نہایت مسرور اور
بشاش داخل بارگاہ ہوئے بختیارک صیقل بن صیقلان پاس آیا بہت سی تعریفیں کیں اور کہا اے صیقل جو خدا پرست
ہاتھ لگے جائیں انہیں قتل کرتے جاؤ صیقل عیار نے جواب دیا کہ ابھی جلد کرو جب سب کے سب جمع ہولیں گے لا الکر سبکو
قتل کرونگا الغرض پھر طبل جنگ بجا غرض چار دن کی معیاد ماری میں کوئی اسی طرح سے سرداروں کو پکڑ لیا بختیارک
پھر روز مصر ہوتا تھا کہ انہیں قتل کر دو یہ بہ طائف الحیل ٹالتا تھا ایک دن کہا کہ ملک بھی کل تم لقا اور سعادت شاہ کو یہاں
لے آؤ تو انکے سامنے ہم انہیں قتل کریں بختیارک دوسرے روز سب کو لیکر آیا صیقل نے استقبال کر کے لا بٹھایا جلسہ میں جمایا
رقص و سرود شروع ہوا اور جام کی گردش میں آیا ساقی جام و صراحی ہاتھ میں لیے ہوئے ہر ایک کو پلاتا تھا جب شراب
نا بہت دماغ گرم ہوا اسوقت بختیارک نے کہا اے صیقل بن صیقلان تم نے جو وعدہ کیا تھا وہ وعدہ اب پورا کرو فقط مجکو
جلدی اس بات کی ہے کہ مجھے عمرو کا کھٹکا ہے اگر وہ آگیا تو کوئی بات نہ ہو سکے گی اور وہ سبکو اگر چھڑا لیجائیگا بلکہ یہ کیا عجب اپنے
لشکر اور اپنے بادشاہ کا کھٹکا ہے کہ اگر رات کو وہ کسی کی صورت بنکر آیا تو کوئی پہچان نہ سکے گا اور سب کو باندھ کر لیجائیگا
اور عجب نہیں کہ یہاں موجود ہو اور تلاش کرو کہ عمرو یہاں کہاں ہے لوگوں سے دریافت کیا معلوم ہوا کہ عمرو غضب
لات اجل و منات علی میں گرفتار ہے بختیارک نے کہا اب اس سے کیا ہو سکتا ہے وہ تو دعا ہو چکا ہے اگر کچھ بھی اسکو قدرت ہوتی
تو حمزہ کو چھڑا کر مزہ دیکھتا اب عمرو کی زندگی ختم ہوا اور یہاں تو اسی جگہ کا سامان ٹک بھی نہیں آسکتا ہو وہ اسکو خداوند نے
غارت کیا ہو وہ بہت متحمل ہو چکا ہے نہیں تو ایک دم حمزہ کو چھڑا لے حمزہ دیگا اور چاہا کہ اکتا یان عمرو کو دیوے کہ صیقل نے
کہا کہ حمزہ کو مع سرداران حمزہ کے لاؤ میں صاحبقران کو زندانخانے میں سے لائے تو کپڑے میلے اور بال بڑھے
بڑھے ہوئے تھے اگر بیڑیاں اہل اسلام کیا صیقل عیار سے کہا کہ کیوں ملک بختیارک اب عمرو کا اندیشہ باقی

نہیں ہی اور انگوٹھی لاکر ہاتھ میں انگوٹھا کاٹ دکھایا بختیارک سے پہچانا کہ عجب ہے کہ جان نکل جائے دل میں اسبات کا کہ وہ حیران تھا
کہ صیقل لا کر دو کیونکر ہوا اور بدیع الزمان ایسے سردار کو کیونکر پکڑ لایا اب معلوم ہوا کہ یہ مرشد کا ہی تماشا ہے
ہیں اور ملا قمقمہ بنکر آپ ہی آئے ہیں غضب ہو گیا سب گرفتار ہوئے بہت برے پھنسے کہ ہمیں عمرو نے کہا کہ ملک جی
تم چپ کیوں ہو گئے عمرو کا اندیشہ تو نہیں ہے بختیارک بولا کہ صیقل دو تو دل کا شرمین آئے تو ذلیل مقام خالی نہیں
کہ جہاں وہ نہوں اور میں کیا تعریفیں اُنکی کروں کہ جو کشف اور کرامات خواجہ عمرو میں ہیں وہ کسی نے کسی خداوند میں
نہیں دیکھے اور عجب خواص رکھتے ہیں کہ دروازہ بند کر لو تو وہ ہوا بنکر دروازے کی روزن سے تشریف لاتے
ہیں اور پانی بنکر سے زمین میں جذب ہو جاتے ہیں صیقل بولے کہ ارے ملک جی ابھی تم عمرو کی مذمت بےانتہا کرتے تھے اب تعریفیں
کرنے لگے بختیارک نے کہا کہ زبان چاہیے جو اُنہیں برا کہوں نشہ شراب میں شاید کچھ اُنکی شان میں برا نکل گیا تو صیقل
نے کہا خیر ملک جی اب ہم خدا پرستوں کو تلقین کرتے ہیں اگر اُنہوں نے دین زبرجد پرستی اختیار کیا تو خیر ورنہ تم بھی اسیطرح
قتل کرو گے اسی طرح انکو قتل کر بیٹھے بختیارک نے کہا بہتر ہے بس عمرو پکارا اے حمزہ سجدہ کر خداوند زبرجد شاہ کو
میں نے سب تیرے سرداروں کو بزور دولت بازو اسیر کیا ہو اگر دین لقا پرستی قبول نہ کرے گا تو میں تجھکو قتل کرونگا
سبھوں سے کہا کہ اب چھوڑ دو اور پھر کیونکر ہو زبرجد کا انکار ہم قبول کریں اور صاحبقران نے فرمایا کہ مجھے عیار پکڑ لایا
تھا اگر تم بھی طالب ہو تو میں تمہارا دین قبول کروں عمرو نے کہا کہ میں سب کو چھوڑے دیتا ہوں تم سامنا سیر کر لو اور
حکم دیا کہ بلا ذرا ہنگاموں کو کہ قید کی دور کریں اسی وقت سب سرداروں نے اور حمزہ نے قید سے رہائی اور ایک
رتبہ دو خطبہ بدیع الزمان نے عمرو کو کہا امیر لقا پر دو دمڑے وہ پکا دکا اور خدا کا شکر ادا کر بجائیگا لکڑ گوار
مارے صاحبقران نے جو انکی پھرتی لی اور سر کو زنجیر میں ہاتھ ڈالکر اُٹھایا اور کرب غازی نے سعادت شاہ کی
مشکیں باندھ لیں وہ سب گرفتار ہو گئے بعد اسکے عمرو نے بدیع الزمان سے کہا کہ میں آپ کو ایک تماشا دکھاؤں
اور ایک مکان میں لایا آپ صورت قمقمہ یاقوتی بنکر بیٹھا اور صیقل کو صندوق میں سے نکالکر اپنے پاس بٹھایا
اور وہ ایک جام شراب کے پیتے جب خوب نشہ ہوا ملک کی طرف مخاطب ہوا چاہا کہ پیمانہ پر ہاتھ ڈالے تو مارا ڈر سے
ملک اُٹھکر بھاگی اور یہ شخص پیچھے پڑا عمرو بھاگا ہوا وہاں آیا جہاں صاحبقران اور تمام سردار بیٹھے تھے صیقل بھی وہیں
پہونچا صاحبقران کو دیکھکر حیران ہوا کہ یہ کیونکر چھوٹے اور یہ سرداران حمزہ کہاں سے یہاں آ گئے کہ اسمیں
بدیع الزمان پکارا کہ او کافر حیران کیا ہو تمام شہر مسلمان ہو جائیگا تو بھی مسلمان ہو نہیں تو مارا جائیگا اب اسنے یہ سنکر تیغ
پر ہاتھ ڈالا عمرو نے کہا شاہزادہ بدیع الزمان پر حملہ کیا بدیع الزمان نے جو اسکی تیغ چھین کر کمر میں ہاتھ ڈالکر اُٹھا
لیا اور چرخ دیکر زمین پر مارا کہ چاروں شانے چت گرا چاہا اُسنے کہ پھر اُٹھے مگر کب سنبھلنے دیتا ہے ایک ٹھوکر
ماری کہ لوٹ پوٹ ہو گیا وہ دوڑکر سینے پر چڑھ بیٹھا اور کہا کہ لعنت کر زبرجد شاہ پر اور دین اسلام قبول کر نہیں تو انجام
کر اُسنے عرض کیا کہ ہزار جانیں ہوں تو زبرجد شاہ پر سے نثار کروں میں کبھی مسلمان نہونگا یہ سنکر بدیع الزمان
چھاتی پر سے اُسکی اُٹھے اور ایک پاؤں اسکا دونوں پاؤں سے دبایا دوسرے پاؤں کو دونوں ہاتھوں سے
پکڑکر جھٹکا دیا کہ اسفل سے اعلیٰ تک چیر ڈالا اور دو ٹکڑے کرکے پھینک دیا اور صیقل کے بھائی کا ایک بیٹا تھا کہ نام
اسماعیل آہن حصاری تھا وہ مسلمان ہوا اسے صاحبقران نے وہاں کا بادشاہ کیا تمام شہر کے بتخانے
تڑوا ڈالے مسجدوں کی بنیادیں ڈلوادیں جنگ موقوف کی اور چاروں طرف سے جلد ہی لشکر نام پر سعد بن قباد کے
جاری کروا دیا پھر وہاں سے لشکر میں آئے بادشاہ اسلام کو مجرا کیا تمام سرداروں نے استقبال کرکے لئے اور تمام سرگذشت

بیان کی بادشاہ اسلام بہت خوش ہوے عمرو کو خلعت دیا بدیع الزمان نے ایک مہینے کا خرچ کوہک باختر کا عمرو کے
حوالے کیا بعد اسکے امیر نے عمرو سے کہا کہ خواجہ ذولقا اور سعادت شاہ وغیرہ کو عمرو نے زنبیل سے نکالکر سب کو ہوشیار
کیا لقا سے حمزہ صاحبقران نے کہا کہ تو کیا کہتا ہے دین اسلام قبول کرنے مین تجھے کیا عذر ہے وہ تو بختیارک کا سکھایا ہوا
تھا بولا کہ مجھے چھوڑ دو تو مین اپنے لشکر مین جا کر طبل جنگ بجوا کر سامنا کرونگا اگر تم مجھپر غالب ہوگے تو مین دین اسلام
قبول کرونگا سعادت شاہ سے کہا اسنے بھی یہی جواب دیا کہ مین لقا کے ساتھ ہون صاحبقران نے فرمایا کہ چھوڑ دو ان
سب کو اسیوقت ان کافرون کو رہا کیا وہ اپنے لشکر مین آئے تمام کو طبل جنگ بجوایا دو پہر رات گئے سعادت شاہ اور لقا سے
روسیاہ بھاگ کر زبرجد نگار کو روانہ ہوئے صبح کو پہرہ دارون نے آکر عرض کیا کہ لقا اور سعادت شاہ بھاگ کر
زبرجد نگار کو راہی ہوئے بہ لشکر حمزہ صاحبقران مع نامداران دینداران اور پہلوانان عالیمقدار شہر سعادت آباد مین
آئے تمام اہل شہر نے دین اسلام قبول کیا پہلے وہ شہر سبب کفر کے نحوست آباد تھا اب واقعی سعادت آباد ہوا اگلی روز
صاحبقران نے وہان جشن کیا عقد بدیع الزمان کا شمسہ بانو کے ساتھ کر دیا بعد اسکے پہلوان عادی کو بلا کر کہا
کہ پیش خیمہ لشکر شہر زبرجد نگار کی طرف روانہ ہو عرض کیا کہ بہت خوب اور باہر لشکر بارگاہ ہشامی لیجا کر روانہ
ہوا لقا روکش کا بجنے لگا سیر و شکار چلی جاتی تھی بیل وبہ صبا کے تختہ کی آواز بلند تھی بیلون پہیون کے مرد سکے پڑ رہے
تھے نمک کی آواز بلند تھی غرض و اسباب لدا ہوا اشتر و قاطر پر چلا جاتا تھا ہر جگہ درختون کے نیچے چھاؤنی تھی سب سے
جاتے تھے لوگ چلے جاتے تھے اب ادھر احوال لقا کا سنیے کہ جو بھاگا تو شہر زبرجد نگار مین آکے وہ جا بجا استا
استادہ ہوا شہر زبرجد شاہ کو ہولی کہا کہ او میرے سامنے جب آیا تو بہانا کر جو مجھے بخدائی برحق جانتا ہو اسلام
میرا ہو پہنچے زبرجد شاہ نے کہا اس نے لقا مین نے تجھے اپنا نائب کر کے باختر مین بھیجا تھا تو نے جا کر اپنی غفلت
ظاہر کی دیکھا تو نے کیسی اس خودستائی کی سزا پائی خدا پرستون نے سب ملک و مال تیرا چھین لیا خیر جو کچھ ہوا سو
ہوا اب تو مجھے سجدہ کر تقصیر تیری معاف کر دونگا خدا پرستون کو مار کر تجھے ملک باختر مین بھیج دونگا لقا بولا او
خوار در و نگو تو میرا چھوٹا بھائی ہو کر یہ کلام مجھسے کرتا ہو [illegible] کر یکا زبرجد شاہ نے
کہا کہ پکڑو اس حرامزادے کو اس درجہ کو پہونچا ہو مگر اسکا ابھی تک بل نہین گیا یہ کہتا تھا کہ لقا نے دوڑ کر ایک طمانچہ
زبرجد شاہ پر مارا اور داڑھی اسکی پکڑ لی زبرجد شاہ نے ریش لقا کی پکڑ کر ایک گھونسا مارا اب تو کشتی ہونے لگی لوگ
تماشا دیکھ رہے ہین کہ دونون خداوند آپس مین لڑ رہے ہین کوئی بیچ مین دخل نہین دیتا خوب لڑائی ہو رہی ہے بختیارک
اچھل رہا ہے اور کہہ رہا ہے کہ کشتی کا جوڑ ہے اور بیچ کا پیچ کبھی لقا نیچے اور زبرجد شاہ اوپر اور کبھی زبرجد شاہ
نیچے اور لقا اوپر غرض داڑھیون کے نوچنے سے بیچ کر دونون کے رخسارون سے خون جاری ہے یہ
تماشا قابل دید ہے آخر کار لقا تو قد و قامت مین نہایت زبردست ہے زبرجد شاہ کو دبوچ بیٹھا گھونسے اور
لاتین مارنے لگا زبرجد شاہ پکارا کہ او بندگان من حرامزادہ یہ لوگ خوار ہین [illegible] سے دور سے لقا کو پکڑا
زبرجد شاہ پھر تخت پر بیٹھا حکم دیا کہ لقا کو مع ہمراہیون سمیت دوزخ برف مین ڈالدو لقا کو لیجا کر ایک کوٹھڑی مین
بند کیا کہ وہ برف کا مکان ہے وہان لوگون کو دیکھا کہ زرد رو اور ضعیف ہو رہے ہین اور وہ افیون کھاتے ہین تو
بسبب افیون کے زندگی ہوتی ہے ہر وقت گزرت کیا کرتے ہین اور [illegible] کرتے ہین گھبرا رہے ہین بختیارک نے
لقا سے کہا کہ مین نے تجھے کہا تھا کہ تو اس بندہ کے لینے کو آیا ہے زبرجد شاہ سے خلاف کوئی امر نہ کرنا تو نے نہ مانا
انجام کار اس حال کو پہونچا لقا نے کہا او بختیارک مین نے اپنے جی کی بھڑاس تو نکال لی اب جو کچھ ہو سو ہو بختیارک نے

کہا مناسب یہ ہے کہ آپ آشتی کر لو وہ لوگ میرے بھائی ہیں اور شہزادہ اسی ہے لقا نے کہا اب ایسا ہی کرونگا غرض ایک ہفتہ وہاں
رہے افیون کھانے کی کثرت کی جب نوبت پہنچی ہوئی جہان لوگون نے زبرجد شاہ کو سمجھایا کہ لقا آپ کا خدا ہے اور آپ خطا
اسکی معاف کر دیجئے اور بلا کر سرفراز کیجئے اب اس سے ایسی تقصیر نہ ہوگی کہا کہ اچھا بلاؤ لقا کو اب جو لقا آیا بختیارک
نے خوب اسے سکھا پڑھا رکھا تھا زبرجد شاہ کو سلام کیا دونوں ہاتھوں کو چوما اور کہا کہ جس دن آپ خدا کے دشمنون
کو غارت کرینگے اس روز مین آپ کو سجدہ کرونگا زبرجد شاہ نے اسی وقت خلعت دیا اپنے پاس بٹھایا بختیارک
بختیارک نے سجدہ مین جو کیا تو بہت خوش ہوا لقا سے پوچھا کہ یہ کون ہے کہا کہ میرا شیطان درگاہ ہے زبرجد شاہ نے
کہا کہ ہماری خدائی مین شیطان نہ تھا تم نے اسکو اپنا شیطان کیا اور کہا کہ لاؤ طوق سونے کا مرصع کار پہنا کر بختیارک نے
کہا کہ خواجہ عمرو مجھے جہنم لیجائینگے اور تمام حال عمرو کا بیان کیا زبرجد شاہ نے کہا کہ تم خاطر جمع رکھو ہم اسکا کام تمام
کرینگے یہان تو یہ سب چین سے بیٹھے ہیں مگر حمزہ صاحبقران بعد از قطع منازل و طے مراحل قریب شہر زبرجد نگار کے
پہونچے بارگاہ برپا کر واکے نزول اجلال اور ورود اقبال فرمایا بیست و دانیدین کہ منشی لشکر تھا اس سے بلا کر کہا کہ نامہ
لکھو اس زبرجد شاہ بے خبر کو کہ ہمارا چور جسے لقا تمہارے یہان آکر چھپا ہے بہتر یہ ہے کہ اسے باندھ کر ہماری خدمت مین لے
آؤ اور دین ہمارا قبول کرو اور اگر تم میری خدمت مین میرے چور کو لیکر آؤ گے تو جو ملک مین نے تمہارے سے لیا ہے وہ
بھی تمہین دونگا بلکہ اور جو ملک باختر وغیرہ مین سے مجھسے طلب کروگے عطا کرونگا اور جو تم نے کہنا نہ مانا تو جس طرح سے اور
بادشاہان ضلالت شعار کا حال کیا ہے اس سے بد تر تمہارا حال کرونگا اشعار اگر صلح خواہی نخواہیم جنگ * وگر جنگ جوئی
نداریم درنگ * بدم از سر تیغ یا کین وہ پیام * حکایت درین ختم شد والسلام * جس وقت یہ نامہ لکھا جا چکا تو صاحبقران
نے صحن بارگاہ مین چوکی پر رکھوایا خلعت بیش تکلف سپر اور خنجر اور بیڑا پان کا اور جام شربت اسکے برابر رکھ دیا اور
فرمایا کہ ای بہادرو ہے کوئی ایسا کہ یہ نامہ زبرجد شاہ کے پاس لیکر جائے اور جواب باصواب اسکا لیکر آئے
مرزبان خراسانی اپنے دخل پر سے اٹھا اور عرض کی کہ اگر ارشاد عالی ہو تو غلام اس خدمت کو بجا لائے فرمایا کیا
مضائقہ ہے پس مرزبان نے نامہ اٹھایا خلعت زیب جسم کیا جام پی لیا بیڑا چبا لیا نامہ دستار مین رکھکر پانچ ہزار لشکر
کی جمعیت سے شہر زبرجد نگار کی طرف روانہ ہوا شام کو دو راہے پر پہونچا خیمہ برپا ہوا وہان کے باشندون سے
پوچھا کہ یہ دونون راستے کدھر گئے ہین عرض کیا کہ دونون راہین زبرجد نگار کو گئی ہین لیکن ایک راہ بہت صاف ہے
کسی طرح کا بھی خوف اسمین نہین ہے اور دوسری راہ پر خطر ہے کوئی اسطرف سے جانے کا قصد نہین کرتا ایک راستہ بیس
کوس کی مسافت رکھتا ہے اور ایک راستے مین دس کوس کی مسافت ہے مرزبان نے کہا کہ آئین بہادران راہ اسلام کا یہ ہے
کہ جو خار راہ مین ہو اسکی خلش کو مٹاتے چلیے اپنے ہمراہیون سے کہا کہ تم راہ بے خطر سے جاؤ اور مین اس راہ کو صاف
کرکے آتا ہون ان پانچ ہزار مین سے پانسو آدمی ساتھ لیکر روانہ ہوا پانچ کوس آئے تھے کہ ایک باغ نظر آیا دیکھا
کہ وہ باغ خشک ہو رہا ہے اسی وقت کوئین کھدوائے باغبان مقرر کیے رات کو وہین اترے دوسری رات
کئی ہزار ببر شیر پیدا ہوئے اور لشکر مرزبان پر آگرے لوگ تلوارین پکڑ پکڑ کر دوڑے مرزبان بھی بیدار رہا جب تک
گرگ تھے سب کے کشتے ہوئے ایک زندہ پکڑا گیا دو دن مرزبان اور وہان رہا پھر کوئی بلا وہان نظر نہ آئی معلوم
ہوا کہ یہی بلا اس راہ مین تھی مرزبان اس راہ سے گذرا لشکر سے جا ملا تمام حال راہ کا بیان کیا غرض زبرجد نگار
مین پہونچا یہ خبر زبرجد شاہ کو ہوئی کہ ایلچی حمزہ کا آ پہونچا زبرجد شاہ نے بختیارک سے پوچھا کہ ایلچی کیسے
ہوتے ہین اسنے بیان کیا کہ حمزہ کا معمول ہے کہ جس ملک مین جاتا ہے وہان ایک سردار زبردست کو بہ رسالت

تاج میں نصب کیا ہے اس لعل کی تاثیر ہے جو دیکھتا ہے سجدہ کرتا ہے اور ساحر لقا یکارخانہ چند روز کا ہے مرشد کامل جہاں جلد
کوہی مار لیجئے اور زبرجد شاہ کو غارت کر دیجئے پھر وہی تم خداوند ہو اور میں تمھارے ساتھ ہوں جب مصرعہ اپنا چلتا ہے مصرع
خلق خدا تنگ آمد است پاسہ رانگ نیست مہ چند روز کا یہ قصبہ ہے غرض سبکے سب نے لقا کو تسکین دی اور ادھر عمرو
جواب نامے کا لیے ہوئے خدمت امیر میں پہونچا تمام حال مرزبان کا بیان کیا اور کہا کہ حمزہ پھر حق یہ ہے زبرجد نگار بہت
اچھا نہیں ہے صاحبقران نے فرمایا کہ خواجہ خدا سے بازگشت است جنگ لقا اور زبرجد شاہ کو مار نہیں لیتا ہوں مجھے آرام
نہیں آتا اور پہلوان عادی کو بلا کر فرمایا کہ کوچ ہمارا ہے طرف زبرجد نگار کے اسی وقت بموجب حکم کے عمرو معدی کرب
پیش خیمہ لدوا کر راہی ہوا غرض بعد طے منازل اور قطع مراحل کے شہر زبرجد نگار میں پہونچا اور سامنے شہر
زبرجد نگار کے خیمہ برپا کیا اور سرداران سے بھی دریں سبب ایستادہ ہوئے لشکر فرح درفیع ادا ہوا تھا امیر عالیمقام
و بادشاہ اسلام و سرداران ذوالاحترام داخل خیمہ ہوئے ادھر ہرکاروں نے خدمت زبرجد شاہ میں اسکے پہلے بد دعا دی
بعد اسکے بیان کیا کہ لشکر حمزہ صاحبقران آپہونچا زبرجد شاہ نے کہا کچھ اندیشہ نہیں ہے سب کو مار کر بھگا کر تیرہ برابر
کر دیگا اور لقا سے کہا کہ ہمارے پہلوان قدرت اعزاق رعد آواز کو ساتھ لیجا کر ساتھ ان خدا پرستوں سے کرو کہ
اعواک رعد آواز شبہہ ہمارا بندۂ خاص ہے وہ سب خدا پرستوں کا کام تمام کر دیگا لقا نے کہا کہ اچھا اور اسیوقت لقا
اعواک رعد آواز کو ساتھ لیکر باہر شہر کے آیا مقابل لشکر اسلام خیمہ استادہ کیا اور بارگاہ میں آکر بیٹھا صحبت رقص و سرود کی
شروع ہوئی دور جام گردش میں آیا اعواک بدمست ہوا بولا کہ بجے طبل جنگ اسیوقت نقارہ جنگ بجنے کا ہرکاروں نے
خبر لشکر اسلام میں پہونچائی صاحبقران نے فرمایا کہ الفضل لی ذی اور بتائید ربانی ہمارے لشکر میں بھی نقارۂ رزمی بجے چار پہر
رات طبل جنگ بجنے میں بسر ہوئی صبح کو دونوں لشکر برکر آمادہ نبرد ہوئے صفیں آراستہ ہوئیں نقیب نسب دوسے کر
چلے گئے اعواک رعد آواز اپنے گینڈے کو بڑھا کر لقا سے اجازت لیکر میدان میں آیا خوب گینڈے کو جولان کیا پھر
مبارز طلب کیا پھر و مبارز طلبی کے لشکر ظفر افزا میں داہنی طرف علماء زمرد رنگ جلوہ گری پر آئے شاہزادہ بدیع الزمان
مرکب کو جھپٹ کر سامنے تخت بادشاہی کے آیا اجازت میدان چاہی فرمایا کہ بیٹا رنگ تو لڑائی کا دیکھ لیا ہے تا عرض کیا کہ اب
معلوم ہو جائیگا فرمایا کہ جاؤ خدا تمہارا حافظ ہے بدیع الزمان بادوگر مرکب کو بڑھا کر برابر اس کافر کے آیا نگاہ دنیا سیاہ
مرکب برابر سے جدا ہوئے پھر پھیر کر دونوں مقابل ہوئے اعواک نے کہا اے پسر حمزہ سجدہ کر زبرجد شاہ کو دیکھ تو
مجھے کیسا حسن و جمال و دولت و طاقت عطا کی ہے بدیع الزمان پکارے وہ کہ لعنت ہے زبرجد شاہ پر اور لشکر
پرستاروں پر بس اعواک نے نیزہ مارا شاہزادے نے نیزہ اسکا ہوا میں لیا اسنے تلوار ماری اسکو بھی رد کیا اب نوبت
کشتی کی آئی دو پہر ڈھلے اعواک نے نعرہ مارا کہ بدیع الزمان بیہوش ہو کر گرا اعواک نے اسکی مشکیں باندھ لیں [illegible]
لیجا کر پھر گیا حمزہ صاحبقران مانجا داس میدان کا [illegible] اعواک بدیع الزمان کو لیے ہوئے
سامنے زبرجد شاہ کے آیا زبرجد شاہ نے کہا کہ اے پسر حمزہ سجدہ کر مجھے شاہزادے نے کہا کہ او ذریں بلا بدبخت
کیا بکتا ہے زبرجد شاہ نے بند نقاب کا منہ سے دور کیا اور کہا مصرع بمن نگر بمن نگر شاہ یہ کہ بشناسی مرا
بس بدیع الزمان نے اس لعل کو جو دیکھا مانند مرزبان کے سجدہ کیا اللہ رے [illegible] کرنے لگا زبرجد شاہ نے
دست مجلس اپنا بدیع الزمان کے سر پر پھیرا اور مانند مرزبان کے بیٹھنے کا حکم دیا ہرکاروں نے خبر حمزہ صاحبقران کو
دی کہ بدیع الزمان نے زبرجد شاہ کو سجدہ کیا [illegible] حمزہ صاحبقران کو ہوا فرمایا کہ افسوس [illegible]
کہا ایسا فرزند [illegible] ہمارے ہاتھ سے گیا [illegible] عمرو نے کہا حمزہ صاحبقران اگر ارشاد ہو تو میں جاکر شاہزادہ

بدیع الزمان کو لے آؤ امیر نے پانچ توڑے منگوا کر کھلوا دیے کہ ترفیع کیا اسکے موجود ہیں بدیع الزمان کو جس طرح
ہو سکے لاؤ عمرو نے وہ روپے زنبیل میں داخل کیے اور روانہ ہوا صورت بدل کر داخل شہر زبرجد نگار ہوا دیکھا
کہ سب دربار جمع ہے زبرجد شاہ نقاب ڈالے ہوئے تخت پر بیٹھا ہے بدیع الزمان اور مرزبان دونوں ایک جگہ
بیٹھے ہیں مگر بیہوش اور یہ ہوش میں صبر کیا جب دربار برخاست ہوا بدیع الزمان اپنی خوابگاہ میں آیا عمرو ایک
خدمتگار کی شکل بنکر ساتھ ہو لیا جب بدیع الزمان کھانا کھا کر سویا عمرو نے جیسے خاصبرداروں اور خدمتگاروں کو
بیہوش کیا بعد اسکے بدیع الزمان کو بیہوشی دیکر پشتارے میں باندھ کر لے آیا اسکو اپنے خیمے میں رکھا صبح کو خدمت میں
صاحبقران کی لایا پشتارے سے نکال کر فتیلہ رفع بیہوشی دیا بدیع الزمان کو ہوش آیا دیکھا سامنے بادشاہ اسلام حمزہ
صاحبقران و جملہ سرداران عالیشان بیٹھے ہیں غیظ و غضب میں آکر کہا کہ مجھے کون یہاں لایا ہے صاحبقران نے فرمایا کہ اے فرزند
ارجمند میں نے تمہیں بلوایا ہے کیا تم نے باطل پرستی اختیار کی ہے اس سے باز آؤ بدیع الزمان نے کہا کہ یا حمزہ صاحبقران جو حق
دین اختیار کیا ہے دین برحق ہے میں نے اپنے خدا کو دیکھا اور سمجھا تا زبرجد شاہ خداوند برحق ہے امیر نے فرمایا ہے بدیع الزمان
تو کلمہ کفر بکتا ہے سالہا سال تو نے جہاد کیا ہے اب زبرجد شاہ کون ہے کہ خدا ہے کہ اسے بجز ان ایما کہا لشکر بدیع الزمان
نہایت برہم ہوا کہا کہ میرے ساتھ چلکر زبرجد شاہ کو دیکھو اور سجدہ کرو جو کچھ چاہو سو لو صاحبقران نے فرمایا
کہ زبرجد شاہ کیا چیز ہے کہ اسکے پاس میں جاؤنگا لاکھ لاکھ لعنت ہے زبرجد شاہ اور اسکے پرستاروں پر یہ کلمہ سنتے ہی
بدیع الزمان برہم ہو کر اٹھا اور کہا کہ تم لوگ اس قابل نہیں ہو کہ تمہارے پاس کوئی بیٹھے اور چلا دروازے
کی طرف لوگوں نے چاہا کہ روکیں صاحبقران نے منع کیا کہ وہ اپنے ہوش میں نہیں ہے روکنا کیا فائدہ ہے وہ نکلے سے غرض
تامل کیا بدیع الزمان بارگاہ سے باہر آکر مرکب پر سوار ہو کر روانہ ہوا یہاں زبرجد شاہ کی بارگاہ میں ذکر ہو رہا تھا
کہ رات کو عمرو بدیع الزمان کو پکڑ لے گیا زبرجد شاہ کہہ رہا ہے کہ وہ میرا بندہ ہے کہیں نہ جائیگا یہی باتیں تھیں
کہ بدیع الزمان آپہنچا سجدہ کیا تمام احوال بیان کیا زبرجد شاہ بہت خوش ہوا اور خلعت دیا بعد اسکے پھر
اعراک رعد آواز نے طبل جنگ بجایا رات بھر تیاری جنگ رہی صبح کو میدان میں آکر للکارا کہ اے خدا پرستو تم بندگان
زبرجد شاہ کو چھوڑ کر منگوستے ہو اور سمجھتے ہو کہ دین زبرجد پرستی سے پھر جائیں یہی ہوگا کہ جو زبرجد شاہ کو سجدہ
کرے وہ پھر زبرجد شاہ سے پھر جائے جو اب جسکو تمنا مجھ سے مقابلے کی ہو وہ آئے میدان میں لشکر اسلام میں
سے جمشید بن قباد نکلا اور مقابل ہوا بعد زد و خورد کے بسیار اعراک نے نعرہ کیا کہ جمشید بیہوش ہو کر گرا اعراک
نے اسکی مشکیں باندھ کر اپنے لشکر میں بھیجدیا اور پھر مبارز طلب کیا ایک شاہزادہ علمشاہ رومی آکر مقابل ہوا بغیر گفتگو کے جنگ
شروع کی اعراک نے ہاتھ مارا اسنے سپر پر روکا جسکو قربان ہوئے سو گرمی پہنچی ہو اسیطرح صاف اچٹ گیا بس اعراک
نے نعرہ کیا کہ علمشاہ بھی بیہوش ہو کر گرا اعراک نے اسکی بھی مشکیں باندھ کر بھیجدیا پھر عمرو بن رستم نکلا گرفتار
ہوا شام تک اکیس سردار اعراک نے اسیر کیے پھر طبل بازگشت بجا اعراک پھر گیا اعراک ڈیوڑھی کی طرف روانہ ہوا
لقا بھی کر خیمے میں آیا اور پھر طبل جنگ بجوایا ادھر لشکر اسلام میں نقارہ زرمی بجا جب بڑی رات پھر تیاری ہوئی
صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے اعراک نے مبارز طلب کیا اس روز شہنشاہ عراقی طلیل جنگ عراقی
سند و بیل اصفہانی وغیرہ کل انیس سردار اسکے قریب گرفتار ہوئے دوسرے روز سلطان ... جنسی طولی
زنگی طال زنگی وغیرہ تیس سردار گرفتار ہوئے جب اعراک طبل بازگشت بجا بحکم اقتضائے کار ابوالفتح اصفہانی
عیار پیچھے اعراک کے چلا کہ آج اسے پکڑ لاؤں جاتے جاتے صحرا میں پہونچا ... کہ اعراک مرکب پر سے گرا

جا کر شکنجین باندھے کہ ایک ہی آسمان پہ سے آکر ابوالفتح کو دبوچ بیٹھی اتنے میں اعراک ہوش میں آیا اور ابوالفتح کو
باندھ کر لیگیا شب تو یون گذری صبح کو میدان میں آیا پکارا او خدا پرستو اب سیاہ بخت نوبت پہونچی کہ عیاروں کو میرے
گرفتار کرنے کیواسطے بھیجتے ہو وہ شخص بندہ خاص زبرجد شاہ کا ہی بھلا کوئی کچھ نہ کر سکیگا آوے میرے مقابلہ کو اس روز
ہاشم تیغ زن اور چوگان بن حمزہ وغیرہ بھی گرفتار ہوئے شام کو دونوں لشکر پھر گئے اعراک نے زبرجد شاہ سے کہا
کہ اب بخت سے سردار لشکر اسلام کے جمع ہو گئے ہیں کہا کہ لاؤ انہیں ہمارے سامنے اگر ہمکو سجدہ کریں تو جان بخشیں
نہیں تو جلے جائیں اسیوقت جتنے سردار قید تھے انہیں زبرجد شاہ کے سامنے لائے اس ملعون نے نقاب چہرے سے
اٹھائی صورت نجس دکھائی سب اہل اسلام گرفتار سحر ہو کر سجدے میں گرے بعد اسکے جہان بدیع الزمان بیٹھا تھا سب
آکر بیٹھے القصہ چند روز میں تمام سرداران اسلام نے جلوے سحر ہو کر دین زبرجد پرستی اختیار کیا بادشاہ اسلام و حمزہ
صاحبقران مقبل و کرب غازی یہ تین چار شخص باقی رہ گئے اور لشکر کفار میں پھر طبل جنگ بجا صبح کو دونوں لشکر میدان
میں آئے اعراک پکارا کہ او خدا پرستو کیا پردے غفلت کے تمہاری آنکھوں پر پڑے ہیں کہ سجدہ نہیں کرتے دیکھتے نہیں ہو
کہ جو تم میں سے آیا اسنے خداوند کو سجدہ کیا تم جو باقی ہو بغیر ترسے بیسبب مجھے آؤ اور سجدہ کرو خداوند کو نہیں ذلیل و خوار
ہو گے یہ سنکر لوگوں نے پکار کر کہا کہ او حرامزادے کیا گوہ کھاتا ہی اور کیا بجھک مارتا ہی او گیدی اب تو مارا جائیگا بس یہ سنکر
غضبناک ہو کر چلایا اور کہا کہ پھر آؤ میرے مقابلے کو صاحبقران اشقر دیوزاد کو طلب کر سامنے تخت بادشاہی کے آکر آئے
اجازت میدان چاہی بادشاہ اسلام نے تخت ٹھہرایا اور فرمایا کہ میں میدان میں جاتا ہوں آپ یہیں تشریف رکھیے ادھر
سے کرب غازی نے عرض کیا کہ شہریار پہلے اپنی جان میں نثار کرونگا بعد اسکے آپ عازم میدان ہوں ابھی باتیں ہو رہی
تھیں کہ جانب صحرا سے گرد و غبار کا تتق اٹھا کہ سپہر دوار کو تاریک کر دیا جب گرد شق ہوئی تو ایک نقابدار مع
چالیس ہزار سوار سے نمایان ہوا اور ایکطرف آکر میدان میں کھڑا ہوا عیار نقابدار نے حال دریافت کیکے نقابدار
سے بیان کیا کہ یہ اعراک رعد آواز جلوان زبرجد شاہ کا ہی سب سرداران لشکر اسلام کو اسیر کر لیگیا ہے اب
صاحبقران کا ارادہ ہی کہ خود مقابلے کو نکلیں نقابدار نے کہا کہ میں اس سے مقابلہ کرونگا اور مرکب بڑھا کر سامنے
اعراک کے آیا بعد نگاہ ورزی کے اعراک نے کہا او نقابدار تجھسا نا خدا پرستون سے ہو تو بیچ میں دخل دینے
کیوں آیا ہی نقابدار بولا کہ میں بھی ایک غلامان حمزہ صاحبقران میں سے ہوں مجھے غیرت لشکر اسلام کی کھینچ لائی
اعراک نے کہا معلوم ہوا حال تیرا جانیگا کہاں میرے ہاتھ سے لا حربہ اپنا نکال سکے حملہ اپنا نقابدار بولا
او ملعون ہمارا دستور نہیں ہی کہ حریف پر پیشدستی کریں تو پہلا بنا اور کر لے جب تیرے حربے ہو چکینگے تو میں بھی اپنا
حربہ بجہر کرونگا اسنے کہا کہ غیر درہ ہو میں نعرہ کرتا ہوں کہ شوق سے جا منع کون کرتا ہی اسوقت اعراک نے نعرہ کیا
کہ زمین ہلنے لگی نقابدار بیہوش ہو کر گر پڑا اعراک نے اسکی مشکین باندھیں اور طبل بازگشت بجوا کے پھر گیا
نقابدار کو سامنے زبرجد شاہ کے لایا اسنے حکم دیا کہ نقاب اسکے منہ پر سے دور کرو اسوقت نقاب اٹھا کر دیکھا
تو ایک آفتاب سا چمکا اور ایک جوان حسین مشابہ حمزہ صاحبقران کے نظر آیا لوگوں نے استفسار کیا کہ تو کون ہے اور کیا
نام ہے تیرا اسنے کہا کہ میں بیٹا ہوں امیر کشور گیر کا نام میرا سکندر فرخ لقا ہی بادشاہ طلسم ہزار اسپ ملکہ صفیہ
سلطان خورشید رو میری ماں ہی آیا تھا دیکھنے کیواسطے پدر بزرگوار کی یہاں گرفتار ہو گیا زبرجد شاہ نے کہا کہ ای پسر
حمزہ دیکھ تیرے اور سب بھائیوں نے بھی مجھے سجدہ کیا ہی تو بھی سجدہ کر اسنے کہا او ملعون میں لعنت کرتا ہوں تجھ پر بس
اسی وقت اسنے بند نقاب کا منہ پر سے اٹھایا اور سکندر فرخ لقا نے چہرہ نجس اسکا دیکھا اور بے اختیار

پڑی اسیوقت سر سجدہ سے میں جھکایا بعد اسکے جتنے سب اہل سومیتھے تھے وہان یہی کیا کہ اتنے میں عمرو عیار کے واسطے آیا ہو تھا
جاکر صاحبقران سے تمام حال بیان کیا امیر کو نہایت افسوس ہوا فرمایا کہ ہائے میں صورت بھی اسکی دیکھنے نہ پایا
کہ خاک نے یہ تو قہر کیا اور فرمایا کہ خدا جانے ہو سکتا ہی کس سبب کو دریافت کرو کہ اہل اسلام سنتے تھے کیون سجدہ کیا
اور کیا وجہ ہی کہ اعراک پر کوئی غالب نہیں ہوتا اور یہ کہکر دو دوچار شہزیون سے منگوا کر رکھدیے عمرو نے وہ توتے
ہزار نکو رونق سے زنبیل میں ڈالکر شہر زبرجد نگار کا راستہ لیا اور کہا کہ چلکر اُس معما کو دریافت کیجیے

## اب ورقے داستان داراب اور مالک اژدر کے بیان کیے جاتے ہین

داراب ہاتھ سے ایرج کے زخمی ہوکر شہر اختم سے شہر لشکوریہ میں آیا اور مالک اژدر بھی ساتھ تھا جب زخم اچھا ہوا اور مالک
کا بھی اچھا ہوچکا بارگاہ میں بیٹھا ہوا تھا عرض کیا کہ خواجہ سہیل بازارگان ملک باختر کی طرف سے آئے ہین حکم ہوا کہ بلاؤ خواجہ سہیل
نے نذر گذرانی بیٹھے باتین ہونے لگین داراب نے کہا کہ حال ایرج کا کچھ بیان کرو عرض کیا کہ ای شہریار ایرج کو [illegible]
کیا چاہیے اور وہ ملک گیری کرتا ہوا چلا آتا ہے خطلی آیا اور بھی بیلا اب شمار یہ ہیر لشکر ہی یہ سنکر مالک اژدر نے ایک آہ سرد دل
پر درد سے کھینچی اور کہا کہ ای داراب مجھے اور لندھور سے ہمیشہ چشمک رہی اور کبھی آنکھ میری اس سے نیچی نہین ہوئی اگر اب
تو ایرج کی تاثیر صاحبقرانی دیکر صاحبقران بنایا اے آسمان یہ کیا کیا اور ہم تمھارے ساتھ مین تھے آجتک
کمر زمین پر نا آئی اسکا مجھے بڑا افسوس ہی داراب نے کہا کہ ای مالک مین کیا کرون جب ایرج سے سامنا کرنے گیا زخمی
ہوا اور ذلت اُٹھانی پڑی آہ یہ کارخانے قضا و قدر کے ہین اسمین کسیکا کیا دخل ہی مجھکو خود افسوس ہی مالک نے کہا ای داراب
اب تم یہان سے ملک کوچک باختر کو چلو اور اُس ملک کو اپنے قبضے میں لاؤ کہ وہ ملک بہت زر ریز ہی اور بہیرو بہانے
سائل کو بچے چلو داراب نے کہا اچھا مجھے منظور ہی میں چلنے کو موجود ہون غرض خواجہ سہیل سے کچھ اسباب
سودی لیکر رخصت کیا اور خود اسباب سفر درست کرا کر جہازون پر سوار ہو کر جانب کوچک باختر کے روانہ
ہوا اتفاقات روزگار با مراد ہمی جہاز جلد آکر ملک کوچک باختر میں پہونچے جہازون سے اُترے ہرکارون کو خبر
کے واسطے بھیجا کہ جا کر دریافت کرو کہ کہاں ہم آکر پہونچے ہرکارے ستے بعد دیر کے خبر لیکر آئے کہ یہ علاقہ شہر اختم کا
ہی بیچ شعشتہ قلم کو ہی کے یہاں کے مالک ہین اور ماتحتی بہت بخشی گئی ہی اب سے سعد و سعید دونون یہان ہین بس داراب
نے کوچ کرکے برابر شہر اختم کے آیا نامہ اس مضمون کا لکھا شاہان اختم کو بھیجا کہ اگر اطاعت میری اختیار کرو اور خراج
مجھے دو اور بیعت میری کرو تو خیر اور اگر خلاف اسکے کیا تو بہت بری طرح سے پیش آؤنگا جب نامہ شاہان اختم نے پڑھا
اور مضمون سے آگاہ ہوئے وہ تو چپ ہو رہے مگر سعد و سعید نے نامے کو چیر کر پھینک دیا ایلچی کو نکالدیا اور کہا کہ کہدینا
اس دعوی بچے سے کہ کیون شامت آئی ہی یہ ملک سر فتنہ ملک باختر بدیع الزمان وہ دور نہی ہی یہان اور کسی طرح
کا خیال دل کو مد صرے آیا ہو ادھر ہی چلا جا نہین تو سزا پائیگا داراب نے پھٹا ہوا نامہ جو دیکھا آگ ہوگیا کہا کہ
بجے طبل جنگ اسی وقت نقارۂ رزمی لوازش مین آیا ادھر سعد و سعید نے بھی لشکر باہر نکلوایا جانمیچہ سحر طبل جنگ
بجا صبح کو دونون لشکر مقابل یکدیگر ہوئے بعد آراستگی صفوف قتال و جدال کے سعد میدان مین آیا مبارز طلب
کیا داراب مقابلے کو نکلا جد لگا در دونی سے نیزہ بازی ہوئی داراب نے نیزہ سعد کا ہوا کیا سعد نے
تلوار ماری داراب نے مضبوط سپاہگری خوب چھین لی دو پہر کی کشتی مین اسے زیر کیا سعید نے سامنا کیا شام تک
وہ بھی اسیر ہوا داراب پھر کر اپنے خیمے مین آیا کھانا کھایا کہ آرام فرمایا صبح کو دربار مین آکر بیٹھا اور بلایا سعد و سعید
کو غرض دونون آکر حاضر ہوئے اور داراب نے کہا کہ سجدہ کرو خداوند آب حیات کو سعد و سعید نے

بیعت اسے کہتے ہیں کہ تم ہاتھ میں ہاتھ داراب کے دو اور کہو کہ ہم تمہارے دوست کے دوست ہیں اور دشمن کے
دشمن ہیں غضنفر نے کہا یہ تو بہت سہل ہے میں بیعت کرنے کو موجود ہوں مجھے چھوڑ دو داراب یہ سنکر بہت خوش ہوا
اور اشقروں کو بلا کر قید غضنفر کی کٹوا دی غضنفر داراب کے پاس آیا داراب نے ہاتھ بڑھایا کہ بیعت کرے
غضنفر نے ایک ہاتھ سے ہاتھ داراب کا پکڑا اور دوسرے ہاتھ سے ایک طمانچہ مارا اور کہا کہ او دھوبی بچے ہم تیری بیعت
کرینگے لیکن ایسا طمانچہ پڑا کہ داراب کی آنکھوں کے نیچے اندھیرا آگیا اور بیہوش ہو کر گرا لوگ دوڑے کہ لینا اس دیوانے کو
غضنفر نے داراب کی سپر تلوار اٹھا لی مالک جو لاتا دیوانے نے بہت برا کیا غضنفر نے ایک تلوار مالک پر ماری
اور کہا کہ معلوم ہوا کہ تو بھی مانند لندھور کے داراب کا عاشق ہوا ہے اچھا سا زخم مالک کے لگا اسوقت آب پرست
چار طرف سے دوڑے تھے اور کہتے تھے کہ لینا اور پکڑنا اس دیوانے کو غضنفر جھٹ پٹ ایک تیس چالیس
آدمیوں کو زخمی کر کے بارگاہ سے باہر آیا مالک کے گھوڑے کو چھوڑ کر داراب کے گھوڑے پر سوار ہو کر چلا
گیا یہاں داراب کو جو ہوش آیا بارگاہ کو مقتل تم گاہ کے دیکھا کہ لاشیں پر لاشیں پڑی ہیں اور کچھ لوگ زخمی تڑپ
رہے ہیں باہر آیا کہ تعاقب میں روانہ ہو گھوڑا نہ پایا چاہا کہ اور گھوڑا منگوائے نوکروں نے کہا کہ اب آپ اسکو
کہاں پائینگے جانا جھٹ ہی داراب پھر آیا غصے میں حکم دیا کہ بجے طبل جنگ کل صبح کو قلعہ تھم کو لونگا اسی وقت طبل جنگی
بجا ادھر طاہر بن قہرمان کو خبر ہوئی اسنے بھی نقارہ رزمی کو بجنے کا حکم دیا غرض چار پہر رات دونوں لشکروں میں
جاری رہی صبح کو طاہر شیربند دروازے پر آ کر بیٹھا ادھر سے آمد لشکر حریف کی ہوئی یہاں سے گورا کا گولا چھوٹنے لگا
آب پرست گولے کی زد سے ہٹکر کھڑے ہوئے داراب نے کہا کہ بھائی قلعہ تھم والوں کو کہ اگر میری بیعت کریں تو بیرون قلعہ امین
میں قلعہ لیلونگا ہر چند انکو کہا انھوں نے سوائے دشنام کے اور کچھ جواب نہ دیا آخر کار داراب غضبناک
ہو کر گرز گران سنگ ہاتھ میں لیکر قلعے کی طرف چلا ادھر سے گورا چھوٹنے لگا زمین جلنے لگی آگ برسنے لگی زمانہ تیرہ و تار
معلوم ہوتا تھا مگر داراب کشور کشا گولوں کو رد کرتا ہوا لب خندق پہونچا لگا مورچوں پر تاؤ دینے یہاں
گولندازوں نے عرض کیا کہ ہفت قلعے بارہ مرے داغ چلے اب کیا حکم ہوتا ہے کہا کہ ہاتھ روک لو ایک آدھ گولا
قضا کا لگا ہوگا بس توپ چلانا موقوف ہوئی اور بجائے دھوئیں کی آواز آکر لگنے روشنی ہوئی دیکھا داراب کو کہ
لب خندق کھڑا ہے قلعے میں کھلبلی مچی لا حول و لا قوۃ کا کرتا ذکر کرکے زرد کی منہ یاں اور پھر داراب بھٹکنے
لگا طاہر نے کہا کہ یارو جو شخص کہ ... رکادہ ... اسوقت یہ وقت دعا کا ہے شاید پروردگار عالم ہماری
مدد کرے اور اسی وقت طاہر نے تاج سر سے اتار کر دونوں ہاتھوں پر رکھ کر پکارا اے پروردگار عالم کافر کے ہاتھ
سے ہم کو بچائیو ابھی دعا تمام ہونے نہ پائی تھی کہ داراب نے ارادہ کیا کہ خندق کو پھاند کر اس پار جائے دروازہ قلعے کا
توڑے کہ اسی وقت آواز بوق کی بلند ہوئی اور غضنفر آکر لشکر داراب پر گرا اور قتل کرنا شروع کیا یہاں خاج
کشوری نے آکر داراب سے عرض کیا کہ جلد چلیے نہیں تو دیوانہ کشور شاہ کو مار ڈالیگا داراب ناچار وہانسے
پھر لشکر میں آیا دیکھا کہ ایک شعلہ برپا ہے جیسے جل رہے ہیں غضنفر دیوانہ لوگوں کو قتل کرتا پھرتا ہے بس داراب
پکارا کہ او دیوانے غضب کیا تو نے کہ قابو لیا ہوا تو نے میرے ہاتھ سے کھو دیا دیکھ تو تیرا کیا حال کرتا ہوں
او مکار تو بیعت کرنے کے بہانے سے مجھ کو طمانچہ مار کر بھاگ گیا غضنفر نے کہا او دھوبی بچے اس روز تو طمانچہ مارا
تھا آج خوب تیری درگت کرونگا اور لگا تلواریں مارنے داراب کو روکنا مشکل ہو گیا ایک جگہ ہاتھ چست ہوا
داراب نے تلوار ماری کہ سپر کو سر پر غضنفر کے پیری کرتا دو ابرو آئی اسنے دستانہ مار تلوار تو چھنا کر

کہ

کاہی کو دعا میں منگا جاتا ہو اور کو ما مالک حیران میں جمع ہوتا ہو داراب نے کہا کہ میں اس قلعے کو دیکھونگا مالک سے
کہا کہ اس قلعے کا لینا بہت دشوار ہو داراب نے کہا کہ میں بغیر لیے اس قلعے کے آگے نہیں بڑھتا مالک نے جواب دیا کہ میں
پہلے ملوک عجم کو سمجھا لون بعد اسکے دیکھے اختیار ہو یہ کہکر نامہ ملوک عجم کو لکھا اور مضمون اس نامے کا یہ تھا کہ ای ملوک
عجم میں نائب ہون حمزہ صاحبقران کا مجھکو صاحبقران داراب کی حفاظت کے واسطے چھوڑ گئے ہیں میں نے
داراب کی بیعت کی ہو اسکے ساتھ ہون تجھے بھی لائق و لازم ہو کہ اطاعت داراب صاحبقران کی کرے اور جو کچھ
مال و اسباب ہو وہ داراب کو دے اور اگر خلاف اسکے کرے گا تو میں بجبر دخل نہ دونگا تم جانو ملوک نے یہ پیغام مالک
کا سنکر کہا کہ کیا بنا ہے مال خزانہ ہو شاہزادہ بدیع الزمان کا کسیکو نہیں دے گا اور قلعے کیطرف کیا مجال کسیکی جو نگاہ کجی سے
کرکے دیکھ سکے نامہ بر نے جواب نامے کا لاکر مالک کو دیا مالک نے داراب سے کہا کہ اب آپکو اختیار ہے داراب نے حکم
دیا کہ بجے طبل جنگ اسیوقت نقارہ بجا چار پہر رات تیاری رہی صبح کو داراب مع لشکر سامنے قلعے کے آیا صف باندھ کر کھڑا ہوا
فوج کیطرف اشارہ کیا سب گھوڑے اٹھا اٹھا کر چلے ادھر سے تو لوگوں کا کچھ نہ چلا سب زیر کوہ پہونچ گئے پہاڑ پر چڑھے
جب کچھ تھوڑی دور رہ گئے تھے کہ کہاں تک ہے سے پہاڑ کی ایک پتھر کئی ہزار من کا ڈھلکا دیا وہ جو آکر انپر گرا اسکے نیچے دو سو آدمی
پسکر مر گئے باقی بھاگے انہیں اوپر سے گولے اندازوں نے اڑا دیا ہزارہا آدمی واصل جہنم ہوئے آخرکار پھر کر چلے گئے اسطرح
تین بار یورش کی مگر کچھ نہ ہوا داراب نہایت پریشان ہوا تین مہینے اس قلعے پر گذر گئے مالک سے پوچھا کہ بدیع الزمان
نے یہ قلعہ کیونکر لیا تھا کہا کہ مکر و فریب سے داراب نے کہا کہ میں ایلچی بنکر جاتا ہوں قلعے کو لونگا مالک نے کہا کہ صلاح اچھی ہے
اسیوقت داراب نے ایک کاغذ لپیٹ کر اندر نامے کے سر پہ باندھا اور وضع ایلچی بنکر کچھ لوگوں کو ساتھ لیکر سامنے
قلعے کے آیا اور پکارا کہ جاکر کہو ملوک سے کہ ایلچی داراب کا آیا ہے کچھ کہنے کو ہے اگر کہنے دو تو بہتر نہیں تو چلا جاتا ہوں ملوک
سے جاکر لوگوں نے کہا اسنے کہا کہ اچھا بلا لاؤ لوگوں نے آکر دروازہ کھولا داراب کو اندر بلایا جب داراب ایوان خاص
میں پہونچا اور ملوک کی نگاہ اسپر پڑی دبدبہ و شان و شوکت دیکھا حیران ہوا کہ یہ خود داراب ہے تو نے کیا کیا کہ اسکو
قلعے کے بلا لیا غضب ہوا اب قلعہ ہاتھ سے گیا مگر اپنے دل میں کہا کہ ای ملوک جیسی کچھ تیاری اسکی ہے تو بھی بکر اس سے
پیش آ یہ سوچکر داراب کو بلا کر اپنے برابر کرسی جواہر نگار پر بٹھایا اور اسباب دعوت مہیا کیا پوچھا کہ آپ سچ کہیے
داراب کشورکشا آپ ہی ہیں داراب نے کہا کہ اس سے مطلب تمہارا کیا ہے ملوک بولا کہ میں نے رات صاحبقران
کو خواب میں دیکھا ہے کہ مجھسے فرماتے ہیں کہ ای ملوک تو داراب کی بیعت کر داراب فرزند ہمارا ہے کوئی غیر نہیں ہے صبح کو
وہ ایلچی بنکر آئیگا تو اسکی اطاعت سے باہر نہ ہونا جسمیں خوشنودی ہمارا ہے اس سے راضی رکھنا اس باعث سے میں نے آپ کو پہچانا
داراب یہ سنکر بہت خوش ہوا کہا کہ ای ملوک حقیقت تو یہ ہے کہ میں داراب ہوں اس کرکے قلعے میں آیا ہوں ملوک نے
قدموں کو بوسہ دیا کہا بلائیے مالک اژدر کو کہ میں مال و خزانہ اسکے سپرد آپکے سامنے کر دوں داراب نے اسیوقت رقعہ
لکھا کہ ای مالک اژدر ہم جسواسطے قلعے میں گئے تھے بغیر جنگ و جدل انتظام ہو گیا تم جلد یہاں آؤ مالک رقعہ دیکھتے ہی قلعے
میں آیا ملوک نے بہت خاطر و مدارات کی خزانہ دکھایا کہ یہ حاضر ہے آپ مالک و مختار ہیں جسے چاہیے دیجیے آخر ملوک نے
دعوت کی اور کھانے میں بیہوشی ملا کر داراب اور مالک کو گرفتار کیا صبح کو اپنے سامنے بلا کر مالک سے کہا کہ وہ جو کینہ مجھے
دست راستیوں کے ساتھ تھا وہ تو نے کیا کہ داراب کو چڑھا کر میرا یہ قلعہ لیا چاہا تو نے عوض اسکا اب تو دیکھ جبتک کہ صاحبقران
ظلمات سے تشریف نہ لاوینگے قید رکھونگا وہ آکر جو چاہے سو کریں اور اس سے پیشتر ملوک نے نامہ عادل خان بن
سنجاب کو اس مضمون کا لکھا تھا کہ داراب چڑھ آیا ہے اسکی مدد کیجیے وہ نامہ پڑھتے ہی لشکر اپنا آراستہ کرکے چل کھڑا

ہوا تھا اسوقت آیا کہ ملوک داراب کو پکڑ چکا ہے بس آتے ہی کامل خان نے لشکر پر داراب کے شبخون مارا وہ شکست
کھا کر بھاگے کامل خان سرحد عجم میں داخل ہوا ملوک استقبال کرکے لیگیا کامل خان نے ملوک کو خلعت دیا اور داراب کو
بلایا بہت سا عتاب و خطاب کیا قضا سے کالاتفاق قات روزگار بدر بن نزدہ زل یک حبشی فوج و لشکر بہت سا جمع کرکے جزیرہ فیض
سے خروج کرکے ملک سنجان میں آیا کامل خان نے اُسکا مقابلہ کیا و رفقاے زنجیر خوار قارن بلند کمان ترک جوش دوش
بدر سے سامنا کرکے زخمی ہوئے اُسکے پاس خفتان مرصع بند تھی اس سبب سے حربہ دشمن کا اُسکے بدن پر تاثیر نہ کرتا تھا آخر
کو کامل خان بھی لڑا اور مجروح ہوا اور بدر نے کہلا بھیجا کہ تو کامل خان ترک کوئی فکر نہیں ہے دین لگا ہے یہی اختیار کر کہ مجھ سے
صلح کرلے کہ نصف ملک سنجان میرے پاس رہے اور نصف تیرے پاس رہے نہیں تو بدر کرکے سب ملک چھین لونگا کامل خان
نے قاصد کو پاپوش کاری کروا کر نکلوا دیا جب ایلچی پھر کر بدر پاس پہونچا اور حال بیان کیا بدر نہایت غضبناک ہوا کہا
کہ بجے طبل جنگ کل البتہ اِسپر شکست نہ دہ زنجیر ڈونگا کامل خان کو خبر ہوئی متفکر ہوئے کسی علقمہ سے کہا کہ صاحبو
بدر تو کسی سے مغلوب نہوگا ایسا ہی زبردست مانند بدیع الزمان اور نور الدہر کے ہو تو اسکو سزا سے معزول دے
سوا ایسا کوئی مجھے نہیں معلوم ہوتا ہے جو اسکو تنبیہ کرے مگر داراب کشور کشا اور مالک اژدر ہماری قید میں گرفتار
ہیں اُنسے بولا کہ جو چاہیے سو کیجیے ہاں یہ بہت کیجیے پھر اُنکو بدر بن نزدہ زل حبشی سے لڑوا دیجیے قصہ مختصر داراب کو زندان
سے بلا کر اس سے بیعت کی مالک اژدر نے قدموں پر گر کے کہا مجھے خطا ہوئی العفو بدر نے طبل جنگ بجوایا صبح کو دونوں لشکر
میدان میں آکے صفیں آراستہ ہوئیں بدر مرکب کو جھکا کر میدان میں آیا مبارز طلب کیا داراب کشور کشا نے مقابلہ کیا بعد
گفتگو کے نیزہ بازی ہوئی داراب نے نیزہ اسکا ہوا لی گیا بدر نے جھنجھلا کر تلوار ماری داراب نے سپر کو چہرے کی پناہ
کیا جب تلوار نزدیک پہونچی تل بدر سپر کا ہاتھ سے چھوڑ دیا کر سپر پشت پر جا جھولی اور بجلی کو دراز کرکے تنگی دی کہ تلوار
بیچ پڑی اسی قبضے پر ہاتھ ڈالدیا اور زور کیا ہاتھ سے تلوار چھین لی اور دوڑا کر کمر زنجیر میں ہاتھ پا پیر زلزال روشنیر نکلے زور کیا کہ اوسکو
زمین سے اٹھا لیا اور چرخ دیکر زمین پر مارا ملوک عجم نے اپنے لشکر کو داراب کی کمک کو بھیجا ادھر داراب نے چالاکی
سے ہاتھ پشت بدر کی باندھ لیں پس فوج نے بدر کی یورش کی داراب بھی ادھر جا گرا خوب جنگ مغلوب ہوئی آخر کار
شکست کھا کر لشکر بدر کا بھاگا کامل خان داراب پر زر نثار کرتا ہوا لایا اور داخل خیمہ جوارات کو آرام فرمایا صبح کو
صحبت عیش کی برپا ہوئی بدر کو سامنے بلایا وہ کافر آیا اشتلم اور آپ پرستان سلام کیا داراب نے چاہا کہ اسے چھوڑ دے
کامل خان نے کہا یہ شریر مکار ہے بہن آپ نہ آئیے گا یہ بڑا مکار ہے میں ہی اسے خوب جانتا ہوں اسکو بے ترتیب کا نہیں چاہیے
لائق بغیر قتل تو اس مکار کو دور کرونگا اسکی بدولت میں قید سے چھوٹا ہوں اور اسے اسیر کر دونگا لشکر حکم دیا کہ بدر کو زندان خانہ میں
لیجاؤ کامل خان نے خراج ملک حرمان و دورہ خونریز اور ملک سنجان اور کل ملک باختر کا داراب کو دیا اور اقرار کیا کہ آج
تک جس طرح سے بدیع الزمان کو خراج دیتے تھے اسطرح آپکو بھی دینگے مگر وہ مال جو آیا تھا داراب نے آدھا
لیا اور آدھا مالک کو دیا مالک نے اپنا حصہ کامل خان کے سپرد کیا اب داراب نے ارادہ کوہ کا کیا ہمراہ اسکے [illegible]
آب پرست تھے اور پانچ ہزار اہل باختر اور اسی ہزار عرب تیرہ دار اس جمیعت سے بقصد مقابلہ امیر [illegible]

## اب دو کلمے داستان ایرج اور اسد کے بیان کیے جاتے ہیں

کہ اسد جو بارگاہ سلیمانی کو ایرج نوجوان سے چھین کر ملک سمار سے روانہ ہوا قریب آذر کوہ کے پہونچا تھا
کہ گرد و غبار کا تتق اٹھا اور طوفان بن سماک اژدر گیر جو تعاقب میں اسد کے چلا تھا وہ وہاں پہونچا اور نمود
کیا کہ دیو سے بجھولی کمان تو بارگاہ کو لیے ہوئے جاتا ہے دیکھا پہونچا میں اسد نے بارگاہ کو پشت پر لیا اب مقابلہ

طوفان نے دیا اور للکارا کہ او نابکار دغا باز ہو توکیا کرتا ہے بس آپس میں تلوار چلی اسد کے زخم کاری لگا بیہوش ہو کر
گرا طوفان نے چاہا کہ ایک تلوار اور مارے کہ ابراہیم بن مالک دوڑ پڑا اسد کو تو لوگ اٹھا لے گئے ابراہیم
نے مقابلہ کیا طوفان نے ایک تلوار ماری ابراہیم زخمی ہوا علقمہ نے سامنا کیا وہ بھی مجروح ہوا معظم خان مقابل ہوا
وہ بھی گھائل ہوا اب قریب ہو کہ اسد شکست کھا کر بھاگے کہ بیر چشمہ نگان طماس بن عنتوبل دیو پیرو مہ ابو بچا اور نعرہ کیا کہ
او کافر جاتا کہاں ہے آیا میں طوفان نے جو اسے دیکھا جان بیمصرف ہوا اور کہا کہ یہ کہتے ہیں بچا ہے تو ایرج سے لڑا ہے
مگر ناچار سامنا کیا دو تلواریں برابر طماس پر ماریں طماس نے رد کر کے ساطور جو مارا زخم کاری طوفان کے لگا بیہوش
ہو کر گرا اتنے میں میاد رنگ دراز گردن دکھائی دیا اور آکر طماس سے مقابلہ کیا طماس نے ضرب اسکی رد کر کے جو ساطور
مارا وہ تا جگر اسکے اتر گیا کہ واصل جہنم ہوا اسد پکارا اے طماس اگر ایک آفتاب پرست کو بھی زندہ چھوڑا تو بھائی صاحب سے
شکوہ کیا کرونگا طماس نے ارادہ کیا کہ آفتاب پرستوں پر جا پڑے کہ طراسپ نمودار ہوا نوروز مقابل طماس
کے ہوا تھا کہ گرد وغبار کا تتق اٹھا اور ایرج نوجوان آ پہونچا طراسپ کو زخمی کیا آپ مقابل طماس کے ہوا بعد ضرب
اور گرز کے نوبت تلوار پر پہونچی دو گھڑی تک تلوار چلی آخر کار طماس زخمی ہوا اور لوگ اسے اٹھا لے گئے ایرج نے پھر مبارز
طلب کیا اب کون تھا جو مقابلے کو آتا اسد مع بارگاہ آذر کوہ کیطرف بھاگا ایرج نے تعاقب کیا اسد تو پہاڑ پر
چڑھ گیا ایرج نے آکر چاروں طرف سے نرغہ کیا اور چاہا کہ پہاڑ پر چڑھ جائے لوگوں نے منع کیا کہ شام ہو گئی ہے اسوقت مکان
نہیں ہے کل صبح کو دیکھ لیجیے گا ناچار ایرج نے وہیں خیمہ برپا کیا اور رقص و شراب میں اگر حکم دیا کہ بجے طبل جنگ ادھر اسد
نے عرضی شاہزادہ نورالدہر کو لکھی کہ ای شہریار میں جو آپ سے جدا ہوا اگر بارگاہ ایرج سے چھینی گر آذر کوہ تک پہونچا
تھا کہ وہ تعاقب میں آ گیا میں زخمی ہوا رفیق بھی میرے مجروح ہوئے طماس نے گردش فلک سے زخم کھایا اب میں پہاڑ پر چھپا ہوا ہوں
آپ جلد آکر میری مدد کریں نہیں تو مجھے زندہ نہ پائیے گا عرض نامہ شہر دل یہ عرضی لیکر روانہ ہوا ادھر رات تمام
گذری صبح کو ایرج مع لشکر آذر کوہ کے سامنے آیا اور پکار کر کہا کہ او دیوانے بارگاہ سلیمانی دیدے اور جدھر
چاہے چلا جا ادھر سے جواب یہ ملا کہ او بزدل بچے کیا بکتا ہے ادھر کیا گودہ کھاتا ہے بارگاہ کبھی تجھکو نہ ملیگی جو تجھ سے ہو سکے کسی
قصور اور کوتاہی نہ کر خدا سے ماہ زرگ است ایرج یہ سنکر غیظ وغضب میں آیا شمشیر آبدار ہاتھ میں لیکر پہاڑ کی طرف
چلا ہنوز نزدیک پہاڑ کے نہیں پہونچا ہو کہ گرد وغبار کا تتق اٹھا اور جب گرد شق ہوئی ایک نقابدار سبز پوش
نمایاں ہوا اور نعرہ کیا کہ او کم باس فروش بچہ بازاری کہاں جاتا ہے پہلے مجھسے سامنا کر لے پھر پہاڑ پر جانا ایرج یہ آواز
سنکر مقابل نقابدار ہوا اور پوچھا او گمنام تو کہاں سے آیا ہے تھا تجکو خبر ہے سامنے والی ہو چکا تھا میں خدا پرستوں کو قتل کر کے
اگر پہلے تجھے مار لوں پھر دو انکے خیمہ لونگا نقابدار نے کہا کہ او آفتاب پرست آج تک کوئی بہادر بھی زخمیوں سے لڑا ہے جو تو
اتنا شیر ہوا اور دعوے صاحبقرانی کا کرتا ہے صاحبقران ایسے ہی ہوتے ہیں وہ بولا تجکو کیا معلوم ہے کہ اس دیوانے
نے کیسا صدمہ رنج دیئے ہیں اب بارگاہ سلیمانی مجھسے چھین کر لے آیا ہے تو مجھے اس سے بارگاہ سلیمانی دلوا دے
میں تجھ سے سروکار نہ رکھونگا چلا جاونگا نقابدار نے کہا بارگاہ کا حقدار نورالدہر ہے ایرج نے کہا خیر معلوم ہوا او
اپنا نقابدار بولا کہ تیرے مرنے سے ہو لگا میں بھی اپنا مہر کر دونگا اسوقت ایرج نے پوچھا نقابدار یہ مانا تنہ
گو نیزہ سپر روکا لیکن نیزہ بازی ہونے چار گھڑی تک نیزہ بازی رہی کہ سنانیں اور نیزے ناکارہ ہو گئیں پھر برچھی بڑھے
مانند خلال فراشان کے برچھے بلیجے اڑ گئے ہاتھ سے پھینک دیئے تلوار کھینچی تا شام تلوار چلی آخر کار ایک مقام پر گو
نقابدار اسکی قلم کر کے سر پر پڑی کہ دو ہرو اتر گئی نقابدار نے دستانہ مارا تلوار دو ٹکڑے ہو گئی مگر چادر خون کی جاری ہوئی

ہوا یہ خبر ہرمز تاجدار کو پہونچی ہرمز نے محزون ہو کر ماتم برپا کیا اور ہر طرف دوڑ اور جاسوسوں کو واسطے
سراغ رسانی شاہزادہ نورالدہر روانہ کیا مگر حال اس کا یہ ہوا سنیئے کہ جب پنجہ ابر جذب ہوا شاہزادہ کثرت ہوا سے
بیہوش ہو گیا جب پہنچتے پہنچتے بالاے زمین رکھا شاہزادہ نورالدہر کا ملکار کو ہوش آیا دیکھا کہ ایک بارہ دری میں فرش
ملوکانہ بچھا ہے بارہ دری نہایت آراستہ ہے جھاڑ آویزاں ہیں قندیلیں اور فانوس ہر طرف روشن ہیں بیچ میں ایک
نازنین کے مسند جواہر نگار پر بیٹھا ہوا [illegible] نازنین مگر پری پیکر آگے رقص و نغمہ میں ساقیان سیمین ساق ہے
گلرنگ کی کشتیاں لیے ہوئے موجود ہیں جام اور مینا میں بادۂ ناب بھرا ہے ہمیں شاہزادہ یہ حال دیکھکر متحیر ہوا اور
اس مسند نشین سے پوچھنے لگا کہ مجھے یہاں کون لایا ہے تو شاہزادہ اپنے رفقا کے شکار کھیلتا ہوا جاتا تھا نازنین مسند نشین
نے مسکرا کر جواب دیا صاحب میں بھی جادو کرنے والی ہوں نام میرا دل افروز جادو ہے اول میں عاشق کی قاتل قرار ہوں
پر تو نے آئے مار ڈالا میں اس قصد سے گئی تھی کہ وہاں پہونچتے ہی فی الفور تجھے قتل کر دوں گی لیکن تیرے جمال جہاں آرا
کو دیکھکر خود قتیل تیغ ادا ہو گئی اور تیرے نگاہ کی ہو گئی اب تو مجھے قبول کر جو مطلب دلی تیرا ہو گا وہ بر لاؤں گی بادشاہ ہفت کشور
کر دوں گی نورالدہر نے جو روے زیباے نازنین دیکھا اور تقریر دلفریب سنی بے اختیار دل میں محبت پیدا ہوئی مگر وقت
گفتگو جو بوے بد اسکے دہن سے آئی دماغ شاہزادے کا بوے بد سے پریشان ہو گیا اسوقت جھلا کر جواب دیا کہ او مردار
میں تیرے لائق نہیں ہوں میرے خاندان میں کوئی جادوگرنی سے صحبت نہیں ہوتا ہے تا وقتیکہ ساحرہ مسلمان نہیں کر لے
میں بس یہ سنکر دل افروز نے پوچھا سوے ساحرہ ہوتے سمجھ میں کیا برائی ہے نورالدہر نے
جواب دیا الغرض تو جملہ خوبیاں جہاں کے حسن و جمال میں بہتر ہے مگر میرے نزدیک کمال ہے صورت اور [illegible]
ہو میں تیری طرف کبھی رخ بھی نہ کروں گا دل افروز نے یہ سنکر شراب پینا شروع کی جب خوب نشہ ہوا دونوں ہاتھ پھیلا کر
چاہا کہ گلے میں شاہزادے کے ہاتھ ڈالے شاہزادے نے فوراً ایک آنچ ہاتھ مارا کہ دل افروز جادو مسند سے دور جا کر
گری ہر چند چوٹ لگی مگر جھاڑ پونچھ کے اٹھ کھڑی ہوئی اور بہ قریب شاہزادہ آکر جوش محبت میں کہنے لگی خیر جو کچھ تو نے میرے
ساتھ کیا اچھا کیا معشوق عاشق پر جو ظلم و جفا کرتے ہیں تو جسقدر چاہے مجھ پر جفا کر لیکن مجھے قبول کر جلد مجھ سے وصل کر
تمناے دلی میری بر لا نورالدہر نے جواب دیا مردار مجھ سے دور رہ اگر مجھ سے لپٹی تو سخت سزا دوں گا دل افروز نے مسکرا
کر کہا کہ اے معشوق میں کیوں اسقدر ناز و ادا کرتا ہے میں عشق کا ذکر کرتی ہوں تو مجھے عاشق ہوں دل و جان سے تجھ پر فدا ہوں
قسمت کرتا اپنے ہاتھ سے مجھے سزا دے یہ کہکر عالم عشق میں بے اختیار جانب شاہزادہ بڑھی اور لپٹنے لگی کہ تجھ کو میرے سر کی
قسم انکار نہ کر اسوقت مجھے اپنے گلے سے لگا لے مجھے پیار کر لے نورالدہر نے برہم ہو کر تلوار میان سے کھینچی اور کہا
او جادوگرنی دور ہو ورنہ تجھ کو ابھی اس تیغ سے قتل کر دوں گا ساحرہ نے گھگھیا کے نورالدہر سے کہا کہ اے شاہزادے تجھے جس
تو نے تلوار واسطے میرے قتل کرنے کے کھینچی ہے تو یہی جسم ہاتھ بلکہ بدن تیرا بے حس و حرکت کر دوں یہ کہکر چند دانے
ماش کے نکال کر اور پڑھکر وہ دانے مارے ہاتھ شاہزادے کا خشک ہو گیا اور سارا تن بے حس و حرکت ہو گیا جب شاہزادہ
کو مبتلاے سحر کر چکی تو مسند جواہر نگار سے شاہزادے کو علیحدہ کیا اور خود مسند پر بیٹھکر ساقی سے جام شراب لیکر پی لیا
بعد ایک دم کے جب غصہ فرو ہوا پھر محبت نے جوش مارا پکاری اے شاہزادے میں فریفتہ ہوں ذرا مجھ پر رحم کر
اے تمناے دل بر لا اسوقت ساحرہ اس صورت سے بالاے مسند بیٹھی تھی اور یہ حرکات کرتی تھی کہ عالم نشہ میں
بالاے مسند کبھی جھومتی تھی کبھی سینہ ابھار کر نورالدہر کو دکھاتی تھی کبھی ساق بلوریں تا زانو دکھاتی تھی نورالدہر
ساحرہ کے افعال پر لاحول پڑھتا تھا اور کہتا تھا میں کسی طرح تجھ سے ہمبستر نہ ہوں گا اسطرح تادیر دل افروز طالب وصل

جہان آرا سے کہا میں اب اسے سمجھاتی ہوں تم جانتی ہو مع اپنی خواصوں وغیرہ کے چلی جاؤ دیر نہ لگاؤ دل افروز بیگم
ہمراہ لیکر وہاں سے چلی گئی جہان آرا خالی میدان پا کر اور بیرم کو بسبب اختیار سے خالی دیکھکر شاہزادے کے پاس آئی
اور کہا ای شہریار آپکو معلوم ہو کہ میں کئی سال سے نادیدہ آپ پر عاشق ہوئی تھی آج آپکو دیکھا آرزوے دلی بر آئی مگر ایسے
مقام پر آپ سے ملاقات ہوئی کہ آپ بھی مجبور ہیں اور ہم بھی ناچار ہیں سوا تین دن کی کامل نہیں سکتے جو جو تمنائیں دل میں
ہیں اسی طرح زبان پر نہیں لا سکتے آپکا خدا آپکو اس مکار کی شر سے بچائے اور اسکی قید سے نجات دے بظاہر تو یہ مکار جوان
معلوم ہوتی ہے لیکن میں سو برس کا دل افروز کا سن ہے کسی کی مقدور نہیں دانت ہیں نہ پیٹ میں آنت ہے ایسی ہیبت ہے اسکے
ہوس سے آئی ہے کہ طلسم سے بھی ایسی بڑی بد ذات ہوگی نور الدہر نے کہا ای ملکہ میں بھی تیرے والد دیکھا ہوا ہوں تم اپنے
حسب ونسب اور اپنے نام سے آگاہ کرو ملکہ نے کہا نام میرا جہان آرا ہے شاہ دیلم کی بیٹی ہوں اب میرا شہر دیلم حصار
کا بادشاہ ہے نور الدہر نے کہا تمہارا دین ومذہب کیا ہے جواب دیا لقا پرست نور الدہر نے کہا ای ملکہ لقا تمہارے
ہاتھ سے بنائے بہانہ پردۂ ظلمات میں ہے وہ قابل خدا کے نہیں ہے اس میں کونسی بات ہے جس وجہ سے اسے خدا الغفور کیا
مانے لقا شغل تمہارے اور بھلا اشخاص سے کیا تاپتا ہے اور سوتا ہے بھلا افعال انسانی کرتا ہے امور خدائی سے خلاف ہیں
تمکو لازم ہے کہ لقا پر لعنت کرو ومالک شمس وقمر معبود جن وبشر کو اپنا خدا جانو اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنا پیغمبر سمجھو
نور الدہر نے اس طرح جہان آرا کو سمجھایا کہ تاریکی کفر اسکے دل سے دور ہوئی بزم دل روشنی شمع اسلام وایمان سے پر نور
ہوئی جہان آرا نے کہا کہ اللہ لعنت ہے لقا پر اسکو رد کرو اور لعنت ہے اسکے پرستاروں پر اب ای شاہزادہ تو بتلا مجھے اس ایسے تیسے
عشق سے کیا کام ہے اب مجکو مسلمان کیجیے نور الدہر نے کلمہ تعلیم کیا جہان آرا کلمہ پڑھکر صدق دل سے مسلمان ہوئی شاہزادے
نے خوش ہوکر ملکہ کے گلے میں ہاتھ ڈالدیے ملکہ بھی بے اختیار لپٹ گئی اختلاط ہونے لگا نور الدہر بوسے رخسارے
جہان آرا کے لینے لگا قضا سے کار دل افروز کو پہلے ہی یہ گمان ہوا تھا کہ جہان آرا نور الدہر پر مائل ہوگئی ہے اب جو ساحرہ
نابکار نے دیکھا کہ دونوں باہم لپٹے ہوئے ہیں یہ دیکھکر آتش رشک سے جلگئی اور برہم ہوکر جانب ہر دو چلی جہان آرا نے جو دیکھا کہ
دل افروز آتی ہے جلد شاہزادے سے جدا ہوکر بیٹھی اور کہا ای شاہزادہ خدا حافظ ہو میں جاتی ہوں اگر خدا چاہیگا تو پھر آپ سے
ملاقات ہوگی یہ کہکر دل افروز سے رخصت ہوکر روانہ ہوئی لیکن پھر پھر کے شاہزادے کو دیکھتی ہوئی گئی آنکھ سے راہ
میں پاؤں کہیں رکھتی تھی اور پڑتے کہیں تھا تصور جمال شاہزادے کی پیش نظر تھی دمبدم خیال کرتی تھی کہ ای جہان آرا تو
کیوں شاہزادے کو دیکھنے گئی تھی اب جدائی میں شاہزادے کی کیونکر زندگی بسر ہوگی جس وقت ہنگام شب دل مشغول ہوگا میں
شاہزادے کو ڈھونڈھونگی اسوقت دل بیتاب کو کیونکر تسلی دونگی پلنگ پر میں شاہزادے کے پلنگ پر جا بیٹھا مجھکو دیکھا
ہجر سے جان نزار بچنا دشوار ہوگا غرض جہان آرا انہی ایسے ہی خیالات کرتی ہوئی اپنے مکان میں داخل ہوئی اور دل افروز
نور الدہر کے سامنے آئی اور کہنے لگی کیوں موذی کاٹے سنڈے بچے فراست رکھوت اور غیر سے پیٹ میں
دو دو سے بخوبی دیکھتی تھی خوب باتیں راز ونیاز کی ہوتی تھیں سینے سے سینہ منہ سے منہ ملا مقدمہ سکوت دفعہ ہوا ساتھ
حرکت سے معاف ظاہر ہوتا تھا خیر جبکہ سامنے تو نے عیش کیا ہے دیکھ تو اسکا کیا حال کرتی ہوں یہ کہکر شاہزادے کو
خواصوں وغیرہ کے حوالے کرکے جانب مکان جہان آرا روانہ ہوئی جہان جہان آرا اپنی فکر میں پلنگ پر لیٹی
ہوئی رو رہی تھی ہر ایک کنیز وغیرہ کو اپنے پاس سے ہٹا دیا تھا بس یا تو ہی بیتاب پلنگ پر تڑپتی تھی کھانا بھی نہ کھایا تھا
آخر تڑپتے تڑپتے پلنگ سے گرا اشک آنکھوں سے بہکر ایک کنیز کو اپنی خوابگاہ میں چھوڑکر اپنی مادر کے پاس
چلی گئی کنیز فرش خواب پر لیٹکر سو رہی جب دل افروز قصر جہان آرا میں پہنچی اس عالم غیظ وغضب میں

سمجھی کہ جہان آرا سو رہی ہے یہ خیال نہ کیا کہ ایک کنیز سوتی تھی غرض دل افروز نے جلد اُس کنیز کا تمام شب سر تن سے جدا
کیا خنجر حلق کنیز پر چلا کر روانہ کی بعد قتل کرنے کے سر اُسکا ایک رومال میں باندھا اور وہاں سے چلی ہنگام سحر وہ سر نور الدہر
کے سامنے لائی اور رکھ کر کہنے لگی دیکھو اسے رومال میں کیا ہے اس رومال میں تمہاری معشوقہ کا سر ہے آج بھی کل کی طرح سے انکار
بیکار کر دیا لیکن رومال سے سر نکالکر جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ یہ سر ملکہ کا نہیں ہے اسکی ایک کنیز کا ہے دل افروز سر کو دیکھ کر کہنے لگی
خیر آج وہ فریب دیکر بچ گئی کل کہاں جاتی ہے پس اس سر کو اٹھا کر پھینک دیا دوسری رات کو فکر میں ملکہ کے رہی اُدہر
لیکن اُدھر ملکہ جہان آرا جو صبح کو اپنے مقام پر آئی اپنی جلیس کا لاشہ بے سر پڑا ہوا دیکھا یقین ہوا کہ دل افروز اسکا سر
کاٹ لیگئی اسکی لاش کو تو دفن کرا دیا اور آپ شب کو دروازے میں ہاتھ میں تیغ برہنہ لیکر اکیلی بیٹھی اور سب اپنی انیسوں کو رخصت
کیا پہرہ رات گئے تک جاگی تمہیں انہیں سلا دیا اتفاقات روزگار دل افروز جادو جو ملکہ کے قتل کو آئی کہ ملکہ نے آواز دی کہ او دل افروز
تو اسوقت یہاں کہاں کل بہری ایک جلیس کا سر کاٹ لیگئی تھی آج مجھے قتل کرنے کو آئی ہو اسنے پھر کر دیکھا اور چاہا کہ کچھ کرے
کہ ملکہ نے ایک ہاتھ تلوار کا کمر گاہ پر مارا کہ مانند خیار تر کے اُس کافرہ کے دو ٹکڑے ہو گئے شور و غل پیدا ہوا آواز
گیر و دار کی بلند ہوئی بعد اسکے ایک صدا پیدا ہوئی اور غلغلہ موقوف ہوا کہ کشتی مرا نام بود دل افروز جادو بودم
کے مرتے ہی نور الدہر قید سے چھوٹ گیا لیکن حیران تھا کہ ساحرہ کو کسنے مارا جو میں نے قید سے رہائی پائی اسکی حیرت
میں تھا کہ ملکہ نے لاش تو اُس نابکار کی پھنکوا دی اور صبح کو نور الدہر کی خدمت میں روانہ ہوئی یہاں شاہزادہ قید
سے چھوٹ چکا تھا پاؤں میں اسکے طاقت آ چکی تھی حیران تھا کہ دل افروز کیونکر ماری گئی کہ ملکہ جہان آرا نے
سامنے سے سلام کیا اور کہا کہ شہریار مبارک ہو کہ دل افروز جادو کو میں نے مارا تمام سرگذشت بیان کی نور الدہر بہت
خوش ہوا اور اسی باغ میں ملکہ سے سرگرم اختلاط ہوا عصمت آرا سے کی اتفاقات روزگار اسی شب کو نیلم شاہ نے حضرت ابراہیم
خلیل نبینا علیہ الصلوۃ والسلام کو خواب میں دیکھا کہ ارشاد فرماتے ہیں کہ اے نیلم شاہ نور الدہر فرزند ہمارا دل افروز کے باغ
میں تیری بیٹی کے ساتھ صحبت ہے اور دل افروز کو تیری بیٹی نے مار ڈالا اب تو جا خدمت میں نور الدہر کی اور مسلمان ہو اور
اطاعت کر لقا کی پس جو صبح کو اُٹھا بیٹی کے محل میں آیا بیٹی کو نہ پایا بس یقین ہوا کہ خواب تیرا سچا ہو وہانسے اُسی باغ میں آیا نور الدہر
کو مجرا کیا اور مسلمان ہوا بیٹی کو گلے سے لگایا شاہزادے سے خواب بیان کیا بعد اسکے شہر میں لایا تمام شہر کو اسلام آباد کیا ملکہ کی
شادی نور الدہر کے ساتھ کر دی اور بہت سا مال و خزانہ دیا شاہزادہ چند روز وہاں رہا بعد اسکے کوچ کر کے لشکر میں آیا
قدمبوسی ہرمز تاجدار کی حاصل کی اور وہاں سے کوچ کر کے روانہ ہوا مال و اسباب جو شہر نیلم حصار سے لایا تھا وہ جملہ
سرداروں کو تقسیم کیا کوچ بکوچ شہر اختم پر پہونچا دیکھا کہ شہر اختم ویران پڑا ہے چاروں طرف جھاڑی لگ گئی ہے اور خورشید اختمی
کو دیکھا کہ جمشید جو ایرج کے ہاتھ سے مارا گیا تھا اُسکی قبر پر فقیر بنا ہوا کفنی گلے میں تہمد باندھے ہوئے سر کے بال بڑھے
ہوئے خاک اُن بالوں میں پڑی ہوئی مرگ کی کھال پر بیٹھا ہوا ہے ایک طرف تکیہ میں آگ دبی ہے حقہ رکھا ہے ایک کتا پالا
کالا کھڑا ہوا ہے دو گھڑے رکھے ہوئے ہیں دو چار درخت انار اور امرود کے لگے ہوئے ہیں اُنکی شاخوں میں پنجرے
طوطیوں کے لٹکے ہوئے ہیں دو چار فقیر اور ادھر اُدھر بیٹھے ہیں یا ہادی یا داتا یا معبود یا موجود یا مرشد کی آواز بلند ہے
خورشید نے جو شاہزادہ نور الدہر کو دیکھا پہچانا دوڑ کر مجرا کیا قدموں سے لپٹا نور الدہر نے حال پوچھا اسنے آبدیدہ
ہو ہو کر تمام حال بیان کیا نور الدہر نے اُتر کر جمشید کی قبر پر فاتحہ پڑھا خوب رویا خورشید سے کہا کہ بھئی صبر کرو اور
اسکو نہلوا کر لباس فقیری اُتروا کر پوشاک شاہانہ پہنائی اور جواہر بہت سا دیا اور حکم کیا کہ شہر اختم از سر نو تیار ہووے
اسلام کو حکم کیا کہ تم اس شہر کو بنوا کر بعد کو آنا اور خورشید سے کہا کہ میں ٹھہر نہیں سکتا اسد آذر کوہ پر گھرا ہوا ہے

اُسکی کمک کو جاتا ہوں ایک روز وہاں رہکر دوسرے روز روانہ ہوا تیسری منزل تھی کہ گرد و غبار کا تتق اُٹھا دیکھا کہ ایک
بارہ ہزار شتر وقاطر پر زر و جواہر اور خیمہ اسباب لدا ہوا چلا آتا ہو اور کوئی ہزار بارہ سو سوار اُنکے ساتھ ہیں اور ایک شخص
صندل اُسکے سر پر رکھی ہوئی مرکب عربی پر سوار اُنکے آگے اُسکے لشکر جو شاہزادہ نور الدہر کا دیکھا کہ فوج ہٹ ... امان
ہو سمجھا کہ یہ لشکر ایرج صاحبقران کا ہو ہرکاروں کو خبر لینے کے واسطے بھیجا وہ گئے اور حال دریافت کرنے آکر عرض کیا
کہ لشکر ایرج نوجوان کا نہیں ہو یہ لشکر نور چشم مومنان و مسلمانان گل گلزار صاحبقران نخل بوستان شاہزادہ
بدیع الزمان صاحبقران بن صاحبقران نور الدہر عالیشان کا جاتا ہو ایرج نوجوان سے ملنے کو اور شاہزادہ
نور الدہر نے جو جاسوسوں کو خبر لینے واسطے بھیجا تھا وہ حال دریافت کرکے آئے اور نور الدہر سے بیان کیا کہ یہ وزیر
ہو زرباب شاہ کا دانشمند اسکا نام ہو اور زرباب شاہ بادشاہ ہو شہر زرباپیہ کا اور زرباب شاہ کا ایک
فرزند تھا نہایت زبردست سپاہی بے بدل اسکو ایک اژدہا نے طلسمی نگل لیا ہو اسواسطے زرباب شاہ نے وزیر
کو اپنے تحائف ساتھ کرکے ایرج نوجوان کے پاس بھیجا ہو کہ جاکر ایرج سے کہکر جو آپ میرے فرزند کو اس
طلسم سے چھڑا دیجئے تو میں مع شہر آپکا تابع ہوتا ہوں سو یہ فرستادہ زرباب شاہ ایرج کے پاس جاتا ہے جب
وزیر نے جو سنا کہ یہ ایرج نہیں نور الدہر ہو اپنے دل میں کہا کہ چلو اس سے حال بیان کیجئے اگر اسنے اقرار کیا کہ میں جاکر
طلسم فتح کرکے بیٹے کو چھڑا کے لاتا ہوں تو خیر نہیں تو ایرج کے پاس چلے چلیں گے اپنے دل میں یہ سوچکر شاہزادہ
نور الدہر کے پاس آیا نذر دی بعد اُسکے حال بیٹے کے گرفتار ہو جانے کا بیان کیا اور عرض کیا کہ آپ بزرگ
حلال مشکلات ہیں اگر جاکر طلسم کو فتح کرکے شاہزادے کو نجات دیجئے تو زرباب شاہ مع لشکر اور اہل شہر کے مسلمان
ہوگا نور الدہر نے یہ سنکر سر جھکا لیا اور اپنے دل میں کہا کہ جو اگر طلسم کیطرف گیا تو وہاں اسد نرغے میں ہو ایرج کے
ہاتھ سے قتل ہوگا اور وہ اگر مارا گیا تو دادا جان کو کیا جواب دیگا اور پھر اسد ایسا بھائی مجھے کہاں ملیگا اور جو اسد
کی مدد کو جاتا ہوں تو زمانہ کہیگا کہ نور الدہر سے طلسم فتح نہ ہو سکا ڈر گیا دوسرے یہ کہ اگر طلسم فتح ہوگا تو شہر مسلمان ہوگا یہ کام
ثواب کا ہے یہ خیال کرکے ہرمز تاجدار سے کہا کہ شہر زرباپیہ سے اسد کو خدا کے حوالے کیا ہو ورود ... عالم اسلام کی
اور میں شہر زرباپیہ کو جاتا ہوں اور اسی وقت ایک ہزار آدمی ساتھ لیکر اور دانشمند وزیر کے شہر زرباپیہ کو روانہ
ہوا بعد از قطع منازل و طے مراحل کے قریب شہر زرباپیہ کے پہونچے زرباب شاہ استقبال کرکے لے گیا
دروازہ شہر سے تا دربارگاہ پاانداز و نثار لٹوادیا دعوت و ضیافت کی مگر زرباب شاہ دیکھکر شاہزادے کو
عاشق ہوگیا اور اپنے دل میں سوچا کہ بیٹا تو میرا اگر فنا ہو چکا ہو ایسے جوان باطلعت کو کیوں گرفتار کروانا چاہیں
دوسرے دن نور الدہر نے زرباب شاہ سے کہا کہ مجھے اس مقام طلسم میں لیچلو اس اژدہے کا نشان دو زرباب
نے عرض کیا اے شہریار آپ وہاں تشریف نہ لیجائیے میں اپنے بیٹے سے دست بردار ہوا اب وہ وہاں نہ جیتا ہوگا اور خدا
جانے وہ زندہ ہو یا مردہ ہو مجھے کیا حاصل ہوگا کہ میں آپ ایسے جوان کو بیجان بلا کر دوں میں دین اسلام قبول
کرنے کو موجود ہوں اب آپ اس طلسم میں نہ جائیے نور الدہر نے کہا اے زرباب شاہ ہم جبتک طلسم کو فتح نہ کرینگے اور
تمہارے بیٹے کو نہ چھڑا لینگے اسوقت تک یہاں سے نہ جائینگے اسنے عرض کیا کہ شہریارا مجھکو کلمہ تعلیم فرمائیے میں مسلمان آپکے
سامنے ہوں شاہزادے نے کلمہ طیبہ ارشاد فرمایا اور وہ دل سے صدق اسلام لایا بعد اسکے شاہزادہ نور الدہر
کو زرباب شاہ اس مقام طلسم میں لیکر آیا دیکھا نور الدہر نے کہ ایک صحرا ہے باصفا ہو فرح در فرح سبزہ
پھیلا ہوا ہو کوسوں تک کہ رنگا رنگ پھول کھلے ہوئے ہیں خوشبو آتی ہو دماغ معطر ہوا جاتا ہو بیچ میں

نے کہا کہ اب میں عہد کرتا ہوں کہ منہ سے کچھ بات نہ کرونگا گرفتار جادو کے جوان ہزل بن زندہ باب شاہ جو بولتی
اور ہر شخص کہتا کہ تجھے خوب پہچانا ہے وہی ہو گر دیکھے وہ خوف کے مارے بات نہیں کرتا نور الدہر چپ ہو رہا اب
بات کرنا موقوف کیا چوتھے دن پھر اُسی باغ میں اپنے گرد دیکھا کسی نے کچھ بات نہ کی شام کو سب کے برابر حصے میں
ملا آج پیٹ بھر کے کھایا غرض اب شاہزادے نے خاموشی اختیار کی روز کھانا شکم سیر ہو کر ملنے لگا ایک مہینا
گذرا بس ایک روز شاہزادہ نہایت اداس اور کمال پریشان تھا کہا کہ نور الدہر اب تا بزیست یہیں قید میں گرفتار
رہے بس یہ خیال اپنے دل میں لا کر شام سے کھانا کھا کر وضو کرکے نماز عشا کی ادا کی بعد اسکے دو رکعت نماز حاجت
پڑھ کر دعا مانگنے لگا کہ اے پروردگار عالم میں عاجز و بیکس عبد ذلیل تیرا ہوں تو خالق جلیل القدر میرا ہے اگر زندگی
میری باقی ہے تو اس قید طلسم سے مجکو نجات دے اور اگر قضا میری آگئی ہو تو جلد عزرائیل کو حکم ہو کہ قبض روح میری
کرلیں غرض بلبلا کر از دل دعا مانگتا تھا کہ آنکھ نور الدہر کی لگ گئی عالم خواب میں دیکھا کہ ایک شخص نورانی آسمان سے
نمایاں ہوا سامنے شاہزادے کے اُترا اور پوچھا کہ کیوں ای عزیز تو پریشان کیسے ہے نور الدہر نے کہا کہ حضرت آپ جو خاص
خدا ہیں آپ پر سب حال ظاہر ہے اس طلسم میں گرفتار ہوں آیا تھا ایک شخص کے رہا کرنے کو خود گرفتار بلا ہو گیا آپکی مہربانی
ہوئی ہے شاید مجھے کام میں پڑے اُن بزرگوار نے فرمایا کہ یہ طلسم خیال ہے اسکا توڑنا محال ہے نور الدہر نے عرض کیا
کہ یا حضرت الیاس جو گوارہ میں تکمیل ہوگا اور میں طلسم فتح کر سکونگا اُن مرد بزرگ نے ارشاد کیا کہ تم بعد نماز صبح سمت
شمال کو جانا جب ایک درخت چنار پاس پہونچوگے تو وہ درخت بہت بلند ہے اسکو جڑ سے اکھیڑ نیچے سے اُسکے ایک
تختہ سنگ پیدا ہوگا اور اسمیں ایک حلقہ جڑا ہوگا اسکو کھینچنا اسکے نیچے سے مہرہ نقب پیدا ہوگا اگر وہ درخت زور
صاحبقرانی سے اُکھڑیگا اور اس نقب کے نیچے سے ایک دیو نکلیگا کہ صندوقچہ اُسکے ہاتھ میں ہوگا اور وہ ایک
جانب کو چلا جائیگا بعد اسکے دوسرا دیو نکلیگا لوح اُسکے گلے میں پڑی ہوگی وہ بھی ایک سمت کو چلا جائیگا بعد اُسکے
تیسرا دیو او سکے گا کہ دیو بلاشان اسکا نام ہے اور تیغ بلاشان سلیمانی اسکے پاس ہے کہ اسکو تم جانے نہ دو
روک کر اسے وہ تیغ تم اس سے چھین لو اور اسی تیغ سے اس دیو کو مار ڈالنا بعد اسکے اسی نقب میں کود پڑو ایک مکان
میں پہونچوگے دیکھوگے کہ ایک تخت بچھا ہوا ہے اور اسپر ایک بڑا جادوگر سوتا ہے تم اسکو جا کر قتل کرو نام اسکا ذوفنون
جادو ہے اسکو جلد نہ دینا کہ وہ مرنے کو تھا کہ جب آ کے مارو گے تو اسوقت وہ دیو لوحدار پکارے سامنے آئیگا تم
سر ذوفنون جادو کا اسکے ہاتھ میں دینا اور لوح اس سے لے لینا جب وہ سر لیکر جانے لگے تو اسپر بھی مار کر لانا اور کہ
لوح اسکے سینے پر مارنا کہ وہ جلکر مر جائیگا بعد اسکے وہ دیو کہ جو صندوقچہ لیکر پہلے نقب سے نکلا تھا وہ آئیگا اس سے کہنا
کہ بحکم سلیمانی تو میری مدد کر وہ دیو پوچھیگا کہ کیا نشانی رکھتا ہے کہنا کہ نام تیرا دیو ہر اُس ہے وہ یہ کلام سنکر تیری اطاعت کریگا
اور جو کچھ وہ کہیگا اسپر عمل کرنا طلسم فتح ہو جائیگا بس یہ خواب دیکھکر شاہزادہ بیدار ہوا دیکھا کہ ایک نور کی لو ہی
از زمین تا آسمان بیرون معلوم ہوتی ہے خوشبو سے دماغ معطر ہوا جاتا ہے اپنے دل میں کہا کہ خواب بڑا سچا ہے بہت خوش
ہوا نماز صبح کی ادا کی سمت شمال کو روانہ ہوا اور موافق ارشاد ان حضرت کے درخت کو زور صاحبقرانی سے اکھیڑا
نقب پیدا ہوئی وہ دو دیو نکلے اور ایک جانب کو چلے گئے بعد اسکے دیو بلاشان نکلا نور الدہر نے لپکر تیغ بلاشان اس سے
لیا اور اسی تیغ سے دیو بلاشان کو مارا نقب میں کودا اس پر جا کر ذوفنون جادو کو مارا سر اسکا کاٹ لیا دیو
لوحدار کو دیکر لوح لی اور وہی لوح اسی دیو پر ماری کہ وہ جلکر خاک ہو گیا بعد اسکے دیو ہر اُس آیا اور وہ تابع
شاہزادے کے ہوکر مطیع ہوا صندوقچہ شاہزادے کو دیا نور الدہر نے چاہا کہ صندوقچہ کھولے دیو ہر اُس نے

کو تو پکڑ لا تو نے جو یہ نام کمایا کہیں سنے کہ عنقویل دیو پرور ایسا نامرد تھا کہ ایرج کو چھوڑ آیا غرض اس جو تحمل
یہ امر کیا پھر ایسی حرکت نہ کرنا اور اسے ہوش میں لا اس نے ایرج کو خلخلہ ریع بیہوشی دی ایرج کو ہوش آیا بارگاہ میں
عنقویل کی اپنے کو مقید پایا حیران ہوا خیال میں آیا کہ خواب ہے چاہا کہ آنکھیں بند کرے عنقویل پکارا اے ایرج یہ
خواب نہیں ہے جس میں بیداری ہے بس ایرج نے آنکھیں کھول دیں اور کہا کہ اے عنقویل بہادروں کو یوں نہیں پکڑ بلواتے ہیں
واہ کیا جرات ہے کیا شجاعت ہے عنقویل نے کہا اے ایرج تم اپنے دل میں لغو ملال کرو کیا بہادری کرتے ہو کیا بیہوش کی
بات پھر ہو اور تم تقصیر سے ہوئے ہو میرا ارادہ قتل کرنے کا ہے یہ کونسی دلاوری ہے ایرج نے کہا کہ مجھے تو اس دیو لعنتی نے گو
ہر کر دو بارگاہ سلیمانی چرا کے بھاگا ہے عنقویل بولا اے ایرج میرا بیٹا رہبر بے خبر اطلاع تجھ کو پکڑ لایا ہے میں نے اس سے نہیں کہا تھا
آنکھیں پکڑ لانے تم جاؤ میدان میں جنگ ہوگا ذلیل اس وقت ایرج سے دونوں میں لاکر لائیں اور لشکر کھڑا ہوا عنقویل نے
گھوڑا سواری کا منگوا دیا ایرج سوار ہو کر اپنے لشکر کو روانہ ہوا بعد اس کے اسد بن کرب غازی آیا عنقویل تعظیم کو
اٹھ کھڑا ہوا بعد سلام ہاتھ پکڑ کر مسند پر بٹھایا اسباب دعوت مہیا کیا ایک جام شراب کا اسد کو دیا اسد نے کہا کہ اے
عنقویل تمہارا ایرج کو کیا ہوا ہے وہ کہاں ہے عنقویل نے عرض کیا کہ شہزادہ سچ ہے بیشک وہ ایرج کو پکڑ لایا تھا لیکن
بسبب بدنامی کے چھوڑ دیا کل میں پکڑ کر اسے آپ کے حوالے کروں گا اسد نے کہا اے عنقویل تجھے بہت عجب کیا ایسا مرد کو
پا کر نکال دیا تجھے چھوڑ دیا خیر سامنا کرو گے تو معلوم ہوگا یہ کہکر اسد اٹھ کھڑا ہوا اور چلا گیا یہاں لشکر ایرج میں صبح کو
غلغلہ ہوا کہ ایرج بستر خواب پر سے غائب ہے کوئی اسے گرفتار کر لے گیا مالک بن ملوت اقبال شاہ وغیرہ آئے
شاپور نے آکر دیکھا کہ یہ عنقویل دیو پرور کے عیار کا پیرانا ہے ہے فوراً خبر کے واسطے روانہ ہوا جب
شاپور قریب لشکر عنقویل کے پہنچا دیکھا کہ ایرج نوجوان بعد عزت وہاں چلا آتا ہے شاپور دوڑ کر قدموں سے لپٹ گیا اور کیفیت
دریافت کی ایرج نے جو کچھ گذرا تھا سب بیان کیا اور داخل لشکر ہو کر بارگاہ میں جلوہ گر ہوا امیروں نے نثار چڑھائے جلسہ جشن
آراستہ ہوا بڑی خوشی کی رات ہونے لگا جام شراب گردش میں آیا ایرج نے حکم دیا کہ ابھی طبل جنگ بجے فوراً نقارہ رزمی پر
چوب پڑی ادھر ہرکاروں نے عنقویل دیو پرور کو خبر جنگ پہنچائی وہاں بھی کوس حربی بجا یا رہبر رات تمام
طرفین سامان جنگ رہا صبح کو ادھر سے عنقویل فوج لیکر میدان میں آیا ادھر سے لشکر ایرج معرکہ آراستہ ہوا اسد
شیر دل مع فوج جرار جلدی کرکے پر آ بیٹھا میدان آراستہ ہونے لگا صفیں جمنے لگیں یکایک دامن صحرا سے ایک گرد
اٹھی اور بعد چاک ہونے دامن گرد کے ضرغام شیر دل نمودار ہوا اور حضرت اسد دلاور میں آکر خود ادھر سے اخبار
سنایا کہ شاہزادہ نور الدہر نے قلعہ آفتاب نما کو فتح کیا اپنے سرداروں کو چھڑا لایا اب ادھر کا ارادہ ہے یقین ہے کہ دو چار
روز میں آجائیگا اسد نے نقارہ شادمانی بجوایا ادھر میدان رستخیز میں نقیب بلند آواز ندا کر کے چلے گئے ایرج
نے مرکب سے اتر کر مالک بن ملوت شاہ کو سلام کیا اجازت میدان چاہی مالک نے کہا جاؤ تجھ کو سپرد خدائے اعظم کیا
ایرج مرکب پر سوار ہو کر میدان کارزار میں آیا مبارز طلب کی ادھر عنقویل کے لشکر میں علم جلوہ گری پہ آئے آواز
گرز دم کا ذوالفقیری شغری دوسروں کی بلند ہوئی عنقویل گینڈا اپنا اڑا کر برابر ایرج کے پہنچا ایرج نے حملہ کا ارادہ
ہوا کئی قدم گینڈا عنقویل کا پیچھے ہٹ گیا چار قدم ایرج کا مرکب پسپا ہوا پھر مرکبوں کو رانوں میں مسکر برابر دونوں
مقابل ہونے بعد گفتگو کے نیزہ بازی ہونے لگی ایرج نے نیزہ عنقویل کا ہوا اڑا دیا عنقویل نے خشمناک ہو کر سیل
آہنی ایرج پر مارا ایرج نے تلوار سے سیل آہنی کو قلم کیا اور بدو حملہ تیغ کا چلایا تھا عنقویل کو جو تلوار نے پھرتی
بچاتا عنقویل نے سر و گردن کو بچایا تلوار گینڈے پر پڑی سر گینڈے کا کٹ گیا عنقویل بھی ساتھ ہی گینڈے کے گرا

وخیزران زمین پر آیا پاؤں عنقوئیل کا نیچے گینڈے کے دب گیا ضرب شدید آئی کہ عنقوئیل پاؤں اپنا گینڈے کے
نیچے سے نکالتا تھا اور دم کے نیچے سے ایرج کے لپٹ گیا اور مرکب کا گردن میں سے کھینچ لیا ایرج بھی مرکب سے کود پڑا اور
کہا اے عنقوئیل غضب کی قوت ہے تیرے مرکب کی ابھی لا اشتہا کا پیر انگیز ابھی تو باقی ہے غرضکہ ایرج نے سپر تلوار وغیرہ باندھ کر
سنبھالی اور کشتی ہونے لگی بعد تھوڑی دیر کے عنقوئیل کے پاؤں میں درد شدید ہوا اور خون بہنے لگا رنگ زرد ہو گیا
عقل بدحواس ہونے لگی تب ایرج نے کہا اے عنقوئیل خیر باشد کیا حال ہے کچھ بیان کر اسنے کہا پاؤں میرا گینڈے کے نیچے دب کر
الگ ہو گیا ہے پہلے مجھے کچھ نہ معلوم ہوا لڑا کیا اب اس وقت لڑنے ہونے کی تمیز نہیں ہے ایرج بولا خیر کیا مضائقہ ہے اب جاؤ جس وقت
پاؤں تیرا اچھا ہو جائیگا لڑ لینا ایرج نے ہمراہیان عنقوئیل کو پکارا کہ یہ زخمی ہے لے جاؤ لوگ عنقوئیل کو اٹھا کر لے گئے ایرج
بھی اپنے لشکر میں آیا مگر جب عنقوئیل کو ہوش آیا کہا مجھکو بیاذ برطماس کے پاس لے چلو وہیں میرا علاج ہو جائیگا اسوقت
لوگ عنقوئیل کو لیکر بیاذ پر آئے علاج پاؤں کا ہونے لگا یہاں صبح کو ایرج کو خبر ہوئی کہ عنقوئیل بھی بیاذ پر گیا ہے
ایرج نے کہا خوب ہوا میں سب کو قتل کر دونگا اب میرے ہاتھ سے بچکر لوگ کہاں جائینگے ایرج نے حکم طبل جنگ
بجانے کا دیا لوگوں نے منع کیا کہ اب آپ عبث طبل جنگ بجواتے ہیں آزردہ ہو چکا ہے وہ خود پریشان ہو کر بیاذ پر گیا ہے
ایرج یہ سنکے چپ ہو رہا اور یہاں درحقیقت غلہ ہو چکا ہے نوبت اسپ و گاؤ کے کھانے کی پہنچی ہے آخر مجبور ہو کر اسد
رات کو خیمہ لندھور میں گیا لندھور نے اسکی تعظیم کی اور پوچھا کہ صاحبزادے اسوقت آپ کے آنے کا کیا سبب
ہوا اسد نے کہا اے دادا اے ہندوستان لندھور بن سعدان میں سوالی آیا ہوں کہ مجھکو اور میرے ہمراہیوں
پر تین فاقہ ہیں یا تو مجھے آپ آزوقہ دیجیے یا مجھے مار ڈالیے لندھور نے کہا تمہیں کیوں خراب کرتے ہو میں ایرج کو کیا منہ
دکھاؤنگا اسد بولا یہ خراب ماضی ہے میرا سر کاٹ لیجیے اسوقت بغیر غلہ لیے ہوئے نہ جاؤنگا لندھور مجبور و ناچار ہوا
اور بہت سا غلہ اسد کے ساتھ کر دیا اسد وہاں سے غلہ لیکر آیا اور سبکو تقسیم کر دیا مگر لندھور اپنے دل میں سوچا کہ ایرج
کو اگر خبر غلہ رسانی کی پہنچیگی تو وہ نہایت بیمزہ ہوگا اسکی کچھ تدبیر کیا چاہیے یہ دل میں سوچکر صبح کو رومال سے ہاتھ باندھ کر
ایرج کے سامنے آیا اور کہا کہ مجھسے ایک خطا ہو گئی ہے امیدوار ہوں کہ معاف فرمائیے نہیں تو اختیار ہے سزا دیجیے
ایرج نے کہا کچھ بیان کرو کیا ہوا لندھور نے حال اسد کے آنے اور غلہ لیجانے کا بیان کیا یہ سنکر ایرج نے کہا اے
لندھور آج تو میں تمکو کچھ نہ کہونگا مگر آئندہ پھر ایسا نہ کرنا لندھور نے عذر کیا اور کہا کبھی ایسا نہ کرونگا ناگاہ عیار
مالک بن ملکوت شاہ کا آیا سلام کیا اور کہا حضور ملکہ شورانگیز بانو کا آنا ہے ایرج نے سنکر اس عیار کو خلعت
دیا اور اپنے کارگذاروں سے پوچھا کہ سب سامان ساچق وغیرہ کا تیار ہے یا نہیں لوگوں نے عرض کیا کہ حضور کے
اقبال سے سب سامان درست ہے بس داروغہ باورچی خانہ کو فوراً حکم دیا کہ مطبخ سرکاری گرم ہو طعام لذیذ تیار ہو
جائے اسیوقت جشن شروع ہو گئی اور خوانہائے نعمت الوان گھر گھر تقسیم ہونے لگے جا بجا نوبت خانے آراستہ ہوئے اور نقارہ
شادیانی بجنے لگے ہر خیمے ہر ڈیرے میں بزم رقص دلکشا آراستہ ہوئی مالک بن ملکوت شاہ نے کہا کہ اے ایرج جی چاہتا ہے
کہ شادی بڑی دھوم سے ہو ایرج نے جواب دیا میں جشن ملوکانہ کر دونگا غرضکہ فرمان جاری ہوئے کہ صاحبان طبل و علم
شاہ و وزیر فقیر و امیر ہمنام و پیر گروہ اہل وادی سندھ و ناہید عالم و فاضل سب اکٹھے شریک انجمن عشرت ہوں اور تمام سرداران
لشکر کو ارشاد کیا کہ باسامان تکلف سے آراستہ و پیراستہ ہو کر مع مخدرات عالیہ استقبال عروس کے واسطے جائیں اور
اقبال شاہ کو خلعت شاہانہ پہنا کر تخت جواہر نگار پر بٹھایا یہ حکم سنتے ہی اسیوقت تمام سرداران ذوی الاحتشام و دختر باران
عالی مقام لباس مرصع کار و خلعت زرتار پہنکر مرغ زرین بنکر استقبال عروس کو روانہ ہوئے بعد تھوڑی دیر کے قریب

محافظ کے ہمراہ خوب انتظام درست کر کے نہایت شان و شوکت سے طرف بارگاہ ایرج چلے ہیں مگر اب حال سنئیے اسد بن
کرب غازی کا کہ یہ اپنے رفیقوں سمیت سر سے پا تک گوہ کے بیٹھا ہوا ہے دل میں یہ خیال کر رہا ہے کہ تو تو اس غم و الم
میں مبتلا ہوا اور یہ بزارہا اس دھوم سے شادی کرے پھر اس شادی کو مبدل بہ غم کرنا چاہیے یہ سوچ کر اپنے رفیقوں سے
کہا کہ چلو تماشا دیکھیں سب ہمراہ ہوئے غرضکہ بجا رہی سے اتر سے بیر سے پر درہ کوہ کے آکر کھڑے ہوئے اب جلوس گذرنے
لگا وہ سردار اسد نامدار جو استقبال کو گئے تھے پھر پھر کر آنے لگے روشنی کا یہ انتظام ہے کہ شب تاریک مانند شب ماہ کے
روشن و منور ہے جھاڑ ہزارہا سے دعوے کر رہے ہیں دستیاں روشن ہیں فانوسیں فروزاں ہیں آتشبازی انواع
اقسام کی چھوٹ رہی ہے جہاں انار چھوٹا ایک گلدستہ دلفریب کی شکل نظر آئی جو مہتاب چھٹی شب ماہ کا تماشا دکھاتی بعد
اسکے آتشک کے تخت پر طرح طرح کی نقش و زمرد و گہر اج کے گلاب گوی اس کثرت سے نصب کیے ہوئے کہ جیسا پھول
دلہن کا صحرا میں بھرا ہوا کہ جسکی خوشبو سے تمام صحرا معطر ہو رہا ہے جب یہ چیزیں گذر چکیں تو جنگی پلٹنوں کی آمد شروع ہوئی
کہ تمام وردیاں زرق برق پہنے ہوئے گلنبالی کلاہوں کی چمکتی ہوئی سلاح جنگ سے آراستہ و پیراستہ گھوڑے
اڑاتے ہوئے نکلے چلے گئے بعد اسکے خواتین عالیجاہ کے گلصیاں کمال حشمت و اجلال سے آنے لگے پھر سواریاں
امراء ذی احتشام کی نہایت دھوم و شان سے آنے لگیں نائکا کے لباس زرنگار پہنے ہوئے مرکبوں پر سوار رنگین
حبشنیں اور دیگیاں مغول کے غول اسکے بعد خلفا اسی خواصیں کہاریں قسمیں سوار سرخ جھولے نہایت پرتکلف پڑے
ہوئے بعد اسکے چار سو کہاریاں لہنگے گلبدن و اطلس و زربفت کے حسب مراتب پہنے ہوئے ساتھ ساتھ فنسوں کے
پایے پکڑے دوڑی چلی آتی ہیں کامدانی کے دوپٹے جھلملا رہے ہیں چٹلیاں سروں کی عجب لطف دکھا رہی ہیں پاؤں
کے گھنگروؤں کی جھنکار بلند ہے اور محافہ ملکہ شور انگیز کا الماس کا ہے کہ جسپر آنکھ نہیں ٹھہرتی ہے طرفہ آب و تاب ہے کہ جسکا جلوہ
رشک مہتاب ہے بس یہ جاہ و حشم سواری کا جو اسد بن کرب غازی نے دیکھا دل سے کہا کہ یہ عروس بھی نہایت
حسین ہو گی ایک نعرہ کیا کہ ہم بھی مشتاق ہیں یہ کہکر نیزے سے پردہ الٹ دیا اب جو نظر اسد بن کرب غازی کی پڑی تو
تو ایک آفتاب برج شرف کو جلوہ افروز دیکھا اور اختر بخت کو اپنے تابندہ پایا تیر عشق جگر پر کھایا دل سے کہا جو کچھ ہو
اسے لیجیو لیکن ادھر ملکہ شور انگیز اسکے پردہ اٹھا دینے پر گھبرا گئی گھونگھٹ میں منہ چھپانے لگی لیکن وہ شرمائی ہوئی آنکھ
شاہزادہ اسد بن کرب غازی پر پڑی ایک خورشید فلک قدر کو دیکھا کہ خط سبز ابھی چہرے سے نکلا ہی ہے آنکھوں
میں لال لال ڈورے وحشت کے پڑے ہوئے ہیں بھورے بھورے بال تاج کے باہر نکلے ہوئے ہیں ذرہ کی آستین
لٹکی ہوئی آگ بجاں مثل مجنوں چاک تشادہ قد چشم زہرہ سے دیکھ رہا ہے ملکہ بصد شوق دل عاشق ہو گئی لیکن نئی دلہن ہے منہ سے
کیا کہے شوق دل کا معشوق سے اشارہ ہے کہ اگر ہمت مردانہ ہے تو مجھکو لے چل گھونگھٹ سے نگاہ باندھے دیکھ رہی ہے ادھر
اسد کو بھی ایک سکتہ کا عالم ہے کہ اس اثنا میں داروغہ نے غل مچایا کہ یہ کس ناخدا ترس نے پردہ الٹ دیا ہے لیجانا اسکو اسد
نے یہ خیال کیا کہ لشکر دور ہے پھر پڑیگا تو غضب ہو جائیگا جلدی ست دو چار محافظوں کو قتل کر اور محافہ ملکہ کا لیکر
راہی ہوا اتفاقات کار اتفاقات روزگار سالک بن ملوت نے بیران کشوری کو کہ سپہدار سردار ہے ملکہ کے ساتھ
کر دیا تھا یہ محافہ سے کسیقدر پیچھے آتا تھا یہ خبر سنتے ہی کہ اسد ملکہ کو لیگیا بس گینڈے کو دوڑا کر چلا قریب پہونچ کے
نعرہ کیا کہ او دیوانے چھوڑ کر محافہ ملکہ شور انگیز کا چلا جا کیوں تیری قضا آئی ہے کوئی ایسی حرکت کرتا ہے اسد نے
محافہ اپنے رفیقوں کے سپرد کیا اور خود پلٹ کر سامنا کیا اور کہا کہ شاید تیری قضا لائی ہے کہ مجھکو کون سے سلح ہی
اسی میں جبر ہو کر کہ پکا چلا جا یہ سنکر بیران نے گینڈے کو جولان کیا کہ گاو وزن ہے لیکن گینڈا جو جھاڑی میں الجھکر گرا ہے

بیران اوندھے منہ آ رہا اسد کو پایا سو تیغ لگا اُنھون نے اوپر سے گرز دو عمک دیا کہ بیران کا سر چور ہو گیا اور
لوگ کھنچے اسد نے دو چار کو قتل کیا باقی لاش بیران کی لیکر راہی ہوئے اسد باطمینان تمام پہاڑ پر آیا گرچہ یہ
خبر و یہ سار عیار نے ایرج اور اقبال شاہ کو دی کہ اسد ملکہ شور انگیز بانو کو لیگیا بیران نے تعاقب کیا
تھا وہ ہاتھ سے اس دیوانے کے مارا گیا اقبال شاہ نے یہ سنکر گریبان اپنا پھاڑ ڈالا اور پچھاڑین کھانے لگا ایرج نے تسلی
دی کہ مین اس دیوانے کو مار کر ملکہ کو چھین لاونگا یہ کہکر حکم دیا کہ طبل جنگ بجے نقارہ رزمی گرگرایا ادھر اسد نے بھی حکم دیا
کہ ہمارے یہان بھی بفضل ایزدی دو چند باجے بجے طبل جنگی خرما کوس رزمی پر چوب پڑی اور ساز نقارے کی گرجی
لیکن طماس نے کہا کہ ای اسد لاور تجھے اور زیادہ ایرج سے دشمنی ہوئی کہ ناموس اُسکے بادشاہ کا چھین
لانے ہو اسد نے کہا کہ ای طماس وہ دوست میرا اسدین تھا تشرین اسکا دشمن جان وہ میرے لہو کا پیاسا رہا اور
مین ملکہ کو عاشق ہو کر لے آیا ہون اور ملکہ مسلمان ہو چکی ہے اب تو مین ہرگز اُسے نہ دونگا غرض چار پہر رات تیاری
رہی صبح کو دونون لشکر عرصہ قتال مین آئے اسد قلہ کوہ پر بیٹھا لوگ گھاٹیون پر تیر و کمان استوار ہاتھ مین لیکر
بیٹھے ادھر ایرج مع اقبال شاہ اور سالک بن طوطک شاہ تمام لشکر جمعیت سامنے آذر کوہ کے آیا ایرج
نے گھوڑا بڑھایا اور کہا کہ ای اسد یہ کیا حرکت تھی کس مذہب مین بی بی زن شوہر دار پر لیکر بھاگنا درست ہو لا اور ملکہ کو میرے
حوالے کر اسد نے کہا ای ایرج وہ موجود ہے مجھے اس سے سروکار نہین تم لیجاؤ لیکن مجھ ایسا مروت زمانے مین
نہ ہوگا آخر یہ بھی ہر آ اپنے پاس یہ بات پر کہ ایرج نے کہا ای اسد کونسی حرکت یہ تجھے ہوئی اسد نے کہا تو نے اتنی
بھی طلا دی کی اور ناکون ردیہ ضرح کیے اور سب کو میرے نقل کی کشتیان کھانے کے خوان بھیجے مین گو کہ دشمن
تھا حالانکہ یہ رسم دشمنی قدیم ہو چکی تھی لیکن تو نے ایک خوان بھی میرے لیے نہ بھیجا اگر خلیفہ ہوتا یا کوئی شاہزادہ
شہزادہ ہوتا تو اس سے کا یہکو ایسی حرکت سرزد ہوئی ایرج بولا ای اسد مین مشغول ہوا حقیقت مین یہ
حرکت مجھسے ناشایستہ ہوئی مین ابھی جا کر کشتیان میوے کی اور خوان طعام تیرے واسطے بھیجتا ہون اور سد ہانسہ پھر کر
اپنے خیمے مین آیا اسوقت چار ہزار کشتیان میوے اور نقل اور نبات و قند کی اور بیس یہ ساری خوشامد و چاپلوسی اسلیے
تھی کہ اسد [illegible] کو دیوے گرچہ [illegible] وہ کشتیان لیکر اسد کے پاس آئے اسد نے کشتیان اور خوان
سب لیکر رکھ لیے اور [illegible] کہ [illegible] جھٹ ہو اور زخمی ہوتے ہے طاقت گھٹ گئی ہو تو یہ میوہ خوب
کھاؤ اور اپنے بیٹے طماس کو بھی دو اور چوبدارون کو بلا کے تمام کان ناک کاٹ کر انکی ہاتھ پر رکھ دیے کہ ابس
دعائین دیتے چلے جاؤ کہ ہم نے جان بخشی کردی کہ فقط کان و ناک پہ خیر گذری وہ سب بحال خراب ایرج کے
پاس آئے ایرج یہ حال دیکھکر نہایت برہم ہوا کہ اس دیوانے نے مجھکو فریب دیا خیر جا [illegible] کہاں میرے
ہاتھ سے حکم دیا کہ بجے طبل جنگ کل آذر کوہ پر چڑھ کر اس دیوانے کو مع لشکر قتل کرونگا غرض طبل جنگ بجا یہ خبر
اسد کو ہوئی فرمایا کچھ اندیشہ نہین ہمارے یہان بھی نقارہ رزمی بجے غرض دونون طرف تیاری جنگ کی ہوئی
صبح کو اسد قلہ کوہ پر بیٹھا جوانان جنگ [illegible] گھاٹیون پر مستعد بیٹھا رہے ادھر سے آمد آفتاب پر صفون کی
شروع ہوئی آگے آگے ایرج نوجوان پیچھے پیچھے تخت اقبال شاہ لیکن بحال تباہ تاج اسکے سر پر نہین تھا ایرج
نے سامنے [illegible] کیا اور دیا اے اسد [illegible] کیا مین نے پانی بہا کہا مین نے تجھکو کشتیان بھیجین اور تو نے یہ
سلوک کیا کہ میرے آدمیون کے کان کٹوا دے [illegible] کی مین ہرگز جیسے مین نے اپنا وعدہ پورا کیا تو بھی اپنا وعدہ
پورا کر کہ ملکہ شور انگیز بانو کو بھیجدے ورنہ [illegible] کرونگا اسد ہنسا اور کہا کہ مصرع دولت ہے کینے کی

شرافت نہیں ہوتی معلوم تو بادشاہ ہو بلکہ بعزیزیہ اور زنکات یہ تیر زنگ کہ تھا ینچے تو نے جو مرت میوہ اور نقل کی کشتیاں بھیجیں
درباروں کی کشتیاں بھیجیں نہ طعام کے خوان بھیجے تو نے تسبیح اور سامان لیکن دربار کو جوڑے تقسیم کیے تھے جو رنگ بیکے
ایرج نے کہا کہ تفضل ہی دو بھی کہہ دیا ہوتا اسد نے کہا واہ ما فلاں رنا شار کافی سے جیسے ایک چیز کو کی تمنے سب
ایک مرتبہ بھیجدیا ہوتا ایرج نے کہا اور دیوانے تو بڑا فریبی ہے میں تجھے خوب جانتا ہوں مصرع این را بہ گے گوکر خرا نشانہ
اب میں تیرے فریب میں نہ آؤنگا اسد پکارا پھر تو میرا کیا کریگا تو نے شکوہ کیا تو میں نے اسکا جواب دیا نہیں بھلا میں جو تمام
سرداری کیسی کیا ہاتوں اقبال شاہ نے کہا اے ایرج اب جو اسد کہتا ہے ایسا ہی کرد شاید ملک شور انگیز ہاتھ لگے ایرج
نے کہا اے اقبال شاہ وہ بڑا مکار ہے میں اسکی خو بو سے واقف ہوں ہرگز ملک کو نہ دیگا بغیر تکرار کے نے یہ بھی
کرتا ہوں اور پھر پکار کر اسد سے کہا کہ فرد مجھکو بھیجدو کہ کتنے جوڑے اور کتنے تھے میں اسد نے کہا بہتر لیکن بھیجتے وقت ہم
اسد نے کہا کہ اے ایرج تم نے پنڈی کا حصہ نہیں بھیجا تھا وہ طلب کیا ہم شربت بادامی بھیجیں گے ایرج نے کہا بہتر اور
بہتر بہت بہتر آپ ضرور بھیجے ایرج ادھر مہت کر بارگاہ میں آیا اور حکم دیا کہ ہاروں کو بہت عمدہ پینڈیاں پانچ
پانچ سیر کی تیار ہوں اور جو رتے بے جانے لگے طعام لذیذ کی پخت شروع ہو گئی لیکن پینڈیوں کی کم اگر اقبال شاہ
مسخرہ بھی نہ سمجھا کہ انجام کیا ہوگا ادھر اسد بن کرب غازی نامور خیمے میں تشریف لائے اور تمام سرداران لشکر
و عیاروں کے نام لکھکر دیتے کی لیکن یہ خیال میں گذرا کہ شاید میرا ایلچی ذلیل کیا جائے تو بڑی بیکی ہوگی ساری بات جاتی رہیگی
وہ پرچہ فرد کا جو میں باندھکر قلعہ سے نیچے اترکر درختوں کی آڑ میں جاتے جاتے قریب لشکر ایرج پہونچکر مار اکر تیر بارگاہ
ایرج میں گرا ایرج نے اس تیر پرسے پرچہ نکالکر دیکھا اسکو اشکال کیا معلوم ہوا کہ فرد اسد نے بھیجی ہے دل میں کہا کہ یہ دیوانہ
بڑا ہوشیار ہو غرض کشتیاں آراستہ کرکے ایرج نے روانہ کیں وہاں اسد انتظار میں بیٹھا ہوا ہی کہ یہ یا تھے جو بدل
ہو چکے اسد نے طماس سے کہا کبھی آؤ اور تمام سرداروں کو بلا کر جوڑے پہنو یہ میری شادی کے جوڑے
ہیں ایرج نے مجکو بھی بھیجدی ہیں اور ابھی بھیجے دیا ہو تو بھی پینڈیاں بھی مزے کر طماس اور مقبول کی یہ حالت
ہو کہ اسد کی حرکتوں پر مارے ہنسی کے بات نہیں کیجاتی ہے لیکن دل میں کہتے ہیں کہ یہ حضرت بے عقل کرامتیں ہو نگے
غرض سب نے خوب جوڑے پہنے اور اسد کے لیے اقبال شاہ کے ایلچی خوشامد کے تاج بھیجا آپ اسے سر پر رکھے
ہوئے بیٹھے ہیں آج چوبداروں کی یہ گت بنائی ہو کہ آدھا منہ کالا آدھا منہ لال کرکے ہولی کا سوانگ بناکر نکلوا دیا وہ روتے
پیٹتے سامنے ایرج کے لگے ایرج نے کہا اے اقبال شاہ دیکھا تمنے اقبال شاہ نے اپنا سر پیٹ لیا اور کہا کہ اب
وہ مجکو اور لیجائیگا کہ میں نے اپنا تاج بھیجدیا ہو ایرج نے کہا بہت اچھا کیا مگر خیر کہاں جائیگا جب تک قضا نہیں ہو اسوقت
تک بجا ہو اسی حکم دیا کہ بجے طبل جنگ کوس حربی کہ جا یہ خبر اسد کو ہوئی فرمایا کچھ اندیشہ نہیں ہمارے یہاں بھی بجے طبل جنگی
غرض مختصر رات گذری صبح کو دونوں طرف سے سامنا ہوا لیکن اسد ابھی اچھا نہیں ہوا ہے رفقا سے کہا کہ آج تم اس
ساخت کرو کل میں مقابلہ لونگا انھوں نے عرض کیا کہ بہر جانبی زری کو موجود ہیں ایرج نے طلایہ کیا کہ اور دیوانے اب کیا حجت
باقی ہے اسد نے جواب دیا کہ ایک حجت باقی ہے یہ بھی وہ کیا کہ تمنے گو تا جوڑا دیا مجھے کی پینڈیاں کیوں نہیں بھیجی دی
لیکن بکتا نہیں بھیجا تھا بس یہ سننا تھا کہ آگ لگ گئی کچھ جواب دیتے نہیں بڑا جو اسد کے سرداروں کو اپنے
بھیجے ہوئے سرخ جوڑے پہنے دیکھتا تھا کہ جاتے تھے طرماسپ یہ رنگ دیکھکر اجازت لیکر بگلا بہادر کی طرف چلا
ادھر سے ابراہیم بن مالک مرکب کو پھیر کر آگے جو طرماسپ نے نیزہ مارا ابراہیم نے چند طعنوں میں نیزہ
طرماسپ کا ہوا کیا اسنے جھٹ ساطور مارا ساتھ ہی گینڈے سے سکندری کھائی اپنے زور میں ساطور رکی جھونک

لیکن منہ کے بل گرا ابراہیم نے زور سے حلقہ تلوار ماری کہ تا دو ابرو واشرا آئی ایرج نے کہا طہماسپ کی تقدیر گردش
میں ہے اور کسی سے کچھ نہ ہو سکیگا خود تیغہ پکڑ کر نکالتا ہوا چلا کہا ابراہیم خبردار اب ہاتھ طہماسپ پر نہ اٹھانا میں پہنچا
کہ لشکر قریب پہونچا ابراہیم نے تلوار ماری اسنے رد کرکے جو تیغہ مارا ابراہیم نے ہر چند سپر کی آڑ کی لیکن یہ وار ایسا
تھا کہ سپر کو کاٹکر خود کو دو کرکے تا دو ابرو اترآیا ابراہیم نے دستانہ مارا کہ تیغہ سر سے دور ہوا ابراہیم زخمی ہوکر پھرا
علقمہ نے مقابلہ کیا یہ بھی زخمی ہوا اعظم خان بن بہرام نے سامنا کیا یہ بھی زخمی ہوا غرضکہ شام تک سب رفیق اسد کے
زخمی ہوئے ایرج پکارا او دیوانے آج تو تو بن پچکے کل کہاں جائیگا بہتر یہ ہے کہ اب بھی دین سے ملکہ کا اسد پکا سا
او آفتاب پرست ملکہ سے تو دستبردار ہو اسلیئے کہ اسپر میں خود عاشق ہوں تو اگر اس آذر کوہ سے سر ٹکرا کر مرجائیگا
تو بھی ملکہ کو نہ پائیگا ایرج نے کہا خیر کل معلوم ہوجایگا لشکر کیطرف میں پھر آیا یہ تماشا کہ رزم آہ ری رفت بزم پہلی صحبت عیش
گرم ہوئی دور جام چلنے لگا جب نشہ تیز ہوا حکم طبل جنگ کا ہوا دونوں طرف نقاروں نے سر اٹھایا کہ روز کی کمان کی
آفت ہے اسد وہی جوڑا پہنے ہوئے ملکہ سے رخصت آیا ہوا اور کہا کہ آج تم مجھپر حلال ہو میں ملکہ کسی ہستی ہے کبھی روانی ہے کبھی
گھٹتی ہے کہ ای شہریار جب قدم کش میرا آیا کہ تمام رفیق آپ کے زخمی ہوئے اور میرے باعث سے ناکھون جانین مفت جاتی
ہیں بہتر ہے کہ مجھے ایرج کے حوالے کر دیجیے وہ جبتک مجھے اپنے محل میں لیکے پہونچیگا میں کام اپنا تمام کرونگی اسد
نے کہا ملکہ کچھ نہیں خیر ہے جبتک ہم زندہ ہیں کوئی تمہیں نہیں لیجا سکتا جب ہم نہ ہونگے اسوقت جیسا ہوگا سمجھ لینا ملکہ
نے کہا ای شہریار اسدن کو خدا مجھے نہ رکھے کہ آپ کے دشمنوں کا شر دیکھوں میں اپنی جان دونگی غرض رات
انھیں باتوں میں گذری صبح کو اسد نامدار چڑھکر کوہ پیکر اسلحہ اور مکمل ہوکر کھڑا ہوا ادھر سے آفتاب پرستان
کی شروع ہوئی ایرج دریا سے آہن میں غوطہ مارے ہوئے چلا آتا ہے مالک بن طلوت واقبال شاہ بن نوشت
تختہ پر سوار غرضکہ جسوقت سامنے بہادر کے آئے ایرج گھوڑا بڑھا کر چلا ادھر سے تبر چلنے لگے ایرج تا وک
ظلم کرتا ہوا کمان ان پر کرتا ہوا چلا جاتا ہے بالائے کوہ ایک غضنفر کہ ایرج آن پہونچا ہر ایکسے نہیں ہانگر ہا ہے کوئی
نہیں کہ کمان ان پہاڑ کی طرح گرنے کو باقی ہو گئی کہ بر دہا بیابان سے گرد اڑی جمیر اسے زنگی داماد ودما زنگی بیٹا
لکس بن لکنات زنگی کا چالیس ہزار زنگیان آدمخوار سے آیا اور نعرہ کیا کہ او آفتاب پرست کہاں جاتا ہے زخمیوں پر
پھر رہا ہے اور مجھسے سامنا کر میں ملک الموت تیرا آ پہونچا ایرج نے پکار کر کہ ای جمیر اسے زنگی تو بھی تھکا ہوا ہے
آج دم لے کل مجھسے سامنا کر لینا میں آج اس دیوانے کا کام تمام کرلوں جمیر اسے زنگی پکارا کہ میں نہیں جانتا جلد
پھر کر مجھسے مقابلہ کر ورنہ لشکر کو تیرے پامال کرتا ہوں ایرج ناچار مجبور ہو کر مقابل ہوا جمیر نے کہا ای ایرج میرا
باپ تیرے ہاتھ سے مارا گیا میں اسکا بدلہ لینے آیا ہوں ایرج بولا جو مجھسے ہو سکے تقصیر نہ کر جمیر اسے زنگی نے
نیزہ مارا ایرج نے چند طعن میں نیزہ اسکا ہوائی کیا جمیر اسے تلوار ماری ایرج نے تیغ دیکر تلوار کے قبضے پر ہاتھ ڈال
چاہا کہ تلوار ہاتھ سے اسکے چھین لے وہ لپٹ پڑا ایرج بھی اس سے دست و گریبان ہوا زور ہونے لگے آخر کو وہ
سے کود پڑے کشتی جاری کی سے ہو گئی یہانتک کہ ایکدن گذر گیا مشعلیں روشن ہوئیں شب بھر کشتی رہی دوسرے
دن قریب شام دم جمیر اسے زنگی کا ٹوٹا اور ہاتھ ایک زور ایسا کیا کہ ایرج کو میں قدم دوڑا لیگیا لیکن اب اسمیں
حال نہیں باقی رہا ایرج نے جو زور کیا تو ساٹھ قدم دوڑ گیا پکار کر اٹھالیا بارگاہ میں اسی طرح لیے ہوئے چلا آیا
اسیر غل و زنجیر کرا کے زندانخانے میں بھجوا دیا صبح کو ایرج نے جمیر کو طلب کیا جب لوگ اسے لیکر حاضر ہوئے
کہا کہ ای جمیر اسے زنگی دین آفتاب پرستی اختیار کر دیکھ جیسا لقا کا بھی میرا شریک ہے لقا میرے ساتھ رہا جب میں

سرگشتہ ہوا تو وہ مایوس ہو کر ظلمات کو چلا گیا لاہوت شاہ سے کہا کہ حمیرا دین آفتاب پرستی برحق ہے نیر اعظم کو سجدہ
کرو رفاقت میں ایرج صاحبقران کی رہا سیوقت حمیرا آفتاب پرست ہوا اور اپنے لشکر کو بھی آفتاب پرست کیا ایرج نے تمام
ہوش حمیرا کو خلعت دیا بغیر اسد کو ہوئی اسد نہایت آزردہ ہوا کہا کہ فریبی ہے جلد ہی ایرج نے حکم دیا کہ بس جنگ ہے اب
کل صبح کو اس دیوانے کو جاکر قتل کر دونگا اقبال شاہ نے کہا کہ ہے زندہ آفتاب پرستان مجھکو معلوم ہوا کہ معشوق میرا اب مجھے
نہ ملیگا یا میری تقدیر میں وصال اسکا نہیں ہے کہ آفت پہ آفت آئی ہے ایرج نے کہا کہ اقبال شاہ میں ہر روز کوشش
کرتا ہوں پھر نہ ہاتھ لگے تو میں کیا کروں مگر کل نیر اعظم نے چاہا تو ضرور تمہاری معشوقہ کو کہیں لاؤنگا غرض رات بھر تیاری
رہی صبح کو ایرج سامنے مقابلے کے آیا اور پکارا کہ او دیوانے آج میرے ہاتھ سے کہاں جائیگا اسد نے کہا جاؤنگا کہاں جرح
تا جسکی جو رو پاس جاؤنگا بس یہ سننا تھا کہ ایرج آگ ہوگیا چاہا کہ گھوڑا اٹھا کر اسد کیطرف جانے کہ بائیں سمت سے تیغ گرد
بلند ہوا اور وہ گرد کم ہوئی مانند بگولے کے چلی آتی ہے کہ اس گرد سے ایک نقابدار سبز پوش یکہ و تنہا پیدا ہوا اور
للکارا کہ او آفتاب پرست کمبخت شامت آئی ہے کیا بہادری ہے کہ زخمیوں کو ستانے جاتا ہے کیا مجال تیری کہ جو ایک بال
بیکا کرسکے جسکو اپنی شجاعت پر گھمنڈ ہو آئے میرے مقابلے کو بس یہ سنکر حمیرا سے نہ رہا گیا ایرج سے رخصت لیکر مقابل ہوا
تھوڑی دیر گفتگو نیزہ بازی ہوئی نقابدار نے نیزہ اسکا ہوا میں کیا حمیرا زنگی نے تلوار ماری نقابدار نے دوسرا بچا کر
ہاتھ ڈالدیا حمیرا زنگی لپٹ پڑا اور دونوں گھوڑوں سے کود کے کشتی ہونے لگی پہر دن رہے باندھکر حمیرا کو نقابدار
لیگیا دوسرے دن پھر میدان ہوا تیاری ہوئی دیلم شاہ زنگی کو گرفتار کرکے لیگیا چند روز میں بہزاد مرتد سام بن
نوجان دریا باری مرجان دریا باری لاہوت شاہ وغیرہ کو سرداران لاہوت شاہ گرفتار کرکے لیگیا آخرکار طلسم
بھی ایرج سے رخصت ہوکر نقابدار کے مقابلے کو گیا اسکو بھی تین پہر کی کشتی میں پچھاڑ کر لیگیا ایرج کا ہر روز ارادہ ہوتا
تھا لیکن اقبال شاہ مانع ہوتا تھا اب جو کوئی نہ رہا ناچار ایرج خود مقابلے کو آیا پکارا کہ او نقابدار تو نے
غلبہ پایا دبا نقابدار پکارا او آفتاب پرست تو نے دو وہ بھی تین ہیں کہ کسی سے دیکھے نہیں اسکا انتقام تجھسے لونگا ایرج
نے کہا کیسی یہ تین جسنے میری بیعت کی ہیں اسکے تئیں متعرض ہوا اسکو پناہ دی نقابدار نے کہا کہ طلسم کا جادو تیرے
استاد کی زوجہ وہ بیعت بھی کرتی تھی خراج بھی دیتی تھی پھر تو نے اسکے ساتھ کیا سلوک کیا نہ اسد ہوتا نہ اسکی آبرو
بچتی ایرج نے کہا کہ اسنے میرے رفیق کو مارا الامختصر کیا نقابدار نے کہا اب جلد حال معلوم ہو جائیگا یہ کہکر نقابدار
نے نیزہ مارا ایرج نے نیزے کو نیزے کی سنان پر روکا چنگاریاں اڑیں نیزہ بازی ہونے لگی سنان پر سنان جھان جھان
بج رہی تھی کوئی شاہد نقابدار نہیں باندھتا ہے دوسرا ایرج تو وار اسکا نہیں کرتا کوئی نشان ایسا ہے کہ ایرج نہیں کرتا مگر
نقابدار اسکے رد نہیں کرتا خوب نیزہ بازی ہوئی لیکن مطلب کسی کا نہ ہوا سنان نیزہ ہائیں بیکار ہو گئیں چھڑے چھڑ بچنے
لگی پہنچے اڑ گئے ہاتھ سے دونوں نے پھینک دیا تلواریں کھینچ لیں خوب شمشیر زنی ہوئی یہ معلوم ہوا کہ دو بجلیاں کوند
گئیں آخرکار تلواریں بھی آری ہو گئیں آخر یہ بھی ٹوٹ کر ہاتھ سے پھینک دیا اب دست و گریبان ہوئے گھوڑے
لنگڑوں کی تاب نہ لاسکے بیٹھ گئے دونوں پشت زین سے بردے زمین آئے کشتی ہونے لگی تین پہر دن کامل کشتی
رہی گھڑی بھر دن باقی تھا کہ نقابدار نے ایرج کا لنگر توڑا اور باندھکر لیگیا اسد بھی کوہ پر سے دیکھ رہا تھا
اپنے رفیقوں سے کہا کہ یہ نقابدار معتبر جادوگر ہے اسواسطے کہ ایرج ایسے شخص کو کہ جسکا اندھیرا صور نہیں بنا سکا
اسکو تین پہر میں باندھکر لیگیا یہ کار سحر ہے بعضوں نے عرض کیا کہ بجا ہے اسمیں کوئی شک نہیں ہے اور ادھر مالک
یعنی ملکوت شاہ اور اقبال شاہ ایرج کے گرفتار ہو جانے سے نہایت پریشان تھے کہ کہیں یہ دیوانہ آکر نہ آتا

پہونچانے ہی ہوا کہ پیر رات رہے اسد نے لشکر ایرج پر شبخون مارا تھے جلادیے لوٹتا مارتا بارگاہ میں آیا اقبال
شاہ اور مالک بن طلوت شاہ کو ڈھونڈھنے لگا یہ ہوا مزادے مسند پر دراز تھا ایسے موقع پر بارگاہ میں کب
رہتے ہیں مالک بن طلوت شاہ تو پائخانے میں چھپ رہا اور اقبال شاہ ایک تنگی آڑ میں کھڑا ہو رہا اسد کے جو کچھ
ہاتھ لگا نقد و جنس کپڑا لتہ وغیرہ سب لوٹ کر پہاڑ پر لیگیا صبح کو مالک بن طلوت شاہ اور اقبال شاہ نے سنا کہ اسد سب
لوٹ لیگیا کھانے تک کو نہیں باقی رہا اور یہی بات پر ہاتھ رکھے بیٹھے ہیں کہا کہ خوب ہوا ہم ایں تو ہیں بعد اسکے شاپور قزل
سے کہا کہ چلکر ایرج کی تلاش کرو کہ آخر انجام کہاں لیگیا شاپور تلاش میں ایرج کی روانہ ہوا اب حال گذارش کیا جاتا
ہے نقابدار سبز پوش کا کہ یہ ایک ساحرہ ہے ساحران عنطلی آباد سے شہناز جادو اسکا نام ہے مطیع الاسلام ہے اسنے
جو سنا کہ اسد پہاڑ پر گھرا ہوا ہے نقابدار بنکر آئی اور مع ایرج سب کو گرفتار کرکے لیگئی مگر لاہوت شاہ کو جیسے دیکھا
ہوا اسپر عاشق ہوگئی ہے جب ایرج کو پکڑ لائی تو باغ کو آراستہ و پیراستہ کرکے مسند بچھائی سبکو سامنے بلایا کہ میں اسد کی
طرفدار ہوں اس سبب سے تم سبکو پکڑ لائی ہوں ہر ایک نے دیکھا کہ ایک باغ بہشت آئین ہے اور بارہ دری کلاں آراستہ و پیراستہ
ہے اور ایک نازنین نہایت حسین مسند پر بیٹھی ہوئی ہے ایرج نے کہا اے نازنین ہم سمجھے کہ تم ہمدرد ہو پکڑ لائی ہو لیکن مطلب تمہارا
کیا ہے وہ بولی میں تم سب کو قتل کرا ڈالتی مگر یہ تمنے اسوجہ سے کہ میں تم میں سے ایک شخص پر عاشق ہوں اگر تمنے کہنا میرا
مانا اور مطلب میرا پورا کیا تو میں تمہارا ساتھ دونگی نہیں تو اسد کی طرفدار رہونگی ایرج نے پوچھا کہ کسپر مائل ہوتی ہے ہر ایک
شخص کو یہی گمان ہے کہ ایرج پر عاشق ہوگی اسلیے کہ یہ صاحب صولت و شوکت جوان خوشرو ہے لیکن ایرج اسکے
وصل سے دل میں کراہت کرتا ہے مگر لاہوت شاہ کی رال ٹپکی پڑتی ہے اسیطرف دیکھ رہا ہے ایرج نے پوچھا آپ زبان
تو آخر کسپر مائل ہیں اسنے لاہوت شاہ کیطرف اشارہ کیا کہ میں اس جوان کی خواہان ہوں لاہوت شاہ پکار کر دلکو
دل سے راہ ہوتی ہے میں دیکھتے ہی تمپر عاشق ہوا ہوں بلکہ جان جاتی ہے شہناز جادو نے سب کو کمند سے رہا کیا
لاہوت شاہ شہناز سے دوڑ کر لپٹ گیا وہ کہنے لگی یہ کیا کرتے ہو اتنے لوگ بیٹھے ہیں تمہیں ذرا حجت نہیں جتنے سردار
تھے مع ایرج اٹھکر چلے گئے بس پھر تو خوب بوس و کنار ہونے لگا بعد اسکے شہناز نے جام شراب کا لاہوت کو دیا
لاہوت نے پیا اور دوسرا جام بھر کر شہناز کو پلایا غرض دور چلنے دونوں مست باہم صحبت آرا ہوئے بعد تھوڑی
دیر کے دونوں نے اپنا کام کرکے فارغ ہوئے لاہوت شاہ نے شہناز سے کہا کہ اے شہناز اس دیوانے اسد نے ایرج
کو کیا کیا صدمے پہونچائے ہیں کہ بیان سے باہر ہیں تمہارا قدم درمیان میں نہوتا تو اب تک کبکا قتل کر ڈالا ہوتا شہناز
نے کہا کہ اب میں اسکی طرفداری نکرونگی تم شوق سے جو چاہو وہ کرو بلکہ میں تمہارے ساتھ ہوں مختصر لاہوت شاہ
اور شہناز دونوں رات بھر مزے لوٹا کیے صبح کو ایرج اور تمام سردار باغ سے نکلکر سوار ہو ہوکر چلے تھے کہ شاپور
ملا اور اسد کے شبخون مارنے کی کیفیت بیان کی ایرج نے پوچھا کہ اے اقبال شاہ زندہ بچا شاپور نے عرض
کیا کہ زندگی تھی جو بچ گیا ایرج نے شہناز سے کہا کہ سنا تمنے وہ نقابدار یہی ہوتی ساتھ تھی اسنے کہا خیر اب جو کچھ ہونا تھا
وہ ہوا چلیے تو سہی کوئی تدبیر ہو جائیگی غرض وہانسے لشکر کو روانہ ہوئے اسد پہاڑ پر بیٹھا دیکھ رہا تھا کہ ایک گرد و غبار
بلند ہوا بعد تھوڑی دیر کے دیکھا کہ ایرج سرداروں سمیت اور مع اس نقابدار کے چلا آتا ہے اسد نے ضرغام
شیر دل سے کہا کہ جا کر خبر تو لاؤ کیا ہوا آیا تو یہ نقابدار ہماری طرف تھا یا ایرج کیطرف ہوگئی ضرغام روانہ ہوا لشکر
ایرج میں ایک اجنبی کی شکل بنکر گیا حال دریافت کیا معلوم ہوا کہ ساحران عنطلی آباد سے ہے اور عورت ہے پہلے اسد
کی طرفدار ہوکر آئی تھی اب لاہوت شاہ پر عاشق ہوکر آفتاب پرستوں کیطرف ہوگئی ضرغام نے آکر تمام حال بیان کیا

گیا ہوا ہے وہ یہاں کہاں ہے ہمارے دم کی روشنی ہے ایرج ہوتا تو کبھی ایسا نہ کرتا تو نے کیوں ملکہ شور انگیز اقبال شاہ
کی معشوقہ کو چھین لیا جب تک سزائے معقول نہ دلواؤں گا میں تھوڑی بات نہ دونگا اگر اب بھی ملکہ کو بھیجدو تو میں شہناز کو منع کردوں
اسد نے کہا او حرامخور اسی پر بھولا ہے تو بڑا مرد معلوم ہوتا ہے جو تجھ سے ہو سکے قصور نہ کر لیکن ملکہ شور انگیز کی
دکھائی پرچھائیں بھی نہیں دیکھ سکتا اب تو ہم مزے کرتے ہیں اقبال شاہ سے کھو کر رو نے لاہوت نے کہا کہ پھر
شکوہ کیوں کرتے ہو یہ لشکر سامنے سے ہٹ گیا اسد نے کہا کہ خیر آج اس جادوگنی کو مارا ہو گا تو اپنا نام اسد غازی
نہ رکھا ہو گا القصہ تا شام تو بارش رہی رات ہوتے ہی برف باری شروع ہوئی اسد نے ضرغام کو ساتھ لیا اور لشکر
ایرج کیطرف روانہ ہوا آتے آتے داخل لشکر ہوا یہاں دیکھا تو نرا ابر چھا رہا ہے اسد نے کہا او ضرغام دیکھا تھے یہ اسی
شہناز نابکار کا سحر ہے کہ جا بجا پہاڑ پر برف برس رہی ہے اور یہاں کچھ بھی نہیں خیر کیا مضائقہ ہے غرض سپر کشان دروازہ
بارگاہ پر آیا دیکھا کہ دربار معمور ہے شمعوں کا نوری روشن ہیں اقبال شاہ شہناز جادو سے برابر کہہ رہا ہے کہ کیسی
اس نے کہا آج رات بھر میں پہاڑ والے مردہ ہو جائینگے طاقتیں سلب ہو جائینگی صبح کو قتل کر دینا اپنی معشوقہ کو لے آنا اقبال
شاہ بولا کہ وہ جب میرے ہاتھ آئے تو میں جانوں اسد یہ باتیں سنتا کیا جب دربار برخاست ہوا اور لوگ نذرانہ کر
اپنے اپنے خیموں کو جانے لگے اسد لاہوت شاہ کے خیمے کے برابر آکر کھڑا ہو رہا کہ اسی کے برابر خیمہ شہناز جادو
کا ہے وہاں دیکھا کہ لاہوت شاہ اور شہناز دونوں باہم گلے میں ہاتھ ڈالے چلے آتے ہیں یہاں تک کہ لاہوت شاہ اپنے
خیمے کو چلا شہناز اس سے جدا ہونے لگی تو لاہوت شاہ نے کہا کہ اے شہناز کیا آج بھی ہمارے پاس نہ رہو گی اس نے
کہا کہ ای رانگوا اور ہماری جدائی گوارا کرو کہ کام ان خدا پرستوں کا تمام ہو جائے کل سے پھر ہم تم باطمینان تمام یکجا رہینگے
لاہوت ناچار اپنے خیمے کیطرف پھرا شہناز اپنے خیمہ کو مڑی ایک سیاہ پوش کو کھڑے دیکھا پکاری کہ ارے تو کون ہے
اور خود لپک آئی اسد پکارا کہ تو تو ہے اسد کی طرفدار بنکر آئی تھی اب ایسا لاہوت کے پیچھے مبہوت ہوئی کہ ترک
اسلام کر کے مسلمانوں کے قتل پر آمادہ ہوا او مکارہ میں ہوں اسد بن کرب غازی تجھے مارنے آیا ہوں تاجا بچی کہ
کہاں اسم سحر پڑھے اسد نے ہونٹھ بھی نہ ہلنے دیئے منہ دبا لیا اور نکال کر تلوار ایرج تا نکوں سے تا شکم اسیر کیا اس ایک طلاطم
محشر انگیز اور ایک شور قیامت خیز برپا ہو ہیر منہ کے خاک اڑا کر جلانے لگے کہ شتی مرا نام من شہناز جادو بود ابھی لاہوت
شاہ کپڑے بھی نہ اتار چکا تھا کہ خبر ہوئی اسد شہناز جادو کو مار کر چلا گیا دیوانہ وار نکلا اسد اب وہاں کہاں تھا
وہ اسوقت چلا جا چکا تھا لاش شہناز کی پڑی دیکھی خاک اڑانے لگا گریبان چاک کر ڈالا اب یہ خبر سارے لشکر میں
مشتہر ہوئی اقبال شاہ بھی دوڑا ہوا آیا یہ بھی رونے لگا اسے بھی ایک بہت بڑی امید تھی ہوئی تھی وہ منقطع ہو گئی ادھر
ایرج پر غلغلہ اپنے لشکر میں سنکر اسیوقت داستکو سدھا ہوا یہاں آیا دیکھا کہ لاش شہناز کی پڑی ہے لاہوت شاہ
بامال تباہ کھڑا رو رہا ہے بہت تسلی اور تشفی دی غرض لاش کو اسیوقت دار الکفر اٹھوا کر جلا یا بھونکا جہنم واصل کیا مگر ایرج
کو کمال صدمہ ہوا کہ مفت کی بدنامی ہوئی اور کچھ کام نہ نکلا غرضکہ سب فارغ ہو کر اپنے اپنے مقام پر آئے اپنی خوابگاہ
پر لیٹے تھے کہ برق کی آوازیں بلند ہوئیں اور نعرہ ہوا کہ نام اسد غازی اور سنا کہ ستاروں کو قتل کرنا شروع
کیا اور غل ہوا کہ دیوانہ شبخون کرا رہا ہے رات بھر خوب آپس میں کشت و خون ہوا کیا لوگوں نے ایرج سے فریاد کی کہ وہ دیوانہ
شبخون کرا رہا ہے آخر سب پرست مارے گئے ایرج نے کہا وہ تو گھرا ہوا ہے پہاڑ پر وہ کیا کرے گا مگر بھاگ آتا تو نہ سا کسی
تدبیر سے آپ ہی آ جاتا انتظار اور ان سب کو تکرار کہ شبخون وہ دیکھتا ہوں بہر کارروں نے عرض کی کہ ضرور وہ ایک نقاب دار
سبز پوش تھا جو شبخون کرا رہا تھا حکم دیا کہ تلاش تو کرو وہ نقابدار کہاں رہتا ہے کدھر سے آیا تھا کس طرف گیا ادھر پر غور

آیا بطریق اہل اسلام سلام کیا لندھور نے جواب سلام دیا ایرج نے حکم کیا کہ نقاب اسکے منھ پر سے ہٹاؤ جیار نے دوڑ
کر نقاب کھینچ لی ایرج نے دیکھا کہ ایک ستارہ رو ترک جنگ آزما بارہ چودہ برس کا ایک شخص شکیل اسد بن کرب غازی
کی صورت ہے ایرج نے نام پوچھا اسنے کہا کہ میں گمنام ننگ خاندان کیا نام اپنا بتاؤں کہ فلک نے تیرے ہاتھ سے ذلیل کر دیا
حق تعالیٰ نے مجکو نام دیا تو نام اپنا بتاتا لندھور نے کہا کہ خدا نے ایک پر ایک کو غالب کیا ہے فضلنا بعضکم علی بعض وسکا پیمانہ تمام
نہیں اسوقت اسنے کہا کہ نام میرا غضنفر بن اسد بن کرب غازی ہے میں نواسا ہوں یاقوت شاہ کا ایرج نے
کہا اگر تیرے نانے میرے بہت سے لوگوں کو قتل کیا ہے لیکن اگر تو میری بیعت کرلے تو تجھے چھوڑ دوں غضنفر بولا یہ کبھی نہ ہوگا
اگر میرا باپ بیعت تیری کرتا تو میں بھی دست بیعت ہوتا اور اگر چھوٹونگا تو تجھے قتل کرنے کو موجود ہونگا ایرج نے کہا اگر تو
زندہ میرے ہاتھ سے بچیگا تو جو چاہے سو کرنا اور حکم دیا کہ اسے زنجیر دو اسوقت لندھور پکارا اے ایرج مجھے تجھ سے امید ہے
اسیر تو تم رہو میں روز کے بعد مجھے قتل کرنے کا اختیار ہے ایرج نے کہا بہت اچھا اور بہزاد سے کہا کہ لیجاؤ اسے تم اپنے
پاس اسیر رکھو بہزاد اپنے سامنے لیکر روانہ ہوا ضرغام جو خبر لیواسنے آیا تھا جاکر تمام حقیقت اسد سے بیان کی کہ تمہارا
آیا فرزند ذی احتشام ہے غضنفر اسکا نام ہے اسد بولا کہ مجکو بیقراری دل سے پہلے ہی معلوم ہوا تھا کہ یہ مجھسے علاقہ رکھتا ہے
اب چھڑالانا اسکا لازم ہوا اے ضرغام چلو اسنے عرض کیا میں حاضر ہوں اسد نے اسیوقت لباس شب روی پہنا
سیاہ باندھی مکھے میں ڈالی سیاہ دوشالے کا چہرہ مشتمار کر تلوار بغل میں دابکر روانہ ہوا ادھر بہزاد نے غضنفر کو اپنے
خیمے میں لاکے بٹھایا نگہبان مقرر کئے اور اپنے دل میں سوچا کہ اے بہزاد اسد ضرور اسکے چھڑانے کو آئیگا وہ بھی اگر گرفتار
ہو تو لطف ہے یہ خیال کرکے چہار طرف کمندیں زمین میں بچھا کر خس پوش کرکے کمینگاہ میں بیٹھا لیکن اسد آتے آتے لشکر میں
ایرج کے داخل ہوا اور وہاں پہونچا کہ جس مقام پر خیمہ بہزاد مرتد کا تھا گرد خیمے کے پھرنے لگا سب طرف دیکھا کہ لوگ ہوشیار
بیٹھے ہیں ایک جگہ پر کھڑے رہکر بیہوشی اڑائی کہ پاسبانوں کو چھینکیں آگئیں اور وہ بیہوش ہوئے اسد اور ضرغام
نے خیمے میں پاؤں رکھا تھا کہ بہزاد نے حلقہ اسکے کمند کھینچے اسد اور ضرغام دونوں گرے لوگ کمینگاہ سے نکلکر دونوں
دونوں کو گرفتار کیا اسیوقت آہنگروں کو بلواکر اسد طوق و زنجیر کرکے جہاں غضنفر تھا وہیں ان دونوں کو بھی لاکر رکھا
غضنفر نے سلام کیا اسد نے اسے گلے سے لگایا پیشانی پر بوسہ دیا اور کہا کہ اے فرزند تمہارے چھڑانے کو آئے تھے
یہاں خود ہی پھنسے غضنفر نے دست بستہ عرض کیا کہ آپ کیوں تشریف لائے مجھپر جو گذرتی وہ گذرتی اسد نے کہا بھی فرزند
ہمنے تمہیں دیکھ تو لیا اور مثل مشہور ہے کہ مرگ انبوہ جشنے دارد اگر مارے جاینگے تو ایک جگہ مارے جاینگے ہم تم باہم الغرض
غضنفر کہ رہا ہے کہ اے پدر بزرگوار میری سعادتمندی ایسی تھی کہ آپ گرفتار ہو گئے اسد بولا یہ کارخانے قضا و قدر کے
ہیں انمیں کیا چارہ ہے لیکن بہزاد مرتد نہایت خوش ہے اسکو کب تاب رہتی ہے شیطان نے ورغلایا اسد کو لیے ہوئے
ایرج کی خوابگاہ میں آیا ایرج کو جو جگایا ایرج نے پوچھا کیا ہے بہزاد بولا میں نے ان مرشدکو آج پکڑا اپنے لوگ لگا
پکڑوا لائے تھے ایرج نے کہا کون بہزاد بولا اسد صاحب مع ضرغام شیردل کے حاضر ہیں ایرج نے کہا سچ
کہو اسنے کہا حضور کے نمک کی قسم اور تمام حال گرفتار کرنے کا بیان کیا ایرج نے کہا اے بہزاد کیا کام نمایاں کیا میں نہایت مسرور
ہوا تم جاؤ ان دونوں کو بھی طرح رکھو صبح کو قتل کرینگے اور حکم دیا کہ میدان خونی تیار ہو بہزاد اسد اور ضرغام کو لیکر
وہاں سے آیا اور نگہبان پاسبان مقرر کیے اور تاکید کی کہ خبردار رہے دو پہر رات جاگ کر تمام کر دو صبح کو تم سبکو انعام ملیگا یہ کہکر
آپ بھی جاکر باطمینان تمام سو رہا مگر یہاں اسد و غضنفر و ضرغام تینوں شیردل رہا ہوتے تھے میں قید میں خیمے میں اسد کہ رہا ہے
افسوس ایک نگاہ شاہزادہ نورالدہر کو نہ دیکھ لیا دل کی آرزو دل ہی میں رہی غضنفر پکارا مجھکو کمال اشتیاق تھا دیدار کا

افسوس ہو کہ قضا نے مہلت نہ دی خیر جو مرضی خدا یہ کہکر آنکھوں میں آنسو بھر لائے اسد بیٹے کو اس حالت سے دیکھ کر بے چین
تھا کہ چیخ مارکر روئے مگر ضبط کیا کہا کہ بابا خدا کو یاد کرو وہ مسبب الاسباب ہے اگر حیات ہماری باقی ہے تو خدا بچا لیگا وقت
دعا کا ہے دعا مانگو شاید یہ ورد کا عالم رحم کرے اور دعا تمہاری مستجاب ہو اور اس بلا سے نجات دے کہ تم ابھی معصوم
ہو گناہوں سے بری ہو جسقدر رات گزرتی ہے زندگی سے یاس ہوتی جاتی ہے آنکھوں سے آنسو جاری ہیں مصروف
گریہ و زاری ہیں کوئی پہر رات باقی ہے کہ سامنے سے طبقۂ زمین کا شق ہوا اور ایک شخص سیاہ فام دبنگا نقاب منہ پر پڑی
ہوئی خنجر ہاتھ میں خاک سے نکلا اسد کو سلام کیا اور کہا کہ جلد چلیے میں فقط آپکے چھڑانے کو آیا ہوں پس اسد اور
غضنفر اور رعد غام اٹھ کھڑے ہوئے وہ عیاران سب کو لیکر نقب سے آیا جھکڑیاں بیڑیاں کاٹیں اور کہا کہ تشریف
لیجائیے اسد نے کہا کہ صورت دیکھنے کا مشتاق ہوں اور نام کا شائق ہوں اس شخص نے جواب دیا کہ جب سب کو
خدا نام روشن کریگا اسوقت ظاہر کرونگا اور صورت بھی جبھی دکھاؤنگا اور ابھی مجھے کام ایسا کونسا ہوا ہے جو نام بیان
کروں یہ کہکر جانب صحرا روانہ ہو گیا اسد نے غضنفر سے کہا اے فرزند تم ہمارے ساتھ آؤ کوہ پر چلو گے یا اپنے لشکر کو
جاؤ گے عرض کیا کہ تمام لوگ میرے فکر مند ہونگے مجھکو جانے دیجیے کہ اپنی خیر عافیت ظاہر ہو جائے غضنفر نے سلام کیا اور
جنگل کی راہ لی اسد پہاڑ پر آئے صبح قریب تھی تمام رفیق مع ملکہ شور انگیز بانو بحیہ جزع و فزع گریہ زاری کی تھی دعائیں مانگ
رہے تھے اسد کو جو دیکھا سب کو عید ہوئی دوڑ دوڑ کر قدموں سے لپٹ گئے گرد پھرے تصدق ہونے ملکہ تو گلے میں
باہیں ڈالکر رونے لگی غرض اس پہر سرور ہوا غضنفر کو بھی سرور ہوا ادھر صبح کو ایرج بیدار ہوا بارگاہ میں آیا
ملکوت شاہ کو سلام کیا اور مژدہ دیا کہ رات کو بہزاد نے اسد اور رعد غام کو پکڑا مالک نے کہا اے فرزند کام کیا
اقبال شاہ بولا کہ شور انگیز بانو ہاتھ لگے گی ایرج بولا بیشک اب جس طرح چاہو لیلو اسی اثنا میں لندھور بن سعدان
کا ورود ہوا ایرج نے آنکھ چرائی صاحب سلامت کے بعد لندھور نے کہا کہ آج یہ مجھے ایسی بے اعتنائی کرتا ہے شاید مطلب
یہ ہو کہ تو اسد کی سفارش نہ کرے مگر اسکا خاصا فساد و نقصان ہو وہ بانی فتنہ بھاگ سے کچا جیو گیا یہ سوچ رہا تھا کہ
لندھور اب کیا ہوگا اسد مفت مارا جایگا کسی تدبیر سے نکلنا ہے اگر اسوقت ایرج نہیں مانتا کہ اسد کو قتل کر دیا اور
اگر اسد مارا گیا تو صاحبقران کو کیا جواب دیگا پس مجبور ہو کر دل میں اپنے اسد کی رہائی کی دعا مانگنے لگا ایرج
کا یہ حال ہے کہ جو آتا ہے اس سے پہلے یہی کہتا ہے کہ وہ دیوانہ مدت کے بعد میرے ہاتھ لگا ہے جب سب اہل لشکر دربار جمع
ہوئے حکم دیا کہاں ہے بہزاد بلاؤ اسے کہ اسد کو لے آئے پہلے اس سے شور انگیز بانو کو لیلوں پھر اسے قتل کروں چوبدار
بہزاد کے بلانے کو چلا تھا کہ بہزاد نیم مردہ حال سامنے سے آیا سلام کیا ہاتھ باندھکر کھڑا ہوا ایرج پکارا کہ بہزاد لا
اسد کو اچھا کہ پیر مرشد میں حاضر ہوں مجھے قتل کیجیے اسد کو مع غضنفر اور رعد غام کوئی نقب دیکر لیگیا ایرج
پکارا کیا کہا اسنے عرض کیا کہ اسد چھوٹ گیا بس ایرج یا تو خوش تھا یا اداس ہو گیا شاپور سے کہا کہ دیکھ تو سہی
وہ گیا پھر آکر عرض کیا کہ عیار جو اسد کو چھڑا لیگیا کوئی نیا ہے میں اسے نہیں پہچانتا کہا کہ بہزاد نے غفلت کی ورنہ اسد
کیا چھوٹ سکتا تھا مگر لندھور اسد کی رہائی کی خبر سنکر کیا خوش ہوا ہے کہ پھولا نہیں سماتا بلکہ اپنے خیمے میں جاکر سجدۂ شکر
بجا لایا لیکن اس طرف اسد بن کرب پہاڑ پر وارد ہوئے نور الدہر کو لکھی کہ بھائی صاحب آپ کے انتظار میں کام
ہمارا تمام ہوا اور ماجرا یہ کہ دانہ غلہ کا ہمارے پاس نہیں ہے گوشت اسپ و شتر کے کھانے کی نوبت پہنچی ہے کہ گھوڑے
ذبح کر کے کھاتے ہیں جلد ہماری خبر لیجیے ورنہ زندہ بچنا نہ پائیے گا عرضی شبرنگ کو دیکر روانہ کیا شبرنگ
بعد طے مراحل و قطع منازل خدمت میں شاہزادہ نور الدہر کی پہنچا نور الدہر شہر زرنا بیہ سے کوچ کر چکا ہے

اور پھینک دے غرض یہ نہیں تمام لوگوں کو روک کے لب خندق پر پہنچے یہاں جب ہفت تیغے و تیغ نجمے کو کند اندون سے باہر
نکلتے ہوئے دیکھا کہ عادیان در القد سامنے کھڑے ہیں بس قنود کی جان پر غشی طاری ہوا چاہتا پکار کر کہا کہ آپ شاہزادہ نور الدہر سے
عرض کیجیے کہ ہم کل صبح کو خدمت شریف میں حاضر ہونگا قدم بوسی حاصل کرونگا لیکن آج مہلت دیجیے شاہزادے سے جو یہ سنا
عادیوں سے کہا سمجھا کہ اچھا یعنی آج پھر کل جیسا ہوگا سمجھا جائیگا یہ سب پھر گئے شاہزادہ بھون کو ہمراہ لیکر مراجعت کرکے
داخل خیام ذوالاحتشام ہوا ادہر قنود اداس و پریشان ایوان بادشاہی میں آکر بیٹھا مجنون تیغ بند سے کہا کہ اب کیا
تدبیر کرنا چاہیے کہا کہ نقب کی راہ سے بھاگ کر ایرج کے پاس چلیے کسی سے کہا اور وہ نہ رضی سلطان ہو جا کے موقع پاکر بھاگ
چنانچہ قنود کے پاس ایک عیار ہے کہ نام اسکا شب آہنگ ہے اور اسمعیلین یہ عیار ہام دمشقی کا ہے جب ہام دمشقی
صاحبقران کے ہاتھ سے مارا گیا تو یہ بھاگ کر ملک قرطبیہ میں آیا اور قنود کے پاس رہا ماحصل کلام قنود نے اس عیار سے
کہا کہ تجھ سے ہوسکے تو جا کر نور الدہر کو پکڑ لا اسنے کہا بہت اچھا میں گیا اور سلایا کہ اسباب عیاری میں بہ آراستہ کیے اور لشکر
نور الدہر کی طرف روانہ ہوا جب قریب لشکر کے پہنچا صورت ایک سپاہی کی بنکر داخل لشکر ہوا اور سیر کرتا ہوا اور دیکھتا ہوا
دروازہ بارگاہ پر آیا دیکھا تو بارگاہ آراستہ و پیراستہ ہو دربار جمع ہے ہر مرتبہ دار تخت پر جلوہ افروز ہے اور شاہزادہ
نور الدہر و شان شوکت سے بیٹھا ہوا ہے صحبت عیش برپا ہے جام گردش میں ہے یہ کسی گوشے میں چھپا کھڑا ہو رہا جب دربار برخاست
ہوا نور الدہر نے خوابگاہ میں آیا خاص ہوش [illegible] کر آرام کیا شب آہنگ نے دریافت کیا کہ چالاک بیدار ہیں بس
[illegible] کی شکل بنکر چلے دروازہ بارگاہ پر آکر بیٹھا اور نوبت کو شراب میں بیہوشی پلا کر بیہوش کیا پھر اندر گیا خدمتگاروں
اور مہرداروں کو میوہ دیا کہ بھائی ہم اچھے ہوئے ہیں فصل بہت کیا ہے یہ میوہ تمہارے لیے لائے ہیں لیکن ہمارے سامنے
کھاؤ کہ ہماری طبیعت بھی خوش ہو انھوں نے وہ میوہ کھایا بعد دو گھڑی کے بیہوش ہوگئے چادر عیاری ہاتھ کر شمع
گل کیا برابر پلنگ کے آیا دو شالہ منہ پر سے سرکایا کلہ عیاری میں بیہوشی رکھ کر لگائی نور الدہر چھینک مار کر بیہوش
ہوگیا شب آہنگ چادر عیاری میں لپیٹ کر پشتارہ باندھ کر [illegible] لگاتا ہوا نکل گیا قلعہ میں داخل ہوا جہاں قنود رات
بھر بیدار رہا اسی کا انتظار رہا صبح کو شب آہنگ پشتارہ پہ دوش پہونچا قنود پکارا ای شب آہنگ کیا کیا پکار
کر لایا اس نے [illegible] کو پشتارہ اسکا موجود ہے قنود نہایت خوش ہوا شب آہنگ کو گلے سے لگا لیا مال مرواریدکا
گلے سے اتار کر شب آہنگ کے گلے میں ڈالدیا اور کہا ای شب آہنگ کھول اس پشتارے کو اور [illegible] ہوش میں لا
اسنے کہا اسے پہلے اسیر طوق و زنجیر کیجیے بعد اسکے تجھے ہوش میں لانے کو کہیے قنود نے آہنگروں کو بلوا کر شاہزادہ نور الدہر
کو قید شدہ میں [illegible] کرایا کہ اس اثنا میں مجنون تیغ بند اور تمام رفقا اسکے آکر حاضر ہوئے شب آہنگ نے فتیلہ [illegible]
بیہوشی سنگھایا جس سے نور الدہر کو ہوش آیا شب آہنگ پکارا کہ اے بد ابد دست میں تجھے گرفتار کر لایا آنکھ کھول کر دیکھ
[illegible] کہاں ہے نور الدہر ہوشیار ہوا اپنے کو اسیر طوق و زنجیر پایا اور گرد کنار میں عیار کو سر پر کھڑے دیکھا بس نہایت زور
سے اٹھا کہ کڑیاں زنجیر کی چیخ اٹھیں اور بطریق اہل اسلام سلام کی قنود بولا اے نور الدہر کل تو بہت چڑھ بڑھ کر
چلی تھی اب صبح کو جو اعمال تو کرتا ہے ویسا وہ تیرے حق میں کیا جائیگا اور حکم کیا کہ لیجا کر زندان میں
میں لوگ شاہزادے کو زندانی کرنے میں لگے مگر یہاں لشکر نور الدہر میں صبح کو غل ہوا کہ شاہزادہ خیمے سے غائب
ہر چہار طرف ڈھونڈھ رہا کہیں پتا نہ پایا وہ ہرکارے جو قلعے کے مخبر تھے انھوں نے آکر عرض کیا کہ شاہزادہ قید
ہوکر قلعے میں گیا ہے بس اسیوقت ہر مرتبہ دار طبل بجوا کر قلعے پر چڑھ گیا کشیدہ رو اور عادی لشکر لیے آگے سے
لوگوں کو روک کے لب خندق پہونچ گئے کہ قنود نے نور الدہر کو زیر تیغ بٹھایا اور پکار کر کہا کہ اگر تم لوگ آگے بڑھے

تو ہم اسے قتل کر ڈالینگے ہرمز تاجدار تیار ہو کر پھر افتود نے عرضی ایرج کو لکھی کہ اے صاحبقران آفتاب پرستان میں سے
نبیرۂ حمزہ کو پکڑ کر قلعہ مرصع حصار میں قید کیا ہے مگر فوج اسکی بیشمار رہتی ہے صدمہ برداشت نہیں ہو سکتا آپ تشریف لائیے یا کسی
ایسے کو بھیجیے کہ نورالدہر کی فوج کا مقابلہ کرے اور اگر نورالدہر قید سے چھوٹ گیا تو بڑا غضب ہو جائیگا جلد
دستگیری کیجیے ایک عیار یہ عرضی لیکر روانہ ہوا ہرمز تاجدار خیمے میں آیا چالاک بن عمرو کا حال دریافت کیا سنا کہ
تپ محرقہ میں گرفتار ہے اسی وقت ساسد بن کرب غازی کو اس مضمون کا لکھا کہ اے شیر بیشۂ شجاعت شاہزادہ
نورالدہر تمہاری مدد کو آتا تھا گردش فلکی سے قلعہ مرصع حصار میں گرفتار ہو گیا اور چالاک بن عمرو بہت بیمار
ہے جلد اگر نورالدہر کی خبر لو یا کسی ایسے کو بھیجو کہ وہ آکر شاہزادہ نورالدہر کو رہائی دے ادھر سے عیار نامہ لیکر
روانہ ہوا اب حال سنیے آذر کوہ کا کہ ایرج بہزار تحیر سوچتا ہے کہ کسی طرح اس دیو اسد کو قتل کروں
لوگ کہہ رہے ہیں کہ پیر و مرشد اب قلعہ بازار نہیں رہا ہے وہ خود ہی تنگ ہو گیا دیکھیا پہنچا تا خالی اس وقت نہیں
ہے کہ امین جوڑی ہرکارے کی دوڑی ہوئی آئی سلام کرکے عرض کیا کہ اقیاش کشیدہ رو تو ہزار اونٹ
قلعے کے لیے ہوئے اسد کے واسطے آیا ہے ایرج نے کہا کہ بھیجتا ہوں اسے کہ وہ قلعہ دیو اسے کو پہونچا سکے اور
اسی وقت سوار ہو کر روانہ ہوا دو چار سردار بھی ہمراہ چلے جب قریب پہونچا ایرج نے نعرہ کیا کہ اے اقیاش
کشیدہ رو کب چھوڑتا ہوں مجھے کہ تو قلعہ اسد کو لیے کر دے ادھر سے سنکر اقیاش دوڑا مقابلہ ہوا اقیاش
نے تیغ مارا ایرج نے تیغ اسکا بغنون سپر کی چھین لیا اور کمربند میں ہاتھ ڈالکر اسے اٹھا لیا اور سر پر چرخ
دے کر زمین پر مارا چاروں شانے چت گرا کودکر مرکب سے مشکیں اسکی باندھ لیں اور کشیدہ رو بھی ایرج سے
لڑنا شروع کیا یہانتک کہ قلعہ اپنے قبضے میں کیا اور سب کو شکست دی اور ہمراہ ادھر قیام نے اسد کو خبر دی کہ
شاہزادہ نورالدہر نے قلعہ آپ کے لیے بھیجا تھا ایرج اسکو چھیننے کے واسطے روانہ ہوا ہے اسد نے کہا خوب ہے
میں اس آفتاب پرست کے لشکر میں سے لاتا ہوں اور رفیقوں کو لیکر پشت سے لشکر ایرج پر گرا تمام قلعہ لیکر
کو آذر کوہ کو روانہ کر دیا ادھر سے شاپور رود دوڑا ہوا پہونچا کہا کہ غضب ہوا وہ دیو اور آپ کے لشکر کو بے اثر
پاکر گرا اور تمام غلہ لوٹ لیگیا ایرج نے قید اقیاش کی اور قلعہ عنبر صبا کے سپرد کیا اور آپ وہاں سے روانہ ہوا
اسد نے سنا کہ ایرج آتا ہے اور قلعہ عنبر صبا کے حوالے کر آیا ہے قلعہ تو ابراہیم کے ساتھ آذر کوہ کو روانہ کیا اور
خود دوسرے راستے سے عنبر صبا پر آیا اور للکارا کہ ادھر آ حرامزادے مجھے کہاں جانے دیتا ہوں یہ کہکر آ جا اور حملہ
کو جان بچانا دشوار ہو گئی آخرکار اسد کے ہاتھ سے بہت زخمی ہوا اسد نے اقیاش کشیدہ رو کو رہا کیا اور قلعہ لیکر
آذر کوہ کی جانب روانہ ہوا یہاں ایرج جو لشکر میں آیا سنا کہ وہ دیو اور تمام قلعہ لیگیا نہایت پریشان ہوا لیکن کہا ہے
کہ کچھ پروا نہیں میں اسکا بہت سا قلعہ چھین لاتا ہوں اسے صرف کرو اسی اثنا میں خبر پہونچی کہ دیو اسد نے عنبر صبا کو
زخمی کیا اور قلعہ آذر کوہ کو لیے جاتا ہے ایرج پھر مرکب پر چابک جلا تھا کہ عنبر صبا کی نے دیکھا تمام سرسے پیر تک
چور چور ہے پہنچا کہ وہاں پہونچکر دیکھا کہ اسد کا کہیں نام و نشان بھی نہیں ہے سنا کہ وہ قلعہ لیکر آذر کوہ پر چلا گیا ہر چند
تلاش کی اسد کا پتا نہ لگا اسد نے آذر کوہ پر پہونچکر بیدق بجانا شروع کی کہ دو راہے طماس نے کہا ہے کہ کیا تنگ
کیا ڈالے میں تو نفع سے رہا ایرج کا بھی قلعہ لوٹتا اور اپنا قلعہ بھی چھین لایا طماس اور سب سردار مارے ہنسی
کے بے کیفیت ہو کر لوٹ رہے ہیں ایک تو قلعہ آنے کی خوشی ہو دوسرے اس حرکت پر کہ سارے قلعے میں اسد کو نہ
پھرتا ہو ایرج دیکھ دیکھ کر جل رہا ہے تاپا رجتے میں پھر [illegible] اور سپر کو پھینک دیا سر پکڑ کر بیٹھ گیا ملکوت شاہ نے کہا

ارشاد ہوا کہ دیکھوں فرمایا کہ ہم زینت کرتے زمین تم قرعہ پھینکو اور دیکھو جو احکام نکلیں ہمسے بیان کرو عرض کیا بہت خوب
بس اسی وقت تھوڑی سی مہر لیکر اصطرلاب کو آفتاب کے مقابل کیا تختہ رمل پر قرعہ ڈالکر پھینکا اور ساتوں ستارے
بارہ برج سولہ خانے نگاہ میں رکھکے احکام طرح طرح کے شروع کیے اور عرض کیا کہ حضور تنہا ہوں تو غلام عرض کرے
گیتی افروز نے سب کو ہٹا دیا کسی کو پاس نرکھا کہا کہ اب میں تنہا ہوں جو تجھے نجوم میں معلوم ہوا ہو کہ قارن نے
عرض کیا کہ حضور نے حال اُس شخص کا دریافت کیا ہو کہ جادو ناسکو نگل گیا ہو کہ کہاں ہے پھر عرض کیا کہ وہ شخص ابھی
زندہ و سالم ہے مگر ابھی قید سے چھوٹا نہیں قریب ہے کہ چھوٹے اور اس سے ملاقات ہو ملکہ نے کہا کہ او جھوٹے جسکو
اژدہا نگل گیا ہو وہ کیونکر زندہ رہ سکتا ہے قارن نے کہا کہ پیر و مرشد اگر وہ حمزہ صاحبقران کے ساتھ ذبح
تجکو آپ نکرے اور ریزے ریزے کر ڈالیے گا میں نے خون اپنا معاف کیا گیتی افروز یہ سنکر نہایت خوش
ہوئی کہ خواجہ بزرجمہر کے بیٹوں سے یہی سنا تھا مالا سے مروارید گلے سے اتار کر قارن کو دیا قارن نے وہ مالا
لیا اور نامہ ایرج کا نکالکر دیا کہ حضور اسکے عوض میں نامہ پڑھکر جواب اسکا لکھیں گیتی افروز نے نامہ ہاتھ میں
لیا دیکھا کہ نامہ ایرج کا ہے نامے کو چاک کرکے مضمون نامہ پر جو نگاہ پڑی اور شعر نہ تقدیر نے لکھے ہوئے دیکھے بس عرق
شرم میں غرق ہو گئی اور کہا کہ او حرامزادے یہ اپنے بیگانہ مرد کا پیغام لایا ہے ارے ہے کوئی اسکو پکڑ کر ایک ایک بال
داڑھی کا نوچو اور کالا منہ کرکے تمام شہر میں گدھے پر سوار کرکے خوب پھراؤ اور جوتیاں لگا کر شہر سے نکال دو قارن
نے کہا ای ملکہ میں بیشک تقصیروار ہوں مگر ناچاری اور مجبوری سے میں نامہ لیکر آیا تھا نہ آتا تو ایرج مجھے مار ڈالتا مجھے
یہ حرکت بخوف جان ہوئی آپ مجکو اپنے ہاتھ سے قتل کر ڈالیں مجھے گوارا ہے میں نے خون اپنا معاف کیا ملکہ نے کہا میں تجھے
ابھی مار ونگی لیکن ذلیل کرونگی قارن نے کہا جو مرضی آپکی لیکن نامے کی پشت پر کچھ جواب لکھ دیجیے نہیں تو ایرج
مجھے بدنام کریگا ملکہ نے نامے کی پشت پر بہت سی گالیاں لکھدیں اور قارن کو دیا اور کہا کہ ماؤ اسکی داڑھی کا ایک
ایک بال نوچو خواجہ سرا و خانشیں دوڑیں قارن کو خوب مارا اور داڑھی نوچی اور منہ کالا آدھا کیا اسکے گدھے پر سوار
کرکے شہر سے نکلوا دیا مظفر سے کہا بھاگ کے مردار تم اس سے بیخبر تھے جیسا اُسنے کیا تھا ویسا پایا اسے سزا دی اسے
شہر سے نکل جانے دو مظفر نے ہرچند عرض کیا سمجھایا کہ یہ خطا ایسی کیا حرکت بیجا کی مجھے بھی تو معلوم ہو ملکہ نے نہ بتایا
ادھر وہ سب سوداگر بھی ڈر کے مارے بھاگ گئے قارن بیچارہ ذلیل و خوار شہر بدر ہوکر اسی قافلے کے ساتھ
نامہ لیے ہوئے روانہ ہوا اگر یہاں ایرج جب قارن کو روانہ کر چکا طبل جنگ بجوا دیا خبر اسد کو ہوئی فرمایا کہ ہمارے
لشکر میں بھی طبل جنگ بے عوض کوس حربی رات بھر گرجا کیے صبح کو اسد قلعہ کوہ پر آکر بیٹھا لوگ گئے مورچوں پر قائم
ہوئے کہ یکایک سامنے سے لشکر آفتاب پرستوں کا نمایاں ہوا ایرج آگے مرکب پر سوار پیچھے مالک بن ملکوت
اور اقبال شاہ تخت پر سوار اور تمام لشکر چلا آتا ہے سامنے گولوں کی زد سے بچکر قائم ہوا ایرج مرکب کو جھکا کر سامنے
آیا اور پکارا کہ او دیوانے اب بھی میرا کہنا مان کر مفسد شور انگیز بانو کو دے دے اسد پکارا کہ او مردود بیچے کبھی اسکی پرچھائیں
تک تو نہ دیکھ سکے گا نام اسکا بدولت کے سامنے بار بار لیتا ہے ہمارے خلاف گذرتا ہے ایرج پکارا او دیوانے
آج تجکو زندہ نہ چھوڑونگا آ میں یہ کہکر پیادہ کسطرف چلا اقبال کشیدہ رو نے کہا کہ اگر اجازت ہو تو میں اس سے
جا کر سامنا کروں ایک مرتبہ اسکے ہاتھ سے زخمی ہو چکا ہوں آج اسکا عوض لیوں اسد نے کہا ای اقبال پہلے
شکست زبردست ہو تم مقابلے کو جاؤ اگر خدانخواستہ تمہارے ساتھ کچھ نرم و گرم ہوا تو میں جانب اب سے شرمندہ ہونگا
اقبال نے کہا کہ اسد یکہ تنہا اور پیادہ نعرہ کیا کہ او آفتاب پرست کیا میں تجھے مزا دینے کو اور مرکب بیجا

ہوا کہ شاہ خبر کہاں جاتا ہے تو میرے ہاتھ سے بچکر جاتا ہے غرض کہ دربار برخاست ہوا شروع ہوا جیسے ہی خدمتگار
حقہ وغیرہ اٹھانے لگے اسد تو پہلے ہی سے بارگاہ کے باہر تھا لوگ اپنے اپنے خیموں کو جانے لگے سب کے بعد
اقبال شاہ اپنی بارگاہ کی طرف روانہ ہوا اسد پیچھے پیچھے چلا اقبال شاہ نے خیمے میں پہونچکر لباس اتار رکھا تا زیبائی
خواب سرگرم میں گرفتار ہوا نگہبان جا بجا قائم ہوئے پلنگ کے پہرے والے بھی تلواریں ننگی لے لیکر کھڑے ہوئے اسد دو گھڑی
کے بعد بیہوشی اڑا کر پہرہ والوں کو بیہوش کیا بھاگنے پاتے بیہوشی کے اڑانے کے دو شمعوں پر لگا کر جلا جلا کے دھوئیں
سے خدمتگار حاضر دار سب بیہوش ہوئے سب کے سر کاٹے اقبال شاہ کو دیکھا کہ بیہوش پڑا سو رہا ہے اسد نے آگے
بڑھکر شانہ ہلایا وہ گھبرا کر خواب سے بیدار ہوا کیا دیکھا کہ اسد تلوار کھینچے سر پر کھڑا ہوا ہے اور سب خدمتگار حاضر دار
پڑے تڑپتے ہیں جان نکل گئی پیشاب خطا ہو گیا اسد نے کہا ڈرو نہیں میں تمہیں لینے آیا ہوں لیجا کر شور انگیز کے
پہلو میں بٹھاؤنگا ملکہ کو دکھاؤنگا اقبال شاہ بولا کہ اے اسد دلاور میں ملکہ شور انگیز سے درگذرا نام بھی اسکا کبھی
دلونگا اسد بولا او حرامزادے کل پھر تو ایرج سے کیا کہ رہا تھا میں تو کھڑا ہوا سن رہا تھا کہ تو نے کہا جبتک میرے
بدن میں جان ہے میں ملکہ شور انگیز بانو سے دست بردار نہونگا اب چل میں ملکہ کو تجھے دکھا دوں اقبال شاہ نے
ہاتھ باندھے کہ مجھے خطا ہوئی اب جو میں نام بھی ملکہ کا لوں تو مجھے قتل کیجئے گا اسد نے کہا کہ میں بے مجبور ہوں کب ہوں
ضرغام سے کہا کہ باندھ لے مشکیں اسکی اگر یہ ذرا اپنے مقام سے حرکت کریگا تو ابھی اسے قتل کر ڈالونگا اقبال شاہ نے
کہا جو چاہے سو کیجئے اور چپکا پڑا رہا ضرغام نے خوب طرح سے کس کے باندھ دیا اور پشتارہ کر کے چادر عیاری میں لپیٹ کر
روانہ ہوا صبح کو ایک غل ہوا کہ کوئی چوکیداروں کو مار کر اقبال شاہ کو لے گیا مالک بن ملکوت شاہ دوڑا ہوا ایرج
کے پاس آیا اور رو رو کر کیفیت بیان کی ایرج نے آکر دیکھا کہ کلی لاشیں پڑی ہیں اقبال شاہ نہیں ہے شاپور شیر دل کو
بلایا کہا کہ یہ کون لے گیا اسنے ہنسکر امیر ضرغام شیر دل اور اسد کا بیانا عرض کیا کہ اسد [illegible] لے گیا اور ضرغام بھی ہمراہ
تھا بس یہ سنتے ہی مالک بن ملکوت شاہ سر پیٹنے لگا اور پچھاڑیں کھانے لگا اور چیخنے لگا کہ ہائے غضب اسد دیوانہ کاہیکو
چھوڑیگا ایک تو وہ یوں ہی نہیں ہم سب کا دشمن ہے دوسرے اقبال شاہ کا تو پورا رقیب ہے ایرج نے کہا کہ میں نے کمبخت کو بارہا
سمجھایا کہ اسے شور انگیز بانو سے ہاتھ اٹھا اختر نہ مانا آخر کو یہ انجام ہوا کہ وہ دیوانہ جلد پکڑ لیگیا اب کیونکر اسکے ہاتھ
سے چھڑانے اور اے مالک بن ملکوت شاہ وہ دیوانہ اقبال شاہ کو لئے تو گیا ہے مگر قتل نہیں کر سکتا ہے تم خاطر جمع رکھو
مالک بن ملکوت شاہ نے کہا کہ اچھا سرکار سے جا کر خبر لاتا ہوں دیکھیے کیا ہوتا ہے غرض روانہ ہوا لیکن اسد جس دم ضرغام اقبال شاہ
کو لئے ہوئے آذر کوہ پر آیا صبح ہو چکی تھی سب نماز کیواسطے اٹھے تھے رفیقوں نے سلام کیا اور پوچھا کہ پیر و مرشد کسکو
کہاں لائے اسد نے کہا کہ اقبال کو یہ لشکر فراز کر میدان خونی تیار کرو ملکہ کو دکھانے کو لاتا ہوں مجھوں نے کہا کہ اے عقیدہ مجھے
جب ایرج بہادر [illegible] چڑھ آئے اے عزیز تیغ بجائیے کرد [illegible] جائیگا اسد نے کہا بھائیو مجھے ضابطہ ہے [illegible] آخر اپنا
کیونکر بچا میں اسے قید رکھوں اور کوئی عیار آکر چھڑا لیجائے تو کیا کروں ہاتھ ملکر رہجاؤں جلد مجھے کوٹھری کرا دو میں آیا
یہ کہکر اندر گیا ملکہ شور انگیز بانو اختلاط میں بیٹھی تھی جاگ کر فکر میں صبح کی تھی چند کا خمار آنکھوں میں تھا کہا لو صاحب
لایا میں اس حرامزادے کو یہ کہکر پشتارہ رکھا فتیلہ رفع بیہوشی دیا کہ اقبال شاہ نے آنکھ کھولی دیکھا کہ اسد بیٹھا ہے
اور ملکہ پہلو میں بیٹھی ہے اسد نے کہا اے اقبال شاہ لو ملکہ کو دیکھ لو ملکہ بولی اے اقبال شاہ تم ہمارے عاشق ہو کہ تم
کہا کہ آپ میری پیر و مرشد ہیں میری کیا مجال جو میں دم عشق کا بھروں اسد بولا او حرامزادے میں کب تیری باتیں سنتا ہوں
خاص تیرے سر جانے سے [illegible] ہوا اسکو ادھر طرفین کے مارے گئے ایرج کو [illegible] ہوئے اور زحمت

کھینچتے ہوئے میدان گذر گئے اگر تو زہر کا تا تو تمہارا یکو یہ حالت ہوتی پس بانی فساد تو ہی ہے تجکو بغیر مارے نہ چھوڑونگا اور
پھر زخم کیا کہ آرزو تیری پوری کردی کہ طلا کو تجھے دکھا دیا یہ کہکر اقبال شاہ کو باہر لایا ہر چند اقبال شاہ نے گریہ وزاری
کی کچھ نہ سنا کہا کہ جلد اسے چرخی پر کھینچو پس جلادوں نے رسی میں باندھا اور ستون میں جکڑ کر چرخی پر کھینچا پس اقبال شاہ
زمین سے بلند ہوا اسد مع رفقا تیر کمان لیے تیار بیٹھا تھا کہ یکایک استیر ایک مرتبہ پڑے کہ سارا بدن اقبال
شاہ کا چھلنی ہوگیا اور روح جسم سے نکلکر وادی بربہوت کو روانہ ہوئی اسد نے حکم دیا کہ نقارہ شادمانی بجے ادھر
تو نقارے پر چوب پڑی ادھر اسد دلاور مع رفیقوں کے برق کیا تا ہوا قلعہ میں کودتا پھرتا ہے ایک شور ہوا کہ
وہ مارا آفتاب پرست حیران ہوئے کہ آج یہ قلعہ میں دو فوجیں کیسی بج رہی ہیں دیکھا کہ اقبال شاہ دار پر لٹک رہا ہے اور
دیو چہر عیار جو خبر لیوا اسطے آیا تھا روتا پیٹتا روانہ ہوا سامنے تخت مالک بن ملکوت شاہ کے پہونچکر ٹوپی سر سے دیدی
اور خبر مرگ اقبال شاہ کی سنائی اور کہا کہ دیکھیے وہ نقارہ بج رہا ہے خدا پرست خوشیاں کررہے ہیں مالک بن
ملکوت شاہ نے گریبان چاک کیا اور کہا کہ اب مزا زندگی کا نہیں رہا جب ایسا بیٹا صاحب اقبال مرجائے تو زندگی ہیچ ہے
ایرج نے کہا کہ اے مالک بن ملکوت شاہ اسکے عوض میں اگر اسد کو نہ مارا تو اپنا نام زیب آفتاب پرستان ایرج نہ جانیو
اور کہا کہ آپ صبر کیجیے اور قضا اقبال شاہ کی آچکی تھی کیا چارہ ہے بہت سی تسلی اور تشفی کی اور کہا کہ اب ارسلان شاہ کو
تخت پر بٹھائیے غرض ارسلان شاہ کو حمام کراکے خلعت شاہی پہنا کر تخت پر بٹھایا اور اپنے ہاتھ سے تاج اسکے سر پر
رکھا نذریں گذرنا شروع ہوئیں چار گھڑی دن باقی ہوگا کہ شب آہنگ عیار عرضی قتود شاہ آفتاب پرست کی لیے ہوئے
آیا سلام کرکے عرضی ایرج کو دی ایرج نے اسے کھولکر پڑھا آگاہ ہوا کہ نورالدہر کو قتود نے گرفتار کیا ہے اور قلعہ
مرصع حصار میں ہے پس مالک بن ملکوت شاہ سے کہا کہ لیجیے عوض اقبال شاہ کے نورالدہر کو قتل کیجیے یہ کہکے مالک
کے ہاتھ میں وہ عرضی دی وہ بھی پڑھکر بہت خوش ہوا ایرج نے کہا کہ جواب عرضی لکھو کہ اے قتود مجکو آیا سمجھو اور شب آہنگ
کو خلعت دیا اور بہت کچھ انعام دیکر رخصت کیا وہ تو جواب لیکر روانہ ہوا ایرج نے مالک بن ملکوت شاہ سے کہا کہ تم یہاں کچھ دن
ٹھہرے رہو طرماسپ تمہارے پاس رہیگا میں جاکر نورالدہر کو قتل کرتا ہوں اور فوج کو اسکی شکست دیکر آتا ہوں یہ سنکر
مالک بن ملکوت شاہ نے کہا کہ اے ایرج آپ چلے گئے اور اسد نے آکر مجکو اور ارسلان شاہ دونوں کو قتل کیا تو اسے
کے وہ دبتا نہیں ہے آپ نہ جائیے بلکہ طرماسپ کو بھیج دیجیے ایرج نے مجبور ہوکر طرماسپ کو فوج بہت سی دیکر مرصع حصار
کو روانہ کیا اور کہہ دیا کہ جاتے ہی پہلے نورالدہر کو قتل کر ڈالنا اسنے عرض کیا کہ بہت خوب اور کوچ کرکے روانہ ہوا غرض کہ
شیر جنگ عیار اسد کا یہاں صورت بدلے کھڑا تھا کہ تمام حال شب آہنگ کے عرضی لیکر آنے اور طرماسپ کا فوج
لیکر واسطے قتل نورالدہر کے جانے کا بیان کیا اسد نے ضرغام شیردل سے کہا کہ بھائی تم جاؤ نہ شیر جنگ کو ساتھ لیکر
مرصع حصار میں پہنچکر جسطرح ہوسکے بھائی صاحب کو قید سے رہا کرو اسنے کہا بہت اچھا اور اسی وقت
روانہ ہوا لشکر طرماسپ کا راہ میں چھوڑا آپ دوسرے روز خلقتیں بلا ہوا مرصع حصار میں پہونچ گیا بہ لگا
ہو مزنا چار اس میں بیٹھ گئے وہاں وشاہ سے بادشاہی بلا کر عرض کیا کہ غلام شاہزادہ نورالدہر کی رہائی کو حاضر ہوا ہے
فرمایا کہ خدا تمہیں جزا دے ضرغام نے عرض کیا کہ چالاک کہاں ہے ارشاد ہوا کہ دہشت میں ضرغام اسکے دیکھنے کو آیا
دیکھا کہ تب سے زرد ضعیف ہو رہا ہے سلام کیا اور قدموں سے لپٹ گیا چالاک آبدیدہ ہوا کہا کہ بھائی خدا بچاے بیٹا تو دیکھیے
نہیں لڑائی کی ہے طرح پہ ہے میں دعا کے امیدوار ہیں اگر ہم اچھے ہوتے تو شاہزادہ کا یکو قید رہنا محنت اور مشقت
کرکے چھڑا لے ضرغام بولا بھائی صاحب خدا آپکو اچھا کیے دیتا ہے آپ اسقدر ملال کیوں میں آپ نے تو جسے

بڑے کام کیے ہین کہ ایسے کسی سے کاہے کو ہونگے یہ دونون بڑی بات ہو آپکے تو بڑے ہم ہین اور آپ دعا کرین تو
مین شاہزادے کی رہائی کو جاؤن چالاک بولا کہ بھائی تمھارا خدا نگہبان ہو جاؤ دیر نہ کرو ضرغام سلام کر کے
روانہ ہوا گرد قلعہ مرصع حصار کے چرخ مارنے لگا گھات دیکھنے لگا کہ کہین راستہ پاؤن تو اندر قلعے کے جاؤن جسطرف
جاتا ہو دیکھتا ہو کہ نگہبان پاسبان نہایت ہوشیار بیٹھے ہین اوپر قلعے کے روشنی ہو رہی ہو لوگ پہرا دے رہے ہین ضرغام
پھرتے پھرتے ایک طرف ہوا یا دیکھا کہ ایک برج مین کوئی مرد سپاہی بیٹھا ہو اور افیون جو کسیقدر چڑھی ہو اسوجہ سے
اونگھ رہا ہو کبھی آنکھ کھل جاتی ہو کبھی بند ہو جاتی ہو حقہ منہ سے لگا ہوا ہو دل سے کہا کہ ضرغام یہی مقام گھات کا ہو
اسی طرف سے چلے جب دیکھا کہ وہ پینک مین ہو کمند مارکر ضرغام اوپر چڑھ گیا وہ سپاہی غریب آنکھین بند کیے بیٹھا
تھا کہ ضرغام نے اسکا گلا دابکر اسے مار ڈالا اور آپ وہان سے اسکی شکل بنکر نیچے اترا دوسرے درجے مین جو
پہرے والے تھے انمین آکر بیٹھا ایک نے پوچھا کیون بھئی کہو اکیلے دم گھبراتا ہو یہ کہکر گنڈیریان چھیل چھیل کر ہر ایک
کو چاٹ پر لگایا اور سب گنڈیریان کھا کر بیہوش ہوئے ان سب کے بھی سر کاٹ لیے اب جو نیچے اترا تو صبح ہو چکی
تھی اپنے دل مین کہا کہ دن کو پوشیدہ ہو کر بیٹھیے رات کو زندانخانہ تلاش کیجیے یہ سوچکر ایک طرف کو روانہ
ہوا قریب دروازہ انتہا کے پہونچا دیکھا کہ ایک سبزہ زار اور ایک درخت چنار لگا ہوا ہو نہایت گھنا اور گرد سبزہ زار
ہو ضرغام اسی درخت چنار کے نیچے ایک بیمار کی صورت بنکر لیٹ رہا یہان صبح کو قنود آفتاب پرست کو خبر پہنچی
کہ فلان برج کے چار سپاہی قتل کیے ہوئے پڑے ہین اسیوقت شب آہنگ کو بلوا کر کہا کہ دیکھو کسی نے ان سب کو
مارا وہ اسیوقت روانہ ہوا اور آکر پتا ضرغام کا پہچانا آکر قنود سے کہا کہ ضرغام شیر دل عیار اندر قلعے کے
آیا ہوا ہو اسنے ان سپاہیون کو مارا ہو کہا کہ جلد تلاش کرو نہین تو اندیشے کی بات ہو البتہ اسکو نور الدہر کو چھڑا لیجانے کا
غضب ہو شب آہنگ پھر وہین آیا اور عیار بھی اسکے ساتھ ہین وہان سے نشان قدم ضرغام کا دیکھتا ہوا چلا یہانتک کہ
اس مقام پر پہونچا جہان ضرغام صورت بیمار کی بنا ہوا پڑا تھا اس درخت چنار پاس آکر دیکھا کہ اب نشان قدم غائب
ہین اور کسی طرف نہین معلوم ہوتے دیکھا بیمار کو غور سے کہ پڑا ہوا کراہ رہا ہو آہ اوہ آہ وہ ولی ہو اپنے دل مین کہا یہ
شب آہنگ یہی ضرغام ہو کہ جا بیٹھا ہو بس ایک ٹھوکر دیکر کہا اٹھ مکر کرکے پڑا ہو مین نے پہچان لیا تجکو کہ ایک آواز
آئی کہ ارے کچھ خوف خدا بھی تجھے ہو کہ دست و پا شکستہ کو ایذا دیتا ہو شب آہنگ نے خنجر کھینچا کہا کہ اٹھ تو مکار نہین تو
ایک ہاتھ مارتا ہون کہ دو ٹکڑے ہوجائیگا مجھسے مکر کرتا ہو ارے کیا پہچانتے ہین اور ہاتھ خنجر کا بلند کیا دیکھا ضرغام نے
کہ یہ بدذات جہاندیدہ ہو کبھی فریب مین نہ آئیگا یہی خنجر اتارا ہو من کا بانہ ستا ہو بس وہ خنجر کھینچکر اور جھپک کر اٹھا نعرہ کیا
کہ او حرامزادے پہچان لیا تو کہا کر لا یہ کہکر خنجر مارا کہ سینہ کو توڑ کر پشت سے پار نکل گیا ضرغام نے خنجر کھینچا کہ کلیجہ
شب آہنگ کا کٹ گیا اور وہ گرکر تڑپنے لگا غل ہوا کہ ارے شب آہنگ کو مار الینا جانے نہ پائے اور تمام
شاگردون نے شب آہنگ کے ضرغام کو گھیر لیا ہجوم عیارون کا ہوا مستعد پیکار ہوئے اب ضرغام کا خنجر چل
رہا ہو کہ آتش کی بنا وہیں پڑا دو ٹکڑے جو قریب آیا مارا گیا ضرغام قتل کرتا چلا جاتا ہو اور بار دگر عیار اور پیادے برابر
پہنچے آتے ہین غل ہو کہ مارلو پکڑلو جانے نہ پائے حرامزادے نے غضب کیا اتنے کہ قلعے مین آیا اور شب آہنگ سے عیار کو مارا ضرغام جسکو
خنجر مارتا ہو وہ پھر پانی بھی نہین پیتا الغرض قنود کو خبر ہوئی کہ شب آہنگ ہاتھ سے ضرغام شیر دل کے مارا گیا اور بہت سے
عیار شاگرد اسکے قتل ہوئے ضرغام بڑا شیر دل ہو اس سے عیار پیش پانے کا محل ہو لڑ رہا ہو اب تک زخمی بھی نہین ہوا
قنود نے مجنون تیغ بند سے کہا کہ لیجیے اور تیغے عیار تمکو ایسے زبر دست ہین اسکا مارنا کھلا واجبات

سے ہی مجنون بولا جیسے کسیکو کہ اسے زندہ پکڑ لاوے یا سر اسکا لاوے مگر رفیق ہی اسکا شدید آفتاب پرست یہ اٹھ کھڑا
ہوا اور بہت سی فوج ہمراہ لیکر روانہ ہوا دوپہر کو وہاں پہونچا سنا کہ صدہا آدمی ضرغام کے ہاتھ سے مارے گئے ہیں
اور ابتک ایک ذرا سی بھی اسکے چوٹ نہیں آئی ابس یہ سنکر شدید آفتاب پرست حیران ہوا فوج جو ساتھ تھی اس سے کہا کہ
جاؤ اور اسے گرفتار کر لو بس یہ حکم سنتے ہی وہ بھی سب تلواریں کھینچ کھینچکر دوڑے بلکہ اپنا کا قتل ہوا اور ضرغام نڈر ہو کر جس
غول میں جا پڑتا ہے لاش پر لاش گرا دیتا ہے دن بھر لڑا اب رات ہو گئی چاہا کہ نکل جاوے لیکن راہ نہ پائی دل میں کہا کہ قضا کھینچ
لائی تھی افسوس ہے کس بے بسی سے مارے گئے خبر جو رفیق تھی اکی لڑتے لڑتے کوئی پہر رات آئی ہے اب ہاتھ ضرغام
شیر دل کا تھک گیا ہے اور پاؤں بھی شل ہو گئے ہیں پیر اشکنک نہیں رہتا اب دل کو رجوع کیا ہے پروردگار کیطرف
دعا مانگ رہا ہے اور ایک جگہ کھڑا ہوا ہے جو آگے بڑھتا ہے اسے مار لیتا ہے لوگوں کی یہ کیفیت ہے کہ کوٹھوں پر چڑھ گئے ہیں
جو رستہ میں روشن ہیں چاروں طرف سے انگلیاں اٹھ رہی ہیں کہ میاں دیکھو کیسا بہادر ہے کچھ پہر ہو چکے ہیں لڑتے ہوئے
اور اب بھی کسیکو قریب نہیں آنے دیتا ہے یہی ذکر ہے اب کوئی دو پہر رات گئی ہوگی کہ ایک سمت سے نعرہ ہوا منم ضمرہ رف
بیجا خیر پشتہ وفادار نجم سپہر شجاعت و دور ہے خرت صف شکن و صفدر یعنی اسد بن کرب دلاور اور ایکطرف سے نعرہ ہوا
منم ابراہیم بن مالک اژدر ایکطرف سے نعرہ ہوا منم علقمہ بن جمہور ایک نعرہ ہوا کہ منم مرزنگ بن مرزبان ایک نعرہ
ہوا کہ منم معظم خان بن بہرام الغرض اسطرح بارہ نقابدار کہ گرد فوج کا سفایا کر دیا اب ضرغام کا دل بھی خبر ہوا کہ پھر
پھر جا پڑا اور لڑنا شروع کیا لیکن دل میں کہتا ہے کیا اسد بھی میرے پیچھے چلا آیا تھا لیکن قلعہ سے راہ کیونکر پائی میں تو بے تدبیر
آیا تھا یہ اسی خیال میں ہے وہاں جو نقابدار اسد کے نام سے گرد تھا قضا کار اتفاقات روزگار اسکا اور شدید کا سامنا
ہو گیا شدید آفتاب پرست نے نعرہ کیا کہ او نقابدار تو اسد کا نام لیتا ہے جاتا کہاں میرے ہاتھ سے یہ کہکر تلوار کھینچ چلا
تھا کہ نقابدار نے تیر کمان میں رکھکر جو مارا تو جگر سینۂ شدید کو پار کر گیا کہ وہ خاک پر گرا اور تڑپنے لگا کہ خدا میں
یہاں ڈھونڈھنے لگا ساتھ والے بھاگ گئے اور جو نقابدار تھے انہوں نے بھی لاش پر لاش گرا دی رعب بندھ گیا
بھاگنے لگے ضرغام کو حلقے میں لیکر ایکطرف سے راہ لی ہے ایک دروازہ باغ کا تھا اسمیں چلے گئے کسی نے تو قبھی نکی
یہاں نقابدار ضرغام کو لیے ہوئے باغ میں آئے تھے ایک بارہ دری بنی ہوئی تھی ضرغام سے کہا کہ آپ بیٹھئے ضرغام
نے سجدۂ شکر کیا اور نہایت تھکا ہوا تھا سو گیا صبح تک بیہوش رہا مگر یہاں رات بھر لوگ ضرغام کو ڈھونڈھا کیے لیکن پتہ
بھی نہ لگا آکر قنود کے سامنے لاش شدید آفتاب پرست کی رکھدی اور تمام حال بیان کیا قنود نے کوتوال شہر کو بلا کر کہا
کہ خانہ تلاشی کرو ڈھونڈھو کہ وہ ضرغام کو لیگیا کہاں اسکا دوست یہاں ضرور ہے کوتوال نے عورتیں مقرر کیں تلاش کیواسطے
گھروں میں بھیجے تمام شہر میں ایک جگہ ہو رہا تلاشیاں ہو رہی ہیں بیچارے شریف جو ہیں وہ گھبراتے ہیں غیرت سے آنکھ چرا
پھر رہی ہے بیچارے لوگوں کا کیا ذکر ہے اسکے کان پر جوں نہیں رینگتی بلکہ ایک دلگی ہے مگر یہاں ضرغام شیر دل جو سو کر اٹھا خواصوں
نے پانی لا کر رکھدیا اٹھے وضو کیا نماز پڑھی وظیفے سے فراغت حاصل کی اب بیٹھا سوچ رہا ہے کیا تدبیر کرنا چاہیے کہ یکایک ایک
نازنین مہ جبین حور تمکین کشادہ گیسو سنبل مو پری پیکر سمن بر گلعذار سرو قد بہار خوبصورت نیک سیرت ہم لیلی و رشک شیریں سامنے
سے نمودار ہوئی انیس جلیسیں ہمراہ آتے ہی مسند پر بیٹھ گئی ضرغام نے سلام کیا اسنے جواب سلام دے کر کہا ای
عزیز وہ نقابدار ہمیں ہیں جو اسد بنکر گئے تھے اور تجھے چھڑا کر لائے ضرغام بولا کہ آپنے میری جان بخشی کی ہیں ممنون
احسان ہوں اسنے کہا تو نے مجھے جانا میں کون ہوں ضرغام بولا ارشاد فرمایئے کہا کہ میں بیٹی ہوں قنود آفتاب پرست
کی گلرخ میرا نام ہے اور مائل ہوں تو ہر اللہ پر لیکن کوئی صورت رہائی کی مجھے نہیں ہو سکتی ضرغام بولا آپ

خاطر جمع رکھئے مجکو فقط زندانیان کا بتا دیجئے میں تو مخصوص آگئی ہون کیا اسکا یا ہون وہ ہمز غام کو اپنے ساتھ
لیے ہوئے بالاے قصر آئی اور حجرۂ قید نورالدہر کا دکھایا ہمز غام نے دن کو تمام رات کو طلوائیون سے حلوا پکوا کر
دروازۂ زندان پاس آیا دربانون سے کہا کہ ملکہ نے نذر مانی تھی کہ قیدیون کو حلوا کھلاؤنگی سو تم لوگ تمام کیونکہ اسکے
قسم کھاتے ہو کہ اس قیدی کو بھی ذرا سا دیدینا باقی تمہی سب کردو موکلان زندان نے سب حلوا لیکر آپس میں بانٹ
کھایا خوب مزے پڑے آخر کو چھینک مار مار کر بیہوش ہوئے ہمز غام نے سب کے سر کاٹے قفل توڑ کر اندر آئی
شاہزادے کو سلام کیا نورالدہر نے ہمز غام کو دعا دی کہ عجب وقت میں تم کام آئے ورنہ بہت جلد [illegible] ہمز غام
نے عرض کی اب جلد میرے ساتھ چلیے نورالدہر نے قید کو توڑا ہمز غام اپنے ساتھ لیے ہوئے باغ میں ملکہ گلرخ
کے آئی نورالدہر نے دیکھا کہ ایک حور ہے کہ بیٹھی ہوئی ہے بیساختہ منہ سے واہ دل سے آہ نکلی طبیعت فریفتہ ہوئی ہمز غام
نے چپکے سے کچھ شاہزادے کے کان میں کہا نورالدہر آہستہ ہی پہلو میں ملکہ کے بیٹھ گئے ملکہ بسبب حیا کے کھینچنے لگی بولی کہ مرد ہے
تجھے یہ کیا ہوا ہے میرے ہی پہلو میں تیری جگہ ہے نورالدہر جوش محبت سے بیتاب ہے یہ رنگ محبت کا دیکھ کر آپس میں مہین
ملکہ کی کوئی پیشاب کے بہانے سے اور کوئی پانی پینے کو غرض سب چلی گئیں ہمز غام بھی چل گیا بالکل تخلیہ ہو گیا اب تو
نورالدہر نے ہاتھ ملکہ کا کھینچا اور گود میں اٹھا کر مسہری پر بٹھا پردے چھوڑ دیے اب نہیں معلوم کیا ہوا پردے کا حال کوئی کیا
جانے غرض خوب جی کی امیدیں بر آئیں اب کوئی الصبح رات گئی ہو گئی کہ نورالدہر کو جوش شجاعت آیا ملکہ گلرخ سے کہا
کہ صبح ہونے سے پہلے قنود سے سمجھون ملکہ گلرخ نے کہا اے شہریار آج زمین مکو خوابگاہ قنود کی بتا دونگی اور اپنے ساتھ
لیے ہوئے صحن میں آئی کہ وہ جو روشنی معلوم ہوتی ہے وہی خوابگاہ میرے باپ قنود آفتاب پرست کی ہے اسیوقت جو کچھ
کرنا ہو کر گذریے اسلیے کہ آپ تنہا ہین وہ بھی تنہا ہوگا بس نورالدہر یہ سنکر اسیوقت سلاح جنگ آراستہ کرکے چل کھڑا
ہوا اور کودتے پھاندتے اس حجرے میں گیا کہ جہان قنود کا پلنگ لگا ہوا تھا نعرہ کیا کہ او قنود خواب غفلت سے
بیدار ہو کہ میں تیرے سر پر مانند اجل کے کھڑا ہون قنود جو نعرے سے شاہزادے کے چونکا دیکھا کہ نورالدہر سرہانے
کھڑا ہے حیران ہوا کہ یہ خواب ہے یا خیال ہے آنکھیں ملنے لگا نورالدہر نے پھر آواز دی کہ اے قنود اٹھتا نہیں ہے
یہ خواب نہیں ہے میں بیدار ہی ہون دیکھ قدرت خدا کو کہ تیری بیٹی نے مجھے چھڑایا بس یہ سنتا تھا کہ قنود چونکا پھر تلوار جو
پہلو میں رہتی ہے بس قبضۂ شمشیر پر ہاتھ ڈالا ہوا اور سپر کو سنبھال ہوا اٹھا نعرہ کیا کہ کہاں جائیگا پکڑ میرے ہاتھ سے یہ کہکر
تلوار نورالدہر پر ماری شاہزادے نے اپنی سپاہگری دکھائی کہ بجوٹ دغل ہاتھ قبضۂ شمشیر پر ڈالدیا اور تلوار چھین
لی بعد اسکے کمر بند پکڑ کر اٹھا لیا سر پر پھیر دیکر زمین پر مارا کہ چار ون شانے چت گرا بس سینے پر چڑھ بیٹھا اور فرمایا کہ
دین اسلام قبول کر ورنہ قتل کر دونگا قنود نے کہا میں نے معلوم کیا کہ دین آپکا برحق ہے کہ خدا آپکو کن کن آفتون سے
بچاتا ہے میں نے بصدق دل دین اسلام قبول کیا نورالدہر اسکے سینے پر سے اترا وہ قدمون سے لپٹ گیا نورالدہر نے گلے لگا لیا
کیا وہ مسلمان ہوا اب صبح ہو گئی ہے قنود شاہزادے کو لیے ہوئے ایوان بادشاہی میں آیا اور اعلان کیا کہ میں تو مسلمان ہوا
اور غلامی اس شہریار عالیوقار کی اختیار کی تم سب بھی مسلمان ہو سب رفیق اسکے کلمہ پڑھ کر مسلمان ہوئے مگر مجنون
تیغ جند خبر مسلمان ہونے قنود آفتاب پرست کی سنکر خدمت میں ایرج کی روانہ ہوا ادھر قنود نے نورالدہر
سے دست بستہ عرض کی کہ میں نے ملکہ گلرخ کو حضور کی کنیزی میں دیا شاہزادے نے فرمایا کہ وہ میری محسن ہے میں نے اسکو
قانون محل کیا پھر تو دروازہ شہر کا کھولدیا ہمز غام اسی وقت خدمت میں بادشاہ ہرمز تاجدار کے روانہ ہوا
لیکن یہان دو دن ہوئے ہمز غام کو گئے ہوئے ہرمز تاجدار نہایت فکرمند بیٹھے تھے دربار جمع تھا کہ استے میں

اور بنا نسبے کی بجا ہی رہا تھا کہ آیا تو حال کھلیگا ایرج غیظ و غضب میں آکر چلا تھا کہ دامن صحرا سے گرد اڑی اور رفتہ
رفتہ جب گرد شق ہوئی دیکھا تو پانچ نقابدار پیدا ہوئے ایک تو بنفشہ پوش اور دو سبز پوش دو سرخ پوش لاکھ سوار
انکے ہمراہ کہ ایک گرد اور اڑی اسمیں سے ایک نقابدار یاقوت پوش پیدا ہوا اور وہ بھی آکر انھیں نقابداروں میں
شامل ہو گیا اب چھ نقابدار ہوئے سب نے پکار کر کہا کہ او آفتاب پرست نامرد کوئی اژدہا کو بھی قتل کرتا ہے اب تجھ
تیرے ہم ہیں ایرج نے سر دھنا کہ کیا نصیب اس دیوانے کا ہے کہ ہر دم میرے ہاتھ سے بچ جاتا ہے اور ان نقابداروں
کی بدولت پھر اسد پکارا کہ او بیای اب کہاں پھرا جاتا ہے اور حقیقت کھلے ایرج چپکا چلا آتا ہے کچھ جواب نہیں دیتا ہے آخر کو
کہا کہ ای نقابدار آؤ میرے مقابلے کو بس نقابدار بنفشہ پوش مرکب اپنا چمکا کر سامنے آیا بعد شکوہ رزمی نیزہ بازی ہوئی ایرج
نے نیزہ نقابدار کا ہوائی کیا نقابدار نے تلوار ماری ایرج تلوار مارا کی بجلی اس نے بھی گریبان میں ہاتھ ڈالدیا لاکھ زور ہوئے
گھوڑے پیٹھ لگے اور گرم تلاش ہوئے دن بھر کشتی رہی شام کو بھی جدا نہوئے رات بھر لڑا کئے دوسرے دن ایرج نے
لنگر نقابدار کا توڑا سر سے بلند کیا زمین پر مار کر چھاتی پر چڑھ بیٹھا مشکیں باندھ لیں وہاں سے لیکر پھر اپنے خیمے میں آیا بیٹھا کہ
کہا کہ نقابدار کو لوگ اسے لائے نقابدار نے بطریق اہل اسلام سلام کیا لندھور نے جواب سلام دیا ایرج نے حکم دیا
کہ نقاب اسکی اٹھاؤ جب نقاب دور ہوئی دیکھا کہ ایک جوان سبزہ رنگ ہے اٹھارہ برس کا سن ہے نہایت خوبصورت ہے لندھور
سے ایرج نے پوچھا کہ آپ پہچانتے ہیں کہ یہ کون ہے لندھور بولا کہ میں نے اسے بہت بلکس (؟) رسائل میں دیکھا تھا اسنے
کہا کہ نام میرا الیر نک بن مرزبان ہے اور نواسا ہوں گیر نک زندانی کا ایرج نے کہا کہ آؤ اور میری بیعت اختیار
کرو اسنے کہا کہ یہ کبھی نہوگا کہ میں کافر کی بیعت کروں حکم دیا کہ لیجاؤ زندانخانے میں قید کرو بعد قید کے نقابداروں کے بھیجا
جانبا اور حکم کیا کہ بجے طبل جنگ اسیر ہیں کو یہی بات پہنچی یہ خبر نقابداروں کو ہوئی انھوں نے بھی طبل بجایا
رات بھر تیاری رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے اسد بھی آکر قلب کو وہ بیٹھا صفوف جدال و قتال آراستہ
ہوئیں نقیب نقابت کر کے چلے گئے ایرج مالک بن ملوث شاہ سے اجازت لیکر میدان میں آ مبارز طلب کیا
ایک نقابدار سبز پوش مقابلے کو نکلا نیزہ بازی ہوئی ایرج نے نیزہ اسکا ہوائی کیا نقابدار آگ ہو گیا کہا کہ ای
آفتاب پرست غضب کیا تو نے کہ نیزہ میرا ہوائی کیا لیکن نیزہ بازی طلائی بازی گرز بازی جمال بازی تیغ بازی کا ہنگامہ
بازی خنجر دار ہنا دکھا کر دھوکا دیا اور قبضہ شمشیر پر ہاتھ ڈالکر اور تیغ آبدار کھینچ ایک ہاتھ ایرج پر مارا ایرج نے
سپر کو چہرے کی پناہ کیا مگر نگاہ تلوار کی دھار سے لڑی رہی جب تلوار نزدیک سپر کے پہنچی ہاتھ سے سپر چھوڑ دی کہ کلی بند
سپر کا پشت کی جانب جا پھولا اور بجلی کی طرح ادھر کو جھکی دیکھ کر تلوار رہ گئی چڑی قبضے پر ہاتھ ڈالدیا چاہا کہ تلوار چھین
لے مگر نقابدار زور ہوئے گھوڑے سے بیٹھ گئے دونوں گھوڑوں سے علاوہ کشتی ہونے لگی دن بھر کشتی رہی رات کو
بھی جدا نہوئے چار پہر رات کشتی رہی صبح کو دوپہر دن چڑھے لنگر نقابدار کا توڑا ایرج نے اٹھایا سر پر چرخ دیکر
زمین پر مارا مشکیں باندھ لیں لیے ہوئے چلا گیا اور حکم دیا کہ اسے بھی قید کرو ان مجنون نقابداروں کو بھی پکڑ لوں تو
سمجھوں گا نقابدار کو اسیر طوق و زنجیر کرکے زندانخانے میں بھیجا ایرج نے پھر طبل جنگ بجوایا دوسرے دن دوسرے
نقابدار سبز پوش نے سامنا کیا ایرج نے اسکو بھی دس پہر کی کشتی میں زیر کیا اسے بھی زندانخانہ میں بھیج طبل بجا کر
صبح کو میدان میں آیا نقابدار سرخ پوش نکلا نیزہ بازی ہوئی تمام ہوا تلوار چلی ایرج نے قبضہ شمشیر پکڑ لیا
اس سے بھی ایک دن رات کشتی رہی دوپہر دن چڑھے لنگر نقابدار کا توڑا ایرج نے اٹھا کر زمین پر مارا مشکیں
باندھ کر لیے ہوئے چلا گیا پھر طبل بجا اگرچہ تھے دن اس نقابدار سرخ پوش کو بھی پکڑ لیا چار دن نقابداروں کو

اسیوقت لوگون سے حاضر کیا اُنھون نے بطریق اہل اسلام سلام کیا لندھور نے جواب سلام دیا ایرج نے کہا کہ نقابین
انکے چہرون پر سے دور کرو اسیوقت نقابین ہٹا دین ناگہ تین چارون جوان خوبصورت حسین بارہ بارہ برس کے سن و سال سبزہ
رنگ زلفین عنبرین بغلی انکے چہرون پر ہویدا تھا نشانیان اولاد صاحبقران کی ظاہر تھی پوچھا کہ حال اپنا ظاہر کرو سبز پوشون نے کہا کہ ہم
نام بیٹے بدیع الزمان نامور نواسے جمشید تاج بخش کے ہین نور العیان و نور الزمان ہمارے نام ہین اور دونون
سرخ پوشون نے کہا کہ ہم اولاد شاہزادہ عالم رسیدہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری کے ہین اور ملکہ زادہ ملکہ شام
ہمارے نام ہین اور ملک لعل دخت بنی نعمان لعل قبائی ہماری مان ہو ہیں یہ سنکر ایرج نے کہا کہ باپ سے تم دونون کے مجھے
کمال محبت ہی میری بیعت اختیار کرو سب نے کہا کہ ہم اولاد صاحبقران ہین ہم کافر کی بیعت نہین کرتے ہین جان دینا
گوارا ہی کہ لندھور بولا صاحبزادو بیعت کرنے مین کیا نقصان ہی اپنے تئین پر رحم کر کے بیعت کر لو چاہو یہان رہو چاہو جہان جاؤ
دوستی کا ایرج کی دم بھرتے جاؤ جسوقت تک کہ حمزۂ صاحبقران آئین ان چارون نے کہا کہ اے ہندی تو نے نمک
صاحبقران کا حلال کیا ایرج پر عاشق ہوکے خوب اُسکا ساتھ دیا مرحبا صد مرحبا اسیواسطے تجھے حمزہ صاحبقران چھوڑ گئے
تھے کہ تو ملک کو انکے برباد کرے اور ہماری طرفداری نہ کرے خدا ہمارا حافظ و نگہبان ہی جان دینگے اور بیعت نہ کرینگے جو
انکی باتون سے ندامت بہم پہونچی اور سر جھکا لیا ایرج نے کہکے لیجاؤ زندان مین قید کرو نقابدار جو چھپا ہی کل اُسے بھی
پکڑ لاؤنگا تو بھی جانیگا یہ کہکر حکم دیا کہ طبل جنگ بجے لڑے گا گرچہ اسنے یہ خبر لشکر مین نقابدار کے پہونچی فرمایا کہ ہمارے یہان بھی
نقارۂ رزم بجے رات بھر تیاری رہے صبح کو دونون لشکر میدان مین آئے صفین آراستہ ہوئین کڑکیتون نے کڑکا کیا نقیب
نقابدار کرکے بیٹھ گئے ایرج مالک بن ملکوت شاہ سے اجازت لیکر میدان مین آیا مبارز طلب کیا نقابدار با فتحیابی
شبرنگ کو بڑھا کر مقابل ایرج ہوا ایرج اس سے تکاور ہوا مرکب برابر سے جنگ سیکر ارالان مین پھیر کر مرکبون کو ایک
نے دوسرے کا سامنا کیا ایرج نے کہا اے نقابدار دیکھا تو نے کہ مین کسطرح ان پانچون نقابپوشون کو پکڑ لیا گھڑی کی مانند صید
مشکین لیجاؤنگا بہتر یہ ہی کہ تو بغیر لڑے میری بیعت اختیار کر نہین تو اسیطرح میرے ہاتھ سے ذلیل ہوگا نقابدار بولا کہ
ان نقابدارون کو کیا پکڑا ہی کہ بڑا مغرور ہو گیا ہی اتنا غرور کر کہ خدا کو پسند نہین ہی سنا تو نے شعر ادھار صد کبر باد منی
بلکش قدیم ست و دانش کمی + یہ کبر و غرور خدا کو منظور نہین اور جو کچھ ہو سکے قصور اور کوتاہی نہ کر بس ایرج نے نیزہ
اسپردار اٹھا ایسے نیزے سے پر رد کا گئی نیزہ بازی ہونے لگی خوب نیزہ چلا لیکن طلب کیا حاصل نہوا سنانین نکل گئین خالی نیزہ رہ
تک پھینک کر تلوارین کھینچ لین نقابدار نے تلوار ایرج پہ ماری ایرج نے بابرات و جواہر دی روکی اور اپنا وار نقابدار پر
کیا نقابدار نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا تلوار ایرج کی سپر سے کب رکتی ہی کاٹ کر سپر کو خود بدنکی جھٹکا مارکے دو ٹکرے
نقابدار نے دستانہ اپنا ہاتھ سے پکڑا سے نکلی نقابدار نے اپنے لشکر کو اشارہ کیا وہ لشکر ایران ساتھ لئے نقابدار کے اپنے اپنے
خیمون کو ادھر کیا راہی ہوئے ایرج پھر داخل لشکر ہوا بارگاہ مین بیٹھا صحبت عیش آراستہ ہوئی کہا کہ اولاد قاسم و
بدیع الزمان کے بیٹون کو جب وہ آئے فاقہ کا اب بھی کچھ نہین گیا ہی آؤ اور بیعت میری اختیار کرو انھون نے جواب دیا
کہ ہم یہ ننگ گوارا نہ کرینگے تو ہمین قتل کر لندھور نے پھر کہا بات بھی ہو اچھا لگا ایرج نے کہا خیر لیجاؤ کل صبح کو ان پانچون قتل
کرونگا اور دیلم شاطر اور طوفان بن سماک اژدر گیر سے کہا کہ تم رات بھر نگہبانی کرو صبح کو ہمارے پاس لاؤ کہ ہم انھین
تیرباران کر لینگے انھون نے عرض کی بہت اچھا اور سرشام سے خوب بند و بست کرکے خود دروازہ زندان پر بیٹھے تاج دیکھئے
شراب پینے مین مصروف ہوئے شبرنگ نے بخراسد سے کہا کہ وہ پانچون نقابدار ایرج جنکو پکڑ لیگیا ہی حال انکا یہی ہوا کہ
اولاد صاحبقران ہین صبح کو انکو تیرباران کرینگی ٹھہری ہی اسد نے کہا ایسے لالہ خو حسد کیجے باپ دادا کا نام ڈبونے والے

ہیں مگر ساتھ ہی یہ خیال کہ ہو نہ ہو زمانہ چور ہے گا کہ اسد وہان موجود تھا اُسے قتل ہو جانے دو کیا ہوگا کہ اگر میں قتل کب ہو سکتا
رہتا ہوں اسی شبرنگ نے میر الباس شب روی شبرنگ نے لاکر دستیچہ سامنے رکھدیا اسد نے سیاہ لباس بدن پر آراستہ
کیا سپاہی شبرنگ کو ساتھ لیکر روانہ ہوا لشکر ایرج میں داخل ہوا سیر کرتا ہوا دروازہ بارگاہ پر پہونچا دیکھا کہ ایرج بیٹھا
ہے دربار معمور ہے ناچ ہو رہا ہے ایرج مالک بن ملکوت شاہ سے کہہ رہا ہے کہ کل ان پانچون کو مارون تو آتش دیدہ ٹھنڈی ہو
اب رہا تھا اسد یہ باتیں سنکر زندانی سے کیونکر آید دیکھا کہ پہرا بند و بست ہے کوئی قیدی نزدیک نہیں جانے پاتا وہاں سے پھر آیا کہ اب دوسری
تدبیر کیجیے دیکھا کہ دربار برخاست ہے لوگ یہی اپنی خوابگاہ کیطرف جاتے ہیں سب کے بعد ارسلان شاہ اور بہزاد مرتد دونون
ہاتھ میں ہاتھ دیے ہوئے چلے خیمہ نزدیک تھا اُسمیں داخل ہوئے کھانا کھا کر دو چار جام شراب کے پیکر خواب مرگ میں گرفتار
ہوئے لوگ جانے لگے مگر پہرے والے رہگئے شبرنگ نے داروے بیہوشی اڑائی کہ انھیں بیہوش کیا بعد اسکے پروانے
بیہوشی کے شمعون پر مارے شمعے جلنے سے تمام لوگ اندر کے بیہوش ہوئے اب پلنگ کے برابر آئے اسد نے داروے
بیہوشی بہزاد مرتد کو دی شبرنگ نے ارسلان شاہ کو بیہوش کیا اور حلقہ اسے کمند سے گرفتار کرکے چادر عیاری
میں باندھ باندھکر پشتارے پیٹھ سے لگائے اور جیتے وقت جو مال و اسباب کہ پسند آیا اُسے بھی اٹھا لیا اور نکلکر خیمہ سے
روانہ ہوئے ڈیڑھ پہر رات ابھی باقی ہے تمام بازار میں بند میں کے ہر ایک رستے میں طلایہ کا گشت پھر رہا ہے خبردار باش
حاضر باش ہشیار باش کی آوازیں بلند ہیں ایک ادھر خوانچے والا کہ چور سے خانہ سے پھرا ہوا چلا جاتا ہے کوئی سپاہی نہتا ہاتھ
باندھے پیرا ہے لاکر نیند میں جھومتا ہوا اپنے گھر جاتا ہے ایک ادھر صاحبین نے تھا کہ دوکان کا بند کر لیا ہے گلی نے کو بیٹھے شمعاری
بھی کھاتا کھلا ہے سہی درست کر رہا ہے چراغ جل رہا ہے اسد و شبرنگ بچتی و بچاتی اڑتے ہوئے چلے جاتے ہیں جہان ندر
جانے کا مقام دیکھتے ہیں وہان یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایک جھونکا باد صرصر کا نکلگیا جہان ٹھہر جانے کا مقام دیکھتے ہیں پشتارہ
کے اپنے کو زمین سے ملا دیتے ہیں جہان چھپ جانے کی جگہ پاتے ہیں اسطرح پوشیدہ ہو جاتے ہیں جیسے چور کسی اس گھر میں
کونے میں دبکا ہے جسمیں کوچہ جانے آیا ہو غرض اسیطرح تمام لشکر ایرج کو گزر پیچ و درپیچ بجا ہے طے کرتے ہوئے آذر کوہ
کو روانہ ہوئے قریب صبح کے پہونچے سب رفیقون نے سلام کیا کہا کہ شہریار رات بھر آپکے واسطے تشویش رہی الحمد
کہ آپکو خدا نے صحیح و سالم پہونچایا اسد بولا کہ ہم با مقصد آئے ارسلان شاہ اور بہزاد مرتد کو پکڑ لائے اب دیکھیں ایرج
کیونکر ان لڑکون کو قتل کرتا ہے اور حکم کیا کہ دو دار میں استادہ کرو اسیوقت دو دار میں کھڑی ہو گئیں اسد نے ایک ایک
کو بلاکر حکم دیا کہ انکو طوق و زنجیر میں گرفتار کرو اسیوقت ارسلان شاہ اور بہزاد مرتد کے بدن میں بہت بھاری قید
ڈالی گئی اور دار سے بندھوا کر شبرنگ سے کہا کہ ہوش میں لاؤ اُسنے لخلخہ رفع بیہوشی دیا ان دونون کا فوراً کھلی آنکھ
کھلی اپنے کو اسیر طوق و زنجیر سامنے اسد کو دار میں بند دیکھا اسد مع رفقا ہتھ دلا ان ہاتھ میں لیے ہوئے بیٹھا ہے دلون
میں کہا کہ کیا خواب بد دیکھا ہے آنکھیں بند کرلیں اسد پکارا کہ اے مرتدو یہ خواب نہیں ہے بلکہ عین بیداری ہے میں تمھیں پکڑ لایا
ہون آنکھیں کھولو اب ان دونون نے گڑگڑا کر اسد کو سلام کیا اور کہا کہ ہماری کیا خطا ہے جو آپ ہمکو پکڑ لائے اسد بولا
کہ میں تمھیں عوض میں فرزندان قاسم و بدیع الزمان کے لایا ہون اگر ایرج نے ایک بال انکا بیکا کیا تو میں تمھیں
مار ڈالونگا اور بہزاد سے کہا کہ او مرتد تو نے اسلام چھوڑ کر آفتاب پرستی اختیار کی اور جو باتیں تو ایرج سے کرتا ہے مجھکو سب
خبر پہونچتی ہے رے حرامزادے تو نے قارن قرہ عین کو یا شعلہ ذوالامان پر بھیجا تھا مجھکو خوب معلوم ہے غرض یہ سنتے ہی
بہزاد مرتد کا پیشاب خطا ہو گیا قریب تھا کہ زندگی سے آزاد ہو جائے التزار یا ہے کہ رہا ہے کہ واقعی میں خطاوار ہون مگر معاف
خطاکا جو ہو حاجت گواہ نہیں ہے مجھے جو چاہو کرو میں تو بیگناہ نہیں ہون اے اسد دلاور جو چاہے مجھے سزا دو مگر احوال ایرج

کا شیخلہ یہ صبح کو جو بیدار ہوا آیا بارگاہ میں دو تخل شوکت پہ مثل اللہ حضور بھی سویرے سے آیا ایرج نے دیلم شاطر کو بلا یا پوچھا
کہ اسکو کچھ خبر ہو نہیں ہے یہ بہا قیدی برفراز بن اسکے کر رات بھر جاگ کے کاٹی ہو مجال تھی جو کوئی آسکتا کہا کہ اچھا میں میدان جنگ کی
طرف چلتا ہوں تم آن بھون کو وہ واپس ایرج بلکر اسکے خیمہ پر جاتا تھا کہ آواز واویلا وا مصیبتا کی بلند ہوئی اور مالک بن ملکوت
بامال تباہ ہو پہنچا اور کہا کہ ای ایرج نوجوان میں ایسی بادشاہت سے درگذرا اقبال شاہ کو اس دیوانے نے مار ڈالا اور اسکو
اگر ارسلان شاہ اور بہزاد کو پکڑ لیگیا بس سنتے ہی حیران ہوگیا اب کیا میدان جنگ کو جاتا تھا آذر کوہ کا کیا سامنا کیا کیونکہ
ہو کہ وہ دونوں استادہ ہیں اور ارسلان شاہ اور بہزاد و مرتد دونوں اس سے جیسے ہوئے ہیں اسد اپنے رفیقوں کیساتھ
تیر و کمان لیے مستعد بیٹھا ہو ایرج نے پکار کر آواز دی کہ ای اسد دلاور کیا ارادہ ہو کیا سا کہ میں اپنے کو مردوں میں شمار کیے
ہوں زندہ کب سمجھتا ہوں یہ قصد ہو کہ ہر ایک سردار کو تیرے اسطرح سے پکڑ لاؤں اور قتل کروں ایرج نے کہا میں
پسران بدیع الزمان اور قاسم کو مار ڈالوں گا اسد پکارا شوق سے تو انکو قتل کر میرا کیا بھی یہی خوشی ہو ایسے ناقابل
ہوئے بھلا زندہ رہے تو کیا اور سے گئے تو کیا انکا ہست و نیست برابر ہو اور تو مجھے دھمکاتا ہو ایرج نے کہا ای اسد
اب مجھسے صلح کر وہ میں انکو مار ڈالوں تم انہیں یاد دو اسد بولا اچھا جاؤ کہا صنا لقہ ہو مگر انکو کسیطرح کی ایذا نہونے پائے
ایرج نے کہا کیا مجال ہو جو اقرار کرکے ایرج وہاں سے پھرا اپنے لشکر میں آ حکم کیا کہ پسران قاسم و بدیع الزمان کو واپس سے
لیجاکر زندان خانے میں لیجاؤ لیکن وہاں انکو کسیطرح کی تکلیف نہونے پائے کمی نا شایستہ پر تکلف جا بکر سے چھت راگ و رنگ
کی انکے سامنے رہے ادھر اسد نے بہزاد و مرتد اور ارسلان شاہ کو قید کیا اور رات کو کہا کہ ای شبرنگ وہ لباس شب روی
ہمارا ہم آج جا کر بھائیوں کو چھڑا لائیں انکے آگے دستہ سامنے رکھا اسد نے وہ لباس پہنا پر تیغ بغل میں دابکر روانہ ہوا
تھا آگے سامنے لشکر ایرج کے پہونچا تھا کہ آواز نقاروں کی بلند ہوئی دیکھا تو جانسوز بن قران چلا آتا ہو اور فرزندان
قاسم و بدیع الزمان اور گرگ بن مرزبان ساتھ ہیں جانسوز نے اسد کو بچا سلام کیا اور پوچھا کہ آپ کہاں
تشریف لیچلے تھے فرمایا کہ انہیں کے چھڑانے کو جانسوز نے کہا کہ یہ تو حاضر ہیں اور اُن پانچوں لڑکوں سے کہا کہ یہی
اسد دلاور ہیں انہوں نے جھک جھک کر تسلیمیں کیں اور پیروں کیطرف جھکے اسد نے گلے سے لگا لیا تشفی دلاسا دیا بعد اسکے
جانسوز بن قران سے کہا کہ بھئی تم نے کئی بار ہماری مدد کی ہو اب تم ہمارے ساتھ رہو انھے کہا انشاء اللہ اگر کوئی کام ایسا
مجھسے بن پڑیگا تو میں آپکی ہمراہی اختیار کرونگا ابھی تو میں جاتا ہوں یہ کہکر صحرا کی جانب شتلنگین لگاتا چلا گیا اسد نے ان لڑکوں
سے کہا کہ تمہارے کیا ارادے ہیں جاؤ نے یا میرے ساتھ رہوگے لیکن بھئی میرے ساتھ تکلیفیں ہیں اسلیے کہ میں آذر کوہ پہ گھرا
ہوا ہوں انہوں نے عرض کیا کہ بھائی صاحب آپ کے باعث سے تو ہماری جان بچی ہم اسوقت میں آپکو چھوڑ کر کہاں جا سکتے
اسد اپنے ساتھ انہیں آذر کوہ پر لایا طماس اور عنقبیل دیو پہرہ دار نے بہت سی تعریفیں کیں کہ آپ نے کار نمایان
کیا مگر یہاں لشکر میں ایرج سے صبح کو غلغلہ ہوا کہ کوئی عیار نقب کیکر کے پسران قاسم و بدیع الزمان کو نکال لیگیا یہ خبر
ایرج کو ہوئی اپنے شاپور کو بلا کر کہا کہ جا کر دیکھ تو وہی دیوانہ چھڑا لے گیا یا اور کوئی شاپور نے آکر دیکھا تو بیچ راست
پڑا لگا ہوا تھا اسنے پھر آکر ایرج سے عرض کیا کہ یہ کام نہ اسد کا ہو نہ اسکے عیار کا ہو یہ اور کسی عیار کا کام ہو جسکے نام و نشان
سے میں واقف نہیں ہوں ایرج یہ سنکر چپ ہو رہا مالک بن ملکوت شاہ نے رو کر کہا ای ایرج نوجوان اب اسنے
ارسلان شاہ کو زندہ چھوڑیگا یہ کہکر بہت حال اپنا تباہ کیا ایرج نے تسلی دی کہ ای مالک بن ملکوت شاہ قسم ہو
میرا اعظم کی کہ اگر اس دیوانے نے روکگا ارسلان شاہ کا کچھ کیا تو آذر کوہ پر جا کر ایک خدا پرست کو زندہ نہ چھوڑونگا
اتفاقاً اسوقت دیو چہر اور حمدو عیار دونوں سامنے کھڑے تھے انھے کہا کہ ہمنے نام عیاری کا ڈبو دیا دیکھو کہ عیاران خدا پرست

ایسے کیسے کام کر گئے ہیں جس وقت پر کوئی کام نہ نکلا انھوں نے ہاتھ باندھ کر عرض کیا کہ آپ نے جس کام کو مجھے فرمایا جو
مجھ سے ہو سکا آپ کچھ ارشاد تو کیجیے حضور کے تابع ہیں ایرج نے کہ ہو سکتا ہے کہ ارسلان شاہ اور بہزاد عم تہ کو اس
دیولے کی قید سے چھڑا لاؤ دونوں نے عرض کیا کہ پیر و مرشد یہ بڑا کار دشوار ہے بلکہ اندیشۂ جان ہے اول تو پہاڑ پر ہو پہنچنا
مشکل اگر جان پر کھیل کر گئے تو اس دیوانے کے قید سے چھڑانا امر ناممکن مگر آپ کے اقبال سے ہم جائینگے اور چھڑا لائینگے اور
تا امکان اس دیوانے کو بھی پکڑ لائینگے ایرج نے کہا کہ اگر اس دیوانے کو بھی پکڑ لاؤ گے تو دولت دنیا سے مالا مال کر دونگا
یہ سنکر دونوں سلام کر کے آذر کوہ کی جانب چلے راہ میں آپس میں مشورہ کیا کہ دیو اژدر بڑا ہوشیار اور فیلسوف ہے
اس سے ایسی مکاری کرو کہ وہ دام میں ہمارے پھنس جائے وہ دیو بولا کہ بجائی حمزہ پیر تم عمر ادا سے کہا کہ جلد سلطان
ہو سوا اسکے دوسری تدبیر نہیں یوں دسترس ہونا مشکل ہے یہ صلاح کر کے بصورت اصلی آذر کوہ پر آئے اور پکار کر
کہا کہ ہماری خبر اسد دلاور کو کر دو کہ ہم نے خواب میں حضرت ابراہیم علی نبینا و آلہ علیہ السلام کو دیکھا ہے ان حضرت نے
ہمیں ارشاد فرمایا کہ تم دونوں اسد کے پاس جاؤ وہ تمہیں طریقۂ دین اسلام بتائیگا ہم حاضر ہوئے ہیں اور ہمیں لعنت کی
دین آفتاب پرستی پر اسد نے جو یہ خبر سنی غافل شعبدہ بازی فلک تھا ان مکاروں کو بلوایا وہ آئے اور قدموں پر اسد کے
گرے اور عرض کیا کہ ہمکو مسلمان کیجیے اسد نے کہا کہ اچھا تو اپنے گلوں کے لاڑ و قطب دوران اور آفتاب تابان پر لعنت
کرو ان مکاروں نے جو کچھ کہ اسد نے کہا وہی کیا اسد نے آفرین کیا ان دونوں نے طوطے کی طرح کلمہ پڑھا اور از روئے
ایمان مسلمان ہوئے دار سیکھنے لگے ہر غازی کی خدمت کرنے لگے دو چار روز خوب خدمت کی اپنا اعتبار جمایا ایک روز شکوہ کی
بیہوشی اڑا کر موکلان زندان کو بیہوش کیا وہ بیچارے بے خبر تھے اس مکر کی کیا خبر تھی غرض یہ دونوں مکار اندر زندان کے
آئے اور ارسلان شاہ اور بہزاد عم تہ کو قید سے رہا کیا پشتارہ باندھ کر کوہ سے نیچے اترے دیو جہر نے کہا کہ وہ دیو جو
پشتارے لیکر یہیں رہتا ہوں یا تو اسد کو پکڑ لایا جائے اس سے وہ دیو لے گیا اور دونوں پشتارے لیکر راہی ہوا
صبح کو اپنے لشکر میں پہونچا دونوں پشتارے سامنے ایرج کے لاکر رکھ دیے کہ یہ بہزاد عم تہ اور ارسلان شاہ دونوں
حاضر ہیں پوچھا کہ دیو جہر کہاں ہے وہ دیو نے پیچھے سے کان میں کہا کہ وہ اسد کی فکر میں ہے اور لیکن بدیع الزمان و قاسم
اسد کے پاس موجود ہیں کہا خبر کچھ مضائقہ نہیں ہے اور ارسلان شاہ اور بہزاد عم تہ کو پشتاروں سے نکالا وہ دیو نے
فیلزہ بیہوشی کا دیا وہ ہوش میں آئے آنکھیں کھولکر جو دیکھا اپنے کو رہا پایا اور ایرج کی بارگاہ میں دیکھا بہت خوش
ہوئے وہ دیو کو بہت بھاری خلعت دیے اپنے پاس بٹھا لیا بہزاد عم تہ نے قدمبوسی ایرج کی کی کہا کہ ای زبدۂ
آفتاب پرستان دوبارہ میری زندگی ہوئی ہر روز دیو اد مجھے کہتا تھا کہ اب تجھے مار ڈالتا ہوں یہ سنکر روز میں
نیمجان ہو جاتا تھا خداوند شمر بکری کا سامنا تھا میں نے حضور کے اقبال سے نجات پائی ورنہ وہ دیو اور دام میں ابدا تھا
اب وہاں کی کیفیت سنیے کہ دیو جہر آکر اپنے بستر خواب پر سو رہا صبح جو ہوئی اور نگہبان بیدار ہوئے نظر کی زندان کے
ایکطرف قیدیوں کو نہ پایا سر پیٹتے ہوئے اسد غازی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ نہیں معلوم کون عیار آیا تغییر
کر لیگیا اسد کو کھٹکا پیدا ہوا کہا کہ دیکھو تو دیو جہر اور وہ دیو کہاں ہیں لوگ ڈھونڈھنے لگے دیکھا تو دیو جہر ہے وہ دیو کا نہیں
پتا لگا آکر عرض کیا کہ وہ دیو نہیں ہے اسد نے دیو جہر کو پکڑ کر خوب تازیانے مارے کہ حرامزادے یہ تیرے ہی سازش
سے چھوٹے اسنے عرض کیا کہ ای شہریار مجھے چاہیں آپ ماریں یا بخشیں لیکن میری یا تقصیر نہیں ہے اسے دل ہی میں سوچ رہا
بیٹھا ہوں کہ وہ مکاری سے مسلمان ہوا تھا یا صدق دل سے اور اگر میری سازش ہوتی تو میں کیا چھپ رہا ہوتا اب تک
بھی نہ رہتا اس گفتگو پر اس مکار کی بعض لوگوں نے سعی کی کہ یہ بے تقصیر معلوم ہوتا ہے اسد بولا میں مجبور ہے تو رد بتا ہوں

لیکن یہ دغا کی تھی اور کسی شخص سے لوگوں نے اُسے چھوڑ دیا اب دیو چہر ایک ایک کی خوشامد کرنے لگا ہر شخص کی خدمت کرنے
لگا اب چند دن میں اسد کے دل سے کدورت بالکل دفع ہو گئی گو ملامت جیت کی ہرگز نہیں تو اسد بہت ہوشیار ہے اب
دیو چہر اسد کا کام کاج کرنے لگا ایک شب کو تقاضائے کار اتفاقات روزگار اسد کو انتظام نظم میں بہت شب رات گذر گئی
کہ باہر ہی سو رہا ملکہ شور انگیز پاس اندر محل کے نہ گیا بس دیو چہر کو پورا موقع ملا خوب بیہوشی اڑا کر ہر طرف جو پہرے دار
اور نگہبان تھے انہیں بالکل بیہوش کیا اور اسد کو بھی بیہوش کرکے پشتارہ بندھ پر لادکر روانہ ہوا پہاڑوں سے نیچے اترا خوشی خوشی
لیے ہوئے چلا جاتا ہے دل میں کہتا ہے کہ آج دیو چہر تو نے کار نمایاں کیا ایرج کیسا خوش ہوگا اور بہت کچھ مجھے دیگا یہ باتیں
دل سے کرتا ہوا کئی کوس بھر چلا گیا ہوگا اب رات تمام ہو چکی ہو آفتاب خاور نمایاں ہونے کو جاتا ہے کہ آواز لوگوں
کی بلند ہوئی دیو چہر سمجھا کہ وہ دیو ہے یا شاہپور ہے یا ادروی کا رسے لوگ کون ہیں ادھر ضرغام شیر دل ہو کہ نورالدہر کے
پاس سے پھرا ہوا آتا ہے پکارا لوگوں ہو دیو چہر پکارا کہ میں ہوں دیو چہر بس یہ سنتے ہی ضرغام سامنے آیا کہا اس پشتارہ کے
میں کیا ہے سچ بتا دیو چہر اب جو دیکھتا ہے تو ضرغام شیر دل ہے جان نکل گئی منہ سے بات نہ نکلی گو گڑانے لگا ضرغام کے
ساتھ پانچ سات عیار اور تھے کہا کہ پکڑو اس حرامزادے کو سب چار طرف سے لپٹ گئے مشکیں اسکی باندھ لیں اور پشتارہ کھول
کیا کھولا تو دیکھا کہ اسد بن کرب غازی ہے فقط شرفع بیہوشی دیا اسد کو ہوش آیا دیکھا تو حلقہ ہائے کمند میں جکڑا
ہوا ہوں ضرغام سامنے کھڑا ہے کہا کہ بھئی ضرغام میں نے تمہارے ساتھ کیا برائی کی ہے جو تم نے مجھے باندھا ہے ہاتھ باندھ کے
عرض کی کہ میری کیا مجال جو میں آپکو باندھوں یہ دیو چہر حرامزادہ آپکو لیے جاتا تھا میں نے اس سے چھینا ہے فرمایا کہ ہاں
یہ دیو چہر عرض کیا کہ حاضر ہے اسد نے کمندیں توڑ دیں اور آنکھ اس سے کہا کیوں حرامزادے دغا باز ابھی مسلمان
ہوا تھا اور کہا کہ مارو اس حرامزادے کو بس تمام عیاروں نے ٹکڑے ٹکڑے کرکے صفا چٹ کر دیا اور ایک روایت میں
ہے کہ دیو چہر کو اسد نے چیر دیا ہے غرضکہ اب ضرغام شیر دل سے حال شاہزادہ نورالدہر کا پوچھا ضرغام نے تمام
نقل گذشتہ بیان کی اور عرض کیا کہ عنقریب ہے کہ شاہزادہ کرم ہی کل میں آجاتے اسد ضرغام کو لیے ہوئے آذرکوہ پر آیا
یہاں سب کو تشویش تھی کہ دیو چہر اسد کو لے گیا ہے دیکھیے کیا ہونے والا ہے کہ سامنے سے اسد نمودار ہوا سب نے سجدہ
شکر ادا کیے تصدق اتروایا اسد نے آتے ہی حکم دیا کہ طبل شادمانی بجے کہ شاہزادہ نورالدہر کی ہم اسیوں نے نقارہ
شادمانی کا آواز دیں ایا ادھر صبح کو لوگ قریب پہاڑی کے بہار سے جو جنگل کی طرف حاجت رفع کرنے کو آئے دیکھا کہ ایک
لاش ٹکڑے ٹکڑے کی ہوئی پڑی ہے قریب آکر غور سے جو دیکھا تو دیو چہر کو پہچانا اسکو دفن کیا اور ایرج کی لا کے اور
یہ خبر سنی کہ ضرغام نے دیو چہر کو مارا اور اسد کو چھڑا لیگیا اور وہاں نورالدہر کو چھڑا آئی کا طبل شادمانی آذرکوہ
پر بج رہا ہے ایرج نے دیو چہر کا بہت افسوس کیا وہ لاش اسکی خیر زنگوشیہ کو روانہ کی اور سپہر کو حکم دیا کہ بجے طبل جنگی
نقارہ رزمی بجنے لگی اور [illegible] رات بھر تیاری رہی صبح کو ایرج سامنے پہاڑ کے با فوج قاہرہ
آیا اور جا بیٹھا ہر کہا کہ گیرنگ بن مرزبان مرکب دوڑا کر اسد سے اجازت لیکر مقابل ہوا ایسے نیزوں کی
ہوئی بعد انکے تلوار چلی آج گیرنگ نے ایرج سے کہا ہے کہ ہمارے تمہارے فیصلہ ہو جائے تو بہتر ہے فقط تلوار
کی لڑائی رہے اسمیں جو مارا جائے غرض دن بھر تلوار چلی قریب شام گیرنگ زخمی ہوا اب ایرج نے ہاتھ روک
لیا کہ زخمی کو کیا مارے اپنے لشکر کو پھر گیا ادھر گیرنگ کو لوگ لائے زخم میں ٹانکے دیئے ادھر ایرج نے پھر طبل
جنگ بجوایا ادھر سے رات بھر کوس حربی گونجا یا صبح کو پھر ایرج سامنے سے نمودار ہوا آج ملک زاد اور
ملک قباد ایرج سے دو دو پہر میں زخمی ہوئے پھر رات بھر دونوں طرف طبل بجے صبح کو ایرج پہاڑ پر چلا تھا کہ

نور الزمان اور نور العیان باری باری مقابلے کو آئے خوب لڑے گردش فلک سے زخمی ہوئے ایرج طبل بازگشت بجوا کر
پھر گیا اور بارگاہ میں اپنی داخل ہوا کہا کہ کل یہ دیوانہ میرے ہاتھ سے کہاں جائیگا اور حکم دیا کہ بجے طبل جنگ یہاں تو یہ ماجرا ہوا

## اب چند کلمے داستان شاہزادہ نور الدہر کے بیان کیے جاتے ہیں

کہ ادھر سے شاہزادہ کوچ کیے ہوئے آذرکوہ کو جاتا ہوا ادھر سے طرماسپ بن الماس واسطے قتل نور الدہر کے چلا جاتا ہے
اسے ایرج نے روانہ کیا تھا دونوں لشکر مقابل ہو گئے تو ہرکاروں نے طرماسپ کو خبر دی کہ نور الدہر مع حصار
چھوٹ گیا اور جاتا ہے مدد کو اسعد کی طرماسپ نے کہا کہ میں کب اسے چھوڑتا ہوں کہ میرے آقا نے مجھکو اسی کے قتل کے لیے تو بھیجا
ہے اسکا سر کاٹ کے بھیجونگا اور جب خوب نشہ شراب کا ہوا حکم دیا کہ بجے طبل جنگی اسی وقت نقارہ گرگرایا ادھر ہرکارے
خبر لیکر خدمت نور الدہر میں حاضر ہوئے بعد معاشات بادشاہی بجا لانے کے عرض کیا کہ اے شہریار طرماسپ کو ایرج
نے حضور کے دشمنوں کے قتل کو بھیجا تھا یہاں پہونچکر جو اخبر سنا کہ حضور قلعہ مع حصار سے چھوٹے اور اب ارادہ
آذرکوہ کا ہے طبل جنگ بجوایا ہے کہ صبح کو معرکہ آراستہ ہو یہ سنکر شاہزادے نے فرمایا کچھ اندیشہ نہیں جو کچھ پروردگار چاہیگا
وہ کریگا ہمارے یہاں بھی طبل جنگ بجے یہاں بھی نقارہ رزمی نوازش میں آئے غرض چار پہر رات تیاری جنگ
رہی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے صفوف جدال و قتال آراستہ ہوئیں نقیب نقابت کرکے چلے گئے طرماسپ اپنا
گینڈا اچھالکر میدان میں آیا مبارز طلب کیا نور الدہر قصد کر رہے تھے کہ خود نکلیں کہ کیوان انجم سیاہ نے اپنے ایک سرکش
کو اشارت دکھائی نام اسکا خرامش زنگی ہے بس اپنے مرکب کو جھکا کر سامنے تخت ہرمز تاجدار کے آیا اجازت لیکر میدان میں آکر
نگاور زن ہوا گینڈا طرماسپ کا دو قدم اور مرکب اسکا تین قدم پسپا ہوا اسلکرالون میں ایک نے دوسرے کا
سامنا کیا بعد نیزہ بازی طرماسپ نے ساطور مارا خرامش زنگی نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا ساطور اسکا ساٹھ من
من کا بھلا سپر سے کب رکتا ہے دو ٹکڑے سپر کے ہوئے تا دو ابرو اترا آیا خرامش زنگی تاب نہ لا سکا بیہوش ہو کر گرا اولا
اکر اسے اٹھا لیگا دوسرا سوار کیوان انجم سیاہ کا کہ نام اسکا دستان روئین تن ہے اجازت لیکر میدان میں آیا ابلق
ساطور بچے سے لڑا ایک تلوار ماری طرماسپ نے ساطور پر روکی اور پھر ساطور مارا کہ وہ بھی زخمی ہوا اسکے بعد امراء ابلق سوار
میدان میں آیا اس سے بھی تلوار تیز پر بھی ساطور کھا کر زخمی ہوا اسکے بعد خیر اسپ جنگی میدان میں آیا خوب لڑا لیکن
ضرب ساطور روک سکی زخمی ہوا پھر اسپ جنگی اسکا بھائی آیا یہ خوب لڑا آخر ساطور سے زخمی ہوا یہانتک کہ شام تک
دس سردار ہاتھ سے طرماسپ کے زخمی ہوئے اور شام کو یہ غول بکر پھرا اگر بیٹھا اور شاہزادہ نور الدہر طبل اپنے
زخمی سرداروں کو لیے ہوئے واپس ہوا بارگاہ میں آکر زخموں میں ٹانکے دلوائے بعد اسکے بہ دولت شوکت بہ جلوہ گاہ
ہوا جب سرداروں سے دربار معمور ہو گیا اسعد کی طرف خطاب کرکے کہا کہ مجھکو جلدی ہے کسطرح اسعد کی مدد کو آذرکوہ
پہونچوں لیکن فلک تو روز روز ایک نہ ایک رخنہ لگا دیتا ہے کل طرماسپ سے کوئی مقابلے کو نہ نکلے میں خود مجھلو اسی ذکر
تھا کہ خبر طبل جنگ کی پہونچی فرمایا پھر یہ واضح ہیں ہمارے یہاں بھی نقارہ رزمی بجے غرض چار پہر رات تیاری جنگ کی رہی
صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے ایک دوسرے کے مقابل صفیں باندھ کر کھڑے ہوئے نقیب نقابت کر گئے طرماسپ اپنے
گینڈے کو بڑھا کر میدان میں آیا بعد از نعرہ مبارز طلب کی ادھر سے شاہزادہ نور الدہر مرکب کو جھکا کر سامنے
تخت ہرمز تاجدار کے آئے لشکر میں غلغلوں کو جلوہ ہوا آواز کوس کا اور نعرہ شیر دلاوروں کی بلند ہوئی القصہ
شاہزادہ نور الدہر ہرمز تاجدار سے اجازت لیکر مقابل طرماسپ ہوئے طرماسپ اپنے گینڈے کو بڑھا کر
نگاور زن ہوا لیکن گینڈا اسکا چھ سات قدم اور مرکب شاہزادے کا کوئی تین قدم پسپا ہوا اسلکرالون میں تیغ اور

نمودار ہوگا تو نام اپنا ایرج زرکلاہ ہوگا اسد پکارا او بزاز بچے تو سے تو یہ نہیں ارادہ کرکے آتا ہے اور گرز سے
بنائے صنین بن پرتی سیراب ورد گار مجھکو بچاتا ہے لیکن ایرج نے کہا آیا میں اور یہ کہکر سپر فولادی ہاتھ میں لیکر اور تیغ کھینچکر
جلاد ادھر سے بھی بڑھنے لگے ایرج پیتر ظلم کرتا ہوا چلا جاتا ہے یہانتک کہ ایک گھاٹی ہوگئی اب اہل قلعہ میں ایک شور و غل ہوگیا یعنی
الہی منظور خدا ہوتا ہے اس آفتاب پرست کے ہاتھ سے کیونکر جانبری ہوتی ہے ہر ایک دعائیں مانگ رہا ہے کہ ای مالک حقیقی
وای رب حقیقی اسوقت بیکسی میں سوا تیرے کوئی محافظ ہمارا نہیں ہے کسی کو بھیج ہماری مدد کے لیے ادھر ایرج نے اسنے
عرصے میں دوسری گھاٹی ہوگئی اور چلا آتا ہے کسی سے نہیں رکتا کہ یکایک جانب صحرا سے گرد اڑی اور جب وہ قریب
آکر شق ہوئی چار سو علم نشان چار لاکھ سوار کا ہر علم پر تعریف الٰہی و نعت رسالت پناہی مرقوم ہے اُنکے تھمنا لیس
ستر نالیس تیغ بیان بانوں کے غول کے غول خاصبرداروں کے نظر آئے بعد انکے ایرج تاج بخش عزیز دیلمان
ودیلمان زنگی سعادت خاہ انور شاہ درلج وردوگوش و صدران ماہ منظر نمودار ہوئے یا بادشاہ ایک
جانب کھڑے ہوئے اب ایرج حیا در کیا جانے حیران ہو کر دیکھنے لگا اسد نے بوق بجائی اور پکارا کہ او بزاز بچے بھاگتا ہے
تیرا گردن مروڑنے کو آپہونچے ایرج تنہا رہا اور ہمراہ تھا اور اسد نے دامن کوہ کو صاف کرانا شروع کیا اسی اثنا میں
اور گرد اڑی خسرو زرین علم بادشاہ سپہر تحت الشعاع اور کیوان فلک رفعت لاکھ لاکھ سوار کی جمعیت سے پہونچے برابر
باندھ کر رہے تھے کہ اور گرد اڑی خضران شاہ اساس زرین بن قارن بن اسفندیار خسرو شاہ مشتری حصار کہ
لاکھ لاکھ سوار کی جمعیت سے نمودار ہوئے بعد انکے پھر ایک گرد تیرہ و تار اٹھی اور دل گردت فوج عادیوں کی نمایان
ہوئی ثمود و عاد در عاد بن ثمود ہزار عادی ہمراہ لباس صدف کا پہنے ہوئے سامور طماسپ کا جو نور الدہر نے
بھیجا تھا ثمود و عاد کے جنہا بہادر طماسپ اسیر ظل وزنجیر ابطے پر ساتھ ساتھ اس صورت سے دکھائی دیے بعد انکے
اقداش کشیدہ رود اقران کشیدہ رود قارن کشیدہ رود چالیس ہزار کشیدہ رویوں سے آئے بعد انکے اور گرد
اڑی سہیلان بن سہیل شیر سرافرد چشم بلند بینی ستر ہزار سوار سے آیا اب اسد کا یہ عالم ہے کہ جو سردار آتا ہے یہاں
ہزار در ہزار اون سے بوق بجاتا ہے آذر کود پر کود تا پھرتا ہے ایرج آگ بگولا ہو رہا ہے مگر کیا کرے کچھ بس نہیں اور گرد
اڑی چالیس ہزار سوار سے ریحان شاہ بن زبرجد شاہ آیا اور گرد اڑی مالک اسبستہ لقا بہرام بن
مالک دلیر ساری چالیس ہزار سوار سے پہونچا ایک طرف قائم ہوا تھا اور گرد و غبار کا حق بلند ہوا جب قریب آکر
گردش ہوئی سہیل ستارہ چشم سنگ خیر دل سات لاکھ سوار سے پیدا ہوئے کہ اسی میں اور گرد اٹھی اور کیوان انجم سپاہ
اپنے زنگی پہلوانوں کی جمعیت مانند مشکور آ ہی ہے کلاہ خرامش زنگی دستان رو دمین تیغ زامرز ایلچی سوار شیر اسپ
زنگی فیلا سپ جنگی کمال جرم دستان سے نظر آئے پھر گرد اڑی رود ہاب ستارہ بین بن زوہاب ساتھ ہزار سوار سے
پہونچے پھر گرد اڑی خورشید اختمی و جمشید اختمی چالیس ہزار سوار سے آئے بعد انکے شہسوار مرصع پوش شہنشاہ
مرصع پوش بادشاہان مرصع پوش لاکھ سوار سے نمودار ہوئے اور گرد اڑی سہیل خان مشتری حصاری
چالیس ہزار سوار سے نمایان ہوا بعد انکے گلپاش اور گلچین بھی نہایت سامان سے پہونچے بعد انکے ثمود آفتاب پرست کہ وہ
مسلمان ہوکر سوار تھا اور عمران نیچوری نوفل زرین کفش بارہ ہزار سوار سے آئے اب آمد لشکر اہل انوار الدہر کی ہوئی
اور یگانہ میں یاری ہوئی ہیں جنگل میں اور شخص لقدیر کھیلے ایک حالت پر کھڑا ہوا دیکھ رہا ہے کہ یکایک از جہت بیابان گرد سے
برخاست تیرہ و تیرہ و جیرہ سر گرد بر آسمان رسیدہ و بیا سے گرد در زمین دو زمین جنگل چھپ گیا اب جو دیکھا تو دل گرد سے
لگے آگے غلامان زرین کمر زرین کمان لباس مخملی پہنے ہوئے ترکمان پری نژاد پہ سوار کوئی گیارہ ہزار سوار کے

اب سے آگے اسی ایرج نامہ کی جلد دوم شروع ہوگی اور اسمین اس سلسلے کے باقی حالات بیان ہونگے یعنے چونکہ خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کا ملک زر بجد نگار مین اور عجائب و غرائب وہان کے ہر داستان مین ہنگامہ محلات عمدہ مین انشاء اللہ تعالے ناظرین با تمکین انکے ملاحظہ سے بہت مسرور ہونگے۔

## خاتمۃ الطبع از جانب کارپردازان مطبع

کمال مین یہ خوب داستانون کے طلبگار کہ حرین دلچسپ قصون کے خریدار جلد تشریف لاتے ہین کہ جس محبوب بے نظیر و معشوق رعنا و چہیتے شہرہ جمال باکمال نے مدت مدید اور عرصہ بعید سے ایک عالم کو اپنا مشتاق کر رکھا تھا عاشقون کی نیند کو اڑا دیا تھا سوائس حسن و خیال کی ہندوستان کے کوئی لیلی و مجنون کا فسانہ سنتا تھا شکر ہے کہ اب اسنے بہ فیض ایزدی دنا امید سرمدی اپنا چہرۂ زیبا حجاب خفا سے باہر نکالا ہے اور تشنہ کامان اشتیاق کو اپنے شربت دیدار سے سیراب کرنا چاہا ہے دیکھین کون کون سے شائقین والا ہمت اور کون کون سے طالبان حاتم خصلت اپنے تقدول سے اس یوسف مصر خوبی کے خریدار ہوتے ہین غرضکہ اس تمہید سے یہ ہے کہ داستان امیر حمزہ صاحبقران مصنفہ علامہ شیخ ابوالفیض فیضی حاسب شاہزادہ صاحب جلال الدین اکبر بادشاہ دہلی کی شہرت کا ڈنکا ہر جگہ بجا کرتا تھا ہر کس و ناکس تقدول سے اسکا خریدار تھا مگر بسبب کمیابی کے اسکا دستیاب ہونا بہت دشوار تھا ہر شخص کا اشتیاق اسکے دل ہی دل مین رہتا تھا کچھ بس نہ چلتا تھا چونکہ ذات ستودہ صفات فیض آیات جناب مستطاب معلی القاب عالی ہمم جناب منشی نولکشور صاحب سی۔ آئی۔ ای باعث بقائے نام متقدمین ہوئی ہے تمام یادگار متاخرین پکو کیسے کیسے نایاب اور نادر اور فارسی عجائبات اور انگریزی کتابون کو فراہم کرکے شایع کیا جنکو کئی صدی پیشتر کے علما و فضلا و کملانے تصنیف کیا تھا اور جنکے نام سے بھی آجکل کے لوگ واقف نہ تھے اور اگر نام جانتے بھی تھے تو ان کتابون کو کبھی نظر سے نہ دیکھا تھا اور بہت سی کتب کے ترجمے کرا کر خاص واسطے افادہ عام کے بہ صرف کثیر انکا ترجمہ کراکے شایع کیا اسی بنا پر اس سے قبل داستان امیر حمزہ صاحبقران کے پانچ دفتر جو شتر پاکی ہو سات جلدون پر مشتمل ہین چار جلدون کو فصاحت شعار بلاغت دثار منشی سید محمد حسین صاحب جاہ سے اور تین جلدون کو منشی والا گہر صاحب علم و ہنر منشی مرزا احمد حسین صاحب قمر سے ترجمہ کراکے شایع کیا چونکہ اس دفتر کی سیر سے ناظرین والا تمکین ایسے محظوظ و مسرور ہوئے کہ باقیماندہ دفترون کا اشتیاق روزافزون ہوگیا اور ہر وقت آگے خبر اشاعت سننے کے لیے گوش بر آواز رہنے لگے لہذا چار دفتر یعنی نوشیروان نامہ۔ کوچک باختر۔ بالا باختر۔ ایرج نامہ۔ کا ترجمہ کل گلزار فصاحت بلبل شاخسار بلاغت طلب اللسان عذب البیان شیخ تصدق حسین صاحب داستان گو نے حسب الایماء مالک مطبع نہایت فصیح اور صاف صاف عام فہم اردو زبان مین کیا ہے مترجم صاحب نے علاوہ لطف زبان اور حسن بندش و تسلسل عبارت و محاورات روزمرہ کے یہ رعایت ملحوظ کیا ہے کہ ایسے طولانی دفترون کو کس اختصار کے ساتھ ترجمہ کیا ہے گویا دریا کو کوزے مین بند کیا ہے اور اگر ایسا اختصار ملحوظ خاطر نہ ہوتا تو یقین ہے کہ ہر دفتر کی آٹھ آٹھ دس دس جلدین ہوتین فی الحقیقت مترجم صاحب موصوف نے اس ترتیب و تدوین مین بڑی جانفشانی کی ہے مگر اب منشی صاحب شاہ قصہ حیات ہوتے تو قدر ترجمون کی داد دیتے مترجم صاحب اس زمانہ مین اپنی نظیر نہین ہم یقین کرتے ہین کہ جو صاحب اس دفتر کو ملاحظہ فرمائینگے وہ باقی دفترون کی بھی ضرور خواہش ظاہر کرینگے واضح ہو کہ دفتر مین یک جا کا لطف پیدا ہوگا اس دفتر ایرج نامہ کی دو جلدین ہین۔ بس الحمد للہ کہ یہ دوم جلد اول ایرج نامہ دفتر چہارم داستان امیر حمزہ صاحبقران ماہ رجب المرجب [illegible] ہجری مطابق ماہ دسمبر [illegible] عیسوی جناب منشی پراگ نراین صاحب مالک مطبع [illegible]

حسن انتظام و مزید اہتمام مطبع منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین طبع ہوکر زیور طبع سے آراستہ ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہزاران ہزار شکر و سپاس اُس خالق بیچون بیچرا کی درگاہ مین جسنے طلسم دُنیا کو اس خوبصورتی سے آراستہ فرمایا جسکی راہ
پرپیچ کے نشیب و فراز سے گذرنے مین پاے وہم و خیال بھی معترف بہ عجز و قصور ہی اور اگر کوئی مہندس کامل اور
فرزانہ عاقل اس راہ دشوار گذار روش ظلمات مین اشہب تیزگام عقل سے بالا دوی کرے تو اُسکی فہم مین قصور ہی۔ اور
نعت اُس حبیب خدا اشرف انبیا محمد مصطفے صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی جسکو حق تعالے نے باعث ایجاد ہیجدہ ہزار عالم قرار
دیکے لولاک لما خلقت الافلاک انکی شان مین فرمایا اور منقبت اُس شاہ ذوالفقار حیدر کرار کی جو خدا کی طرف سے سرکوب
کفرۂ فجار مقرر ہوئے اور جنکی تیغ انتقام سے کفار اشرار قتل یا مسلمان ہوئے اور جو خطاب لافتی الا علی سے سرفراز فرمائے گئے
اور تحیات زاکیات انکی اولاد امجاد پر تا روز قیامت اما بعد یہ ذرۂ بیمقدار خاک پاے سخنوران عالی تبار اذل کونین
شیخ تصدق حسین داستان گو خدمت ارباب لیاقت و اصحاب فہم و فراست مین دست بستہ التماس کرتا ہی کہ اس حقیر
پُرتقصیر کو یہ لیاقت نہ تھی کہ اتنی بڑی کتاب ضخیم یعنی داستان امیر حمزۂ صاحبقران کے دفترون کا ترجمہ کرتا اور
زمرۂ مترجمان عالیشان مین اپنے کو منسلک جانکر مضمون نگاری کا دم بھرتا البتہ عہد طفولیت سے داستان گوئی کا شوق
ہی اور استادون کے خوان فیض سے زلہ ربائی کا ذوق ہی نہ یہ کہ تصنیف و تالیف پر جرأت ہوتی یا یہ کہ کبھی اسکی ضرورت ہوتی
مگر اتفاق روزگار سے امیر باکرم رئیس ذی ہمم مسند آراے بزم ثروت و اجلال خورشید منیر فلک ابہت و اقبال صاحب خلق موفو
جناب معلی القاب منشی نولکشور صاحب سی۔ آئی۔ ای دام اقبالہ نے بذریعہ لائق و فائق محب واثق جناب شیخ
حامد حسین صاحب کے اس ذرۂ بیمقدار کی عزت افزائی فرمائی اور خدمت ترجمہ کرنے دفاتر داستان امیر حمزۂ صاحبقران
کی میرے سپرد ہوئی۔ چونکہ المامور معذور قول بزرگان ہی پیرو الخلائق انکار نکر سکا اور اپنا افتخار سمجھکر اس امر بزرگ اور
مہم سترگ پر کمر ہمت باندھی۔ چنانچہ بفضل کردگار اور بہ اقبال آقاے نامدار اس حقیر نے دفتر اوّل یعنی نوشیروان نامہ کی

ہر دو جلد اور دفتر دوم کو چاپ باختر اور دفتر سوم بالا باختر اور دفتر چہارم ایرج نامہ کی پہلی جلد کا ترجمہ کیا اور الحمد للہ کہ پسند
مالک ممدوح ہوا اب اسی دفتر چہارم ایرج نامہ کی جلد دوم کا ترجمہ شروع کرتا ہون خدا کی رحمت سے امیدوار ہون کہ اس جلد دوم کا بھی ترجمہ
بہ حسن وجوہ اختتام کو پہونچے اور پسند اصحاب شوق ہو اب آپ حضرات سے بصد التجا تمنا ہے کہ جہان کہین اس ترجمہ مین بوجہ عدم لیاقت
کمترین کے غلطی ہو تو دامن رحمت سے پوشیدہ فرماوین لان العذر عند کرام الناس مقبول والعفو من اخیارہم مامول فقط

## آغاز داستان فرحت بیان پہونچنا خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کا ملک زبرجد نگارین اور عجائبات وہان کے قابل ملاحظہ ناظرین ہین

کہ جب شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار احراک کی خبر کے واسطے روانہ ہوا تھا دروازہ بارگاہ زبرجد شاہ پر ایک سپاہی
کی صورت بنکر چپکا کھڑا ہو رہا ایک ایک کو دیکھ رہا ہے کہ اسی اثنا مین دربار برخاست ہوا ایک ایک اٹھکر جانے لگا سب کے بعد ایک
مرد پیر باریش سفید پیشانی پر نور لباس سفید پہنے ہوئے خادم و خدمتگار ہمراہ لئے ہوئے چلا عمرو نے اپنے دل مین کہا کہ یہ تو مسلمان معلوم
ہوتا ہے گلیم عیاری اوڑھکر پیچھے اسکے روانہ ہوا وہ مرد پیر آتے آتے ایک مکان مین داخل ہوا دیکھا عمرو نے کہ مکان نہایت پاکیزہ
تختہ بندی کا چوکا لگا ہوا ہے اور ایک حجرے مین تخت علیحدہ بچھا ہوا ہے اس مرد پیر نے لباس درباری اتارا دوسری پوشاک پہنی
وہ جو لوگ ساتھ آئے تھے انھین رخصت کیا آپ تنہا رہ گیا دو غلام اسکے تھے وہ پانی وضو کے واسطے لائے کہا کہ دروازہ باہر کا
بند کر دو اور وضو کرنے لگا دونون غلامون نے بھی وضو کیا جانماز بچھائی اس مرد پیر نے نماز شروع کی وہ دونون غلام پیچھے
اسکے کھڑے ہوئے شریک نماز ہوئے جب نماز سے فراغت ہوئی اب مرد پیر فارغ ہوکر تسبیح ہاتھ مین لیکر وظیفہ پڑھنے لگا عمرو
اپنے دل مین خوش ہوا کہ جو تیرا گمان تھا وہ صحیح نکلا اب اس سے کچھ حال پوچھا چاہیئے اور اپنے کو ظاہر کیجیے پھر سوچا کہ ابھی ٹھہر کر
دیکھو یہ کچھ لشکر اسلام کا ذکر کرتا ہے یا نہین چپکا کھڑا ہوا تھا کہ اس مرد پیر نے اپنے غلامون سے کہا کہ افسوس لشکر حمزہ مفت برباد
ہوتا ہے اور یونہین چند روز گذرے تو حمزہ بھی مارا جائیگا اور دین اسلام مٹ جائیگا اگر کوئی بھی حمزہ کا دوست مجھ تک پہونچتا تو
مین اسے تدبیر بتاتا یہ سنکر عمرو نے کہا الحمد للہ ای عزیز آج تیرا حال معلوم ہوا کہ تو خدا پرست ہے دشمن خداوند زبرجد شاہ ہے
بختیارک کئی مرتبہ تیرے مقدمے مین کہہ چکا ہے لیکن زبرجد شاہ کو اعتبار نہین آیا اور مجھے بیان تھا کہ تو پوشیدہ ہوکر حال
دریافت کرین جاسوس ہون زبرجد شاہ کا جاکر اس سے تیرا حال بیان کرتا ہون بس یہ آواز سنتے ہی اس مرد پیر کے
بدن مین رعشہ پڑ گیا ہوش تک خطا ہو گیا رنگت زرد ہو گئی قریب تھا کہ غش کھاکر گر پڑے عمرو نے دیکھا کہ حال اسکا تباہ ہے
ایسا نہ ہو مارے صدمے کے مر جائے تو مفت ایک خدا پرست کا خون تیری گردن پر ہو بس جلدی سے گلیم عیاری اتاری
اور اس مرد پیر کے سامنے آیا کہا کہ ای عزیز تو اندیشہ نہ کر مین عیار ہون حمزہ کا میرا نام عمرو ہے مسلمان ہون اب اسکی جان
مین جان آئی لپٹ گیا عمرو سے کہا کہ خواجہ تمنے تو مجھے مار ہی ڈالا تھا بھی یہ کونسی دل لگی تھی کوئی ایسی بھی ہنسی ہے ہنستا ہوا اگر ایک
لمحہ آپ اپنے کو اور نہ ظاہر کرتے تو مین مر جاؤن غرض اپنے پاس بٹھایا اور کہا کہ خواجہ نہایت مین مشتاق تھا آپکی ملاقات
کا الحمد للہ کہ آپ سے ملاقات ہوئی یہ تو فرمایئے کہ آپ میرے ساتھ یہان کیونکر آئے عمرو نے کہا مین دروازہ بارگاہ
زبرجد شاہ پر کھڑا تھا مین نے نور اسلام آپ کی پیشانی سے ساطع و لامع دیکھا ثابت ہوا کہ آپ مسلمان ہین گلیم ابراہیمی
اوڑھے ہوئے آپ کے ساتھ چلا آیا غرض اس مرد پیر نے کھانا منگوایا آپ بھی کھایا عمرو کو بھی کھلایا ہاتھ دھوکر پیچھے عمرو
نے پوچھا کہ اسم شریف آپ کا کیا ہے کہا کہ مجھکو خواجہ افتخار کہتے ہین اور بہت مدت سے یہان رہتا ہون عمرو نے
کہا کہ آپ کو یہ معلوم ہے کہ اعراک کی آواز سے کیون لوگ بیہوش ہو جاتے ہین خواجہ افتخار نے کہا کہ ایک جادوگر ہے نام
اسکا بقراط جادو ہے اسنے اسیر سحر کیا ہے کہ اسکی آواز سے لوگ غش کھاکر گرتے ہین اور وہ سحر بقراط نے طلسم بند کر دیا ہے

جب تک بقراط نہ مارا جائیگا اعواک پر کوئی غالب نہوگا عمرو نے پوچھا کہ بقراط رہتا ہی کہان ہی خواجہ افتخار بولے کہ
اعواک جس پہاڑ کی طرف سے آتا ہی وہین بقراط رہتا ہی عمرو نے کہا خیر سمجھا جائیگا القصہ رات کو عمرو وہین رہا صبح کو خواجہ افتخار
سے رخصت ہوکر خدمت امیر مین آیا اور تمام حال بیان کیا امیر نے فرمایا خواجہ سوا تمہارے کون ہی جو بقراط کو مارے اور
اعواک کا کام تمام کرے عمرو نے کہا کہ حمزہ یہان روپیہ کا صرف ہی اور ثواب بہت خسیس ہوگیا ہی مین بیچارہ مفلس میرے پاس کیا
ہی بوٹی بوٹی میری بندھی ہوئی قرضدار مین کیا کر سکتا ہون امیر نے پچاس ہزار روپیہ کا رقعہ لکھکر عمرو کو دیا کہ خواجہ جسوقت
تم اعواک کو مار دوگے یہ روپیہ ہمسے لے لینا عمرو نے کہا ہیہات مجھے اب دلوا دیجیے کہ مین خرچ کرون ملک الموت کو رشوت دون
کہ وہ قبض روح کو آئے امیر نے کہا خواجہ کفر نہ بکو روپیہ لو اور اُسیوقت روپیہ منگواکر عمرو کو دیا عمرو نے نذر زنبیل کیا اور
ایک سمت روانہ ہوا اُس روز جو اعواک میدان داری کرکے صحرا کو چلا عمرو گلیم عیاری اوڑھکر اُسکے پیچھے چلا وہ تو صحرا مین غائب
ہوگیا عمرو تلاش کرتا ہوا صحرا سے نکلکر دامنہ کوہ مین پہونچا دیکھا کہ ایک گنبد عالیشان بنا ہوا ہی اور اندر اُسکے ایک ساحر بیٹھا ہوا
ہی دو چار اُسکے خادم سامنے کھڑے ہین ابھی سر شام ہی کوئی دو گھڑی رات گئی ہی عمرو بصورت ایک گویے کی بنکر اور دور ایک درخت
کے نیچے بیٹھکر گانے بجانے لگا رباب کی آواز جو بقراط کے کان مین پہونچی بےچین ہوکر اُٹھا اور سامنے عمرو کے کھڑا ہوا لگا رباب سننے
جب خوب محظوظ ہوا تو عمرو سے پوچھا کہ تو کہان سے آیا ہی بس یہ سنتے ہی عمرو نے رباب ہاتھ سے پھینکدیا ایک آہ سرد کھینچی کہ
کچھ نہ پوچھیے ستیاناس جائے اِن خدا پرستون کا اُنھون نے مجھے تباہ کر دیا پہلے مین مازندران کیان مین تھا وہ گھر انھون نے برباد
کیا ترکستان مین آیا وہ بھی قتل ہوا لقائی خدائی مین آیا خوب کمایا خوب اُڑایا آخرکار خدا پرستون نے لقا کو بھی بھگایا مین بھی
کے ساتھ بھاگتا آیا وہ اپنے حال مین گرفتار ہی یہ کہکر رونے لگا بقراط نے بہت سی تشفی دی پوچھا کہ نام تیرا کیا ہی کہا کہ سربابی ربابی
مجھے کہتے ہین بقراط بولا کہ ای سربابی تو خاطر جمع رکھ سب خدا پرستون کا کام تمام ہوا جاتا ہی کہا کہ پیر و مرشد اُنسے کوئی عہدہ برا نہین
ہوسکتا ایک عیار حمزہ کا عمرو ہی کہ آفت روزگار ہی بسکہ شہر کے شہر جادوگرون کے غارت کر دیے ہان اگر وہ مارا جائے تو یہ خدا پرست
شاید مٹین بقراط بولا ایسا ہی ہوگا تم خاطر جمع رکھو مین سوچا کہ اب کسطرح اس حیلہ ہی کو پہلے غارت کرنا چاہیے آج کی رات تو خوشی
مین بسر کرو کل دیکھا جائیگا اُسیوقت حکم دیا کہ کھانا لاؤ خادمون نے حاضر کیا بقراط نے عمرو سے کہا کہ آؤ عمرو نے بھی کھایا بقراط نے
بھی زہر مار کیا اب فارغ ہوکر بیٹھا کہا ای سربابی اب تم رباب بجا کر کچھ گاؤ کہ ہم نہایت مشتاق ہین عمرو نے رباب بجانا شروع
کیا اور لگا الاپنے دو تین ٹھمریان غزلین گائین بقراط نہایت مسرور ہوا اور مالا مرواریدکا گلے سے اُتار کر عمرو کو دیا عمرو بولا
بلّیان لون شراب بھی تو مجھے پلوائیے کہ نشہ ہو تو کچھ جی لگے پوچھا کیا تو شراب پیتا ہی کہا یہ تو ہماری جنم گھٹی مین ہی اور مین ساقی گری
بھی خوب کرتا ہون بقراط نے کہا تو بھی شراب پی مجھکو بھی پلا عمرو نے شیشہ و ساغر اُٹھاکر پلانا شروع کیا جب ہاتھ ٹھہرا کر شراب
اونڈیلی ساتھ ہی دارو بیہوشی بھی اُسمین ملادی بقراط پیتا چلا جاتا ہی عمرو پلائے جاتا ہی ایکبار کہا کہ بس عمرو دادرا گانے لگا
اور خوب تالیان بجانے مین بیہوشی اُڑائی اب بقراط مست ہوا کہا کہ ای سربابی کیا خوب نغمہ کیا تو نے میرا جی چاہتا ہی کہ ناچون
اور ہاتھ اُٹھاکر گت بھرتا ہوا چلا تھا کہ بیہوشی نے طمانچہ مارا اور چیخ مارکر گرا خادم و خدمتگار دوڑے کہ شاید کانٹا لگگیا جو اُٹھکر قریب
آیا گرا عمرو نے سب کو قتل کیا اور مال و اسباب جو کچھ تھا لیکر داخل زنبیل کیا اب بقراط کو وہان سے لیکر باہر کے آیا کہ
شاید کوئی حمایتی اُسکا آجائے تو غضب ہو جائے صحرا مین لاکر ایک گڑھا کھود کر سر تلے ٹانگین اوپر کرکے گاڑ دیا اور اوپر جنگل کی
لکڑیان خشک چنکر آگ لگاکے راہی ہوا کہ بقراط کو جہنم کا مزا آ گیا اب عمرو نے راستہ لشکر حمزہ صاحبقران کا لیا یہان حسب دستور
رات سے پھر طبل جنگ بجا صبح کو دونون لشکر میدان مین آئے اعواک دامنہ صحرا سے پیدا ہوا میدان مین آکر مبارز طلب ہوا
ابھی کوئی لشکر اسلام سے نہ نکلا تھا کہ ایک مرد پیر دبلا پتلا گھوڑے کی ہڈیان پسلیان نکلی ہوئین قلفل سرخ گھوڑے کی مقعد مین

رکھی ہوئی ہی تو اُسکی گرمی سے جلا جاتا ہی اور وہ مرد پیر دگلا پُرانا پہنے ہوئے پھٹی سی پگڑی سر پر باندھے ہوئے پائجامہ
مارکین کا جسمین ہزارون پیوند لگے ہوئے تلوار چمڑے کے مڑھے پر تلے مین پڑی ہوئی آنکھون سے کیچڑ ناک سے
رینٹ بہ رہا ہی جانب صحرا سے پیدا ہوا اور اگر مقابل اعواک رعد آواز ہوا بختیارک نے جو یہ وضع دیکھی لقا سے
کہا یا خداوند یہ مرد پیر عمرو بن امیہ ضمری ہی افسوس اعواک مارا گیا لقا نے کہا کیا واہیات بکتا ہی مین نے یہ تقدیر
ہی نہین کی بختیارک بولا خیر دیکھئے تماشا کیا ہوتا ہی مگر اعواک نے جو اس مرد ضعیف کو دیکھا للکارا کہ تو کیون میرے
سامنے آیا ہی کہا کہ تجھے قتل کرنے آیا ہون اعواک بولا کیون شامت آئی ہی دور ہو میرے سامنے سے یہ پکارا کہ او
حرامزادے تو نے بہت سے خدا پرستون کو ایذا دی ہی دیکھ تو آج کیا کرتا ہون تو جاتا کہان ہی اعواک اور برہم ہوا کہ
تو مجھے بُرا بھلا کہتا ہی قضا تیری میرے پاس تجھے لائی ہی کیا دیکھ معلوم ہوا جاتا ہی کہ کسکی قضا آئی ہی بہتر یہ ہی کہ زبرجد شاہ
پر لعنت کر دین اسلام قبول کر نہین ایک دم مین سر تیرا کاٹے لیتا ہون یہان تو یہ گفتگو ہو رہی اور اہل اسلام حیران
ہین کہ یہ مرد پیر کون ہی انجام کار اعواک نے گفتگو سے مرد پیر کی برہم ہو کر نعرہ کیا لیکن آواز نے اسکی بالکل اثر نہ کیا
عمرو نے کہا او حرامزادے وہ وقت گیا کہ تیری آواز مین اثر تھا وہ تمام باعث بقراط جادو کے سحر کا تھا مین نے اُسے
مار ڈالا تو نہین مجھے پہچانتا منم سپہر عیاری و قطب فلک خنجر گذاری ریش تراشندہ کافران و سر برندہ جادوگران شاہ عیاران
عیار خواجہ عمرو بن امیہ نامور یہ کہکر حقہ آتشبازی داغ کر مارا کہ اسکے سینے پر پڑا لباس اسکا جلنے لگا وہ بھاگا ہی تھا
کہ عمرو نے دوڑ کر خنجر مارا بیاض گردن پر صاف تن سے سر جدا ہو گیا بختیارک پکارا کہ صلوٰۃ بر محمد و آل محمد لعنت
بر لات اعلے و منات معلی اور پکارا کہ ای کافران بیحیا و ای نابکاران تیرہ خاطر کہ بدانند و بشناسند منم
مہر سپہر عیاری و قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار مارا ہی مین نے اعواک رعد آواز کو کفار تو
اداس و پریشان پھر گئے صاحبقران نے اشقر کو بڑھا کر عمرو کو گلے سے لگا لیا فرمایا کہ خواجہ چہ کارے کردی
مصرع این کار از تو آید و مردان چنین کنند + اور ساتھ لیکر بارگاہ مین آئے بہت بھاری خلعت دیا عمرو نے کہا وہ روپیہ
بھی داخل کیجیے امیر نے باقی بھی دے دیا عمرو نے تمام حال بقراط جادو کے مارنے کا بیان کیا امیر نے بہت تعریف کی
کہ خواجہ عیاری تمھارا حصہ ہی مگر امیر نے کہا کہ خواجہ تم جاکر خواجہ افتخار سے میرا اسلام کہو اور اسکا سبب بھی دریافت
کرو کہ میرے سردارون اور فرزندون نے کیون اس کافر کو سجدہ کیا عمرو نے عرض کیا بہت خوب اور وہان سے روانہ ہوا
خواجہ افتخار کے پاس جاکر عمرو نے سلام کیا اور کیفیت بقراط جادو کے مارنے کی اور اعواک کے ہلاک کرنے کی بیان
کی خواجہ افتخار بہت خوش ہوئے اب عمرو نے یہ ذکر چھیڑا کہ حمزہ صاحبقران نے آپ کو سلام کہا ہی اور پوچھا ہی کہ
اسکا کیا سبب ہی جو شخص زبرجد شاہ کو دیکھتا ہی سجدہ کرتا ہی خواجہ افتخار نے کہا کہ ایک ساحرہ آفت زمانہ علامہ فہامہ
جادو اسکا نام ہی تمام زمانے کے ساحر اُس سے موافق ہین سجدہ کرتے ہین خدا جانتے ہین وہ لکاتہ زبرجد شاہ پر عاشق
ہی یہ قیطول حلق بہ ہوا اُسی نے بنائے ہین خدائی زبرجد شاہ کی اُسی کے باعث سے ہی اُسنے ایک لعل سحر کا بنا کر زبرجد
شاہ کے تاج مین لگا دیا ہی اس لعل کو جو کوئی دیکھتا ہی بے اختیار ہو کر سجدہ کرتا ہی عمرو نے پوچھا کہ خواجہ صاحب پھر آپ
کیونکر بچے ہوئے ہین اور سجدہ نہین کیا کہا کہ مجھکو حضرت خضر علے نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک تختی دی ہی کہ اُسپر
اسمائے الٰہی کندہ ہین اُسکی برکت سے مین سجدہ کرنے سے بچا ہوا ہون مجھپر سحر تاثیر نہین کرتا خواجہ عمرو نے کہا خواجہ صاحب
وہ تختی آپ مجھے دیجیے کہ مین جاکر اسکی آنکھون سے وہ تاج مع لعل کو چھین لاؤن اور داڑھی بھی مونڈ آؤن خواجہ افتخار
نے کہا کہ ای عمرو اگر وہ تختی میرے پاس نہ ہوگی تو جاتا آنا میرا بند ہو جائیگا عمرو نے کہا کہ خواجہ صاحب ایک دن

آپ دربار مین نہ جائیے کل مین تختی لاکر آپ کو دیدونگا خواجہ بولا کہ قسم کھاؤ عمرو نے قسم کھائی خواجہ افتخار نے وہ تختی
حوالے کی دیکھا عمرو نے کہ تختی یاقوت کی ہے اسماے الٰہی اُسپر کندہ ہین مگر پڑھے نہین جاتے عمرو نے اُسے اپنے بازو پر
باندھ لیا خواجہ سے رخصت ہوکر بارگاہ زبرجد شاہ کی طرف چلا پہر رات گئے گلیم عیاری اوڑھ کر داخل بارگاہ ہوا دیکھا
تو سناٹا ہے کوئی شخص نہین مگر وہ جو مکان بروے ہوا ہے اسمین روشنی معلوم ہوتی ہے خواجہ عمرو فکر کرنے لگا کہ کیونکہ اس مکان
معلق مین پہونچون اگر جست کرتا ہون تو اتنی بلندی پر پہونچا نہ جائیگا سوچتے سوچتے بڑی دیر کے بعد خیال مین گذرا
کہ ای عمرو حکیم ارسطو جو قصر جمشید مین جانے کا قصد کرتا تھا تو اُسنے ایک پتنگ بنایا تھا اسمین بیٹھکر جاتا تھا بس ایک بڑا سا
پتنگ بنا کر بہت موٹی ڈور باندھکر کمند آصفاے باصفا پر اُڑایا تھا اور پتنگ کو غوطہ دے کر اُس قصر معلق پر گرایا اور آپ
کمند پر چڑھ کر اوپر آیا دیکھا تو زبرجد شاہ غافل پڑا سوتا ہے اور کوئی شخص وہان نہین ہے دو ایک خدمتگار دن کو بیہوش
کیا بعد اُسکے زبرجد شاہ کو داروے بیہوشی سنگھا کر بیہوش کیا وہ تاج اُسکے سر پر سے لیکر نذر زنبیل کیا اور داڑھی پر اُنگلی
سوت کر خوب کورے استرے سے مونڈا چار ابرو کا صفایا کیا اور ایک رقعہ لکھکر مونچھ مین باندھ دیا قضاے کار خواجہ عمرو
چلتے وقت اسباب لے کر داخل زنبیل کر رہا تھا کہ اُسنے دیکھا کہ ایک تختی پہلو مین زبرجد شاہ کے زمرد کی رکھی ہے اُسپر لکھا ہے کہ اگر
آسمان پر جانے کا قصد کرے تو اس تختی کو سر پر رکھے اتنا بلند ہوگا کہ آسمان تک پہونچ جائیگا اور اگر زمین پر آنے کا ارادہ ہو تو
پاؤن کے نیچے رکھے زمین پر پہونچ جائیگا اور داہنی طرف جانا چاہے تو بائین پہلو مین دبائے اور بائین طرف آنا چاہے
تو داہنی طرف لائے اور سامنے جانا چاہے تو پشت پر اسے باندھے اور پس پشت جانے کا عزم ہو تو سینے پر رکھے عمرو اُس تختی کو
دیکھکر بہت خوش ہوا دل مین کہا بہت خوب چیز ہاتھ لگی غرض وہ تختی اُٹھالی زبرجد شاہ کو قصر سے نیچے ڈالدیا اور آپ
وہ تاج زبرجد شاہ کا اپنے سر پر رکھکر بردے ہوا وہان سے روانہ ہوا سامنے حمزہ صاحبقران کے آیا پکارا
حمزہ مجھے سجدہ کر صاحبقران کی نگاہ جو اُس تاج پر پڑی اور وہ لعل درخشان نظر آیا بے اختیار سجدے مین جھکا چاہتے
تھے کہ عمرو نے تختی خواجہ افتخار کی سامنے پھینک دی صاحبقران پر جو عکس پڑا سجدہ کرنے سے محفوظ رہے
یا تو جھکے تھے یا لاحول پڑھ کر سیدھے ہوئے اور پکارے کہ خواجہ واقعی کیا غضب کا سحر ہے اب لعل کو توڑ کہ
سردار اور فرزند میرے قید سے نجات پائین عمرو نے کہا کہ مین خواجہ افتخار سے جاکر پوچھتا ہون جیسا وہ کہینگے ویسا
عمل مین لاؤنگا یہ کہکر خواجہ افتخار کی خدمت مین راہی ہوا اُدھر زبرجد شاہ کو جو ہوش آیا اپنے کو قصر معلق
سے نیچے پایا حیران ہوا کہ مجھے یہان کون لایا کہ اسی اثنا مین لقا اور بختیارک اور تمام سردار زبرجد شاہ کے آکر
موجود ہوئے مگر جو آتا ہے صورت کو زبرجد شاہ کی دیکھکر مسکراتا ہے اپنے دل مین کہتا ہے کہ آج تو خداوند کی
عجب قطع ہے طرفہ خبیث ہے انجام کار بختیارک نے پوچھا کہ یا خداوند زبرجد شاہ آج آپ کی یہ کیا قطع ہے
تاج سر پر نہین داڑھی مُنڈی ہوئی ایک مونچھ ندارد یہ کیا ماجرا ہے یہ سُنکر اب تو یہ بیچا بہت گھبرائے کہا کہ ہان
مین بھی حیران ہون کہ مین تو قصر معلق مین سوتا تھا جب آنکھ کھلی تو اپنے کو قصر کے نیچے بارگاہ مین پایا یہ جو کہتا ہے کہ
داڑھی مونچھین مُنڈی ہوئی ہین اسکی خبر نہین یہ کہکر آئینہ منگواکر دیکھا تو واقع مین داڑھی منڈی پائی تاج سر پر نہ دیکھا
پوچھا کہ یہ کسنے میرا حال بنایا بختیارک نے کہا ای زبرجد شاہ یہ کام مرشد کامل ہادی رہنما نظر کردہ ہفت پیغمبران
خواجہ عمرو بن امیہ ضمری کا ہے کہ وہ ہر ایک کافر سے خراج داڑھی کا لیتے ہین باج ستانندۂ ریش کافران
اُنکا لقب ہے زبرجد شاہ نے کہا اے بختیارک مین مکان معلق مین تھا وہان وہ کیونکر گیا بختیارک
نے کہا کہ یہ مکان معلق تو سامنے معلوم ہوتا ہے وہ تو آسمان پر پہونچتے ہین اگر دروازہ بند ہو تو دراون

کے راستے سے آئین اگر میرے کہنے پر یقین نہین ہی تو آپ کی مونچھ مین رقعہ بندھا ہی اُسے کھولکر پڑھیے معلوم ہو جائیگا
زبرجد شاہ نے کہا ہان مین نے آئینہ دیکھا تھا تو کچھ سفیدی معلوم ہوتی تھی یہ کہکر مونچھ پر ہاتھ جو پھیرا رقعہ
ہاتھ مین آیا کھولکر جو پڑھا اُسمین لکھا ہوا تھا کر ای کافر گاہ ہو منم عمرو بن امیہ ضمری عیار حمزہ صاحبقران
میرا دستور ہی کہ کافر سے داڑھی کا خراج لیتا ہون لقا تیرے پاس موجود ہی اس سے پوچھ لے کر وہ مجھکو ماہ بماہ
خراج بھیجے جاتا ہی جب اسکے مشہور داڑھی قائم ہی تجھکو بھی لازم ہی کہ میرے واسطے خراج مقرر کر دے اگر اسکے خلاف
کیا تو ہمیشہ چار ابرو کا صفایا رہیگا اسکے علاوہ اور بھی سزاے معقول دونگا اور چاہتا ہین تجھے مار ڈالتا مگر وعدے
حمزہ صاحبقران کو کہ انکا حکم نہین ہی کہ مین کسی کو قتل کردن فقط تیرا تاج و تختی لیکر چلا گیا بہتر یہ ہی کہ تو ہوش
مین آ کر دین اسلام قبول کر نہین تو اس سے زیادہ ذلیل کرونگا بس یہ پڑھکر نہایت خائف و ترسان ہوا اور
بختیارک سے کہا تو سچ کہتا ہی یہ عیار غضب کر گیا مگر کہان جائیگا میرے ہاتھ سے دیکھو کسطرح اسے مارتا ہون کہ مرغان
ہوا و ماہیان دریا اُسکے حال پر گریہ کرینگے بختیارک نے کہا یا خداوند چاہیے تو یہی بس زبرجد شاہ اٹھا دربار برخاست
ہوا اور لوگ بھی اپنے اپنے مکان کو راہی ہوتے زبرجد شاہ کھانا کھاکر سو رہا سہ پہر کو دربار مین منھ پر نقاب ڈال
کے آیا دربار کیا شام کو اور لوگ تو رخصت ہو گئے مگر بختیارک رہگیا زبرجد شاہ نے منقل منگوا کر اُسپر مشک و عنبر
جلایا کہ جسکی خوشبو سے تمام مکان مہکنے لگا اُسوقت زبرجد شاہ نے بال دمامہ جادو چنڈال کا بازو پر سے
کھولا آگ کو دکھایا اس بال نے بل کھایا ایک لمحہ نہ گذرا تھا کہ شعلہ ہاے آتش چمکے اور ایک دیونی آسمان پر سے
نمایان ہوئی عجب شکل تھی کہ دیکھنے سے ڈر معلوم ہوتا تھا رنگ دریاہ و تار منھ پر حجاب کیے غار بڑے بڑے
دانت دو باہر نکلے ہوئے آنکھین لال لال بال فتیلہ فتیلہ چھوٹے ہوئے اور وہ بال نہ تھے سانپ تھے ہری زبانین
نکالے سر کو لپٹے ہوئے تھے دونون چھاتیان مانند دو مشکون کے لٹکی ہوئین منھ سے بوے بد اسقدر آتی تھی کہ ہزار ہزار قدم
پر لوگون کا دماغ پریشان ہوا جاتا تھا بختیارک نے جو دیکھا مارے خوف کے کانپنے لگا مگر زبرجد شاہ اسے دیکھکر
اٹھ کھڑا ہوا دوڑ کر لپٹ گیا علیحدہ لیجا کر کہا کہ ای دستگیر بیکسان و ای یاور غریبان میری دستگیری کیجیے کہ عیار حمزہ
مجھکو ذلیل کر کے چلا گیا اور تاج میرا مع اُس لعل بے بہا سمیت لیگیا اب آپ مجھے وہ لعل منگوا دیجیے کہ مین سامنے اپنے
بندون کے بے اعتبار ہوتا ہون دمامہ جادو بولی کہ وہ لعل مین نے بارہ برس کی محنت مین بنایا تھا اب ایسا
بننا بہت مشکل ہی اور کہان تُو اور کہان تیسے کے تیسے نالائق کے نالائق مین نے تجھکو منع کیا تھا کہ لقا کو اپنے شہر مین
نہ آنے دینا تو نے نہ مانا اپنے پاس اُسے بلایا لقا کے تعاقب مین خدا پرست آئے کہ وہ بلاے بے درمان ہین شہر کے شہر
جادوگرون کے انھون نے غارت کر دیے عیار حمزہ پر کالا آفت ہی ابھی کل کا ذکر ہی کہ اسنے میرے شاگرد بقراط جادو
کو مار کر اعراک کو قتل کر ڈالا مین اُسکے نام سے کانپتی ہون اور قطع نظر اسکے ان دنون ایسے روز نحس میرے آئے
ہین کہ دم نہین مار سکتی ہون یہ نحوست مجھ سے دفع ہو جائے تو پھر جو کچھ ہو سکیگا کرونگی ایک خدا پرست کو زندہ
نہ چھوڑونگی اور خبردار مجھکو اب نہ بلانا یہ کہکر اٹھی چلی گئی زبرجد شاہ نے بختیارک کو بلایا اور کہا ای
بختیارک کسی سے دمامہ جادو کے آنے کا حال بیان نہ کرنا اور ای بختیارک سنا تمنے کہ دمامہ جادو کیا
کہ گئی بختیارک بولا یا خداوند سب سن رہا تھا وہ منھ موڑ کر آپ سے چلی گئی زبرجد شاہ نے کہا کچھ
اندیشہ نہین اور یہ کہکر نقشناس عقربی کو بلایا یہ عیار ہی اُسکا بلاے جہان آفت زمان فن عیاری مین
یکتا جب وہ آیا کہا ای نقشناس اگر تو جا کر عمرو کو پکڑ لائے تو دولت دنیا سے نہال کر دون برابر عمرو کے

